سابق مین اس واقعہ مشہور کی لوگ ہجو ملیح کرتے تھے اور اسکو سلطنت شخصی کی بُرائیون کی دلیل گردانتے تھے اور کہتے تھے کہ حکم خسروی کے آگے کفایت شعاری ذرا نہین چل سکتی۔ اور بعض آدمی یہ دعوے کرتے ہین کہ چونکہ اسباب اور مسافرون کی زیادہ تر اسی لَین سے آمدورفت ہے لہذا بہتر ہے کہ یہ لَین حتی الوسع چھوٹی بنائی جاوے اور سڑک کے وہنے بائین جو قصبے واقع ہین اُنمین لَین کی شاخین نکالی جائین۔

قطع نظر مصالح ملکی کے اگر دیکھا جاے تو بھی اس راے کی تائید مین بہت سی دلیلین موجود ہین ان دلائل کے سوا ایک اور امر بھی ریل کی ترقی مین ہارج ہوا جو غالباً انگریزون کے خیال مین نہ آیگا۔ انگلستان مین کمپنیان اور سوداگر اس امر کے عادی ہین کہ اپنے ذاتی فوائد کے مطابق کارروائی کرین۔ اور گورنمنٹ حتی الوسع بہت ہی کم دخل دیتی ہے۔ بجاے خود ہر شخص کو اپنی راے کے مطابق کارروائی کرنے کا اختیار رہے ہان اگر حکام اس امر کو ثابت کردین کہ اس کارروائی سے بہت ہی مضر اور خراب نتیجے مستخرج ہونگے تو یہ دست اندازی کرسکتے ہین۔ رُوس مین بار ثبوت فریق ثانی پر ڈالا جاتا ہے یعنی رعایا کو یہ اجازت نہین ہے کہ جبتک اس بات کی ضمانت نہ دے تب کسی کام مین ہاتھ ڈالے۔

جب کبھی کوئی امر اہم تجویز کیا جاتا ہے تو پہلا سوال یہ ہوتا ہے کہ اسکا اثر گورنمنٹ کے فوائد پر کیا ہوگا۔ مثلاً اگر کسی نئی ریل کی سڑک تجویز کیجاتی ہے تو صیغہ جنگی سے ہمیشہ مشورہ کیا جاتا ہے اور آخری فیصلے پر اُنکی راے کا بہت بڑا اثر پڑتا ہے۔ اُسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ رُوس کے نقشۂ ریل کے دیکھنے سے عام ناظرین کی سمجھ مین اکثر وہ باتین نہین آتین جو سپہ سالار فوراً سمجھ جاتے ہین۔ جو لوگ واقف نہین ہین اُنپر یہ امر فوراً اُسوقت ظاہر ہوجائیگا جب مشرقی یُورپ مین جنگ شروع ہوگی۔ رُوس اب وہ رُوس نہین ہے جو جنگ قرمیہ کے وقت مین تھا۔ اُس زمانے مین لشکر اور رسد صدہا میل تک باربرداری کے نہایت ہی غیر مکمل ذریعون سے بھیجی جاتی تھی اُسوقت مین صرف قریب سات سَو پچاس میل تک ریل جاری تھی۔ اب وہان گیارہ ہزار میل سے

زیادہ ہے اور ہر سال نئی ریلین تعمیر کیجاتی ہین۔

اسی طرح دریا سے آمد و رفت مین بھی چند سال سے خوب ترقی ہوئی ہے۔ کل بڑے بڑے دریاؤن مین اب اچھے اچھے جہاز دخانی چلتے ہین۔ مصیبت یہ ہے کہ آب و ہوا سفر جہازی کی بہت بڑی ہارج ہوتی ہے۔ قریب قریب نصف سال تک دریا برف سے ڈھکے رہتے ہین۔ اور جب برف باری نہین ہوتی تو جہازرانی مین دقّت واقع ہوتی ہے۔ جب یخ اور برف پگھل جاتی ہے تو دریاؤن مین طغیانی ہوتی ہے اور کچھار کا ایک بڑا حصہ غرقاب ہوجاتا ہے یہانتک کہ اکثر دیہات مین صرف کشتیون ہی پر جاسکتے ہین۔ مگر سیلاب جلد فرو ہوجاتا ہے اور پانی اسقدر تیزی سے گرتا ہے کہ وسط موسم گرما تک بڑے بڑے جہازون کو ریت کے کنارون مین بڑی دقت سے راہ ملتی ہے صرف دریاے ریٖنوا مین البتہ ہر فصل مین پانی کثرت سے رہتا ہے۔ اس دریا کو شمالی دریاؤن کا بادشاہ کہتے ہین۔

ریٖنوا کے علاوہ سیّاح دریاے وَالگا و ڈان کو عموماً دیکھنے جاتے ہین اور یہ سیاحت سفر روس کا ایک جزو عظم ہے۔ جو انگریز سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو کے علاوہ اور مقامات بھی دیکھنا چاہتے ہین وہ عموماً بسواری ریل مقام نزنی نووگورڈ کو جاتے ہین۔ وہان کا مشہور میلا دیکھتے ہین اور دریاے وَالگا کے کسی دودی جہاز پر سوار ہوجاتے ہین۔ جن لوگون کو یہ ضروری امر بخوبی معلوم ہوگیا ہے کہ روس مین قدرتی بہار عنقا ہے اُنکو سفر دریا بہت دلچسپ معلوم ہوتا ہے۔ کنارہ چپ ویسا ہی چوڑا ہے جیسے دریاے رائین کے کنارے شہر کولون کے نیچے چوڑے ہین۔ مگر کنارہ راس بلند ہے اور جابجا گنجان جنگل ہین۔ اور کسی قدر دلربا بھی ہین۔ دوسرے روز تڑکے جہاز دخانی مقام قازان مین داخل ہوتا ہے جو کسی زمانے مین ایک خودمختار خان تاتاری کا پایہ تخت تھا اور جہان ابتک تاتاریون کی آبادی بہت باقی ہے قصبے کے نشیب مین چھوٹے چھوٹے گنبدون کی بہت سی مسجدین ہین۔ جنسے ثابت ہوتا ہے کہ اسلام کا ابھی وہان نشان باقی ہے گو عملداری تاتاری کو تین سو برس سے

زیادہ عرصہ ہوا کہ زیرنگین رُوس ہوگئی ہے۔ یہ قصبہ بہیئت مجموعی ایشیائی قصبون کی نسبت یُورُپ کے قصبون سے زیادہ مشابہ ہے۔ اگر کوئی شخص قصبۂ مذکور مین اس غرض سے جاے کہ مشرقی شہرون کا کچھ شائبہ دیکھے تو وہ بالکل مایوس واپس ہوگا۔ ہان اگر ایسے سیاحون مین ہو جو اپنے دماغ سے وہ بات پیدا کر لیتے ہین جسکے دیکھنے کی اُنکو خواہش ہوتی ہے خاصکر اس غرض سے کہ اپنے سفر کے حالات بعبارت رنگین قلمبند کرین تو وہ چاہے مایوس نہون تاہم اس سے انکار نہین کیا جاسکتا کہ کنارۂ دریا پر جسقدر قصبے واقع ہین اُنمین قازان سب سے زیادہ دلچسپ ہے۔ گو مشرقی قصبون کا سا نہین ہے تاہم ایک خاص قسم کا اپنے طرز کا قصبہ ہے۔ اور سب قصبے مثل سمبرسک۔ سمارا۔ سراطوف۔ ویسے ہی کم دلچسپ مقام ہین جیسے رُوس کے مفصل کے قصبے عمومًا ہوتے ہین۔ اس فقرے کے پورے پورے معنی اور مذاق آیندہ مفصل بیان کیے جائینگے۔

غالبًا تیسرے روز طلوع آفتاب کے وقت دور سے کوئی شے مثل سلسلۂ کوہ نظر آئیگی بہتر ہے کہ ہم پہلے ہی سے کہدین تاکہ لوگون کو مایوسی نہو کہ اس حصۂ ملک مین کوئی شے ایسی نہین پائی جاتی جو پہاڑ کہلانے کے قابل ہو۔ اِس طرف سب سے قریب سلسلۂ کوہ قاف ہے جو کئی سو میل کے فاصلے پر ہے لهذا دودمی جہاز کے عرشے سے نظر آنا کسی طرح پر ممکن نہین ہے یہ صرف اُن پہاڑیون کا پست سلسلہ ہے جنکو نِگُو لِنسکیا گُورِی کہتے ہین۔ گو مغربی یُورُپ مین اُنکی جانب لوگون کو چندان توجہ نہو۔ مگر اس مثل کا کہ (اندھون مین کانے راجہ) مفہوم صادق آتا ہے مشرقی رُوس کے سے سطح ملک مین یہ پہاڑ ایک نمود کی چیز ہے گو سلسلۂ کوہ آلپس کی سی عظمت ذرا بھی نہین ہے تاہم اُنکے کنارے گنجان درختون سے ڈھکے ہین اور خصوصًا ابتدائی موسم بہار مین نازک نازک رنگون کا جوبن فصل خریف کے سرخ اور زرد پتون کی رنگت انسان کے دل پر نقش کالحجر ہوجاتی ہے۔ گو مین ان صاحبون کی راے کی عزت کرتا ہون جو رُوس کے ہواخواہ ہین تاہم مین یہ ضرور کہونگا کہ نزنی سے سارِٹ سین تک

سفر بحری کرنے مین جو تکلیف اور روپیہ اور وقت صرف ہوتا ہے اُسکا معاوضہ دریاے
وَالگا کی قدرتی بہار سے نہین حاصل ہوتا۔ اِدھر اُدھر چند خوشنما تختے ہین مگر بہت ہی
کم اور دور دور واقع ہین۔ اگر بیس گیلن پانی مین ایک جام شراب خوشگوار کا ممزوج
کردین تو بدمزہ ہوجائیگا۔

دودی جہاز کے عرشے سے دریاؤن کے کنارون کی نسبت دو چند دلچسپ
سیر دکھائی دیتی ہے۔ وہان انسان کو عجیب و غریب ہمسفر ملتے ہین۔ غالبًا زیادہ تر
مسافر روسی کسان ہوتے ہین اور وہ بغیر اسکے کہ باقاعدہ تعارف کیا جاے فورًا
بے تکلف گفتگو کرنے لگتے ہین اور نئے ملاقاتی سے اپنی سیدھی سادی سرگذشت بیان
کرتے ہین۔ مجھے اکثر اوقات اُنکی صحبت مین لطف اور فائدہ حاصل ہوا ہے اور اس سے
کسل راہ بھی دور ہوتا ہے۔ میرے دل پر روسی کسانون کی سیدھی سادی عقل
نیک طینتی اور مہربانی اور توکل بخدا رہنے اور غیر ملکون کے کچھ نہ کچھ حالات سُننے کی
دلی خواہش کا ہمیشہ اثر ہوتا گیا غیر ممالک کے حالات دریافت کرنے کے لیے وہ اکثر
سوالات کرتے ہین۔ اور گو بعض اوقات اُنکے سوالات سے ظاہرا لڑکپن کی بو آتی ہے
مگر عمومًا خالی از مطلب نہین ہوتے مسافرون مین غالبًا بعض آدمی فن لینڈ کی
قومون سے ہوتے ہین جو رُوس کے اِس حصے مین رہتے ہین شاید علم قیافہ کے
شائقین کو اُنمین دلچسپی معلوم ہو مگر روسیون کی نسبت یہ لوگ کم ملنسار ہین خدا نے
اُنکو خاموشی پسند اور ترشرو پیدا کیا ہے اور اُنکے طرز معاشرت نے اُنکو وحشی اور
شکّی بنا دیا ہے۔ اسکے برعکس تاتاری ضرور زندہ دل اور خوش مزاج رفیق ہوتے ہین
اور اغلب ہے کہ تاتاری اکثر پھیری والے خردہ فروش ہوتے ہین جس گٹھری مین اُنکا
مال تجارت ہوتا ہے اُسی کو ٹیک کے وہ بیٹھتے ہین خود وہ ایک لمبا چوڑا لباس کثیف جُبّہ
پہنتے ہین اُنکی چتون سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بدمعاش ہین اور اُنکے مقابل جو قوم
فن کے لوگ بیٹھے ہوتے ہین وہ بھیگی بلّی سے دکھائی دیتے ہین۔ سینٹ پیٹرسبرگ
اور ماسکو اور شاید اِسترخان کے حالات بہت بیان کرینگے۔ مگر جیسے سچّے سوداگر

ہوتے ہین وہ اپنے پیشے کی چالاکیون کا راز افشا کرنے مین بڑی احتیاط رکھتے ہین اور اپنے غیر جنس لوگون سے میل جول نہین کرتے۔

غروب آفتاب کے وقت وہ مع ہمراہیون کے جہاز کے عرشے پر کسی گوشے مین نماز مغرب پڑھنے جاتے ہین جہاز کے سب مومنین وہان جمع ہوتے ہین داڑھیون پر ہاتھ پھیرتے ہین اپنی چھوٹی چھوٹی جانمازون پر رکوع وسجود کرتے ہین اور سب کے سب ایک ہی وقت کھڑے ہو کر قیام وقعود کرتے ہین۔

اگر سفر بحری اواخر ستمبر مین کیا جاتا ہے جب سوداگر نزنفنی نوو گورڈ کے میلے سے اپنے اپنے گھر واپس آتے ہین تو اُسوقت محققین علم اقوام کو تحقیقات کا اور بھی اچھا موقع ملتا ہے۔ ایسے وقت مین اُنکو صرف تاتار اور فن لینڈ کی قومون ہی کے لوگ نہین ملتے ہین بلکہ آرمن اور کوہ قاف کے باشندے اور ایرانی اور بخاری وغیرہ بھی ملتے ہین ان مختلف قومون کے اجتماع سے ایک عجیب صورت پیدا ہو جاتی ہے مگر وہ یقیناً بدنما معلوم ہوتی ہے۔ جہاز پر جا ہے جسقدر زیادہ اختلاف اقوام ہو مسافر کو غالباً معلوم ہوگا کہ مقاصد علمی اور تفریح طبع کے لیے چار دن کا سفر دریاے وَالگا کافی ہے اور بجاے اَستر خَان جانے کے وہ سارِیٹسِین ہی مین دودی جہاز چھوڑ دیگا۔ یہان اسکو تقریباً بچاس میل تک ریل ملیگی جو وَالگا کو دریاے ڈَان سے ملاتی ہے مین نے ریل کا لفظ جان بوجھ کر استعمال کیا ہے۔ ٹرین کا لفظ اس وجہ سے نہین لکھا کہ وہان ہفتے مین صرف دو ہی گاڑیان چھوٹتی ہین۔ پس اگر ایک گاڑی نہ ملی تو دوسری گاڑی کے لیے ہمکو کوئی تین روز تک ٹھہرنا پڑیگا۔ دور اندیش اور بودے آدمی سڑک کے سفر کو ترجیح دیتے ہین اور یہی بہتر ہے کیونکہ اس لین کی نسبت مجھے یقین ہے کہ تمام یُورُپ مین اس سے زیادہ بدنام اور کوئی ریل نہین ہے۔ مگر باینہمہ شاید اس مقام پر یہ اصول جاری کرنا چاہیے کہ کل چیزین اصل مین اسقدر خوفناک نہین ہوتی ہین جسقدر معلوم ہوتی ہین۔ عجب طرح کے ہچکولون اور غل غپاڑے سے ضعیف القویٰ آدمی تو ضرور ہراسان ہونگے

ص ۵
مگر جو لوگ کسی قدر قوی ہین اُنکے استقلال مین فرق نہ آئیگا کیونکہ اُسکی رفتار اسقدر سُست ہے کہ اگر گاڑی پٹری سے ہٹ بھی جاوے تو یہ ایک دل لگی سمجھی جاوے اور اگر گاڑیان باہم لڑ بھی جائین تو کوئی نتیجۂ بد نہ پیدا ہو۔

جو ریل ہفتے مین دوبار آتی جاتی ہے جب وہ مقام کلچ مین داخل ہوجاتی ہے تو اُسکی تھوڑی دیر کے بعد ایک دودی جہاز رُوسطوف کو روانہ ہوتا ہے۔ یہ مقام دریا کے دہانے کے پاس واقع ہے۔ دریاے ڈان مین جہاز رانی واُلگا کی نسبت کہین زیادہ مشکل ہے دریاے ڈان کا پانی بہت ہی اُتھلا ہے اور ریت کے کنارے برابر منتقل ہوتے رہتے ہین پس دخانی جہاز دن بھر مین کئی بار زمین مین لگ جاتا ہے بعض اوقات صرف اِنجن کو پیچھے چلانے سے جہاز کو نکال لیتے ہین اکثر وہ اِس زور سے دھنس جاتا ہے کہ اِنجنوُن کی مدد کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایک عجیب و غریب طریقے سے یہ مدد دیجاتی ہے ناخدا ہمیشہ چند قوی ہیکل کاسکوُن کو اِس شرط پر مفت سوار ہونے دیتا ہے کہ جب اُسکو ضرورت ہو تو مدد دین اور جیسے ہی جہاز دھنس جاتا ہے وہ اُنکو حکم دیتا ہے کہ جہاز سے کود پڑو مضبوط مضبوط رسّون سے اُسکو نکالتے ہین یہ کام دلپذیر نہین ہوتا خاصکر اِس سبب سے کہ پھر وہ بیچارے غریب آدمی اپنے گیلے کپڑے نہین بدل سکتے مگر اِس حکم کی تعمیل خوشی کے ساتھ کرتے ہین اور بلا عذر۔ معلوم ہوتا ہے کہ کاسکوُن نے زکام اور گٹھیا کے عارضون کا نام ہی نہین سنا ہے۔

جغرافیے کی اکثر نہایت ہی معتبر کتابون مین ڈان کو یُورپ کا بڑا دریا لکھا ہے اور اسکا عرض و طول اسی کا مقتضی ہے مگر اکثر مقامون پر اسکا عمق بمقابلۂ عرض و طول اسقدر کم ہے کہ ہنسی آتی ہے مجھے یاد ہے کہ ایک روز ایک بڑے اوسطح دودی جہاز کی رفتار کو کپتان نے اسلیے کم کردیا کہ ایک سوار جو کوشش کر رہا تھا کہ بیچون بیچ دریا سے پار ہوجاے جہاز کے نیچے ڈوبنے سے بچے۔ دوسرے روز ایک اور واقعہ ہوا وہ بھی کچھ اس سے کم نہین ہے۔ ایک کاسک مسافر چاہتا تھا کہ ایک ایسے مقام پر اُترے جہان کوئی گھاٹ نہین تھا جب اُس سے کہا گیا کہ خشکی پر اُسکے اُتارنے کا کوئی ذریعہ

نہین ہے تو وہ مزے سے کود پڑا اور پانون پانون کنارے پر داخل ہوگیا۔ جن
لوگون کو عمیق گڑھون اور ریت کے کنارون کی واقفیت ذاتی نہین ہے اور ٹھیک
ٹھیک حال نہین جانتے اُنکو آسان طریقے سے اُترجانے کی بیشک کوئی صلاح
نہ دیگا۔ جو کاسک دودی جہاز کو ریت کے کنارون سے نکالتے ہین وہ بڑے کام کے
آدمی ہین اور اُنکو مفت سوار ہونے کا استحقاق بخوبی حاصل ہے۔ یہ لوگ اور اُنکے وہ ساتھی
جو اُنسے امیر ہوتے ہین اور ٹکٹ خرید سکتے ہین دونون کے ساتھ سفر کرنے مین لطف
حاصل ہوتا ہے۔ انھین سے اکثر کاسک اپنے ذاتی تجربے سے سادی اور صاف
صاف زبان مین خانہ جنگیون کے جوش پیدا کرنے والے قصّے بیان کرتے ہین اور
بعض بعض مسن آدمی جنگ قرمیہ کی ایسی عجیب و غریب باتین بیان کرتے ہین جو کہین درج
نہین ہین۔ اگر وہ اتفاق سے باتین کرنے پر آجائین تو اپنے ملک کے سادے اور
ناشایستہ انتظام گسٹریٹ کے کچھ راز افشا کر دینگے۔ اسکا ذکر مین آگے چل کے کرونگا۔
یہ لوگ قابل اعتبار ہون یا نہون مگر جو مسافر روسی زبان سمجھ سکتا ہے وہ اُنکے ساتھ
گفتگو کرنے مین اپنا وقت زیادہ لطف اور فائدے کے ساتھ صرف کرتا ہے بہ نسبت اسکے
کہ اُس اُجاڑ کھنڈ مین جہان ریل جاتی ہے مردہ دلی کے ساتھ ادھر اُدھر دیکھا کرے
اور مفت مین اپنا وقت ضائع کرے۔

بڑی مصیبت یہ ہے کہ دریاے ڈان کے دودی جہازون مین بہت سے
مسافر* اور قسم کے بھی مفت سوار کیے جاتے ہین جو زیادہ قابل تعرض ہین۔ یہ مسافر
صرف جہاز کے تختے ہی پر نہین قناعت کرتے بلکہ کمرون مین بلا تکلف جا کر نازک بدن
مسافرون کی نیند مین خلل انداز ہوتے ہین۔ مین علم طبیعیات سے اسقدر واقف نہین
ہون کہ اسمین رائے زنی کرسکون کہ یہ چالاک اور خونخوار اُسی فرقے کے ہین جو
انگلستان مین صاحبان کمشنر حفظان صحت کو سرکاری طور پر مدد اور جو لوگ نجاست
پھیلاتے ہین اُنکو سزا دیتے ہین۔ مگر یہ البتہ مین کہہ سکتا ہون کہ انکا طرز بھی اکثر اشیا

* یہ مسافر کھٹملون سے مراد ہے۔

مین بعینہٖ ویسا ہی ہے - اور وہ اس خدمت کو ایسی سرگرمی اور مستعدی سے بجا لاتے
ہین کہ تعریف سے باہر ہے - گو میری خوش نصیبی تھی کہ مجھے ایذا نہین پہونچائی اور چونکہ
علم اقوام کا بھی شوق مجکو نتھا - لہذا اگر مین تنہا ہوتا تو یہ بھی نہ معلوم ہوتا کہ یہ کون بلا ہین
مگر جو اور مسافر قوی ہیکل نہ تھے اُنکی مصیبت قابل رحم تھی اور اُن مظلومون کی مصیبت
کی تصدیق باضابطہ یون ہو گئی کہ جب سفر آخر ہوا تو مین نے اجازت چاہی کہ رات
جہاز ہی پر بسر کرون اور مین نے دیکھا کہ کپتان نے میری درخواست کو اس مستعدی
اور گرمجوشی سے منظور کیا جو اُسکے مزاج کے خلاف تھی - دوسرے دن صبح کو اسکا سبب
بخوبی معلوم ہو گیا - جب مین نے اُنکا شکریہ ادا کرنا شروع کیا کہ مجھے رات کو ایسے آرام
کے ساتھ کمرے مین سونے دیا تو میرے میزبان نے بڑی مہربانی سے میرا قطع کلام کیا اور
مجھے یقین دلایا کہ اسکے برعکس مین خود آپ کا ممنون ہون - تکلف آمیز متانت کے ساتھ
اُنھون نے کہا کہ آپ ملاحظہ فرمائین کہ جہاز پر ہمیشہ ان موذیون کا رسالہ کا رسالہ رہتا ہے
اور جب کمرے مین مین تنہا سوتا ہون تو کُل کا نرغہ میرے ہی اوپر ہوتا ہے مگر جب کبھی
کوئی اور اُس کمرے مین میرے ساتھ سوتا ہے تو اُنکی یورش مجھپر کم ہو جاتی ہے اور میرا
ساتھی میری ایذا مین شریک ہو جاتا ہے - پس آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ آپ سے نادانستہ
ایک بہادری کا کام ہوا اور مین آپ کا ازبس ممنون ہون - مجھے کسی قدر گمان ہوا
کہ یہ فعل میرے میزبان نے دانائی سے اپنی مسافر نوازی چھپانے کے لیے کیا تھا اگر
یہ گمان میرا صحیح ہے تو مین خود تسلیم کرتا ہون کہ یہ اُنکا سراسر حُسن اخلاق ہے - اگر واقعی
یہ صرف اس لیے کہا جیسا کہ مجھے کسی قدر شک ہوا کہ جو احسان مجھپر کیا گیا اُسکا اظہار
نکرین اور دانائی کے ساتھ اُسکو ٹالین تو یہ امر ضرور تسلیم کرنا چاہیے کہ یہ بہت بڑے مرتبہ
اور اعلیٰ درجہ کی خوش خلقی تھی جسکی امید ہسپانیہ کے کسی امیر کبیر سے البتہ ہو سکتی تھی نہ کہ
دریاے ڈان کے ناخدا سے -

بحر آصف کے بعض دودی جہازون مین سونے والون کی نیند مین چوہے بہت
خلل انداز ہوتے ہین جو اُنسے بھی زیادہ شریر ہوتے ہین - گرچ نامے جہاز پر میرے

ایک چھوٹے سے سفر مین یہ زشت خو جانور نیچے کے حصۂ جہاز مین اسقدر تھے کہ میم صاحبون نے عرشے پر سونے کی اجازت چاہی - جب یہ بند و بست ہو چکا تو ہم بدبخت مرد مسافرونکو اُنھون نے اور زیادہ پریشان اور دق کرنا شروع کیا - ایک دن صبح تڑکے مین اپنے کمرے مین سو رہا تھا تو مجھے معلوم ہوا کہ کوئی شئے میرے اوپر رینگ رہی ہے اس رینگنے سے مین جاگ اُٹھا اور سوچنے لگا کہ کیونکر اسکا بدلہ لون مجھے یہ امر ممکن معلوم ہوا کہ اگر اسکے پھر چوہا آئے تو مین اسی وقت پکڑ کر چوہے کو چھت کی طرف اس زور سے اُچھالون کہ بھیجا نکل پڑے اور فوراً دم بھی نکل جائے - مجھے بہت جلد موقع ملا کہ اس تدبیر کو عمل مین لاؤن - جب پائین بستر کا پردہ عجب طرح سے ہلنے لگا تو مین سمجھ گیا کہ ان چوہون نے اسکو مچان مقرر کیا ہے - مین بالکل چُپ چاپ بیٹھا رہا اور مجھے اس کھیل مین بعینہ ایسا لطف آتا تھا کہ گویا بندوق ہاتھ مین لیے ہوے کسی بڑے شکار کے انتظار مین خاموش بیٹھا ہوا ہون -

چوہا میرے بستر پر آیا اور میرے پائون پر آنکر بیٹھا - گویا میری نیت کا حال سمجھ گیا تھا اور چاہتا تھا کہ اس آزمایش مین ایسی کارروائی کرے جو قابل تعریف ہو - مین نے چشم زدن مین اُسکو اُچھال کے اوپر پھینکا - پہلے تو چھت سے اُسکے ٹکرانے کی آواز آئی - اور پھر بعد سے زمین پر گر پڑا واللہ اعلم اُسکو کس قدر چوٹ لگی کیونکہ اُسکو اتنی طاقت اور استقلال حاصل تھا کہ بھاگ جائے - کمرے کے دوسری جانب جو صاحب سوتے تھے یہ آواز سنکر جاگ اُٹھے - اُنھون نے شکایت کی کہ اب پھر یہ آزمایش نہ کیجیے گا کیونکہ گو ہم اس امر پر راضی ہین کہ ہمارے کمرے کے چوہے ہمین ستائین مگر ہمین سخت عذر ہے کہ اورون کے کمرون کے چوہے ہمارے کمرے مین ہنکائے جائین اور ہمکو تکلیف ہو -

ایسے موقعون پر حکام سے شکایت کرنا بیکار ہے - جب مجھسے اور کپتان سے عرشے پر ملاقات ہوئی تو مین نے اُنسے یہ ماجرا بیان کیا اور بڑی سخت شکوہ سنجی کی کہ مسافرون کو اسقدر تکلیف اُٹھانی پڑتی ہے - بہ تامل اس شکایت کو سنکر اُنسنے

میرے اعتراض کی ذرا بھی شنوائی نہ کی بلکہ سہولت کے ساتھ جواب دیا کہ ارے
صاحب آج صبح کو تو مین نے اس سے بھی عمدہ کارروائی کی ۔ مین نے چوہے کو
کمل کے اندر جانے دیا اور اُسکا گلا گھونٹ ڈالا ۔

گوریل اور دودی کشتیون کے انتظام مین بہت سی باتین حسب دلخواہ
نہین ہوتین تاہم اُنکے سبب سے ہوٹلون مین ہمیشہ ایک قسم کا انقلاب پیدا ہوتا ہے
البتہ یہ انقلاب بتدریج ہوتا ہے ۔ ممالک غیر کے مہتمان ہوٹل کو روس مین جا کر اپنے
ہوٹلون کا نمونہ دکھانا چاہیے ۔ عمدہ عمدہ مکانات تعمیر ہونے چاہیین ۔ ملازمون کو
مناسب طور پر تعلیم ہونی چاہیے ۔ اور سب سے زیادہ یہ بات ہونی چاہیے کہ اُس
ملک کے مسافر شایستہ قومون کے رسم و رواج سے آگہی حاصل کرین ۔ روس مین اب
یہ انقلاب ہو رہا ہے اور ابتک کسی طرح اسکی تکمیل نہین ہوئی ہے ۔ جن شہرون مین
ممالک غیر کے آدمی زیادہ تر جمع ہوتے ہین مثلاً سینٹ پیٹرسبرگ ۔ ماسکو ۔ آڈیسہ
انمین البتہ ایسے ایسے ہوٹل موجود ہین جو مغربی یورپ کے ہوٹلون سے مقابلہ کرسکتے
ہین ۔ اور بعض بعض مشہور تجارتی شہرون مین قیام کے لیے وافر جگہ مل سکتی ہے ۔ مگر ابھی
بہت کچھ ترقی ہونی چاہیے جب مغربی یورپ کے باشندے بڑے بڑے راستون
سے آرام کے ساتھ سفر کرسکینگے ۔ صفائی جسکو ہم لوگ آرام کا جزو اعظم جانتے ہین
وہان اور بھی ایک نایاب شئے ہے اور اکثر مقامون پر کسی تدبیر سے بھی نہین حاصل
ہوسکتی ہے ۔

اچھے اچھے ہوٹلون تک مین جو بالکل روسی طرز کے ہین اکثر خاص خاص
باتین ایسی ہین کہ گو فی نفسہ قابل تعرض نہون تاہم اجنبی آدمی کو نئی معلوم ہوتی ہین
مثلاً جب آپ ایسے ہوٹل مین اُترئیے تو آپ سے امید کیجاتی ہے کہ آپ بہت سے
کمرون کو جا نچینگے اور ایک ایک کا کرایہ دریافت کرینگے ۔ جب آپ نے ایک معقول
کمرا لے لیا اور کفایت شعاری کا خیال آیا تو بہتر ہے کہ آپ ہوٹل کے مالک سے کہیے
کہ جسقدر کرایہ تم مانگتے ہو اُس سے ہم بہت ہی کم دینگے ۔ اور اگر آپ کو سودا کرنے کی

لیاقت سے ہے تو آپ عموماً دیکھ لینگے کہ جو کرایہ پہلے کہا گیا تھا اُس سے کسی قدر کم پر
کمرے ملے۔ مگر یہ ہوشیاری ضرور چاہیے کہ جو معاہدہ ہو اُسکی شرطون مین شک و شبہہ
نہ باقی رہے۔ شاید آپ یہ خیال کرینگے کہ جب گاڑی کرایہ کرتے ہین تو بغیر اسکے کہ کوئی
خاص شرط کی گئی ہو گھوڑا ہمیشہ ضرور ہی دیا جاتا ہے اسی طرح سونے کے کمرے کے کرایہ پر
لینے مین بستر اور ضروری اسباب بھی ملیگا۔ مگر ایسا خیال وہان ہمیشہ صحیح نہین نکلیگا۔
شاید مالک ہوٹل آپ کو بغیر زائد کرایہ لیے ہوے پلنگ دیدے۔ لیکن اگر اس بارے مین
غیر ملکون کے خیالات کا اثر اُسپر نہ ہوا ہوگا تو وہ ہرگز خوشی سے بستر اور تکیے اور کمل
اور تولیے ندیگا۔ اسکے برعکس وہ یہ خیال کریگا کہ آپ اشیاء مذکورہ اپنے ساتھ لائے ہونگے
اور اگر نہین لائے تو جو اشیاء اُس سے لو اُنکا کرایہ دو۔

اس پُرانی رسم نے بعض روسیون مین ایک عجیب قسم کی نازک مزاجی پیدا
کردی ہے جس سے ہم لوگ ناواقف ہین۔ جس طرح ہمکو اُن کپڑون کے پہننے مین سخت اعتراض
ہوگا جو کسی اور نے پہنے ہون اُسی طرح روسیون کو ایسے چادرون اور کملون اور تولیون
کے استعمال سے نفرت کلی ہے جو ایک معنی سے سب لوگون کا مال ہے۔ جو لوگ اصل مین
روسی نہین ہین اُنکے دل مین بھی یہ خیال سماتا جاتا ہے۔ اور مجھسے جو پوچھیے تو مین خود
اقرار کرتا ہون کہ اس بارے مین جب کبھی اُس حصۂ یورپ کے رسوم پر غور کرتا ہون
جو شایستہ کہلاتا ہے تو مجھے وہ خیالات ناپسندیدہ معلوم ہوتے ہین۔

ظاہر ہے کہ نازک مزاجی کوئی خلقی صفت نہین ہے بلکہ اُس طرز معاشرت کا نتیجہ ہے
جسکے ہم عادی ہو جاتے ہین اور اس حیثیت سے وہ بآسانی بہت عجیب و غریب پیرایون
مین ظاہر ہو سکتی ہے۔ خوابگاہ کے اُن اشیاء ضروری کے ساتھ لے جانے کی دقتین
اسقدر زیادہ ہرگز نہین ہین جسقدر بادی النظر مین خیال کیجاتی ہین۔ رُوس مین سونے
کے کمرے موسم سرما مین ہمیشہ گرم کیے جاتے ہین اور ایک ہلکا سا کمل کافی ہوتا ہے
اور وہی ریل پر بھی استعمال کیا جاتا ہے اور چادرین اور تکیے کے غلاف اور تولیے
چرمی صندوق کی بہت ہی کم جگہ مین آجاتے ہین۔ سب سے زیادہ وزنی چیز تکیے ہوتے ہین

کیونکہ ہوائی تکیے ہمیشہ بدبو ہوتے ہین لہذا اس کام کے لیے موزون نہین ہین
مگر روسی اسقدر بوجھ لیجانے کے عادی ہین - اگلے زمانے مین روسی گاڑیون
یا چھکڑون پر سفر کرتے تھے جنمین کمانیان نہین ہوتی تھین - اور اب بھی رُوسْ
کے اُن مقامون مین جہان ریل اور سڑکین نہین ہین اسی طرح سفر کرتے ہین - ان
نے کمانی کی گاڑیون مین اسقدر زحمت پہونچتی ہے کہ گدّے اور تکیون کا بڑا اونچا انبار
ضرور رکھنا پڑتا ہے تاکہ چوٹ لگنے یا ہڈّی کے اُکھڑ جانے سے محفوظ رہین - ریل پر ہچکولے
اور دھکّے ایسے سخت نہین ہوتے کہ اس تدبیر کی ضرورت ہو - ہان وہ کمبخت ریل کی
سڑک البتہ اس سے مستثنیٰ ہے جو ڈانْ کو وَا لگا سے ملاتی ہے - لیکن رُوسْ کے جس
حصّے مین لوگ رسوم قدیم کے چندان پابند نہین ہین گو وہان بھی پُرانی رسمین موجود
ہین مگر جن اسباب سے وہ پیدا ہوئی تھین وہ باقی نہین رہے - ہر ایک ریل کے
اِسْٹیشَنْ پر مرد اور عورتین اس طرح اپنے تکیے لیے ہوئے نظر آتی ہین جسطرح سے
ہملوگ ٹوپی کے بکس اور اوڑھنا بچھونا ساتھ رکھتے ہین - رُوسْ کا ٹھیٹھ سوداگر جو آرام
طلب ہے اور اگلے زمانے کے رسوم کا پابند ہے بغیر چرمی صندوق کے سفر کرسکتا ہے
لیکن تکیا ایسی چیز ہے جسکے بغیر سفر کرنا وہ دشوار سمجھتا ہے -

خیر اب ہُوٹلُونْ کا حال پھر بیان کیا جاتا ہے - جب آپ مالک ہُوٹل سے کل
امور طے کرلینگے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ ایک خدمتگار آپ کے کمرے مین کام انجام
دینے کے لیے ہر وقت مقرر رہیگا - ہان اگر آپ کے ساتھ کوئی خدمتگار ہو تو دوسری
بات ہے - اُسکی گستاخی سے آپکو متحیر نہونا چاہیے کیونکہ رُوسْ مین یہ سمجھا جاتا ہے کہ گویا
مسافر تین حصے مفلوج ہے - زمانہ سابق مین رُوسْ کے ہر شریف زادے کے ساتھ ایک
خواص ہر وقت رہتا تھا اور وہ امیر زادہ کبھی خواب مین بھی یہ خیال نہین کرتا تھا
کہ اُسکا جو کام اور لوگ کرسکتے ہین وہ اُسکو خود کرنا پڑیگا - آپ دیکھینگے کہ کمرے مین
خدمتگار کے بُلانے کے لیے کوئی گھنٹی نہین ہوگی - اور اگر کوٹھے پر سے نیچے والون
سے کچھ کہنا ہوگا تو اِسکے لیے بھی کوئی ویسا ذریعہ نہین ہوگا - اِسکا سبب یہ ہے کہ ایام

بخوبی ذہن نشین تھا کہ خدمتگار ہمیشہ اسقدر قریب رہیگا کہ پکارتے ہی حاضر ہوجاے اور کھڑے ہوکر گھنٹی بجانے سے چلّانا آسان ہے۔ پُرانے اچھے وقت مین یہ سب باتین تعجب انگیز نہ تھین کیونکہ رُوس کے رئیس زادون کے ہان عموماً خانہ زاد غلام بکثرت رہتے تھے۔ اور کوئی وجہ نہ تھی کہ جب حضور معلّیٰ سفر مین تشریف لے جاتے تو دو ایک ہمراہ رکاب نر ہتے۔ ایک زائد آدمی کے سبب سے ٹارنٹس گاڑی کا خرچ زیادہ نہین ہوسکتا تھا۔ بلکہ تکالیف سفر بہت کچھ کم ہوجاتی تھین۔ مگر اب زمانے کا رنگ اور ہے۔ پندرہ برس کا عرصہ ہوا کہ خانہ زاد غلام بذریعۂ فرمان شاہی آزاد کردیے گئے۔ آزاد نوکر تنخواہ مانگتے ہین۔ اور ریلون اور رودی جہازون پر اگر ایک ہی ٹکٹ لیا جاے تو نوکر کا ٹکٹ اسمین شامل نہین ہوسکتا۔ لہذا فی زمانا روسیون کو سابق کی بہ نسبت کسیقدر کم نوکرون پر اکتفا کرنی چاہیے اور اُنکو سیکھنا چاہیے کہ جو کام سابق مین غلامون کی محنت سے انجام پاتے تھے اُنمین سے کسی قدر کام خود انجام دین۔ تاہم جس شریف نے ناز ونعم سے پرورش پائی ہے اُس سے یہ امید نہین ہوسکتی کہ بغیر مدد کے کپڑے پہنے۔ لہذا خدمتگار اُسکے کمرے مین خواص کا کام دینے کے لیے موجود رہتا ہے۔ غالبًا کسی دن صبح آپکو یہ دیکھنے سے ملال ہوگا کہ پُرانے رسوم کے اور جزو اب تک زائل نہین ہوئے ہین۔ مثلًا برآمدے کی جانب آپ یہ حکم گونجتا ہوا سُنینگے (پٹرُوشا۔ پٹرُوشا۔ اِسٹَیکَن وَاڈِی) یعنی چھوٹے پیٹر چھوٹے پیٹر ایک گلاس پانی لاؤ۔ اور اس زور سے غل مچاتے ہین کہ اصحاب کہف بھی خواب عدم سے چونک اُٹھین۔

جب کنگھی کرکے کپڑے پہن چکتے ہین تو حکم دیا جاتا ہے کہ چار لاؤ رُوس مین چار کا حکم ضرور دیا جائیگا۔ آپ سے دریافت کیا جائیگا کہ آپ اپنی چار اور شکر ساتھ لائے ہین یا نہین۔ اگر آپ تجربہ کار مسافر ہین تو آپ جواب دینگے کہ ہان ساتھ ہے۔ کیونکہ عمدہ چار صرف چند مشہور دکانون ہی سے دستیاب ہوسکتی ہے۔ اور ہوٹلون مین کبھی نہین مل سکتی ہے۔ سامنے ایک بہت بڑا سماور رکھتے ہین جسمین سے بھاپ نکلتی ہے اُسکو اُٹھا لائینگے۔ آپ اپنے ذائقے کے مطابق چار پکائینگے۔ یہان چار کی پیالی کے عوض

جام استعمال کیا جاتا ہے اور جب بھر دیا گیا تو آپ کو اُس سے یہ آرام ملیگا کہ آپ کی اُنگلیون کے سرے جل جائینگے - اگر آپ کے پاس کوئی شئے کھانے پینے کی موجود ہے تو بلا تامل اُسنے نکال لیجے کیونکہ خدمتگار کو اس امر سے مطلق حیرت یا افسوس نہوگا کہ آپ ہوٹل کے فائدے کے لیے کچھ خرید تے نہین ہین - بیس یا پچیس کوپک* آپ سماور کے لیے دینگے اسمین چاء کا پیالہ جام نمکدان چمچہ اور تاسں وغیرہ داخل ہین اور اسکا عام نام پربیوور ہے پھر آپ کو برتنون وغیرہ کا کرایہ ندینا پڑیگا -

یہ اور ایسے ہی ایسے اور رسوم قدیم اب جلد جلد زائل ہوتے جاتے ہین اور اسمین شک نہین کہ چند سال کے عرصے مین جو باقی رہگئے ہین وہ بھی رفت وگذشت ہوجائینگے اور صرف اُن مقامون مین نظر آئینگے جو شہر سب سے دور و دراز فاصلے پر واقع ہین - اور آثار سلف مین لکھے جائینگے - مگر یہ رسوم اب تک عمدہ ہوٹلون مین اُن قصبون مین پائے جاتے ہین جنکی مغربی یورپ مین کمی نہین ہے - ان رسوم قدیم مین اکثر ایسے ہین (علی الخصوص مسافرت کا پُرانا طریقہ) کہ اکثر بلاد روس مین اپنی ہیئت اصلی پر باقی ہین اور اب تک موجود ہین - گو گذشتہ بیس برس کے عرصے مین ریل جابجا جلد جلد جاری کی گئی ہے تاہم اسپ آتشین نے ابھی تک دریاے یورل سے آگے عبور نہین کیا اور دریاے یورل کے اُس طرف اب تک بہت سے ملک جنمین بعض بعض ممالک برٹن اعظم سے بھی بڑے ہین کہ جہان قدیم ویرانے ایسے ہین جنمین ریل کی سیٹی کی آواز اب تک نہین گئی ہے اور سڑکین اُسی حالت اصلی مین ہین - ممالک وسط مین اگر انسان صدہا میل سفر کرے تو بھی کبھی کوئی ایسی شئے نظر نہ آئیگی جس سے میک آیڈم کا نام یاد آئے -

اگر افواہ کا اعتبار کیا جاے تو اِسکاٹلینڈ کے پہاڑون مین ایک درخت کے قریب ایک بڑے پتھر پر ذیل کا کتبہ شکستہ بحر مین کندہ ہے جسکے یہ معنی ہین کہ اگر تمنے یہ سڑک اُسوقت دیکھی ہوتی جبکہ یہ تیار نہین ہوئی تھی تو ہاتھ اُٹھاتے اور جنرل ویڈ کے

* روس کا ایک سکہ جو تخمیناً دو پائی کے برابر ہوتا ہے -

حق مین دعائین دیتے – ہر تربیت یافتہ انگریز اس عجیب و غریب کتبے کو پڑھ کر ضرور یہ کہیگا کہ یہ فقرہ کہ (سڑک اُسوقت دیکھی ہوتی جب تیار نہین ہوئی تھی) ایک منطقی مغالطہ ہے اور غالبًا وہ آئرلینڈ قوم سے لیا گیا ہے – اپنے سفر رُوس مین مجھے اکثر خیال آیا کہ فقرہ مذکور گو از روے منطق صحیح نہین ہے تاہم عوام الناس کی راحت کے لیے کسی مسودۂ قانون یا پارلیمنٹ سے اسکو قانونی قوت دی جانی چاہیے – حق یہ ہے کہ فرانسیسی کہہ سکتا ہے کہ بنی اور نہ بنی دونون قسم کی سڑکین ہوسکتی ہین اور قدرتی اور مصنوعی بھی ہوسکتی ہین – مگر رُوس مین سب سڑکین تقریبًا غیر مصنوعی اور قدرتی ہوتی ہین – اور ایسے پُرانے طرز کی کہ اب تک اُنکی بعینہ وہی قطع ہے جو کئی سو برس پیشتر تھی – یہ سڑکین دیکھکر رنگین طبیعت آدمی کو تاریخی خیالات کا کچھ لطف حاصل ہوگا صرف یہی انقلاب اُن مین واقع ہوا ہے کہ بامتداد زمانہ پگ ڈنڈیون کی جگہ بدل بدل گئی ہے – جب یہ اسقدر عمیق ہوجاتی ہین کہ پہیون کے دھنس جانے کا خوف ہوتا ہے تو لازم آتا ہے کہ داہنی یا بائین جانب نئی پگ ڈنڈیان بنائین اور چونکہ سڑکین عمومًا بہت ہی زیادہ چوڑی ہوتی ہین لہذا اِس کام کے لیے جگہ دستیاب ہونے مین ذرا بھی دقّت نہین واقع ہوتی – مین یہ نہین کہہ سکتا کہ پُرانی پگ ڈنڈیان کس طرح بھری جاتی ہین – مگر چونکہ مین نے کسی حصۂ ملک مین کبھی آدمی کو سڑک کی مرمت کرتے نہین دیکھا لہذا مین سمجھتا ہون کہ خداوند کریم بلا مدد انسانی کسی نہ کسی طرح یہ کام انجام کو پہونچاتا ہے – یا تو وہان کچھ دریا برآمد مٹّی سڑکون پر جم جاتی ہے – یا کسی سبب طبیعی سے جس سے علماء علم طبیعیات واقف ہونگے سڑکین بخوبی بنجاتی ہین –

سڑکون پر پُل بھی کبھی کبھی ملتے ہین اور مین نے پھر رُوس ہی مین آئرلینڈ کے اسرار زبان کی اصل پالی – چند سال ہوے کہ آئرلینڈ کے ممبر نے محکمہ عوام مین بیان کیا تھا کہ کلیسا (یعنی مذہب مسیحی) وہ پُل ہے جو آئرلینڈ کے دو فرقون کو آپس سے جدا کرتا ہے – چونکہ پُلون سے عمومًا وصل ہوتا ہے نہ کہ فصل لہذا اس استعارے پر سامعین نے خوب قہقہہ لگایا – اگر اُن معزز ممبرون نے جو اس قہقہے اور مذاق مین شریک تھے رُوس مین

بہت سفر کیا ہوتا تو وہ اِس مذاق مین اعتدال کو ذرا ہاتھ سے ندیتے کیونکہ اس ملک مین پُل بہ عوض اسکے کہ دو مقامون کو ملادین اور اُلٹے جدا کرتے ہین۔ پُل نانگھنا وہان کے لوگون کے نزدیک جان پر کھیل جانا ہے۔ گاڑی بان اگر عاقبت اندیش ہے تو تھوڑی دور آگے بڑھ کر اُتھلے پانی سے جانا پسند کریگا بہ نسبت پُل سے جانے کے۔ اور خود اُسکو اور اُسکی سواری کے سوار کو اس خیال سے کہ پانوٗن تر نہونے پائین مجبور ہو کر ایسی بھونڈی قطع بنانی پڑتی ہے کہ مصور ایک عجیب مضحک تصویر بنا سکتا ہے لیکن یہ تھوڑی سی تکلیف گو اسمین اسباب گھاٹ پر اُتارتے ہوئے انسان بھیگ بھی جاتا ہے اُس خطرے کے مقابل مین کچھ بھی نہین ہے جو پُل سے عبور کرنے مین ہوتی۔ چونکہ میری یہ خواہش نہین ہے کہ مین اپنے ناظرین کو نے فائدہ دق کرون لہذا اُن حوادث ناملائم کو نہین بیان کرتا جنمین چوٹین لگتی اور ہاتھ پانوٗن ٹوٹتے ہین۔ بلکہ مجملاً صرف یہ بیان کرتا ہون کہ خدا خدا کر کے کیونکر وہ مسافت طے ہوتی ہے۔

جب کہ پُل تک پہونچنا ممکن ہو بغیر اسکے کہ انسان گھٹنون تک دلدل مین دھنس جاے تو بہتر یہ ہے کہ پیادہ پا چلکر گاڑی تلاش کرے اور جب یہ امر محال ہو تو قبل سے غور کر لینا چاہیے۔ اب آپ دریافت کرینگے کہ کچھ خوف تو نہین ہے تو آپکا رونہ ضرور یہ جواب دیگا کہ نہین نہین صاحب کچھ خوف نہین ہے۔ آپ کہینگے کہ اس پُل کی صورت سے تو معلوم ہوتا ہے کہ بالکل بوسیدہ ہے اور خاص کر وہ بڑے بڑے گڑھے دکھائی دینگے جنمین ڈاک کا گھوڑا نصف بخوبی سما جاے تو وہ رونہ آہستہ سے جواب دیگا کہ ڈریے نہین خدا حافظ ہے۔ آپ کے دل مین شک پیدا ہوگا کہ اس بے دینی کے زمانے مین خدا کیون ہمارے امور مین دخل دینے لگا۔ مگر وہ رونہ جو آپ سے زیادہ خوش اعتقاد و شاکر بہ تقدیر ہے آپکو اتنی مہلت ندیگا کہ آپ اس مسئلے کو حل کیجیے۔ پیشانی پر جلدی سے صلیب مقدس کی شکل بنا کر وہ باگ ہاتھ مین لیتا ہے اور اپنا چھوٹا سا چابک ہوا مین گھماتے ہوئے جوڑی کو بھگاتا ہے۔ اسکی اس حرکت سے اضطراب پیدا ہوتا ہے پہلے کسی قدر اُتار ملتا ہے۔ بعد ازان گھوڑے بہت گہری دلدل مین دھنس جاتے ہین۔

ص ۱۵

اسکے بعد سخت ہچکولا لگتا ہے۔ جب کہ گاڑی پہلے تختون سے ٹکر کھاتی ہے تب دوسری طرف کے تختے جو اچھی طرح نہین جُڑے ہوتے ایسے کڑکڑاتے ہین کہ خواہ مخواہ خوف معلوم ہوتا ہے۔ وہ تجربہ کار اور ہوشیار جانور دیکھتے بھالتے گڑھون اور شگافون سے گذرتے ہین اسکے بعد بڑے زور کے ہچکولے سے ایک اور دلدل مین دھنسنا پڑتا ہے تب کہین دوبارہ زمین پر قدم جمتا ہے اور بعینہ ویسا ہی لطف حاصل ہوتا ہے جیسے کسی نوجوان افسر فوجی کو پہلے دھاوے کے بعد معرکہ نبرد اچھا معلوم ہوتا ہے۔

اسمین شک نہین کہ اور مقامون کی طرح یہان بھی عادت کے سبب سے نئے پرائی ہوجاتی ہے جب آپ کئی سو اِس قسم کے پُلون سے بخیر وعافیت عبور کر گئے اور کوئی صدمہ نہ پہونچا تو آپ بھی اُسیقدر نڈر اور شاکر بہ تقدیر ہوجاوینگے جسقدر وہ روسی بیباک ہے جو آپ کے ہمراہ ہے۔

جن ناظرین نے اِن بڑی بڑی اصلاحون کا حال سنا ہے جو چند برس سے روس مین عمل مین آتی ہین تو وہ ضرور یہ سنکر متحیر ہونگے کہ سڑکین اب تک ایسی سقیم حالت مین ہین۔ مگر دنیا مین ہر نتیجہ کا کوئی نہ کوئی معقول سبب ضرور ہوتا ہے۔ پس بمقابلہ ممالک غیر یہ ملک ابھی تک کم آباد ہے اور اسمین اکثر ولاتین ایسی ہین جہان کسی قسم کا پتھر اور خصوصًا کنکر سڑک بنانے کے قابل دستیاب ہونا مشکل بلکہ عملًا غیر ممکن ہے۔ علاوہ برین جب سڑکین بنائی جاتی ہین تو آب وہوا کے خراب ہونے سے اُنکا عمدہ حالت مین رہنا مشکل اور دشوار ہوجاتا ہے۔

جب کسی ایسے مقام مین جہان ریل کی سڑک نہین ہے کوئی بڑا سفر کرنا ہوتا ہے تو اِسکے کئی طریقے ہین۔ زمانہ سابق مین جب کہ وقت کی اتنی بھی قدر نہین ہوتی تھی جتنی اب ہوتی ہے۔ تو بہت سے مالکان اراضی اپنے گھوڑے لیکر سفر کرتے تھے۔ اور جس درجے کی شایستگی اُنھون نے حاصل کی تھی اُسی کے مطابق جن اشیا کی ضرورت ہوتی تھی وہ ایک یا ایک سے زیادہ کشادہ اور واہیات سی گاڑی مین لے جاتے تھے۔ اور اُنکی ضرورتین اکثر بہت ہوتی تھین مثلًا امراء عظام شاہی کہ دربار مین بعیش وعشرت بسر کرتے تھے

خواہ مخواہ کل اشیا ضروری جو لیجا سکتے تھے ہمراہ رکھتے تھے۔ پس اسباب سفر مین خیمون کی دریان اور چاندی کی رکابیان اور میز کی پوشش اور تولیے اور باورچی خانے کے برتن اور فرانسیسی باورچی ضرور رہتا تھا پیش خیمہ اور کمسریٹ کا سامان ہمیشہ پیشتر سے بھیجا جاتا تھا لہذا امیر ممدوح ہر منزل مین اپنی تشریف آوری کے وقت کل اشیا تیار پاتے تھے جو شخص صرف دس بیس ہی غلامون کا مالک ہوتا تھا وہ البتہ کمسریٹ کا سامان عظیم ساتھ نہین رکھ سکتا تھا اور جسقدر اسباب ایک ٹارنٹس گاڑی کے گوشون اور صندوقون مین سماتا تھا اُسی پر قناعت کرتا تھا۔

اس مقام پر بطریق جملہ معترضہ یہ بیان کرنا بہتر ہوگا کہ ٹارنٹس کسکو کہتے ہین کیونکہ مجھے اکثر موقعون پر یہ لفظ استعمال کرنا پڑیگا۔ مختصر طور پر اسکے معنی یہ کہے جاسکتے ہین کہ نئے کمانیون کی فٹن ہے۔ کمانیون کا کام لکڑی کے دو متوازی ڈانڈون سے کچھ یون ہی سا نکل جاتا ہے۔ یہ ڈانڈ لمبے لمبے رکھے جاتے ہین اور اُنپر گاڑی کا ڈھانچا رہتا ہے۔ اکثر تین گھوڑے کھینچتے ہین۔ بم مین ایک مضبوط اور تیز گھوڑا جتا رہتا ہے اور اِدھر اُدھر ایک ایک گھوڑا۔ یہ دونون لاغر ہوتے ہین اور ڈھیلے ڈھیلے جُتتے ہوتے ہین مگر سرپٹ جاتے ہین۔ بم کے سرے ایک طوق سے جوڑ دیے جاتے ہین۔ طوق ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا ایک بہت بڑا اور بھدّا بنا ہوا گھوڑے کا نعل ہے اور گھوڑے کے پُٹھے کے اوپر اونچا نکلا رہتا ہے۔ اُس طوق کے سرے پر لگام لگا دیجاتی ہے اور سب سے اونچے پر ایک بڑی سی گھنٹی لٹکا دیجاتی ہے جنوبی صوبون مین دو گھنٹیان بھی دیکھی ہین اور کہین کہین تین گھنٹیان بھی ہوتی ہین اور اکثر اُنکی آواز ایک میل کے فاصلے سے صاف آتی ہے گھنٹی باندھنے کے کئی سبب بتائے جاتے ہین۔ بعض کہتے ہین کہ بھیڑیون کے ڈرانے کے لیے لٹکائی جاتی ہین اور بعض کی رائے ہے کہ اس وجہ سے لٹکائی جاتی ہین کہ جنگل کے تنگ راستون مین باہم گاڑیان لڑنجائین۔ مگر ان دونون وجوہ سے کلی تشفی نہین ہوتی۔ یہ خاص کر موسم گرما مین استعمال کیجاتی ہین جب کہ بھیڑیون کے حملے کا کوئی خوف نہین۔ اور جنوبی حصون مین گھنٹیون کی تعداد

زیادہ ہوتی ہے جہان کوئی جنگل نہین ہے۔شاید ابتدا مین اس سے غرض اصلی تھی
کہ بھوت پریت کو خوف دلائین۔یہ امر بن نے محققین آثار سلف کے فائدے کے لیے بیان
کیا ہے اور یہ دستور اب بھی کسی قدر اسی وجہ سے قائم ہے کہ اب تک وہ لوگ پرانی
لکیر کے فقیر ہین۔اور کسی قدر اس غرض سے بھی کہ گاڑیون کے لڑجانے کا اتفاق کم
پڑے۔چونکہ سڑکین اسقدر ملائم ہین کہ آواز نہین آتی اور کوچبان ہمیشہ ہوشیار نہین رہتے
لہذا تصادم کا خطرہ اُن گھنٹیون کی متواتر آواز سے بہت ہی کم ہو گیا ہے۔بالعموم
ٹارنٹس اُن حالتون کے لیے ازبس موزون ہے جنمین وہ استعمال کی جاتی ہے عجیب
طریق سے گھوڑون پر زین کسا جاتا ہے کہ اُنکے دیکھنے سے زمان سلف کی جنگی رتھین یاد
آتی ہین بم مین جو گھوڑا جُتا ہوتا ہے اُسکو لگام کے سبب سے مجبور ہو کر اپنا سر اونچا اور سیدھا
رکھنا پڑتا ہے۔گو اُسکی کنوتیون کے بدلنے سے صاف پایا جاتا ہے کہ اسکی عین خواہش
ہے کہ گھنٹی کے نیچے سے کہین اور دور جگہ پر سر رہے تو بہتر ہے۔مگر ادھر اُدھر کے گھوڑے
مطلق العنان رہتے ہین اور اپنے سر کو عجب طرز سے اِدھر اُدھر پھیرا کرتے ہین مین سمجھتا ہون
کہ یہ جانور سر کو اس طرز پر اس وجہ سے نہین نکالے رہتے ہین کہ اُنکو فنون قدیمہ سے کوئی
ہمدردی ہے بلکہ اس خواہش سے کہ کوچبان کو تیز نگاہ سے دیکھتے رہین اُسکے دہنے ہاتھ کی
ہر حرکت کو وہ بڑی توجہ سے دیکھتے رہتے ہین اور جیسے ہی کوئی علامت پائی جاتی ہے کہ
کوچبان کا قصد چابک لگانے کا ہے وہ فورًا تیز گامی پر آمادہ ہو جاتے ہین۔

چونکہ ناظرین کو ٹارنٹس گاڑی کا حال کسیقدر معلوم ہو گیا ہے لہذا اب اُن صوبون
کے طرز سفر کا حال پھر بیان کرتا ہون جنمین ابھی تک ریل نہین جاری ہے۔

گھوڑے چاہے کتنے ہی مضبوط اور جاندار ہون بڑے بڑے سفرون مین اُنکو کسیقدر
وقت دانہ گھانس کھانے اور سستانے کے لیے ضرور دینا چاہیے لہذا اپنے خاص گھوڑون کو
لیکر سفر کرنے مین خواہ مخواہ دیر ہو جائیگی اور یہ طرز سفر اب دفتر پارینہ ہو گیا ہے۔جو لوگ اپنے
وقت کی قدر کرتے ہین وہ سرکاری ڈاک پر سفر کرنے کو ترجیح دیتے ہین۔کل بڑے بڑے
رستون مین برابر ڈاک کی چوکیان دس دس بیس بیس میل کے فاصلے پر ہین جہان کسیقدر گھوڑے

اور گاڑیان مسافرون کے آرام کے لیے رہتی ہین- اس انتظام سے مستفید ہونے کے لیے
مسافر کو حکام سے درخواست کرنی پڑتی ہے اور وہان سے ایک بڑا تختہ کاغذ کا ملتا ہے
جسپر زار روس کا معرکہ بشکل عقاب بنا ہوتا ہے اور اسٹامپ لگا ہوتا ہے اور لینے والے کا
نام اور منزل مقصود اور گھوڑون کی تعداد لکھی ہوتی ہے- سند دینے کے لیے کچھ تھوڑا سا روپیہ
لیا جاتا ہے اور فرض کیا جاتا ہے کہ یہ سڑکون کی مرمت کے لیے لیا گیا اور باقی ماندہ روپیہ
باقساط مختلف چوکیون پر لیا جاتا ہے- اس کاغذ کو لیکر آپ ڈاک کی چوکی پر جائین اور جسقدر
گھوڑون کی ضرورت ہو مانگین- عموماً تین گھوڑے استعمال کیے جاتے ہین لیکن اگر اسباب
سفر کم ہو اور ظاہرداری اور امارت کا خیال نہو تو صرف ایک جوڑی پر قناعت کیجیے- یہ
گاڑی ایک قسم کی ٹارنٹس ہے- مگر ٹارنٹس کا جیسا مین نے حال بیان کیا ہے ویسی نہین
ہوتی- اوصاف ضروری دونون مین ایک ہی ہوتے ہین مگر جو گاڑی زار کی سرکار کی
ہوتی ہے- وہ مثل ایک بہت بڑے پہیّون کے ہنڈولے کے ہوتی ہے- فٹن سے چندان
مشابہ نہین ہوتی مٹھی بھر خشک گھانس لکڑی کے صندوقون مین بھرنے سے تکیہ بنایا جاتا
ہے- محرابدار ٹپ کے نیچے بیٹھنا ہوتا ہے اور ٹانگین سطح پھیلانی ہوتی ہین کہ پانون کوچبان کی
بیٹھک کے نیچے رہتے ہین- لیکن بہتر یہی ہے کہ اس ٹپ کو اتروا ڈالین اور اسکے بغیر سفر
کرین بشرطیکہ مینھ موسلا دھار نہ برستا ہو- جب ٹپ لگایا جاتا ہے تو آدمی بالکل جکڑا رہتا
ہے اور تکلیف ہوتی ہے اور جب سڑک پر کسی کے سدّراہ ہونے سے گاڑی کو ہچکولا لگتا ہے
تو مسافر کا سر ٹپ سے بڑے زور سے ٹکرا جاتا ہے- خدا کرے آپکو روانگی مین عجلت نہو ورنہ
آپ کی عنان صبر بالکل ہاتھ سے جاتی رہیگی- جب آخر کار گھوڑے آئینگے تو آپکو معلوم ہوگا
کہ ایسے کم بخت مریل ٹٹو کبھی نہین دیکھے تھے- مگر بہتر ہے کہ آپ اپنے یہ خیالات ظاہر نکرین
کیونکہ اگر آپنے سخت کلمات کہے اور مذمت کی تو شاید آپکو آخر مین خود ندامت ہوگی
کہ ہمنے ناحق بُرا بھلا کہا- مین نے اکثر جوڑیان ایسی دیکھی ہین جنکو لندن کے ادنیٰ درجے کے
بگھی والے اور کھٹاکٹ تک نکال ڈالتے اور جنکی صورت سے یہ نہین پایا جاتا کہ
گھوڑے ہین یا گدھے- مگر ایسا کام دیتے ہین کہ باید و شاید اور فی گھنٹہ بارہ چودہ میل کا

دھاوا کرتے ہین اور صرف کوچبان کی آواز ہی تازیانے کا کام دیتی ہے - اسمین شک نہین کہ اُن دُبلے پتلے مریل جانورون کی کارگزاری اکثر بڑی حیرت انگیز ہوتی ہے بشرطیکہ کوئی ایسا آدمی اُنکو ہانکے جو اُنکو ہانکنا جانتا ہو - گو کوچبان کے پاس عموماً ایک چھوٹا سا کوڑا رہتا ہے مگر کبھی شاذ ہی اُسکو استعمال مین لاتا ہے - صرف ہوا مین پھٹکارتا رہتا ہے - اور زبانی ہی چلنے کی ترغیب دیتا ہے - وہ اپنے جانورون سے اسطرح سے بولتا ہے جیسے آدمیون سے باتین کرتے ہین - کبھی تو محبت آمیز تعریفون سے اُنکا دل بڑھاتا ہے - اور کبھی اُنکو کوستا اور بُرا بھلا کہتا ہے - کبھی اُنکو کہتا ہے - ہان بیٹا شاباش - اور تھوڑے ہی دیر مین کہنے لگتا ہے - ارے ہٹ تجھے خدا غارت کرے - اسکا حال تو خدا ہی جانتا ہے کہ وہ جانور اس عجیب مُرکّب کو جسمین پیار کے کلمے اور دشنام دونون شامل ہین کہانتک سمجھتے ہین - مگر اسمین شک نہین کہ اُن پر کسی نہ کسی وجہ سے ان الفاظ کا بہت بڑا اثر پہونچتا ہے -

ایسے ملک کے مسافر کے لیے یہ بھی ضرور ہے کہ وہ قوی الجثہ اور کرارا آدمی ہو اور دھکّے اور ہچکولے کی برداشت کرے - اسکے علاوہ اُسکو اسکا بھی عادی ہونا چاہیے کہ ہر قسم کی سختیان اور تکلیفین برداشت کر سکے - اگر ڈاک کی چوکی مین سورہنا چاہے تو لکڑی کی تپائی سے زیادہ ملائم اور کوئی شے نہ ملیگی - ہان اگر چوکی والے سے کہسنکر ایک گٹھا گھاس کا زمین پر ڈلوا دے تو یہ البتہ اُس سے ملائم تو ہوگا مگر بہ ہیئت مجموعی اُس تختے سے زیادہ ناگوار ہوگا - بعض اوقات لکڑی کی تپائی تک نہین ملتی - کیونکہ معمولی چوکیون مین مسافرون کے واسطے صرف ایک کمرا رہتا ہے اور ممکن ہے کہ دونون تپائیون پر مسافر پہلے ہی سے بیٹھے ہون - اور دوسرے زیادہ شاذ ہی رہتی ہین - جب مسافر کو تپائی بھی ملجاے اور نیند بھی آجاسے تو اگر رات کو دو ایک بار اُسکی نیند مین خلل پڑے تو کوئی تعجب کی بات نہین ہے کیونکہ جب ڈاک کے گھوڑے بدلے جائینگے تو مسافر اُس کمرے مین ضرور ٹھہرینگے ممکن ہے کہ یہ مسافر سماور تیار کرنے کا حکم دین - اور چاے پیین - گپ شپ اُڑائین - قہقہے لگائین - چُرٹ پیین - اور کچھ لحاظ نکرین کہ کسی کی نیند مین خلل آئیگا

یا کسی اور طرح سے دق کرین - انکے علاوہ اور چیزین بھی خلل انداز ہوتی ہین
جنکا ذکر مین دریاے ڈان کے دودی جہازون کے بیان مین کرچکا ہون - مین
ناظرین سے معذرت کرتا ہون کہ اس ناگوار بیان کو مین نے پھر چھیڑا کیونکہ مجھے رُوس کا
سفر ہو ہو بیان کرنا منظور ہے لہذا گو ایسے امور کا بیان کرنا غلطی ہے مگر مجھے کوئی
چارہ نہین ہے - اور جو خاص خاص قسم کی تکلیفین مین نے اس سفر مین اُٹھائین اُنکو
اگر کما حقہ نہ بیان کرون تو یہ بیان خلط ہو جائیگا - مثلاً گو وہ آلپس کی چڑھائی کا کوئی شخص
ذکر کرے اور راستے کی برف کا تذکرہ چھوڑ دے - تاہم مین بہت پوست کندہ نہ بیان
کرونگا - اور مسافرون کی اطلاع کے لیے صرف ایک امر کے بیان پر اکتفا کرونگا - رُوس
ایک ایسا ملک ہے جہان حفظ جان کے لیے آپ کو بڑی کد و کاوش کرنی پڑیگی -
لہذا آپکو لازم ہے کہ جنگجو اور صلح اندیش مخلوقات مین امتیاز کرنا سیکھیے اور قومی قانون
کے اس آسان اصول کی پابندی کیجیے - کہ جو لوگ نہ آپ کے دشمن ہون نہ آپ کے
دوست اُنکو نہ ستائیے - گو وہ بہت ہی کریہ منظر ہون تاہم کریہ منظر ہونے سے قتل لازم
نہین آتا - مثلاً اگر آنکھ کھل جاے اور آپ دیکھین کہ چند بھورے بھورے کھٹمل آپکے
تکیے کے اردگرد دوڑ رہے ہین تو ہاتھ کو اُنکے خون سے آلودہ نہ کیجیے - اگر آپ اُنکو مار ڈالینگے تو
خون ناحق آپکے سر پر ہوگا - کیونکہ گو وہ آپکے بدن پر رینگینگے مگر کاٹینگے نہین -

چھوٹے چھوٹے قصبون مین جو مکان ہوتے ہین وہ معمولی ڈاک کی چوکیون سے
بھی کہین بدتر ہوتے ہین - بعض کمرے جنمین مجھے تمام شب بسر کرنی پڑی اُنکی نجاست
اور تکلیف کا حال لکھنے کے لیے ایک بڑے زبردست منشی کی ضرورت ہے - میرے قلم
مین اتنا زور کہان - اور اُس منشی کو بھی مجبور ہو کر خدا سے دعا مانگنی پڑیگی بموجب بیت

| طعنے سے زبان نکتہ چین روک | رکھے مری اہل خامہ مین نوک |
|---|---|

جن ضلاع مین آمد و رفت کم ہے اُنمین مسافر کو زبان روسی سے واقف ہونا چاہیے
یہ عموماً خیال کیا جاتا ہے کہ اگر آپ فرانسیسی یا جرمنی زبان سے واقف ہین تو رُوس مین
جہان چاہیے سفر کیجیے مگر جہان تک بڑے بڑے شہر اور شاہراہین متعلق ہین یہ خیال صحیح

ہو سکتا ہے اس سے آگے خیال خام ہے۔ مغربی یورپ کے باشندون کی طرح روسیون کو بھی خدا نے یہ ملکہ نہین دیا ہے کہ السنہ ممالک غیر پر حاوی ہو سکین تعلیم یافتہ روسی اکثر غیر ملکون کی دو ایک زبانون مین فصاحت کے ساتھ گفتگو کر سکتے ہین مگر کسان اپنی زبان کے سوا دوسری زبان نہین جانتے اور مسافر کو کسانون ہی سے زیادہ سابقہ پڑتا ہے۔ کسان کے ساتھ بے تکلف گفتگو کرنے کے لیے روسی زبان سے زیادہ واقفیت کی ضرورت ہوتی ہے۔ کتاب پڑھنے کے لیے اسقدر مہارت درکار نہین ہے۔ گو گنواری محاورے کم ہین اور ہر طبقے کے آدمی ایک ہی قسم کے الفاظ استعمال کرتے ہین مگر ممالک غیر کے الفاظ البتہ صرف طبقۂ اعلیٰ مین بولے جاتے ہین۔ کسان لوگ ہمیشہ تعلیم یافتہ آدمیون کی بہ نسبت بہت ہی مختصر اور بامحاورہ کلام کرتے ہین۔

گرمی کی نسبت سردی مین سفر کرنا بعض اعتبارات سے زیادہ فرحناک ہوتا ہے کیونکہ برف اور یخ کے سبب سے سڑک مثل کنکر کی سڑک کے صاف ہو جاتی ہے۔ اگر برف برابر گری تو تھوڑے دن تک ایسی عمدہ سڑک ہو جاتی ہے کہ جی خوش ہوتا ہے۔ گاڑی اسطرح بہتی ہوئی جاتی ہے جیسے آب استادہ مین کشتی جاتی ہے۔ اور گھوڑے اسطرح دوڑے جاتے ہین کہ گویا اُنکو بالکل خبر ہی نہین کہ گاڑی پیچھے کھینچ رہے ہین۔ غضب یہ ہے کہ یہ کیفیت تا عرصۂ دراز قائم نہین رہتی سڑک جلد کٹ جاتی ہے اور گہرے گہرے آڑے آڑے گڑھے پڑجاتے ہین۔ مجھے کبھی اچھی طرح سمجھ مین نہین آیا کہ یہ گڑھے کیونکر پیدا ہو جاتے ہین۔ یہ گڑھے جس طریقے اور اسباب سے بنتے ہون مگر اسمین شک نہین کہ چھوٹی چھوٹی پہاڑیان اور گھاٹیان ضرور بنجاتی ہین اور جب گاڑی اُنپر سے گذرتی ہے تو اُسی طرح اونچی نیچی ہوتی جاتی ہے جسطرح سمندر مین کشتی تلاطم امواج مین تہ و بالا ہوتی ہے مگر بڑا فرق یہ ہوتا ہے کہ کشتی ایک رقیق شئے مین گرتی ہے اور روسی گاڑی اسکے برعکس ایک ٹھوس اور سخت شئے پر گرتی ہے اب خیال کیجیے کہ کتنے دھکّے اور ہچکولے لگتے ہونگے۔

موسم سرما کے سفر مین اور تکلیفین بھی ہوتی ہین۔ جب تک ہوا بالکل بند رہتی ہے تب تک سردی بڑی سخت ہوتی ہے مگر ناگوار نہین گذرتی لیکن اگر

سامنے تیز ہوا چلتی ہو اور مقیاس الحرارت کا پارہ کئی درجے صفر کے نیچے ہو تو کھلی ہوئی گاڑی مین سفر کرنا بہت ناگوار ہوتا ہے۔ ممکن ہے کہ انسان تقدم بالحفظ نکر سکے اور دفعۃً اُسکی ناک برف سے ٹھٹھر جاے اور اُسکو خبر بھی نہو۔ پس ایسے موقع پر بند گاڑیان کیون نہ لے صرف اس وجہ سے کہ دستیاب نہین ہوسکتین اور اگر وہ دستیاب ہون بھی تو بہتر یہی ہے کہ اُنکو استعمال مین نہ لائین کیونکہ اُنسے اکثر ویسی ہی بیماری پیدا ہوجاتی ہے جیسے سمندر کے سفر سے۔ اُسکے علاوہ جب روسی گاڑی اُلٹ جاتی ہے تو بہتر یہی ہے کہ سوار بہ نسبت اسکے کہ اخیر بخیر مین فضیحت کے ساتھ دبا پڑا رہے صاف اور تازگی بخش برف مین اُچھل کے گر پڑے۔ ان برفستانی ملکون مین سردی کے سفر کے لیے بہت سے پوستین ساتھ رکھنے چاہیین۔ اکثر انگریز اس امر مین ناعاقبت اندیشی کرینگے اور اپنی خلقی طاقت پر اُنکو بہت کچھ بھروسا ہوگا کہ سردی کی کیا حقیقت ہے۔ یہ بھروسا کسی قدر بجا بھی ہے کیونکہ اہل اِنگلستان کو جینے مین اکثر بڑا آرام ملتا ہے۔ اور روسی اسکو ضروری سمجھتے ہین کہ گرم سے گرم پوستین مین لپٹے رہین۔ مگر انگریز ہمین درجہ اعتدال سے بھی بڑھ جاتے ہین اور ایسی حالت مین اپنے کیے کا پھل ضرور پاتے ہین۔ یہ مجھپر ایک بار خود بیت چکی ہے۔ مین اُس واقعے کا حال اورون کی عبرت کے لیے بیان کرتا ہون۔

ایک مرتبہ سنہ ۷۰–۱۸۷۱ء کے موسم سرما مین مین نووگورڈ سے اِس ارادے سے چلا کہ چند احباب سے چھاونی مین ملاقات کرون جو قصبے سے کوئی دس کوس کے فاصلے پر تھی چونکہ دھوپ بہت تیز تھی اور تھوڑا ہی فاصلہ طے کرنا تھا مین سمجھا کہ ایک ہلکا سا پوستین اور ایک کنٹوپ سردی کے دفعیہ کے لیے کافی ہوگا۔ گو ایک روسی دوست نے جو اتفاق سے اسی وقت آ گئے تھے مجھسے کہا بھی مگر مین نے بیوقوفی سے اُنکے کہنے کا ذرا بھی خیال نکیا۔ ہمارا راستہ دریا کی طرف سیدھا اُتّر کے رخ تھا اور سامنے بڑی تیز شمالی ہوا چل رہی تھی۔ موسم سرما کی باد شمال ہمیشہ اور ہر ملک مین انسان کے چہرے کو ناگوار معلوم ہوتی ہے۔ ناظرین کو غور کرنا چاہیے کہ جب مقیاس الحرارت کا پارہ تیس درجہ صفر کے نیچے ہو تو کیسی سردی پڑتی ہوگی۔ یا بہتر یہ ہے کہ وہ اس بات کی کوشش ہی

نکرے کیونکہ جن لوگون کو اسکا ذاتی تجربہ نہین ہے وہ اس ٹھٹھرنے کا خیال بھی نہین کرسکتے جو وہان کی سردی سے پیدا ہوتا ہے - بیشک مجھے چاہیے تھا کہ مین واپس چلا جاتا - جب کہ مجھے معلوم ہوگیا تھا کہ اب غش بھی آیا ہی چاہتا ہے اور دَوران خون بھی موقوف ہوا چاہتا ہے - مگر جو صاحب میرے ہمراہی مین تھے اُنپر مین اپنی ناعاقبت اندیشی نہین ظاہر کرنی چاہتا تھا - جب ہم قریب تین حصے کے راستہ طے کرگئے تو ہمکو ایک گنوار ملا اُسنے بہت زور سے غل مچاکر کچھ اشارہ کیا اور جب ہم اُدھر سے گذرے تو اُسنے چلّا کر کچھ کہا مگر مین نے نہین سُنا کہ اُسنے کیا کہا مگر میرے دوست میری طرف مخاطب ہوئے اور گھبرا کر بزبان جرمن کہنے لگے کہ آپکی ناک برف سے ٹھٹھر گئی - لہذا مین نے کسیقدر گھبراہٹ سے اپنا ہاتھ رکھا کہ دیکھون میری غفلت سے میری ناک یا کوئی حصہ ناک کا اُڑ تو نہین گیا - دیکھتا ہون تو اُڑ جانا کیا معنی پھول کے کُپّا ہوگئی ہے اور ایسی سخت اور بےحس جیسے لکڑی - میرے دوست نے کہا تم ابھی اسکو بچا سکتے ہو اگر فوراً نکل کر ناک کو برف سے زور زور رگڑو -

حسب ہدایت مین باہر نکلا مگر اسقدر کمزور تھا کہ زور زور سے مین ناک نہین رگڑ سکتا تھا - میرے پوستین کی گھنڈیان جو کُھل گئی تھین تو مجھے یہ معلوم ہوا کہ جیسے سردی جگر مین پیوست ہوگئی اور مین غش کھا کر گر پڑا -

واللہ اعلم کب تک بیہوش پڑا رہا - مگر جب مجھے ہوش آیا تو مین نے دیکھا کہ مین ایک نئے کمرے مین ہون اور رسالے کے افسر وردیان پہنے ہوئے میرے اِردگرد بیٹھے ہوئے ہین - پہلا کلام جو مین نے سُنا یہ تھا کہ (جان تو بچ گئی مگر بخار ضرور آئیگا) -

بعد اسکے مجھے معلوم ہوا کہ یہ رائے ایک بڑے مستند ڈاکٹر کی تھی مگر اُنکی پیشین گوئی پوری نہوئی - بخار جسکا حکم لگایا تھا نہین آیا - صرف یہ خرابی البتہ پیدا ہوئی کہ چند روز تک میرا دہنا ہاتھ اکڑا رہا اور کوئی دو ہفتے تک مین نے اپنی ناک کسیکو نہین دکھائی -

اس خفیف واقعے سے اگر یہ کلیہ پیدا ہوسکتا ہے کہ نہایت شدید سردی مین رہنے سے اگر آدمی مرجاے تو سکرات موت سے محفوظ رہے تو مین یہ کہونگا کہ اُسکے قالب مردہ مین

گرمی پہونچکر جب دوبارہ جان آتی ہے تو قیامت کا سامنا ہوتا ہے۔
شدت سرما اور حدت گرما ان دونون موسمون کے مابین ایک ایسا انقلاب ہوتا ہے جسمین سڑک سے سفر کرنا روس مین محال ہے۔ جب کہستان کی برف گھل جاتی ہے تو ولے برحال اُس کم بخت مسافر کے جسکو سڑک سڑک سفر دراز کرنا پڑے۔ اور اس سے بدتر یہ ہے کہ موسم سرما مین سفر کرنا پڑے جب مٹی پانی سے سڑجاتی ہے اور برف کی وجہ سے وہ ہموار نہین ہو چکتی۔ سب فصلون کے سفر مین یہ ضرور ہے کہ کوئی نہ کوئی آفت ناگہانی نازل ہو مثلاً گاڑی کا دُھرا ٹوٹ گیا۔ یا پہیا نکل گیا یا گھوڑون کے ملنے مین دقت واقع ہوئی۔ مین اپنے روزنامچے سے ایک دو نقلین درج کرتا ہون جنسے اور بھی آفتون کا نازل ہونا معلوم ہو۔
ہم تڑکے گجرم مینکاپ مین پہونچے۔ یہ ایک چھوٹا سا قصبہ وہان پر واقع ہے جہان سے دہانہ ایک گھاٹی کا اُن گھاٹیون مین سے جو اصل سلسلۂ کوہ قاف کی جانب چلی گئی ہین نظر آتا ہے۔ ڈاک کی چوکی پر اُتر کر ہمنے فوراً حکم دیا کہ دوسری منزل کے لیے گھوڑے آئین اور مختصر جواب پایا کہ گھوڑے نہین ہین۔ پوچھا گھوڑے کب تک آئینگے۔ کہا کل تک۔
ہم اس آخری جواب کو دل لگی سمجھے ہمنے وہ کتاب مانگی جسمین قانون کے رو سے گھوڑون کی روانگی کا وقت حسب ضابطہ درج ہوتا ہے اور جس سے دریافت ہو جاتا ہے کہ گھوڑے کب تک تیار ہو جائینگے۔ تھوڑے تخمینے سے معلوم ہو گیا کہ ہمکو سہ پہر کو چار بجے گھوڑے ملنے چاہیین۔ پس ہمنے چوکی والے کو وہ کاغذ دکھائے جنپر وزیر نظم ونسق سلطنت وغیرہ معززین کے دستخط تھے اور کہا کہ خلاف قواعد ڈاک کارروائی نکرو۔
یہ کاغذ جنسے ثابت ہوتا تھا کہ ارا کین دولت روس کو ہماری حفاظت پر خاص توجہ مبذول ہے بدمعاش چوکی والون سے برتاؤ کرنے مین وہ ہمارے بڑے کام آئے۔ مگر یہ چوکی والا ایک ہی ذات شریف تھا بال چمکتے ہوئے اور پیر قینچ۔ پلکین موٹی موٹی۔ بڑی بڑی موچھین۔ جوتون پر دبنگا پن۔ اور چہرہ کچھ ایسا خوفناک کہ معاً انسان سمجھ جاے کہ آدمی بیڈھب ہے۔ گو ابھی تڑکا ہی تھا مگر صاف پایا جاتا تھا کہ ابھی سے اُسنے شراب پی لی ہے اور اُسکی رفتار سے صاف ظاہر ہوتا تھا کہ یہ اُن لوگون مین نہین ہے جو شراب پی کر

خوش مزاج ہوجاتے ہین - پہلے تو اُن کاغذون کو غور سے دیکھا - یہ ثابت کرنا منظور تھا
کہ اگر جی چاہے تو پڑھ سکتا ہون بعد ازان اُسنے اُنکو میز پر پٹک دیا اور اپنے لمبے چوڑے
ہاتھ اپنی پتلون کی بڑی بڑی جیبون مین ڈالکر آہستہ سے کہا - گھوڑے تمکو کل صبح کو ملینگے
ہمنے حکم دیا کل صبح کو نہین آج ہی چار بجے تیار رہنے چاہیین - یہ کہکر ہم وہ خبر
دریافت کرنے گئے جسکی ہمکو ضرورت تھی لیکن چونکہ ہمکو شک تھا کہ ہمارے حکم کی تعمیل ہونا
معلوم لہذا ہمنے ایک اہلکار سے جن سے اتفاقاً ملاقات ہوگئی تھی کہا کہ ہمارے لیے اور
گھوڑون کا بندوبست فرمائیے - مگر ہماری یہ کوشش کہ اُس دیوزاد کاسک سے اُٹھ بھیر نہو
بیکار گئی - وہان اور گھوڑے کرایہ پر نہین مل سکتے تھے لہذا ہم چار بجے چوکی کو واپس
آئے اور جب ہمکو معلوم ہوا کہ ہمارا گمان بہت صحیح تھا تو پھر اُسی اہلکار سے استغاثہ کیا -
وہ مہربانی کرکے چوکی پر آئے اور اُس ضدی کاسک سے ہمارے لیے بہت کچھ کہا مگر
بے سود - وہ دیوزاد کاسک اس طبیعت کا آدمی تھا کہ اہلکاران سرکاری کو وہ رعایا سے
زیادہ سمجھتا - کل صلاحون اور احکام کے جواب اُسنے اسطرح دیے کہ معلوم ہوتا تھا حاکم
وقت کی بھی وہ کچھ اصل وحقیقت نہین سمجھتا - آخر کار اُس اہلکار نے جو ہمارا دوست ہوگیا تھا
بڑی ہی تکلیف اُٹھا کر ہمارے لیے گھوڑے تلاش کردیے اور ہمنے صرف اُس امر پر اکتفا کی
کہ اُن امور کی شکایت سرکاری کتاب مین درج کردی -

ہم تو سمجھے تھے کہ اب کوئی امر ہارج سفر نہوگا اور اب چلنے مین کچھ کسر نہین
رہگئی ہے مگر اب خلاف امید نئی نئی دقتین واقع ہوئین جیسے ہی اُس دیوزاد کاسک
کو معلوم ہوا کہ میرے بغیر انکو گھوڑے مل گئے اور اب مجھے رشوت ملنے کی کوڑی بھی نملیگی
تو وہ آمادہ ہوگیا کہ اپنی جوڑی ہمکو دے اور کہا جب تک تم لوگ اس شکایت کو کاٹ
نہ دوگے جو میرے خلاف درج کی ہے تب تک مین تمکو نجانے دونگا - اس سے ہمنے
انکار کیا اور ہمارے اُسکے پھر رنجش کا سلسلہ پیدا ہوگیا تب تو ہم چکرائے اور سوچے کہ اگر
اپنا اسباب لیکر اُسکی مرضی کے خلاف چلدین تو غالباً ہشت مشت کی نوبت آئیگی اور اسمین
ہمکو شک ہی نتھا کہ وہی غالب رہیگا - میرے رفیق کی اُس کاسک کے ہاتھ سے وہی گت

ہوتی جو حضرت داؤد کی گت ساؤل کے ہاتھ سے ہوئی تھی - گو یہ خیال تو ہرگز نہین ہوسکتا تھا
کہ وہ گھونسا لڑنے مین تیز ہے مگر وہ اپنے رقیب کو بآسانی ایک کمرے مین بند کر دے سکتا تھا
اور وہ امر واقع ہوتا کہ پھر عدالت تک نوبت آتی اور آخر الامر اہل جوری یہ رائے دیتے کہ
صدمۂ شدید سے موت فوری وقوع مین آئی - اسکے علاوہ ہمارے رقیب کے حکم مین بہت
سے ڈاک کے چپراسی تھے - لہذا کثرت کے لحاظ سے بھی وہی غالب آسکتے تھے - اگر
ہم اپنا اسباب زبردستی لیجاتے تو بھی وہی نتیجہ ہوتا کیونکہ ہمارا اسباب ابتک ہمارے مدعی
ہی کے بس مین تھا اور اُسکے بغیر سفر کرنا دشوار تھا - پس ظاہر ہے کہ اگر ہم اپنے حقوق کو
زبردستی نافذ کرنا چاہتے تو انتہا کی حماقت تھی لہذا ہمنے ٹھان لی کہ پولیس سے استغاثہ کرین
میرا دوست چوکی پر اسباب کی حفاظت کے لیے رہا اور مین پولیس کے افسر
کی تلاش کو گیا جسنے اب تک حتی الوسع ہمکو بہت مدد دی تھی - مین تھوڑی ہی دیر مین
واپس آیا تو مین نے دیکھا کہ اس عرصے مین بڑے بڑے واقعات ہوگئے تھے - ڈاک خانے
کے اردگرد جوق جوق آدمی جمع تھے اور زینون پر وہی دیوزاد کاسک اور اُسکے تحت
کھڑے کہ رہے تھے کہ اندر جو مسافر ہے اُسنے کوشش کی تھی کہ ہمین گولی مار دے - مین اندر
گھس گیا اور بارود کی بو جو آئی تو فوراً معلوم ہوا کہ بندوق داغی گئی ہے مگر کوئی لاش
نہین دیکھی - ظاہرا میرے دوست بھی زخمی نہین تھے اور یہ بھی ظاہر تھا کہ بالفعل تھوڑی دیر
کے لیے لڑائی ملتوی ہوگئی ہے -
تھوڑی ہی دیر مین وہان کے حکام جمع ہوگئے ایک بتی روشن کی گئی - دو مسلح
کاسک دروازے پر بطریق سنتری کھڑے ہوئے اور ابتدائی تحقیقات شروع ہوگئی افسر
پولیس میز کے پاس بیٹھا اور چکنے کاغذ پر جلد جلد لکھنے لگا - تحقیقات سے ظاہر ہوا کہ پاک
پنچے سے دو گولیان چلائی گئی تھین اور دیوار مین دونون گولیان ملین جنھون نے خوب ہی
توڑ کیا تھا - جو لوگ موجود تھے اور اکثر وہ لوگ جنکو اس سانحے کا حال ذرا بھی نہین معلوم
تھا کچھ سنا سنایا تھا اِن سب کی حسب ضابطہ شہادت لی گئی - مخالفون کا برابر یہی بیان تھا
کہ میرے دوست نے حملہ کیا اور وہ اسکے خلاف بیان کرتے تھے - اور کئی بار یہ منحوس الفاظ

کہے گئے کہ اس شخص نے قتل عمد کا اقدام کیا۔ معاملہ بیڈھب نظر آتا تھا اور ہمکو معلوم ہوتا تھا کہ کئی روز بلکہ ہفتون تک ہمکو اسی منحوس جگہہ مین ٹھہرنا پڑیگا جب تک سرکاری طور پر حسب ضابطہ پوری پوری کارروائی ہوگی۔ ہم دل ہی دل مین سوچتے تھے کہ اب اسکے بعد کیا ہوگا۔ مجکو یہ خیال ہی کرنا ناپسند تھا اسلیے کہ یہ معاملہ طول کھینچ گیا تھا مگر بموجب مصرع

رسیدہ بود بلائے ولی بخیر گذشت *

افسر اعلی جسکو ہم اسوقت مثل دیوتا کے سمجھتے تھے عین وقت پر آپہونچا۔ وہ لوگ جنکی باتون سے معلوم ہوتا تھا کہ گویا کسی فسانے کا بیان پڑھ رہے ہین پہلے حسب معمول خاموش ہوگئے۔ بعد ازان باتین ہونے لگین۔ کہ وہ آپہونچے۔ وہ آئے۔ وہ کی ضمیر جو بلا کسی مرجع کے استعمال کی گئی تھی ایک سرکاری افسر کی طرف راجع تھی جسکی کارروائی سے ثابت ہوگیا کہ وہ اُس کام کی قابلیت رکھتا ہے۔ اکثر روسی افسرون کی عادت کے برعکس اُسکو طول طویل کارروائی سے نفرت تھی۔ تھوڑی ہی دیر مین اُسنے اس مقدمے کو صاف کردیا۔ اُسکا قیاس تھا کہ اس مقدمے مین اقدام قتل عمد یا اور کوئی ایسا فعل نہین ہوا ہے۔ چوکی والا اور اُسکے دو ماتحت جنکو کوئی وجہ مسافر کے کمرے مین جانے کی نہ تھی دھمکی دیتے ہوئے کمرے مین گھُسے۔ اور چونکہ لڑائی پر آمادہ تھے لہذا میرے دوست نے تپنچہ سر کیا کہ وہ ڈرجائین اور لوگ کمک کو پہونچین۔ اُنکی یہ غلط بیانی کہ اُنپر گولیان چلائی گئی تھین اس امر سے بخوبی ثابت ہوگئی کہ گولیان چھت کے قریب دیوار مین دروازے سے بہت دور دھنسی ہوئی تھین۔ مقدمے کے اسطرح رنگ بدلنے سے مجھے حیرت ہوئی فیصلے مین صرف اُن امور کا بیان تھا جو واقع ہوئے تھے مگر مجھے اس امر سے تعجب ہوا کہ ایک شخص جو قانوندان حاکم ہو اس مقدمے کو ایسا سادہ جانکر عام طور پر فیصلہ کردے۔

ہنوز نصف شب بھی نہین گذری تھی کہ ہم پھر رہا ہوئے اور اُس چاندنی رات مین دوسری چوکی کیطرف جانے لگے۔ ایک کاساک باشندہ سرکیشیا جو سر سے پانو تک مسلح تھا حفاظت کے لیے ہمارے ساتھ تھا مگر ہمکو مدتون اس خیال سے وحشت رہی کہ واللہ اعلم اس منحوس مقام پر ہمکو کب تک رہنا پڑتا اور مصیبت جھیلنی پڑتی۔

# باب دوسرا
## شمالی جنگل

رُوس پر ایک سرسری نظر۔ شمالی جنگل۔ مقاصد سفر۔ سڑک۔ ایک گانون۔ کسانون کے مکان حمّام۔ ایک عجیب و غریب رسم منزل مقصود۔

جس ملک مین انسان سیاحت کرتا ہے اُس کے حالات بیان کرنے کے کئی طریقے ہین۔ سب سے آسان اور معمولی قاعدہ یہ ہے کہ اپنے سفر کا تاریخ وار حال بیان کرے۔ اور شاید یہی طریقہ سب سے بہتر ہے بشرطیکہ سفر چند ہفتون سے زیادہ کا نہو مگر جبکہ کئی سال کا قیام ہو تو اس طریقے کی پابندی دقت سے خالی نہین ہے اگر مین یہ طریقہ اختیار کرتا تو ناظرین کی عنان صبر ہاتھ سے جاتی رہتی۔ لازم آتا کہ مین ناظرین کو ایسے گانون مین لے جاؤن جو دنیا سے الگ تھلگ ہو اور اُنسے کہون کہ جب تک مین اُس ملک کی زبان بولنا سیکھون تب تک وہ صبر کرین بعد ازان اُنکو میرے ہمراہ کسی قصبے مین جانا پڑتا۔ اور مہینون کسی سرکاری دفتر مین رہنا پڑتا اور اس عرصے مین مین کوشش کرتا کہ لوکل سلف گورنمنٹ یعنی "انتظام خود اختیاری" کے رموز پر حاوی ہو جاؤن۔ اسکے بعد اُنکو قریب دو سال کے میرے ساتھ کسی بہت بڑے کتب خانے مین رہنا پڑتا اور مین وہان اُس ملک کی تاریخ اور علم ادب سیکھتا اور اسی طرح اور بہت کچھ سیکھتا جیسا مجھے سفر کھلا تھا ویسا ہی اُنکو بھی شاق گذرتا۔ کیونکہ اُنکو میرے ساتھ سیکڑون میل گاڑی پر سفر کرنا پڑتا اور تھک جاتے چاہے کیسا ہی مستعد روزنامچہ نویس ہوتا اُسکو بجز اس کے کہ ڈاک کی چوکیون کے نام لکھے اور کچھ درج روزنامچہ کرنے کے قابل نہ ملتا۔ پس بہتر ہے کہ تاریخ وار حال لکھنے سے قطع نظر کرون اور جو سوانح و امور غریبہ مین نے دیکھے انہین کے لکھنے پر اکتفا کرون اور جو واقفیت مجھے سیر کتب سے حاصل ہوئی اُس سے مجھے مدد ملیگی کہ جو کچھ مین نے سُنا اور دیکھا ہے اُسکو سرسری طور سے بیان کرون۔

قاعدہ عام ہے کہ سیاحت روس کا حال سینٹ پیٹرسبرگ کے بیان سے شروع کیا جاتا ہے مگر مین بہت سے وجوہ سے اُسکو ترجیح دیتا ہون کہ دارالسلطنت کے بیان کو آیندہ پر موقوف رکھون اور شمال مین جو بہت بڑا صحرائی ملک ہے اُسکا حال شروع کردون۔

اگر اُس حصہ روس کو جو یورپ مین واقع ہے سرسری طور پر ناظرین دیکھ سکتے تو انکو معلوم ہو جاتا کہ یہ ملک دو حصون پر مشتمل ہے جن مین ایک کی کیفیت دوسرے سے بالکل مختلف ہے نصف حصہ جو شمال مین واقع ہے اُسمین جنگل اور ترائی اور دریا اور جھیل اور چشمے کثرت سے ہین اور اکثر قطعات اراضی مین زراعت جابجا ہوتی ہے دوسرا حصہ جو جنوب مین واقع ہے وہ گویا شمالی حصے کا عکس ہے یعنے ایک فراخ اور زرخیز اور قابل زراعت میدان ہے جسمین جابجا ریگستان اور جنگل ہین خط خیالی منحنی اُن دونون ملکون کو جدا کرتا ہے۔ مغربی سرحد سے تقریباً پچاس خط درجہ عرض البلد سے شروع ہوتا ہے اور شمال مشرقی جانب تک چلا جاتا ہے یہانتک کہ سلسلہ کوہ یورل مین پہونچکر تقریباً چھپن درجہ عرض البلد شمالی پر ختم ہوتا ہے۔

شمالی ملک کے سفر کا اپنا پہلا تجربہ مجھے خوب یاد ہے کہ اس سفر کے جیلجانے مین مین نے اپنے آپ کو کئی ہفتے تک جلا روطن ہونا گوارا کیا۔ مین نے یہ سفر اس غرض سے کیا تھا کہ چند مہینے سینٹ پیٹرسبرگ مین رہکر مجھے یقین کامل ہوگیا تھا کہ روسی زبان اُن چیزون مین سے ہے جو صرف مشق اور مزاولت سے حاصل ہوسکتی ہے۔ اور اگر کوئی شخص عمر نوح و خضر بھی رکھتا ہو اور اُس شہر مین تمام عمر بسر کرے تو بھی وہان کی زبان فصاحت کے ساتھ نہ بول سکے۔ خصوصاً اگر اُسمین یہ عیب بھی ہو کہ فرانسیسی اور جرمن زبان بھی بول سکتا ہو تو اور بھی غضب ہے۔ اپنے دوستون اور ہم صحبتون سے وہ زبان انگریزی یا فرانسیسی مین گفتگو کریگا خدمتگارون اور اس قسم کے اور آدمیون سے جرمنی زبان مین بات چیت کریگا۔ ہان اگر گاڑی بانون سے گفتگو کرنے کی ضرورت ہوگی تو مجبور ہو کر روسی بولیگا۔ گاڑی بان چھوٹی چھوٹی کھلی ہوئی گاڑیان ہنکاتے ہین اُن کو چابکون سے گفتگو کرنے مین روسی زبان جاننے کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنے گنتی اور ایسے ایسے الفاظ جیسے چلے چلو۔ دہنے ہاتھ کو یا

بائین ہاتھ کو چلو یا گاڑی روک لو۔

مین سوچ ہی رہا تھا کہ ایسے مقام پر کیونکر جا سکون جہان مغربی یُورُپ کی زبانین بولی جاتی ہون کہ ایک دوست میری مدد کو آئے اور کہا کہ آپ میری زمینداری مین جائین جو صوبۂ نُووُگورُڈ مین واقع ہے وہان ایک فہمیدہ اور خلیق پادری صاحب ملینگے جو روسی زبان کے سوا اور زبانون سے محض ناآشنا ہین اس صلاح پر مین نے فوراً عمل کیا اور اسی کے مطابق ایک روز ماسکو کی ریل کے ایک چھوٹے سے اسٹیشن پر پہونچا۔ مین نے چاہا کہ ایک کسان کو جو بھیڑ کی کھال کے کپڑے پہنے تھا سمجھاؤن کہ مین موضع آئیونُووُکا جانا چاہتا ہون جہان فلان پادری صاحب رہتے ہین۔ مین نے جسے روسی زبان سیکھو نکا اُسوقت تک مین روسی زبان ٹوٹی پھوٹی بول سکتا تھا اس طرح جیسا لوگ کہتے ہین کہ ہسپانیہ کی گائین فرانسیسی بول لیتی ہین پہلی بات جو مین نے کہی اُسکا لفظی ترجمہ یہ ہے (آئیونُووُکا۔ گھوڑے۔ تم کر سکتے ہو)۔ مین نے علامت استفہام کو اس طرح ظاہر کیا کہ آواز بلند کر دی اور ابرو سے اشارہ کیا۔ کسان نے پوچھا۔ کیا! آئیونُووُکا کو پوچھتے ہین آپ؟ ۔ رُوس مین مثل اور ملکون کے جب کسان لوگ غیر ملک والون سے گفتگو کرتے ہین تو سوال دُہراتے ہین۔ یہ شاید اس لیے کہ مہلت زیادہ ملے۔ مین نے جواب دیا (آئیونُووُکا) اُسنے کہا۔ ہان ہان تھوڑی دیر کچھ سوچ کے اُسنے گردن ہلائی اور کچھ کہا جو مین نہین سمجھا مگر قیاساً سمجھا کہ مجھے منزل مقصود تک پہونچانے کی کچھ شرطین بیان کرتا ہے۔ مین نے پوچھا کتنے رُوبل* لوگے اُسنے تیوری چڑھائی اور سر کھجایا جس سے مین سمجھا کہ اس سوال سے اُس کو حساب کے لگانے مین بڑی دقّت واقع ہوئی۔ پہلے تو وہ آنکھین پھاڑ پھاڑ کے دیکھنے لگا پھر اُسکے چہرے پر ایسی غربت چھاگئی جیسے بچّے غریب بن جاتے ہین جب اُنکو منظور ہوتا ہے کہ خوشامد کر کے اپنے مان باپ کی کوئی تجویز بدلوا دین اور سزا پانے سے بچ جائین۔ بعد ازان خوشامد کا تار باندھ دیا۔ مگر میری سمجھ مین خاک بھی نہین آیا مین نے یہ پوچھا۔ کتنے رُوبل؟ ۔ کہا دس۔ مگر تامل کے بعد جھجک کر کہا۔ گو اُسکو کسیقدر شرم آتی تھی کہ مین کیا کہ رہا ہون۔ مین نے غصہ ہو کر کہا (دس!) بس دو کافی ہین۔ ہاتھ کے اشارے سے مین نے سمجھا دیا کہ مین ایسی زیادہ ستانی

* رُوبل روس کا ایک سکہ جو تخمیناً سترہ آنہ کا ہوتا ہے۔

نہین پسند کرتا مین پھر اسٹیشن کے اندر چلا گیا - دروازے کے قریب جب پہونچا تو مین نے اُسکو یہ کہتے سُنا - حضور حضور - آٹھ - مگر مین نے ذرا بھی اُسپر توجہ نہ کی -

اسکے بعد جو گفتگو ہوئی اُسکے مفصل اور مشرح حالات مین بیان نکرونگا کہ بار خاطر ناظرین ہون - ہمارے اُسکے اس معاملے مین ایسی احتیاط سے گفتگو ہوئی کہ گویا کسی سلطنت کی تاج بخشی یا مصارف جنگ کی بحث ہوتی ہے - وہ تین بار چلا گیا اور تین ہی بار واپس آیا - ہر بار اُجرت مین وہ کچھ گھٹتا اور مین کچھ بڑھتا تھا - آخرکار جب مجھے یہ خوف پیدا ہوا کہ وہ چل ہی دیا اور مجھے چھوڑ گیا کہ اپنے طور پر بندوبست کرلون تو میرے کمرے مین وہ پھر آیا اور میرا اسباب اُسنے اُٹھایا جس کے یہ معنی تھے کہ میری آخری تجویز اُسکو منظور ہے -

چار رُوبل پر فیصلہ ہوا اور معمولی حالتون مین یہ رقم اتنے فاصلے کے لیے جو بیس میل کے قریب تھا بہت تھی مگر مین تھوڑی ہی دور گیا تھا کہ مجھے معلوم ہوگیا کہ وہ کسی طرح معمولی حالت نہ تھی - کئی دن سے متواتر بارش ہورہی تھی اور جس راستے سے ہم سفر کرتے تھے اُسکو کسی طرح سڑک نہین کہہ سکتے ہان اگر مبالغۂ شاعری کرین تو اور بات ہے کہین تو تختۂ آب تھا اور کہین دلدل - اور کم سے کم آدھی دور تک مجھے دنیا کی پیدایش کا وہ زمانہ یاد آتا تھا جب تک کہ زمین سے پانی جدا نہین ہوا تھا - جبکہ مجھکو اس سوچ سے مہلت ملتی تھی کہ کہین گر نہ پڑون اور اسباب نہ بہجائے تو مین غور کرتا تھا کہ کیا یہ ممکن ہے کہ ایک کشتی نما گاڑی بنائی جائے اور اُسکو ایک تیز گام دریائی گھوڑا کھینچے یا ایسا ہی کوئی اور جانور جو خشکی اور تری دونون مین یکسان چلتا ہو - کل امور پر نظر ڈالکر میرے نزدیک یہ تجویز ویسی ہی مفید اور ممکن الوقوع ہے جیسے گدھون سے ہل جُتوانا -

خدا کے فضل سے جو دو لقات ٹانگن جُتے تھے وہ بھی پانی مین چلنے کو راضی ہوگئے - یہ غازی مرد پانی مین بھی شیر تھے اور دلدل مین برابر گھُسے جاتے تھے - مگر جس بے ڈھانچے کے چوپہیے مین ہم بیٹھے تھے وہ ہماری اس بدسلوکی پر ضبط نکرسکا بلکہ وہ چراچرا کر بزبان حال شکایت کرنے لگا اور بعض صعب مقامات پر تو یہ خوف تھا کہ مبادا پُرزے پُرزے ہوجائے - مگر اُس کا مالک اُسکی تکلیف اور حقیقت سے واقف تھا پس اُسنے

اُسکی اس چڑاہٹ کا ذرا بھی خیال نکیا۔ ایک بار ایک پہیا سچ مچ نکل ہی گیا مگر فوراً دلدل سے نکالا گیا اور پھر لگا دیا گیا اس کے بعد ایسا اور واقعہ پھر نہین ہوا۔

گھوڑون نے اپنا کام اس عمدگی سے انجام دیا کہ جب دوپہر کے قریب مین ایک گانون مین داخل ہوا تو مین نے اُنکو تھوڑی دیر ستانے دیا کہ دانہ گھانس کھالین اور زیادہ تر اس سبب سے کہ مجھے خود آرام اور کھانے پینے کی فکر تھی۔

اس حصہ ملک کے جیسے اور گانون ہوتے ہین ویسے ہی اسمین بھی چوبی مکان دور تک دورویہ متوازی بنے ہوے تھے۔ اور اُن دونون کے درمیان مین ایک سڑک تھی سڑک تو کیا مٹی کی ایک تہ فٹ بھر سے کچھ زیادہ بلند تھی کُل مکانون کے دروازے سڑک کے رخ تھے اور بعض بعض مین جھوٹ موٹ کی جھلملیان بھی برائے نام زینت کے لیے لگا دی تھین۔ ان مکانون کے بیچون بیچ مین بڑے بڑے لکڑی کے پھاٹک اور اونچے اونچے کٹہرے لگے تھے جو سڑک کو احاطے سے جدا کرتے تھے۔ انھین مین سے ایک احاطے کیطرف جو گانون کے اُس سرے تھا ہمارے گھوڑے خود بخود ٹھہر گئے۔ مین نے پوچھا کیا یہ سرا ہے۔ کوچبان نے سر ہلایا۔ اور کچھ کہا جس مین دوست کا لفظ میری سمجھ مین آیا۔ ظاہرا اُس گانون مین مسافرون اور جانورون کے لیے کوئی مکان نہ تھا اور کوچبان ایک دوست کے مکان مین لوگون کو ٹھہراتا تھا۔ اس احاطے کے ایک جانب ایک کھلا ہوا سائبان تھا اور اسمین بھونڈے آلات زراعت رکھے ہوے تھے جن سے آرین قومون کے ابتدائی طرز زراعت کی کچھ کیفیت ظاہر ہوتی تھی اور دوسری جانب رہنے کا مکان اور اصطبل تھا۔ مکان اور اصطبل دونون لٹھون کے بنے ہوے تھے اور بشکل عمود۔ اور آڑے برنگون پر رکھے ہوے تھے۔ انسان کے بڑے قوی محرک دو ہوتے ہین گرسنگی اور عجائبات کے دیکھنے کا شوق۔ یہ دونون باتین مجھ مین موجود تھین پس مین اُس مکان مین فوراً چلا گیا۔ یعنے بے طلب دروازے پر آیا اور بے تکلف اندر چلا گیا برف سے حفاظت کے لیے دروازے پر ایک چھوٹا سا برآمدہ تھا۔ پہلا کمرا خالی پایا مگر دیوار کی بائین جانب مین نے ایک نیچا دروازہ دیکھا اور اسمین گذر کر مین ایک بڑے

ص۱۲

کمرے مین پہونچا چونکہ یہ ایک نیا تماشا تھا مین نے خاص خاص اشیا پر غور کرنا شروع کیا۔ میرے سامنے کی دیوار مین دو چھوٹے چھوٹے دریچے سڑک کے رُخ بنے ہوے تھے اور دہنی جانب کے گوشے مین زمین سے دور اور چھت سے قریب تر ایک چھوٹا سا سہ گوشہ مچان تھا جسپر ایک مقدس تصویر رکھی ہوئی تھی۔ اس تصویر کے سامنے عجب طرح کا لمپ لٹک رہا تھا۔ دروازے کے بائین طرف کے گوشے مین ایک بہت بڑا آتشدان اینٹ کا بنا ہوا تھا اور اُسپر سفیدی کی ہوئی تھی۔ آتشدان کے اوپر سے دیوار تک دہنی جانب ایک بہت بڑی الماری تھی جسکا عرض چھ بلکہ آٹھ فٹ کا تھا۔ بعدازان مجھے معلوم ہوا کہ اس الماری پر لوگ بعوض پلنگ کے سوتے بھی ہین اُسکا اسباب یہ تھا ایک لمبی چوبی تپائی دیوار مین دہنی طرف لگی ہوئی تھی۔ نرم لکڑی کی ایک بڑی بھاری میز اور چند چوبی مونڈھے۔

جب کہ مین بفراغت ان اشیا کا معاینہ کر رہا تھا تو مجھے آتشدان کے اوپر سے ایک آواز سنائی دی جب مین نے اوپر دیکھا تو آدمی کی صورت نظر آئی۔ لمبے لمبے بال۔ مانگ نکلی ہوئی۔ زرد زرد لمبی ڈارھی۔ اُس بھوت کے دیکھنے سے مجھے سخت استعجاب ہوا کیونکہ کمرے کی ہوا سے دم گھٹا جاتا تھا۔ اور مجھے یقین نہین آتا تھا کہ انسان اسمین زندہ رہ سکتا ہے۔ حبشی اور آگ کا کیڑا البتہ مزے سے رہ سکتا ہے مین نے خوب غور کر کے دیکھا کہ کہین دھوکا تو نہین کھاتا ہون مین غور سے دیکھ ہی رہا تھا کہ اُسکا سر ہلنے لگا اور اُسنے حسب دستور صاحب سلامت کی مین نے آہستہ سے جواب دیا اور حیرت مین تھا کہ دیکھون اب کیا پیش آتا ہے۔ اُسنے آہ سرد بھر کر کہا بہت بیمار ہون مین نے اپنے دل مین کہا کہ یہ کون تعجب کی بات ہے۔ جہان یہ ہے اگر مین بھی وہان ہوتا تو ضرور سخت علیل ہو جاتا۔ مین نے اُس سے پوچھا کیا بہت گرمی ہے؟ اُسنے کہا نہین گرمی تو ایسی نہین ہے۔ اس جواب سے مجھے اور بھی زیادہ حیرت ہوئی کیونکہ مین نے اُسی وقت یہ بھی بغور دیکھا کہ جس جسم مین وہ سر جو مجھسے باتین کر رہا تھا لگا ہوا ہے وہ جسم بھیڑی کی کھال سے بالکل لپٹا ہوا اور منڈھا ہوا ہے۔

رُوس مین کچھ دن رہنے کے بعد ایسے واقعات سے مجھے پھر کبھی حیرت نہین

ہوتی تھی کیونکہ مجھے جلد معلوم ہوگیا کہ روسی کسان کو یہ حیرت انگیز قوت حاصل ہے کہ
انتہا کی سردی اور انتہا کی گرمی دونون برداشت کر سکے۔ جب کوچبان اپنے آقا یا مالک
کی بی بی کو تماشا گاہ یا جلسے مین لیجاتا ہے تو وہ کبھی اسکا خیال بھی نہین کرتا کہ گھر واپس چلا جاے
اور وقت معینہ پر واپس آئے۔ گھنٹون برابر وہ کوچ بکس پر بردباری کے ساتھ بیٹھا رہتا
ہے اور گو سردی اسقدر سخت و شدید ہو جو ہمارے معتدل آب و ہوا کے ملک مین کبھی محسوس
نہین ہوتی تاہم وہ اس طرح بے غل وغش سوتا ہے جس طرح بھک منگے شہر نیپلس مین
دوپہر کو سویا کرتے ہین۔ اس اعتبار سے روسی کسان بلاد شمالی کے ریچھ کا سگا چچازاد
بھائی معلوم ہوتا ہے۔ مگر شمالی ملکون کے جانورون کے برعکس شدت گرما مین بھی اسکو
ذرا تکلیف نہین ہوتی۔ بلکہ اسکے برخلاف جب کبھی گرمی ہوتی ہے تو وہ خوش ہوتا ہے
اور جب کبھی اسکو ایسی گرمی مین رہنے کا موقع ملتا ہے تو ہاتھ سے نہین دیتا۔ متواتر تبدیل
فصول سے بھی یہ کسان خوش ہوتے ہین یعنے انتہا کی گرمی اور بعد ازان انتہا کی سردی
سے بہت خوش ہوتے ہین جیسا کہ ایک عجیب و غریب رسم سے بخوبی ثابت ہوتا ہے جو
درج کرنے کے قابل ہے۔

روسی کسانون کے نزدیک ہفتہ وار حمام مین نہانا واجبات مین سے ہے اور
اسمین کسیقدر مذہبی خیال بھی شامل ہے کیونکہ نیک طینت اور پکّا روسی کسان جب تک
حمّام مین جاکر دل اور جسم دونون کو چند کثافتون سے پاک نہ کرے گا تب تک گرجا مین
قدم نہ رکھے گا۔

ہفتے کے کاروبار مین یہ کام سنیچر کی سہ پہر کو کیا جاتا ہے اور احتیاط کُلی کیجاتی ہے
کہ یکشنبہ کی نماز صبح تک کُل نجاستون سے پاک رہین۔

اکثر موضعون مین رعایا کا حمام ہوتا ہے اگلے زمانے کی قطع کا بنا ہوا۔ مجھے نہین
معلوم کہ یہ دستور کہانتک جاری ہے مگر ملک کے بعض حصّون مین کسان اپنے تنور مین
حمّام کرتے ہین جسمین گھر کی روٹی پکتی ہے۔ یہ حمام اس طرح کیا جاتا ہے کہ جسکا تحمل
طاقت بشری سے باہر ہے۔ اور جو لوگ لڑکپن سے اسکے عادی نہین ہین وہ اسکی

ص ۳۳

برداشت نہین کرسکتے۔

مجھسے جو پوچھیے تو مین نے صرف ایکبار اسکی آزمایش کی تھی یعنے جب اس حمام مین مین نہانے لگا تو مین اُسکی گرمی کی برداشت نہ کرسکا اور مین نے حمامی سے کہا کہ میرا بھیجا نکلا جاتا ہے اور جان پر بنی ہے تو اُسنے قہقہہ لگایا اور مجھسے کہا کہ ابھی تو حمام گرم ہونا شروع ہی ہوا ہے اس سب سے زیادہ حیرت انگیز یہ ہے کہ جاڑے کے دنون مین یہ لوگ اکثر حمام سے باہر نکل کر دوڑ کے برف مین لوٹ مارنے لگتے ہین اس سے ایک روسی مثل کی بخوبی توضیح ہوجاتی ہے جسکا مفہوم یہ ہے کہ جو شئے روسیون کے لیے اکسیر اعظم ہے وہی اہل جرمن کے حق مین سمِ قاتل ہے۔ بعض اوقات آب گرم و سرد دونون سے طہارت کیجاتی ہے دیہات مین قدیم بُت پرستی کی یہ عادت اب تک باقی ہے کہ بعض فصلون مین عجب بے ڈھنگے بھیس بدلتے ہین جیساکہ رُومن کیتھولک کے ملکون مین عید فسح مین کرتے ہین اور پادری لوگ اس رسم کو اگر منظور نہین کرتے تو چشم پوشی تو ضرور کرتے ہین۔ مگر یہ رسم بالکل خالی از گناہ نہین سمجھی جاتی ہے۔ بلکہ یہ سمجھا جاتا ہے کہ جو شخص ایسا بھیس بدلتا ہے اُسکے سر پر شیطان سوار ہے اور اُسکی روح پر عذاب ہوتا ہے اور اس عذاب سے بچنے کے لیے اُسکو حسب طریقۂ ذیل اپنے تئین پاک کرنا پڑتا ہے۔ جب اپنے کو پانی سے پاک کرنے کی تقریب کیجاتی ہے تو برف مین گڑھا کھودا جاتا ہے اور ایک صلیب مقدس چند مذہبی رسوم ادا کرکے پانی مین ڈبوئی جاتی ہے۔ پس اُسکو لازم ہے کہ جیسے ہی یہ تقریب ادا ہوچکے فوراً ہی اس گڑھے مین کود پڑے۔ مجھے یاد ہے کہ ایکبار مقام یاروسلاف واقع رود واُلگا مین دو نوجوان کسانون نے یہ کارنمایان کیا۔ گو مشہور تھا کہ اہل پولیس کو اس کی ممانعت کا حکم ہے مگر وہ بچکر نکل گئے اور کسی خرابی مین نہین مبتلا ہوے۔ حالانکہ مقیاس الحرارت کا پارہ صفر سے بھی نیچا تھا معلوم نہین کہ اس عجیب و غریب رسم سے انسان کو اصل مین کہانتک طہارت باطنی حاصل ہوسکتی ہے۔ یہ ایسا مسئلہ ہے جو علماء دین کے حل کرنے کو چھوڑ دینا چاہیے۔ مگر عوام کالانعام بھی قیاس کرسکتے ہین کہ اگر اس فعل کو کفارۂ گناہ قرار دین تو اسکا یہ نتیجہ ہونا چاہیے کہ لوگ اس بھیس بدلنے سے

باز آئین اور جو مرد یا عورت اس سخت کفارے کے وجوب کے قائل ہون وہ پہلے خوب سمجھ بوجھ لینگے تب ایسا بھیس بدلینگے۔

اگلے سیدھے سادے زمانے مین تو بیشک ایسا ہی ہوتا ہوگا مگر اس متبذل زمانے مین روسی کسانون مین مثل اور ملکون کے شیطان کا خوف بہت ہی کم ہو گیا ہے حالانکہ زمانۂ قدیم مین یہ خوف مبدأ عقل نہین تو عقل کا جزو اعظم تو ضرور سمجھا جاتا تھا۔ اب بہت سے نوجوان کسان بے تکلف بھیس بدلتے ہین اور جب پانی سے پاک کرنے کی رسم کیجاتی ہے تو عام تماشہ بینون کی طرح کھڑے ہو کر سیر دیکھا کرتے ہین۔ ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ شیطان کی حکومت بھی دنیا مین اسی طرح گھٹتی جاتی ہے جس طرح اُسکے نقیض پوپ* کی حکومت گھٹتی جاتی ہے۔ مگر مین اس بحر طویل مین اپنے ملاقاتی کو بھولا جاتا ہون جو مجھے آتشدان پر ملے تھے۔ اصل مین مین اُنکو بھولا نہین ہون بلکہ جو لمبی چوڑی کہانی اُسنے چھیڑ دی اُسکا حرف حرف بگوش دل سُنا کیا۔ مین اٹکل سے کچھ یون ہی سا سمجھ سکا کہ یہ قصّہ کیا ہے۔ جو الفاظ وہ بولتا تھا اُنمین فیصدی پانچ سے زیادہ میری سمجھ مین نہین آتے تھے مگر اُسکے طرز بیان اور اشارون سے مین نے قیاس کیا کہ وہ اپنی علالت کے واقعات اور علامات بیان کر رہا ہے۔ اسمین شک نہین کہ اُسکی بیماری بہت بڑی سخت ہوگی۔ روسی کسان ایسا سخت جان ہوتا ہے کہ جب ایسا ہی الم جسمانی مین گرفتار ہو تب ہی وہ اسقدر کراہتا ہے۔ وہ اپنی کہانی ختم نکرنے پایا تھا کہ ایک عورت آئی۔ ظاہرا اُسکی بیوی تھی اُس سے مین نے کہا کہ مجھے اِسوقت شدت سے بھوک اور پیاس لگی ہے بھلا کچھ کھلا پلا سکتی ہو۔ بہزار خرابی اُسنے مجھے سمجھایا کہ انڈے اور کالی کالی روٹی اور مکھن حاضر ہے مجھمین اور اُس عورت مین یہ صلاح ہوئی کہ ہم دونون مل کر کام کرین۔ یعنے وہ میری میزبان پانی گرم کرنے کے لیے سماور رما نجے اور مین اپنے طور پر انڈے تلون۔

چند منٹ مین کھانا پک کر تیار ہو گیا اور گو بہت لذیذ نہ تھا مگر بہت ہی اچھا معلوم ہوا چاء اور شکر تو مین اپنے ساتھ لے ہی آیا تھا۔ مگر انڈون مین کچھ بسا ہندسی آتی تھی جیسی کی روٹی

* خلیفہ حضرت مسیح۔

جسمین ریت خوب ملی ہوئی تھی ایک عجیب طرز سے کھائی اور چبائی جاتی تھی اور یہ مین آسانی سے سیکھ گیا۔ اس کے کھانے مین اوپر کے دانت نیچے کے جبڑون کو مس کرنے نہین پاتے۔ اس طرز سے دانتون مین ریت کی کرکراہٹ نہین معلوم ہوتی۔ مکھن بھی اچھا نہ تھا۔ میرے مہربان میزبان نے اُسکی بڑی تعریف کی حالانکہ وہ کسی کام کا نہ تھا بلکہ جس کمرے مین وہ رکھا تھا اُسمین بیٹھنا محال تھا مگر دودھ جو سبوچہ گلی مین مجھے دیا گیا تھا نہایت ہی خوش ذایقہ تھا۔ انڈے جئی کی روٹی دودھ اور چاء شمالی رُوس کی کل سیاحت مین میرا روزمرہ کا کھانا تھا۔ کبھی کبھی جب آلو مل جاتے تھے تو میری غذا کسیقدر بدل جاتی تھی وہان کے باورچی خانون مین عمدہ عمدہ چیزین یہ سمجھی جاتی ہین کھٹی گوبھی۔ ککڑیان اور ایک قسم کی جئی کی ٹکیا۔ مگر جو مسافران کھانون کے عادی نہین ہین اُنکو اُنمین سے ایک شئے بھی نہ کھانی چاہیے۔

بقیہ سفر گذشتہ سفر کے بہ نسبت جلد کٹ گیا کیونکہ سڑک بدرجہا بہتر تھی گو بہت سی جڑین نصف گڑی اور نصف کھلی ہوئی سڑک پر جابجا پیوست تھین جن سے بڑے سخت ہچکولے لگتے تھے۔ کوچبان کی گفتگو سے مجھے معلوم ہوا کہ بھیڑیے اور ریچھ اور بارہ سنگھے اس جنگل مین کثرت سے ہین۔ جب ہم داخل منزل مقصود ہوے تو آفتاب کب کا غروب ہو چکا تھا اور مین نے سُنا کہ پادری صاحب کا گھر رات بھر بند رہیگا۔ بڑی مایوسی ہوئی۔ اسکا تو کیا ذکر تھا کہ اُس بیچارے مُلا کو خواب راحت سے بیدار کرکے مین ٹوٹی پھوٹی زبان روسی مین اپنے وہان آنے کا سبب بتاتا۔ اُسپرطرہ یہ کہ اُس نواح مین کہین کوئی سرا نتھی۔ جب مین نے کوچبان سے مشورہ کیا کہ اب کیا کیا جائے بھئی تو اُسنے تھوڑی دیر غور کیا اور ایک بڑے مکان کے جانب اشارہ کیا جو کچھ فاصلے پر تھا اور جسمین ابتک چراغ جل رہے تھے۔ حُسن اتفاق سے یہ اُنھین صاحب کا مکان نکلا جنھون نے مجھے اس سفر کرنے کی صلاح دی تھی۔ یہان تھوڑی سی باتین مین نے سمجھائین تو میری بڑی خاطر ہوئی۔

میرا قصد تھا کہ پادری صاحب ہی کے مکان مین ٹہرون مگر دوسرے روز تھوڑی دیر کی ملاقات مین مجھے یقین ہو گیا کہ میرا یہ مقصد پورا نہین اُتر سکتا۔ پہلے تو اُنھون نے

ص ۳۵

یہ عذر کیا کہ ہمارے غریبا مؤ جھوپڑے مین فقط نان خشک ہے - اسی قسم کے اور اور عذر بھی کیے - مین نے اسکا جواب دیا کہ صاحب مین پُرانا مشاق سیاح ہون اور نان خشک کا عادی اور جن لوگون مین رہنے لگتا ہون اُنھین کی تقلید کرنے لگتا ہون - جیسا دیس ویسا بھیس - مگر اس سے بڑھکر ایک اور دقّت پیش آئی - پادری صاحب کے خاندان مین چند سال سے بال بچّون کی تو کثرت ہو گئی - کچھ بچّے بہت مگر وہ مکان جتنا تھا اُتنا ہی رہا اور پادری صاحبون مین کچھ عیال داری کی کثرت ہی دیکھنے مین آتی ہے - پس ایک کمرا کیا بستر تک خالی نہ تھا کہ مجھے دیتے - جو چھوٹا سا کمرہ اُنھون نے اپنے ملاقاتیون کے لیے جو کبھی کبھی ملنے جاتے تھے رکھا تھا اُس مین اب اُنکی بڑی صاحبزادی رہتی تھین جو اُس مدرسے سے آئی تھین جہان پادریون کی لڑکیان پڑھتی تھین - اُنھون نے دو برس وہان تعلیم پائی تھی اس حالت مین مجھے مجبور ہو کر اپنے غیر حاضر دوست کے قائم مقام کی تجویز دوستانہ قبول کرنی پڑی اور جو بہت سے کمرے متقدم دیہ کے مکان مین خالی تھے اُنھین مین نے قیام کیا - مجھسے اُنھون نے یہ بھی کہا کہ اس قیام سے تمھارے پڑھنے لکھنے مین خلل نہ واقع ہو گا کیونکہ پادری صاحب بالکل پاس رہتے ہین جبتک چاہو اُنکی صحبت مین رہو -

اب مین ناظرین کی خدمت مین اپنے مقدس پادری صاحب اور دو ایک اور معزز اصحاب کی معرّفی کرتا ہون جن سے مجھسے اس آوارہ وطنی کے عالم مین ملاقات ہوئی تھی -

ص ۳۶

# باب تیسرا

## اپنے آپ جلا وطن ہونا

موضع آئیونوفکا۔ تاریخ موضع۔ علاقے کا سربراہ کار۔ اہل اسلیٹو ونک اور اہل ٹیوٹانک۔ آزادی غلامان خانہ زاد کی نسبت ایک جرمن کے خیالات جینٹس آف دی پیشن۔ نئے خیالات اخلاقی۔ روسی بان۔ روسیون کی قابلیت زباندانی۔ میرے اتالیق۔ اخبارون کا بہت بڑا گٹھا۔

موضع آئیونوفکا جسمین کچھ مہینے رہنے کا مین نے قصد کیا ان شمالی جنگلون کے اور گانؤن سے زیادہ خوشنما تھا کسانون کے جھونپڑے جو ایک سیدھی سڑک کے دورویہ بنے ہوئے تھے انمین بالکل رونق اور آرائش نہ تھی۔ ایک بڑا سا گرجا بنا ہوا تھا اسمین پانچ مخروطی کلس لگے تھے اور اسکی چھت بڑی شفاف تھی اور ایک بدنما سا گھنٹا گھر تھا۔ یہ عمارت فی نفسہ تو کچھ خوبصورت نہ تھی لیکن جب اسکو کچھ فاصلے سے خصوصاً شام کو ہلکی ہلکی شفق کے وقت دیکھیے تو اس سارے سمان کا ایک دلکش مرقع خوب کھنچ سکے جس مقام سے مصور تصویر اتارنا پسند کرتا اسکے آگے ایک مرغزار تھا اور اسمین ایک ندی چکر کھاتی ہوئی آہستہ آہستہ بہ رہی تھی۔ دہنے جانب ایک اونچا ٹیلا تھا جو بڑے پرانے خوشرنگ اشجار صنوبر کے جھنڈ مین نصف چھپا ہوا تھا اسپر مقدم دیہ کا مکان تھا۔ یہ ایک بڑی سی صندوق نما عمارت تھی اور اسپر سفیدی پھری ہوئی تھی۔ سامنے کے رخ برآمدہ تھا اور تھوڑا سا قطعہ زمین کا۔ اسکے نیچے کسی وقت پھلواری لگا سکتے ہین۔ اسکے بائین طرف گانؤن تھا۔ مکان اس بڑے گرجا کے ارد گرد بہت خوشنما نظر آتے تھے اور تھوڑے ہی فاصلے پر درختون کی ایک خوشنما قطار تھی۔ ٹھیک بائین جانب کھیت تھے جنکے کنارے صنوبر کے درختون کی ایک سیاہ قطار چلی گئی تھی۔ اگر انسان زمین سے

چند سو فٹ اونچا اچھل سکتا تو وہ دیکھتا کہ اِس گانون کے باہر کھیت ہی کھیت ہین - یہ سرسبز و شاداب تختہ ایک صحرا کے جوف مین واقع ہوا ہے اور جہان تک نظر کام کرتی ہے ہر سمت صحرا ہی صحرا دکھائی دیتا ہے -

اِسکے تاریخی حالات مجملاً بیان کیے جا سکتے ہین - زمانہ سابق مین یہ علاقہ اور گانون اور اُسکے باشندے ایک خانقاہ سے متعلق تھے مگر جب ملکہ کیتھرائن ثانیہ نے ۱۷۶۴ء مین اُس اراضی کو جو امورِ دینی کے لیے وقف کی گئی تھی ضبط کرلیا تو یہ جائداد نزول ہوگئی - چند سال کے بعد ملکہ موصوفہ نے علاقۂ مذکور مع غلامون اور گلّوں اور اشیاء کے جو اِسمین تھین ایک قدیم جنرل کو بخش دیا جسنے محاربات روم مین کار نمایان کیے تھے - اُسوقت سے یہ ایک خاندان کے پاس رہا تھا - سنہ ۱۸۰۲ء اور سنہ ۱۸۴۸ء کے درمیان مین کسی وقت اِس گرجا کی بڑی سی عمارت اور ایک محلسرا قابض اصلی کے باپ نے بنوائی کیونکہ اُسکو دیہات مین رہنا مرغوب تھا - اور وہ اپنے علاقے کے انتظام مین ہمہ تن مصروف رہتا تھا - اُسکے برعکس اُسکے لڑکے نے دیہات کے قیام پر سینٹ پیٹرسبرگ مین رہنے کو ترجیح دی اور ایک سرکاری دفتر مین نوکری کرلی - وہ فرانسیسی تماشون کا عاشقِ زار تھا اور شہرون کی عمدہ عمدہ صنعتون کو بہت پسند کرتا تھا - اُسنے اپنے سارے علاقے کا انتظام ایک جرمن کارندے کے سپرد کردیا جو کارل کارلچ کے نام سے مشہور تھا اور جسکا حال مین جلد ہدیۂ ناظرین کرونگا -

اِس موضع کے صفحۂ تاریخ پر کوئی واقعات دلچسپ درج نہ تھے بجز اسکے کہ فصل خراب ہوئی - مویشی مین وبا پھیلی - آتش زنی سے نقصان ہوا - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اِن آفتون سے وہان کے باشندون کو زمانۂ سابق سے ہر سال دوچار ہونا پڑتا تھا - اگر کبھی عمدہ فصل ہوئی بھی ہو تو لوگون کے ذہن سے اُتر گئی تھی - بعض روایتین ایسی زبان زد تھین کہ اگر عمدہ طور پر نکتہ چینی اور تحقیقات کیجاتی تو انمین سے اکثر روایتین گھٹ جاتین اور زیادہ صحیح ہوجاتین - مثلاً مشہور تھا کہ لوگون نے کئی بار اِس نواح کے جنگل مین ایک چڑیل دیکھی تھی اور اکثر گھرون مین یہ بھی مشہور تھا کہ ایک ڈائن عجب عجب چھلاوے کرتی ہے اور جبتک اچھی طرح سے اُسکو خوش نہین کر دیتے تب تک وہ نہین ٹلتی - اِن خبائث و شیاطین کے مقابل مین بہت سی

معتبر حکایتین ایک شکل معجز نما کی مشہور تھین کہ وہ درخت کی ایک شاخ پر ظاہر ہوکر غائب ہو جاتی تھی اور یہ بھی لوگون کا عقیدہ تھا کہ متبرک درگاہون کی زیارت کی برکت سے اکثر درد اور بیماریان جاتی رہتی ہین۔

اب مین اس چھوٹی سی بستی کے چیدہ چیدہ آدمیون کا ذکر کرتا ہون ان مین سے سب مین نامبرآوردہ آدمی وہی کارل کارنج کارندہ تھا۔

مجکو سب سے پہلے یہ بیان کرنا چاہیے کہ اس شخص کا نام جو پہلے کارل اشمدٹ تھا اور ملک پروس کے موضع شانہاس کے ایک متمول آدمی کا لڑکا تھا اسکا نام اکارل کارنج کیونکر بدل گیا اور روس کے موضع آئیونوفکا مین وہ سب سے بڑا آدمی کیونکر ہوگیا۔

تقریباً بیس برس گذرے کہ بہت سے روسی مالکان ارضی اس امر سے واقف ہوگئے تھے کہ قدیم طرز زراعت مین ترقی اور اصلاح کی ضرورت ہے اور اس غرض سے انھون نے اپنے علاقون کے لیے جرمنی کارندے تلاش کیے۔ انھین مالکان ارضی سے موضع آئیونوفکا کا مالک بھی تھا ایک دوست کی معرفت جو باشندہ شہر برلن تھا انھون نے ایک نوجوان آدمی کو ایک معتدل تنخواہ پر نوکر رکھا جسنے جرمنی کے مدرسہ زراعت مین تکمیل علوم کی تھی اور خدا جھوٹ نہ بلوائے تو ہوہن ہیم مین وہ مدرسہ تھا۔ یہ نوجوان جب روس مین آیا تو اسکا نام کارل اشمدٹ تھا مگر بعد ازان اسکا نام مسخ ہوکر کارل کارنج ہوگیا۔ یہ اسکی خواہش سے نہین ہوا بلکہ روس مین ایک عجیب رسم ہے اسکے موافق ہوا۔ روس مین خاندان کے نام سے لوگ نہین پکارے جاتے بلکہ عیسائی نام اور کنیت سے۔

اس نوجوان نے آتے کے ساتھ ہی اس علاقے کے انتظام اور طرز زراعت کی اصلاح مین بڑی سرگرمی ظاہر کی۔ کچھ ہل اور اور آلات کشاورزی جو زمان سابق مین باہر کے ملکون سے لائے گئے تھے اور سالہا سال سے بیکار پڑے تھے انکو نکلوا کر یہ کوشش کی کہ اصول علمی کے مطابق زراعت کیجاے۔ اس کوشش مین کامیابی منزلون دور تھی کیونکہ روس کے خانہ زاد غلامون سے ویسا کام نہین ہوسکتا تھا جیسا جرمنی کے سیکھے سکھائے مزدور کرتے تھے۔ گو تنبیہ کیجاتی تھی خوف دلایا جاتا تھا اور سزا بھی پاتے تھے مگر با اینہمہ وہ

برابر سستی اور بے اعتنائی اور غلطی ہی سے کام کرتے تھے اور کبھی کبھی غفلت یا بدنیتی سے نئے آلات کو توڑ بھی ڈالتے تھے۔ کارل کا رِج فی نفسہ سنگدل آدمی نہ تھا مگر اپنے فرض کے انجام دینے کا اُسکو بڑا خیال رہتا تھا اور جبکہ اُسکے احکام کی تعمیل صحت کے ساتھ وقت پر نہین ہوتی تھی تو سخت گیری کرتا تھا اور روسی کسان وقت پر اور صحت کے ساتھ کام کرنے کو بیکار محض اور بنوٹ سمجھتے ہین۔ خانہ زاد غلامون نے کبھی اُس سے علانیہ مقابلہ نہین کیا بلکہ ہمیشہ نہایت ہی فرمانبرداری کے ساتھ ادب کرتے رہتے تھے اور اگرچہ گرگ بہ مسکین بنے رہتے تھے مگر اپنی غفلت اور بیوقوفی سے اُسکا کام ہمیشہ بگاڑ دیتے تھے لہذا جو کینۂ دیرینہ ٹیوٹانک اور اسلیو دونین قومون کے باہمی قرب و اتصال سے لامحالہ پیدا ہوتا ہے پیدا ہو گیا۔ یہ خانہ زاد غلام اُس اچھے اگلے زمانے کو یاد کر کے افسوس کرتے تھے کہ ہاے اُس زمانے مین اپنے آقا کے زیر سایہ کس آرام سے رہتے تھے اور ہم ہی مین سے ایک شخص ہماری نگرانی کرتا تھا۔ گو وہ عہدہ دار ہمارے ساتھ کبھی کبھی بے ایمانی بھی کرتا تھا اور آقا بھی غصے کے وقت اکثر حکم دیتا تھا کہ سخت سزا دیجاے مگر اُسنے یہ کبھی کوشش نہین کی کہ کسانون کی پرانی عادتون کو بدلوا دے بلکہ جو خفیف سی غلطیان یا فروگذاشت کرتے تھے اُس سے چشم پوشی کرتا تھا اور آقا اُنکی مصیبت مین اُنکا شریک حال ہوتا تھا اور اکثر مہربانی اور بے تکلفی سے پیش آتا تھا۔ یہ پرانی روسی مثل ہے کہ جہان قہر ہے وہان مہر بھی ہوتی ہے۔ مگر اِسکے برعکس کارل کارِج قانون مجسم تھا اور مروت اور رحم اُسمین چھو بھی نہین گیا تھا۔ اُسکے طرز حکمرانی مین غیظ و غضب اور عفو و مروت اِن دونون کو دخل نہ تھا۔ اِن غلامون کو اگر کچھ سمجھتا تھا تو نہایت ہی حقیر سمجھتا تھا۔ مردود کا لفظ تو اُسکا تکیہ کلام تھا۔ اور جب کبھی کوئی کام اچھی طرح انجام پاتا تو وہ سمجھتا تھا کہ ایسا تو ہونا ہی چاہیے تھا۔ شاباش و مرحبا کہنے سے کوئی بحث نہ تھی۔

جب ۱۸۵۹ء مین یہ ظاہر ہو گیا تھا کہ یہ غلام جلد آزاد ہو جائینگے تو کارل کارِج نے بڑی عقیدت کے ساتھ پیشین گوئی کی کہ اب یہ ملک ضرور تباہ ہو جائیگا۔ کیونکہ

وہ تجربے سے جانتا تھا کہ دہقان مجہول اور ناعاقبت اندیش اُسوقت بھی ہوتے ہین جبکہ وہ اپنے آقا کی خاص نگرانی مین کام کرتے ہین اور ڈرتے رہتے ہین کہ مبادا چابک پھٹکارا جاے۔ پس جب آقا کا رعب وداب اور روک ٹوک جاتی رہیگی تب اُنکا کیا حال ہوگا۔ اِس مرد لائق کے دل مین آیندہ کے لیے خیالات فاسد پیدا ہوے کہ اُسکا انجام بُرا ہے۔ کیونکہ وہ اپنے آقا کا دل سے خیر طلب تھا اور یہ سُنکر اُسکو اور بھی زیادہ اضطراب اور قلق ہوا کہ کسانون کو قانون کی رو سے وہ ارضی مل جائیگی جو اُنکو محنت کے عوض مین ملی تھی۔ اور یہ ارضی اُس علاقے کی کُل زمین قابل زراعت کے کوئی نصف کے قریب تھی۔ اُسنے کہنا شروع کیا کہ اُس انتظام سے حقوق مالکانہ ارضی ناحق وبلا وجہ تلف ہونگے اور اُس سے صرف ایک نتیجہ پیدا ہوگا کہ جو کسان آزاد کردیے جاوینگے وہ اپنی ہی ارضی کی زراعت پر بسر کرینگے اور اپنے آقا کی طرف سے کاشت کرنا ہرگز منظور نہ کرینگے جب غلامون کی آزادی کا فرمان شاہی جاری ہوا تو چندہی ماہ کے بعد بہت سی باتین اُسنے ایسی دیکھین کہ جو خیالات فاسد اُسکے ذہن مین پہلے گذرے تھے اُنکی تصدیق ہوگئی۔ کسانون نے ظاہر کردیا کہ جو حقوق اُنکو ملے ہین اُنپر اُنکو قناعت نہین ہے اور وہ کوشش کرتے ہین کہ جو محصول اُنپر نئے قانون کے رو سے باندھا گیا ہے اُسکو بھی کسی طرح ٹالین۔ اُسنے منت وسماجت سے ترغیب بھی دی وعدے بھی کیے اور دھمکیان بھی دین کہ کسی طرح یہ کسان تھوڑا سا کام کھیت کا انجام دین۔ اور اُسنے کسانون کو قانون کا وہ شرطیہ حکم بھی دکھایا کہ جبتک کوئی انتظام جدید کیا جاے تبتک وہ بدستور اطاعت کے ساتھ کام انجام دین مگر بے سود۔ اُسکی ساری منت وسماجت کا جواب اُنھون نے یہ دیا کہ اب ہم مجبور نہین ہین کہ آپ کا کام خواہ مخواہ کرین۔ آخر کار اُسکو مجبور ہوکر حکام سے رجوع کرنا پڑا۔ اِس کارروائی سے کسیقدر فائدہ ہوا۔ مگر اُس سال کھیت کا کام اور برسون سے بھی بدتر ہوا۔ اور نتیجہ یہ ہوا کہ فصل غارت اور برباد ہوگئی۔

اُسوقت سے رفتہ رفتہ ترقی ہوتی گئی ہے اسلیے کسانون کو معلوم ہوگیا کہ وہ

نہ خود بسر اوقات کر سکتے ہین نہ اُس ارضی کا ٹکس دے سکتے ہین جو اُنکو ملی ہے
پس وہ اِس بات پر راضی ہو گئے کہ معتدل معاوضہ لیکر مالک ارضی کے کھیت
جوتین۔ کارل کارنج نے مسرور و بشاش ہو کر مجھسے کہا کہ اِس دو سال کے عرصے مین
مین اِس لائق ہوا کہ کل اخراجات دے کر اپنے مالک کو سینٹ پیٹرسبرگ کچھ تھوڑا سا
روپیہ بھیجون۔ گو یہ بات کوئی بڑی اہم نہ تھی مگر اِس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اب پیشتر کی
نسبت انتظام اچھا ہے۔ یہ کام کاہے کو ہے لوہے کے چنے چبانا ہے کچھ آزادی
سے کسانون کی حالت مین ترقی نہین ہوئی ہے اور نہ اُنکی بہبودی کے کچھ سامان مہیا
ہوئے بلکہ غلامی کی حالت مین جسقدر کام یہ کرتے تھے اُس سے اب کام کم اور
بادہ خواری زیادہ ہوتی ہے اور اگر ایک لفظ بھی کڑا کہیے تو رفوچکر ہون اور آپکا
کام ہرگز نہ کرین۔ کارل کارنج نے جسقدر ضبط اِن لوگون کے ساتھ کیا تھا اُسکی تلافی
اب یہ کی کہ اپنی زبان اور روسی زبان مین جہان تک گالیان ملین اُنکو خوب ہی
گالیان دین اور کہا کہ ان کم بختون مین صرف مجہولی اور شراب خواری ہی کا عیب
نہین ہے بلکہ یہ اپنے مویشی کو ہمارے کھیتون مین چھوڑ دیتے ہین اور جب کبھی
موقع ملتا ہے جلانے کے لیے لکڑی جنگل سے چرا لے جاتے ہین۔

مین نے التماس کیا کہ ایسے مقدمون کی تحقیقات کے لیے تو اب آپ کے
ہان مفصل مین مجسٹریٹ مقرر ہو ہی گئے ہین۔

اُسنے کہا کیسے مجسٹریٹ یہ کہکر اُسنے ایک کریہ کلمہ کہا جس سے صاف ظاہر
ہوتا تھا کہ وہ اُن لوگون مین نہین ہے جو نئی عدالتون کی بے وجہ تعریف کرتے ہین۔
اُسنے کہا اِن ججون کے ہان استغاثہ کرنے سے کیا مطلب نکلیگا جو سب سے قریب
عدالت ہے وہ یہان سے چھ میل کے فاصلے پر ہے۔ اور جب مین وہان جاتا ہون
تو جج صاحب یہی چاہتے ہین کہ کسی طرح اُسکی اوقات ضائع ہو۔ مجھے تمام دِن وہین
رہنا پڑتا ہے اور پھر جو دیکھتا ہون تو جو تکلیف مین نے اُٹھائی اُسکا کچھ بھی پھل نہ ملا۔
مجسٹریٹ ہمیشہ کسانون کے لیے کچھ نہ کچھ عذر پیدا کر لیتے ہین اور اگر شاذ و نادر کسی نے

کِسانون کو سزا دی بھی تو بھی جھگڑا لگا ہی رہتا ہے۔ چھٹ بھیا وکیل سٹرگشت کرتے رہتے ہین اور اِنمین اکثر بدمعاش شہری بھی ہوتے ہین جو سرکاری دفترون سے اِس جُرم مین موقوف کر دیے گئے تھے کہ بالکل علانیہ رشوت لیتے تھے۔ یہ لوگ چُپکے سے کِسان کے کان مین کہدیتے ہین کہ اپیل کر۔ کِسان گو کہ جانتا ہے کہ یہ فیصلہ مبنی بانصاف ہے مگر وہ آسانی سے دم مین آجاتا ہے کہ اگر عدالت سشن مین اپیل کریگا تو قسمت آزمائی کا اُسکو ایک اور موقع ملیگا اور شاید کامیاب بھی ہو جاے۔ پس وہ اِس بدمعاش اُٹھائی گیرے کو وکیل کرتا ہے۔ اور اُسکے لیے اپیل تیار ہوتا ہے اور میرے نام سمن آتا ہے کہ فلان روز عدالت سشن مین حاضر ہو۔ خدا کی عنایت سے وہ مقام خاصہ بیس میل ہے۔ مین تڑکے اُٹھا۔ اور سمن مین جو وقت درج تھا اُسی وقت ٹھیک گیارہ بجے پہونچا۔ عدالت کے دروازے پر کِسانون کا ایک غول نظر آیا اور سرکاری آدمیون مین صرف ایک دربان۔ مین نے اُس سے دریافت کیا کہ بھلا میرا مقدمہ کب تک ہوگا۔ اُسکا مختصر سا جواب وہ کیا دیتا ہے۔ مین کیا جانون۔ آدھ گھنٹے کے بعد سکرٹری صاحب آئے۔ اُنسے بھی مین نے وہی سوال کیا اور ویسا ہی جواب پایا۔ اور آدھا گھنٹا گذرا اور مجسٹریٹون مین سے ایک صاحب ٹارنٹس گاڑی پر سوار تشریف لائے۔ یہ صاحب غالباً بڑے چرب زبان ہین۔ یہ مجھے یقین دلائینگے کہ مقدمہ شروع ہی ہوا چاہتا ہے۔ پھر اُنھون نے ایک ایسا مبہم لفظ رُوسی زبان مین فرمایا جسکے معنی کسی لغت مین صحیح نہ ملینگے۔ اور جسکے معنی اتنے ہو سکتے ہین۔ ایک گھنٹا بھر مین۔ دوسرے ہفتے مین۔ برس دو برس مین۔ کبھی نہین۔ اب دوسرے مجسٹریٹ صاحب گاڑی پر سوار ہوکر آئے اور بعد ازان تیسرے صاحب۔ از روے قانون تین مجسٹریٹون سے زیادہ کی ضرورت نہین ہوتی مگر پہلے یہ بزرگوار بہت سے چرٹ پی لیتے ہین اور اِدھر اُدھر کی خبرین وغیرہ سُن لیتے ہین تب کہین اجلاس پر کام شروع کرتے ہین۔ اجلاس کے کمرے کے ایک کونے مین ایک میز رکھی ہوتی ہے جسپر سبز کپڑے کی پوشش ہوتی ہے۔ یہ میز زمین سے کسی قدر اونچی جگہ پر رکھی ہوتی ہے اور اُسکے بعد مجسٹریٹون کی کرسیان ہوتی ہین۔ ب

کارروائی شروع ہوئی مجھے تو یقین ہی تھا کہ میرا مقدمہ فہرست مین بہت ہی نیچے نمبر پر ہوگا۔ اور مجھے یہ بھی یقین تھا کہ سکریٹری صاحب میری گھبراہٹ دیکھکر خوش ہوتے ہین۔ بغض للہ اسی کا نام ہے۔ قبل اسکے کہ میرے مقدمہ کی پکار ہو مجسٹریٹ صاحب کم سے کم ایکبار پھر کھانے اور چرٹ پینے کے لیے تشریف لیجائینگے۔ اب مین اور مقدمون کی کارروائی سے دل بہلانے لگا۔ اور باور کیجیے کہ بعض بعض مقدمہ مین ٹری ہی دل لگی معلوم ہوتی تھی۔ اسقدر دروغ حلفی اس کچہری مین ہوتی ہے کہ خدا جھوٹ نہ بلائے تو اسکی دیوارون تک مین جذب ہوگئی ہوگی۔ یہ مرض اکثر گواہون مین فوراً سرایت کرجاتا ہے۔ مین یہان چند دلچسپ واقعات بیان کرونگا۔ خدا خدا کرکے کہین میرے مقدمے کی نوبت آئی۔ گو وہ مقدمہ بالکل صاف تھا مگر وہ بدمعاش ٹٹ پونجیا وکیل ٹری لمبی چوڑی اسپیچ لیے تیار تھا۔ ہاتھ مین قانون کی ایک چھوٹی سی کتاب تھی۔ اور وہ اس سے وہ وہ تاویلات کررہا تھا کہ انسان کیسا ہی ذکی الطبع کیون نہو بھلا سمجھ تو لے کہ اس مقدمے سے ان تاویلات کو کیا تعلق ہے۔ شاید عدالت ماتحت کی تجویز بحال رکھی جائے یا شاید منسوخ کیجائے مگر دونون حالتون مین میرا ایک دن کا نقصان ہوگیا۔ مین اس درجہ بے صبر ہوگیا کہ اب یارا اسے ضبط نرہا۔ ممکن ہے کہ اس سے بدتر کوئی خرابی واقع ہوتی جیسا کہ مجھے تجربے سے معلوم ہوا تھا۔ ایک مرتبہ میرے ایک مقدمہ مین کچھ یون ہی سی بے ضابطگی تھی کسی شخص نے دھوکے سے اس کمرے کے دروازے کھولے جسمین کئی مجسٹریٹ باہم مشورہ کررہے اور فیصلہ لکھ رہے تھے۔ یا کوئی خفیف سا واقعہ ہوا اور اسی بدمعاش وکیل نے عدالت مرافعہ اولیٰ مین شکایت کردی۔ نالش صرف چند ہی روپیون کی تھی۔ پہلے تو سینٹ پٹرزبرگ مین جاکے اسکی نسبت بحث پیش ہوئی۔ پھر ایک اور عدالت مین دوبارہ پیش ہوئی۔ خیر اب سے آئے گھر سے آئے۔ اب بندہ قانون کے قریب بھی نہین پھٹکتا۔

مین نے پوچھا تو پھر آپ ہر قسم کی زیادہ ستانی اور سختی اٹھاتے ہونگے۔

انھون نے کہا نہ اسقدر جسقدر آپ کا خیال ہے۔ بندے کے نزدیک

صح

تو انصاف اِسکا نام ہے کہ جب اپنے کھیتون مین کسی کِسان کا گھوڑا یا گاے پکڑ پاتا ہون تو اُسکو بند کرا دیتا ہون اور اُسکے مالک کو جُرمانہ دے کر چھڑانا پڑتا ہے۔

مین نے کہا کیا آپ کو خوف نہین معلوم ہوتا کہ یہ حکمانہ برتاؤ آپ کرتے ہین مین نے تو سُنا ہے کہ جو لوگ ایسا کرتے ہین اُنسے رُوس کے مجسٹریٹ سختی پیش آتے ہین۔

اُنھون نے کہا جی ہان رُوس کے مجسٹریٹ تو ایسے ہی ہوتے ہین۔ جب تک آپ رُوس مین رہین بہتر ہے کہ اگر آپ کے ہان چوری ہو تو آپ چُپکے ہو رہین اور آپ چور کو مارین پیٹین نہین۔ اِسمین وقت بھی کم ہوگی اور سستے بھی چھوٹیے گا۔ اگر ایسا نہ کیجیے گا تو دفعتہً کسی روز قید خانے مین بیڑیان کھڑکھڑاتے ہوجیے گا۔ یہ بھی یاد رکھیے کہ بہت سے نوعمر مجسٹریٹ اِس ملک مین ساری دنیا سے نِرالے اخلاق رکھتے ہین۔

مین نے پوچھا اِسکے کیا معنی۔ یہ تو مین نے نہین سُنا کہ علم اخلاق مین کوئی جدید قاعدے اختراع ہوئے ہین۔

اُنھون نے کہا۔ آپ نے بجا ارشاد فرمایا۔ مین ابھی اِس کوچے سے خود نابلد ہون صِرف سُنی سُنائی عرض کرتا ہون اور مین نے جہان تک سُنا ہے میرے نزدیک بڑے موٹے موٹے لفظ استعمال کیے جاتے ہین۔ مگر آپ کے لُغت اور آپ کے اتالیق نے ضرور آپ کو اِن الفاظ کے سمجھنے مین دھوکا دیا ہوگا۔ رُوس مین اِن الفاظ کے بہت سے معنی ہوتے ہین۔ یُورپ کے زمانۂ جاہلیت مین جو اب آخر ہو رہا ہے بد اعمال آدمیون کو لوگ بُرا سمجھتے تھے مگر حال کی تحقیقات سے معلوم ہوا کہ وہ مغالطہ تھا۔ ایک نوجوان مالک اراضی نے جو تھوڑی دور پر رہتا ہے مجھے یقین دلایا ہے کہ وہی بد اعمال آدمی سچے پر اٹسٹنٹ اور بڑے زبردست مصلحان قوم سے ہین وہ عملاً اِس انتظام تمدّن کے نقصان پر معترض ہوتے ہین جسمین وہ خود ناحق مبتلا ہین کمزور آدمی جسمین حمیت نہین ہے خاموشی کے ساتھ پابزنجیر ہوجاتا ہے اور جری آدمی

صاحب ہمت اور مضبوط آدمی اپنی بٹریون کو توڑ ڈالتا ہے اور اورون کی بٹریون کو بھی توڑوا ڈالتا ہے کیون جناب یہ تو بہت خاصہ جواب بدمعاشون کے بچاؤ کا ہے۔

مین نے کہا ہان یہ ایک ایسا مسئلہ ہے کہ اسمین بیشک بڑی گنجائش ہوسکتی ہے اور نتائج مضر بآسانی اس سے پیدا ہوسکتے ہین مگر میرے نزدیک یہ مسئلہ کسی قدر سچ بھی ہے۔ اور کچھ فائدہ نہین تو یہ تو ہونا چاہیے کہ سب لوگون مین باہم نیک نہادی اور خیراندیشی زیادہ ہو کہ یہی حکم خدا ہے مگر شاید سب لوگون مین مخالفین سلطنت اور گنہگار شامل نہین ہین یہ الفاظ سنکر کارل کا رخ میری طرف متوجہ ہوا اور اسکے چہرہ سے حیرت برسنے لگی اور انھون نے مجھسے پوچھا کیا آپ بھی نہلسٹ ہین۔ مین نے کہا حضرت یاد رکھیے بندہ نہلسٹ وہلسٹ کچھ بھی نہین ہے۔

سوال۔ نہلسٹ کسے کہتے ہین حضرت۔

جواب۔ اگر آپ روس مین عرصے تک رہینگے تو بغیر میرے بتائے خود ہی معلوم ہو جائیگا۔ یہ تو بندہ عرض ہی کرچکا ہے کہ مجھے اسکا ذرا بھی خوف نہین ہے کہ کسان مجھے سرکار مین پکڑوا دینگے مگر وہ خوب جانتے ہین کہ اگر وہ ہمکو اشد تکلیف دینگے تو ہم انکے مویشی کو بھوکون مار ڈالینگے۔

مین نے اس امر کا کوئی خیال نہ کیا کہ انھون سے اپنی تقریر کو دفعۃً بدل کیون دیا۔ مین نے کہا (ہان بشرطیکہ مویشی کو اپنے کھیتون مین پکڑ سکیے) اسنے جواب دیا۔ بے مویشی پکڑے مین ایسا کرسکتا ہون۔ یاد رکھیے کہ قانون آزادی غلامان خانہ زاد کی روسے کسان کو قابل زراعت زمین تو ملی ہے مگر چرائی کا حق نہین ملا ہے۔ اور اسمین انکی کور مجھسے دبی ہوئی ہے۔ انسان اور اشیا کی نسبت جو رائے زنی کارل کا رخ کرتا تھا وہ مجھے ہمیشہ دلچسپ معلوم ہوتی تھی کیونکہ وہ بڑا پکا محقق تھا اور اکثر اوقات کچھ یون ہی ظرافت بھی کرتا تھا مگر مجھے جلد معلوم ہوگیا کہ اسکی رائے کو بلا تکلف ہرگز نہ قبول کرلینا چاہیے کیونکہ وہ ایک اکھٹر آدمی تھا اور اسکی رائے جنبہ داری سے خالی نہین ہوتی تھی۔ اسکو اس ملک کے آدمیون اور قوانین و آئین سے کوئی ہمدردی

نہ تھی۔عیوب ظاہری کو تو وہ خوب سمجھ لیتا تھا مگر ملک کی اندرونی حالت وہ نہین سمجھ سکتا تھا
اِن مخفی اسباب سے البتہ وہ واقف نہ تھا جنسے یہ عیوب پیدا تھے۔صرف اِسقدر سُننے سے
کہ فلان شخص روسی ہے وہ قطعی راے قائم کر لیتا تھا کہ بڑا ذات شریف ہوگا۔جیسا
واقفکار آدمی مین اُسکو پہلے سمجھا تھا ویسا وہ نہین نکلا۔گو وہ اُس ملک مین تقریباً
پندرہ سال سے رہتا تھا۔اُسکو کِسانون کے طور وطریق سے بہت ہی کم واقفیت تھی۔
ہان اگر کچھ اُنکی کیفیت جانتا تھا تو اِسقدر جسقدر خود اُس سے اور اُسکے آقا سے تعلق
رکھتی تھی۔کِسانون کے انتظام دیہی۔طرز معاشرت۔عقاید مذہبی اور اعمال دینی سے
بہت کم واقفیت تھی۔اور جو کِسان ہر سال گانؤن چھوڑ کر محنت مزدوری کی تلاش مین
باہر چلے جاتے تھے اُنکے اشغال سے بھی آگاہ نہ تھا۔اور جو کچھ تھوڑی سی واقفیت تھی
بھی تو غلط۔مین سوچا کہ اِن امور کی واقفیت حاصل کرنے کے لیے بہتر ہے کہ آپ مین
پادری صاحب سے مشورہ لون بلکہ کِسانون سے خود دریافت کرون تو اور بھی بہتر ہے
مگر اِسکے لیے ضرور تھا کہ روسیون کا روزمرہ بآسانی سمجھ سکون اور فرفر بولون اور
ابھی تک مین اِسمین کماحقہٗ مشّاق نہین ہوا تھا۔

جس شخص کی طبیعت غیر ملکون کی زبانون سے خلقی مناسبت رکھتی ہے اُس تک کو
روسی زبان سیکھنا کسی طرح آسان نہین ہے اگرچہ یہ زبان بھی انگریزی زبان کی طرح
اِریَن قسم کی ہے اور اِسمین صرف تاتاری الفاظ کا کچھ یون ہی سا میل ہے مگر بعض حروف
کی آواز ایسی ہوتی ہے جس سے مغربی یورُپ والون کے کان ناآشنا ہین اور
اُنکی زبان پر ثقیل معلوم ہوتے ہین۔

جن لوگون کو السنۂ اجنبیہ بآسانی سیکھنے کی خلقی قابلیت حاصل ہے اُن تک کو
روسی زبان سیکھنے مین دِقت ہوگی۔گو روسی زبان بھی ہماری زبان کی طرح اِریَن ہی کی
شاخ ہے اور تاتاری الفاظ اِسمین تھوڑے ہی سے ہین مثلاً بَاشْلِک یا کَلِنگِٹ یا اَرْ تُوْز
مگر خرابی یہ ہے کہ اِسمین بعض حروف کی آواز ایسی ہے کہ ممالک مغربی کے باشندون کے
کان اُنسے ناآشنا ہین مگر روسی لفظ اُیٹِس۔گو کانون کو اجنبی معلوم ہو مگر اُسکا جزوِ ٹِس

عام روسی جزو لفظ ہے۔ اِس سے ٹیوٹانک اور اِسلیونین زبانون کے اسرار اور اصلیت کما حقہ ظاہر ہوتی ہے۔

اِسی طرح روسی زبان مین یہ بھی بڑی مشکل بات ہے کہ لفظ کے کس جزو پر زور دیا جاے۔ اِس امر مین روسی اور یونانی زبان ملتی ہے مگر یونانی سے اِسمین ذرا پیچیدگی زیادہ ہے۔ ایسی ایسی مشکلات پر انسان جبھی قادر ہوسکتا ہے جب کہ اِس بات سے عرصے تک واقف رہا ہو۔ گو یہ سخت دقتین تھین مگر جو شخص غیر زبانون کے سیکھنے کا عادی ہے اُسکو کوئی خوف نہین ہے۔ گردان اور طرز تلفظ کی خاص باتون سے کان اور زبان رفتہ رفتہ آشنا ہوجاتے ہین اور عادت سے وہی کام نکلتا ہے جو قواعد نحو سے۔ یہ بات سچ ہے کہ غیر آدمی چاہے جسقدر صاف بول سکے ممکن نہین کہ کبھی روسی سمجھا جاے۔ اگر کچھ دیر تک بولتا رہیگا تو اُسکا پردہ فاش ہوجائیگا اور یہ کوئی تعجب کی بات نہین ہے۔ جو روسی انگریزی زبان بولتے ہین اُنکی نسبت بھی یہی کہ سکتے ہین۔ مین نے بہتیرون روسیون سے گفتگو کی ہے جو بہت اچھی طرح انگریزی بولتے تھے۔ مگر کوئی ایسا نہین ملا جو بعینہ مثل انگریزون کے بول سکے۔ باستثناے اُن لوگون کے جو بچپن سے انگریزی زبان خوب بولتے ہین۔

عوام الناس کا خیال ہے کہ روسیون کو خدا نے ایک خاص قابلیت زباندانی کی عطا کی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ خود اُنکی زبان ایسی مشکل ہے کہ اور زبانون کے سیکھنے مین اُنکو ذرا دِقت نہین ہوتی۔ میرے نزدیک اِسمین شک نہین کہ اِس عام یقین کی کسی قدر توضیح چاہیے کہ مغربی یورپ کے تربیت یافتہ آدمی بہتر زباندان ہوتے ہین کیونکہ وہ ہمیشہ فرانسیسی بولتے رہتے ہین اور اکثر انگریزی اور جرمنی بھی۔ اب ہم پوچھتے ہین کہ آیا یہ امر روسیون کی ذہانت کا نتیجہ ہے یا اُسکے کچھ اور اسباب ہین۔ میری یہ مجال نہین کہ اُنکی ذہانت سے انکار کرون مگر مین یہ ضرور کہونگا کہ اُسکے اور اسباب بھی ہین۔ جو روسی چاہتے ہین کہ شائستہ متصور ہون اُنکو کم سے کم ایک زبان غیر ضرور جاننی چاہیے۔ اور اُسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اعلی طبقے کے لوگون کے صاحبزادون کو فرانسیسی زبان لڑکپن مین

پڑھائی جاتی ہے۔ بہت سے خاندانون مین ایک جرمن دایہ ہوتی ہے۔ ایک فرانسیسی اتالیق اور ایک انگریزی معلمہ۔ پس لڑکے ابتدا ہی سے اِن تینون زبانون کے بولنے مین مشاق ہوجاتے ہین۔ اِسکے علاوہ روسی زبان آواز کے لحاظ سے بہت وسیع ہے۔ اور مغربی یورپ کی زبانون مین جو حروف پائے جاتے ہین تقریباً وہ سب روسی زبان مین موجود ہین مگر بعض نازک آوازین تو البتہ اسمین نہین ہین۔ اور اُنکو شاذ ہی روسی صحت کے ساتھ سیکھ سکتے ہین۔

الغرض شاید اِس مقام پر ڈاروِن کا مسئلہ جاری کرنا بہتر ہے۔ پس یہ خیال کرنا چاہیے کہ چونکہ امراءِ روس کئی پشت سے السنۂ اجنبیہ سیکھنے پر مجبور تھے لہذا رفتہ رفتہ اِنمین ایک موروثی قابلیت آگئی ہے کہ غیر زبان سیکھین۔

اِس سیاحت مین اکثر امور ایسے واقع ہوئے کہ مین نے روسی زبان اِسقدر سیکھ لی کہ کِسانون سے بے تکلف بول لون۔ اول تو میرے معلم پادری صاحب دل عزیز و مہربان آدمی تھے۔ مگر بڑے باتونی اور لمبے چوڑے قصون کے بیان کرنے کا بڑا شوق تھا۔ اِس سے کچھ بحث نہ تھی کہ اِن کہانیون کو کوئی سمجھتا اور پسند کرتا ہے یا نہین۔ تنہا سیر کرنے کے وقت بھی وہ ہمیشہ کچھ نہ کچھ بڑبڑاتے ہی جاتے تھے۔ اگر ایسے موقعون پر کوئی اجنبی اِنھین ملتا تو سمجھتا کہ وہ کسی بھوت سے باتین کر رہے ہین۔ گو اُنکے لمبے چوڑے ہاتھ پائون اور جسم اور رخسار رعنا سے ایسے خیال کی خود ہی تردید ہوجاتی تھی۔ مگر کوئی مرد و عورت یا لڑکا جو دس میل کے گردے مین رہتا تھا وہ ایسی غلطی مین کبھی نہ پڑتا۔ قرب وجوار مین ہر فرد بشر جانتا تھا کہ پادری بابا ایسے سیدھے سادے نیک آدمی ہین کہ بھوت پریت کے قائل نہین ہوسکتے اور باتونی اتنے بڑے کہ الامان۔ یہان تک کہ جب اُنکو کوئی آدمی باتین کرنے کو نہین ملتا تھا تو وہ اپنے دل سے پیدا کر لیتے تھے۔ اُنکی طبیعت کے اِس خاصے سے میرا بڑا مطلب نکلا۔ گو اُنکی تقریر میری سمجھ مین بہت کم آتی تھی اور باتونی آدمیون کی طرح وہ ہمیشہ بات کو دُہراتے تھے مگر مین اِسپر معترض نہین ہوتا تھا کیونکہ گو صحبت مین یہ بات معیوب ہے مگر میرے حق مین بڑی فائدہ بخش تھی۔ اور جب مین ایک قصہ

دو ایک مرتبہ سُن چکتا تھا تو پھر مین اُنکے دل خوش کرنے کے لیے اُنھین کے خیالات کے موافق ویسا ہی مُنھ بنا لیتا تھا۔

ایک اور عمدہ بات یہ تھی کہ آئیو نوفکا مین کچھ تردد ات نہ تھے بس تمام دن رات مطالعۂ کُتب کیا کرتا تھا۔

دِل بہلانے کے لیے مین اکثر کارل کا رپچ کے ہمراہ سیر کرنا چاہتا تھا مگر یہ ادنیٰ قسم کی تفریح بھی نصیب نہین ہوتی تھی کیونکہ بارش ہونے سے بر آمدے کے باہر جانا مشکل تھا۔ کیچڑ کے سبب سے سیر کرنا محال ہو جاتا تھا۔ اگر برائے نام کچھ شغل تھا تو یہ تھا کہ کُکُر متے زمین سے اُکھیڑین۔ مگر اس شغل مین بھی میری کوشش بیکار نہین تھی کیونکہ مین تمیز نہین کر سکتا تھا کہ کھانے کے پھول کون ہین اور زہریلے کون۔ ہم شہر سے اسقدر دور رہتے تھے کہ غُل غپاڑے کی آواز شاذ ہی ہمارے کان مین آتی تھی۔ ہفتہ عشرہ برابر گذر جاتا تھا کہ دنیا کی کوئی خبر وہان سُننے مین نہین آتی تھی۔ سب سے قریب کا ڈاکخانہ ریل کے اسٹیشن پر تھا اور وہان سے آمد و رفت کا کوئی ٹھیک ذریعہ نہ تھا۔ خطوط اور اخبار جب تک منگوائے نہین جاتے تھے وہان ہی پڑے رہتے تھے۔ اور اگر کبھی کوئی ہمارا پڑوسی اُدھر سے اتفاقیہ گذرتا تھا تو وقتاً فوقتاً خط اور اخبار ہمکو لا دیتا تھا۔ پس دنیا کے حالات جب ہم تک پہونچتے تھے تو گھسّے کے گھسّے۔

ایک بہت بڑا گٹھا مجھے خوب یاد ہے کہ مجکو ایک مرتبہ ملا اور وجہ یہ ہوتی تھی کہ عرصے تک کوئی شخص ایسا نہین ملتا تھا جو اپنی خوشی سے خط لے آیا کرتا اور یہ تاخیر ہمکو بہت ترساتی تھی کیونکہ ہمنے سُنا تھا کہ جرمنی اور فرانس مین جنگ شروع ہو گئی ہے۔ آخر کار ایک بڑا گٹھا اخبارون کا میرے پاس آیا۔ مین بے تاب ہو گیا کہ دیکھون کوئی جنگ عظیم ہوئی یا نہین۔ مین نے اخبار کا سب سے آخری پرچہ دیکھنا شروع کیا۔ اور دفعتہً ایک مضمون میری نظر سے گذرا جسکی سُرخی یہ تھی (اخبار تازہ۔ ارے! شاہنشاہ مقام ولہلمشوہی مین !!!) یہ عنوان مضمون جلی طبع ہوا تھا اور صاف ظاہر ہوتا تھا کہ ضروری مضمون ہے مین نے شوق سے پڑھنا شروع کیا مگر نہایت ہی متحیر کہ کس شہنشاہ سے مراد ہے۔

غالباً زار روس یا شہنشاہ آسٹریا سے مراد ہو۔ کیونکہ ان دنون مین جرمنی کا کوئی شہنشاہ نہ تھا۔ مگر نہین۔ صاف ظاہر ہوگیا کہ شہنشاہ فرانس سے عبارت ہے۔ اب سوچا کہ نپولین مقام ولہلمشوہی مین کیونکر ہوپنچے۔ شاید فرانسیسی دریاے رائین کے مورچون کو توڑکر جرمنی کے اندر دراتے چلے گئے ہونگے۔ مگر نہین جب مین نے اور آگے پڑھا تو مجھے معلوم ہوا کہ یہ قیاس بھی غلط ہے۔ پھر یہ عقدہ کھلا کہ شہنشاہ فرانس کو اہل جرمن نے محصور کرکے قید کرلیا ہے۔ اس امر کے دریافت کرنے کے لیے مجھے اسکے پیشتر کے پرچے پڑھنے پڑے اور ایک ہی دفعہ کے پڑھنے مین مسلسل فتوحات جرمنی اور معاملہ سیڈان اور اُس وقت اہم کے اور اور مہمات عظیم معلوم ہوئے۔ اس لڑائی کا حال پڑھنے سے جو اثر میرے دل پر ہوا اُسکو وہ لوگ کیا سمجھینگے جو زمانے کے حالات کو روزانہ اخبارون مین تھوڑا تھوڑا روز کا روز پڑھتے جاتے ہین۔

ایک تو میرے اتالیق بڑے خوش تقریر تھے۔ دوسرے مجھے گمان تھا کہ مین اپنے تمام اوقات زبانون کے سیکھنے مین صرف کرونگا۔ پس مین نے روسی زبان کو اسقدر جلد حاصل کرلیا کہ چند ہی ہفتے مین جو کچھ مجھسے کہا جاتا تھا مین اُسکو سمجھ لیتا تھا اور کچھ ٹوٹی پھوٹی زبان خود بھی بول لیتا تھا۔ روسی زبان بولنے مین مجھے خود روسیون سے بہت مدد ملتی تھی کیونکہ وہ ایسے زود فہم ہوتے ہین کہ ادھر کسی غیر ملک کے آدمی نے چوتھائی بات کی اور اُدھر روسی کسان نے اُسکے تین حصے اپنی طبیعت سے بیان کردیے۔

جون جون مجھے روسی زبان سمجھنے کی قوت ہوتی گئی میری اور پادری صاحب کی لمبی چوڑی تقریرین زیادہ دلچسپ ہوتی گئین۔ پہلے تو یہ کیفیت تھی کہ وہ جو کچھ فرماتے تھے یا قصہ بیان کرتے تھے اُسکو مین صرف زبان کے شوق سے سُنتا تھا مگر رفتہ رفتہ مجکو معلوم ہوا کہ اُنکی تقریرین بہت سے مفید اور دلچسپ امور خود اُنکے اور اُنکی قوم کی نسبت ہوتے ہین اور وہ امور اس قسم کے ہین کہ صرف و نحو مین نہین مل سکتے اُنمین سے کچھ امور مین اب ناظرین سے بیان کرونگا۔

صں

# باب چوتھا

## گانوٗن کے پادری صاحب

پادریون کے نام - پادریون کی شادیان - سفید اور سیاہ پادری - گانوٗن کے پادری کی لوگ کیون عزت نہین کرتے - سفید پادریون کے تاریخی حالات - گانوٗن کا پادری اور پرٹسٹنٹ پادری - کیا روسی دیندار لوگ ہین - بت معجزنما - پادری اور تعلیم عام - پادریون کی اصلاح اور رفاہ

**قاعدہ** ہے کہ جن دو آدمیون کو باہم شناسا کراتے ہین تو اُنکے نام آہستہ سے لے دیتے ہین - مگر بعض امور نے مجھے مجبور کردیا کہ اس عام رسم کی پابندی نہ کرون - اصلیت یہ ہے کہ جن صاحب سے مین ناظرین کو مِلانا چاہتا ہون اُنکا نام مین خود ہی نہین جانتا - ناظرین تو اپنے اپنے نام سے واقف ہی ہین وہ مجھے معاف فرمائینگے کہ مین اُنکے نام سے واقف نہین ہون - مگر ناظرین کو یہ ضرور یقین ہوگا کہ جس شخص کی نسبت مین خود اقبال کرتا ہون کہ مین اُس سے واقف ہون اور اُس سے مجھسے کئی مہینے تک دیر دیر تک گفتگو ہوا کی ہے اُسکا نام مین ضرور جانتا ہونگا - گو لوگون کو اس بات سے حیرت ہو مگر مین واقعی اُسکے نام سے واقف نہین ہون - جب تک مین نے آئیوَنُوکا مین قیام کیا مین نے کبھی نہین سُنا کہ کسی نے پادری بابا کے سوا اور کسی نام یا خطاب سے اُنکو پکارا ہو -

گو مجھے نہین معلوم کہ ان پادری صاحب کا اصلی نام کیا تھا - تاہم مین دو عجیب و غریب باتین اُنکی نسبت بیان کرسکتا ہون - ایک یہ کہ لڑکپن مین اُنکا کوئی نام ہی نہ تھا - دوسرے یہ کہ اُنکا نام اُنکے باپ کے نام سے مختلف تھا -

جن ناظرین کی قوت متخیلہ بہت سے قصص حیرت انگیز کے مطالعہ سے تیز ہوگئی ہے

وہ غالباً یہ قیاس کرینگے کہ پادری صاحب گمنام آدمی تھے اور جیسا لوگ انکو سمجھتے تھے ویسے وہ نہ تھے - یا تو کسی بہت بڑے آدمی کے ولد غیر حلال تھے - یا کوئی بڑا عالی خاندان شخص تھا - مگر کوئی گناہ کبیرہ ایسا سرزد ہوگیا کہ اب مجبور ہو کر گانون کا پادری بنگیا اور گوشہ نشینی و عزلت گزینی اختیار کی - مگر یہ خیال باطل ہے یہ پادری صاحب اصل مین گانون کے ایک اوسط درجے کے پادری کے صاحبزادے تھے - آپ کے والد بزرگوار اب تک بقید حیات تھے اور بیس ۲۰ میل کے فاصلے پر رہتے تھے - پشتہا پشت سے اُنکے کل آبا و اجداد پدری اور مادری دونون پادری ہی کا پیشہ کرتے آئے تھے - پس پادری صاحب بڑے نجیب الطرفین تھے اور بڑے مُلّا - گو اُنکو تجربے سے معلوم تھا کہ انسان ہوا و ہوس کا پُتلا ہے - مگر خود کوئی گناہ کبیرہ اُنسے سرزد نہیں ہوا تھا - کوئی وجہ ایسی نہ تھی کہ وہ اپنی پیدایش کا حال مخفی رکھتے - یہ عجیب و غریب باتین جو اوپر بیان کی گئین رُوس کے پادریون کی ایک عجب رسم کے سبب سے پیدا ہوئی تھین کہ وہان جب کوئی لڑکا مدرسے مین بھرتی ہوتا ہے تو پادری اُسکا نیا خاندانی نام رکھتا ہے -

میرے معلم صاحب ایک کشیدہ قامت قوی ہیکل آدمی تھے - تقریباً چالیس برس کا سن گھنی داڑھی - بھورے بھورے لمبے لمبے چھدرے بال جو کاندھون تک لٹکے ہوئے تھے - اُنکے لباس مین تین چیزین نظر آتی تھین - ایک بھوری سی قبا موٹے کپڑے کی جسمین گریبان کے پاس برابر بوتام لگے ہوئے تھے اور زمین تک جھول رہی تھی - ایک چوڑی سی ٹوپی - اور ایک لکڑ توڑ بوٹ - جو کپڑے وہ اندر پہنے ہوئے تھے اُنکو مین نے نہین دیکھا - اُنکی زندگی مین کوئی کار نمایان نہین ہوا تھا - لڑکپن مین وہ ایک مدرسے مین بھیجے گئے تھے جو ایک بڑے قصبے مین واقع تھا - اور ایک اوسط درجے کے طالب علم تھے - مجھسے وہ اپنے لڑکپن کے زمانے کا حال کہا کرتے تھے کہ اُسوقت مین مدرسے ایسے نہ تھے جیسے اب ہین - آجکل کے مدرس حضرت مسیح کو نہین مانتے بلکہ اُنکو بھی ایک معمولی آدمی سمجھتے ہین - اور لڑکون کو ایسی حیرت ہوئی ہے کہ قیمچی کھانے کو کسر شان سمجھتے ہین - مگر وہ یہ نہین سوچتے کہ شراب کے نشے مین چور ہونا خلاف شان ہے - بلکہ شہدون کی صحبت مین بیٹھنا بھی برا نہین سمجھتے - مدرسے مین

پٹے تو ہم بھی کئی بار تھے مگر ہمارے نزدیک پٹنے سے ہم کوئی خراب آدمی نہین ہو گئے۔ گو مین نے
اُس زمانے کے مُلّاؤن کو اظہار علمیت مین اسقدر شیخی کرتے نہین دیکھا تھا جسقدر اب شیخی
کرتے ہین تاہم اس زمانے کے جو بڑے نامی مُلّا ہین اُنکے سامنے بھی لاطینی عبارت
پڑھنے مین مین رُکونگا نہین۔ اُنھون نے اپنی باقی سرگذشت بیان کی کہ جب مین
فارغ التحصیل ہو چکا تو پادری صاحب نے میرا نکاح کرا دیا میرے خسر صاحب اُس زمانے مین
ایک بوڑھے آدمی تھے۔ مین اُنکا جانشین ہوا۔ پس مین آئیؤتوکا کا پادری ہو گیا اور تب سے
یہان ہی رہتا ہون۔ بڑی سخت مصیبت مین زندگی بسر ہوتی ہے کیونکہ گاؤن بڑا ہے
اور میری زمینداری کچھ بہت زرخیز نہین ہے۔ مگر الحمدللہ کہ مین تندرست و توانا ہون
اور صحیح المزاج رہتا ہون"۔

مین نے کہا آپ نے فرمایا تھا کہ پیر پادری صاحب نے آپ کی شادی کرا دی
تو مین جانتا ہون کہ وہ آپ کے بڑے دوست تھے۔ کہا۔ جی نہین وہ کُل پادریون کے
لیے ایسا ہی کرتے ہین جنھون نے غیر ملکون مین تعلیم پائی ہوتی ہے اور جو پادری ہونا چاہتے ہین
بحیثیت پیشواے دین یہ کار خیر اُنکا فرض عین ہے۔ مین نے متحیر ہو کر کہا ہان ایسا ہے تو
پیر پادری صاحب کو کیا پڑی ہے کہ وہ دخل در معقولات دین۔ جناب مولانا کا اورون کے
کامون مین دخل دینا یعنی چہ۔ اُنھون نے کہا مگر یہ امور تو خاصکر اُنھین سے متعلق ہین وہی تو
بیواؤن اور یتیمون کے نگہبان ہین۔ اور خاصکر اُن پادریون کے عیال و اطفال کی نگرانی
کرتے ہین جو اُنکے حد اختیار مین ہین۔ جب گاؤن کا کوئی پادری مرجاے تو اُسکی بی بی اور
بیٹیان کیا کرین۔

اس تقریر کا مطلب میری سمجھ مین صاف صاف نہین آیا تو مین نے مبادرت کر کے
عرض کیا کہ پادریون کو کفایت شعاری سے چلنا چاہیے تاکہ آیندہ وقت ضرورت کام آئے
اُنھون نے جواب دیا حضرت کہدینا تو آسان ہے مگر کرنے اور کہنے مین فرق ہے۔ کفایت
کیا خاک ہو سکتی ہے ایک ٹکا تو بچ نہین سکتا اور پھر بھی بڑی عسرت سے بسر ہوتی ہے۔
مین نے کہا تو پھر بیوہ اور اُسکی بیٹیان محنت مزدوری کر کے معاش حاصل کرین۔ اُنھون نے

مجھسے کہا بندہ پرور یہ تو بتایئے کہ وہ محنت کیا کرین یہ کہکر وہ جواب کے منتظر رہے۔ جب مین کوئی جواب نہ دے سکا تو اُنھون نے کہا گھر اور زمین تاک تو اُنکی ملکیت سمجھی نہین جاتی۔ بلکہ نئے پادری صاحب کی۔ مین نے کہا اگر یہ معاملہ کسی قصّے مین پڑھتا تو مین پہلے ہی سے کہدیتا کہ اسکے بعد کیا ہوگا۔ یہی کہ مصنف نئے پادری کو اُن لڑکیون مین سے کسی پر عاشق کردیگا اور اُسکے ساتھ شادی ہوجائیگی اور پھر سارا کنبا مع اُنکی خوشدامن کے تا مدت حیات چین سے رہیگا۔

اُسنے کہا پیر پادری صاحب کا برتاؤ تو بالکل ایسا ہی ہوتا ہے جس طرح فسانے کا مصنف ایک بیجان صورت خیالی کو جاندار کرکے دکھا دیتا ہے۔ اُسی طرح پیر پادری کُل آدمیون کے ساتھ جو خون اور گوشت کے بنے ہین برتاؤ کرتا ہے۔ مگر چونکہ وہ فہمیدہ آدمی ہے لہذا صرف اتفاقات پر ان امور کو نہین چھوڑ سکتا۔ علاوہ برین قبل اسکے کہ وہ نوجوان آدمی پادری کے عہدے کی سند حاصل کرے پیر پادری صاحب کو پہلے ہی سے اُسکی شادی کی فکر کرنی چاہیے۔ کیونکہ ازروے احکام کلیسا پادری کا عہدہ پانے کے بعد شادی نہین ہوسکتی ہے۔ اگر عہدہ خالی ہونے کے پہلے ہی اس امر کا انتظام ہوجاے اور بوڑھا پادری مر بھی جاے تو اس خیال سے مرتے دم خوش ہوگا کہ اُسکے لڑکے بالون کے لیے فکر معقول ہوگئی ہے۔

مین نے کہا پادری صاحب آپ نے یہ امر بڑی فصاحت کے ساتھ جلا دیکر بیان کیا ہے مگر اسمین او نقص نظر آتے ہین۔ فسانے کا مصنف یہ کرسکتا ہے کہ کسی مرد کو کسی عورت پر عاشق کردے اور وہ دونون خوشدامن کے ساتھ خوش خوش بسر کرین لیکن گستاخی معاف بندہ اسکا قائل نہین ہے کہ پیر پادری صاحب باانہمہ تقدس ایسا کرسکتے ہین۔ اُنھون نے میرے اعتراض کے اصل امر کو صاف اُڑا دیا اور کہا مین یہ نہین کہ سکتا کہ جب پہلے ہی سے میان بی بی کے دل ملجاتے ہین تو شادی کے بعد وہ ضرور یک جان و دو قالب رہینگے۔ اور خوشدامن کی نسبت جو آپ نے فرمایا تو آزادی غلامان خانہ زاد کے وقت تک تو ضرور ہر کسان کے گھر مین ساس اور کئی بہوین رہتی تھین اور رہتی ہین۔ مین نے پوچھا کیا کسانون کے گھر مین باہم اتفاق رہتا ہے؟

اُسنے کہا یہ رئیس خاندان پر منحصر ہے - اگر وہ اچھے چال چلن کا آدمی ہے تو وہ عورتون پر رعب رکھ سکتا ہے - اُنکی چتون اور لب ولہجے سے مین تاڑ گیا کہ اُنکو اس بات کا بڑا غرہ ہے کہ مین زن مرید نہین ہون - اس کلام کی میرے دل مین ذرا بھی وقعت نتھی کیونکہ زن مرید شوہرون کا قاعدہ ہے کہ بی بی کے پیٹھ پیچھے ایسی ہی دون کی لیا کرتے ہین - مین اسکا قائل نہ تھا کہ پادریون کی بیبیون اور بیٹیون کی شادی کا یہ دستور پسندیدہ ہے کہ اُنکی معاش کی اسطرح فکر کیجاے -

دو ایک ہفتے کے بعد میرے اس خیال کی اور بھی تصدیق ہوگئی - ایک دن صبح کو مین پادری صاحب کے مکان پر گیا تو وہان اُنکے ایک دوست بھی تشریف رکھتے تھے - وہ ایک موضع کے پادری تھے جو وہان سے پندرہ میل تھا حسب دستور موسم اور پیداوار کی نسبت گفتگو کر رہے تھے کہ ایک کسان گاڑی پر سوار آیا اور کہا کہ "ایک بوڑھا کسان قریب کے ایک گانوئن مین حالت نزع مین ہے اور چاہتا ہے کہ آپ چلکے تلقین پڑھ دین" پادری صاحب کو مجبور ہوکر ہمسے رخصت ہونا پڑا - اب مین اور پادری صاحب کے وہ دوست رہ گئے - ہم دونون بھی باتین کرتے اُسی گانوئن کی طرف چلے کہ جب وہ گھر واپس آتے ہونگے تو ہم اُنسے راہ مین ملینگے - درو کی فصل گذر گئی تھی لہٰذا گانوئن سے جو ہم نکلے تو راستے مین کھیت بالکل اُجاڑ پڑے تھے - اسکے بعد ہم صنوبر کے ایک جنگل مین داخل ہوے - جب تک ہم وہان پہونچین پہونچین مین نے پادریون کی شادی کی وہی بحث چھیڑ دی

مین نے کہا مین اس بارے مین بہت کچھ غور کر رہا ہون اس امر مین آپ کی کیا رائے ہے -

میرے نئے ملاقاتی ایک کشیدہ قامت دُبلے پتلے آدمی تھے - کالے بھونرا سے بال - زرد زرد چہرہ - سرکہ جبین - صاف ظاہر ہوتا تھا کہ یہ اُن منحوس آدمیون مین سے ہین جنکو خدا نے اسی لیے پیدا کیا ہے کہ ہمیشہ فال بد زبان سے نکالین اور لوگون سے انسان کی زندگی کے مصائب بیان کرین - بس اُنھون نے جو جواب دیا اُس سے مجھے ذرا بھی تعجب نہوا - گرجتے ہوے کہا کہ یہ رسم شادی کی بہت خراب بلکہ انتہا سے زیادہ خراب ہے - اُنکے

لب و لہجے سے ذرا بھی شک نہ تھا کہ یہ اس رسم کو قطعاً برا سمجھتے ہین - مین نے یہ دریافت کرنا چاہا کہ دیکھون یہ راے کس بنیاد پر قائم کی گئی ہے کیونکہ اُنکے طرز بیان سے مین سمجھا کہ خود اُنکو کوئی رنج پہونچا ہے لہٰذا اسی کے مطابق مین نے جواب گڑھا -

مین نے کہا میرا بھی یہی گمان تھا - مگر جو بحث مجھسے اور اُنسے ہوئی ہےمین مجھے ہمیشہ قائل ہی ہونا پڑتا تھا - کیونکہ مین اپنی راے کی تائید مین کوئی عمدہ دلیل نہین پیش کرسکتا تھا - اُنھون نے کہا حضرت آپ واللہ بڑے خوش نصیب آدمی ہین کہ آپ کو اسکا ذاتی تجربہ نہین ہوا - یاد رکھیے کہ جس گھر مین خوشدامن صاحب ساتھ رہینگی اُمین پھوٹ رکھی ہوئی ہے - آپکے وطن کا حال تو مجھے نہین معلوم مگر ہمارے ہان تو یہی حال ہے -

مین نے معاً کہا کہ یہ کچھ رُوس ہی پر منحصر نہین ہے - اُنھون نے کہا صاحب مجھ کم بخت پر تو خود بیتی ہے - میری ساس نے میرے ساتھ چند سال تک بود و باش کی تھی آخر کار مجکو اُنسے اصرار کرنا پڑا کہ اب آپ اپنے دوسرے داماد کے پاس جاکر رہیے -

مین نے اپنے دل مین کہا کہ اُنھون نے اپنی بلا اپنے ہمزلف پر ٹالی - اور اُنکی جانب مخاطب ہوکر کہا اب تو آپ کی جان اس عذاب سے بچ گئی - اُنھون نے کہا - لاحول ولاقوۃ اب پہلے سے بھی زیادہ خرابی پڑی ہے - مین نے اُنکو تین رُوبل* ماہواری دینے کا اقرار کیا تھا یہ اقرار مین برابر پورا کرتا گیا - مگر اب اُنھون نے اور پاؤن پھیلائے اور میر پادری صاحب سے شکایت جڑ دی - ہفتہ گذشتہ کو مین جواب دہی کے لیے پادریون کی عدالت کو گیا - وہان بلے رشوت کے کام چلنا ہنسی ٹھٹھا نہین اور روپیہ یہان خدا کا نام سخن درست آ - لہٰذا انصاف سے مین محروم رہا - خوشدامن صاحب نے وہ وہ بے پر کی اڑائین اور تہمتین لگائین کہ الامان - آخر کار چھ ہفتے کے لیے پادریون کے فتوے کی رو سے بندہ فرائض منصبی سے معطل رہا -

مین نے پوچھا فرائض منصبی سے معطل رہنا کیا معنی - اُسنے کہا اسکے یہ معنی کہ مین فرائض نہین ادا کرسکتا تھا - اُسکو غصہ آگیا اور کہا یہ سخت ناانصافی ہے اور اس سے

ص ۵۵

* رُوبل رُوس کے ایک سکہ کا نام ہے جو تخمیناً سترہ آنہ کا ہوتا ہے -

بڑی زحمت پہونچتی ہے - غور تو کیجیے کہ کسقدر سختی اور دقت اُٹھانی پڑتی ہے -
جب مین سوچا کہ کسقدر مصیبت اس گانوٴن کے باشندون کو اُٹھانی پڑتی ہوگی جنکو ناعاقبت اندیش ساس سے پالا پڑتا ہے تو مجھے اپنے نئے ملاقاتی سے خواہ مخواہ ہمدردی کرنی پڑی - مگر جب مین نے خیال کیا کہ مین اور راہ جاتا ہون اور پادری صاحب اور ہی ڈھرے پر چلتے ہین تو میرا جوش ہمدردی کسیقدر کم ہوگیا -
اُسنے کہا آپ دیکھیے یہ فصل سال بھر مین بڑی کم بخت فصل ہے - کسانون نے غلہ کاٹ لیا ہے اور اس افراط سے پیداوار اب کے ہوئی ہے کہ خوب دل کھول کے خرچ کر رہے ہین - شادی بیاہ ہو رہے ہین - رنگ رلیان مناتے ہین اور موت اور اصطباغ کی تقریبون کا ذکر ہی نہین - اس فصل مین میرا نقصان دُوبل سے زیادہ کا نقصان ہوگا -
سچ تو یہ ہے کہ جب پادری صاحب نے اپنے متبرک فرائض دینیہ کو اسطرح بیان کیا کہ گویا وہ ایک بازاری جنس ہے - اور اسیطرح یہ کہ اپنے منصب سے معطل ہونے کو اسطرح بیان کیا کہ جیسے کوئی گورکن اسباب حفظان صحت کی گفتگو کرے تو مجھے کسیقدر تنغص ہوا - میرے تنغص اور حیرت کا یہ سبب نہ تھا کہ پادری صاحب نے طمع دنیا کو امور دینیہ مین دخل دیا تھا کیونکہ مین کوئی دُودھ پیتا بچہ نہین کہ پادریون کو اس سے بری سمجھون جو خلقت انسانی ہے - بلکہ مجھے اس امر سے استعجاب ہوا کہ وہ اسطرح بے تکلف ایک غیر آدمی سے اپنی راے ظاہر کرتے ہین - اور اُنکو ذرا بھی خیال نہین ہے کہ میری تقریر مین کوئی بات خلافِ شان تو نہین ہے - یہ بات مجھے عجیب و غریب معلوم ہوئی مگر مین نے اسپر علانیہ کوئی جرح نہین کی کہ مبادا وہ پھر اس گفتگو کو موقوف کردین - اُن پر مین نے ظاہر کیا کہ مجھے اس بیان مین بڑا لطف آتا ہے تاکہ اُنکا دل اور بھی بڑھے - مین نے پوچھا آپ کی راے مین ان عیوب کی اصلاح کیونکر ہوسکتی ہے - اُنھون نے اسطرح بے تکلف جواب دیا کہ معلوم ہوتا تھا کہ پہلے بھی اس مسئلہ پر بحث کر چکے ہین - کہا بس اسکا علاج یہی ہے کہ آزادی اور اعلان ہو - ہم لوگون کے ساتھ اسطرح کا برتاوٴ کیا جاتا ہے جیسا کوئی بچون کے

ساتھ کرے - اور بدخواہون کی طرح ہماری نگرانی کی جاتی ہے - اگر ہم کچھ وعظ کرنا چاہتے ہین تو ہمین پہلے اُس پادری کو دکھا لینا پڑتا ہے جو صوبہ کی مجلس علما سے تعلق رکھتا ہے اور جسکو لوگ سمجھتے ہین کہ پادریون کے افعال کی سخت نگرانی کرتا ہے اور وہ مجلس علماے نصاریٰ کا گوئندہ ہوتا ہے - اس مجلس مین لالچی اور بے شرم اہلکار بھرے ہوے ہین اور اگر کوئی رشوت نہ دے تو ع کس نمی پرسد کہ بھیا کون ہو +

ممکن ہے کہ پیر پادری صاحب معقول اور نیک نیت آدمی ہون - مگر اُنکی آنکھین اور ہاتھ پانؤن تو یہی نابکار کارندے ہین - علاوہ برین پیر پادری اور خانقاہون کے مہتمم جو کلیسا کی حکومت و انتظام مین کُل اعلےٰ درجے کے عہدون پر خود قابض بنے بیٹھے ہین اُس زُمرے کے پادریون سے ہین جنکو کالے پادری کہتے ہین یعنی وہ سب راہب ہین - لہذا ہماری ضرورتون کو نہین سمجھ سکتے - جن لوگون پر حسب احکام کلیسا مجرد رہنا واجب ہے وہ گانؤن کے پادریون کی حالت کیونکر سمجھ سکتے ہین جنکو بال بچون کی پرورش کرنی ہوتی ہے اور جنکو ہر قسم کی مکروہات عیال داری پیش آتی ہین - راہب یہ کرتے ہین کہ اچھے اچھے عہدے تو خود لے لیتے ہین اور محنت و مشقت کے کل کام ہمارے لیے چھوڑ دیتے ہین - خانقاہین بہت مالدار ہین اور ہمکو تو آپ دیکھتے ہی ہین کہ کسقدر مفلس ہین - شاید آپ نے سُنا ہوگا کہ دیہات کے پادری دہقانیون سے جبراً روپیہ لیتے ہین اور جب تک زر کثیر نہین لے لیتے ہین رسم اصطباغ نہین ادا کرتے اور نہ کفن دفن کرتے ہین - یہ سب صحیح ہے مگر اسمین کسکا قصور ہے - پادری لوگون کو بھی تو آخر زندگی بسر کرنی اور بال بچون کی پرورش کرنی ہے - آپ نہین خیال کر سکتے کہ اُسکو تھوڑی سی معاش کے لیے کسقدر ذلت اُٹھانی پڑتی ہے - مجھے اسکا خود تجربہ ہوا ہے - جب مین فصلی دَورے پر جاتا ہون تو مین دیکھتا ہون کہ کسان مجھے مُٹھی بھر باجرا اور ایک ایک انڈا تک دینے مین بھی بخل کرتے ہین - جب مین جاتا ہون تو چُپکے چُپکے مجھے بُرا بھلا کہتے ہین - اور مجھے خوب معلوم ہے کہ اُنمین بہت سی ایسی مثلین ہین جیسے (پادری لوگ زندون اور مُردون دونون سے لیتے ہین) انمین سے اکثر دروازون کی کُنڈیان بند کر لیتے ہین اور

حیلہ کردیتے ہین کہ گھر مین نہین ہین اور اتنا بھی انتظام نہین کرتے کہ مین دُور نکلجاوٴن تب میری غیبت کرین۔

اس طومار شکایت کے جواب مین مین نے کہا آپ کے اس بیان سے مجھے حیرت ہوئی۔ مین ہمیشہ سُنا کرتا تھا کہ روسی بڑے دیندار ہوتے ہین اور نہین تو نیچ قوم کے لوگ تو ضرور ایسے ہی ہوتے ہین مگر کسان مفلس ہین اور اُنکو ٹکس بہت دینا پڑتا ہے۔ وہ عشار ربانی کو بہت مانتے ہین اور سخت پابند صوم وصلوٰة ہین۔ تقریباً چھ مہینے تک روزے رکھتے ہین مگر اپنے پادریون کی ذرا بھی توقیر نہین کرتے۔ جیسے وہ خود مفلس ہوتے ہین ویسے ہی اُنکے پادری بھی مفلس ہوتے ہین۔

مین نے کہا کہ مین صاف صاف نہین سمجھا کہ آپ اس حالت کی کیا اصلاح تجویز کرتے ہین۔ اُسنے کہا بندہ تو پہلے ہی عرض کرچکا ہے کہ آزادی اور اعلان سے اسکی اصلاح ہوسکتی ہے۔ معلوم ہوتا تھا کہ ان بزرگوار نے یہ مسئلہ برزبان یاد کرلیا ہے۔ کہا سب سے مقدم تو یہ ہے کہ ہماری حاجتین معلوم ہون۔ بعض صوبون مین دیہات کے پادریون نے جلسے منعقد کرکے اسکی اصلاح کی کوشش کی مگر پادریون کی مجلس بزرگ نے ان مساعی سے برابر سخت مخالفت کی کیونکہ مجلس مذکور کو اعلان کا بڑا خوف تھا۔ مگر ہمکو اعلان کے لیے اور زیادہ آزادی حاصل ہونی چاہیے۔

اس مقام پر اُنھون نے آزادی اور اعلان کی نسبت بڑی لمبی چوڑی بحث کی جو بالکل خلط مبحث تھی۔ جہان تک اُنکی دلیلین میری سمجھ مین آئین میرے نزدیک اُنمین دَور تسلسل لازم آتا تھا۔

آزادی اور اعلان لازم وملزوم ہین اور اسکا نتیجہ یہ ہوگا کہ پادریون کی تنخواہین بڑھادی جائینگی اور عوام مین اُنکی زیادہ ترعزت ہونے لگیگی۔ ہم اس مسئلہ کی تحقیقات مین اس حد تک پہونچے ہی تھے کہ ایک کسان کی گاڑی کی گھڑگھڑاہٹ سے ہماری تقریر مین خلل واقع ہوا۔ ایک لمحے بھر مین ہمارے دوست تشریف لائے اور اب گفتگو کا رنگ بدلا۔

اُس وقت سے مین نے اس امر کی بحث پھر اکثر صاحبون سے کی جو مستند اور

حکم تھے - اور تقریباً سب نے تسلیم کیا کہ پادریون کی حالت موجودہ بالکل قابل تسکین نہین ہے اور دیہات کے پادریون کی تو اُسکے گاؤن والے شاذونادر ہی تعظیم کرتے ہین - ایک مرتبہ مین کوئی اور شئے تلاش کر رہا تھا کہ اتفاق سے ایک نیم سرکاری رپورٹ مجھے مل گئی - پڑھتا ہون تو ایک سیدھی سادی عبارت نظر سے گذری جسکا مین حتی الوسع لفظی ترجمہ کرونگا:۔ لوگ پادریون کی عزت نہین کرتے - بلکہ اسکے برعکس پادریون کو بناتے اور طعن و تشنیع سے پیش آتے ہین - اور اُنکو بار خاطر سمجھتے ہین - سب مضحک حکایتون مین پادریون اور اُنکے قلیون یا اُنکی زوجۂ مقدسہ کا خاکہ اُڑایا جاتا ہے اور کُل مثلون مین جہان کہین پادریون کا ذکر آتا ہے ضرور مسخرہ پن کے ساتھ بیان ہوتا ہے - لوگ پادریون سے دور دور بھاگتے ہین اور اگر اُنسے کبھی رجوع ہوے بھی تو بضرورت نہ کہ خواہش دلی سے -

اب سوال یہ ہے کہ لوگ پادریون کی عزت کیون نہین کرتے - وجہ یہ کہ انکا طبقہ ہی اور ہے کیونکہ وہ شُد بُد لکھے پڑھے ہوتے ہین - لہذا اُنکی تعلیم و تلقین سے لوگون کے دلون مین روح القدس کا اثر نہین پہونچتا - بلکہ انکی تلقین صرف بے سود اعمال ظاہری پر منحصر رہتی ہے اور لوگ اس درجہ نفرت کرتے ہین کہ کفر کے درجہ کو پہونچ گئی ہے - پادری خود اس قسم کی باتین کرتے ہین جنسے پایا جاتا ہے کہ اُنکے دلون مین مذہب کی وقعت نہین ہے - اور خدا کی عبادت کے عوض اپنے پیٹ پالنے کی فکر مین زیادہ رہتے ہین - حرکتین اس درجہ خفیف کہ ایک پادری صاحب نے عین اُسوقت جبکہ ایک جان بلب رسیدہ توبہ کر رہا تھا اُسکے تکیے کے نیچے سے روپیہ چرا لیا - فلان پادری صاحب کسی کسب خانے سے علانیہ نکالے گئے - ایک پادری صاحب نے کُتّے کو اصطباغ دیا - ایک پادری صاحب عید فسح کی نماز پڑھا رہے تھے کہ بڑے پادری صاحب نے پکڑ کر مصلا سے کھینچ لیا - جب لوگ یہ ذلتین پادریون کی سُنینگے تو اُنکی نظرون سے پادری گر جائینگے یا نہین - بھلا ممکن ہے کہ لوگ ایسے پادریون کی عزت کرین جو شراب کی دکانون مین پڑے رہتے ہین - اور جعلی عرضیان لکھتے ہین - اور صلیب مقدس سے چھری گتکے کا کام لیتے ہین - اور گرجا مین گالی گلوج کرتے ہین - الغرض ان حضرات کی ایسی خرف حرکتین ع حکایتی ست کہ آخر الشرح پایان نیست +

ص ۵

اور ہر مقام پر جگہہ کی قید کے ساتھ یہ خبرین درج ہوسکتی ہین - اور طرہ یہ کہ صوبۂ نژنھنی نوؤگورڈ ہی کے اندر بیشمار مثالین مل سکتی ہین دور کیون جائیے - ممکن ہے کہ ایسے پادریون کی کوئی عزت کرے جو ادھر اُدھر گرجا کی اشیا کے کوڑے کرتے پھرین - اور مذہبی رسوم ادا کرنے مین غفلت کرین - لوگ خوب جانتے ہین کہ پادریون نے ایمان بھون کھایا ہے اور مجالس علماء دین قانون مجاریہ کو چھپر پر رکھتے ہین - اور رشوت لیکر یا کسی کی دوستی کی رعایت سے ایمان کی گردن کو کُند چھری سے ریتتے ہین - اسپر طرہ یہ کہ پادری صاحب اُن لوگون کو جھوٹی سندین دیدیتے ہین جو عشاء ربانی مین شریک نہین ہوتے - اور فرقۂ رُجولسٹ کے لوگون سے محاصل ناجائز وصول کرتے ہین - گرجا کو ذریعۂ آمدنی قرار دیتے ہین اور اسی قسم کی اور حرکتین کرتے ہین - بھلا پھر کوئی اُنکی عزت کیا خاک کرے -

* یہ مسٹر ملنکوف کا کلام ہے جو پکے اور متشرع روسی تھے - اور گانوؤن کے روسیون کے طرز معاشرت سے بڑے واقفکار تھے - چونکہ یہ الفاظ بڑی سنجیدگی کے ساتھ ایک شہزادے کو لکھے گئے تھے لہذا قیاس اسی کا مقتضی ہے کہ اسمین بہت سی باتین سچ ہونگی مگر ناظرین کو یہ کلیہ نہ قائم کرنا چاہیے کہ رُوس کے کل پادری ایسے ہی ہوتے ہین - اُنمین اکثر ایماندار اور معزز اور نیک نیت آدمی بھی ہوتے ہین جو اپنے منصبی فرائض صدق دل سے انجام دیتے ہین - اور بڑی کوشش کرتے ہین کہ اپنے بچون کو عمدہ تعلیم دین - اگرچہ رُومن کیتھولک پادریون سے شایستگی اور علم و فضل مین کم ہوتے ہین تاہم اُنمین تعصب مذہبی بھی کم ہوتا ہے اور مغرور بھی نہین ہوتے - رُوس کے پادریون کے عیب و صواب اُنکی گذشتہ تاریخ اور بعض خاصیتون سے ظاہر ہوسکتے ہین -

ص ۵۹

رُوس کے پادری سفید پادری کہلاتے ہین - اُنمین اور راہب پادریون مین جو کالے پادری کہلاتے ہین فرق ہوتا ہے - اُنکی بھی عجیب و غریب تاریخ ہے - ابتدائی زمانے مین وہ ہر مقام پر بھرتی کیے جاتے تھے - اور گانوؤن والے آزادی کے ساتھ اُنکو منتخب کرتے تھے - جب کثرت آراء سے کوئی شخص منتخب کیا جاتا تھا تو وہ پیر پادری کے روبرو پیش ہوتا تھا - اور اگر کسی عہدے کے لیے موزون اور مناسب سمجھا گیا تو فوراً

مقرر کیا جاتا تھا۔ مگر یہ رسم بہت جلد جاتی رہی۔ پیر پادری کو معلوم ہوا کہ بہت سے امیدوار جو پیش کیے جاتے ہین ان پڑھ دہقانی ہین۔ پس رفتہ رفتہ یہ کارروائی اُنکے اختیار مین ہوگئی کہ وہ جسکو چاہین ممبر مقرر کردین۔ وہ اکثر پادریون کے لڑکون کو اس کام کے لیے سب سے زیادہ موزون سمجھکر منتخب کرتے تھے۔ جب پیر پادریون کے مدرسے قائم ہوئے جنمین پادریون کے لڑکے تعلیم پاتے تھے تو بمرور زمانہ اُنمین اور طبقے کے لوگون کی تقرری یکقلم موقوف ہوگئی۔ اور یہ خلقی بات ہے۔ اور گورنمنٹ کی حکمت عملی سے بھی یہی نتیجہ پیدا ہوا۔ پیٹر اعظم نے یہ اُصول قائم کیے کہ رعایا مین ہر شخص کو سرکار کی خدمت کسی نہ کسی طور پر بجا لانی چاہیے۔ اُمرا مثل افسران فوجی و بحری یا افسران سول سروس اور پادری لوگ بحیثیت پادریان دین اور اعلی درجے کے لوگ سپہ گری اور جہاز رانی کے کام کرین اور ٹکس دین۔ اِن تینون طبقون مین سے پادریون پر اور سب سے کمین کم تھا لہذا اکثر امرا اور دہقانی اِس زمرے مین بخوشی داخل ہوتے تھے۔ مگر سرکار بھلا کب اجازت دیتی کہ اس طرح پر سب کے سب اُسکو چھوڑ دین۔ لہذا ایک قانون کی رو سے ایک روک کردی گئی۔ اور اِس پیشے کو محدود کردیا جسکے سبب سے باہر والے اُسمین داخل نہین ہو سکتے تھے۔ پس سول اور مذہبی کارپردازون کی اِس سعی متحدہ سے پادری کا عہدہ بجاے خود ایک علحدہ طبقہ ہوگیا۔ اور پادری اس قانون کی رو سے اِس قابل نہ رہے کہ اور طبقے کے لوگون سے خلا ملا کر سکین۔

چونکہ پادری ایک خاص طبقے کے لوگ ہوگئے اور اُنکے چال چلن اور عادات اور خیالات سب سے مختلف تھے لہذا پادریون کے پیشے پر خراب اثر پہونچا۔ اب اِسیطرح یہ ہوا کہ پادریون کے ہان کثرت سے اولاد ہونے لگی۔ اب فرمائیے اِسقدر عہدے کہان سے آئین کہ اِن سب کو دیے جائین۔ پادریون اور پیر پادریون کی تعداد اسقدر بڑھی کہ ضرورت سے کہین زیادہ ہوگئے۔ پس پادریون کی ایک ایسی جماعت قائم ہوگئی جسکی نسل ہمیشہ بڑھتی ہی جاتی تھی۔ یہ لوگ قصبون کو جانے لگے۔ سرکار نے فرمان نافذ کیے کہ جن مقامون پر پادریون کی پرورش ہوئی ہے اُن مقامون کو وہ ہرگز نہ چھوڑین مگر بالکل بے سود۔

جن پادریون نے اس ممانعت کا لحاظ نہین کیا۔ اُنکے ساتھ ویسا ہی برتاؤ کیا گیا جیسا مفرور آدمیون اور خانہ بدوشون کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ مگر اس سے بھی مطلب نہ نکلا متواتر تاجدارون نے کوشش کی کہ اُنکی اس مقدار کو کسیطرح گھٹائین۔ لہذا اُنکو فوج مین بھرتی کیا مگر یہ تدبیر بھی بیکار گئی۔ اسپر بھی ماسکو اور سینٹ پیٹرسبرگ وغیرہ بڑے بڑے شہرون مین یہی غل مچا تھا کہ پادری جوق جوق اُمڈے چلے آتے ہین۔ شہر ماسکو کے قلعے کے متصل ہر صبح کو پادریون کا گروہ کثیر اس غرض سے جمع ہوتا تھا کہ متمول آدمیون کے معابد مین عبادت کے رسوم ادا کرین اور اجرت پائین۔ جو خدمتگار اُنکو اُجرت پر رکھنے کے لیے بھیجے جاتے تھے اُنمین اور پادری صاحبون مین بعینہ اسی طرح مول تول اور بٹھائین ٹھائین ہوتی تھی جیسے قرب وجوار کے بازارون مین کفایت شعار بیبیون اور گران فروش دکاندارون مین سودا خریدتے مین ہوتی ہے۔ اُجرت چکاتے چکاتے پادری صاحب کہہ اُٹھتے تھے کہ سُنو جی اگر تم زیادہ بٹھائین بٹھائین کرو گے اور مجھپر زور بل مدو گے تو مین وٹی کا ٹکڑا توڑ کر کھا لونگا کہ نہ کہین جھگڑا تو مٹے۔ اور مُنھہ جھُٹا لینے کے بعد مین رسوم مذہبی ادا کرنے کے قابل نہ رہون۔ مگر اس دھمکی مین دیہات کے صرف وہ نوکر آتے تھے جو تھوڑے ہی دنون سے شہر مین آئے ہوتے تھے تیز اور چالاک اور تجربہ کار خدمتگار اس دھمکی پر ہنستے اور کہتے تھے کہ آپ شوق سے روٹی نوش جان فرمائیے ہمین آپکے بھائی بیس ملجائینگے۔ یہ دلچسپ روایتین مین نے اکثر مُسن آدمیون کی زبانی سُنی تھین جو اپنی چشم دید بیان کرتے تھے۔

جو پادری صاحب دیہات مین رہ گئے تھے اُنکا بھی ایسا ہی پتلا حال تھا۔ اور جو نوکر ہو گئے تھے اُنکو بس یہ خوف نہین تھا کہ بالکل بھوکون ہی مرجائینگے مگر اُنکی حالت بھی کسیطرح رشک کے قابل نہ تھی۔ دیہقانی اُنکو پھوٹی مونگ برابر بھی نہین سمجھتے تھے اور امرا اس سے بھی کم۔ اگر گرجا گھر نزول کی زمین پر نہوا اور کسی شخص کی جاگیر کی زمین پر واقع ہوا تو مالک زمین کو گرجا پر اُسیقدر اختیار تھا جسقدر اُسکو اپنے غلامون پر تھا۔ اور بعض اوقات وہ اپنے ان اختیارات سے بڑی بے شرمی اور ذلت کے کام لیتا تھا۔ مثلاً مین نے سنا ہے کہ کسی پادری صاحب کو ایک شخص نے عین جاڑے کے دنون مین حوض مین ڈھکیل دیا

تا کہ مالک اراضی اور اُنکے مہمان ذرا دو گھڑی دل لگی دیکھین - یہ مہمان چھنٹے ہوے حضرات تھے - مزاج کے ٹھٹھول - مگر مذاق بھونڈا - ایک اور پادری صاحب کی نسبت سُننے مین آیا کہ کسی زمیندار کے مکان کی طرف سے جاتے ہوے وہ اپنی ٹوپی اُتارنا بھول گئے تو قید کیے گئے - اور پہاڑ پر سے نیچے دریا مین لُڑھکا دیے گئے -

حاشا اس بیان سے میرا یہ منشا نہین ہے کہ کُل مالکان اراضی اور پادریون مین عموماً یہی نسبت اور تعلق ہے کیونکہ مین خوب جانتا ہون کہ گو اوراو افعال بد کرتے ہون مگر مالکان اراضی کی یہ نیت نہین ہوتی کہ غلامان خانہ زاد کو خواہ مخواہ اذیت پہونچائین - مین نے اس منشا سے یہ حالات بیان کیے کہ دیکھیے وحشی مالکان زمین پادریون کے ساتھ کیسی بدسلوکی کرتے تھے اور ذرا بھی خوف نہ تھا کہ ہمسے اسکی بازپرس ہوگی - اور طرہ یہ کہ مالکان اراضی مین ایسے حضرات اِکّا دُکّا ہی نہ تھے بلکہ بکثرت تھے - گو ضابطۂ فوجداری کی روسے تو یہ فعل جرم قرار دیا گیا تھا - مگر اُس زمانے کا قانون برائے نام تھا - اگر مجرم کوئی ذی رعب زمیندار ہوتا اور مظلوم بیچارہ گانوُن کا پادری تو حکام کا میلان طبع یہی ہوتا تھا کہ اندھا دُھند کارروائی کرین - اگر شہنشاہ نِکولس کے کانون تک اسکی بھنک پہونچتی تو فوراً حکم دیتے کہ ایسے مجرمون کو سرسری تحقیقات کر کے سخت سخت سزائین دیجائین مگر نقار خانے مین طوطی کی آواز کون سُنتا ہے - جس گانوُن کے پادری پر یہ بدعتین کی جاتی تھین وہ دادرسی سے ہاتھ دھو بیٹھتا تھا - جو عاقبت اندیش تھے وہ دادخواہی کی کوشش ہی نہین کرتے تھے کیونکہ اگر حکام سے شکایت جڑ دی اور مالک اراضی کو سزا بھی ملی تو آیندہ دہ دہ چند اذیت پہونچاتا ع رہنا دریا مین اور مگر سے بَیر!

پادریون کے جولڑکے اپنے مقدس پیشے مین نوکری نہین پاتے تو اُنکی حالت اور بھی بدتر ہوتی ہے - اکثر تو سرکاری دفترون مین محرری کی نوکری کر لیتے ہین اور رشوتین لے کر اور غبن کر کر کے آمدنی قلیل کو بڑھاتے ہین - اور جنکو ایسی غریبا مئو نوکری بھی نہین ملتی وہ اس سے بھی زیادہ کمینے پن کے ہتکھنڈون سے اپنا پیٹ پالتے ہین - اور اکثر سئبیریا کے قیدخانون مین بھیجدیے جاتے تھے -

زمانۂ حال کے روسی پادریون کی نسبت اگر کوئی راے قائم کیجاے تو یہ ضرور غور کرنا چاہیے کہ اُن بیچارون پر کیسی کیسی سختیان اور بدعتین کی گئی تھین۔ جو جوش مذہبی مشرقی ملکون مین کئی صدی سے پھیلا ہوا ہے اُسپر بھی لحاظ کرنا لازم ہے۔ مطلب یہ کہ پادریون اور اُنکے مددگارون دونون کی دلی خواہش تھی کہ مذہبی امور مین بڑا تکلف کیا جاے۔ غیر مہذب قومون کی خلقت مین داخل ہے کہ مذہب کو رسوم کا ایک مجموعہ تصور کرتے ہین اور سمجھتے ہین کہ وہ اسرار مذہبی دنیا مین بدی سے بچانے اور عاقبت مین بخشانے کے لیے جادو کی خاصیت رکھتے ہین۔ اس قاعدۂ عام سے رُوس کے کسان بھی مستغنی نہین ہین اور نہ پادریون نے کوشش کی کہ یہ خیال لوگون کے دلون سے دور ہو۔ اور مذہب کے ذریعے سے اخلاق ترقی پائے۔ لہذا ابتک اس قسم کے واقعات پیش آتے ہین کہ کسی چور نے ایک مسافر کو گولی سے مار ڈالا مگر اُسکی گاڑی مین جو پکا ہوا گوشت اُسکو ملا وہ نہین کھایا کیونکہ روزے سے تھا۔ ایک کسان سینٹ پیٹرسبرگ مین نوجوان آدمی کے ہان چوری کرنے چلا جو سفارت آسٹریا کے متعلق تھا۔ آخر کار اُسکو مار ہی ڈالا مگر گھر جانے کے قبل ایک گرجا گھر مین گیا اور وہان جا کے دعا مانگی کہ یا خدا مجھے بخشدے۔ ایک صاحب نے گرجا گھر مین نقب لگائی مگر بُت مین سے جواہرات نکالتے ہوے دقت پڑی تو اُسنے قسم کھائی کہ اگر فلان پیر جی مجھے اسوقت مدد غیبی دین تو اُنکے نام کی درگاہ مین روشنی کردون۔

یہ سب واقعات شاذ ہوتے ہین مگر اُنسے ایک عام خواہش یہ ظاہر ہوتی ہے کہ مذہب کو بس رسمون کا ایک مجموعہ قرار دین اور روحانی اور اخلاقی باتون سے سحر و جادو کا اثر زیادہ ہو۔

عورتین بیچاریان بتون کا جلوس سواری دیکھکر سجدہ کرتی ہین اور بتون کے نیچے سے نکلجاتی ہین۔ اور امیر سوداگر پادری صاحب کو بلواتے ہین کہ بت معجز نما اُنکے گھر پر لائین۔ گو یہ کوئی گناہ نہین ہے مگر ضعیف الاعتقادی تو صاف ظاہر ہوتی ہے۔ یہ ایک مشہور مثل ہے کہ جیسا پادری ویسا گانوٴن۔ اسیطرح اسکا عکس بھی صحیح ہے

کہ جیسا گانؤن ویسا پادری - پادریون کی ایک جماعت کثیر عام لوگون کی طرح اُسی امر پر قناعت کرتی ہے جو اُنسے کہا جاتا ہے - لہذا اُن کے اور گانؤن والون کے خیالات بہت کچھ مطابقت رکھتے ہین - اگر روس کے پادریون کا پراٹسٹنٹ پادریون سے مقابلہ کیجیے تو یہ بات اور بھی صاف ہوجاے -

پراٹسٹنٹ پادریون کے خیالات کے مطابق روس کا پادری سنجیدہ مزاج آدمی ہوتا ہے جسکا چال چلن تتبع کے قابل ہے - اور تعلیم یافتہ اور شائستہ بھی کسیقدر ہوتا ہے - اُسپر فرض ہے کہ سامعین کو ہفتہ وار سیدھی سادی عبارت اور موثر الفاظ مین مذہب مسیحی کا برحق ہونا سمجھائے اور اُنکو سکھائے کہ راہ راست پر چلو - اسکے علاوہ اُس سے یہ بھی امید کیجاتی ہے کہ بیمار کو تسلی اور حاجتمند کو مدد دے - اور جو لوگ لامذہب ہین اُنکو تلقین کرے اور متنبہ کرے -

یہ خیالات عام لوگون کے دلون مین جاگزین ہین اور تقریباً سب پادری اسی کے مطابق کارروائی کرتے ہین - ظاہرا تو یہی معلوم ہوتا ہے - اسکے برعکس روس کے گانؤن والون کے خیالات پادریون کی نسبت اور ہی ہین وہ صرف یہ چاہتے ہین کہ پادری صاحب بعض رسوم مذہبی اور فرائض کو انجام دین - اگر مے پرستی نہو اور کام بخوبی انجام دے تو گانؤن والے اُس سے بہت خوش رہین -

اس فرق کے بیان کرنے مین ایک بہت بڑی بات اتفاقیہ مجھسے رہگئی پراٹسٹنٹ پادریون نے یہ کار نمایان کیا ہے کہ کل ملکون مین تعلیم کی اشاعت کی - اسکا سبب ظاہر ہے - اگر کوئی شخص پکا پراٹسٹنٹ ہونا چاہے تو اُسپر فرض ہے کہ انجیل مقدس کا خوب مطالعہ کرے - اور اُسکے لیے پڑھا لکھا ہونا ضروری ہے - عوام کی راے ہے کہ اسکے برعکس اگر کلیساے یونانی مین شامل ہونا چاہے تو انجیل کا پڑھنا کچھ فرض نہین ہے پس یونان کے پکے پادریون کی نظرون مین ابتدائی تعلیم کی وہ وقعت نہین ہے جو پراٹسٹنٹ پادری کی نظرون مین ہے -

یہ امر قابل تسلیم ہے کہ روسی کسیقدر دیندار ضرور ہوتے ہین - اتوار وغیرہ

متبرک دنون مین وہ بلاناغہ گرجا جاتے ہین - اور جب کبھی کسی گرجا یا بُت کی طرف سے
گذرتے ہین تو مکرر سہ کر صلیب مقدس کی شکل پیشانی پر اُنگلی سے بناتے ہین - معینہ
فصلون پر خاص خاص مذہبی تقریبین انجام دیتے ہین - بُدھ اور جمعہ کے دن اور روزون
کے دنون مین گوشت مطلق نہین کھاتے - اکثر درگاہون کی زیارت کرتے ہین - الغرض جو
فرائض مذہبی ذریعہ مغفرت متصور ہین اُنکو بڑے شوق سے ادا کرتے ہین - بس مذہب کا انھین
امور پر خاتمہ ہے - مذہب کے اصول سے وہ عمدًا ناواقف ہوتے ہین اور کتاب مقدس
سے کچھ یون ہی براے نام واقف - مشہور ہے کہ کسی کسان سے ایک مرتبہ پوچھا گیا کہ تو تثلیث
کے نام بتا سکتا ہے - اُسنے لمحہ بھر توقف کرکے جواب دیا کہ بھلا پادری صاحب ممکن ہے کہ
کوئی اتنا بھی نجانے - ایک ہمارا منجی - دوسرے اللہ میان کی والدہ صاحبہ - تیسرے سینٹ نکوس
اعجازنما - پس اس جواب سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ رُوس کے کسانون کی ایک بہت بڑی
جماعت کے مذہبی خیالات کیسے ہین - یہ لطیفہ اسقدر مشہور ہے اور اسقدر معرض ذکر مین آتا ہے
کہ عجب نہین کسی صاحب نے اپنے آپ گڑھا ہو - مگر یہ کوئی بہتان نہین ہے - رُوس کے کسان
جانتے ہی نہین کہ علم الٰہیات کس جانور کا نام ہے - اُنکے لیے بس یہی کافی ہے کہ مذہبی تقریبون
مین شریک ہون - اُنکے دلون مین یہ عقیدہ بہت جما ہوا ہے کہ مذہبی تقریبین ضرور بالضرور
ذریعہ مغفرت ہونگی - اگر رُوس کے کسان نے بچپنے مین اصطباغ لیا ہے تو وہ بلاناغہ روزے
رکھیگا - ہرسال مذہبی تقریبون مین شریک ہوگا - اور اپنے گناہون کا فورًا اقبال کریگا اور
اپنے پاک کرنے کے لیے سر پر تیل ڈالیگا - موت سے ہراسان نہین ہوگا - بلکہ مستقل مزاج
رہیگا - عقیدے کا ایسا پکا ہوتا ہے کہ اُسکے دل مین کوئی ایسا شک ہرگز نہین پیدا ہوتا جو
اُسکو پریشان کرے - اور نہ یہ خوف ہوتا ہے کہ اُسنے اپنی زندگی مین کوئی ایسا کام کیا ہے
کہ مغفرت سے محروم رہیگا - جسطرح جہاز کے ڈوبنے کے وقت اگر کوئی شخص تونبی کو پکڑکر
پیرے تو بالکل خطرے سے محفوظ رہتا ہے - اسیطرح وہ بھی اپنے کو بالکل محفوظ سمجھتا ہے -
یہ ہراس اُسکے دل مین پیدا ہی نہین ہوتا کہ گذشتہ یا موجودہ حالت یا زمانہ آیندہ مین وہ مرتکب
گناہ ہوگا - لہذا صبر وشکیب کے ساتھ پیغام اجل کا منتظر رہتا ہے اور اسطرح جان دیتا ہے

کہ اچھے اچھے فلسفیون کو اُسکی حالت پر رشک ہو۔

بُتِ معجز نما جسکا مین نے اوپر ذکر کیا ہے غالباً ناظرین کی سمجھ مین بخوبی نہین آئیگا۔ لہذا مختصر طور پر اُسکو بیان کرتا ہون کہ رُوس کی مذہبی تقریبون مین یہ ایک بڑی چیز ہے۔ بت معجز نما حضرت مسیح یا مَیڈُانَا نام کسی اور ولی کی تصویر سے مراد ہے جو نصف قد کی ہوتی ہے۔ زمین زرد یا سُنہرے رنگ کی ہوتی ہے۔ ایک انچھ مربع سے کم نہین اور کوئی کوئی کئی فٹ مربع ہوتی ہے۔ اور ایک عجیب قسم کی دھات کا علاوہ چہرے اور ہاتھون کے پُوری تصویر پر خول چڑھا دیا جاتا ہے۔ اور اسطرح مُنَبَّت کاری کیجاتی ہے کہ بت اور اُسکا لباس دونون علیحدہ علیحدہ ظاہر ہون۔ جب دھات کا خول نہین چڑھایا جاتا ہے تو تاج اور لباس مین اکثر موتی اور جواہرات گران بہا جڑ دیے جاتے ہین۔

ان بت معجز نما پر جو مین نے غور کیا تو معلوم ہوا کہ یہ مختلف زمانے کے بنے ہوتے ہین اور یہ نتیجہ نکلا کہ اوائل مین وہ صرف سادی سادی تصویرین بنتی تھین۔ اور یہ دھات کا خول زمانۂ حال کا ایجاد ہے۔ ان سادی تصویرون مین پہلے پہل ظاہرا یہ تغیر واقع ہوا کہ رنگی ہوئی تصویر کے سرے پر سنہری گل بوٹے بنانے لگے۔ کبھی کبھی انمین جواہرات بھی جڑے جاتے تھے تاکہ تاج معلوم ہو۔ مصوری کے اس وحشیانہ خلط ملط نے رفتہ رفتہ یہ ترقی کی کہ لباس مین بھی ایسا ہی ہونے لگا۔ یہان تک کہ بت کے صرف ہاتھ اور چہرہ ہی چہرہ نظر آتا تھا اور کبھی کبھی اور زیور سے بھی آراستہ کرتے تھے۔

ص ۶۵

یہ بُت دو قسم کے ہوتے ہین۔ ایک معمولی۔ دوسرے معجزہ دکھانے والے۔ معمولی بُت کثرت سے بنائے جاتے ہین خصوصاً صوبۂ وَالڈِمیر مین جہان گانون کے کل باشندے اس قسم کے کام مین مصروف رہتے ہین۔ اور کوئی ایسا مکان نہین جہان یہ بُت نہون۔ عام اس سے کہ کسان کا جھونپڑا ہو خواہ قصر قیصر۔ یہ بُت عموماً ایک گوشے مین دروازے کے محاذی بہت بلندی پر رکھے جاتے ہین۔ اور نیک اور پکّے عیسائی دروازے مین داخل ہونے کے وقت اُس طرف سجدہ کرتے اور صلیب مقدس کی علامت بناتے ہین۔ کھانا کھانے کے پہلے اور بعد یہ عبادت مختصر طور پر کیجاتی ہے۔ متبرک دنون مین شام کو ایک

چھوٹا سا لمپ کم سے کم ایک بُت کے سامنے گھر مین روشن رہتا ہے ۔
بُتِ معجز نما کم مقدار مین ہوتے ہین اور ہمیشہ بحفاظت کسی گرجا یا معبد مین رکھے جاتے ہین - عام خیال یہ ہے کہ وہ انسان کے بنائے ہوے نہین ہین بلکہ معجزے کے طور پر ظاہر ہوے ہین - راہب اور غیر راہب دونون کو بشارت ہوتی ہے اور الہام ہوتا ہے کہ فلان مقام پر بت معجز نما اُسکو ملیگا - اور اُس مقام پر ضرور ملتا ہے - کبھی تو زمین مین دفن ملتا ہے - کبھی درخت مین لٹکا ہوا - یہ بُت کسی گرجا گھر مین رکھا جاتا ہے - اور اُسکی خبر موضع مین یون پھیلجاتی ہے جیسے مادہ التہابی سے آگ پھیلتی ہے - ہزارہا آدمی اُمڈے چلے آتے ہین کہ اُس بُت کا سجدہ کرین جسکو اللہ میان نے آسمان سے بھیجا ہے - اس سے بڑھکر معجزہ اور کیا ہوگا کہ اس زیارت کی برکت سے بعض بیمار صحت پاجاتے ہین - اس کل واقعے کی اطلاع مجلس مقدس علماے دین کی خدمت مین کیجاتی ہے (ہماتحتی زار رُوس یہ مجلس رُوس مین اعلیٰ طبقے کی مجلس دینی ہے) تاکہ معجزے کی قوت کا کامل اور ٹھیک ٹھیک طور پر ثبوت ہوجاے - آمین سرکار کی طرف سے کارروائی کرنا صرف ضابطہ کی پابندی نہین ہے کیونکہ مجلس موصوف کو خوب معلوم ہے کہ بتان معجزہ نما سے اُن خانقاہون مین بڑی آمدنی کثیر ہوتی ہے جہان وہ رکھے جاتے ہین - لہذا اعلیٰ علماے دین ایسی حالتون مین خواہ مخواہ ضعیف الاعتقادی کی جانب زیادہ مائل ہوتے ہین - اور بہت سختی سے پیش نہین آتے - اسکی بڑی تحقیقات کی جاتی ہے اور جب تک اُس شخص کی شہادت کی بخوبی جانچ نہین ہوتی جسکو بشارت ہوئی تھی اور جو معجزے بیان کیے جاتے ہین اُنکی اچھی طرح تصدیق نہین ہولیتی تب تک حسب ضابطہ یہ سند عطا نہین ہوتی کہ فلان بُت کی معجز نمائی مسلم ہے - اگر بُت کے مقبول ہونے کی سند دیدی جاے تو اُسکی بڑی ہی پرستش کی جاتی ہے - اور زائر نزدیک و دور سے زیارت کو جاتے ہین -

بعض نہایت ہی متبرک بتون کے عُرس کے دن تعظیماً مقرر ہین - مثلاً قازانْ مَدُونا - جسروز اُنکی قوت معجز نما معلوم ہوئی اُسکی سالگرہ کے دن عُرس کیا جاتا ہے اور بعض بتون کو روسی انتہا سے زیادہ مقدس و متبرک سمجھتے ہین - قومی تاریخ مین اُنکے

ص ۶۶

تعلقات کا بہت بڑا اثر سمجھا جاتا ہے - مثلاً مشہور ہے کہ ایک بُت نے ایک مرتبہ ماسکو کو تاتاریون کے حملے سے بچایا تھا - دوسرا بُت ۱۸۱۲ع مین اُس مشہور لڑائی مین ہمراہ لشکر گیا تھا جو نپولین سے ہوئی تھی اور جب اُسی سال ماسکو مین یہ افواہ اُڑی کہ اہل فرانس شہر پر چڑھتے آتے ہین تو لوگون نے پیر پادری صاحب سے کہا کہ بہتر ہے کہ بسرگردگی فلان بُت تبرسے مسلح ہو کر غنیم سے مقابلہ کیا جاے - یہ بُت قلعے کے ایک پھاٹک کے قریب اب تک موجود ہے -

گو رُوس مین پادریون کے سبب سے عام تعلیم مین کوئی ترقی نہین ہوئی ہے مگر ہمین شک نہین کہ عمداً و قصداً اُنھون نے کبھی اس کی مخالفت بھی نہین کی - اسکے برعکس اُنکے رُومن کیتھولک بھائیون کی یہ راے ہے کہ تھوڑی سی تعلیم خطرناک ہوتی ہے - اور زیادہ علم سے اعتقاد جاتا رہتا ہے - یہ امر بھی عجیب و غریب ہے کہ رُوس کے پادریون کو اُن مختلف مجالس ترقی علم و فضل سے قطعی نفرت ہے جنسے مغربی یورپ کے اکثر فہمیدہ عیسائیون مین آجکل سخت تشویش پھیلی ہوئی ہے - مین آیندہ کوشش کرونگا کہ اسکا سبب بیان کرون - مگر یہ مشکل امر ہے - اور چند فقرون مین بیان نہین کیا جا سکتا - گو تربیت یافتہ طبقون کے لوگ پادریون کی حالت کو غیر قابل اطمینان سمجھتے ہین مگر معدودے چند ہی ایسے ہین جو یہ غور کرنے کی تکلیف گوارا کرتے ہون کہ اُنکی حالت کیونکر ترقی پا سکتی ہے - جس زمانے مین رفاہ کا جوش بہت پھیلا ہوا تھا یعنی موجودہ عملداری کی ابتدا مین تو اُمور متعلقہ دین کی طرف لوگون کی توجہ بہت ہی کم تھی اور اب چونکہ اُس جوش کا طوفان فرو ہو گیا ہے لہذا لوگ اُسطرف اور بھی کم توجہ کرتے ہین - اصلیت اسکی یہ ہے کہ قاعدۂ عام ہے کہ تربیت یافتہ روسیون کو اُمور مذہبی مین کوئی لطف نہین حاصل ہوتا - اور یہ لوگ اکثر اسقدر عالم ہین کہ چاہے کوئی مذہب ہو اُسکو اگلے زمانے والون کی ضعیف الاعتقادی ہی سمجھتے ہین - اور اُنکی راے ہے کہ اس ضعیف الاعتقادی کی جان جسقدر آسانی سے نکلے اُسی قدر بہتر ہے - تاہم سرکار کی جانب سے ضرور کوشش ہوئی ہے کہ گانوُن کے پادریون کی

حالت مین ترقی ہو۔ بہت سے حدود جیسے پادریون کا پیشہ ایک علیحدہ پیشہ ہوا جاتا تھا شکست کردیے گئے۔ پادریون کے صدہا لڑکے اب سول سروس اور جوڈیشیل صیغے اور دارالعلوم کی پروفیسری اور مختلف اہم کامون مین جو صناعی اور دستکاری کے متعلق ہین داخل ہوتے جاتے ہین۔ اسکے علاوہ آجکل یہ کوشش بھی کی جاتی ہے کہ پادریون کے گانؤن کی تعداد کم کردی جاوے۔ اور باشندون کی حالت کو ترقی دی جاوے۔ مجھے یقین ہے کہ ان تبدلات سے آخرکار فائدہ بخش نتائج پیدا ہونگے مگر اسکے لیے ایک مدت چاہیے کہ جو جوش اس طبقے کے لوگون مین جاگزین ہے وہ قطعی طور پر بدل جائے۔

صل

---

صؔ

# باب پانچوان

## ایک ڈاکٹر سے مشورہ

اتفاقیہ علالت - گانون کا ڈاکٹر - وبائے سیبیریا - درس کتب - رُوس کے مورخ - ڈکنس شاعر کا ایک روسی مقلد - غلامان خانہ زاد - ادویہ اور جادو - بقیہ کفر - کسانون کی ضعیف الاعتقادی - بے سروپا افواہین سینٹ بار بارا کی ملاقات مخفی - ایک جہاز پر ہیضہ - ہسپتال پاگل خانہ

رُوس کے جن ملکون مین آمد و رفت کم ہے اُنکے بیان مین مجھسے ایک ضروری امر فروگذاشت ہوگیا وہ یہ کہ مسافر کو دل مین ٹھان لینا چاہیے کہ اول تو مین ہمیشہ تندرست ہی رہونگا اور اگر احیاناً مین بیمار پڑا تو طبیب کے پاس حاشا نہ جاؤنگا مجھے اپنے قیام موضع آئیوانوفکا مین اسکا ذاتی تجربہ ہوا ہے جو شخص ہمیشہ تندرست رہنے کا عادی ہے اور اُسکو زعم ہے کہ معمولی عوارض جسمانی میرے قریب بھی نہ پھٹکینگے وہ جب دفعتہً بیمار ہوجائیگا تو خواہ مخواہ اُسے رنج ہوگا کہ بھئی یہ تو بہت بُرے پھنسے اوائل مین تو بیماری کی پہلی علامتون کو ذرا دھیان مین نہ لائیگا اور نہ علالت کی آمد کا خیال کریگا۔ میرے دل کی بھی اُسوقت یہی کیفیت ہوئی جب ایک دن تڑکے گجر دم مین ایسی اذیت کے سبب سے جاگ اُٹھا جسکا پہلے کبھی سان گمان بھی نہ تھا مین نے بیماری کی علامتون کو ٹالنا چاہا پہلے تو مین اُٹھ بیٹھا اور کوشش کی کہ حسب معمول کپڑے پہنون مگر مجھے معاً معلوم ہوا کہ مین اس قابل نہین ہون کہ کھڑا ہوسکون - اب بیماری کو نہین ٹال سکتا تھا - مین صرف علیل ہی نہ تھا بلکہ اپنی علالت کی مطلق تشخیص بھی نہین کر سکتا تھا اور اس روز دن بھر اور دوسری رات کو مرض کی علامات برابر بڑھتی گئین جسے مجھے مجبوراً در

عاجز ہو کر یہ راے قائم کرنی پڑی کہ کسی طبیب سے رجوع لاؤن ۔ مین نے دریافت کیا
کہ قرب وجوار مین کوئی ڈاکٹر ہے تو میرے بوڑھے نوکر نے جواب دیا کہ اصل ڈاکٹر تو نہین
مگر گانون مین ایک فِلڈشر البتہ ہے ۔

مین نے پوچھا فلڈشر کسے کہتے ہین تو اُسنے جواب دیا کہ فلڈشر۔ فلڈشر کو
کہتے ہین ۔ مین نے کہا اس لفظ سے تو مین بخوبی واقف ہوا ۔ مگر مین جاننا چاہتا ہون کہ
اس لفظ کے معنی کیا ہین ۔ یہ فِلڈشر ہے کیا؟ اُسنے کہا فلڈشر ایک مُسن سپاہی ہوتا ہے
جو زخمون کی مرہم پٹّی کرتا ہے اور دوا دیتا ہے ۔

اس بیان سے مین نے اُس نیم حکیم آدمی کی نسبت کوئی عمدہ راے نہین قائم کی
لیکن اُس سے بہتر وہان ملنا غیر ممکن تھا مین نے حکم دیا کہ بلوایا جاے ۔ اُس بوڑھے
نوکر نے جو صاف ظاہر تھا کہ فلڈشر طبیبون کا اُسکو عقیدہ نہین ہے اُس سے بڑی
مخالفت کی بہرکیف تقریبًا آدھے گھنٹے مین ایک کشیدہ قامت آدمی آیا جسکے چوڑے
چوڑے شانے تھے ۔ اور کمرے کے وسط مین وہ برچھی کی طرح یون سیدھا کھڑا ہوا جیسے
قواعد کے وقت بولی پر سپاہی کھڑے ہوتے ہین ۔ اُسکی صاف مُنڈی ہوئی ٹھوڑی
لمبی لمبی موچھون اور گھنے گھنے کترے ہوے بالون سے بوڑھے نوکر کے بیان کے
ایک حصّے کی تصدیق ہوئی کہ وہ بے شبہہ ایک مُسن سپاہی ہے ۔ مین نے پوچھا کیا تم
فلڈشر ہو ۔ اور یہ لغت مین ابھی ابھی سُن چکا تھا اُسنے کہا ہان غریب پرور ۔ جسطرح
سپاہی اپنے افسر کے سوال کا جواب بلند آواز سے گرجتے ہوے دیتے ہین اُسی طرح
اُسنے میرے سوال کا جواب دیا ۔ بس یہ معلوم ہوتا تھا کہ ایک آلہ جو فی نفسہ متحرک ہے
کسی دوسرے آلے سے بیس گز کے فاصلے سے گفتگو کر رہا ہے ۔ ادھر یہ جواب دیا اور
اُدھر اُس کل کا منھ اِس طرح بند ہو گیا جیسے کوئی کسی کو مروڑتا اور جکڑتا ہے اور سر
جو ایک ساعت کے لیے میری جانب پھر گیا تھا ایک ہچکولے کے ساتھ پھر اپنی قدیم
جگہ پر آگیا ۔ گویا قواعد جنگی مین کسی افسر نے اُسکو حکم دیا تھا کہ نگھین لڑی رہین ۔ مین نے
کہا آپ مہربانی کر کے تشریف رکھیے تو مین اپنا حال بیان کرون اسپر وہ تین قدم

آگے بڑھ کر کرسی کے کنارے پر جاکے بیٹھے اور اسطرح بیٹھے کہ گویا قواعد کر رہے ہین
جب مین نے اپنے عارضے کے حالات بیان کیے تو پہلے تو اُسنے بھوین چڑھالین پھر کچھ
غور کے بعد کہا کہ مین فلان دوا کی ایک خوراک آپ کو دونگا۔ دوا کا نام ذہن سے اُتر گیا تھا
کیونکہ نام کاہے کو تھا شیطان کی آنت تھی۔ مین نے کہا حضرت جب تک مجھے یہ نہ بتا دیجیے گا
کہ میرا عارضہ ہے کیا تب تک بندہ خوراک نہ لے گا۔ گو مین بھی اس فن مین کچھ شُد بُد جانتا
ہون مگر میری سمجھ مین ذرا بھی نہین آیا کہ یہ مرض ہے کیا بلا اور گستاخی معاف خدا جھوٹ
نہ بلوائے تو آپ کی تشخیص مین بھی نہین آیا۔ اُسکے بشرے سے مین تاڑ گیا کہ میری اس راے کو
وہ کسر شان طبابت سمجھا تو اُسکے ٹھنڈا کرنے کے لیے مین نے بگڑی ہوئی بات یون بنائی
کہ حضرت یہ تو ظاہر ہے کہ یہ عارضہ ایک عجیب قسم کا ہے اور اگر اس ملک کا کوئی بڑا
سربرآوردہ حکیم بھی آئے تو وہ بھی ہماری آپ کی طرح ششش و پنج مین رہے۔ اس سے
میرا مطلب حاصل ہوا اور وہ ٹھنڈا ہو گیا۔ اب اُسنے ذرا انسانیت کے ساتھ کہا کہ حضرت
میری سمجھ مین تو صاف صاف نہین آیا کہ یہ کون عارضہ ہے۔ مین نے کہا بجا ارشاد ہوا
پس میرے نزدیک بہتر ہے کہ اسکی اصلاح طبیعت ہی پر چھوڑ دین اور علاج مین دخل
درمعقولات نہ دین۔ اُسنے کہا ہان بہتر تو یہی ہے۔ مین نے کہا حضرت مین ایک تو
پیٹھ کے بھل پڑا ہون دوسرے یکہ و تنہا جی گھبراتا ہے۔ اگر آپ کو عجلت نہ ہو تو ذرا تشریف
رکھیے غم ہی غلط ہو گا۔ انھون نے کہا ذرا عجلت نہین ہے میرے ماتحت کو معلوم ہے
کہ مین فلان مقام پر ہون۔ اگر ضرورت ہوگی تو وہ مجھے بُلا لینگے۔ مین نے پوچھا کیا آپکی
ماتحتی مین بھی کوئی صاحب ہین کہا جی ہان ایک بہت ہی تیز نوجوان آدمی ہین۔ دو
سال تک مدرسۂ طبی دیہی مین تعلیم پا چکے ہین اور اب یہان آئے ہین کہ میرا ہاتھ
بٹائین اور طب کا فن عملاً سیکھین یہ نیا طرز تعلیم ہے۔ مین نے اس قسم کی تعلیم نہین پائی ہے
اسپتال کی نوکری مین مین نے حتی الوسع طب سیکھی۔ اُس زمانے مین ایسے مدرسے نہ تھے
جس مدرسے مین میرے اس ماتحت نے تعلیم پائی ہے اُسکو زمِسٹوُو نے کھولا تھا۔
مین نے پوچھا زِمسٹوُو تو نئے لوکل جلسۂ تمدن کو کہتے ہین نا۔ کہا۔ بہت ٹھیک ہے

میرے نئے ملاقاتی نے سلسلۂ سخن یون قائم رکھا کہ - بغیر مددگار کے میرا کام نہین
چل سکتا رفتہ رفتہ اسکا اکھڑپن کم ہوتا گیا اور مجکو بخوبی معلوم ہو گیا کہ اصل مین وہ
ایک نیک دل اور بڑا بکنے والا آدمی ہے - اسنے کہا اکثر اوقات مجھے اور اور موضعون مین
جانا پڑتا ہے اور قریب قریب ہر روز بہت سے کسان یہان آتے ہین - اوائل مین
مجھے بہت کم کام رہتا تھا کیونکہ لوگ مجھے افسر سمجھتے تھے اور تصور کرتے تھے کہ مین جو کچھ
انکو دونگا اسکے لیے انکو بڑے گران دام دینے پڑینگے - مگر اب وہ جان گئے ہین کہ انکو
کچھ دام نہین دینے پڑینگے وہ جوق جوق آتے ہین اور جو کچھ مین انکو دیتا ہون اس سے
ظاہرا انکو فائدہ ہوتا ہے گو کبھی کبھی میری سمجھ مین نہین آتا کہ انکو مرض کیا ہے میرا عقیدہ ہے
کہ قسمت سے بھی اسی قدر فائدہ ہوتا ہے جسقدر دوا سے ہوتا ہے - مین نے کہا میرے
ملک مین ایک فرقہ ڈاکٹرون کا ہے جو مریضون کے عقیدے سے فائدہ اٹھاتے ہین -
وہ اپنے مریضون کو دو یا تین چھوٹی چھوٹی گولیان دیتے ہین جو آلپین کے سرے سے بڑی
نہین ہوتی ہین یا ایسے عرق کے کچھ قطرے دیتے ہین جنکا کوئی ذائقہ ہی نہین ہوتا
اور ان سے بعض اوقات حیرت خیز فائدہ ہو جاتا ہے - اسنے کہا یہ طرز علاج یہان
نہین چل سکتا روس کے کسان کو اگر صرف اس قسم کی چیزین پلائی جائین تو اسکو
انپر اعتقاد نہ ہوا اسکو ایسی دوا مین عقیدہ ہے جو بڑی بد ذائقہ ہوا ور بمقدار کثیر ہو
ایسی دوا مین اسکو اعتقاد ہوتا ہے - اور اسکے نزدیک جسقدر زیادہ مقدار دوا کی
وہ کھائیگا اسی قدر زیادہ موقع اسکو صحت حاصل کرنے کا ہوگا - جب مین چاہتا ہون
کہ کسی مریض کو بہت سی خوراک دون تو مین ہر ایک خوراک کے لیے اسکو کئی بار بلواتا
ہون کیونکہ مین جانتا ہون کہ اگر ایسا نہ کرونگا تو وہ غالبًا نظر سے غائب ہوتے ہی
سب کی سب اڑا دیگا - مگر یہان کوئی ایسی بڑی بیماریان نہین ہین - نہ ویسی جیسی مین
شکشنا مین دیکھا کرتا تھا - کیا تم شکشنا گئے تھے - مین نے کہا ابھی نہین - مگر میرا قصد
وہان جانے کا ہے - شکشنا ایک دریا ہے جو دریاے ڈانگا مین گرتا ہے - اور سلسلۂ
آمد و رفت دریا کے اس بڑے حصے کا ایک جزو ہے جو دریاے نیوا کو ڈانگا سے ملاتا ہے

اُسنے کہا جب تم وہان جاؤگے تو بہت سے عوارض دیکھوگے۔ اگر گرمی شدت کی ہو اور بہت سی مورنکھیان گذر رہی ہون تو یقین ہے کہ کوئی نہ کوئی عارضہ ضرور پھیلے گا وبائی تپ۔ یا سیاہ چیچک۔ یا سیبیریا کی وبا۔ یا اور اُسی قسم کا عارضہ۔ سیبیریا کی وبا ایک انوکھی چیز ہے۔ خدا ہی کو اسکا علم ہوگا کہ وہ سیبیریا سے آتی ہے یا نہین۔ مگر جیسے ہی وہ شروع ہوتی ہے گھوڑے بکثرت مرنے لگتے ہین۔ اور گو اصل مین وہ انسان کا عارضہ نہین ہے مگر بعض اوقات مرد اور عورتین اُسمین مبتلا ہوجاتی ہین۔ لوگ کہتے ہین کہ مکھیان مرے ہوے گھوڑون کا زہر آدمیون تک پہونچاتی ہین۔ اِسکی علامت یہ ہے کہ پھوڑے کے مثل ایک چیز نکلتی ہے جسکا کنارہ سیاہ رنگ کا ہوتا ہے۔ اگر وقت پر شگاف دیدیا جاے تو مریض صحت پاسکتا ہے ورنہ مرجاتا ہے۔ بعض اوقات ہیضہ بھی آتا ہے۔ مین نے اپنے دل مین کہا کہ اگر نوجوان ڈاکٹر امراض کی تحقیقات کرنا چاہین تو اُسکے لیے کیسا عمدہ یہ ملک ہے۔ ظاہر تھا کہ اِس مقبول سرزمین کے امراض کی فہرست ابھی تک ختم نہین ہوئی تھی مگر اُسوقت اُسکے اسسٹنٹ کے آنے سے مختصر کردی گئی۔ جسنے آن کر اطلاع دی کہ اُسکے افسر کی طلبی ہے۔

فلِڈشر کے ساتھ پہلی ملاقات بہیئت مجموعی قابل تسکین تھی اُسنے مجھے کوئی طبّی مدد نہین دی تھی۔ مگر اُسنے مجھے یہ مدد دی تھی کہ ایک گھنٹا تفریح کے ساتھ بسر کرون اور جس قسم کی اطلاع کی مجھے ضرورت تھی وہ کسی قدر اُس سے ملی۔ اسکے بعد جو ملاقاتین مجھسے اور اُس سے ہوئین وہ بھی ویسی ہی دلچسپ تھین۔ وہ جبلی تیز طبع اور بڑا غور کرنیوالا آدمی تھا جسنے رُوس کی دنیا کا بہت بڑا حصہ دیکھا تھا۔ اور جو کچھ اُسنے دیکھا تھا اُسکو رنگینی کے ساتھ بیان کرسکتا تھا۔ بدقسمتی سے مین جو پیٹھ کے بھل اوندھا پڑا ہوا تھا اِس سے وہ دلچسپ باتین جو اُسنے بیان کی تھین اُسوقت نہ لکھ سکا۔ اُسکی ملاقات اور کاؤنٹ کا رَیچ اور پادری صاحب کی ملاقات سے جو مہربانی سے اپنے وقت کا ایک بڑا حصہ میرے ساتھ صرف کرتے تھے مجھے مدد ملی کہ بہت سے گھنٹے تفریح کے ساتھ صرف کرون اگر یہ نہوتا تو وقت کاٹے نہ کٹتا۔ جسوقت مین تنہا رہتا تھا اُسوقت کو مطالعہ کتب مین

صرف کرتا تھا بعض اوقات تاریخ رُوس اور بعض اوقات کتب قصص - تاریخ رُوس مین جو جو امور مندرج تھے وہ مجھے بہت دلچسپ معلوم ہوتے تھے - مگر استعارات کے فقرون سے جنمین وہ تاریخ لکھی گئی ہے مین بہت دِق ہوتا تھا - قصّے کی پہلی کتاب جو مین نے پڑھی اُسمین کئی قصے تھے - جب مین سینٹ پیٹرسبرگ سے روانہ ہوا تھا تو یہ کتاب مصنف نے مجھے دی تھی اور اُس سے مجھے نئے نئے خیالات بھی رُوس کے دہقانیون کی نسبت معلوم ہوے تھے -

اُسکے ایک فقرہ سے میرے دل پر بہت بڑا اثر ہوا - اور اب کہ چھ سال سے زیادہ گذرے مین خاص خاص واقعات آسانی سے یاد کر سکتا ہون قصّے کی ابتدا یہ ہے کہ آخری حصہ فصل خزان مین ایک گانون کے سفر کا حال بیان کیا ہے کچھ عرصے سے سخت بارش ہو رہی تھی اور سڑک کالی کالی مٹی کی ایک گہری تہ سے ڈھک گئی تھی - ایک ضعیفہ جو تھوڑی سی اراضی کی مالک تھی ایک دوست کے ساتھ گھر پر بیٹھی چاء پیتی اور کوشش کرتی تھی کہ تاش کے بہت سے ورقون کے ذریعے سے انسان کے آیندہ حالات کا مطالعہ کرے - اس شغل مین دفعتہً ایک خادمہ کے آنے سے فتور واقع ہوا - اُسنے کہا کہ مین نے ایک بوڑھے مرد کو دیکھا جو ظاہرا سخت علیل معلوم ہوتا ہے اور شاگرد پیشے کے مکانون مین سے ایک مکان مین پڑا ہوا ہے - ضعیفہ اپنے مہمان ناخواندہ کے دیکھنے کو باہر گئی اور چونکہ نیک دِل تھی یہ انتظام کیا کہ اُس مہمان کو زیادہ آرام کی جگہہ لیجاے اور اچھی طرح سے اُسکا علاج کرے - مگر اُسکے دوست نے کان مین کہا کہ شاید یہ شخص کوئی آوارہ خانہ بدوش ہو - اِس سبب سے نیکی کے میلان طبع کا سدّباب ہوا - جب معلوم ہوا کہ اسکی شک کی اصلیت ہے اور اُس آدمی کے پاس کوئی پروانہ راہداری بھی نہین ہے تو اُس بوڑھی عورت کے دِل مین بڑا خوف پیدا ہوا - اُسنے یہ قیاس دوڑایا کہ اگر پولیس کو معلوم ہو جائیگا کہ اُسنے ایک خانہ بدوش آوارہ کو اپنے گھر مین پناہ دی تو کیسے نتایج خوفناک پیدا ہونگے اور اُسکی کُل مایہ بساط جبریہ چھین لیجائیگی - اور اگر بوڑھا آدمی اُس کے مکان یا کھیت مین مرجائے تو معاذ اللہ

غضب ہی ہو جاے - صرف یہی نتیجہ نہ نکلیگا کہ کل اشیا اُس سے چھین لی جائینگی بلکہ وہ
قیدخانے تک بھیجدی جائیگی - اِن خطرون کے مقابل مین وہ ضعیفہ اپنی رحم دلی بھول گئی
اور سنگدل ہوگئی - اور سوچی کہ یہ مرد ضعیف چاہے ایسا ہی بیمار کیون نہ ہو کہ اسکی جان
نکل جاے مگر میرے مکان سے ابھی اُسکو نکل جانا چاہیے - وہ یہ بات خوب جانتی تھی
کہ اُسکو کہین پناہ نہ ملیگی آخر وہ ٹھنڈی اور تاریک رات مین طوفان کے وقت ہی مین
نکال دیا گیا اور دوسرے دن صبح کو گانون سے تھوڑے فاصلے پر ایک لاش پائی گئی -
یہ قصہ ایسی دلچسپی کا نہ تھا اور نہ کچھ ہنر درجۂ اعلیٰ کا اسمین ظاہر کیا گیا تھا مگر مجھے کیون
اسقدر دلچسپ معلوم ہوا یہ مین بیان نہین کرسکتا - شاید اسکا یہ سبب تھا کہ مین اُسوقت
خود علیل تھا اور خیال کرتا تھا کہ اگر دلدل کی سڑک پر ٹھنڈی اور مرطوب شب اکتوبر کو
مین باہر نکال دیا جاؤن تو کیسی خوفناک بات ہو - اِسکے علاوہ یہ قصہ مجھے اس سبب سے
بھی دلچسپ معلوم ہوتا تھا کہ عہد حکومت نکولس مین پولیس کی جبر و تعدی کا حال
اِس سے صاف عیان تھا - بڑی بڑی چالاکیون اور کارستانیون سے وہ جبر کرکے
رشوت لیتے تھے - پولیس کے لوگون نے ہجو بھی خوب خوب کی اور جسوقت یہ قصہ
لکھا گیا تھا اُسوقت ہجو کے کلام بہت تصنیف ہوتے تھے - انہین سے ایک قصہ جو
مین نے کچھ دن بعد پڑھا تھا وہ مجھے اب تک ازبر ہے - جہان تک مجھے یاد ہے اُسمین
ذیل کے واقعات بیان کیے گئے تھے -

گانون کے پولیس کا ایک افسر دیہات کی کسی سڑک پر گاڑی پر جا رہا تھا -
چلتے چلتے اُسے ایک لاش ملی - باچھین کھل گئین کہ واہ خوش نصیبی سے کیا شکار ملا ہے -
سب سے قریب جو گانون تھا وہان گیا اور گانون والون کو دھمکایا کہ اب تم سب کی
مشکین کسی جائینگی ورنہ بتاؤ قاتل کون ہے - گانون کے آدمی پولیس والے کی صورت سے
ڈر اچاہین آمادہ ہوگئے کہ بھرپور رشوت لے لیجیے اور لاش کو توپ تاپ دیجیے - یہ
تاوان لے کر معمولی افسر پولیس تو خیر قانع بھی ہو جاتا ہے - مگر یہ حضرت ایک ہی
ذات شریف تھے اور روپیے کے بڑے طامع معامیر سے شیر کو یہ سوجھی کہ ہی لاش سے

اور بھی رشوت تحصیل کرنا چاہیے لاش کو اپنی گاڑی پر لاد کر لے چلے اور چند میل کے فاصلے پر ایک گانون مین جاکر لوگون کو للکارا کہ یہان تم مین سے کسی نے خون کیا ہے ہم بخوبی چھان بنان کرینگے ۔ کسانون نے خواہ مخواہ بھرپور رشوت دی کہ تحقیقات کی کشمکش سے بچین ۔ یہ بدمعاش افسر گانون مین جا بجا ایسی ہی کارستانیان کیا کرتے ہین اور رقم معتدبہ وصول کر لیتے ہین ۔

عہد حال کے اوائل مین اس قسم کے قصے بکثرت طبع ہوے تھے ۔ گو شاہنشاہ نکولس کی جبر و تعدی اور طرز تمدن کے نقص کا پہلے پہل لوگون کو بہت کم یقین آتا تھا مگر جو لوگ اِن عیوب سے واقف تھے اُنکے کانون سینہ مین آتش غم و غضب روشن تھی لہذا اب اُن لوگون کو موقع ملا کہ وہ خیالات آزادانہ ظاہر کرین مگر اب مصنف ایسے طرز تحریر سے تھک گئے اور قوت بیان ہجو کو اور اور کامون مین صرف کرنے لگے ۔

جب میری طبیعت کتاب پڑھنے کو نہین چاہتی تھی اور نہ کوئی روزمرہ کا آنے والا ہوتا تھا تو مین بعض اوقات دو ایک گھنٹے اپنے بوڑھے نوکر سے گفتگو کرتا تھا اُسکا نام اینٹن تھا اور اسمین شک نہین کہ بہت بڑا جغادری تھا مگر مجھے کبھی یہ معلوم نہین ہو سکا کہ اسکی عمر ٹھیک کیا ہے ۔ یا تو وہ خود نہین جانتا تھا یا کسی وجہ سے وہ چاہتا نہین تھا کہ مجھسے بیان کرے ۔ صورت سے تو وہ کوئی ساٹھ برس کا معلوم ہوتا تھا ۔ مگر بعض بعض امور سے جو اُسنے بیان کیے مین یہ نتیجہ نکالتا ہون کہ وہ قریب ستر کے تھا گو اسکے سر پر شاذ ہی کہین سفید بال ہوگا ۔ اور اُسکو صاف صاف اپنے باپ کا بھی نام معلوم نہ تھا ۔ اُسکی مان ایک خانہ زاد لونڈی تھی اور کچھ عرصے تک اُسنے ایک لیڈی کے پاس بطریق پیش خدمت کام انجام دیا تھا ۔

اپنے وقت پر اینٹن نے بھی ترقی پائی ۔ پہلے اُسکا کام شاگرد پیشے مین تمباکو بنانے کی خدمت پر تھا اور اس چھوٹے سے عہدے سے وہ رفتہ رفتہ ایسے درجے کو پہونچا جسکو قریب قریب مہتمم باورچی خانہ کہہ سکتے ہین ۔ اِس تمام وقت مین اینٹن غلام ہی تھا ۔ جیسے کہ اُسکی مان اُسکے قبل تھی مگر چونکہ وہ خلقی چست ذہن آدمی تھا

اُسکو کبھی اچھی طرح سے اسکا خیال بھی نہین ہوا - اور اسمین بھی شک نہین کہ وہ کبھی اس امر کو ممکن بھی نہین خیال کرتا تھا کہ جو کچھ اسکی حالت ہے اُس سے کچھ بھی مختلف ہوسکتی ہے - وہ اپنے آقا کو آقا سمجھتا تھا اور خود انٹین تھا - اور مجبور تھا کہ اپنے آقا کی اطاعت کرے یا اور نہین تو گستاخی کو ظاہر نہ کرے - امور دنیا کے خیالات کی نسبت یہی امور عرصے تک اُسکے خاص ذہن نشین تھے اور جس طرح فلسفی اصل امور و واقعات اور بدیہیات کی نسبت راے قائم کر لیتے ہین وہ بھی بلا امتحان انکو تسلیم کر لیتا تھا - ان سادے امور فرضی کے ذریعے سے اُسنے بڑے آرام سے زندگی بسر کی تھی شکوک سے کبھی اسکو بے چینی نہین ہوئی تھی سنہ ۱۸۶۱ء تک ایسا ہی رہا جب کہ آئیوؤ نوؤفکا مین نام کی آزادی عطا کی گئی وہ خود گرجا نہین گیا تھا کہ سُنے کہ زارکا اعلان پادری صاحب کیا پڑھتے ہین - مگر اُسکے آقا نے اس تقریب سے واپس آن کر اُسکو بُلا یا اور کہا - انٹین اب تم آزاد ہوگئے مگر زار کا حکم ہے کہ دو برس تک تمکو اُسی طرح خدمت کرنی چاہیے جسطرح کرتے آئے ہو - اس حیرت خیز بیان کے جواب مین انٹین نے بڑے استقلال کے ساتھ کہا جی ہان - اور بغیر اسکے کہ اور کچھ راے دے اپنے آقا کا صبح کا کھانا لینے چلا گیا - مگر جو کچھ اُسنے آیندہ چند ہفتون مین دیکھا اور سُنا تھا اُسنے ان خیالات پر بڑا پریشان کرنے والا اثر پڑا جو اُسنے سابق مین انسان کی سوشل حالت اور اشیا کی ماہیت کے بارے مین قائم کیے تھے - اُسکے چہرے سے ہمیشہ یہ پایا جاتا تھا کہ اُسکو دلی بے چینی ہے اور یہ بے چینی میرے نزدیک اُسی تاریخ سے شروع ہوئی تھی - اُسکے خواجہ تاش ملازمون کے چال چلن سے اُسکی آتش غیظ و غضب سب سے پہلے جوش زن ہوئی - جو مجرد ملازم تھے اُنکو دفعتہً یہ سودا ہو گیا کہ سب نے شادی کر لی - اسکا سبب یہ تھا کہ نئے قانون کی رو سے غلامان آزاد کو صاف اجازت تھی کہ چاہے اُنکا آقا راضی ہو چاہے نہ ہو وہ اپنی خوشی سے شادی کر سکتے تھے - پس تقریباً کل مجرد ملازمون نے نئے استحقاق کا فائدہ حاصل کر لیا اور خوشی خوشی چٹ منگنی اور پٹ بیاہ ہو گیا - گو اکثر اُنمین ایسے بھی تھے کہ پادری صاحب کو

نذرانہ بھی دقت سے دے سکتے تھے۔ اسکے بعد کسانون مین ابتری واقع ہوئی اور پہلے لوگ سینٹ پیٹرسبرگ چلے گئے۔ بعد ازان جرمنی۔ انٹین دل کا ذرا بودا تھا اوران حوادث عظیم نے اسکو اور بھی توڑ دیا تھا۔ جب کارل کارلچ نے دو برس گذرنے کے بعد اس سے کہا کہ بھئی اب تمکو اختیار ہے کہ جہان سینگ سمائے وہان جاؤ تو ہکا بکا ہو کر بلاتصنع جواب کیا دیا ہے کہ جانا کیا معنی۔ اب جانا آنا معلوم ع جز آستان توام درجہان پناہے نیست۔ اسکو وہم وگمان بھی نہ تھا کہ کبھی اسکو مجبور ہو کر کسی نئے طریقے سے روٹی کمانی پڑیگی۔ پس کارل کارلچ کی خوشامدکی کہ خداوند بندے کو توبدستور یون ہی رہنے دیجیے اسکی یہ درخواست منظور کرلی گئی کیونکہ انٹین متدین اورخیرخواہ نوکرتھا اوراس خاندان کا عاشق زار۔ لہذا یہ بندوبست ہوا کہ اسکو کسی قدر تنخواہ ماہواری ملا کرے اوردو کام اسکے سپرد ہون۔ ایک تو کارپردازون کی افسری دی جائے۔ دوسرے شیر اکتے کا کام اس سے لیا جائے۔ اگر اصل مین انٹین مسخ ہوکر کتا بن جاتا تو بھی اس سے زیادہ نہ جاگ سکتا جسقدر وہ اب جاگتا تھا۔ اسکی دو خاص صفتین یہ تھین کہ ایک تو وہ بڑا سونے والا تھا۔ دوسرے نیند کے وقت بھی وہ اپنے کو بیدار سمجھتا تھا۔ مین اسکو حتی الوسع کم تکلیف دیتا تھا کیونکہ ایک تو یہ لحاظ تھا کہ وہ معمر آدمی ہے۔ دوسرے یہ بھی خیال تھا کہ وہ بڑا آرام طلب آدمی ہے۔ مگر تھوڑی سی خدمت جو اسکے متعلق تھی اسمین بھی بڑی چالاکی سے قطع وبرید کرتا تھا۔ وہ سوچا کہ میرے اوراس کمرے کے درمیان مین جو فاصلہ ہے اسکے طے کرنے مین کسی قدر وقت صرف ہوتا ہے لہذا اس وقت مین بھی اسنے یون تخفیف کی کہ جو کمرا میرے کمرے کے پاس تھا اسکے قریب ایک گوشے مین باہر کیجانب بستر لگا دیا اور وہین برابر رہنے لگا۔ اس زور کے خراٹے لیتا تھا کہ بیان سے باہر اور اسکے خراٹے صاف گواہی دیتے تھے کہ اٹھارہ گھنٹے سوتا تھا اور باقی ماندہ گھنٹون مین جماہیان لیتا تھا اور حلق سے خرخر کی آواز نکلتی تھی۔ پہلے پہل تو مین اسکی اس قربت سے بہت بد دماغ ہوگیا مگر قہر درویش برجان درویش۔ صبر کے ساتھ یہ بھی برداشت کیا۔ اس صبر تلخ کا آخر کار مجھے بر شیرین ملا۔ اور وہ یہ کہ جب مین بیمار رہوا

تو اُسکی قربت سے مجھے یہ آرام ملتا تھا کہ آواز دیتے ہی وہ بول اُٹھتا تھا۔ گو کبھی اُونگھتا
اور کبھی جاگتا تھا مگر میری خدمت باحسن وجوہ انجام دیتا تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ اُسکو
یہ قوت حاصل ہے کہ نیند مین بھی بات سُن سکے اور اکثر ایسا ہوا ہے کہ ابھی آنکھین بھی
اچھی طرح نہین کھولی ہین اور میرے کمرے مین موجود۔ اتنی بڑی زندگی مین اُنیٹن کو
کبھی یہ وقت نہ ملا کہ مختلف امور کی نسبت راے قائم کرسکے۔ مگر کسی نہ کسی طرح چند عقیدے
اُسکے دل پر جم گئے تھے۔ اور سب وقیانوس کے وقت کے۔ انہین سے ایک عقیدہ یہ تھا
کہ فلڈشر یعنی وہ سپاہی جو براے نام کے طبیب بن جاتے ہین بیکار اور خطرناک لوگ ہین
اِسنے مجھے بار بار صلاح دی کہ یہ نیم حکیم خطرۂ جان جو آپ کے پاس آیا کرتا ہے اُسکو
مُنھ نہ لگائیے۔ اور کئی بار ماشا نامے ایک بوڑھی عورت کی سفارش کی۔ یہ چند میل کے
فاصلے پر ایک گاؤن مین رہتی تھی۔ یہ اُس قسم کی عورتون مین تھی جنکی نسبت روسیون کا
عقیدہ ہے کہ یہ ساحرہ بھی ہوتی ہن اور طبیبہ بھی اِن عورتون کی گھٹی مین دغابازی
پڑی ہوتی ہے۔ اُنیٹن کا بیان تھا کہ ماشا کچھ ادویہ اور کچھ جادو ٹونے کے زور سے
اکثر مریضون کو اچھا کرسکتی ہے۔ ہان مسیحا نہین ہے کہ مُردے کو جِلا دے۔ مُردون کے
جلانے کی نسبت بھی اُنیٹن نے صاف صاف راے نہین ظاہر کی۔ بھلا مین کب پسند
کرتا کہ ایک ایسی بوڑھی عورت سے رجوع لاؤن جو جڑی بوٹی اور جادو ٹونے سے
علاج کرتی ہے اور خدا جھوٹ نہ بلواے تو ادویہ کی خاصیت سے بھی خاک واقف
نہ ہوگی۔ مین نے کئی بار صاف انکار کیا کہ مین ایسے بیہودہ علاج سے درگذرا۔ مگر پھر
غور کرکے سوچا کہ آؤ اُس بوڑھی سے اُسکے پیشے کی نسبت گفتگو تو کرین کہ یہ بھی خالی
از لطف نہ ہوگا۔ دل مین یہ بھی خیال آیا کہ وہ نیم حکیم سپاہی اور یہ ساحرہ اگر
دونون ایک ساتھ آئین تو خوب ہو۔ مگر ان دونون مین بڑی لاگ ڈانٹ تھی افسوس ہے
کہ ہمارے زمانۂ شایستگی کے قبل جو بدی کا شوق ہم کو مرغ بازی اور ڈگ لڑنے اور
سانڈون کی لڑائی کی طرف مائل کرتا تھا وہ طبیعت سے ابھی تک دور نہین ہوا ہے
جون جون مین اپنی اس تجویز پر غور کرتا تھا اُسی قدر مین اپنے کو مبارکباد دیتا تھا

کہ کیا خیال بائستہ میرے ذہن مین آیا ہے مگر افسوس ہے کہ ہماری اس دنیا مین جو ابھی تک ناقص طور پر گذر رہی ہے خیالات بایستہ کے مطابق شاذونادر ہی کارروائی ہوتی ہے۔ اب یہ سوالات پیدا ہوے کہ آیا اُس ضعیفہ کی قوت سحر نے اُسکو آگاہ کر دیا کہ اگر یہان آئیگی تو خطرے مین پڑیگی یا اُسکے دل مین وہ حسد پیدا ہوا جو پیشہ ورون مین باہم پیدا ہو جاتا ہے۔ یا وہ اس گفتگو کو اپنے پیشے کی شان کے خلاف سمجھی۔ مین اِن سوالون کے جواب شافی نہین دے سکتا مگر یہ ظاہر تھا کہ اُسنے میرے ملنے سے انکار کیا اور وہ جو تفریح طبع کی مجھے امید تھی اُسمین مایوسی ہوئی مگر ادھر اُدھر سے اُس ساحرہ ضعیفہ کے کچھ کچھ حالات مین نے سُنے اُسکے ہموطن اُسکی بڑی عزت اور توقیر کرتے تھے اور یہ عزت خاص کر اُس خوف کے سبب سے تھی جو بالکل مہمل اور بیوجہ لوگون کے دلون مین پیدا ہو جایا کرتا ہے مگر یہ تعظیم استوار تھی۔ لوگون کا عقیدہ تھا کہ اُسنے اکثر بڑے معرکے کے علاج کیے ہین مُردوس کے دہاقین مین مرض مبارک کی اسقدر کثرت ہے کہ الامان۔ اِس مرض کے علاج مین وہ خاص کر کامیاب ہوتی تھی اور جو کچھ اِس علاج کی نسبت لوگون نے مجھسے تھوڑا بہت بیان کیا اُس سے مین سمجھ گیا کہ جادو ٹونا تو بجز پارے سے وہ اِس مرض کو کھوتی تھی۔ کچھ دن بعد مین نے اُس ضعیفہ کے ایک مریض کو دیکھا۔ واللہ اعلم مادہ سمّی اُسکے بدن سے نکل گیا تھا یا نہین۔ مگر اِسمین شک نہین کہ ایک بات مین تو وہ ضرور کامیاب ہوئی تھی وہ یہ کہ خیر سے مریض کے دانت تو سب کے سب نکل گئے تھے۔ خدا جانے اِس قسم کی عورتون کو پارہ کہانسے مل جاتا ہے اور اُس کی خاصیت سے وہ کیونکر واقف ہوگئین یہ بھی میری سمجھ مین نہین آیا کہ رائی کا ست اُنکو کہانسے مل جاتا ہے۔ اُسکو وہ اکثر فحش باتون کے لیے استعمال کرتی ہین علم طب کے طالب علم اِسکی خاصیت سے خوب واقف ہین۔ اِس قسم کی جادوگرنیان اور نیم حکیم سپاہی مختلف زمانون مین پیدا ہوے تھے۔ یعنی وہ زمانہ جسمین جادو کے زور سے علاج ہوتا تھا اور وہ زمانہ جب کہ علم طب شروع ہوا۔

دہاقین رُوس مین اب تک اکثر خیالات سحر کے متعلق باقی ہین مگر اکثر ایسے بھی ہین جو معمولی حالت مرض مین طب کے رو سے علاج کرانا بخوشی پسند کرتے ہین۔ مگر جو کہین سخت وبا پھیلی اور طبّا اُسکا دفیعہ نہ ہوسکا تو پُرانا عقیدہ از سرنو عود کرتا ہے اور جادو ٹونا ہونے لگتا ہے۔ ان رسوم سحر مین اکثر رسم نہایت ہی عجیب وغریب ہوتے ہین۔ ایک گانون کا جسکے متصل مین ۱۸۷۱ع مین ٹکا ہوا تھا ایک رسم سینے کا کہ گرمی کے تو دن تھے اور کچھ دن سے ہیضہ پھیلا ہوا تھا۔ مگر اُس خاص گانون مین اُسوقت تک کسی کو ہیضہ نہین ہوا تھا۔ لیکن باشندے تھرّا رہے تھے کہ میان ہیضے خان جنکے نام سے لوگ ڈرتے ہین جلد تشریف لانے والے ہین۔ لہذا اس بلا کے دور کرنے کے لیے یہ حکیمانہ پیش بندی کی کہ آدھی رات کو جب کہ بستی بھر کے مرد سو رہے تھے گانون بھر کی کنواری لڑکیان لباس شبینہ پہن کر گانون کے باہر جمع ہوئین۔ یہ پہلے ہی سے تجویز ہوگیا تھا۔ اور جلوس چلا۔ سب کے آگے ایک لڑکی نشان کا ہاتھی بنی ہوئی ایک بت معجز نما ہاتھ مین لیے ہوے تھی۔ اُسکے بعد اور لڑکیان تھین۔ اور ایک ہل جو اگلے وقت کا تھا اور کسان ابتک اُسی کو استعمال مین لاتے تھے کھینچتی تھین۔ جلوس نے اسی ترتیب سے گانون کے اردگرد چکّر لگایا۔ لوگون کا عقیدہ جما ہوا تھا کہ جادو کا جو دائرہ اِس جلوس کے چکر لگانے سے بن گیا ہے اسکے اندر ہیضہ قدم نہین رکھ سکتا۔ بہت سے مردون کو غالبًا معلوم تھا کہ کیا کارروائی ہو رہی ہے۔ گو صاف نہ معلوم ہو مگر شک تو ضرور ہوگیا تھا۔ مگر مردون نے اپنے نزدیک عاقبت اندیشی کی کہ گھر کے باہر نہین نکلے۔ وہ خوب جانتے تھے کہ اگر اِس جلوس کی طرف جھانکتے ہوے پکڑ لیے جائینگے تو لڑکیان بیرحمی کے ساتھ اُن کو مارنے لگین گی کیونکہ یہ جلوس خفیہ طور پر نکالا گیا تھا۔ اسمین شک نہین کہ یہ رسم اُس زمانۂ کفر کی قدیم رسمون کا جزو بقیہ ہے جب کہ لوگ ضعیف الاعتقاد تھے۔ انجاد زمانۂ حال یہ تھی کہ بت معجز نما بھی ہمراہ جلوس رہتا تھا اور کفر اور مذہب مسیحی کا ایک عجیب اجتماع ضدین تھا۔ رُوس مین یہ اجتماع ضدین کوئی نئی بات نہین ہے مین

آگے چل کے اسکی نسبت بہت کچھ بیان کرونگا خیر بعض اوقات جب کہ وبا پھیلتی ہے تو وبا کے علاوہ ایک اور بھی خطرہ پیدا ہو جاتا ہے۔ لوگون کے دلون مین یہ شک پیدا ہوتا ہے کہ یہ وبا ڈاکٹرون کی کارستانی ہے یا کچھ بدنیت آدمیون نے کنوون مین زہر ڈالدیا ہے یہ تو وہ کبھی یقین ہی نہین کرتے کہ خود انھین کی یہ عادت اس وبا کا سبب ہوئی کہ حفظان صحت مین وہ ذرا بھی پیشبندی نہین کرتے مجھے ایک معاملہ یاد ہے جسمین ایک مصوّر مسافر کے ساتھ بڑی سخت کارروائی کا برتاؤ کیا گیا تھا کیونکہ اُسکو بھی یہی شک ہوا تھا کہ حفظان صحت کی عدم توجہی وبا کی باعث ہے۔ نکولس کے عہد حکومت مین ایک بار سینٹ پیٹرسبرگ مین بڑا سخت بلوہ ہوگیا تھا۔ مشہور ہے کہ رعایا نے جوش مین آکر اکثر ڈاکٹرون کو کھڑکیون کے باہر اسپتالون سے پھینک پھینک دیا۔ اسپر شہنشاہ خود بنفس نفیس بلا کسی خواص کے ایک کھلی ہوئی گاڑی مین وہان داخل ہوئے اور اسطرح گرج کر آواز دی کہ غدر فرو ہوگیا۔

دہاقین رُوس کی جہالت اور ضعیف الاعتقادی کی نسبت مین بہت سی عجیب وغریب تمثیلین بیان کرونگا۔ بعض اوقات پوچ پادرہوا افواہون سے کل ضلع کے ضلع مین تہلکہ مچ جاتا ہے۔ اِس قسم کی افواہون مین سے ایک افواہ لوگون نے یہ اڑادی کہ اب سرکار فوجی اور بحری خدمتون کے لیے عورتون کو بھرتی کرنے والی ہے۔ یہ افواہ خاص کر اُسوقت مین گرم تھی۔ جب ڈیوک آف اڈنبرا کی شادی ہوئی تھی۔ یہ بھی مشہور ہوگیا کہ نوعمر لڑکیون کا غول ایک سرخ جہاز مین انگلستان روانہ کیا جائیگا۔ ابھی تک مجھے یہ نہین معلوم ہوا کہ جہاز کے سُرخ رنگنے کی کیون قید کی گئی اور انگلستان مین داخل ہو کر دوشیزگان رُوس کے سپرد کون خدمت کیجائیگی۔ شاید یہ سبب ہو کہ شاہ ڈہامی نے لوگون نے ملکہ معظمہ کا دھوکا کھایا ہو یا یہ خیال کیا ہو کہ اہل انگلستان فرمانروا ے موصوف کے عجیب وغریب نظم فوجی کا تتبع کرنے والے ہین۔ اور یا شاید ایک کسان کا خیال صحیح ہو کہ انگلستان مین عورتین بہت ہی تھوڑی ہین۔ ایک مالک اراضی نے جس سے مجھسے ایک بار ملاقات ہوئی تھی البتہ اس غلط بیانی کی خوب تردید کردی۔ اُس نے

مجھسے کہا کہ جزائر برطانیہ کی تین حصے آبادی کم بخت کنواریون کی تھی جو مردون کی قلت کے سبب سے مجبور ہو کر کنوارپنے مین بسر کرتی تھین۔ اسی گانون کی ایک عورت نے مجھے ایک واقعہ بیان کیا اور جہانتک مجھے یاد ہے مین جانتا ہون کہ وہ سب سے زیادہ دلچسپ بیان ضعیف الاعتقادی ہے۔ جاڑے کے دنون مین کسانون کے ایک خاندان مین جھٹپٹے وقت ایک عجیب وغریب مہمان کے داخل ہونے سے بڑی کھلبلی مچ گئی۔ یہ ایک عورت تھی سینٹ باربارا کے لباس مین ملبوس جو عموماً کل مذہبی تصویرون مین بتایا جاتا ہے۔ کل حاضرین اس صورت کو دیکھ کر دنگ ہوگئے اور متحیر ہوے کہ یہ کون ہے اُسنے ملائم آواز مین کہا کہ تمھین مسرور ہونا چاہیے کہ مین سینٹ باربارا ہون اور اسلیے آئی ہون کہ تمھاری نیکیون کے جلدو مین تمھین عزت بخشون جس کنوار پر یہ عنایت مبذول ہوئی تھی کوئی بڑا نیک آدمی نہ تھا مگر اُسکو کیا پڑی تھی کہ اپنے مقدس مہمان سے فوراً کہتا کہ آپ برسر غلط ہین۔ پس اُسنے کہا آپ تشریف رکھین۔ اُس عورت نے یہ درخواست بہت جلد منظور کرلی اور فوراً ناصحانہ گفتگو شروع کی۔ اس عرصے مین اس عجیب وغریب اسرار کی خبر مادۂ التہابیہ کی طرح پھیلی۔ اور گانون کے باشندے اور ایک میل تک کے گردونواح کے باشندے اس مقبول خاندان کے مکان کے اندر باہر جمع ہوگئے۔ راوی کو یہ نہین معلوم تھا کہ ان تماشائیون مین پادری بھی تھے یا نہین مجمع مین سے اکثر آدمی اسقدر دور تھے کہ انکو آواز تک نہین سنائی دیتی تھی مگر جو مجمع کے باہر تھے انکو اسقدر امید ضرور تھی کہ وہ زن مقدسہ ایک مرتبہ اپنی صورت پاک ہلکو بھی ضرور دکھائیگی۔ انکی یہ آرزو برآئی۔ آدھی رات کے قریب اِس مہمان نے اعلان کیا کہ مین جاتی ہون اور سینٹ نکولس کو جو معجزے دکھاتے ہین لیے آتی ہون۔ اور کہا کہ تم کل حاضرین میری واپسی تک خاموش بیٹھے رہنا مجمع نے ادب کے ساتھ اُن کو راستہ خالی کردیا اور تاریکی مین وہ مقدسہ تشریف لے گئین سینٹ نکولس کی آمد آمد کے انتظار مین سب بیٹھے رہے اور سانس تک نہ لی۔ سینٹ نکولس رُوس کے بڑے مشہور ابرار مین سے ہین۔ مگر گھنٹون گذر گئے اور وہ ابھی تک آتے ہی ہین۔

آخرالامر طلوع آفتاب کے قریب بعض تماشائی جن کو مذہبی خیال کم تھا اپنے اپنے گھرون کو واپس جانے لگے اور جو لوگ گرد نواح کے گانون سے آئے تھے اُنھون نے یہ خبر وحشت اثر سُنی کہ اُنکے گھرون مین چوری ہوگئی - سُنتے ہی کہرام مچ گیا - دہاقین نے اپنے مُنھ میان مٹھو سینٹ بار بار ا اور اُنکے ساتھیون کی تلاش مین گانون بھر کی خاک چھان ڈالی مگر مال مسروقہ نہ ملا - نہ ملا - جس عورت نے مجھسے یہ واقعہ بیان کیا اُسنے یہ بھی کہا کہ اُن کھاٹر بیوقوفون کو اچھا چھانسا دیا گیا - یہ عورت اُسوقت اپنے گانون مین موجود تھی لہذا بچ گئی - یہ بیان کر دینا بھی مقتضائے انصاف ہے کہ رُوس کے کسان گو بعض امور مین بدرجۂ غایت ضعیف الاعتقاد ہین اور گو اور لوگون کی طرح ممکن ہے کہ کبھی کبھی کسی فرضی شئے سے ڈر جائین مگر اصلی خطرون سے اُنکو ذرا بھی خوف نہین ہوتا - جن لوگون نے آتش زنی کے وقت اُنکو دیکھا ہے وہ فورًا اس بیان کا یقین کر لینگے - مجھسے جو پوچھیے تو مین نے گو اُنکو میدان جنگ مین نہین دیکھا مگر تاہم جب کبھی خطرون مین مین نے اُنکا استقلال دیکھا ہے تو واقعی مین عش عش کر گیا ہون - وہ وبا کو کیا خاک سمجھتے ہین - توبہ - مگر ہان اگر وبا کی گولی ہی چلتی ہو تو وہ اور بات ہے - ایک مرتبہ مجھے خوب موقع ملا کہ دریائے وَالگا کے ایک بڑے دودی جہاز پر اسکا تجربہ کرون - ۱۸۷۲ء اور اوائل فصل خزان اور دِن گرم - سب مین مشہور ہو گیا تھا کہ اِیشیائی ہیضہ ملک بھر مین پھیلا ہوا ہے - اور عاقبت اندیش آدمیون نے میوۂ خام کھانا چھوڑ دیا تھا - مگر رُوس کے دہاقین تو عمومًا ناعاقبت اندیش ہوتے ہین مین نے دیکھا کہ اہل جہاز کچّے تربوز اور کھیرے بکثرت کھاتے ہین - اور اس ناعاقبت اندیشی کی اُنھون نے سزا پائی - اسکا جو خمیازہ اُنھون نے کھینچا وہ مین نہین بیان کرونگا - مگر اسمین شک نہین کہ جو لوگ مبتلائے مرض ہوے تھے اُنکو لوگون نے حتی الوسع خوب مدد دی - اگر کوئی حادثہ ناگہانی نہ ہوا ہوتا تو ہم دوسرے دن صبح کو ضرور داخل قازان ہو جاتے اور مریضون کو وہانکے شفاخانے بھیجدیتے - مگر چونکہ دریا مین پانی کم تھا لہذا رات کو لنگر ڈالنا پڑا - دوسرے دِن صبح کو جہاز تہ سے لگ گیا

اور بہت دھنس گیا۔ ہم صبر کیے ہوے منتظر رہے کہ ایک چھوٹا ساد و دی جہاز سامنے سے نظر آیا۔ مگر اس کُل عرصے مین ایک متنفس بھی ذرا نہین گھبرایا اور جب وہ جہاز قریب آیا تو ان لوگون نے یہ نہین کیا کہ دیوانون کی طرح ہمین پھاندنے کے لیے دوڑ پڑین اور اُس جہاز سے بھاگین جسمین وبا پھیلی ہوئی تھی۔ حالانکہ یہ سب جانتے تھے کہ اُس جہاز مین معدودے چند ہی مسافر آسکتے ہین۔ جو لوگ قریب تھے وہ آہستہ سے چھوٹے جہاز پر چلے گئے اور جو لوگ بدنصیب تھے اُنھون نے صبر کیا کہ اتنے مین ایک اور دودی جہاز اُدھر سے گذرا۔

اب وہ پُرانے خیالات کہ امراض کا دفیعہ جادو ٹونے سے ہوسکتا ہے بہت جلد دور ہوتے جاتے ہین۔ نئی لوکل سلف گورنمنٹ نے ان خیالات کے دور کرنے مین بڑی مدد دی ہے۔ اسکے سبب سے رعایا کو اچھے اچھے طبیب ملنے لگے ہین۔ تقریباً تمام قصبون مین سرکاری شفاخانے ہین اور اچھی حالت مین ہین۔ یا یون کہین کہ ناواقفون کو اُنکی حالت قابل تسکین معلوم ہوتی ہے۔ اکثر قصبون کے ڈاکٹرون کو دہاقین ہر روز گھیرے رہتے ہین اور نزدیک و دور سے آتے ہین کہ دوالین اور مشورہ کرین۔ اِسکے علاوہ بعض صوبون کے بڑے بڑے موضعون مین شُدبُد جاننے والے اطبّا مقرر ہین اور ڈاکٹر اکثر معائنے کے لیے دَورہ کیا کرتے ہین۔ یہ ڈاکٹر عموماً تعلیم یافتہ لوگ ہوتے ہین اور کام بہت کرتے ہین مگر معاوضہ کام کے مقابلے مین پورا نہین ملتا۔

پاگل خانے جو عموماً بڑے بڑے شفاخانون کے متعلق ہوتے ہین اُنکی نسبت میری راے اچھی نہین ہے۔ بعض البتہ ایسے ہین جیسے ہونے چاہییں۔ مثلاً قازان کا صدر اسپتال۔ لیکن اور شفاخانے بہت ہی خراب بنے ہوے ہین۔ اور اسقدر مریض اُنمین بھرے رہتے ہین کہ خطرے سے خالی نہین۔ مین نے دو ایک شفاخانے جو دیکھے تو بالکل پُرانے اصول پر پائے۔ جیسا کہ ذیل کی روایت سے ظاہر ہوگا۔

مین ایک بڑے شفاخانے کا معائنہ کررہا تھا اور وہان اسقدر عرصے تک رہا کہ متصل کے پاگل خانے پہونچنے کے قبل ہی شام ہوگئی۔ دریچون مین روشنی

نہ دیکھ کر مین نے اپنے ساتھی سے جو انسپکٹرون مین سے تھا مشورہ کیا کہ ہم کل صبح تک
اس معائنے کو ملتوی رکھین - مگر اُسنے مجھے یقین دلایا کہ قواعد کے مطابق لمپ ابھی اور
عرصہ دراز تک گل نہین کیے جا سکتے لهذا ہمارے جانے مین کوئی عذر نہین کر سکتا -
گو قانونی عذر کوئی نہین ہو سکتا تھا مگر ایک عظیم الشان چوبی پھاٹک البتہ مانع تھا کہ اُسکا
کھولنا طاقت کا کام تھا - ہماری کل کوششین کہ دربان یا کسی اور وہان کے باشندے کو
متوجہ کرین بیکار ہوگئین - آخرکار جب خوب دھمدھمایا اور غل مچایا تو ایک آواز اندر سے
آئی کہ تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو - میرے ساتھی نے مختصر سا جواب اکھڑپنے کے ساتھ دیا
پھر پھاٹک کے بیلن کی آواز آئی اور پھاٹک بڑے زور سے کھلا - سامنے ایک بوڑھا
آدمی نظر آیا جسکے بال لمبے لمبے اور پریشان تھے اور بشرے سے پایا جاتا تھا کہ کبھی
وہ بھی پاگلون مین ہوگا - اُسنے ادب کے ساتھ سر کو خم کیا اور گڑگڑا کر کہا - معاف
فرمائیے گا - ایک تاریک برآمدے مین راستہ ٹٹولتے ہوے ہم ایک کمرے مین
داخل ہوے جو اُس سے بھی زیادہ تیرہ و تار تھا - دروازہ مقفل کر دیا گیا - جیسے ہی
کنجی زنگ آلود قفل مین گئی اور گھومی ویسے ہی اُس تاریکی مین ایک وحشت خیز
آواز گونج گئی - بعد ازان چیخنے کی سی آواز آئی - اِسکے بعد بھیڑیے کی سی آواز آئی -
اور پھر مختلف صدائین آنے لگین جنکو مین بیان نہین کر سکتا - کیونکہ انگریزی زبان مین
اتنے لفظ نہین ہین - سب آوازین ملکر ایک ہولناک بے سُری صدا معلوم ہوتی تھی -
مین اٹکل سے بھی نہین تاڑ سکا کہ اسکا سبب کیا تھا - رفتہ رفتہ میری آنکھین تاریکی کی
عادی ہوگئین اور مجھے دُھندلا دُھندلا دکھائی دینے لگا کہ سفید سفید صورتین
کمرے مین میرے اِدھر اُدھر آتی جاتی ہین - بعد ازان مجھے اپنے قریب کوئی شئے
کھڑی ہوئی محسوس ہوئی اور اپنے شانے کے قریب مین نے دو آنکھین دیکھین اور
لمبے لمبے لٹکے ہوے بال - میرے دوسری جانب کوئی شئے قریب ایسی تھی جیسی
عورت کے رات کے پہننے کی ٹوپی ہوتی ہے - گو مین ضعیف الجثہ آدمی کسی طرح
نہین ہون مگر سب مجھے بڑی بے چینی معلوم ہوئی - ایک تاریک کمرے مین بے شمار

پاگلون کے ساتھ بند ہونا آرام دینے والی حالت نہین ہے۔ مین نہین جانتا کہ مین کب تک اُس قید مین رہا۔ غالباً دو تین منٹ سے زیادہ قید مین نہین رہا تھا مگر مجھے یہی پہاڑ معلوم ہوا۔ آخرکار ایک چراغ دستیاب ہوا۔ اور کل امور بیان کیے گئے گارڈ والون کو یہ امید نہ تھی کہ اسقدر دیر کرکے کوئی اِنسپکٹر آئیگا لہذا روشنی گل کرکے معمولی وقت سے بہت قبل سونے چلے گئے تھے۔ دروازہ کھُلنے سے جس کمرے مین ہم تھے اُسمین ایک بدبخت دیوانے کی آنکھ کھل گئی تھی اور اُسکی تکلیف اور شور کرنے سے اورون کو بھی خوف پیدا ہوا تھا۔

پاگل خانون اور اَسپتالوُن اور ایسے ہی اور کارخانون کے قائم ہونے سے بیماری کے خیالات سابق جیساکہ مین بیان کرچکا ہون رفتہ رفتہ دور ہوتے جاتے ہین مگر زن ساحرہ کا رواج اب تک باقی ہے۔ رُوس کی شایستگی کی یہ انوکھی بات ہے کہ زن ساحرہ اور طبیب ایک ہی مقام پر علاج کے لیے دونون برابر بلائے جاتے ہین۔ رُوس مین یہ عجیب بات ہے کہ ابتدائی زمانے اور زمانۂ موجودہ کے علوم وفنون اور اعلیٰ اصول علمی اور غایت درجہ ضعیف الاعتقادی جس سے بچپنے کی بو آتی ہے اور خیالات شایستہ فاخرہ پہلو بہ پہلو نظر آتے ہین ایک مقام پر اُسکو معلوم ہوگا کہ وہ بہت ہی گذشتہ زمانے مین بیٹھا ہے۔ اور دو ہی قدم پر یہ معلوم ہوگا کہ وہ ایسے مقام پر پہونچ گیا ہے جو سیدھا اُدھر از زمانۂ استقبال کا ہے۔

ص ۱۱

# باب چھٹا

## میر یعنی مجلس متحدہ دیہی

میر کی سوشل اور پولٹیکل ضرورت ۔ جلسہ میر اور خاندان کا مقابلہ ۔ مسلہ انتظام مجالس دیہی ۔ مسئلہ مذکور سے عملاً تجاوز کرنا ۔ جلسہ میر سلطنت جمہوری کا عمدہ نمونہ ہے ۔ گائون کے جلسے ۔ ممبران اناث ۔ انتخاب ممبران ۔ تقسیم اراضی مجالس دیہی ۔

جب دہقانیون کے خاندان کا ٹھیک ٹھیک حال مجھے معلوم ہوگیا اور اُنکی عادات اور پیشے کی نسبت کچھ معلومات حاصل کرچکا تومین نے اپنی توجہ گائون کے نظم و نسق کی جانب منعطف کی ۔ یہ امر مجھے ایک خاص طور پر دلچسپ معلوم ہوتا تھا کیونکہ مین واقف تھا کہ رُوس کے انتظامی کارخانون مین گائون کا انتظام خاندانی جسکو وہان میر کہتے ہین سب سے زیادہ انوکھا ہے ۔ رُوس کے دیکھنے کے بہت سال قبل مین نے ہیکس تھاسن کی مشہور کتاب پڑھی تھی جسکے ذریعے سے رُوس کے موضعون کی طرز انتظامی کی خاص خاص باتین مغربی یورپ کو سب کے پہلے معلوم ہوئی تھین اور ہنگام قیام سینٹ پیٹرسبرگ مجھے اکثر اوقات ذکی الطبع اور تربیت یافتہ روسیون نے اطلاع دی تھی کہ بہت سے مشکل مشکل مسائل سوشل رعایاے دیہی ہی کے ذریعے سے حل ہوسکتے ہین وہ مسائل جنمین مغرب کے مدبّر اور فلسفی عرصے سے بیکار سر مغزن کر رہے تھے ۔ بیشمار بحثین جو میرے گوش گزار ہوئی تھین اُنکا لُب لباب یہ تھا کہ پولٹیکل اور سوشل امور کی نسبت مغربی قومون مین بڑی ہلچل مچی ہوئی ہے اور ہر قوم کی خواہش یہی ہے کہ وہی بازی جیت جائے اور اورون سے بڑھ جائے اور انمین اور انگلستان مین فرق یہ ہے کہ انگلستان اس گھوڑ دوڑ مین سب سے آگے بڑھا ہوا ہے مگر یہ سبقت رشک کے قابل نہین ہے ۔ قدرتی ترقی آبادی اور اسکے

ساتھ ہی بڑے بڑے مالکان اراضی کا چھوٹے چھوٹے زمینداروں کو اُنکے حقوق مالکانہ سے
محروم کرنا ان باتوں سے ایک خطرناک اور بڑی ترقی کرنے والی جماعت پیدا ہو گئی۔ یعنی
بنی نوع انسان کی ایک جماعت کثیر بالکل غیر انتظامی اور ابتری کی حالت مین ہو گئی جو
بے خانمان ہین اُنکا کوئی استمراری مسکن نہین اور نہ اُنکے پاس کسی قسم کی جائداد ہے۔
اور نہ موجودہ انتظامی کارخانون مین اُنکی کوئی وقعت ہے۔ انمین سے کچھ کو بہ حیثیت
مزدور زراعت غریبانہ مزدوری ملتی ہے اور غلامان خانہ زاد سے بھی کہین زیادہ ابتر
حالت مین رہتے ہین بعض بعض وطن سے ہمیشہ کے لیے خارج ہو گئے اور بڑے بڑے
قصبون مین جوق جوق چلے گئے جہان وہ محنت کر کے کم و بیش رزق پیدا کرتے ہین یا
مجرمون کے زمرے مین آجاتے ہین۔ انگلستان مین اب ایسے دہاقین نہین ہین جنکو
اصل دہقانی کہہ سکین اور جب تک ضروری تجویزین بہت جلد اختیار نہ کیجائینگی تب تک
ہرگز ایسا درجہ قائم نہین ہو سکیگا کیونکہ جو آدمی شہرون مین زندگی بسر کرنے کے مضرت سان
اثر کے عرصے سے عادی ہو گئے ہین اُنکا جسم اور چال چلن دونون کاشتکاری کے قابل
نہین ہو سکتا۔ جس مقام پر اور جس طور سے یہ ملک واقع ہوا ہے اور جو کو لٹکل آزادی
اور قدرتی ذخیرے اور کوئلے کی کھانون کی کثرت کے سبب سے انگلستان کو اب تک
درجۂ اعلیٰ حاصل رہا ہے اور جو ہنر اور صناعی مین دنیا مین سب سے مستثنیٰ ہے اور اُسکو کسی کے
مقابلے کا خوف نہین لہذا اُسنے آزادانہ تجارت کے اصول کا اعلان کیا۔ اور ساری
خدائی پر اپنی دستکاریون سے محیط ہو گیا۔ اور اپنی طاقت و رفوج بحری اور اور سپاہ سے جو
اُسکی کمان مین ہے یہ کام لیا کہ اگر کوئی امر اِس بحر تجارت کی روانی کا سدباب ہو جو مینچسٹر
اور برمنگھم سے بھیجی جاتی تھی تو اُسکو روکے اور دور کرے۔ اس طریقے سے اُسکی عام
رعایائے گرسنہ نے رزق حاصل کیا۔ مگر انگلستان کی جو افضلیت و اشرفیت ہنر اور
صناعی مین تھی اُسکا اب خاتمہ ہوا چاہتا ہے۔ اور قومین بھی آزادانہ تجارت کی بے ایمانی کے
مغالطے سے واقف ہو گئی ہین اور وہ سمجھتی جاتی ہین کہ جن اشیا کی ضرورت ہے اُنکو
وہ خود بنائین نہ یہ کہ اُن دستکاریون کے واسطے انگلستان کو زر خطیر دین۔ بہت جلد

دیکھ لیجیے گا کہ انگریزی اسباب کی اب ممالک غیر کی منڈیون مین بکری نہو گی - بھلا پھر
انگلستان کی عام رعایاے گرسنہ آذوقہ کہان سے پائیگی؟ - ابھی سے غلہ کی پیداوار
انگلستان آبادی کی خواہش اور حاجت کو کافی نہین ہوتی - یہانتک کہ جب فصل مین نہایت سے
زیادہ پیداوار ہوتی ہے تو بھی کُل حصجات جہان سے گیہون منگوایا جاتا ہے اُس غلے کی
قیمت اُس اسباب دستکاری سے ادا کیجاتی ہے جو ہرسال ملک سے باہر جاتا ہے - مگر
جب ممالک غیر کے خریدارون کو اِس دستکاری کی ضرورت نہو گی تو پھر یہ غلہ کیونکر مہیا
کیا جائیگا اور پھر عام رعایاے گرسنہ کیا کریگی؟ - انگلستان کی حالت آئندہ کی تاریک
تصویر اکثر میرے روبرو پیش کی گئی تھی اور قریب قریب ہر ہر موقع پر مجھے یقین دلایا
گیا تھا کہ طبقۂ کاشتکاران روس نے اپنے ملک کو اُن خوفناک مصائب سے بچا لیا ہے -
اِس طبقے کی نسبت کہا گیا ہے کہ باوجودیکہ کاشتکار بڑے سیدھے سادے اور انتہا کے
فیض رسان ہین تاہم مغربی یورپ والے مطلق اِس قابل نہین ہین کہ اس طبقے کے حالات کو
سمجھ سکین یا اُنکی قدر کرین - ناظرین اب باسانی خیال کر سکتے ہین کہ اِس عجیب و غریب
جماعت ملکی کے حالات مین نے کسقدر لطف کے ساتھ مطالعہ کیے اور کس مستعدی سے
مین نے اِسکی جستجو مین سعی موفور کی - ایسی جماعت ملکی جسکو یہ دعوی ہے کہ پیچیدہ سے
پیچیدہ مسائل سوشل کو قابل تسکین طور پر حل کردیگی روس تک مین ہمیشہ نہین مل سکتی
جہان طلبا راخلاق جدیدہ کے مطالعے کے لیے خاص کر بہت اعلیٰ مصالح دستیاب ہو سکتا ہے -
جب مین آئیوُنُوفکا مین آیا تھا تو اس جماعت ملکی کی نسبت میری واقفیت ویسی ہی
غیر صحیح اور خام تھی جیسی ایسے لوگون سے حاصل ہوتی ہے جو متانت اور استقلال کے
ساتھ امور غریبہ پر نظر نہین ڈالتے بلکہ خاص امر کو عام طور پر ظاہر کرتے اور کلام بلیغ
مین بے وجہ بلاغت کے ساتھ ادا کرتے ہین - مجھے یہ معلوم تھا کہ روس کے گانون مین ایک
مکھیا ہوتا ہے اور کُل ضروری امور متعلق مواضع مجالس دیہی کے ذریعے سے انتظام
پذیر ہوتے ہین - اور مجھے یہ بھی معلوم تھا کہ جو اراضی گانون کے متصل واقع ہے وہ
موضع کی جائداد سمجھی جاتی ہے اور وقتاً فوقتاً ممبرون مین اس طرح پر تقسیم کیجاتی ہے کہ

فرا

ہر ایک مضبوط اور طاقت ور کاشتکار کو اسقدر حصہ ملتا ہے کہ اُسکی بسر اوقات کے لیے
کسی قدر کافی ہو - پس مجھے یہی کچھ کچھ واقفیت تھی - ابتدا مین جو کوشش مین نے توسیع
واقفیت مین کی اُسمین مین چندان کامیاب نہین ہوا - مجھے امید تھی کہ میرا دوست آئیوَن
مجھے مدد دے سکیگا اور مجکو یہ بھی معلوم تھا کہ اُسکے لیے عام نام مِیر ہے مین نے اُس سے
سادہ اور صاف صاف سوال کیا کہ مِیر کسے کہتے ہین - آئیوَن کو کسی بات مین پریشان کر دینا
آسان نہین ہے مگر اس مرتبہ اول بار وہ ہکّا بکّا ہو گیا اور میری طرف اس طرح نظر ڈالی کہ مین
سمجھ گیا کہ یہ واقف نہین ہے مین نے کوشش کی کہ اُسکو اپنا سوال سمجھاؤن تو اُسنے
صرف اپنی بھوین چڑھالین اور گدّی کو کھجلانے لگا روس کے دہاقین کی عادت ہے کہ
جب دماغ کی قوت کو تیز کرنا چاہتے ہین تو گدّی کھجلانے لگتے ہین مگر اُنکے گدّی کھجلانے سے
بھی اُنکی سمجھ مین خاک نہ آیا - ناچار یہی کہتے بن پڑی کہ (اب حضرت مین کیا بتاؤن) مین
فوراً سمجھ گیا کہ اپنی تحقیقات مین مین نے سیدھا ڈھرا نہین اختیار کیا تھا - ایک لحظے ہی مین
مجھے معلوم ہو گیا کہ میرا سوال مہمل تھا کیونکہ مین نے ایک غیر تربیت یافتہ آدمی سے
مسائل فلسفہ کی بحث چھیڑی - حالانکہ مجھے چاہیے تھا کہ اُس سے ایسا سوال کرون
جس سے کچھ حال دریافت ہو - ان امور واقعی کے بیان کرنے مین آئیوَن خوش ہوتا تھا
اور واقع مین بیان بھی کر سکتا تھا - جیسے ہی مین نے سمجھ بوجھ کے سوال کیا اُسنے
بہت سے مفصل اور دلچسپ حالات بیان کیے - مجھے اُس سے جو کچھ معلوم ہوا اور اُس
گفتگو سے جو کچھ مین نے سیکھا اُسکو اپنے الفاظ مین تذر ناظرین کرنا چاہتا ہون - پُرانے
فشن کا خاندان دہاقین جیسا کہ ہمنے ابھی تجربہ کیا ہے ایک قسم کا ابتدائی زمانے کی
مجلس کا سا ہوتا ہے - اور اُسکے کل ممبرون کی جائداد ایک سمجھی جاتی ہے گاؤن کو عام
طور پر ایک ابتدائی حالت کی عظیم الشان مجلس نظمی کہہ سکتے ہین - ان دونون سوشل جماعتون
مین اکثر امور مین مناسبت ہے اور دونون مین باہمی فوائد اور باہمی ذمہ داریان ہین دونون
مین ایک خاص سرغنہ ہوتا ہے جو ایک معنی کر کے گاؤن کے اندر حکمران ہوتا ہے اور
باہر کل گاؤن کی جانب سے سفیر سمجھا جاتا ہے - پہلے معنی مین اُسکو خوزین کہتے ہین یعنی

خاندان کا سرغنہ اور دوسرے معنی مین وہ اِسٹار ڈسٹا کہلاتا ہے یعنی گانون کا مکھیا۔ دونون
جماعتون مین مکھیا کی حکومت محدود ہوتی ہے۔ پہلی جماعت مین خاندان کے بالغ ممبرون سے
اور دوسری جماعت مین خاندانون کے سرغناؤن سے۔ دونون مین جائداد کسی قدر باہمی
ملکیت ہوتی ہے۔ ایک جماعت کی حویلیان اور قریب قریب کل اشیا جو گھر مین ہون باہمی
ملکیت سمجھی جاتی ہین۔ دوسری جماعت مین اراضی ممکن الزراعت اور چراگاہ۔ دونون
جماعتون مین کسی قدر باہمی ذمہ داری ہوتی ہے۔ ایک جماعت مین کل قرضے کے لیے۔
دوسری مین کُل ٹکسون اور جماعت کے کُل شرائط کے لیے۔ کسی جماعت کا ممبر دوالیا
نہین ہوسکتا کیونکہ کوئی شخص خاندان گھریا ضروری آلات کاشتکاری سے محروم نہین
کیا جاسکتا۔ اور مجالس دیہی کی اراضی کو سخت تقاضا کرنے والے قرضخواہ نہین لے سکتے۔
اسکے برعکس اکثر ضروری امور مین اختلاف بھی ہے۔ مجالس دیہی بے شک
خاندان کی جماعت سے کہین بڑی ہوتی ہین اور اسکے ممبرون کے باہمی تعلقات ہرگز اسقدر
زیادہ نہین ہوتے۔ خاندان کے ممبر کل باہم ملکر کھیتی کرتے ہین اور اُنہین سے جو لوگ اور
اور وسایل سے روپیہ پیدا کرتے ہین اُنسے امید کیجاتی ہے کہ جو کچھ بچ رہیگا اُسکو ایک ہی
تھیلی مین جو سب کی جائداد ہے رکھینگے۔ مگر مجالس دیہی کے ممبر علٰحدہ علٰحدہ کاشتکاری
کرتے ہین اور ایک عام خزانے مین صرف ایک مقررہ رقم جمع کرتے ہین۔
ان مختصر بیانات سے ناظرین کو معلوم ہو جائیگا کہ رُوس کا گانون اُس گانون سے
بالکل مختلف ہے جسکو ہم انگریزی گانون کے لفظ سے تعبیر کرتے ہین اور دہاقین باہم اِس
طرح کے تعلقات سے مقید ہین کہ جس سے انگلستان کے دہقانی بالکل واقف ہی نہین ہین۔ جو خاندان
انگلستان کے گانون مین رہتا ہے اُسکو کوئی وجہ نہین ہے کہ اپنے پڑوسیون کے امور مین خواہ مخواہ
دخل دینا پڑے۔ گو وہان بھی علٰحدہ علٰحدہ خاندانون کا ایک دوسرے سے جدا رہنا حد کے درجے کو نہین پہونچا
کیونکہ انسان ایک ایسا مخلوق ہے جو سوسائٹی کے بغیر نہین رہ سکتا اور وہ ہمسایون کے
امور مین ضرور ہمدردی ظاہر کرتا ہے اور ظاہر کرنی ہی چاہیے۔ اس فرض ہمدردی
انسانی کو بعض اوقات عورتین اسقدر سرگرمی سے انجام دیتی ہین جو عوام کے فوائد کی ضرورت

خاص سے زیادہ ہوتی ہے - مگر ممکن ہے کہ کئی گھرانے ایک ہی موضع مین کئی سال تک رہین اور ایک دوسرے کے تعلقات سے کبھی واقف نہون - مثلاً جب تک جونس کے خاندان سے کوئی ایسا جرم سنگین نہ سرزد ہو جس سے عوام کے امن مین بدنظمی ہو (مثلاً شارع عام کو روکنا یا اُنکے مکانون مین آگ لگا دینا) تب تک اُنکے پڑوسی بُرؤن کو اُنکے امور سے کوئی تعرض یا تعلق غالبًا نہوگا - اور اُنکے افعال کی پوری پوری آزادی مین دست اندازی کرنے کی کوئی وجہ نہوگی - جونس اگرچہ شرابی ہو اور اسقدر دوالیا کہ اُسکے پنپنے کی امید منقطع ہوگئی ہو اور کسی شب کو وہ مع اپنے عیال و اطفال کے چھپ کے مفرور ہو جاے اور پھر اُسکا حال کبھی سُننے مین نہ آئے - مگر ان کل امور کا اثر بُرؤن پر نہین پڑتا - ہان اگر وہ اسقدر نا عاقبت اندیش ہے کہ اُس مقروض دوالیہ سے اُسنے ہمسایے کے معمولی تعلقات سے زیادہ تعلق رکھا تھا تو وہ اور بات ہے - مگر رُوس کے موضعون مین جو خاندان ہین اُنمین اس قسم کے عمدہ تعلقات غیر ممکن ہین - خاندانون کے سرغناؤن کو اکثر باہم ملنا اور مجالس دیہی مین مشورہ کرنا پڑتا ہے اور مجالس مذکور کے احکام مطابق اُنکے اشغال روزمرہ پر ضرور اثر پڑتا ہے - جب تک مجالس دیہی کسی امر پر اپنی منظوری نہ نافذ کریگی تب تک وہ نہ گھانس کاٹ سکتا ہے نہ کھیت جوت سکتا ہے - اگر کوئی کسان شرابخوار ہو جاے یا اور کسی سبب سے دوالیا ہو جاے تو گانؤن مین ہر ایک خاندان کو شکوہ سنجی کا استحقاق حاصل ہوگا نہ صرف اخلاق عام کے فوائد کی نظر سے بلکہ اپنی منفعت ذاتی کے لحاظ سے بھی کیونکہ اُسکے ٹکس کے ادائی کے لیے سب ہیئت مجموعی ذمہ دار ہین - اِسی وجہ سے کوئی کسان ہمیشہ کے لیے گانؤن نہین چھوڑ سکتا تاوقتیکہ مجالس دیہی کی رضامندی نہ حاصل ہو اور جب تک سائل اپنے موجودہ اور آیندہ قرضے کی قابل تسکین ضمانت ندیگا اس قسم کی رضامندی وہ نہین حاصل کر سکتا - اگر کوئی کسان عرصۂ قلیل کے لیے جانا چاہتا ہے تاکہ اور کسی مقام پر محنت کرے تو اُسکو تحریری اجازت حاصل کرنی ہوتی ہے جو اُسکو پروانۂ راہداری کا کام دیگی مگر مجلس دیہی اپنے حکم سے جسوقت جی چاہے اُسکو فورًا واپس طلب کر سکتی ہے - اصل مین اگر وہ اپنے

ص ۱۳۲

ٹکس کی پوری رقم برابر گھر بھیجتا جاے تو شاذ ہی واپس طلب ہوگا مگر اس رقم مین اپنے چندروزہ پروانہ راہداری کے لیے جو اُسکو دینا پڑتا ہے وہ ٹکس بھی شامل ہونا چاہیے مگر بعض اوقات جلسہ دیہی کو یہ اختیار حاصل ہوتا ہے کہ کسی غیر حاضر ممبر کو اسلیے واپس بلاے کہ اُس سے روپیہ زبردستی وصول کیا جاے۔ مثلاً اگر یہ معلوم ہوجاے کہ کوئی غیر حاضر ممبر کسی قصبے مین بڑی تنخواہ پاتا ہے تو ایک روز اُسکے نام حسب ضابطہ حکم بھیجا جائیگا کہ اپنے گانون کو فوراً واپس آؤ۔ اور اُسی کے ساتھ بالائی طور پر اسکو یہ بھی اطلاع دیجائیگی کہ اگر جماعت دیہی کو کسی قدر تعداد زر بھیجدو گے تو تمھاری حاضری کی ضرورت نہوگی۔ اِس طرح پر جو روپیہ بھیجا جاتا ہے وہ جماعت دیہی عموماً ناچ رنگ کے کامون مین صرف کرتی ہے۔ مین معتبر طور پر نہین کہ سکتا کہ مجلس دیہی اکثر اوقات زبردستی روپیہ وصول کرتی ہے یا نہین مگر کچھ شک نہین کہ یہ طریقہ ابھی مفقود نہین ہوا ہے کیونکہ دو ایک ایسے معاملون کا اتفاقیہ مین نے خود تجربہ کیا ہے اور مجھے معلوم ہے کہ سینٹ پیٹرسبرگ کے پولیس کو حال مین حکم دیا گیا ہے کہ جب تک کوئی ثبوت اس امر کا نہ دیا جاے کہ واپس طلب کرنے کی اصل مین ضرورت ہے تب تک کسی کسان کو اُسکے گانون زبردستی واپس نہ بھیجو

رُوس کے موضعون کے نظم ونسق سمجھنے کے لیے ناظرین کو دو ضروری امور ذہن مین رکھنے چاہییں کہ اراضی قابل زراعت اور چراگاہ علیحدہ علیحدہ آدمیون کی جائداد نہین ہے بلکہ مجلس دیہی کی ہے۔ اور جو رقم مجلس دیہی کو خزانہ عامرہ مین سالانہ جمع کرنی پڑتی ہے اُس کل کے ذمہ دار علیحدہ علیحدہ اور بہیئت مجموعی سب خاندان ہین کل ملکون مین گورنمنٹ کے آئین نظم ونسق ملک اور اصلی طرز عملدرآمد مین بہت بڑا فرق ہوتا ہے۔ رُوس سے زیادہ یہ فرق اور کہین نہین ہے۔ اور رُوس کے کسی انتظام مین یہ فرق ایسا زیادہ نہین ہے جیسا مجلس دیہی مین ہے پس یہ امر ضروری ہے کہ عملدرآمد اور آئین نظم و نسق دونون سے واقف ہو۔ اور پہلے عملدرآمد سے شروع کرنا بہتر ہے۔ کیونکہ ان دونون مین یہی سب سے آسان ہے۔ جبکہ ہم ایک بار عملدرآمد کے طرز پر بخوبی حاوی ہوجاینگے تو جو امور ایسے ہین کہ خاص نوکلی حالتون کی غرض سے ہوے ہون اُن دونون مین فرق

کرنا اور اُنکا سمجھنا آسان ہے پس طرز عملدرآمد کے مطابق سلطنت کے ہر حصے مین سب کسان جو مرد مین مردم شماری کی فہرست مین درج کیے جاتے ہین اور یہی ٹکس وصول کرنے کا سیدھا طریقہ ہے۔ ان فہرستون کی غیر معمولی اوقات مین نظرثانی کیجاتی ہے اور نظرثانی کے وقت جو مرد کسان زندہ ہوتے ہین وہ حسب ضابطہ درج کیے جاتے ہین بچہ نوزائیدہ سے لیکر پیر صد سالہ تک۔ اس قسم کی ایک فہرست ہر جلسہ دیہی کے پاس رہتی ہے اور جسقدر نام اُس فہرست مین شامل ہوتے ہین اُنھین کی تعداد کے مطابق گورنمنٹ کو سالانہ مالگذاری ادا کیجاتی ہے۔ ایک نظرثانی اور دوسری نظرثانی کے درمیان مین جو وقفہ ہوتا ہے اسمین حکام صیغۂ مال ولادت و اموات کی جانب کچھ توجہ نہین کرتے۔ جس جماعت دیہی مین نظرثانی کے وقت ایک سَو مرد ممبر ہوتے ہین اُسمین چند سال کے عرصے مین اگرچہ اُس تعداد سے بہت ہی زیادہ یا بہت ہی کم ممبر ہو جائین مگر اُسکو بدستور پورے ایک سَو ممبرون کا ٹکس دینا ہوگا تا وقتیکہ کل سلطنت کی ازسرنو نظرثانی نہو جاے۔ آب سُنیے کہ رُوس مین جہانتک کاشتکارون کی آبادی ہے وہان ٹکس کی ادائی اور قبضۂ جائداد مین باہم ایسا تعلق ہے کہ علیحدہ ہو ہی نہین سکتا سمجھا جاتا ہے کہ ہر ایک کسان جو ٹکس دیتا ہے اراضی قابل زراعت اور چراگاہ مین جو جائداد جلسۂ راضی ہے اسمین اُسکا بھی ایک حصہ ہے۔ اگر جماعت موضع کی نظرثانی کی فہرستون مین سَو نام شامل ہون تو اراضی متعلقۂ جماعت ند کور سَو حصون پر منقسم ہونی چاہیے اور ہر ممبر کو اُس ٹکس کے عوض مین جو وہ ادا کرتا ہے اپنے حصے سے فائدہ اُٹھانا چاہیے جن ناظرین نے اس مقام تک میری توضیحات کو مطالعہ کیا ہے وہ ضرور نتیجہ نکالینگے کہ جو ٹکس کسان دیتے ہین وہ اصل مین اُس اراضی کا ایک طرح کا لگان ہے جس سے وہ فائدہ اٹھاتے ہین۔ ظاہرا ایسا ہی معلوم ہوتا ہے اور بعض اوقات ایسا ہی ظاہر کیا جاتا ہے مگر اصل مین ایسا نہین ہے۔ جب کوئی شخص کسی قدر حصۂ اراضی لگان پر لیتا ہے تو وہ اپنی راے کے مطابق کارروائی کرتا ہے اور مالک اراضی کے ساتھ اپنی مرضی کے موافق ٹھیکہ کرتا ہے۔ مگر رُوس کے کسان کو مجبور ہوکر ٹکس دینا پڑتا ہے عام اس سے کہ وہ اراضی سے فائدہ اُٹھانا چاہے

یا نہ چاہیے۔ پس یہ رائے کہ ٹکس صرف لگان اراضی ہے امتحان کی کسوٹی پر کامل عیار
نہ اُتریگی۔ اسی طرح یہ رائے بھی غیر مستحکم معلوم ہوگی کہ یہ ٹکس ایک قسم کا ٹکس اراضی ہے۔
مالگزاری کی ادائی کا عمدہ طریقہ یہ ہے کہ جو سالانہ رقم ٹکس لگائی جاتی ہے وہ اس اراضی کی
خاصیت اور مقدار کے کسی قدر مطابق ہوتی ہے جس سے کسان فائدہ اُٹھاتا ہے مگر
رُوس مین یہ برابر ہوتا ہے کہ ایک جلسۂ دیہی کے ممبر کے پاس چھ ایکڑ زمین ہے اور
ہمسائے کے جلسۂ دیہی کے ممبرون کے پاس سات ایکڑ۔ اور باینہمہ دونون حالتون مین
ٹکس مساوی ہے۔ اصل یون ہے کہ ٹکس ذاتی ہوتا ہے اور جسقدر مرد ہوتے ہین اُنکی
تعداد کے مطابق تشخیص کیا جاتا ہے۔ گورنمنٹ اس امر کی تحقیقات کی دقت نہین اُٹھاتی کہ
جلسہ دیہی کی اراضی کس طور پر منقسم ہوئی ہے۔ جماعت مذکور کو ایک مقررہ رقم سالانہ خزانہ
عامرہ مین داخل کرنی پڑتی ہے اور یہ رقم تجویز ثانی کی تعداد کے مطابق ہوتی ہے۔ اور
جماعت مزبور اراضی کو ممبرون مین اس طور پر تقسیم کرتی ہے جیسا کہ وہ مناسب سمجھتی ہے۔

اس سوال کا جواب دینا مشکل ہے کہ مجلس دیہی اراضی کو کیونکر تقسیم کرتی ہے
کیونکہ ہر ایک جماعت دیہی اپنی خوشی کے مطابق کارروائی کرتی ہے۔ بعض جماعتین بالکل
قواعد مقررہ کے مطابق عملدرآمد کرتی ہین۔ یہ جماعتین نظر ثانی کے وقت اپنی اراضی کو چند
حصون یا ٹکڑون مین مردون کی اُس تعداد کے مطابق جو نظر ثانی کی فہرست مین ہوتی ہے
منقسم کرتی ہین اور ہر خاندان کو چند حصے تعداد مجوزہ نظر ثانی کے مطابق دیتی ہین
طرز تمدن کے لحاظ سے یہ طرز سب سے زیادہ سادہ ہے۔ مردم شماری کی فہرست مین یہ فیصلہ
ہو جاتا ہے کہ ہر ایک خاندان کسقدر اراضی پر قابض رہیگا اور موجودہ پٹون مین صرف
نظر ثانی کے وقت تبدل ہوتا ہے اور نظر ثانی غیر مقررہ اوقات مین کیجاتی ہے۔
۱۷۱۹ء سے صرف دس بار نظر ثانی ہوئی ہے پس ان اوقات غیر معینہ کا اوسط قریب
پندرہ سال کے بعد ہوا۔ اور یہ کسی قدر زمانہ دراز کا ٹھیکہ متصور ہوتا ہے۔ مگر اسکے
برعکس اس طرز مین بڑے بڑے نقص ہین۔ نظر ثانی کی فہرست مین صرف خاندانون کے
مردون کی تعداد ظاہر کیجاتی ہے اور اکثر ایسا ہوتا ہے کہ یہ تعداد محنت کرنے والے

آدمیون کی تعداد کے بالکل مطابق نہین ہوتی۔ شلاً فرض کیجیے کہ دو خاندان ہین اور ہر ایک مین نظر ثانی کے وقت پانچ مرد ممبر تھے۔ مردم شماری کی فہرست کے مطابق یہ دونون خاندان مساوی ہین اور دونون کو مساوی حصّہ اراضی ملنے چاہیین۔ مگر اصل مین یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ایک خاندان مین باپ ابھی جوان آدمی ہے اور اُسکے چار قوی الجثہ لڑکے ہین اور دوسرے خاندان مین ایک بیوہ اور پانچ ننھے ننھے لڑکے ہین ان دونون خاندانون کی خواہشین اور انکے محنت کرنے والے آدمی بلاشبہہ بہت مختلف ہین اور اگر تقسیم کے طرز متذکرہ بالا کے مطابق حساب کیا جاے تو جس آدمی کے چار لڑکے ہین اور بہت سے پوتے پر پوتے۔ اُسکو غالبًا معلوم ہوگا کہ میرے پاس بہت ہی کم اراضی ہے اور وہ بیوہ جسکے پانچ ننھے ننھے بچے ہین اُسکو اسی مین مشکل پڑیگی کہ جو پانچ حصے اُسکو دیے گیے ہین اُنکو جوتے بووے۔ اور اس اراضی کے مطابق تعداد ٹکس ادا کرنا بالکل ہی غیر ممکن ہوگا کیونکہ یہ یاد رکھنا چاہیے کہ کل حالتون مین مجلس دیہی کا بار اُسی طرح پر تقسیم کیا جاتا ہے جس طرح زمین منقسم ہوتی ہے۔

مگر اب یہ سوال کیا جاسکتا ہے کہ بیوہ اپنے پانچ حصون کو شرطیہ کیون نہ لے اور جس حصّہ اراضی کی اُسکو ضرورت نہو وہ اورون کو لگان پر کیون نہ دیدے ٹکس ادا کرنے کے بعد جو لگان باقی رہے اس سے اُسکو مدد ملیگی کہ اپنے بچّون کی پرورش کرے۔

جو شخص صرف انگلستان کی کفایت شعاری سے جو متعلق کاشتکاری ہے واقفیت رکھتا ہے اُسکو ایسا ہی بادی النظر مین معلوم ہوگا۔ انگلستان مین اراضی کی قلت ہے۔ اور ہمیشہ اسقدر مالگزاری دیجاتی ہے جو ٹکس کے اخراجات کے لیے کافی طور سے زیادہ ہوتی ہے۔ مگر روس مین اراضی مجلس دیہی کے ایک حصے کا قبضہ اکثر استحقاق نہین سمجھا جاتا بلکہ بار متصور ہوتا ہے۔ بعض جاعتون مین اراضی اتنی بنجر اور اسقدر کثرت سے ہوتی ہے کہ کسی لگان پر بھی کوئی اُسکو نہ لے۔ شلاً صوبۂ اسمولنسک مین بہت سے مواضع ہین جہان مسافر کو بے شمار غیر مزروعہ ٹکڑے مجلس دیہی کے کھیتون مین نظر آئینگے۔ اور کھیتون مین زمین ایسی ہے کہ کاشتکاری کے اخراجات اُس سے بخوبی ادا ہوجائینگے لیکن اگر گان

اچھا لیا جائے تو ٹکس اور مالگزاری کے لیے کافی نہو۔

اس طرز کی تکلیفون سے محفوظ رہنے کے لیے بعض جماعت ہاے موضع نے یہ طریقہ مناسب اختیار کیا ہے کہ زمین کو فہرست نظر ثانی کی تعداد کے مطابق نہین تقسیم کرتے بلکہ خاندانون کی محنت کرنے والے آدمیون کے مطابق۔ پس متذکرۂ بالا فرضی مثال مین بیوہ کو شاید دو حصے ملین اور اُس بڑے گھرانے کو جسمین پانچ کام کرنے والے ہین شاید سات یا آٹھ ملین۔ جب سے بڑے بڑے گھرانون مین ممبر علٰحدہ علٰحدہ ہوگئے ہین اس طرح کے غیر مساوی حصے جیسے مین نے فرض کیے ہین بیشک شاذونادر ہونگے۔ مگر اس سے بہت کم درجے کے غیر مساوی حصے اب تک جاری ہین اور فہرست نظر ثانی کے مطابق تقسیم اراضی کرنے کے طرز سے خواہ مخواہ کنارہ کش ہونا پڑتا ہے۔

اگر تقسیم اچھی اور نظر ثانی کے وقت انصاف کے مطابق کارروائی ہوئی ہو تو ممکن ہے کہ آبادی کے قدرتی تغیر و تبدل سے یہ تقسیم خلاف انصاف ہو جائے اور اس سے کاشتکارون پر بار پڑے۔ ولادت اور اموات سے تھوڑے ہی برسون مین مختلف خاندانون کی محنت کرنے والی قوت بالکل بدل جاسکتی ہے۔ اُس بیوہ کے لڑکے جوان ہو جائینگے۔ اور دوسرے خاندان کے دو تین قوی الجثہ ممبر کسی وبا کے سبب سے مرگئے ہونگے۔ پس ممکن ہے کہ نظر ثانی کے کہین قبل تقسیم اراضی اُن مختلف خاندانون کی خواہشون اور قابلیت کے مطابق مطلق نہو جو اس جماعت دیہی سے متعلق ہین۔ اُسکی اصلاح کے لیے مختلف تدابیر کیجاتی ہین بعض جماعتین خاص خاص حصون کو ایک خاندان سے دوسرے خاندان مین حالات خاص کے مطابق منتقل کر دیتی ہین۔ اور بعض بعض جماعتین ایک نظر ثانی اور دوسری نظر ثانی کے ابین وقتاً فوقتاً اراضی کی مکرر تقسیم اور مکرر حصے کر دیتی ہین۔

ص ۱۲۶

تقسیم اراضی کا جو طرز اختیار کیا جاتا ہے وہ بالکل خاص خاص جماعتون کی مرضی پر منحصر ہے۔ اس امر مین مجلس دیہی کو پورے پورے اختیارات منجسٹریٹی وغیرہ حاصل ہین اور کوئی کسان کبھی خواب مین بھی خیال نہین کرتا کہ کسی مجلس دیہی کے خلاف حکم اپیل کرے۔ حکام بالادست اراضی متعلقہ مجلس دیہی کی تقسیم مین نہ صرف مداخلت کرنے سے اجتناب

کرتے ہین بلکہ جو طرز مجلس دیہی اختیار کرنے کی عادی ہے اُس سے بالکل ہی ناواقف رہتے ہین -

مین نے جو یہ کہا کہ کاشتکاری کے متعلق جو مجلس دیہی ہوتی ہے وہ ایسی گورنمنٹ کا عمدہ نمونہ ہے جو قواعد وآئین کے مطابق کارروائی کرتی ہے - تو یہ فقرہ مین نے انگریزی خیالات کے مطابق استعمال کیا ہے نہ کہ اہل یورپ کے خیالات کے موافق - یورپ کے السنہ کے مطابق کانسٹیٹیوشنل گورنمنٹ اُس گورنمنٹ سے مراد ہے جسمین ایک بہت بڑے کاغذ پر بہت سے فقرے یکے بعد دیگرے تحریر ہون اور مختلف کارخانون اور آئین اور مختلف حکام کے مرتبون اور ضوابط قانونی کے کل طریقون کی حتی الوسع بخوبی توضیح کردیگئی ہو - ایسے قرطاس کا روس کی مجلس دیہی مین کبھی نام بھی نہین سُنا گیا - اُنکا طرز تمدن انگریزی قطع کا ہے یعنی خیالات کا ایک مجموعہ غیر تحریری و تاریخی ہے جو بعض ضرورتون کے استمراری تبدلات کے اثر سے بدلتا اور بڑھتا گیا - اگر موضع کے سرغناؤن اور مجالس دیہی کے باہمی تعلقات کی کبھی شرح کی بھی گئی ہے تو گاؤن کے مکھیا اِس سے ناواقف محض ہین اور علیٰ ہذا مجالس دیہی بھی - تاہم ہر ایک کسان گویا اپنی عقل سے جانتا ہے کہ ان حکام مین ہر ہر متنفس کیا کرسکتا ہے اور کیا نہین کرسکتا - مجلس دیہی کو اصل مین ایک جیتا جاگتا کارخانہ مدنی کہنا چاہیے جسکی ذاتی سرگرمی اُسکو اس قابل کرتی ہے کہ قانون مجاریہ کی مدد اور ہدایت کے مطابق کارروائی نہ کرے -

اسمین توشک کرنا ممکن ہی نہین کہ مجلس دیہی بالکل ہی جمہوری قسم کی جماعت ہوتی ہے موضع کے سرغنہ کو صرف عاملانہ طاقت حاصل ہے - لیکن اصل اختیارات مجلس مذکور ہی کو حاصل ہوتے ہین اور کل خاندانون کے رئیس اُسکے ممبر ہوتے ہین - اس جماعت کا کام بالکل عملی طور پر انجام پذیر ہوتا ہے یعنی صرف زبانی داخلہ اور کمیٹیان ہی نہین ہوتی ہین بلکہ اُنپر پورا پورا عمل کیا جاتا ہے اور یہ امر اسکے سادے سادے ضوابط سے یا یون کہین کہ تکلف کے ضوابط کے مفقود ہونے سے صاف ظاہر ہوتا ہے - جلسے کھُلے میدان مین منعقد ہوتے تھے کیونکہ موضعون مین کوئی عمارت نہین ہوتی بجز گرجا کے - اور گرجا صرف مذہبی امور کے لیے

استعمال مین آتا ہے یہ میدان اتنا بڑا ہوتا ہے کہ کل ممبرون کے لیے کافی ہو۔ جلسے قریب قریب ہمیشہ اتوار یا تعطیل کے دن منعقد ہوتے ہین جب کسانون کو بالکل فرصت ہوتی ہے۔ انعقاد جلسہ کے لیے کوئی میدان جسمین کافی جگہ ہوا ور کیچڑ نہو کام آتا ہے۔ بحث اکثر اوقات جوش کے ساتھ کیجاتی ہے۔ مگر اسپیچ دینے کی شاذو نادر ہی کوشش کیجاتی ہے۔ اگر کسی نوجوان ممبر کا میلان طبع اظہار فصاحت و بلاغت کی جانب ظاہر ہوا بھی تو ضرور کوئی بوڑھا کسان بلاتکلف اُسکو روک دیتا ہے۔ کیونکہ بوڑھے ممبرون کو فصیح گفتگو سے کبھی ہمدردی نہین ہوتی۔ کل جلسے کی ہیئت مجموعی یہ قطع معلوم ہوتی ہے کہ گویا بہت سے آدمی اتفاقیہ ایک مقام پر جمع ہو گئے ہین اور چھوٹی چھوٹی جماعتون مین علحدہ علحدہ اُمور کل رفاہ کی نسبت بحث کر رہے ہین۔ رفتہ رفتہ کوئی جماعت جسمین دو تین کسان شامل ہوتے ہین اور جنکا رعب اُنکے ہمچشمون سے زیادہ ہوتا ہے اور اور جماعتون کو اپنی جانب متوجہ کرلیتی ہے اور پھر بحث عام ہونے لگتی ہے۔ دو یا تین دہقانی ایک ہی وقت مین بھی بولنے لگتے ہین اور آزادی کے ساتھ ایک دوسرے کی بات کاٹ دیتے ہین اور سادے سادے الفاظ استعمال کرتے ہین جنمین رنگینی نہین ہوتی ہے۔ پارلیمنٹ کی سی زبان نہین استعمال مین لاتے۔ ممکن ہے کہ کچھ لمحون کے لیے بحث مین ایسا غُل غپاڑا مچے کہ مطلب خاک بھی سمجھ مین نہ آسے اور تقریر پریشان ہو۔ اسقدر شور ہو کہ دیو کے بھی کان کے پردے پھٹنے لگین۔ مگر جسوقت لوگون کو گمان ہوتا ہے کہ اب زبانی تقریر کے عوض لپاڈگی ہوا چاہتی ہے تو شورش از خود فرو ہو جاتی ہے۔ یا شاید یہ کہ سب کے سب زور کا قہقہہ لگائین جس سے اس امر کا اعلان ہوتا ہے کہ کسی ممبر نے کسی کو دلیل قاطع و ساطع سے شکست فاش دی یا اُسکے ذاتی عیب پر طعنہ زن ہوا۔ مگر کسی حالت مین یہ اندیشہ نہین ہوتا کہ بحث کرنے والون مین گھونسا چلنے لگے گا۔ رُوس کے دہاقین سے زیادہ نیک طینت اور صلح کُل تمام دنیا مین کسی طبقے کے آدمی نہین ہین۔ جب نشے مین نہین ہوتے تو کبھی نہین لڑتے اور جب شراب کے نشے مین چور ہوتے ہین تب بھی زیادہ تر یقین یہی ہے کہ وہ انتہا سے زیادہ محبتی ہونگے نہ کہ ناخوش مزاج یا جنگجو۔

ص ۱۳۰

اگر اُنمین سے دو آدمی باہم شراب پینے لگتے ہین تو غالبًا چند ہی منٹ مین بڑی سرگرمی کے الفاظ مین وہ ایک دوسرے سے محبت اور خلوص کا اظہار کرینگے اور اکثر اوقات باہم بغلگیر ہوکر اپنے الفاظ کی صداقت کا بیّن ثبوت دینگے اگرچہ کبھی پہلے کا تپاک آپس مین نہو۔

گانون کے جلسون مین ایک اسپیکر* ہوتا ہے اور وہی گانون کا مکھیا ہوتا ہے۔ مخرج کے لحاظ سے اسپیکر کے لفظ استعمال کرنے مین اسقدر اعتراض نہین ہوسکتا ہے جسقدر لفظ پریسڈنٹ کے استعمال مین اعتراض ہوسکتا ہے۔ مگر اسپیکر عام ممبرون کی طرح اس مجمع مین اکثر شریک ہوتا ہے۔ یہ اعتراض البتہ کیا جاسکتا ہے کہ اسپیکر اور ممبرون کی نسبت کم بولتا ہے۔

الغرض گانون کا سرغنہ اُس مجمع کا خاص مکھیا ہوتا ہے اور ایک تمغہ ہوتا ہے جسکو گلے مین پہنتا ہے جو ایک باریک پیتل کے چین سے لٹکا رہتا ہے۔ مگر اسکے فرائض بہت ہی کم ہوتے ہین۔ یہ اُس فرائض کا کوئی جزو نہین ہے کہ جو لوگ بحث مین مُخل ہون اُنکو داب و آداب کی طرف مائل کرے۔ اگر وہ کسی آنریبل ممبر کو کوڑھ مغز بنائے یا کسی تقریر کرنے والے سے مختصر طور پر کہے کہ اپنی زبان بند کرلے تو اسکا اُسکو کوئی خاص استحقاق نہین حاصل ہے۔ مگر صرف اس استحقاق سے کہہ سکتا ہے کہ مدت سے ایسا ہوتا آیا ہے اور یہ استحقاق کل موجودہ ممبرون کو مساوی حاصل ہوتا ہے۔ اور اگر کوئی خود اُس مکھیا کو ان الفاظ سے یاد کرے تو وہ بھی سزاوار نہین۔ عام طور پر بیشک یہ کہہ سکتے ہین کہ طرز کلام وضوابط جلسہ کے لیے کوئی سخت قواعد نہین مقرر ہین۔ ضلع کا سرغنہ صرف اُسوقت سب سے آگے بڑھ کے پہونچتا ہے جب اسکی ضرورت ہوتی ہے کہ جلسے کا لُب لُباب ظاہر کیا جائے۔ ایسے موقعون پر وہ مجلس سے ذرا علیحدہ کھڑا ہوتا ہے اور کہتا ہے کہ اے راسخ الاعتقادو کیا تمنے ایسا ہی فیصلہ کیا ہے۔ اسپر مجمع سے غالبًا یہی آواز آئیگی۔ ہان ہان ہم متفق ہین۔ ہم متفق ہین۔

---

* جو شخص تقریر کرتا ہے۔

مجالس دیہی انھین کلمات سے عموماً انجام پاتی ہین- مگر بعض اوقات ایسا اتفاق بھی ہوتا ہے کہ آرا ئین اس درجہ اختلاف کامل ہوتا ہے کہ اس امر کا معلوم ہونا کہ دونون فریقون مین سے کس فریق کی طرف کثرت راے ہے محال ہو جاتا ہے- ایسی حالت مین سرغنہ ایک فریق سے کہتا ہے کہ دہنے جانب کھڑے ہو اور دوسرے فریق سے کہتا ہے کہ بائین جانب کھڑے ہو- بعد ازان دونون فریقون کے آدمی گنے جاتے ہین اور جدھر کم ہوتے ہین وہ شکست پاتا ہے کیونکہ کوئی شخص خواب مین بھی خیال نہین کر سکتا کہ مکھیا کی راے سے کھلے بندون مخالفت کرے-

تقریباً نصف صدی گذری ہوگی یہ کوشش کی گئی تھی کہ مجالس دیہی کا انتظام قواعد مطبوعہ کے ذریعے سے صوبۂ ڈرمشٹس کے دہقانیون مین کیا جاے- اور اور رفاہ کے امور مین یہ امر جاری کیا گیا کہ سب لوگ اپنی اپنی راے لکھکر ایک صندوق مین وہ کاغذ ڈالتے جائین اور کثرت آرا سے فیصلہ ہو- مگر اس قاعدۂ جدید مین کبھی مضبوطی نہین ہوئی اس انتخاب کو دہاقین نے ناپسند کیا اور بہ نظر تحقیر کہنا شروع کیا کہ یہ انتظام کیا بازیچۂ اطفال ہے- اسمین ایک امر اور غور کرنے کے قابل ہے کہ اُدھر تو شہنشاہ نکولس بڑے ہی جابر تاجدار اور خودی اور خود رائی کے پُتلے تھے اور تمام یورپ کے اُس گروہ کے سرغنہ تھے جو رعایا کی آزادی کے خلاف تھا اور اِدھر اُسی خود راے شہنشاہ نے اپنی کرورون رعایا مین یہ قاعدہ جاری کیا کہ کثرت راے سے رعایا جسکو منتخب کرے وہ شریک حکمرانان ملک ہو- اس تضاد کو ملاحظہ فرمائیے- مگر روس مین یہ اجتماع ضدین اکثر پائیے گا-

جماعتون مین اکثر ایسا بھی ہوتا ہے کہ کسانون کی چند عورتین شریک ہوتی ہین یہ خاصکر شمالی صوبون مین ہوتا ہے کیونکہ وہان کے مرد ہمیشہ بکثرت گانؤن مین حاضر نہین رہتے- یہ وہ عورتین ہین جو اپنے شوہر کی غیر حاضری یا وفات کی سبب سے خاندان کی مکھیا ہو جاتی ہین اور اس حیثیت سے وہ حاضری کی مستحق ہوتی ہین- کبھی

اس بات پر کوئی معترض نہین ہوا کہ عورتین بحث مین شریک ہون۔ مجلس دیہی کے امور متعلقۂ رفاہ عام کی نسبت وہ شاذ و نادر ہی گفتگو کرتی ہین اور اگر ایسے موقعون پر وہ رائے زنی کی جرأت بھی کرین تو بھی اسکا شاذ ہی موقع ملیگا کہ کوئی اُنکی طرف متوجہ ہو کیونکہ رُوس کے دہاقین مین حال کے اس مسئلہ کا خیال نہین پیدا ہوا ہے کہ عورتون اور مردون کے حقوق مساوی ہونے چاہیین۔ وہ عورتون کی نسبت اپنی رائے اس سادی مثل سے ظاہر کرتے ہین (اُسکے بال لمبے ہین مگر دل چھوٹا) ایک مثل ہے کہ سات عورتون کی ملا کر صرف ایک روح ہوتی ہے اور اُسپر طرّہ یہ کہ بعض کے نزدیک عورتون کی روح مطلق ہوتی ہی نہین ہے بلکہ صرف ایک طرح کا بخار ہوتا ہے۔ پس عورتین جو غیر ذی روح ہین اسکی مستحق نہین ہین کہ اُنکی طرف چندان توجہ کیجائے مگر ایک خاص عورت جو خاندان کی سرغنہ ہو وہ البتہ اِسکی مستحق ہے کہ کل امور کی نسبت رائے زنی کرے جو اُسکے خاندان سے بخط راست تعلق رکھتے ہین۔ مثلاً اگر یہ امر تجویز کیا جاے کہ خاندان کا حصۂ اراضی گھٹایا یا بڑھایا جاے تو اُسکو اجازت دیجائیگی کہ آزادی کے ساتھ اس امر کی نسبت رائے دے اور جو مرد اُسکے بیٹے ہین اُنکے ذاتی عیوب پر بھی کسی قدر طنز کرے۔ اسمین شک نہین کہ اُس عورت سے اُس مرد کو بھی مغلظہ گالیان سننی پڑتی تھین۔ اگر مرد اُسکو ایک گالی دیتے تو وہ بیس سُناتی۔ اگر کسی نے کوئی طعنہ دیا تو اُسکے گھر تک کی خبر لے لیتی اور جب کہ دلیل و برہان اور طعن و طنز کارگر نہین ہوتا تو ضرور ہے کہ وہ اس طرح پر قسمت آزمائی کریگی کہ دھاڑین مار مار کر رونے لگے اور دیکھے کہ اس سے لوگون کے دل پسیجتے ہین اور ہمدردی کرتے ہین یا نہین مگر روسی دہاقین کا دل پسیجنا معلوم۔

چونکہ مجلس دیہی ایک ایسا جلسہ ہے جسمین کل موضع کے خیالات کا من کل الوجوہ اظہار ہوتا ہے۔ لہذا دہقانیون کی آبادی کے اچھے اور بُرے خیالات دونون کا یہ مجلس آئینہ ہے۔ اُسکے فیصلے عموماً صاف صاف طور پر کیے جاتے ہین تاکہ عام فہم

ص ۱۳۱

ہون اور اُنکا عملدرآمد ہوسکے۔ مگر بعض اوقات بُری چیزون کے اثر سے خصوصاً شراب کے نشے مین وہ اصل امر سے بہکنے لگتے ہین۔ اس قسم کا ایک اور واقعۂ دلچسپ میرے زمانۂ قیام آئیونوُنکا مین بھی ہوا تھا۔ امر متنازعہ فیہ یہ تھا کہ اُس گانون مین جن شراب کی دُکان ہونی چاہیے یا نہین۔ ایک قصبے کا ایک تاجر یہان دُکان کھولنا چاہتا تھا۔ اور اُسنے کہا تھا کہ جلسۂ دیہی کو مین ایک سالانہ رقم دیا کرونگا بشرطیکہ دُکان کھولنے کی اجازت مل جاے۔ جو ممبران جلسۂ دیہی زیادہ جفاکش اور معزز تھے اُنھون نے اور اُنکی تائید مین کل اُناث موضع نے اس تجویز سے سخت مخالفت کی۔ اُنکو خوب معلوم تھا کہ جن شراب کی دُکانین ضرور کئی خاندانون کو لے ڈوبینگی۔ مگر اُس اولوالعزم سوداگر نے دلائل قاطعہ سے بہت سے ممبرون کو ترغیب دی اور اپنے حق بجانب فیصلہ کرانے مین کامیاب ہوگیا۔

جلسۂ دیہی کل امور کی نسبت جو اُسکے فوائد سے متعلق ہین بحث کرتا ہے اور چونکہ ان امور کی کبھی قانونی طور پر تشریح نہین کی گئی اور چونکہ اس فیصلے کا اپیل نہین ہوسکتا لہذا اسکے اختیارات بہت وسیع ہین۔ جلسۂ مذکور وقت مقرر کر دیتا ہے کہ فلان عرصے تک گھانس سُکھائی جاے فلان روز سے ہل چلائے جائین۔ اور اِسکا فیصلہ کرتا ہے کہ جو لوگ اپنا ٹکس معمولی وقت پر نہین ادا کرتے اُنسے کیا کارروائی کیجاے۔ اور راے دیتا ہے کہ نیا ممبر جلسے مین بھرتی کیا جاے یا نہین۔ اور پُرانے ممبر کو اس امر کی اجازت دی جاے یا نہین کہ وہ اپنا گھر بدلے۔ جلسۂ مذکور کی اراضی پر نئی عمارات تعمیر کرانے کی اجازت دینے نہ دینے کا اُسی کو اختیار ہے۔ اگر مجلس دیہی اپنے ممبرون یا کسی غیر کے ساتھ ٹھیکہ کرے تو مجلس مذکور ٹھیکے کی شرائط تیار کرتی اور اُنپر دستخط کرتی ہے۔ وقت ضرورت جلسۂ مذکور اپنے ممبرون کے خانگی امور مین بھی مداخلت دیتا ہے۔ سرغنہ وہی منتخب کرتا ہے تحصیلدار اور چوکیدار بھی جلسہ ہی مقرر کرتا ہے۔ اور اسکا بھی جلسے ہی کو اختیار ہے کہ ممبرون مین اپنی اراضی اپنی راے کے موافق تقسیم کر دے۔

ناظرین تو سمجھتے ہین کہ انتخاب کے وقت لوگون کے دلون مین بڑا جوش پیدا ہوتا ہوگا اور غل اور شور مچتا ہوگا مگر یہ راے غلط ہے۔ اسمین جوش کجا۔ سبب یہ کہ

قاعدہ عام ہے کہ کوئی شخص منتخب ہونا چاہتا ہی نہین - مشہور ہے کہ ایک مرتبہ ایک دہقان سے جو کسی جرم مین ماخوذ ہوا تھا ایک حاکم بالا دست نے کہا کہ تم اب اس قابل نہین رہے کہ جلسۂ دیہی کا کوئی عہدہ تمکو دیا جاے اور اُسنے بعوض اِسکے کہ اپنے حقوق کے گھٹنے کا افسوس کرے زمین دوز ہوکر سلام کیا اور جو نیا استحقاق اُسنے حاصل کیا تھا اُسکا بادب شکریہ ادا کیا - یہ چاہے صحیح نہو مگر اس سے ایک امر جسمین ذرا بھی شک نہین ہے ظاہر ہوتا ہے کہ روسی کسان عہدے کو بار تصور کرتا ہے نہ کہ ذریعۂ اعزاز - اِن دہقانی رعایا کی جماعت قلیل مین کوئی اولوالعزمی حصول استحقاق کی نہین ہے اور نہ تمغہ پہننے کے استحقاق کو وہان کوئی اعزاز سمجھتا ہے - تنخواہ کی نسبت اُنکی راے ہے کہ جو ذمہ داری اور تکلیف اور دقت موضع کے سرغنے کو برداشت کرنی پڑتی ہے اُسکا معاوضہ تنخواہ اور تمغے سے نہین ہوسکتا ہے - لہذا انتخاب عموماً بے لطفی اور افسردگی سے ہوتا ہے - ذیل کے بیان سے ایک بات ظاہر ہوسکتی ہے

اتوار کے دن سہ پہر کے وقت کِسان مرد اور عورت اتوار کا لباس پہن کر باہر نکلتے ہین اور عورتون کی چمکتی ہوئی پوشاک پر جو دھوپ پڑتی ہے تو اور بھی شوخ رنگ کی جھلک دکھائی دیتی ہے - اکثر اوقات یہ رنگ برابر بھورا پن لیے رہتا ہے رفتہ رفتہ لوگ گرجا گھر کے قریب ایک کُھلے ہوے میدان مین جمع ہوتے ہین - آبادی کے کُل طبقے کے آدمی جمع ہوتے ہین - گانؤن کے بالکل کنارے پر ہنس مکھ اور عنبر مو لڑکون کی جماعت ہوتی ہے جنمین سے بعض سبزے پر کھڑے ہوکر یا لیٹ کر ادھر اُدھر نظر ڈالتے ہین - اور کچھ لڑکے دوڑتے پھرتے اور کھیلتے ہین - اِنکے قریب چھوٹی چھوٹی لڑکیون کی ایک جماعت ہوتی ہے - یہ لڑکیان زیر لب تبسم کرتی ہین - اُنکی چہل اور خوشی کا سبب یہ ہے کہ ایک نوجوان ہفتدہ سالہ گانؤن بھر کا مسخرہ اِن لڑکیون کے قریب ہاتھ مین ایک شئے لیے ہوے کھڑا ہوتا ہے اور اُنسے کانا پھوسی کرکے بیان کرتا ہے کہ مین اب اس گانؤن کا مکھیا ہونے والا ہون - دیکھو تو کیا کیا مجنونانہ حرکتین کرونگا - اگر کوئی لڑکی اتفاق سے قہقہہ لگا بیٹھی تو جو بوڑھی عورتین اُسکے قریب کھڑی ہوتی ہین وہ اُسکے پاس

جا کر ترش روئی سے پیش آتی ہین۔ اور ایک ضعیفہ آگے بڑھ کر ڈانٹ کر کہتی ہے کہ اگر تو نچلی نہین بیٹھ سکتی تو جا اپنے گھر چلدے یہان شرارت نکر۔ وہ بچاری معصوم اداس ہو کر چلی جاتی ہے اور جو نوجوان لڑکا اس دل لگی کا باعث ہوتا ہے وہ اسکو ایک دل لگی سمجھتا ہے۔ اس اثنا مین بحث شروع ہوتی ہے۔ اکثر ممبر تو گپین اڑایا کرتے ہین بعض ایک چھوٹی سی جماعت کی طرف دیکھتے ہین جسمین تین کسان اور ایک عورت ہوتی ہے۔ اور ان سب سے تھوڑے سے فاصلے پر کھڑے ہوتے ہین۔ اصل مین بحث تو اس جماعت مین واقعات کی نسبت ہوتی ہے ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ ایک عورت آنکھون مین آنسو ڈبڈبائے ہوے باربار ایک ہی بات کو دہرانے لگی کہ میرا بوڑھا شوہر جو بالفعل گانون کا مکھیا ہے بہت علیل ہو گیا ہے اور اپنے فرائض منصبی کو ادا نہین کرسکتا۔

ایک دہقانی جو کل جماعت مین کمسن تھا کہنے لگا کہ اسنے تو ابھی ایک سال بھی کام نہین کیا ہے بیمار ہے تو کیا ہوا۔ اچھا ہو جائیگا۔

عورت ہچکیان لے کر کہنے لگی کہ یہ کون جانتا ہے۔ یہ خدا کی مرضی پر منحصر ہے مگر مجھے یقین نہین کہ وہ اب کھٹیا پر سے اٹھ سکے بلکہ کبھی زمین پر قدم رکھ نہ سکے گا۔ گانون کا ڈاکٹر چار بار دیکھنے آیا تھا کہ گیا ہے کہ اسکو اسپتال لے آؤ۔

دریافت کیا کہ اسکو اسپتال کیون نہین لے گئی ۔ عورت نے کہا۔ اسپتال کیونکر اسکو لے جاتی۔ لے کون جاتا۔ کیا تم اسکو کوئی بچہ سمجھتے ہو۔ اسپتال کئی کوس ہے اگر تم اسکو ایک گاڑی مین لاد دو تو کوس بھر بھی نہ جا سکے اور دم نکل جاے۔ اور پھر کون جانتا ہے کہ اسپتال مین لوگون کے ساتھ کیسا برتاؤ کیا جاتا ہے۔

معلوم ہوتا ہے کہ اسی سبب سے وہ عورت اپنے میان کو اسپتال نہین لے گئی کہ وہان لوگ اچھی طرح سے پیش نہین آئینگے۔ اس جماعت کے ایک سفید داڑھی والے آدمی نے اس عورت سے کہا اچھا بس اب بہت بک بک نکر۔ اسکے بعد اور کسانون کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ اب کچھ کارروائی نہین باقی ہے۔ گانون کا افسر پولیس آج کل مین یہان آئیگا۔ اور اگر ہمنے کوئی نیا مکھیا نہین منتخب کیا تو وہ آنکے

بلوہ مچائیگا اب ہم کس کو منتخب کرین۔ پس جب کبھی ایسا واقعہ اول لکھیا پر واقع ہوتا ہے اور جیسے ہی یہ سوال کیا جاتا ہے تو اکثر کسان زمین کی جانب دیکھنے لگتے ہین یا کسی اور طریقے سے کوشش کرتے ہین کہ اُنکی جانب لوگ متوجہ نہون کہیں اُنکا نام پیش کیا جاے جب ایک یا دو منٹ سکوت رہتا ہے تو وہ سفید داڑھی والا ایک کسان کا نام لیکر کہتا ہے کہ یہ تو موجود ہین۔ انھین کو منتخب کرو۔ یہ کبھی لکھیا ہوے بھی نہین ہین۔ کئی آدمی غل مچا دیتے ہین کہ ہان ہان انھین کو لکھیا ہونا چاہیے۔ یہ غل وہ لوگ مچاتے ہین جنکو خوف ہوتا ہے کہ ہم نہ اس بیگار مین پکڑے جائین۔ وہ بیچارہ فریاد اور الغیاث کرتا ہے۔ یہ تو وہ کہ نہین سکتا کہ مین علیل ہون کیونکہ اُسکے پھولے پھولے گال اور لال لال چہرے سے علالت کا بُطلان ہو جاتا۔ مگر اور اور وجوہ اپنے منتخب نہونے کے لیے پیش کرتا ہے اور اُنھین وجوہ سے معافی کی درخواست کرتا ہے۔ مگر اُسکی فریاد کی کوئی شنوائی نہین کرتا۔ اور کارروائی ختم ہو جاتی ہے۔ پس ایک نیا لکھیا حسب ضابطہ منتخب ہو گیا۔ انتخاب سے کہین زیادہ ضروری امر اراضی مجلس دیہی کی تقسیم ثانی ہے۔ خاندان کے سرغنہ کو اسکی کچھ بھی پروا نہین ہوتی کہ انتخاب کیونکر کیا گیا بشرطیکہ وہ خود نہ منتخب کیا گیا ہو۔ وہ بڑی متانت سے انتخاب کو قبول کریگا۔ زید ہو۔ یا بکر۔ کسے باشد۔ کیونکہ اہل دفاتر کو جلسہ دیہی کے امور مین بہت کم دخل ہوتا ہے مگر جب اراضی کی تقسیم کی بحث ہوتی ہے اور بٹوارہ کیا جاتا ہے تب وہ بے پروائی کے ساتھ تماشا نہین دیکھ سکتے کیونکہ ہر ایک خاندان کی اصلی بہبودی اُس اراضی کی مقدار پہ جو اُسکو ملتی ہے اور اُسکی ذمہ داریون پر بہت کچھ منحصر ہے۔

جنوبی صوبون مین جہان زمین زرخیز ہے اور ٹکس معمولی لگان سے زیادہ نہین ہے وہان تقسیم و بٹوارہ و اراضی کی کارروائی اور مقامون کے مقابل مین سیدھی سادی ہوتی ہے۔ اِن صوبون مین کسان چاہتا ہے کہ جسقدر زمین ممکن ہو اُسقدر لے لون۔ اور اسی سبب سے ہر ایک خاندان اُس کل اراضی کو مانگتا ہے جسکا اُسکو استحقاق ہے یعنی حصون کی اسقدر تعداد جو اُن ممبرون کی تعداد کے مطابق ہو جنکے نام آخری

ص ۱۳۳

نظر ثانی کی فہرست مین درج ہین۔پس جماعت کو کوئی مشکل امر تصفیہ نہین کرنا پڑتا۔ مجلس دیہی کی فہرست نظر ثانی سے اُن حصّون کی تعداد کا فیصلہ ہوجاتا ہے جنمین اراضی تقسیم کیجائیگی۔اور اسکا بھی فیصلہ ہوجاتا ہے کہ کس خاندان کو کسقدر تعداد حصص دیجائیگی۔ اگر کوئی مشکل امر وقوع پذیر ہوسکتا ہے تو وہ یہ ہے کہ کس خاص خاندان کو کون خاص حصہ ملیگا۔اور یہ مشکل عموماً قرعون کے ذریعے سے رفع ہوجاتی ہے۔یہ سچ ہے کہ اس امر مین اختلاف رائے ہوسکتا ہے کہ بٹوارۂ ثانیِ اراضی کب کیا جائیگا۔مگر اس مسئلے کا تصفیہ صرف جماعت کے وُوٹ سے بآسانی ہوجاتا ہے۔

شمالی صوبون کے اکثر گاؤن مین تقسیم و بٹوارۂ اراضی کی کارروائی اس سے بہت ہی مختلف ہے۔انمین زمین اکثر بنجر ہوتی ہے اور ٹکس معمولی لگان سے بڑھ جاتے ہین اور اسی سبب سے کسان کوشش کرتے ہین کہ حتی الوسع زمین کم ملے۔ان حالتون مین ذیل کے معاملات وقوع پذیر ہوسکتے ہین۔

آئیوان سے دریافت کیا گیا کہ تو اراضی جلسۂ دیہی کے کتنے حصے لیگا۔اُسنے غور کرکے آہستہ سے جواب دیا۔میرے دو لڑکے ہین اور ایک مین ہون۔لہذا مین تین حصے لونگا۔یا اگر آپ کی مرضی ہو تو اس سے کچھ کم لون۔

اسپر ایک ادھیڑ کسان جو گاؤن کا سرغنہ نہین تھا بلکہ صرف ایک ذی رعب ممبر تھا۔اور اِن کارروائیون مین سب سے سبقت لیجاتا تھا بول اُٹھا کہ کم حصے! تم جھک مارتے ہو۔تمھارے دونون لڑکے خاصے بالغ ہین اور تمکو مدد دے سکتے ہین اور اُنکی شادی جلد ہوجائیگی اور اس سے دونی محنت کرنے والی عورتین تمکو مل جائینگی۔

آئیوان نے اسکے جواب مین کہا میرا بڑا لڑکا ہمیشہ ماسکو مین کام کرتا ہے اور دوسرا لڑکا اکثر موسم گرما مین مجھے چھوڑ کے چلا جاتا ہے۔

جواب دیا گیا کہ وہ دونون روپیہ تو گھر بھیجتے ہین۔اپنے ساتھ تو روپیہ لاتے ہین۔اور جبکہ اُنکی شادی ہوجائیگی تو اُنکی بیویان تمھارے ہان رہینگی۔آئیوان اپنے مخالف کے بیان کے پہلے حصے کا جواب خاموشی سے پی گیا اور کہنے لگا خدا جانے آئندہ کیا

ص ۱۳۱

ہوگا۔ یہ کون جانتا ہے کہ وہ شادی کرین ہی گے۔

پھر جواب دیا گیا کہ تم اسکا بند وبست بآسانی کر سکتے ہو۔ اُسنے کہا۔ مین یہ نہین کر سکتا۔ اب زمانہ بدل گیا ہے۔ آج کل کے لونڈے خودسر ہین اور جب کسان کی شادی ہوجاتی ہے تو اُن سب کی خواہش ہوتی ہے کہ اپنے اپنے گھرون مین الگ الگ رہین۔ تین حصون کا مجھپر بڑا بار ہوگا۔ جواب ملا۔ نہین نہین۔ اگر وہ تمسے علٰحدہ ہونگے تو کچھ زمین بھی تمسے لینگے۔ تمکو کم سے کم چار حصے لینے چاہیین۔ وہ بوڑھی عورتین جنکے ننھے ننھے بچے ہین آدمیون کی تعداد کے مطابق حصے نہین لے سکتین۔

مجمع مین سے ایک آواز آئی۔ یہ امیر کسان ہے۔ اسکو پانچ حصون کا ذمہ دار ہونا چاہیے۔ آئیوان نے کہا پانچ حصے! مین نہین لے سکتا۔ بخدا مین نہین لے سکتا۔ سرغنہ نے آئیوان سے کہا۔ اچھا خیر تم چار حصے لو۔ اور مجمع کی طرف مخاطب ہوکر دریافت کیا۔ (کیون یہی ہونا چاہیے نہ) مجمع سے غل مچا۔ چار چار۔ بس یہ فیصلہ ہوگیا۔ اسکے بعد ایک بوڑھی عورت اُن عورتون مین سے جنکا اوپر حوالہ دیا گیا آئی۔ اِسکا شوہر دایم المرض اور معذور تھا۔ اور اسکے تین ذرا ذرا سے لڑکے تھے اور انمین صرف ایک کا اسقدر سن تھا کہ کھیت مین کام کر سکے۔ اگر فہرست نظرثانی کے مطابق بٹوارہ اراضی کی بنیاد پر سختی کیجائے تو اُسکو چار حصے لینے چاہیین۔ مگر جلسہ کے چار حصون کی ذمہ داری کا بار وہ ہرگز نہین اُٹھا سکتی تھی۔ پس اُسکو اس مقدار سے کم حصے ملنے چاہیے تھے۔ جب اُس سے دریافت کیا گیا کہ تو کتنے حصے لیگی تو اُسنے آنکھین نیچی کرکے جواب دیا۔ جو حضور فیصلہ کرین۔ کہا گیا تو تمکو تین حصے لینے چاہیین۔ عورت نے گڑگڑا کر کہا۔ چھوٹے ابّا یہ تم کہتے کیا ہو۔ تمنے کچھ سُنا اے کٹّے روسیو۔ یہ مجھے تین حصے دینا چاہتے ہین! یہ اندھیر اس سے پہلے کبھی کسی نے سُنا یا دیکھا بھی ہے۔ پیٹر کے زمانے سے میرا شوہر صاحب فراش ہو رہا ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے اُسپر جادو کردیا ہے کیونکہ کسی علاج سے اُسکو فائدہ ہی نہین پہونچتا۔ پانون تک زمین پر نہین رکھ سکتا۔ بالکل جیسے مردہ ہوتا ہے ہان فقط روٹی کھاتا ہے۔ ایک ہمسائے نے کہا تو جھک مارتی ہے۔ گذشتہ ہفتے مین وہ

ص ۱۳۵

جن شراب کی دکان پر بیٹھا تھا۔

اُس عورت نے امر متنازعہ فیہ سے گریز کر کے کہا۔ اور تو۔ گذشتہ جلسۂ دعوت مین تو نے گاؤن مین کیا کیا تھا۔ کیا تو نہین پی کے متوالا ہوگیا تھا۔ کیا تو نے اپنی بیوی کو نشے مین نہین مارا تھا اور اُسکے رونے چیخنے سے گاؤن بھر جاگ اُٹھا تھا۔ اور ابھی گذشتہ اتوار ہی کی بات ہے۔ اسے پھٹکار تجھپر۔

بوڑھے نے اس بحر طعن و تشنیع کو روک کر سختی کے ساتھ کہا۔ سنو۔ تمھین کم سے کم ڈھائی حصے لینے پڑینگے۔ اگر تم خود نہین انتظام کر سکتی ہو تو کسی سے مدد لو۔

عورت نے بڑی فریاد کر کے اور اشکون کا طوفان بہا کے پوچھا۔ یہ کیونکر ہو سکتا ہے۔ قلی کی اُجرت کے لیے مین روپیہ کہان سے لاؤنگی۔ اے بھلے آدمیو ان معصوم یتیمون پر رحم کرو۔ خدا تمکو اسکا اجر دیگا۔ اسی طرح کے اور کلمات رحم آمیز کہے۔

ان معاملات کے بیان مزید سے ناظرین کو تھکانے کی کوئی ضرورت نہین ہے کیونکہ ایسے واقعے ہمیشہ طوالت اور بعض اوقات سختی کے ساتھ ظہور پذیر ہوتے ہین۔ کل حاضرین اسمین لطف کامل اُٹھاتے ہین کیونکہ رُوس کے کسانون کی طرز معاشرت مین بٹوارۂ اراضی سب سے زیادہ ضروری امر ہے۔ اور بغیر بیحد گفتگو اور بحث کے انتظام نہین ہو سکتا۔ جب اس امر کا فیصلہ ہوگیا کہ ہر ایک خاندان کو کس تعداد کے حصے دیے گئے تو پھر نئی دقتین اسمین واقع ہوتی ہین کہ کسکو کون حصۂ اراضی ملے۔ جن خاندانون نے اپنی زمین مین کثرت سے پانس ڈالی ہوتی ہے وہ کوشش کرتے ہین کہ اُنکا پرانا حصۂ اراضی اُنکو واپس ملجاے اور جلسۂ دیہی اُنکے دعوی پر اسقدر لحاظ کرتا ہے جسقدر نئے انتظام کی رو سے لحاظ ہو سکتا ہے۔ لیکن اکثر ایسا ہوتا ہے کہ رعایا کے استحقاق اور جلسۂ دیہی دونون کے فوائد کا قائم رکھنا غیر ممکن ہو جاتا ہے۔ اور ایسی حالتون مین رعایا کے استحقاق کا اس طرح پر گلا کاٹا جاتا ہے جسکو ہماری قوم کے آدمی ہرگز جائز نہین رکھ سکتے۔ مگر اس سے کوئی بہت بُرے نتیجے نہین پیدا ہوتے۔ کسان باہم مل جل کے کام کرنے اور جلسۂ دیہی کے فوائد مجموعی کے لیے طرح دینے اور سرغنہ کی مرضی کے

مطابق بلا عذر چلنے کے عادی ہو گئے ہین - مجھے بہت سے واقعات یاد ہین جنمین کسانون نے پولیس اور صوبے کے گورنر اور خود گورنمنٹ روس کی حکومت سے کھلی ہوئی مخالفت کی مگر مین نے کبھی نہین سُنا کہ کسی مرتبہ ایک ممبر نے بھی سرغنہ کی مرضی سے مخالفت کی ہو -

صفحات بالا مین مین نے مکرر سہ کرر حصص مجلس دیہی کا ذکر کیا ہے مجھے لازم ہے کہ اس جملہ کے معنی مین بخوبی سمجھا دون تا کہ غلط فہمی نہونے پائے - حصے کے صرف یہی معنی نہین ہین کہ زمین کا ایک چپہ یا ٹکڑا ہو - اسکے برعکس اسمین ہمیشہ کم سے کم چار ٹکڑے شامل ہوتے ہین اور مختلف چپون کی ایک بڑی تعداد بھی شامل ہو سکتی ہے - یہان روسی موضعون اور مغربی یورپ کے گانون مین ایک نیا امر تفاوت کا پیدا ہوتا ہے - روس مین جلسہ دیہی کی اراضی تین قسم کی ہوتی ہے - وہ زمین جسپر گانون بنایا جاتا ہے - اراضی قابل زراعت - اور مرغزار - پہلی قسم کی اراضی پر ہر ایک خاندان کے قبضے مین ایک مکان اور باغ ہوتا ہے اور یہ خاندان کی موروثی جائداد سمجھی جاتی ہے اور مختلف اوقات کی تقسیم اراضی سے اُنپر اثر نہین پہونچتا - باقی دونون قسمون مین تقسیم اراضی بکرات ومرات ہوتی ہے - مگر کسی قدر مختلف اصول سے -

کل قابل زراعت اراضی جلسۂ دیہی پہلے تین کھیتون مین منقسم ہوتی ہے تا کہ سہ سالہ بندوبست دوران فصل کے مطابق ہو جسکا بیان کیا گیا ہے - اور ہر ایک کھیت کئی لمبے لمبے اور تنگ تنگ ٹکڑون مین منقسم ہوتا ہے مطابق تعداد ممبران کے جو اس جماعت مین ہون - وہ ٹکڑے حتی الوسع خاصیت اور رقبے مین ایک دوسرے کے مساوی ہوتے ہین بعض اوقات زمین کی خاصیت کے مطابق کھیت کو کئی حصون مین منقسم کرنا لازم آتا ہے اور پھر اُنمین سے ہر ایک حصے کو مکرر اسقدر ٹکڑون مین منقسم کرتے ہین جسقدر کی ضرورت ہو - پس ہر حالت مین ہر ایک خاندان کے پاس کم سے کم ہر کھیت مین ایک نہ ایک ٹکڑا ضرور رہتا ہے - اور جن حالتون مین مکرر تقسیم کرنے کی ضرورت ہوتی ہے اُنمین ہر ایک خاندان کے پاس کھیت کے ہر ایک حصۂ منقسمہ مین ایک ٹکڑا ہوتا ہے - تقسیم اول اور تقسیم ثانی کی پیچیدہ کارروائی خود

کسان کرتے ہین اور پیمایش کی جریبون سے مدد لیتے ہین۔ تقسیم کی صحت واقعی انتہائی حیرت خیز ہے۔

مرغزار جو گھانس کی پیداوار کے لیے محفوظ رکھا جاتا ہے اُسی قدر تعداد حصص مین منقسم ہوتا ہے جسقدر تعداد مین اراضی قابل زراعت۔ مگر اُنمین تقسیم اور بٹوارہ غیر معین اوقات مین نہین ہوتا بلکہ سالانہ۔ ہر سال ایک روز جو جماعت کی طرف سے معین ہوتا ہے اہل موضع کی ایک جماعت اپنی جائداد کے اُس حصے کی طرف جاتی ہے اور اُسکو ضروری تعداد حصص مین منقسم کرتی ہے۔ بعد ازان قرعے ڈالے جاتے ہین اور ہر خاندان فوراً اُس حصے کی دِرَو کرتا ہے جو اُسکے نام نکلتا ہے۔ بعض جماعتون مین کل کسان باہم ملکر مرغزار مین دِرَو کرتے ہین اور پھر سوکھی گھانس کو قرعے ڈالکر خاندانون مین تقسیم کر دیتے ہین مگر یہ طریقہ کسی طرح اسقدر عام استعمال مین نہین ہے۔

چونکہ کُل اراضی مجلس دیہی اس طرح پر ایک بڑے چک سے کسی قدر مشابہ ہوتی ہے لہذا یہ ضروری امر ہے کہ زراعت کی نسبت چند قاعدے وضع کیے جائین۔ ایک خاندان اپنے حصے کی اراضی مین جو چاہے بووے۔ مگر ایک خاندان وقت مقررہ کے قبل خریف کی فصل مین ہل نہین چلا سکتا کیونکہ اس سے اور خاندانون کے حقوق مین دست اندازی ہوگی جو کِشت بے ترددکو چرائی کے لیے کام مین لاتے ہین۔

یہ کچھ کم تعجب خیز امر نہین ہے کہ اراضی کے لیے یہ ناشایستہ ابتدائی طریقہ اُنیسوین صدی تک بخوبی جاری رہا۔ اور طرّہ یہ کہ جس اصول بزرگ کا یہ طرز ایک ضروری حصہ ہے اُسکو بہت سے ذکی الطبع آدمی خیال کرتے ہین کہ آیندہ زمانے کا ایک بڑا اصول ہوگا۔ اور سوشل اور پولٹکل برائیون کے لیے گویا اکسیر اعظم کا کام کریگا۔ اِن امور کا بیان رُوس کی سوشل تاریخ کا ایک دلچسپ باب ہوگا۔

ص ۱۳۱

صؔ ۱۰۱

# باب ساتوان

## مجالس دیہی اور اُنکا انجام

مجالس دیہی کیونکر برقرار رہین اور آیندہ اُنسے کیا نتیجے پیدا ہونگے۔ عہد موجودہ کے اوائل مین جوش اصلاح و رفاہ عام۔ خوف پُرُولٹیریئیٹ۔ انگریزی اور روسی طرز وضع قوانین کا مقابلہ۔ قومی امیدین۔ مجالس دیہی کے نتائج خراب۔ آیندہ کی مجالس دیہی۔ قصبون کی پُرُولٹیریئیٹ۔ حالت موجودہ۔

ناظرین غالباً واقف ہونگے کہ چند سال گذرے رُوس مین بڑے بڑے امور رفاہ عام کے جاری ہوے تھے یعنی غلامان خانہ زاد کی آزادی اور لُوکَل سِلف گورنمنٹ کا طرز نوی وغیرہ وغیرہ۔ اور لوگ خواہ مخواہ متحیر ہونگے کہ یہ کیونکر اتفاق ہوگیا کہ دہاقین کے جلسۂ دیہی کے ناشائستہ اور عجیب وغریب ضابطہ وآئین نے حکمرانان بالادست کے طوفان رفاہ کا مقابلہ کیا اور اُس طوفان کو ہٹا دیا۔ مین اب اِس عجیب وغریب امر کو بیان کرتا ہون۔ کچھ اِس سبب سے کہ یہ مضمون فی نفسہ دلچسپ ہے اور کچھ اس سبب سے کہ مجھے امید ہے کہ مین اسکے ذریعہ سے رُوس کے زمانۂ موجودہ کے تربیت یافتہ طبقے کے لوگون کی انوکھی حالت دماغی کی نسبت کچھ نئی باتین ظاہر کرسکونگا۔

جب ۱۸۵۸ء مین یہ ظاہر ہوگیا کہ غلامان خانہ زاد عنقریب آزاد کیے جائینگے تو بہت سے لوگون نے فرض کرلیا کہ جلسۂ دیہی موضع کا قاعدہ بالکل شکست ہوجائیگا۔ اور کچھ نہین تو از سرتاپا بدل تو دیا جائیگا۔ اُسوقت بہت سے روسی جوش کے ساتھ انگریزی آئین وضوابط پر عشق عشق کرتے تھے اور سب کو یقین تھا کہ اِنگلستان نے تجارت اور حرفت مین افضلیت اِس سبب سے حاصل کی ہے کہ اول تو ہر فرد بشر کو آزادی حاصل ہے دوسرے تجارت کے صیغے مین بلا روک ٹوک کمپنیان باہم مقابلہ کرتی ہین۔

یہ اصول جماعت دیہی کے اصول سے بالکل متناقض ہین کیونکہ جلسۂ دیہی کے اصول کے روسے کسان مجبور کیے جاتے ہین کہ زمین ضرور لین۔ جلسۂ دیہی کے اصول کے مطابق اولوالعزم کسان اپنے سے کم اولوالعزم کسان کی زمین نہین لے سکتا اور ہر ہر ممبرون کی آزادی افعال پر بہت کچھ روک ٹوک رکھتا ہے۔ پس لوگون نے راے زنی کی کہ اصول جلسۂ دیہی چونکہ حال کے خیالات ترقی سے مطابقت نہین کھاتے لہذا آزادی کے نئے زمانۂ حکومت مین جو عنقریب جاری ہونے والی تھی جلسۂ دیہی باقی نہین رہیگا۔

ص ۱۳۱

جیسے ہی یہ خیالات بذریعۂ اخبارات شائع ہوے ویسے ہی بڑی سختی کے ساتھ اُنپر لے دے ہونے لگی طعن و تشنیع کرنے والون کے مجمع مین دو جماعتین تھین اور دونون کی دو صفتین۔ یہ محب وطن اعلی تربیت یافتہ روسیون کی ایک چھوٹی سی جماعت تھی جسکے شرکا اُن کُل چیزون کو جو خاص روسی تھین تہ دل سے پسند کرتے تھے۔ اور اُنکی عادت تھی کہ مغربی یورپ کی نئی ترقی کے سامنے کبھی زانوے ادب تہ نہین کرتے تھے۔ ان حضرات نے ایک خاص اخبار مین جو حال مین اُنھون نے جاری کیا تھا اپنے ہموطنون سے کہا کہ مجلس دیہی ٹھیٹھ روسی طریقہ اور قابل عزت ہے جس نے گذشتہ زمانے مین غلامی کے مضار کو کم کردیا تھا اور جو بے شبہہ آیندہ زمانے مین غلامان آزاد کو فوائد بے بہا بخشیگی۔ دوسری جماعت کا ایک مختلف ہی جوش و خیال تھا اُنکو قومی خصوصیتون سے کوئی ہمدردی نہ تھی۔ نہ تقدم زمان کی کوئی فضیلت مانتے تھے۔ وہ اِس دلیل کو باعث افضلیت نہین سمجھتے تھے کہ جلسۂ دیہی ٹھیٹھ روسی اصول کے مطابق ہے اور بہت قدیم زمانے سے چلا آتا ہے اُنکا میلان طبع یہ نہ تھا کہ کسی خاص قوم یا ملک کی باتون پر محدود رہین نہ پُرانے زمانے کے خیالات کی وقعت کرتے تھے اس سے وہ بالکل آزاد تھے وہ اِس مجموعۂ ضوابط کو صرف فائدے کی نظر سے جانچتے تھے۔ مگر اُنکو اپنے فرقۂ مخالف سے اس امر مین البتہ اتفاق تھا کہ جلسۂ دیہی کا محفوظ رکھنا مزارعین کے اخلاق کی درستی اور اصلی بہبودی پر فیض رسان اثر ڈالیگا۔ آرام کی نظر سے یہ ضروری ہے کہ اِس آخری جماعت کو کسی خاص نام سے پکارین مگر مین مُقِر ہون کہ مجھے انتخاب نام مین

کسیقدر دقت ہے۔ مین ان حضرات کو سوشلسٹ نہین کہہ سکتا کیونکہ بہت سے آدمیون کی عادت ہوگئی ہے کہ بے اختیار اِس لفظ مین داغ لگا دیتے ہین اور یقین کرتے ہین کہ کُل آدمی جنپر یہ لفظ صادق آتا ہے ضرور باغی ہونگے۔

اس قسم کی غلط فہمیون سے بچنے کے لیے بہتر ہے کہ اُنکو اخبار کمیٹم پُرری کے حامی کہین جسمین اُنکے خیالات ظاہر ہوتے ہین۔

اِسلاوُوفلس اور کمیٹم پُرری کے حامی گو یہ دونون فرقے ایک دوسرے سے اکثر امور مین بہت ہی مختلف تھے مگر دونون کا مقصد اصلی ایک ہی تھا۔ وہ بڑی دانشمندی سے کہتے تھے کہ جلسۂ دیہی کے جو اصول زمین کے پٹّے دینے کے ہین اُنمین لوگون کے عام خیالات سے کہین زیادہ فائدہ ہے اور جسقدر دقتین اِسمین لوگ سمجھتے تھے اِسمین بہت ہی کم تھین۔ اُنھون نے اپنے کو صرف انھین عملی فائدون پر محدود نہین کیا جن سے عام لوگون کو بہت ہی کم لطف آتا تھا بلکہ اُنھون نے بیان کیا کہ جلسۂ دیہی نہ صرف زمانۂ موجودہ بلکہ زمانۂ آیندہ کے لیے بھی فائدہ بخش ہوگا اُسکے قائم رکھنے مین رُوس کے پاس یقیناً نہایت حکمی علاج اُن عوارض کے دور کرنے کا ہوگا جو مغربی یُورپ کے سوشل طرز انتظامی مین موجود ہین اُنکو مغربی یُورپ کی سوشل حالت سے دلی نفرت تھی فریق ثانی کو کوئی وجہ نہین تھی کہ اُسوقت اُنکی تردید کرین گو اُنکی محزون و مغموم پیشین گوئیون کا اُنکو یقین نہین تھا۔ تربیت یافتہ رعایا کے دلون پر اس بات کا عقیدہ جم گیا کہ جلسۂ اراضی کے طرز انتظام کو قائم رکھنا چاہیے تاکہ اِس بلاے ناگہانی سے رُوس محفوظ رہے۔

یہ خوف بلا جسکو غیر موزون طور پر پرولٹیریٹ کہتے ہین اب تک رُوس مین اکثر پایا جاتا ہے اور مین نے اکثر اسکی تحقیقات مین دقتین اُٹھائی ہین کہ اس لفظ کے ٹھیک ٹھیک معنی کیا ہین۔ مگر مین یہ نہین کہہ سکتا ہون کہ میری سعی مشکور ہوئی یا نہین۔ اس بلاے ناگہانی کا خوف صرف ڈر کا ہی ڈر کا ہے۔ اس بلا سے مراد پُرانے دشمن افلاس سے ہے۔ لیکن جب ہم قریب تر کے معنی لیتے ہین تو ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ یہ بلا

ایک بڑے عظیم الشان عفریت کا درجہ حاصل کرتی ہے اور کُل آدمی جن کے پاس غیر ممکن الانفکاک جائداد غیر منقولہ نہین ہوتی وہ افلاس کے دائرے مین سمجھے جاتے ہین۔ القصہ آزمایش کے وقت وہ ویسی ہی بے معنی بَلا نکلتی ہے جسکو کوئی بیان نہین کرسکتا جیسے بچے کے ڈرانے کے لیے کہتے ہین بی شادی آگئی۔ جُوجُو آگیا۔ اور چونکہ اُسکی ماہیت سے کوئی واقف نہین ہوسکتا لہذا عدم واقفیت سے لوگ اُس سے اور بھی تھراتے ہین۔

اس خیال نے جو اثر عوام کے دل پر اور غلامان خانہ زاد کی آزادی کے وقت وضع قوانین پر ڈالا تھا وہ ایک بہت بڑا مشہور واقعہ ہے اور بہت کچھ قابل توجہ۔ کیونکہ اس سے روسیون اور انگریزون مین ایک امر خاص کے فرق ظاہر کرنے مین مدد ملتی ہے۔ یہ کُلیہ ہے کہ انگریز زمانۂ حال کے مختلف تعلقات مین اسقدر مصروف ہین کہ وہ زمانۂ استقبال کا دردسر نہین خریدتے مگر تاہم اکثر اِسطرح کے فعل ہم سے سرزد ہوتے ہین کہ گویا ہم اُسی بھونڈے اعتقاد مین خود شریک ہین۔ جب ہم سے کہا جاتا ہے کہ آیندہ نسلون کے فوائد پر غور کرین تو ہم کہتے ہین کہ "دن کا گناہ اُسی دن کے لیے کافی ہے" اور جو لوگ زمانۂ موجودہ سے ہماری توجہ ہٹانا چاہتے ہین اُنکو ہم یہ عیب لگاتے ہین کہ وہ خواب غفلت مین ہین اور خیالی پلاؤ پکاتے ہین۔ ایک بزرگ مقدس جو بے جھجک اور بڑے اعتقاد کے ساتھ پیشین گوئی کرتا ہے کہ ہماری کوئلون کی کھانین عنقریب ضائع ہونے والی ہین یا فصاحت و بلاغت کے ساتھ بیان کرتا ہے کہ ایک بڑی سخت قومی تباہی ہم پر پڑنے والی ہے اُسکی طرف تھوڑی دیر کے لیے شاید عوام متوجہ ہون۔ مگر جب ہم سُنتے ہین کہ وہ تباہی ہماری زندگی مین نہین آنے والی ہے تو ہم ملائم الفاظ مین جواب دیتے ہین کہ آیندہ کی نسلون کو اپنی خبرداری اپنے آپ کرنی چاہیے۔ اور یہ عقل کے خلاف ہے کہ ہم سے امید کی جائے کہ ہم اُنکا بوجھ اُٹھائین۔ جب ہمکو آئین و قوانین وضع کرنے پڑتے ہین تو ہم ہوشیاری سے پھونک پھونک کے قدم رکھتے ہین اور ہم یہ تکلیف نہین برداشت کرتے کہ دریافت کرین کہ جو علاج ہمنے اختیار کیا ہے وہ مسائل علمی کے مطابق ہے

یا نہین بلکہ اوسط درجہ کی عقل اور تجربے سے اسکے دفعیے کے لیے سیدھے سادے علاج پر ہم قانع ہو جاتے ہین۔ القصہ ان مشہور پیشین گوئیون کے مرقع مین کسیقدر اصلیت بھی ہے جو اسٹانگٹ فلیٹ نے کی تھین اور جنسے انگلستان کو چھچھوندر سے مشابہت دی گئی ہے یعنی ایک اندھا اور محنتی جانور جو ہمیشہ زمین کے اندر ہی اندر کام کرتا جاتا ہے۔

روسیون کو ہم درجۂ اعتدال سے بھی متجاوز پاتے ہین۔ اُنکے رفارمرون نے عملی سیاست مُدن کے مدرسے مین تعلیم نہین پائی ہے بلکہ اُس اسکول مین تعلیم پائی ہے جہان یہ سکھایا جاتا ہے کہ پولیٹکل امور پر صرف غور کیا کرو۔ چاہے عملاً کچھ نہ کرو۔ پس جب وہ بغرض وضع قانون کسی سیدھی سادی بات کی بھی آزمایش شروع کرتے ہین تو اُس سیدھی سادی بات کو ایسی بڑی پولیٹکل اور سوشل وقعت دی جاتی ہے کہ وہ معاً ایک مسئلۂ عظیم بن جاتی ہے۔ اِدھر ہم کئی صدی سے ایک ایسے راستے مین ٹٹول کر چلتے ہین جسکی ابھی تحقیقات بھی نہین ہوئی اور اُدھر روسی کم سے کم شروع صدی گذشتہ سے باشندگان ممالک غیر کے تجربے کی مدد سے ہمیشہ اُس ملک کے نقشے تیار کرتے جاتے ہین جو اُنکے سامنے واقع ہے اور نئے نئے پولیٹکل مسائل کے مطابق وہ بڑے بڑے لمبے ڈگ بھرنے لگے۔ جن لوگون نے اس قسم کی تعلیم پائی ہے وہ صرف سیدھے سادے علاج پر قانع نہین ہوسکتے جو صرف ایک ساعت کے نقص کو کم کرسکتا ہے بلکہ وہ چاہتے ہین کہ نقص کی بیخ کنی کرین۔ اور ایسے قوانین وضع کرین جو اُنکے اور آیندہ نسل دونون کے کام آئین۔

یہ میلانِ طبع موجودہ عہد حکومت مین خاص کر بہت ہی زیادہ تھا اور تربیت یافتہ طبقے کے لوگون کو بخوبی تمام یقین ہوگیا تھا کہ شہنشاہ نکولس کا طرز تمدن غلطی پر مبنی ہے۔ مگر ملک کا ستارہ اب چمکنے والا ہے ہر امر مین اصلاح کی ضرورت ہے کُل سوشل اور پولیٹکل عمارت کو بالکل جدید اصول سے از سر نو تعمیر کرنا چاہیے۔ اب ہمکو اُس آدمی کی حالت پر غور کرنا چاہیے جو عمارت کے کام سے کوئی علمی واقفیت نہین رکھتا اور اُسکو دفعتہً ایک بڑی عمارت بنوانی پڑتی ہے جسمین آرام اور تفریح کے کُل نو ایجاد کام ہونے چاہیین۔ اُسکی پہلی کوشش کیا ہوگی۔ غالباً وہ فوراً علم تعمیرات کی نسبت نئے نئے مستند مصنّفون کی تصانیف

مطالعہ کریگا اور جب مسائل عام پر حاوی ہو جائیگا تو وہ بتدریج تفصیلی مسائل کی طرف خود متوجہ ہوگا۔ روسیون نے بعینہٖ یہی کیا جب اُنھون نے دیکھا کہ ہم پر فرض ہے کہ پولٹیکل اور سوشل عمارت کو از سرِ نو تعمیر کرین تو بڑی سرگرمی سے نئے نئے انگریزی اور فرنچ اور جرمن مصنفون کی کتب پولٹیکل سوشل کو مطالعہ کیا

جو لوگ سفر کی کتابون کو پڑھتے ہین اور خود کبھی اپنے ملک سے باہر نہین جاتے اُنکو ممکن ہے کہ ناشائستہ ملکون کے خطرون اور مصائب کی نسبت مبالغے کے ساتھ خیالات پیدا ہون۔ وہ پڑھتے ہین کہ وحشی قومین ہوتی ہین۔ جری ڈکیت۔ خونخوار جنگلی جانور۔ زہریلے سانپ۔ مہلک بخار۔ وغیرہ وغیرہ اور وہ خواہ مخواہ متحیر ہوتے ہین کہ انسان ایسے خطرون مین ایک ہفتہ بھی کیونکر زندہ رہ سکتا ہے۔ لیکن اگر اسکے بعد وہ اُن ملکون کو دیکھین جنکا بیان پڑھا ہے تو اُنکو حیرت کے ساتھ ظاہر ہو کہ گو بیان مین مبالغہ نہ کیا گیا ہو تاہم ایسی حالتون مین زندہ رہنا ایسا مشکل نہین ہے جیسا خیال کیا گیا تھا۔ اب سنیئے کہ جن روسیون نے مغربی یورپ کے طرز تمدن کا حال پڑھا تھا وہ اکثر اسی قسم کے لوگ تھے جو گھر سے باہر نہین نکلتے اور سفرنامے بہت پڑھا کرتے تھے مبالغہ آمیز خیالات اُنکے دماغ مین سما گئے۔ اور اُنھون نے یہ سیکھا کہ مغربی یورپ کے طرز تمدّن سے اسقدر خوف کرین جسقدر ہم لوگ نہین کرتے جو اُسکے عادی ہو گئے ہین۔ بیشک یہ ممکن ہے کہ اس امر کی نسبت اُنکے خیالات ہمارے خیالات کی نسبت زیادہ صحیح ہون اور اُن لوگون کی طرح جو آرام کے ساتھ کوہ آتشین کے ڈھالو مقامون مین رہتے ہین ایک روز اپنے فرضی آرام کی حالت سے دفعتہً چونکا دیے جائین مگر یہ بالکل مختلف بحث ہے۔ اِسوقت مین یہ کوشش نہین کر رہا ہون کہ سوشل خطرون کی نسبت جو سختی برداشت کرنے کے ہم عادی ہین اُسکا جنبہ کرون بلکہ صرف یہ سمجھانا چاہتا ہون کہ روسیون نے جو افلاس سے ذرا بھی واقفیت نہین رکھتے اُس سے محفوظ رہنے کے لیے اسقدر دور اندیشی اور احتیاط موفور کیون کی۔

مگر سوال یہ ہے کہ جلسۂ دیہی کے اصول کے قائم رکھنے سے یہ نتیجہ کیونکر نکل سکتا ہے ور یہ حزم و عاقبت اندیشی کہان تک کامیاب ہو سکتی ہے۔

جن لوگون نے سوشل سائنس کے رموز کا مطالعہ کیا ہے اُنھون نے عموماً یہ نتیجہ نکالا ہے کہ طرز تمدن مین نقص خاص کر اس سبب سے پیدا ہوا کہ کسان اور چھوٹے چھوٹے مالکان اراضی اپنی ملکیت سے خارج کیے گئے اور دفعیہ اُس قسم کے آئین و قوانین کے وضع کرنے سے ممکن ہے جنسے دہاقین کو قبضۂ اراضی دلایا جائے اور اِس امر کا سدّباب کیا جائے کہ وہ کاشتکاری سے علیحدہ کردیے جائین - مین جرأت کر کے کہتا ہون کہ دنیا مین کوئی جماعت انتظامی اس کام کو رُوس کے طرز جلسۂ دیہی سے زیادہ موثر طریقے سے نہین انجام دیتی - فی زماننا سلطنت مذکور کی قریب قریب نصف اراضی قابل زراعت اسکے ذریعہ سے دہاقین کے قبضے مین ہے اور کوئی اولوالعزم مہاجن یا سوداگر یا پہاڑ کے نیچے کا رہنے والا اُسپر دست تصرّف دراز نہین کرسکتا اور ہر ایک کسان کو صرف اِس سبب سے کہ وہ وہان پیدا ہوا تھا قریب قریب ایک استحقاق غیر منفک اُس زمین کے ایک حصہ کی نسبت حاصل ہے - جب مین نے کہا کہ کاشتکار قریب قریب ۵/۶ حصہ آبادی مین ہین اور یہ امر از بس مشکل بلکہ عام حالتون مین قریب قریب محال ہے کہ کسان اپنے تعلق کو جلسۂ دیہی سے منقطع کر سکے تو اس سے فوراً ظاہر ہو جائیگا کہ اگر وہان کے فلسفیون کے مسائل صحیح ہین تو رُوس مین جلسۂ دیہی کے عوض مغربی یورپ کے طرز تمدن کا قائم ہونا محال ہو جائیگا - جو بڑی بڑی امیدین حال مین کی جاتی ہین اگر تجربے سے وہ بر آئین تو یہ تسلیم کیا جائیگا کہ اگر روسی اسپر ناز کرین تو میز یبا اور اگر وہ دعوی کرین کہ اُنھون نے کامیابی کے ساتھ ایک نہایت ادق اور ضروری مسئلہ سوشل کو حل کر دیا تو حق بجانب اُنکے ہے -

مگر سوال یہ ہے کہ کیا عقل باور کرسکتی ہے کہ یہ بڑی بڑی امیدین بر آئینگی - یہ بیشک ایک مشکل سوال ہے - مگر ایسا نہین ہے کہ اسکا کوئی جواب ہی نہ دیا جاسکے گو پیشین گوئیان کرنا ہمیشہ خطرناک امر ہے تاہم حالت موجودہ مین اکثر ایسی ایسی باتین شامل ہوتی ہین جنسے آیندہ کی نسبت کسیقدر علامات ظاہر ہو جاتی ہین - اگر یہ تجویز صرف ایک فلسفی کے دماغ مین رہتی یا فلسفیون کی چند جماعتون کے خیالات پر محدود رہتی

توشاید بوجوہ لوگ اُسکو نظر حقارت سے دیکھتے کہ یہ ایک شیخ چلّی کا خواب وخیال ہے - مگر ایسے خیال کو جسنے آئین و قوانین مُلکی کا درجہ حاصل کیا ہے ہم اُس طرح بے تکلّف خیالی پلاؤ نہین کہہ سکتے - گو ہم ہر قسم کی سوشل بھلائیون کے جسکو وہ اکسیر سمجھتے ہین قائل نہون تاہم ہمپر فرض ہے کہ سوشل سائنس کے اِس عظیم الشان تجربے کو بغور مطالعہ کرین جسکی کامیابی پر چالیس کروڑ بنی نوع انسان کی سچّی اور اخلاقی بہبودی بہت کچھ منحصر ہے - اگر روسی اِسپر قناعت کرتے کہ اُنکا ملک بالکل زراعتی ملک رہے تو مجھے یقین ہے کہ یہ جلسۂ اراضی آیندہ مغربی طرز تمدّن پیدا ہونے کا مانع ہوتا جیسا کہ گذشتہ زمانہ مین کئی صدی تک مانع ہوا تھا - اراضی متعلقۂ جلسۂ دیہی کی فصلی تقسیم ثانی اراضی سے ہر شخص کو ایک حصۂ اراضی ملتا - اور اگر آبادی انتہا سے زیادہ غدار ہو جاتی تو زمین کے مکرر سہ کرر انقسام سے جو بُرائیان پیدا ہوتین اُنکا دفعیہ یون ہوتا کہ باہر کے صوبجات متصلہ مین جہان آبادی بہت ہی کم ہوتی اُنمین آباد ہونے کا سلسلہ قائم کیا جاتا - مگر مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ موجودہ قوانین کے ایک حصّہ مین جسمین اِس غرض سے دقّت کی باتین بڑھائی گئی تھین کہ جلسۂ دیہی برقرار رہے اُسی نے اصل مین اِس جلسے کے اصول ضروری کو بڑا ہی صدمۂ عظیم پہونچایا - سنہ ۱۸۶۱ع کے قانون سے جلسۂ دیہی کو اختیار حاصل ہے کہ حق اراضی واپس مول لے لے اور اراضی کا پورا اور قابض و مالک ہو جائے - یہ بات سالانہ رقم مسلسل ادا کرنے سے حاصل ہوتی ہے جو تخمینا نصف صدی تک دینی پڑتی ہے - ہر خاندان اِس رقم مین اِس زمین کی مقدار کے مطابق حصہ دیتا ہے جو اُسکے قبضے مین ہوتی ہے - اب سوال یہ ہے کہ کیا یہ کاشتکار جو ایک محدود حصۂ زمین کے لیے لگان دیتے گئے ہین تقسیم ثانی کے وقت اِس کم مقدار اراضی لینے پر خوشی سے راضی ہو جائینگے جسکے لیے وہ لگان ادا کرتے آئے میرے نزدیک ہرگز راضی نہونگے - حق اراضی واپس لینے یعنی زمین خرید لینے کاشتکارون کے خیالات جائداد جلسۂ دیہی کی نسبت ابھی سے بہت کچھ بدل گئے اور یہ بھی قابل بیان ہے کہ جن جلسون نے اراضی واپس خریدنے کی کارر وائی

شروع کی ہے انمین تقسیم ثانی شاذ ہی ہوتی ہے بلکہ بالکل مفقود ہوگئی ہے - ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ اس ضروری امر کی طرف اب تک ذرا بھی توجہ نہین ہوئی تھی -

اکثر آدمی خیال کرتے ہین کہ جلسۂ اراضی کو بہت بڑا خطرہ او رہی ہے - کہا گیا ہے کہ کاشتکارون کو بہت جلد معلوم ہو جائیگا کہ جلسۂ اراضی کے طرز تمدّن کے نتائج مضرت رسان جو معاً پیدا ہونے والے ہین اور وہ فوائد جنکی آیندہ امید کی جاتی ہے اگر میزان تجربہ مین تولے جائینگے تو مضار زیادہ نکلینگے - کُل ترقی زراعت کی شرط مقدّم یہ ہے کہ ایک قِسم کا پٹّہ اراضی ہو جسکے روسے کِسان کو یقین ہو جائے کہ وہ ہرگز سرسری طور پر بیدخل نہ کردیا جائیگا اور جو ترقی وہ کریگا اُسکا پھل امن کے ساتھ پائیگا - دوسری شرط یہ ہے کہ کسان اپنی پسند کے مطابق کاشت کرنے کے لیے آزاد رہے - اور کوئی قید اور روک ٹوک نہو - باستثنائے اُن قیود کے جو اراضی کے غیر مناسب طور پر کمزور کرنے کے دفعیے کے واسطے ضروری ہین - انمین سے کوئی شرط جلسۂ دیہی کے طرز انتظامی سے پوری نہین ہوتی - جلسۂ دیہی کے حکم سے اراضی کی تقسیم ثانی ہر وقت ہوسکتی ہے - اور ہر ایک کاشتکار کو مجبور ہو کر ایسا طرز زراعت اختیار کرنا پڑتا ہے جو انتظام جلسۂ دیہی سے مطابقت کرے - اِسکے علاوہ کسان کو زمین کا بہت بڑا حصہ نہین ملتا - بلکہ مختلف کھیتون مین چھوٹے چھوٹے چپے ملتے ہین - ہمارے خیالات جو زراعت کی نسبت ہین اُنکے مطابق یہ طرز زمین کے پٹّہ دینے کا بہت ہی خراب طرز ہے - ہم خیال کرسکتے ہین کہ اگر انگلستان کے زمیندار کو معلوم ہو کہ اُسنے غفلت سے ایک ایسا چک لیا ہے جسمین مختلف چھوٹے چھوٹے ٹکڑے شامل ہین اور زمینداری کے صدر مقام سے ایک دوسرے سے فاصلۂ دور و دراز پر واقع ہین اور مالک زمین کے جبر سے وہ سرسری طور پر بیدخل ہوسکتا ہے اور اُسکو دوران فصل کے مطابق کام کرنا پڑیگا اور تاوقتیکہ اپنے کُل پڑوسیون کی اجازت پہلے حاصل نہ کرلیگا نہ تو وہ گھانس کاٹ سکیگا نہ افتادہ اراضی مین تردد کرسکیگا تو فرمائیے اُسکو کسقدر ہراس ہوگا - مگر یہ کچھ ضرور نہین ہے کہ ایسے ملک مین یہ طرز بدرجۂ غایت خراب سمجھا جائے

جہان سوشل حالت اِس حالت سے بالکل مختلف ہے جس سے ہم عملی طور پر واقف ہین۔

اب یہ سوال کہ جماعت موضع کا طرز انتظامی زراعت کی ترقی کا اصل مین کس حدتک مانع ہوتا ہے رُوس مین زمانہ موجودہ مین ایسا سوال ہے جسکی نسبت بڑی گرما گرمی سے بحث ہوتی ہے۔ مین اِس بحث کے بیان سے کنارہ کرونگا کیونکہ مجھے اِسکے بیان کرنے مین بہت سے مصطلحات کا تفصیلی بیان کرنا پڑیگا جس سے عام ناظرین کی عنان صبر بہت جلد ہاتھ سے جاتی رہیگی مختصر طور پر اسیقدر کہنا کافی ہے کہ اکثر امور اس ترقی کے مانع ہین۔ مگر جسقدر لوگ عموماً خیال کرتے ہین اُسقدر نہین ہین۔ باقی رہا یہ امر کہ جلسۂ دیہی مانع آتا ہے کہ کاشتکار اعلیٰ درجہ کی زراعت کرے۔ اسکی اصلیت یہ ہے کہ کاشتکارون کو اب تک اِس قسم کا کوئی خیال بھی نہین پیدا ہوا ہے کہ اعلیٰ درجے کی زراعت کرین۔ جنکے پاس جلسۂ دیہی کے حدود اراضی سے باہر اپنی خاص زمین ہے وہان بھی وہ کوئی ترقی نہین ظاہر کرتے۔ اِس طرز انتظامی کے حامی کہتے ہین کہ جو امور مانع ترقی موجود ہین کسیقدر سادے سادے قوانین کے ذریعے سے بہ آسانی رفع کیے جاسکتے ہین۔ اور اگر جلسۂ دیہی کو بدل کر جلسۂ زراعتی کی حیثیت مین لائین تو وہ کُل باتین جو اِس طرز سے مانع ترقی ہوسکتی ہین جلد رفع ہو جائین۔ اس جلسے مین سب مِل کر کام کرین اور پیداوار کی تقسیم کی جائے نہ کہ اراضی کی۔ بعض آدمی جو واقعات حال سے مستقبل کی باتین بتاتے ہین وہ جرأت کرکے پیشین گوئی کرتے ہین کہ یہ تغیر و تبدل ضرور واقع ہوگا اور آیندہ زمانے کی جماعت دیہی کو بہت رنگ آمیزی کرکے بیان کرتے ہین۔ مثال کے طور پر ایک نقل درج کی جاتی ہے وہ کاشتکار علم زراعت پر حاوی ہوگئے ہین اور اسقدر شائستہ ہوگئے ہین کہ وہ ضروری ترقیان کرنے کے لیے ہمیشہ مستعد رہتے ہین۔ وہ غلّے کی فروخت سے اب زمین کو کمزور نہین کرتے بلکہ صرف کسیقدر پیداوار فروخت کرتے ہین جسمین معدنی اجزا نہین ہوتے۔ اس کام کے لیے جلسۂ اراضی کے پاس آبکاری ہوتی ہے اور مادّے کے کارخانے وغیرہ وغیرہ۔ جنکے ذریعے سے زمین کی اصلی زرخیزی کی قوت برقرار رہتی ہے۔ ترقی آبادی سے جو قلت غلّہ

ہوتی ہے اُسکا معاوضہ تدابیر ترقی زراعت سے ہوجاتا ہے۔ جب کہ چینیون نے جو علم طبیعیات کچھ بھی نہین جانتے صرف تجربے سے ایسی ایسی تدابیر کین کہ زراعت کو اس درجہ ترقی دینے مین کامیاب ہوے کہ ایک گھرانے کا گھرانا چند ہی ایکڑ اراضی کے کھیت پر بسر کرسکتا ہے تو یوُرپ والے علم کمسٹری اور فن باغبانی کی واقفیت اور اور علوم طبیعی کی مدد سے کیا کچھ کرسکتے ہین"۔

اس آخری فقرے سے وہ لوگ بخوبی واقف ہین جنھون نے جلسۂ اراضی کے حامیون کی کتابین مطالعہ کی ہین۔ اس سے ہمین یاد آتا ہے کہ ہم دفعۃً زمانۂ مستقبل مین پہونچ گئے۔ خیر اب وہی ذکر سُنیے۔

اگر یہ تسلیم ہی کرلیا جائے کہ جلسۂ دیہی کا اثر پڑتا ہے اور وہ مانع ہوتا ہے کہ مغربی طرز تمدن زراعتی قائم ہو تو اس سوال کا اس سے صرف نصف جواب دیا جاتا ہے۔ "روسیون کو حوصلہ ہے کہ اُنکا ملک ایک بڑا تجارتی اور صنعتی ملک ہوجائے اور اُسی کے مطابق رُوس کے قصبون کی آبادی جلد جلد بڑھتی جاتی ہے پس ہمین اب تک یہ غور کرنا ہے کہ جلسۂ اراضی سے قصبے کے مغربی طرز تمدن پر کیونکر اثر پڑیگا۔ رُوس خاص کے سرکاری نقشون کے رو سے قصبون کے باشندے صرف فیصدی آٹھ سے بھی کم ہین۔ اور جو لوگ ہمیشہ سے قصبون ہی مین بود و باش کرتے ہین اُنکی تعداد کوئی دس فیصدی ہے یا یون کہین کہ کوئی ساڑھے بارہ لاکھ کسان قصبون مین ہمیشہ بود و باش کرتے ہین۔ یہ سرکاری نقشون سے پایا جاتا ہے۔ مگر اسمین شک نہین کہ یہ بیان بہت گھٹا کر کیا گیا ہے۔ بہت سے کاشتکار جو جلسۂ دیہی مین درج ہین سال کا بہت بڑا حصہ قصبون مین ہمیشہ صرف کرتے ہین۔

جو کاشتکار عادی ہین کہ قصبون مین رہین وہ ایک خاص طبقے کے لوگ ہین۔ انگلستان مین اس قسم کے کسان نہین ہوتے۔ مغربی یوُرپ مین جو مقامات مرکز دائرۂ صنعت ہین اُنھون نے کسانون کی ایک بڑی جماعت کو زمین سے علیحدہ کر کے قصبون مین بسایا ہے۔ جو لوگ اس لالچ مین آگئے اُنکو پھر اپنے خاص وطن سے کوئی تعلق

باقی نہین رہا۔ وہ کھیت کے کام کے قابل نہین رہے اور بہت جلد مختلف کارخانون مین کام کرنے لگے یا کاریگرون مین شامل ہوگئے۔ رُوس مین ایک پیشے سے دوسرا پیشہ بدلنا دقّت کا کام ہے گو کسان اپنی زندگی کے ایک بہت بڑے حصے مین قصبون مین کام کرے مگر اس سے اُسکے وہ تعلقات جو اُسکے گانوں سے اُسکو تھے منقطع نہین ہو سکتے۔ اُسکی خواہش ہو یا نہو مگر وہ جلسۂ اراضی کا ممبر ضرور رہیگا اور اراضی متعلقہ مجلس مذکور کا ایک حصہ اُسکے قبضہ مین رہیگا اور جلسۂ دیہی کی ذمہ داریون مین بھی شریک سمجھا جائیگا۔ جب وہ قصبے مین رہیگا تو اُسکی بیوی اور عیال و اطفال گھر ہی پر رہینگے اور وہان ہی اُسکو بھی واپس جانا پڑیگا۔ عام اس سے کہ جلد جائے یا دیر مین۔ اس طریقے سے ایک ایسا طبقہ بن گیا ہے جسکے ممبر نصف کاشتکار اور نصف کاریگر ہین۔

جلسۂ دیہی کے فیض بخش نتائج مین سے اس طبقے کا قائم ہونا بھی ایک نتیجۂ نیک ظاہر کیا جاتا ہے۔ لوگ کہتے ہین کہ کاریگرون اور کارخانے کے کام کرنے والون کو اس طریقے سے ایک ایسا گھر ملتا ہے جہان وہ بیکاری کی حالت اور بڑھاپے کے وقت مین رہ سکتے ہین۔ اور اُنکے لڑکے بعوض اسکے کہ غدار اور آباد شہرون کی کمزور کرنے والی آب و ہوا مین پلین اور رہین دیہات مین پرورش پاتے ہین۔ الغرض ہر معمولی کسان کے پاس اس تدبیر بدیع سے کسیقدر سرمایہ جمع ہو جاتا ہے اور دیہات مین ایک گھر ملجاتا ہے۔

رُوس کی سوسائٹی کی اس تغیّر پذیر حالت مین یہ خاص انتظام باعثِ آرام ہوتا ہے۔ اور وہان کے لیے قدرتی طور پر موزون بھی ہے۔ مگر فوائد کے ساتھ اسمین نقص بھی عظیم ہین۔ کاریگرون اور اُنکی بیویون کی جدائی جو نیچر کے خلاف ہے بڑے بڑے نتیجے پیدا کرتی ہے جنکا یہان بیان کرنا خلاف اخلاق ہے۔ مگر اُنسے وہ سب لوگ بخوبی واقف ہین جو شمالی صوبون کے کسانون کی زندگی کے تفصیلی حالات جانتے ہین۔ موجودہ زمانے مین ملک کی صنعت اب تک بالکل ابتدائی حالت مین ہے۔ ممالک غیر سے مقابلہ نہین کر سکتے کیونکہ اشیائے تجارتی کا محصول لیا جاتا ہے۔ اور اسقدر قلیل تعداد صنّاعی ہے کہ آپسمین بھی مقابلہ کرنے کا جوش نہین پیدا ہوتا لہذا موجودہ کارخانون سے

اُنکے مالکون کو بڑا فائدہ ہوتا ہے بغیر اسکے کہ وہ اُسکے لیے کوشش موفور کرین۔ اِسی سبب سے چھوٹ بھیئے کاریگر بھی بہت آزادی حاصل کرسکتے ہین۔ اگر باہمی مقابلہ زبردست سے اسباب صنعت کی قیمت گھٹ جاتی تو یہ آزادی غیر ممکن تھی۔ لینکاشائر کے کسی صنّاع سے اگر دریافت کیجیے کہ کیا تم اپنے صنّاعون کے ایک بڑے حصے کو اجازت دے سکتے ہو کہ وہ سالانہ کارنوال یا گیتھنس کو جائین اور گھانس کا ایک کھیت کاٹین یا چند ایکڑ گیہون دِرَوکرین تو وہ کبھی نہ منظور کریگا۔ اگر روس صنّاعی مین بڑی ترقی کرنا چاہتا ہے تو آیبوانوو ا اور شوئی کے کاریگرون کو ایک روز اسیقدر سخت محنت کرنی پڑیگی جسقدر آج کل بریڈفورڈ یا مینچسٹر کاریگرون کو پڑتی ہے۔ اب بھی یہ ہوتا ہے کہ بعض بڑے بڑے کارخانون مین اُن کام کرنے والون کو زیادہ اُجرت ملتی ہے جو تمام سال رہنے پر راضی ہوتے ہین۔ اور یہ واویلا ابھی سے مچی ہے کہ چھوٹے چھوٹے کارخانے جو چند سال ہوے بڑا فائدہ اُٹھاتے تھے اب بڑے بڑے کارخانون کی بدولت تباہ ہوتے جاتے ہین جنکے ہان کم صرف مین اسباب تیار ہوسکتا ہے۔ الغرض یہ کارروائی تو شروع ہوگئی اور اب کسی سے روکی نہین جاسکتی۔ ایسا ہی انقلاب کاریگرون مین بھی بہت جلد پیدا ہوگا۔

زمانۂ حال کے صنّاعون کا میلان طبع اور صنّاعی کا اسرار مخفی یہ ہے کہ محنت اور حرفت ہمیشہ تقسیم ہوتی جائے اور اُسکی تقسیم کو ترقی ہو۔ اگر کاریگر استبداد کرین کہ وہ کاشتکاری کرینگے تو اس اصول کی مطابقت کیونکر ہوسکتی ہے۔ مطلب یہ کہ صنّاع صنعت کو ترقی دین اور کسان زراعت کو۔ اورون کے پیشے مین نہ دوڑین۔ پس یہ مسئلہ تجربے اور عام فہمی کے خلاف ہے کہ کارخانون کے کام کرنے والے اور کاریگر عرصۂ دراز تک کاشتکار رہینگے اور اپنی عادات کشاورزی بھی کسیقدر برقرار رکھینگے۔ مگر کیا یہ نہین ہوسکتا کہ وہ دہاقین کے جلسۂ اراضی کے ممبر ہون۔ اور اسطرح پر اپنے متموّل آقاؤن کے ساتھ ساتھ دیہات کی بود و باش کے فوائد حاصل کرین۔ جو لوگ مہمل اور بےمعنی خیالات سے قناعت حاصل کرتے ہین اُنکے گمراہ کرنے کے لیے خیال مذکورۂ بالا جادو کا اثر رکھتا ہے لیکن محک امتحان پر یہ کامل عیار نہ اُتریگا۔ اسمین کوئی شک ہی نہین کرسکتا کہ ایک کاریگر کے لیے

ضرور ہے کہ اُسکے پاس ایک مکان ہو مگر اس مکان کو گھر بار کے نام سے تعبیر نہین کر سکتے جب وہ اُس جگہ سے صدہا میل کے فاصلے پر واقع ہے جہان کاریگر کو مجبور ہو کر رہنا پڑتا ہے۔ اس حالت مین اُسکے سرکل ذمہ داریان ہوتی ہین اور عیال واطفال مین زندگی بسر کرنے کی دقتون سے محفوظ رہتا ہے۔ زراعت کے فوائد کو بھی اس انتظام سے نقصان پہونچیگا اور امید نہین ہو سکتی کہ زراعت ترقی کر سکے یا اوسط درجے کی پیداواری ہو سکے اگر زیادہ تر کام لڑکون اور عورتون پر چھوڑ دیا جائے۔ اکثر وجوہ سے یہ خواہش نہین کی جا سکتی ہے کہ جو تعلقات کارخانے کے کام کرنے والون اور کاریگرون کو گانؤن سے ہین وہ فوراً منقطع کر دیے جائین۔ بڑے بڑے کارخانون کے متصل کام کرنے والون کے عیال واطفال کے لیے کوئی اچھی جگہ بود و باش کی نہین ہوتی۔ اور زراعت جیسا کہ حال مین عملدرآمد ہے اُسوقت بھی کامیابی کے ساتھ ہوتی جاتی ہے جب خاندان کا سرغنہ اتفاق سے غیر حاضر ہو۔ مگر اس طرز معاشرت کو صرف چندروزہ ہی تصور کرنا چاہیے۔ اور بڑے بڑے خاندانون کی تقلیل جماعت سے جسکی نسبت مین اوپر بیان کر چکا ہون اسکا عملدرآمد روز بروز مشکل ہوتا جاتا ہے۔ گو یہ امر تسلیم کیا جا سکتا ہے کہ جلسۂ دیہی مین بڑا انقلاب عظیم واقع ہوگا۔ دیر مین ہو یا جلد۔ مگر ہوگا ضرور۔ لیکن اس امر کی پیشین گوئی کرنا کہ آخر آخر مین وہ کیا صورت پیدا کریگا آسان نہین ہے۔ شاید اسکی کچھ کچھ باتین دور ہو جائین اور وہ صرف مثل لوکل سلف گورنمنٹ کے ہو جائے۔ یا اسکے برعکس شاید نئی خواہشون کے مطابق اسمین تغیر ہو اور موجودہ ضروری امور متعلقہ بدستور باقی رہین۔ اور جو لوگ اسکے مداح ہین اُنکی بڑی قوی آرزوئین برلانے مین کامیاب ہو۔ جس آسانی سے اُسنے اب تک اپنے کو مختلف حالتون کے مطابق کر لیا ہے اور جو زبردست سرگرمی وہ ہر مقام پر ظاہر کرتا ہے اُس سے یہ امیدین پوری ہونے والی معلوم ہوتی ہین۔ مگر عقیدے کے ساتھ یہ کہنا ابھی قبل از وقت ہے۔ صرف وقت اور زمانہ ہی اس مسئلہ کو حل کر سکتا ہے۔

ص ۱۴۱

# باب آٹھوان

## اہل فن اور تاتاریون کے گانون

قوم فنش ـ فنش گانون ـ روس کا اثر کہان تک اُنپر پڑا ـ اہل فن کی عورتین اور مذہب ـ بھوت پریت ـ کفر اور دین مسیحی کا خلط ملط ـ اہل فن کا تبدل مذہب ـ تاتاری گانون ـ روسی کسان کے خیالات مذہب اسلام کی نسبت ـ مسلمان کے خیالات مذہب مسیحی کی نسبت ـ نوآبادیان ـ خارج البلدی ـ

ایک روز جبکہ مین ایک مالک اراضی سے جو آئیوٗ نوٗفکا کے متصل رہتا تھا باتین کر رہا تھا تو اتفاقیہ مجھے معلوم ہوا کہ مقام مذکور کے قرب وجوار مین چند ایسے مواضع ہین جنکے باشندے روسی زبان نہ سمجھ سکتے ہین نہ بول سکتے ہین اور ہمیشہ اپنی ہی خاص زبان بولتے رہتے ہین ـ مین نے بڑی عجلت کے ساتھ جو ایک پکے عالم علم اِتھنوٗلوجیِ (تحقیقات حالات اقوام) کے شایان شان تھی معًا فرض کر لیا کہ یہ کسی قدیم قوم کے باقی ماندہ اشخاص ہونگے ـ

مین جانتا تھا کہ میرا دوست فرانسیسی زبان سمجھ سکتا ہے لہذا مین نے فرانسیسی زبان مین کہا کہ بیشک یہ کسی قدیم قوم کے باقی ماندہ لوگ ہین جو سابق مین حکمران ملک تھے اور اب جلد جلد مفقود ہوتے جاتے ہین ـ دنیا کے اِس حصے مین کوئی ایسی مجلس بھی ہے جس سے قدیم باشندون کی حفاظت کی جاتی ہو ـ

صاف ظاہر تھا کہ میرے دوست کو اسکے سمجھنے مین بڑی دقت پیش آئی کہ مجلس حفظان باشندگان قدیم کیسی ہوتی ہے ـ اُسنے جرأت کر کے کہا کہ روس مین ایسی کوئی شے نہین ہے ـ جب اُس سے کہا گیا کہ اگر ایسی مجلس ہو تو اُس سے بڑی قیمتی مدد

یہ ملے کہ وہ زبردست قوم سے زیردست قوم کو مصون رکھے۔ اور سوسائٹی کے ابتدائی حالات دریافت کرنے کے لیے ضروری مصالح جمع کرے تو اُسکے بشرے سے پایا جاتا تھا کہ جیسے کھویا ہوا ہے۔ سوسائٹی کے ابتدائی حالات دریافت کرنے کا مطلب وہ خاک نہ سمجھا مگر حفاظت کی نسبت اُسکی راے تھی کہ موضع متذکرۂ بالا کے باشندے اپنی آپ حفاظت بخوبی کرسکتے ہین اُسنے بدنیتی کے ساتھ مسکرا کر کہا کہ مین ایک ایسی مجلس ایجاد کرسکتا ہون جس سے کُل کاشتکارون کی حفاظت ہو مگر مجھے خوب یقین ہے کہ حکام مجھے اِسکی اجازت ہرگز کبھی نہ دینگے۔

ص۱۵۱

**مختلف** قومون کے حالات دریافت کرنے کی خواہش میرے دل مین اور بھی زیادہ پیدا ہوئی۔ مین نے کوشش کی کہ اپنے دوست کے دل مین بھی ویساہی جوش پیدا کرون مین نے اُنکو یہ بات سمجھائی کہ تحقیقات حاصل کرنے کے لیے ہمکو ایک ایسا عمدہ موقع مل سکتا ہے کہ ہم خوش نصیب محققون کا نام تاقیامِ جہان مشہور رہے۔ مگر میری کوشش اس امر مین بیکار ہوئی میرا دوست ایک بھدا اور کاہل آدمی تھا اور بلغمی مزاج۔ اُسکو آرام طلبی کا زیادہ خیال تھا بہ نسبت اِسکے کہ اُسکا نام زندۂ جاوید ہو۔ مین نے جو یہ تجویز پیش کی کہ ہم علمی تحقیقات کے لیے ایک سفرِ عظیم اختیار کرین تو اُسنے سہولت کے ساتھ جواب دیا کہ فاصلہ دور و دراز ہے اور سڑکون پر کیچڑ۔ اور وہان کوئی سکھیے ہی گا کیا۔ کچھ نہین۔ خیر اب اِسکا وقت آگیا کہ ہم کچھ شربت پیین اور ادھر کچھ نمکین ہرنگ مچھلی اور ککڑمتے کا اچار کھائین یا کوئی ایسی غذا قبل طعام استعمال کرین جو بھوک کو کھولے۔ مزے دار کھانا اور بعد طعام قیلولہ چھوڑ کر اس قسم کے سفر کو کون جائے۔ موضع مذکورہ مثل اور مواضع کے تھا۔ اور اُسکے باشندے من کل الوجوہ اُسی طرز سے رہتے تھے جسطرح اُنکے اور پڑوسی پڑوسی۔ اگر ان باشندون کے چال چلن مین کوئی نئی پوشیدہ بات تھی بھی تو وہ بیشک کسی اجنبی پر اُسکا افشا نہین کرتے تھے کیونکہ وہ خاموشی اور مردہ دلی اور ترشروئی کی صفتون سے بدنام تھے اور اپنے خیالات کا اظہار نہین چاہتے تھے۔ میرے دوست نے مجھے یقین دلایا کہ جو کچھ امور اُنکی نسبت

معلوم ہوسے ہین اُنکو ہم چند ہی الفاظ مین ادا کر سکتے ہین وہ لوگ فرقہ فِن لَینڈ سے تعلق رکھتے تھے جسکو کاریلی کہتے ہین اور یہ لوگ کُل کے کُل اس آبادی مین اور قومون کے مقابلے مین تھوڑے ہی زمانے سے آباد ہونے کے لیے آئے ہین مین نے جو سوال کیے کہ اُنکو یہان کون لایا اور کب آئے اور کسطرح پر لائے گئے تو اُسنے جواب دیا کہ یہ سب شاہ آئیون اعظم کی کارروائی تھی گو مین اُس زمانے مین رُوس کی تاریخ یون ہی سی جانتا تھا۔

**تاہم** مجھے اس امر کے احتمال کرنے کا یقین قوی تھا کہ یہ آخر کا بیان آئیون کی نسبت اُسی دم اور اُسی آن اس غرض سے ایجاد کیا گیا تھا کہ مجھے جو حیرت ہوئی تھی اور جو تکلیف تھی وہ رفع ہو جائے۔ لہذا مین نے ٹھان لی کہ جب تک اُسکی صداقت نہو گی مین اُسکو تسلیم نہ کرونگا۔ نتیجہ یہ نکلا کہ مسافر کو باشندگان شہر رُوس کی شہادت کے صحیح سمجھنے مین کسقدر ہوشیار رہنا چاہیے خصوصاً جو تیز طبع ہین اور جنکو بخوبی واقفیت حاصل ہے تحقیقات مزید سے مجھے معلوم ہوا کہ نہ صرف آئیونِ اعظم کی نسبت جو کہانی اُسنے بیان کی تھی وہ محض خیالی ہی خیالی ہے بلکہ یہ بھی معلوم ہوا کہ جو مسئلہ مین نے قائم کیا تھا وہ صحیح ہے۔ مجھے یہ نہین معلوم کہ آئیون کی نسبت میرے دوست کا مبالغہ تھا یا عوام کی رائے بھی تھی عوام ہمیشہ اُن تاریخی باتون کے مضبوط کرنے کے لیے بہادرون کے نام منسوب کر دیتے ہین جو زبانی مشہور رہو رہے ہین آخر مین معلوم ہوا کہ یہ فرقہ فِن لَینڈ کے لوگ اصلی باشندون کے بقیہ ہین یا جہان تک واقفیت ہوئی ہے اُس ضلع کے لوگ سب سے قدیم باشندے ہین۔

**روسی کاشتکار** جو اب آبادی کے حصہ کثیر مین پھیلے ہین باہر سے آن کر بسے ہین جسوقت سلطنت رُومن کا رفتہ رفتہ زوال ہوا اُسوقت جو لوگ جلاے وطن ہو کر رُوس مین بسے تھے اُنکے حالات دریافت کرنے مین مجھے بڑا لطف حاصل ہوتا تھا اور مجھے یہ خیال بھی ہوا کہ بڑے بڑے مستند مصنفون نے جنھون نے اِس امر کی نسبت غایت درجے کی علمیت صرف کی ہے شاذ ہی یہ تکلیف کبھی گوارا کی کہ اِس خروج کی ماہیت کو

دریافت کرین صرف اسقدر معلومات کافی نہین ہے کہ کسی قوم یا فرقے نے اپنی عملداری کو وسعت دی یا اپنی حالت ملکی کو بدل دیا۔ ہمکو اسی کے ساتھ یہ بھی دریافت کرنا لازم ہے کہ آیا اُس قوم نے پچھلے باشندون کو نکال دیا یا اُنکا خاتمہ بالخیر کر دیا یا اُنھین مین مل گئے اور اگر اِن تینون باتون مین سے کوئی بات ہوئی تو کسطرح سے ہوئی۔ اِن تینون باتون مین سے غالبًا یہی امر زیادہ ہوا کہ وہان کے باشندے اور وہ قوم باہم مل گئے میرے نزدیک شمالی رُوس مین اِس کارروائی کا نشان بآسانی مِل سکتا ہے ایک ہزار برس گذرے کل شمالی رُوس مین فرقۂ فن لینڈ کے لوگ رہتے تھے اور اب بھی اُسکے ایک بڑے حصے مین ایسے کاشتکار رہتے ہین جو ماسکو کی زبان بولتے ہین اور عیسائی مذہب کے پابند ہین اور جنکے خط و خال مین کوئی ایسی بڑی خصوصیت نہین پائی جاتی ہے اور ایک معمولی آدمی کو بھی معلوم ہو جائیگا کہ وہ روسی الاصل ہین۔ اِس بات کے خیال کرنے کی کوئی وجہ نہین ہے کہ باشندگان اصلی نکال دیے گئے یا ہلاک کیے گئے تھے یا ایک شائستہ تر قوم کی شائستگی اور گناہون سے جو تعلق پیدا ہوا تو وہ رفتہ رفتہ کالعدم ہوتے گئے۔ تاریخ سے یہ نہین پایا جاتا کہ سب کے سب جلاء وطن ہو گئے ہون یا کوئی ایسی جنگ ہوئی ہو جس سے سب ہلاک ہو گئے ہون۔ اور نقشجات سرکاری سے ثابت ہوتا ہے کہ اُن ابتدائی قومون کے باقی ماندہ آدمیون مین آبادی اُسی قدر عجلت کے ساتھ بڑھتی ہے جسقدر عجلت کے ساتھ روسی کاشتکارون مین بڑھی۔ امور مذکورہ سے مین نے یہ نتیجہ نکالا کہ فن لینڈ کے اصلی باشندون کو صرف باہر کے اِسلیووُنِک فرقے نے اپنے مین ملالیا۔

تجربے سے یہ راے اور بھی قطعی اور مضبوط ہو گئی۔ اِن شمالی صوبون مین جب مین نے سفر کیا تو ہر ایسے گاؤن مین جہان بالکل رُوس کا طرز معاشرت ہے اختلاف پایا۔ ہر طبقے کے کئی گاؤن مین نے دیکھے ایک موضع مین کُل چیزین بالکل فن لینڈ کے طرز کی معلوم ہوتی تھین۔ باشندون کا چمڑا سُرخی مائل زیتون کی طرح کا۔ اور استخوان رخسار بہت اونچے۔ آنکھین منحرف۔ اور لباس ایک خاص قسم کا۔ عورتین روسی زبان نہین سمجھتین۔ مردون مین بہت ہی تھوڑے آدمی تھے۔ جو روسی وہان جاتا ہے اُسکو وہ

غیر ملک کا باشندہ تصور کرتے ہین۔ دوسرے موضع مین کچھ روسی باشندے رہتے تھے
اور اُن باشندون نے اپنا خاص فنش طرز معاشرت بھلا دیا تھا۔ بہت سے مردون نے
پُرانا لباس ترک کر دیا تھا اور اکثر روسی زبان بولنے لگے تھے تو اب جو روسی وہان جاتے ہین
اُنسے نفرت نہین کرتے۔ تیسرے موضع مین فنش طرز معاشرت کو اور بھی زیادہ ضعف آگیا ہے۔
کُل مرد زبان رُوسی بولتے تھے اور قریب قریب کُل عورتین سمجھ لیتی تھین پُرانا مردانہ لباس
بالکل مفقود ہو گیا تھا اور پُرانا زنانہ لباس بھی جلد جلد مفقود ہوتا جاتا تھا۔ رُوس کے
باشندون کے ساتھ اب برابر شادی بیاہ ہوتا ہے۔ چوتھے موضع مین روسیون سے
اور وہان کے باشندون سے بہت اچھی طرح شادیان ہوتی تھین اور پُرانی فنش باتین
صرف خط و خال اور لب و لہجہ کی چند خصوصیتون سے ظاہر ہو سکتی تھین۔

اِسی طرح روسی معاشرت کا عمل درآمد مکانون کی تعمیر اور کاشتکاری کے اصول سے
بھی ظاہر ہو سکتا ہے جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ فن لینڈ قومون نے ابتدائی
شائستگی اِسلیوونین قوم سے نہین سیکھی تھی۔ اب سوال یہ ہے کہ اُنھون نے پھر شائستگی
کہان سے حاصل کی کیا کسی اور قوم سے حاصل کی یا خود ہی شائستہ ہو گئے یہ ایسے سوال
ہین کہ جنکی نسبت مین بالفعل اتنی بھی جرأت نہین کر سکتا کہ قیاس کو دوڑاؤن تاہم مجھے
امید ہے کہ آئندہ سفر اور تحقیقات کے بعد مین اِسکی نسبت کچھ زیادہ حالات لکھ سکونگا۔

ایک شاعر نے حالات مندرجۂ بالا کی نسبت کیا خوب مصرع کہا ہے جسکا مطلب
یہ ہے کہ اے عورتو تم کیون نہین آزادی کے ساتھ ہلتی جلتی ہو۔ یہ سوال اگران گاؤن
کی عورتون سے جن مین فن لینڈ کے لوگ بسے ہین پوچھا جاتا تو صحیح ہوتا کیونکہ فرانس کی
عورتون کی طرح وہ پُرانی باتون کی عاشق دلدادہ ہین۔ وہ مردون سے کہین زیادہ
اِس امر کی ساعی ہین کہ روسیون کے چال چلن کا اثر اُنپر نہ پڑے۔ اِسکے برعکس جیسا کہ
عورتون کا عموماً قاعدہ ہے جب اُنکے خیالات مین تبدل شروع ہونے لگتا ہے تو بہت جلد
جلد تبدل ہوتا ہے۔ یہ خاص کر لباس کے بارے مین اور بھی زیادہ دیکھا جاتا ہے
اور جسقدر علماء علم اقوام اِس طرز لباس کو ضروری سمجھتے ہین اُس سے بھی زیادہ

ضروری ہے یہ لوگ رفتہ رفتہ روس کا لباس پہننے لگے ہین۔ عورتین تو فوراً لباس اختیار کر لیتی ہین۔ جیسے ہی کوئی عورت فوق البھڑک روسی لباس پہنتی ہے ویسے ہی گانون کی ہر ایک عورت کے دل مین حسد پیدا ہوتا ہے۔ اور جب تک وہ بھی ویسی ہی پوشاک نہین پہنتی تب تک بیقرار رہتی ہے۔ مجھے یاد ہے کہ مین ایک مرتبہ ایک گانون گیا تھا اور اُس زمانے مین تبدل لباس کی خوب ہوا چل رہی تھی۔ اب ایک عجیب و غریب امر ظہور پذیر ہوا۔ پہلے موضعون مین جنمین سے مین گذرا تھا مین نے کوشش کی تھی کہ زنانہ لباس خریدون مگر بے سود۔ مین نے ایک بار پھر کوشش کی اِس مرتبہ بہت ہی مختلف نتیجہ نکلا۔ جب مین نے اپنی خواہش ظاہر کی کہ لباس خریدون تو اُسکے چند ہی منٹ کے بعد جس گھر مین مین بیٹھا تھا اُسکو عورتون کی ایک جماعت کثیر نے گھیر لیا اور اُنکے ہاتھون مین پہننے کے کپڑے تھے۔ انتخاب کرنے کے لیے مین باہر اِس مجمع مین گیا مگر گاہک اِس کثرت سے ہوتے ہین اور سودا بیچنے والے اِسقدر بیقرار کہ مین بھیڑ مین بالکل گھر گیا عورتین خرید و خرید و کا غل مچاتی تھین اور آپسمین لڑتی تھین کہ میرے قریب پہونچین۔ یہ اُسی قدر اڑیل تھین جسقدر اطالیہ کے فقیر ہوتے ہین۔ آخر کار مجھے مجبور ہو کر گھر کے اندر جا کے پناہ لینی پڑی تا کہ میرے کپڑے کہین پھٹ پھٹ کے پُرزے پُرزے نہو جائین مگر تسپر بھی مین محفوظ نہین رہا کیونکہ عورتین بھی پیچھے پیچھے میرے ساتھ ہی ساتھ پہونچین۔ اُن حملہ آورون کے نکال دینے کے لیے درشتی اور نرمی دونون سے کام لینا پڑا۔ اِس تبدل قومیت کا جو اثر مذہبی خیالات قدیم پر پڑا ہے وہ اور بھی زیادہ دلچسپ ہے۔ جب روسیون نے عیسائی مذہب اختیار کیا تو اُسکے بہت دنون کے بعد تک اہل فن لینڈ بُت پرست رہے مگر زمانہ موجودہ مین فن لینڈ کی مشرقی حد سے جو سینٹ پیٹرز برگ کے قریب ایک مقام سے بحر قطبی تک بخط راست شمال کی جانب جاتی ہے وہان سے کوہ یورال تک کل آبادی کو سرکاری کاغذون مین متعلق کلیساے یونانی لکھا ہے جس طریقے سے یہ تبدل مذہب واقع ہوا وہ اِس قابل ہے کہ اسپر خوب غور کیا جائے۔

جس طرح فن لینڈ کے باشندے سیدھے سادے لوگ ہین مگر کام کے پکّے اُسی طرح

اُنکے قدیم مذہب بھی ہین جسمین کوئی دلچسپ بات پائیے ہی گا نہین اُنکے علم آلٰہیات مین
صرف سادے سادے اصول وعقاید تھے جنسے دنیوی فوائد حاصل ہونیکا یقین تھا جن
ضلعون مین ابھی پوری پوری روسیت نہین چھائی ہے اُنمین اب تک لوگ سیدھے سادے
طرز سے دعا مانگتے ہین کہ فصل اچھی ہو۔ اور مویشی کثرت سے ہون۔ وغیرہ وغیرہ۔ اور دعا
بالکل بچون کی طرح مانگتے ہین جس سے ہم لوگون کے کان آشنا نہین ہین وہ اس بات کی
کوشش نہین کرتے کہ اپنی خواہشون کو پیچیدگی کے پردے مین ظاہر کرین بلکہ وہ سیدھے
سادے اور صاف صاف طریقے سے کہتے ہین کہ خدا کرے جَو پک جائین اور گاے
اچھی طرح سے بچہ جنے۔ خدا ہمارے گھوڑون کو چورون سے محفوظ رکھے اور ہمکو مدد دے
کہ ٹکس ادا کرنے کے لیے روپیہ ملتا جائے۔ جہانتک مجھے دریافت ہوا اُنکے مذہبی رسوم مین
کوئی مخفی یا پیچیدہ بات نہین رکھی گئی ہے اور جادو کا زیادہ تر چرچا ہے تاکہ اس سے
خبیث ارواح کا اثر دور ہو اور مُردہ اعزہ کی ناخوش آیند ملاقاتون سے وہ مصون
رہین۔ مُردون کی ملاقات سے بچنے کے لیے بڑے بڑے کٹے عیسائی تک معینہ فصلونمین
قبرستان جاتے ہین اور جو عزیز تھوڑے ہی دن کے مُردہ ہوتے ہین اُنکی قبرون پر
کھانا افراط سے رکھتے ہین۔ مُردون سے درخواست کیجاتی ہے کہ اس کھانے کو قبول کرین
اور اپنے پُرانے گھرون کو واپس نہ آئین جہان اب اُنکی کوئی ضرورت نہین ہے۔
قحطزدہ مُردے تو بچارے۔ ہان گانؤن کے کتے البتہ وہ کھانا شب کو مزے سے چکھتے ہین تاہم
اُن لوگون کا عقیدہ ہے کہ اس رسم سے بہت بڑا اثر یہ پڑتا ہے کہ مُردے رات کو
اِدھر اُدھر گھوم کر زندون کو ڈرا نہین سکتے یہ بات بیشک صحیح ہے کہ ابتدا ابتدا مین
قبرین اس لیے بنوائی جاتی تھین کہ مُردے قبرون سے باہر نہ نکلین تو یہ امر تسلیم کرنا چاہیے
کہ بھوت پریت کے بند رکھنے مین اہل فِن لینڈ اور قومون سے بہت بڑھ گئے۔ یہ بھی یاد رکھنا
چاہیے کہ اہل فِن لینڈ کے گھرون مین ابتدا ابتدا مین پتھر بڑی دقت سے ملتے تھے اور مُردونکے
کھلانے کی رسم اس لیے اختیار کی گئی تھی کہ وہ زندون کو دق نہ کرین اس بحث کا تصفیہ اُن
لوگون کی راے پر چھوڑنا چاہیے جنکو بخوبی تحقیق ہے کہ اہل فِن لینڈ کا وطن وائل مین کہان تھا

روس کے کسان گو برائے نام عیسائی ہین مگر اہل فن لینڈ سے جو مشرک ہین مذہبی خیالات مین کچھ بہت بڑا اختلاف نہین رکھتے۔ وہ بھی علم الٰہیات کو واجبی ہی واجبی سمجھتے ہین ہم جو معنے اس لفظ کے لیتے ہین اس سے اُنھین سروکار نہین۔ رسوم اور تقریبون پر انکو پورا اعتقاد ہے۔ اسکی نسبت مین گذشتہ باب مین ایک ذکر کر چکا ہون۔

ایسی دو قومون کے دوستانہ میل جول سے خواہ مخواہ یہ نتیجہ نکلا کہ دونون مذہب ایک طرز عجیب سے باہم خلط ملط ہوگئے۔ روسیون نے اہل فن لینڈ کی بہت سی رسمین اختیار کین اور اہل فن لینڈ نے روسیون سے اور بھی زیادہ رسوم سیکھے جب یُوما لا وغیرہ فن لینڈ کے دیوتاؤن سے وہ مراد نہین حاصل ہوئی جسکی منت مانی گئی تھی تو انکے پوجنے والے خواہ مخواہ روسی دیوتا اور میڈانا سے حفاظت اور اعانت کی درخواست کرتے ہین۔ اگر اُنکے خاص جادو ٹونے سے جو پشت ہا پشت سے چلا آتا ہے پریت اچھی طرح اُڑنچھو نہوے تو جسطرح روسی خطرے کے وقت صلیب کی علامت بناتے ہین اُسی طرح اُنھون نے اُس علامت کے اثر کی آزمائش کرنا شروع کی یہ سب باتین ہم لوگون کو تعجب انگیز معلوم ہونگی کیونکہ ہمکو ابتدائے عمر سے سکھایا گیا ہے کہ مذہب اور شے ہے اور سحر اور منتر شے دیگر ہے۔ اور دنیا کے کل مختلف مذہبون مین صرف ایک مذہب صحیح ہے اور باقی کل مذہب جھوٹے۔ مگر ہمکو یاد رکھنا چاہیے کہ اہل فن لینڈ کو بہت ہی مختلف قسم کی تعلیم ہوئی تھی۔ وہ مذہب اور جادو کے رسوم مین فرق نہین کرتے تھے۔ اور انکو کبھی یہ نہین سکھایا گیا کہ اور مذہب اُنکے مذہب سے کم سچے ہین اُنکے لیے سب سے بہتر مذہب وہ ہے جسمین سب سے زیادہ موثر جادو ہو مگر اُنکے نزدیک اسکی کوئی وجہ نہین کہ جو مذہب اسقدر موثر نہین ہین وہ اُس مذہب سے کیون نہ ملا دیے جائین۔ اُنکے دیوتا ایسے دیوتا نہین ہین جو حسد کرین اور نہ وہ استبداد کرتے ہین کہ خاص اُنھین کی پرستش کی جائے بجا ہے جو حالت ہو وہ اُن لوگون کو بہت نقصان نہین پہونچا سکتے جنھون نے اپنے کو زیادہ طاقت ور دیوتاؤن کے سپرد کر دیا ہے اور اُنپر بھروسا رکھتے ہین۔

جو سادہ مزاج آدمی کسی غیر قوم کے عقیدے سے اپنے عقیدے کے لیے

کچھ انتخاب کرتے ہین وہ شرک اور مذہب مسیحی کو خلط ملط کر دیتے ہین مثلاً فصل درَو مین جو تقریبین ہوتی ہین اُنمین فرقہ شُتوداش دہقانی پہلے اپنے خاص دیوتاؤن کی پرستش کرتے ہین بعد ازان سینٹ نکولس کی جو بڑے کمال ظاہر کرتے ہین اور رُوس کے دہقان آنکو بڑا اقدس جانتے ہین اس دو دھڑ مذہب کو بعض اوقات فرقہ قوم زِئی تک مانتا ہے۔ یہ لوگ اُس طبقے کے آدمی ہین جو قدیمی اہل امریکا کے طبیبون کے سے ہوتے ہین۔ ان موقعون پر اُنکی دعا بالکل روزمرّہ کے الفاظ مین ہوتی ہے۔ ایک روسی نے جسنے اس دلچسپ قوم کی زبان اور رسوم پر بہت غور کیا ہے اس دعا کا نمونہ یون لکھا ہے (ادھر دیکھیے اے نکولس پیر شاید میرا بڑوسی کُرسن مائی کیل مجھے متہم کرتا ہو گا یا شاید اب آپکے روبرو متہم کرے۔ اگر وہ ایسا کرے تو اُسکا اعتبار نہ کیجیے گا مین نے ہرگز کسی کی بُرائی نہین چاہی اور نہ مین نے کوئی بدی کی ہے اور نہ مین اُسکی بدی چاہتا ہون۔ وہ ایک نالائق مغرور اور یا وہ گو آدمی ہے۔ وہ اصل مین آپکی عزّت نہین کرتا۔ اور صرف جَو فروش وگندم نما ہے۔ مگر مین آپکو دل سے متبرک سمجھتا ہون۔ اور دیکھیے مین آپکے آگے ایک شمع رکھتا ہون) بعض اوقات ایسے امور واقع ہوتے ہین جنسے اس سے بھی عجیب وغریب خلط مذہبی ظاہر ہوتا ہے۔ مثلاً ایک موقع پر ایک شخص نے سخت علالت کے دفعیے کے لیے ایک معزز خاتون پر سے ایک بچھڑا صدقے کر دیا۔

گو رُوس کے دہاقین پر اہل فن لینڈ کے عقاید کا کسی قدر اثر پہونچا تھا مگر رُوس کے عقائد آخر کار غالب آئے۔ اسکا سبب بغیر اسکے بھی ظاہر کیا جا سکتا ہے کہ عیسائی مذہب کو ہر قسم کے مذہب شرک پر ہمیشہ فضلیت حاصل ہوتی آئی ہے اہل فن لینڈ مین پیری ومریدی کی کوئی رسم نہین تھی لہذا اُنھون نے کبھی نئے عقیدے سے مخالفت نہین کی۔ اسکے برعکس روسیون کے پادریون کی حکومت نظم ملکی سے بالکل ملی ہوئی تھی۔ خاص خاص موضعون مین گرجا بنائے گئے تھے اور بعض افسران پولیٹیش عیسائی کرنے کے کام مین افسران مشن کا مقابلہ کرتے ہین اگر کوئی روسی اہل فن کی ضعیف الاعتقادی کا برتاؤ کرتا تو لوگ کچھ دن اُسکو ہدف طعن سنان لسانی بناتے۔ اسکے برعکس اگر کوئی فن مذہب مسیحی اختیار کرتا

تو اُس سے جسقدر باتین پیدا ہوتین سب اُسکے مفید مطلب ہوتین۔ رفتہ رفتہ بہت سے اہل فِن لاعلمی مین عیسائی ہوگئے۔ افسران مشن اپنی خواہشون مین نہایت درجہ اعتدال رکھتے تھے۔ اُنکو یہ ضد نہ تھی کہ معاملات مذہبی کے عالم ہون۔ اُنکی صرف یہ خواہش تھی کہ جو شخص اُنکا مذہب قبول کرے وہ اصطباغ لے۔ چونکہ مذہب بدلنے والے مذہبی تقریبون کی روحانی علامتون کو نہین سمجھ سکتے تھے لہذا وہ عموماً کوئی مخالفت نہین کرتے تھے بشرطیکہ عیسائی کرنے کی رسم موسم گرما مین انجام دی جاتی اِس تقریب مین برف اور پانی مین عرصے تک رہنا پڑتا ہے۔ اُنکو اسقدر کم تکلیف معلوم ہوتی تھی کہ بعض موقعون پر نئے مذہب بدلنے والون نے خواہش کی کہ تقریب مذکور کئی بار دُہرائی جائے جب وہ دیکھتے تھے کہ جو لوگ تبدل مذہب پر راضی ہوگئے ہین اُنکو کسی قدر انعام دیا جاتا ہے۔ خاص عذر مذہب مسیحی اختیار کرنے مین یہ تھا کہ کلیساے یونانی نے یہ پخ لگادی تھی کہ بڑے سخت روزے رکھے جائین مگر یہ دقت اِس قول سے دور ہوگئی تھی کہ سختی کے ساتھ روزے رکھنے کی اُنکو ضرورت نہین ہے۔ پہلے پہل بعض ضلاع مین یہ عام عقیدہ تھا کہ جو لوگ احکام کے مطابق روزے نہین رکھتے اُنکے حال سے پادری لوگون کو بت معجز نما مطلع کر دیتے تھے مگر یہ مسئلہ رفتہ رفتہ تجربے سے مفقود ہوگیا۔ لیکن بعض عاقبت بین نومریدون نے یہ تقدم بالحفظ کیا کہ جب اُنکو وہ گوشت کھانا ہوا جسکی ممانعت تھی تو بُت معجز نما کا چہرہ دیوار کی طرف پھیر دیا کہ نہ دیکھیگا نہ چغلی کھائیگا۔

فرقہ ہاے فِن لینڈ مین جو بتدریج تبدل مذہب واقع ہوا اُس سے نومریدون کے دلون مین کوئی ایسا انقلاب نہین پیدا ہوا جس سے دماغی امور پر اثر پڑتا مگر امور دنیوی کو اِس سے البتہ فائدہ ہوا۔ اعتقاد کے ایک ہو جانے کا نتیجہ یہ نکلا کہ باہم شادی بیاہ ہونے لگا۔ اور باہمی ازدواج سے دونون قومون مین خلط ملط ہوگیا۔ اگر ہم فِن لینڈ کے طرز کے کسی روسی گانوُن کا کسی تاتاری گانوُن سے جسکے باشندے مسلمان ہون باہم مقابلہ کرین تو اِس درجہ فرق نظر آئیگا کہ حیرت ہوگی۔ تاتاری گانوُن مین گو بہت سے روسی ہون تاہم دونون قومون مین خلط ملط نہین ہے۔ باہمی ربط وضبط کا

مذہب بہت بڑا سدِ باب ہے - یورپی روس کے مشرقی اور شمالی و مشرقی صوبون مین ایسے بہت سے گانوُن ہین جنکے باشندے کئی نسلون سے نصف تاتاری اور نصف روسی ہین مگر اب تک اُن دونون قومون کا باہم ایک ہونا شروع نہین ہوا تھا - ایک گوشے مین گرجا گھر ہے - دوسرے مین چھوٹی سی مسجد - کُل گانوُن ایک خاص جماعت یا فرقہ سمجھا جاتا ہے جسمین ایک مجلس دیہی ہوتی ہے اور ایک سرغنہ - اور دو مختلف فرقے ہوتے ہین اور ہر ایک کے خاص خاص رسوم اور خاص خاص طرز معاشرت ہین - ممکن ہے کہ تاتاری روسی زبان سیکھین مگر زبان سیکھنے سے وہ کچھ روسی نہین بنجاتے - تاہم یہ سمجھنا چاہیے کہ ان دو قومون مین باہم کسی مذہبی جوش دیوانگی کے سبب سے نفرت ہے - بلکہ اسکے برعکس وہ آپسمین بہت مِل جُل کے رہتے ہین کبھی روسی کبھی تاتاری کو گانوُن کا سرغنہ منتخب کرتے ہین اور مجلس دیہی مین امور متعلقہ موضع کی نسبت جو بحث کرتے ہین اسمین مذہبی امور کا ذکر نہین کیا جاتا - مجھے ایک گانوُن یاد ہے جسمین اُن دونون کے درمیان باہمی محبت اور اختلاط بہت بڑھا ہوا تھا - عیسائیون نے قصد کیا کہ اپنے گرجا کی مرمت کرین اور مسلمانون نے اُنکو یہ مدد دی کہ اس کام کے لیے لکڑی بھجوائی - اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اگر گورنمنٹ کا اوسط درجے کا بھی انتظام ہو اور کسی مذہب کے درپئے آزار یا جنبہ دار نہو تو مسلمان تاتاری اور عیسائی اِسلاوُنز باہم صلح کے ساتھ رہین -

ایک تو خیالات مذہبی مین دیوانگی کا جوش نہین ہے - دوسرے اپنی اُمّت بڑھانے کا وہ جوش نہین ہے جس سے انسان دوسرے مذہب والون سے نفرت کرنے لگتا ہے - اور اسکا سبب یہ ہے کہ ان دہقانیون کے خیالات مذہبی انوکھے ہوتے ہین اُنکے دلون مین یہ بات جاگزین ہے کہ قومیت اور مذہب کو باہم اسقدر تعلق ہے کہ دونون قریب قریب ایک ہین - روسی تو گویا خلقی عیسائی ہین اور تاتار مسلمان - اور گانوُن مین کبھی کوئی خواب مین بھی یہ خیال نہین کرتا کہ قدرتی امور مین کسی قسم کا خلل ڈالے - اس امر کی نسبت مجھسے اور ایک روسی دہقانی سے بڑی دلچسپ گفتگو ہوئی تھی جو کچھ دن تک تاتاریون مین ایک مرتبہ رہ چکا تھا - مین نے جو سوال کیا کہ تاتاری کس

قسم کے آدمی ہوتے ہین تو اُسنے اختصار کے ساتھ جواب دیا کہ اُنمین کوئی خاص بات نہین ہے اور جب مین نے اصرار کیا کہ مین اِس سے زیادہ تشریح چاہتا ہون تو اُسنے تسلیم کیا کہ وہ بہت اچھے آدمی ہوتے ہین۔ مین نے پوچھا اُنکا مذہب کیسا ہے۔

فوراً جواب دیا کہ بہت خاصہ مذہب ہے۔ پوچھا کیا فرقہ مُولوکانی کے عقاید سے بھی عمدہ اور بہتر ہے۔

اُسنے جواب دیا بیشک مُولوکانی کے مذہب سے بہتر ہے۔ اِس انوکھی رائے سے جو استعجاب مجھے ہوا اُسکو مین نے مخفی رکھنے کی کوشش کی اور کہا تو کیا مُولوکانی بڑے خراب آدمی ہوتے ہین۔

اُسنے کہا نہین نہین مُولوکانی نیک اور ایماندار ہوتے ہین۔ مین نے پوچھا تو پھر تم یہ کیون سمجھتے ہو کہ اُنکا مذہب مسلمانون کے مذہب سے اِسقدر خراب ہے۔ جواب دیا کہ مین کیونکر آپسے بیان کرون۔ یہ کہکر دہقانی نے ذرا توقف کیا گویا اپنے خیالات کو جمع کر رہا تھا۔ بعد ازان ٹھہر ٹھہر کے کہنا شروع کیا کہ آپ دیکھین کہ تاتاریون نے اپنا مذہب خدا سے پایا ہے جسطرح جسم کی رنگت پائی ہے مگر مُولوکانی روسی ہین جنھون نے اپنے ہی دماغ سے مذہب ایجاد کیا ہے۔

اِس عجیب و غریب جواب پر نکتہ چینی کرنا بیکار ہے چونکہ یہ کوشش کرنا کہ تاتاری اپنے جسم کی رنگت کو بدل دین فضول ہے لہذا یہ کوشش بھی فضول ہوگئی کہ وہ اپنا مذہب بدل دین۔ علاوہ برین ایسی کوشش کرنا جناب باری کے کارخانے مین دست اندازی بیجا کرنا ہے۔ کیونکہ دہقانیون کی راے مین خدا نے تاتاریون کو بعینہٖ اُسی طرح مذہب اِسلام دیا جسطرح روسیون کو مذہب مسیحی دیا۔

افسرانِ سنتِ بالکل اِس انوکھے مسئلے کے مطابق تو کارروائی کرتے نہین ہین مگر اسکا اثر بھی بہت پڑتا ہے۔ شہنشاہ رُوس کی رعایاے اہل اسلام مین کوئی سرکاری مجلس مسیحی نہین قائم ہے۔ اور یہ اچھی بات ہے کیونکہ اگر ایسی مجلس ہو اور اُسکے ممبر مستعد اور سرگرم ہون تو اُس سے صرف یہ نتیجہ نکلے کہ دونون قومون کا کینۂ دیرینہ

اور بھی زیادہ ہوجائے اور پھر کوئی نو مرید بھی نہو۔ تاتاری اہل فن لینڈ کی طرح بے سمجھے بوجھے مذہب مسیحی نہین اختیار کرلیتے۔ اُنکا مذہب نراجہل اور شرک نہین ہے۔ بلکہ اُنکے مذہب مین بھی علم الٰہیات ہے۔ وہ موحد ہوتے ہین اور اپنے کو ویسا ہی پکّا موحد سمجھتے ہین جیسا عیسائی اپنے تئین سمجھتے ہین۔ اگر کسی تیز طبع آدمی سے جو اعلیٰ اصول مذہبی سے ناواقف ہو اور ایک بھونڈی قسم کا شرک اُسکا مذہب ہو گفتگو کیجیے گا تو حضرت مسیح کی سوانح عمری اور تلقین کا دلچسپ اثر اُسپر آسانی ہوگا بشرطیکہ آپ اُس سے واقف ہون اور اپنی واقفیت کو عمدہ طرز پر کام مین لائین۔ جن لوگون کی خلقت مین شرک نہین ہے اُنکے دلون مین پہلے مذہبی امور سے دلچسپی اور ہمدردی ہوتی ہے اور اُسکے بعد مذہب تبدیل کردیتے ہین۔ اسی طرح اگر کسی مسلمان کے عیسائی کرنے کی کوشش کیجیے گا تو آپکو فوراً معلوم ہوجائیگا کہ آپکی کوشش بیکار ہوئی۔ مذہب اسلام مین علم الٰہیات بھی ہے اور ایک پیغمبر بھی ہین۔ پس جو مذہب تم اُسکو سکھاتے ہو اُس سے وہ اپنا مذہب خاص کیون بدلنے لگا۔ شاید وہ علانیہ یا کسی قدر مخفی طور پر تمیز ظاہر کردیگا کہ اُسکو تمھارے جہل پر رحم آتا ہے۔ اور تعجب کرتا ہے کہ تمنے اسقدر ترقی نہین کی کہ عیسائی مذہب ترک کرکے مشرف بہ اسلام ہوجاتے۔ تربیت یافتہ مسلمان کے نزدیک موسیٰؑ اور عیسیٰؑ اپنے اپنے زمانے مین بڑے پیغمبر گذر گئے ہین لہذا وہ عادی ہے کہ اُنکو تعظیم کے ساتھ یاد کرے۔ مگر اُسکو کامل عقیدہ ہے کہ وہ دونون اپنے وقت مین چاہے جسقدر مقدس ہون مگر جناب رسالت مآبؐ اُنسے بدرجہا بڑھ گئے۔ بعینہ اسی طرح جسطرح ہمارا خیال ہے کہ مذہب یہود پر مذہب مسیحی فوق لیگیا ہے۔ وہ اپنے اعلیٰ درجے کی علمیت پر مغرور ہوتا ہے اور تمکو ایک غیر مہذب مشرک سمجھتا ہے اور عجب نہین کہ وہ آپسے یہ کہے کہ حضرت بندے کو تو جتنے کٹّر اور پکّے عیسائیون سے سابقہ پڑا ہے سب کو اللہ کی عنایت سے تین خدا کا (معاذ اللہ) قائل پایا اور ان تین خداؤن پر بھی قناعت نہین اور بھی بہت سے ابرار اور صدیقون کے قائل ہین۔ آپ لوگ بتون کو پوجتے ہین جنکو بت معجز نما کہتے ہین اور اپنے متبرک دنون مین شراب مین لُنڈھاتے ہین۔ آپ اُسکو لاکھ سمجھانے کی کوشش کیجیے کہ یہ بزرگ اور بت عیسائی مذہب کے کوئی

ص ۱۵۹

خاص جزو نہین ہین اور بادہ نوشی کی عادت کو مذہب سے کوئی تعلق نہین۔ مگر وہ ایک نہ مانیگا۔ اِن امور مین وہ آپسے کسی قدر اتفاق بھی کرلے مگر تثلیث کا مسئلہ تو اُسکو ہمیشہ سنگ راہ ہی نظر آتا ہے۔ وہ کہیگا کہ تم عیسائیون کا پیغمبر بڑا پیغمبر تھا مگر تمنے اُسکو (معاذ اللہ) خدا کا درجہ دیدیا اور اب تم کہتے ہو کہ وہ خدا کے مساوی ہے۔ خدا کرے کہ یہ کفر کی باتین ہمسے دور ہی رہین۔ لا الٰہ الا اللہ محمدٌ رسول اللہ۔

مذہبی امور مین دخل نہ دینے کی حکمت عملی کا برتاؤ گورنمنٹ نے ہمیشہ نہین قائم رکھا۔ جب سولھوین صدی مین قازان فتح ہوچکا تو رُوس کے شاہنشاہون نے کوشش کی کہ نئی رعایاء اسلام کو عیسائی کرلین۔ اِسکے لیے جو ذریعے اختیار کیے گئے اُنمین تمدن اور تلقین دونون امور شامل تھے مگر ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ افسران پولیس بہ نسبت پادریون کے زیادہ کام کرتے تھے۔ اس طرح پر کسی قدر تاتاری عیسائی کیے گئے مگر حکام کو مجبور ہوکر تسلیم کرنا پڑا کہ اِن نومریدون مین اب تک بہت سے تاتاری رسوم جاری ہین اور یہ شرم کی بات ہے۔ اُنکو نہ عیسائی مذہب سے واقفیت ہے نہ اُسپر عقیدہ ہے جب پند و موعظت سے کام نہ نکلا تو گورنمنٹ نے اپنے افسرون کو حکم دیا کہ جو لوگ عیسائی ہوگئے ہین مگر مجتہد مذہب مسیحی کے نصائح کو نہین بجالاتے اُنکو قید کرین بیڑیان ہتھکڑیان پنھائین اور ایسی دھمکی دین کہ تاتاریون کے دلون سے اُنکے پُرانے خیالات دور ہوجائین۔ یہ سرگرمی کی تدبیرین بھی ویسی ہی غیر موثر نظر آئین جیسے روحانی وعظ و نصایح۔ اور ملکہ کیتھرائن ثانیہ نے ایک نیا طرز اختیار کیا جو اُسکے طرز تمدن کی بڑی خوبی ظاہر کرتا ہے۔ یہ یاد رکھنا چاہیے کہ نومرید پڑھ لکھ نہین سکتے تھے۔ اُنکو شاہنشاہی فرمان کے ذریعے سے حکم دیا گیا کہ ایک تحریری عہدنامے پر دستخط کرین کہ وہ اپنے کفر کی غلطیان یکقلم بھلا دینگے اور ملحدون سے بالکل ربط و ضبط ترک کرکے بڑے استقلال اور مضبوطی کے ساتھ عیسائی مذہب پر قائم ہونگے۔ حالانکہ وہ مذہب مسیحی کے مسائل سے ذرا بھی واقف نہ تھے۔ جن لوگون کو اب نومرید عیسائی تاتاری کہتے ہین وہ اب تک ویسے ہی برائے نام عیسائی ہین جیسے کہ وہ سولہوین صدی مین تھے۔ وہ علانیہ طور پر مذہب اہل اسلام

نمرا

اختیار نہین کر سکتے کیونکہ جو لوگ حسب ضابطہ عیسائی ہو گئے ہین وہ اُسکو ترک نہین کر سکتے۔
اور اگر ترک کرین تو مجموعۂ ضابطۂ فوجداری کے رو سے سخت سی سخت تکلیفین اور سزا
برداشت کرین۔ اِس امر کی تصدیق مجھے ایک نیم سرکاری مضمون سے ہوئی تھی جو ۱۸۷۶ء
مین طبع ہوا تھا۔ راقم مضمون لکھتا ہے کہ جو لوگ عیسائی ہو گئے تھے اُنکے لیے بڑی کوشش کی گئی
کہ وہ اِس نئے مذہب پر قائم رہین۔ اِس طرز پر بیان کرنے مین ایک دلچسپ سادگی معلوم
ہوتی ہے۔ جو مخفی سبب گول گول ظاہر کیا گیا ہے اُسکا دریافت ہونا مشکل نہین ہے۔
جب تک گورنمنٹ نے صرف یہ خواہش کی کہ اُن فرضی نو عیسائیون کا نام سرکاری رجسٹر مین
عیسائیون کی فہرست مین درج کیا جائے تب تک سرکاری طور پر کوئی عیسائی نہین ہوا۔ مگر
جیسے ہی اِن نو عیسائیون کے پکے عیسائی کرنے کی تدابیر سرگرمی کے ساتھ ہونے لگین ویسے ہی
عداوت اور جوش دیوانگی کی آگ اہل اسلام کی آبادی مین بھڑکی اور جو لوگ عیسائی
ہو گئے تھے اُنھون نے اِس سرکاری حکم سے مخالفت کی۔

یہ بات بلا خطر کہی جا سکتی ہے کہ عیسائی اسلام کو قبول نہین کر سکتے۔ اور پکے
مسلمان عیسائی مذہب نہین اختیار کر سکتے۔ مگر اِن دونون مین چند فرقے یا فرقون کے حصے ہین
جنسے پادریون کی کوششون اور اولوالعزمی کے لیے ایک بہت اچھا موقع ملتا ہے۔ اِس
میدان مین تاتاریون نے روسیون سے زیادہ سرگرمی کا اظہار کیا ہے اور اُنکو اپنے
رقیبون سے کسی قدر فایدے بھی زیادہ حاصل ہین۔ شمالی مشرقی رُوس کی قومین روسی
زبان کی نسبت تاتاری زیادہ آسانی سے سمجھ سکتی ہین اور اُنکے مُلک کی حالت جغرافیہ اور
اُنکا طرز معاشرت ایسا ہے کہ روسیون کی نسبت تاتاریون ہی سے زیادہ میل جول رہتا ہے۔
نتیجہ اسکا یہ ہے کہ کل مواضع شِرمِس اور وُدیٹیکس جو سرکاری طور پر متعلق کلیساے یونانی
ہین اُنکے باشندون نے علانیہ مسلمان ہونے کا اعلان کر دیا۔ بعض بعض مشہور آدمی جو
اسلام مین واپس آئے اُنکی یادگار مشہور مشہور گیتون کے ذریعے سے کی گئی۔ جوان و پیر
دونون اُنکو گاتے ہین۔ اِسکے خلاف پکّے افسران مشن کوئی کارروائی نہین کرتے۔ گو
مجموعۂ ضابطۂ فوجداری مین اُن لوگون کے خلاف بہت سخت سخت قوانین ہین

جو مذہب سے منحرف ہوجاتے ہین اور اِس سے زیادہ سخت اُنکے لیے ہین جو عیسائیون کو مسلمان ہونے کے باعث ہوتے ہین تاہم اِس قانون کا برتاؤ شاذ ہی کیا جاتا ہے۔ رُوسی چرچ مین پادری اور دنیادار دونون صلح کُل ہوتے ہین بشرطیکہ پولٹکل امور کی بحث در پیش ہو۔ گانون کا پادری اُسی وقت عیسائی کے مسلمان ہوجانے کی جانب متوجہ ہوتا ہے جب اُس سے اُسکی سالانہ آمدنی مین کمی واقع ہوتی ہے۔ اور وہ نو مسلم اِس کمی کو آسانی سے دور کرسکتا ہے اِسطرح پر کہ کسی قدر سالانہ رقم دیا کرے۔ اگر یہ عاقبت اندیشی کیجائے تو کُل گانون کے گانون مسلمان ہوجائین اور اعلیٰ درجے کے افسران مشن کو اِس امر کی اطلاع بھی نہو۔ رُوس مین جو حد فاصل مذہب عیسائی اور اسلام کو جدا کرتی ہے جیسا کہ اور مذہبون مین ہے وہ کبھی تعلیم کی ترقی سے دور ہوجائیگی یا نہین اِسکی پیشین گوئی کرنے کی مین جرأت نہین کرسکتا۔ مگر مین یہ ضرور کہونگا کہ اب تک اشاعت تعلیم نے تاتاریون پر زیادہ تر یہ اثر کیا کہ اُنکی آتش جوش مذہبی کو مشتعل کردیا۔ اگر ہم یہ بات یاد رکھین کہ تعلیم سے ہمیشہ تعصب پیدا ہوتا ہے اور تاتاریون کو بالکل مذہبی ہی تعلیم دیجاتی ہے تو ہمکو اِس امر سے متحیر نہونا چاہیے کہ تاتاریون کا مذہبی جوش جنون بعینہٖ اُنکی علمی قابلیت کے مطابق کم و بیش ہوگا۔

اگر تاتاری ناخواندہ ہو اور برائے نام علمیت نے اُسکو خراب کیا ہو اور اپنے مذہب کو صرف اِسقدر جانتا ہو کہ پیغمبر نے جو معمولی احکام مقرر کیے ہین اُنکو کافی طور سے بجالائے وہ کُل بنی نوع انسان کے ساتھ مہمان نوازی اور مہربانی او صلح سے رہیگا۔ مگر عالم تاتاری جسکو سکھایا گیا ہے کہ عیسائی کافر اور مشرک ہین اور اللہ کی نظرون مین قابل حقارت اور اُنکی قسمت مین لکھا ہے کہ ابدی سزا ملے ایسے تاتاری کو اُسی قدر تعصب اور جوش مذہبی ہوگا جسقدر ایک متعصب رُومن کیتھولک یا کال وینسٹ کو ہوتا ہے۔ اِس جوش مذہبی کے دیوانے اکثر مشرقی صوبون مین ملتے ہین مگر اُنکی تعداد کم ہے اور جمہور انام پر اُنکا رعب نہین ہے۔ مین اپنے تجربے سے تصدیق کرسکتا ہون کہ میرے تمام سفر مین میرے ساتھ اور کہین کے لوگ اِسقدر مہمان نوازی اور مہربانی سے پیش نہین آئے جیسا کہ ان ٹھیٹھ

مسلمانان بَش کیر زیش آئے لیکن یہان بھی اہل اسلام نے روسی معاشرت اختیار کرنے سے مخالفت کی ہے۔

گو کا فر فِنش فرقون مین اس قسم کا کوئی امر سدِّ باب نہین تھا تاہم جیسا کہ مین نے ذکر کیا ہے اُنمین روسی طرز معاشرت کی پختگی ہنوز دہلی دورست۔ نہ صرف پورے گانوؔن کے گانوؔن بلکہ بہت سے پورے پورے اضلاع مین ابھی روسی معاشرت کا بہت ہی کم اثر ہوا ہے۔ اِسمین کسی قدر سبب تو یہ ہے کہ وہ مقام واقع ہی اِس طور پر ہین۔ جن ملکون کی زمین زرخیز نہین اور جنمین جہاز چلانے کے قابل دریا نہین ہین وہان شاذ ہی روسی بسے ہین بلکہ بسے ہی نہین۔ اِسی سبب سے اہل فِن لَینڈ نے اپنی زبان اور عادت بالکل بدستور برقرار رکھی۔ اور جن اضلاع مین نوآبادی کرنے کی ترغیب زیادہ تر ہے اُنمین روسی آبادی بہت ہی کثیر ہے۔ اور فرقہ فِنش کے لوگ کم کنسرؔ وِیٹو ہین یعنی خاص روسیون سے اُنکو اِس قدر نفرت اور تعصب نہین ہے۔ تاہم یہ امر تسلیم کرنا چاہیے کہ صرف اِس بیان سے بخوبی تشفی نہین ہوسکتی کہ وہ مقام واقع ہی اِس طور پر ہوے ہین۔ اگر مختلف فرقے ایک ہی حالت مین ہون تو بھی غیر قوم کا اثر اُنپر مساوی طور پر نہین پڑسکتا۔ مثلاً فرقہ مُوَرؔ ڈوا بہ نسبت فرقہ شُوَ واشن کے کم کنسرؔ وِیٹو ہے۔ یہ مین نے اکثر دیکھا ہے۔ اور ایسے لوگون سے میرے اس عقیدے کی تصدیق بھی ہوئی ہے۔ جنکو غور و تعمق کرنے کے زیادہ موقع ملے ہین۔ بالفعل ہم اِسکو چند مخفی قومی خصوصیتون پر محمول کرتے ہین۔ مگر کسی نہ کسی دن آئندہ تحقیقات سے اِس سے زیادہ تشفی بخش باتین حاصل ہوسکتی ہین۔ مجھے اب بھی چند امور معلوم ہوگئے ہین جنسے اِس امر کی نسبت زیادہ امور معلوم ہوتے ہین۔ شُوَ واشن کے ہان چند رسوم ہین جنسے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ پیشتر اگر کھلے بندون مسلمان نہین تھے تو مذہب اسلام کا اثر اُنپر ضرور تھا۔ ہمین اِس امر کے خیال کرنے کا کوئی سبب نہین ہے کہ مُوَرؔ ڈوا نے کبھی یہ عقیدہ نہین تسلیم کیا۔

مذہبی جوش دیوانگی کے مفقود ہونے سے اُن شمالی ملکون مین روسیون کے

آباد ہونے مین بڑی ہی آسانی ہو گئی اور دہاقین روس کا مزاج چونکہ خاص کر صلح جو ہے لہذا اس سے بھی وہی نتیجہ نکلا۔ روسی دہقان اس کام کے لیے خاص کر موزون ہے کہ نوآبادی مین بہ صلح و امن زراعت کرے۔ غیر مہذب فرقون مین وہ نیک ڈل ہوتا ہے عرصے تک تکلیف کی برداشت کر سکتا ہے۔ میل جول رکھتا ہے اور اس قابل ہوتا ہے کہ انتہا سے زیادہ محنت کو برداشت کرے اور اسکو خدا نے ایسی ہی حیرت انگیز قوت عطا کی ہے کہ وہ اتفاقات کے موافق اپنا مزاج بدل دے۔ ذاتی اور قومی فضیلت کے متکبرانہ خیال اور حکمرانی کی دلی خواہش جسکو انسان روک نہین سکتا اور جس سے اکثر اوقات آزادی کے دوست رکھنے والے اور قانون کی عزت کرنے والے اہل برطانیہ تک سنگر ظلم ہو جاتے ہین جب انکو کسی کم طاقت قوم سے معاملہ پڑتا ہے یہ باتین روسی دہقان کے چال چلن سے منزلون دور ہین۔ اسکی خواہش حکمرانی کی نہین ہے۔ اور نہ یہ خواہش ہے کہ دیسیون کو لکڑی کاٹنے والا یا پانی بھرنے والا بنائے۔ اسکی کل خواہش یہ ہے کہ چند ایکڑ اراضی ہو جسکو وہ خود جوت سکے اور جب تک اسکے پاس یہ زمین رہیگی تب تک وہ اپنے ہمسایون سے غالبًا مداخلت بیجا نہ کریگا۔ اگر ملک فن لینڈ کے وہ لوگ جو حال مین آباد ہوے ہین انگریزی سیکسن قوم کے ہوتے تو انھون نے جیسے ان بسوے اراضی کا قبضہ کر لیا ہوتا۔ اور دیسیون کو کھیتون کے مزدور بنا لیتے۔ روسی جو نئے نئے آباد ہوے وہ اسی امر پر قانع ہوے کہ اپنے افعال و حرکات مین زیادہ حلم ظاہر کرین اور اپنی طرف سے تعدی نہ کرین۔ دیسی آبادی مین انھون نے صلح کے ساتھ بود و باش اختیار کی اور وہان کے باشندون کے ساتھ انکے جلد جلد ربط و ضبط بڑھتا جاتا ہے۔ بہت سے اضلاع مین ان برائے نام روسیون کی رگ و پے مین اسلیو ونک خون کے عوض فن لینڈ والون کا خون زیادہ پیوست ہے۔

مگر اب یہ سوال ہو سکتا ہے کہ ان کل باتون کو ان لوگون سے کیا تعلق ہے جو نئی آبادی کے زمانہ جہالت مین بسے تھے جسقدر مناسبت ان دونون کو ہے اسقدر بادی النظر مین نہین معلوم ہوتی ہے۔ مجھے یقین ہوتا ہے کہ یہ برائے نام تبدل مقام اصل مین

ٹھیک ٹھیک نہ تھا کہ دفعتہً سب کے سب نے اپنا وطن چھوڑ دیا ہو بلکہ بتدریج تبدل ہوتا گیا اسی طرح جسطرح شمالی رُوس مین تبدل واقع ہوا اور ہوتا جاتا ہے۔ ایک ہزار برس کا عرصہ ہوا کہ جو صوبہ آج کل یاروسلاف کے نام سے مشہور ہے اُسمین اہل فن لینڈ رہتے تھے اور اب اُسمین وہ لوگ رہتے ہین جنکو لوگ عموماً خاص اِسلَیوونین تصور کرتے ہین لیکن یہ خیال کرنا کہ اس ضلع کے اہل فن لینڈ دور دراز کے ملکون مین جا کر بسے جہان وہ اب پائے جاتے ہین بہت بڑی غلطی ہے۔ اصل مین وہ بیشتر تمام شمالی حصۂ رُوس پر قابض تھے اور صوبۂ یاروسلاف مین اِسلَیوونین فرقے کے آگے بڑھنے سے وہ بھی اُنمین مل گئے۔ کسی قدر یہ کہا جا سکتا ہے کہ مغربی حصے مین اِسلَیوونین بھاگ گئے تھے کیونکہ اگلے وقتون مین وہ کُل شمالی جرمنی پر دریاے آلب تک قابض تھے۔ مگر سوال یہ ہے کہ اس مقام پر بھاگ جانے کے کیا معنی۔ اِسکے صرف یہ معنی ہین کہ اِسلَیوونین رفتہ رفتہ ٹیوٹن ہو گئے۔ اور اسطرح ٹیوٹن مین ملے کہ اُس قوم کا نشان تک نہ رکھا۔ یہ سچ ہے کہ یورُپ کے ایک حصے پر بعض قومین اس طور پر پھیلین جیسے اقوام چوپانی پھیلتی ہین۔ اور غالباً اُنھون نے کوشش کی کہ زمین کے اصلی قابضون کو نکال دین یا ہلاک کر ڈالین خیر مین اس بحث کو اُسوقت تک چھوڑ دونگا جب تک جنوبی صوبون کا ذکر کرون۔

ص ۱۹۱

# باب نوان

## قصبے اور تجار

نووگورڈ۔ روسی قصبے۔ رُوس مین قصبون کی قلت۔ میونسپل جلسون کے تاریخی حالات۔ طبقۂ امراے عظام قائم کرنے کی کوشش بیکار۔ سوداگر اور کاریگر قصبون کی کونسلین۔ ایک امیر سوداگر۔ اُسکا مکان۔ اُسکا شوق نمایش اُسکے خیالات طبقۂ امراے کرام کے نسبت۔ سرکاری تمغے۔ سوداگرون کی بے ایمانی اور جہالت۔ علامات تبدل حالت۔

رُوس کے دیہاتون مین گرمی اور سردی کے دنون مین زندگی بسر کرنا بڑی فرحت بخشتا ہے۔ مگر ان دونون فصلون کے درمیان مین کئی ہفتون کا جو زمانہ ہوتا ہے اُسمین مینھ اور کیچڑ سے دیہات کے مکان بدتر از زندان ہو جاتے ہین۔ اس کم بخت قید خانے سے بچنے کے لیے مین نے ٹھان لی کہ اوائل اکتوبر مین آئیونونکا کو چھوڑ دون۔ آیندہ چندے کے لیے مین نے قصبۂ نووگورڈ کو اپنا صدر مقام منتخب کیا۔

اس انتخاب کے کئی اسباب تھے مین نے سینٹ پیٹرسبرگ یا ماسکو جانا نہین پسند کیا۔ کیونکہ مین نے دور اندیشی کی کہ ان دونون شہرون مین میرے پڑھنے مین بیشک خلل پڑیگا۔ دیہات مین ایسے لوگون کے ساتھ ملنے جلنے کا مجھے زیادہ اتفاق ہوگا جو السنۂ مغربی مین سے کسی زبان کو صفائی کے ساتھ نہین بول سکتے اور دیہات کے طرز تمدن مطالعہ کرنے کا کہین بہتر موقع ملیگا۔ کل بڑے بڑے شہرون مین نووگورڈ سب سے قریب تھا اور اکثر باتون مین سب سے زیادہ دلچسپ۔ اسکی تاریخ عجیب و غریب تھی سینٹ پیٹرسبرگ بلکہ ماسکو تک کی تاریخ سے پرانی۔ اور اسمین اب تک بہت سی متبرک تاریخی یادگارین۔ گو اب درجۂ سوم کا قصبہ ہے اور پیشتر کی سی رونق اب کہان تاہم اب تک اسمین اٹھارہ ہزار

آدمیون کی آبادی ہے اور جس ضلع مین وہ واقع ہے وہ مرکز دائرہ تمدن ہے۔

سینٹ پیٹرسبرگ سے قریب اسّی میل کے فاصلے پر ناسکو کی ریل دریاے واکھاف پرسے جاتی ہے اسکا دھارا تیز ہے اور اسمین دلدل بھی ہے۔ اور جھیل المن کو جھیل لیڈوگا سے یہ دریا ملاتا ہے۔ نقطۂ تقاطع پر مین ایک چھوٹے سے جہاز دودی پر سوار ہوا۔ اور قریب پچاس میل کے دریا مین گیا۔ اس سفر مین تکان بہت ہوتا ہے کیونکہ یہ ملک ہموار ہے اور بالکل ایک حالت پر۔ اور دودی جہاز ایک گھنٹے مین نو میل سے زیادہ نہین جاسکتا تھا۔ غروب آفتاب کے وقت نوو گورڈ خط تحتانی مین نظر آیا۔ ہلکی ہلکی شفق مین اسطرح دیکھنے سے قصبۂ واقعی ایک مرقع بہار نظر آتا ہے۔ دریا کے مغربی کنارے پر کرملن واقع ہے۔ یہ ایک یون ہی سا اونچا تختہ زمین کا ہے جسکے اردگرد اونچی اونچی اینٹ کی دیوارین ہین اور اُنپر گرجا کے رنگین رنگین منار بہت بلند نظر آتے ہین۔ دوسرے کنارے پر قصبے کا بڑا حصہ واقع ہے جسکا خط افق گرجاؤن کے بہت سے منارون سے جن کی شکل سیب کی سی ہوتی ہے اور ہری ہری چھتون سے جو جابجا خوشنمائی کے ساتھ نظر آتی ہین شکستہ نظر آتا ہے۔ جابجا کسیقدر سبزے کے نظر آنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ باغ بھی ہین کرملن اور دوسرے کنارۂ دریا کے قصبے کے درمیان مین پتھر کا ایک پل ہے جو ایک اونچی لکڑی کے پل سے آدھا چھپا رہتا ہے جو پرانے پل کے عوض کام دیتا ہے یا یون کہین کہ کام دیتا تھا بہت آدمیون نے پیشین گوئی کی تھی کہ یہ پل آیندہ ہمیشہ کے لیے بنا دیا جائے گا کیونکہ اُس سے اُن افسرون کو بہت اچھی آمدنی تھی جن کے تعلق اُسکی خدمت تھی۔ واللہ اعلم یہ پیشین گوئی پوری ہوئی یا نہین۔

جو لوگ چاہتے ہین کہ تماشا گاہون کی رنگ آمیزی اور تھیٹرون کی اسٹیج کی آراستگی سے جو مغالطہ ہوتا ہے اُسکے لطف اُٹھائین اُن کو لازم ہے کہ تماشا گاہونکی پشت پر نہ جائین ورنہ پردے کی اوٹ پہاڑ۔ وہان کچھ نہ نظر آئیگا۔ (اسٹیج اُس اونچی جگہ کو کہتے ہین جسپر تھیئٹر ہوتا ہے) اسی طرح پر جو شخص چاہتا ہے کہ اس مغالطے مین پڑا رہے کہ روس کے قصبے مرقع بہار ہین تو اُسکو لازم ہے کہ کبھی اُنمین قدم نہ رکھے۔ بلکہ فاصلے ہی سے دیکھنے پر

قناعت کرے۔ سڑکون پر سیر کرنے سے یہ مغالطہ بیشک دور ہو جاتا ہے اور یہ مثل صادق آتی ہے کہ دور کے ڈھول سُہانے۔

باہر سے دیکھنے مین روسی قصبے چاہے کیسے ہی پُر بہار نظر آئین لیکن اگر غور سے دیکھے جائین تو معلوم ہو جائے کہ قصبے کاہے کو ہین گانؤن ہین۔ گو بالکل گانؤن کے سے نہون مگر اسمین شک ہی نہین کہ قصبون کے گرد و نواح کے سے معلوم ہوتے ہین۔ سڑکین سیدھی اور چوڑی ہوتی ہین۔ کھرنجا یا تو بہت ہی نکما ہوتا ہے یا بالکل ہوتا ہی نہین۔ مکانات لکڑی یا پتھر کے بنے ہوتے ہین۔ عموماً یک منزلے ہوتے ہین اور ایک دوسرے سے کشادہ صحن سے جدا ہوتے ہین۔ اُنمین سے اکثر ایسے ہین جنین بازار کی طرف برآمدے کا رخ پسندیدہ نہین سمجھا جاتا۔ عام خیال یہ ہے کہ روسائے شہر مین سے اکثر ایسے صاحب ہین جو دیہات سے آئے ہین اور اپنے ساتھ ہی دیہاتی طرز عمارات بھی لائے ہین۔ ایسی دکانین شاذ بلکہ بنی ہی نہین جنمین کھڑکیون مین اسباب سوداگری طرز سے چُنا ہوا ہوتا کہ رہروون کو خریداری کی رغبت دلائے۔ اگر خریداری کی آپکو خواہش ہے تو بڑے بازار جانا چاہیے جسمین دکانون کی لمبی لمبی اور موزون قطارین نیچی چھتون کی ہین۔ اور گودامون اور ذخیرون مین دُھندلی روشنی ہوتی ہے اور سامنے کے رخ ستونون کی قطار۔ اسی مقام پر سوداگر زیادہ جمع ہوتے ہین۔ مگر اسمین وہ رونق اور چہل پہل نہین ظاہر ہوتی جسکے ہم سوداگری حلقے مین دیکھنے کے عادی ہین۔ دکاندار اپنے دروازے پر کھڑے ہوتے ہین یا بہت ہی قریب۔ یا خریدارون کی تلاش مین گھوما کرتے ہین۔ چونکہ خریدارون کا قحط ہے لہذا مجھے کہنا چاہیے کہ جب کبھی بکری ہوتی ہے تو فائدہ بہت کثیر ہوتا ہوگا۔ قصبے کے اور حصون مین اور بھی زیادہ ترسناٹا اور سستی نظر آتی ہے۔ بڑے میدان مین یعنی خاص تفریح کے مقام مین جہان لوگ جمع ہوتے ہین گائین اور گھوڑے باطمینان چرتے ہوئے نظر آتے ہین بشرطیکہ لوگون کی خوش نصیبی سے وہان ایسا کوئی مقام ہو۔ معقول۔ کجا تفریح کا مقام اور کجا بیل اور گھوڑون کی چراگاہ۔ انکے دفع کرنے کا نہ باشندون کے دلون مین خیال آتا ہے نہ اہل پولیس کے۔ شب کو

ص ۱۱

بازارون مین روشنی بالکل ہوتی ہی نہین - صرف چند تیل کے لمپ مہیا کیے جاتے ہین جن سے
اور فائدہ تو بجز صرف یہ البتہ ہوتا ہے کہ تاریکی اور زیادہ نمودار ہو جاتی ہے - پس
عاقبت اندیش باشندے دیر کرکے گھر واپس جانے کے وقت اکثر اپنے ساتھ لالٹین
لیجاتے ہین - چند سال گذرے ماسکو کے ایک معزز وکیل نے اس تجویز سے مخالفت
کی کہ شہر مین گیس کی روشنی کیجائے اور یہ دلیل پیش کی کہ جو لوگ رات کو باہر جانا چاہتے
ہین انکو لازم ہے کہ اپنے ساتھ اپنے لمپ لیجائین - اس سے مخالفت کی گئی - اور ماسکو مین
گیس کے لمپون کی روشنی کی گئی - مگر اس دار السلطنت قدیم کی تقلید قصبات مین ابھی کم
ہوتی ہے - ہان سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو مین البتہ گیس کی روشنی ہے مگر ان شہرون
کو بالفعل ذرا بھلا دینا چاہیے کیونکہ ان مین اور ان قصبون مین بہت ہی فرق ہے -
اصلی روسی قصبون مین جنمین ماسکو بھی شامل ہے ابھی نیم دیہاتی طرز باقی ہے یا یون
کہین کہ انکی ایسی صورت ہے جیسے کسی بڑے شہر کے آس پاس کے گاؤن کی ہوتی ہے جو
حکام میونسپل کے حد اختیار سے باہر ہین -

روس مین قصبون کی قلت اسقدر زیادہ نہین ہے جسقدر انکا دیہاتی پن
زیادہ ہے - مین اس لفظ کو اس مقام پر اس کے عام معنون مین استعمال کرتا ہون
نہ کہ سرکاری معنون مین سرکاری زبان مین قصبہ عبارت ہے بہت سے مکانات
سے جسمین تحصیل یا تھانہ وغیرہ ہوتا ہے اور اسی سبب سے یہ لفظ بعض اوقات چھوٹے
چھوٹے گاؤن کے لیے بھی مستعمل ہوتا ہے - لہذا ہم سرکاری فہرست قصبات سے بحث
نہ رکھین گے اور آبادی کے نقشجات کی جانب مخاطب ہونگے - لوگونکی راے عموماً
یہ ہوگی کہ قصبہ اس مقام کو کہنا چاہیے جسمین کم سے کم دس ہزار آدمی تو ہون اب
اگر ہم اس تخمینے اور اندازے کے مطابق دیکھین اور نظر غور و تامل اس مسئلے پر ڈالین تو ہمکو
اچھی طرح معلوم ہو جائیگا کہ کل یورپی روس مین باستثناے فن لینڈ و صوبجات
بالٹک - لیتھوانیا - پولینڈ - کوہ قاف کے صرف ایک سو ستائیس قصبے ہین - انہین صرف
پچیس قصبونمین پچیس ہزار آدمیون سے زیادہ کی آبادی ہے اور صرف گیارہ قصبون مین

پچاس ہزار آدمیون سے زیادہ کی آبادی ہے*۔

ان باتون سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ رُوس مین بمقابلہ مغربی یُورُپ شہر کم آباد ہین گانون زیادہ ہین۔ مشرق کیجانب رُوس کی کوئی قدرتی سرحد کبھی نہ تھی بلکہ ہمیشہ ایک زرخیز اور غیر مزروعہ زمین کا ایک میدان فراخ تھا جس کے دیکھنے سے جی للچاتا ہے کہ یہین کھیتی کریے اور یہین رہیے توسبحان اللہ۔ اور دہاقین نے ہمیشہ یہ میلان طبع ظاہر کیا کہ وہ اس مقام سے فائدہ حاصل کرنے کے لیے مستعد ہین۔ اپنے ابتدائی طرز زراعت کی ترقی کرنے کے عوض جسکے لیے بہت بڑے رقبے کی ضرورت ہوتی ہے اور زمین بہت جلد لے لی جاتی ہے انکو ہمیشہ یہ امر زیادہ فائدہ بخش اور آسان معلوم ہوا کہ وہ جلا وطن ہوکر مشرق کی جانب کی نئی اراضی پر قبضہ کرلین۔ اس طرح پر ملک ہمیشہ بڑھتا گیا کبھی گورنمنٹ کی مدد سے اور کبھی بلامدد سرکار اور اب خلیج بہرنگ اور کوہ ہماچل کے شمالی سلسلہ کوہستان تک پہونچ گیا ہے۔ دریاے نیپیر کے مخزن کے اردگرد جو چھوٹا سا ضلع واقع ہے وہ بڑھتے بڑھتے ایک سلطنت عظیم بن گیا جو فرانس کا چالیس گنا ہے۔ اور اس کل رقبۂ عظیم مین صرف آٹھ کروڑ آدمی کی آبادی ہے گو روسی قوم مین ترقی نسل زیادہ ہے مگر ترقی آبادی بمقابلہ ترقی اراضی زیادہ نہین ہوئی لہذا ملک مین ابھی تک آبادی بہت ہی کم ہے۔ اگر ہم یُورُپی رُوس کو بہیئت مجموعی دیکھین تو ہمکو معلوم ہوگا کہ آبادی صرف چودہ فی مربع وَرسْٹ ہے۔ اب سنیے کہ برطانیۂ اعظم مین اسی قدر رقبے مین تقریبًا ایک سو چودہ آبادی ہے۔ سب سے زیادہ گھنی آبادی تک بین صرف تقریبًا پینتالیس ۴۵ فی مربع وَرسْٹ ہے۔ جن لوگون کے پاس زمین اس افراط سے ہوا ور جو زراعت سے اپنی پرورش کرسکتے ہین وہ غالبًا حرفت کی طرف مخاطب نہونگے اور نہ قصبون مین

ص ۱٦٠

*سینٹ پیٹرسبرگ کی آبادی

ماسکو
آڈسہ
کشنیف
سراطوف
قازان

٦٦٨٠٠٠
٤٠٢٠٠٠
١٢١٠٠٠
١٠٨٠٠٠
٩٣٠٠٠
٩٧٠٠٠

ریگیف ٧١٠٠٠
نکولیف ٦٨٠٠٠
خارکوف ٦٠٠٠٠
تولا ٥٨٠٠٠
بردچیف ٥٢٠٠٠

سکونت پذیر ہونگے۔

دوسرا سبب جو قصبے بننے کا مانع ہوا غلامان خانہ زاد کی رسم تھی اس غلامی نے اور اس طرز تمدن نے جسکا وہ حصہ تھا آدمی کی قدرتی حس وحرکت کو بیکار کر دیا۔ امرا اسکے عادی تھے کہ اپنی جاگیرون پر بسر کرین اور اپنے غلامون کے ایک حصے کو سکھاتے تھے کہ جس شے کی اُنکو ضرورت ہو قریب قریب ہر شے مہیا کر دین مگر جو دہاقین قصبے مین بحیثیت کاریگر آباد ہونا چاہین وہ آزادی کے ساتھ ایسا نہین کر سکتے تھے کیونکہ وہ اراضی سے متعلق تھے لہذا دیہاتون مین عجیب عجیب قسم کی صنعتین ہونے لگین جن کا مین نے اوپر ذکر کیا ہے

روسی قصبون کے کم وقعت ہونے کا حال اسباب متذکرۂ بالا سے سمجھ مین آگیا ہوگا ترقی اراضی ترقی حرفت کی مانع ہوئی اور جو کسیقدر صنعت تھی بھی وہ بھی اس سبب سے جاتی رہی کہ غلامان خانہ زاد قصبون مین نہین آتے تھے مگر یہ وجوہ ظاہرا غیر مکمل نظر آتے ہین۔ وسط یورپ مین بھی زمانہ تاریکی مین یہی اسباب موجود تھے۔ اور باین ہمہ شہرون کی رونق کو خوب ترقی ہوگئی اور جرمنی کی سوشل اور پولیٹکل تاریخ مین وہ ترقی بخوبی تمام مشہور ہوئی۔ ان شہرون مین سوداگر اور کاریگر رہتے تھے جنکا ایک نیا اور علیحدہ سوشل طبقہ بن گیا تھا جس سے ایک جانب امرا اور دوسری جانب گرد و نواح کے دہاقین سے پیشے اور خاص خاص اغراض شباہت اور دماغی قوت اور خاص خاص اخلاقی امور مین فرق تھا۔ اب سوال یہ ہے کہ وسط یورپ کی طرح رُوس مین بھی بڑے بڑے قصبے اور اُس قسم کا طبقۂ رؤسا کیون نہ قائم ہوا۔ وسط یورپ مین بھی تو وہی دونون اسباب موجود تھے۔

اس مسئلے پر بخوبی بحث کرنے کے لیے یہ امر ضروری ہے کہ تاریخ کے بعض اُن اُمور پر جن پر بحث ہو چکی ہے پھر بحث کرین جسقدر صحیح امر مجھے معلوم ہوا ہے اُسکو مین یہان بیان کرونگا۔

وسط یورپ مین زمانۂ جہالت مین مختلف پولیٹکل فرقون کے درمیان جو جز و سوسائٹی تھے برابر جنگ رہتی تھی اور بڑے بڑے قصبے کسیقدر اسی جھگڑے کے سبب سے قائم ہوگئے تھے۔ یہ قصبے چاہے جس طور پر ابتدا ابتدا مین بنے ہون مگر اسمین شک نہین

ص ۱۶۹

کہ وہ پادریون اور مالکان اراضی اور فرمانروا ے ملک ان سب کی باہمی رعایت سے ترقی پاتے
اور قائم رہتے تھے — اور جو لوگ تجارت یا صنعت سے بسر کرنا چاہتے تھے وہ انھین مجبور
ہوکر بستے تھے تاکہ جو حفاظت اور آزادی اُن سے حاصل ہوتی ہے اُسکے لطف اُٹھائین
رُوس مین اس قسم کا پولیٹکل جھگڑا کبھی نہین ہوا سولہ صدی مین جو ماسکو کے شہزادگان عظام
نے تاتاریون کی اطاعت سے کنارہ کشی کی اور کل رُوس کے شہنشاہ بن بیٹھے پس اُنکی طاقت
کا کوئی مقابلہ نکر سکا اور نہ اُن سے کوئی لڑ سکا۔ چونکہ صرف وہی وہ حکمران تھے لہذا اُنھون نے
ملک کا اُس طرح انتظام کیا جیسا وہ مناسب سمجھے۔ پہلے پہل اُنکی حکمت عملی ترقی قصبجات کے
مفید مطلب تھی۔ جب اُنکو معلوم ہوا کہ تجارتی اور صنعتی طبقے مالگزاری کے زرخیز وسائل ہوسکتے
ہین تو اُنھون نے طبقہ ہاے مذکور کو دہاقین کے طبقے سے جدا کردیا۔ اور اُنکو سوداگری کرنیکا
استحقاق اس طرح پر دیا کہ اُنکے سوا کوئی اور طبقہ تجارت نہین کرسکتا تھا۔ اور طبقون کو اجازت
نہین دی کہ اُن سے رقابت کا مقابلہ کرسکین اور مالکان اراضی کی ماتحتی سے اُنکو آزاد کردیا۔
اگر وہ اس حکمت عملی کو ہوشیاری اور بیخردی سے انجام دیتے تو ایک دولتمند طبقہ رؤسا بن جاتا۔
مگر اُنھون نے بالکل ایشیائی پست ہمتی اور ناعاقبت اندیشی کے ساتھ کارروائی کی لہذا مراد دلی
بر نہ آئی جلب منفعت ذاتی نے ایسا چوندھیا دیا کہ اپنے محکومون کی بہبودی کو بھول گئے اور بہت
سنگین ٹکس باندھ دیے۔ اور رعایاے شہر کے ساتھ اس طرح پیش آنے لگے جسطرح غلامان
خانہ زاد کے ساتھ پیش آتے تھے جو سوداگر زیادہ دولتمند تھے اُنکو مجبور کیا کہ پرمٹ مین نوکری
کرین۔ اور اکثر اُنکے مقامات بود و باش سے دور و دراز فاصلے پر اُنکو بھیجا یا کاریگر سالانہ ماسکو
مین طلب کیے جاتے تھے کہ بلا اجرت زار کی خدمت انجام دین۔ اسکے علاوہ ٹکس کا
طریقہ فی نفسہ ناقص تھا۔ اور لوکل تمدن کے ممبر جنکو تنخواہ نہین ملتی تھی اور عملی طور پر حکومت سے
آزاد تھے وہ وصول ٹکس مین بیرحمی کرتے تھے۔ خلاصہ یہ کہ زار اپنی طاقت کو اسقدر بھونڈے
طرز پر اور بے توجہی سے کام مین لاتے تھے کہ اہل تجارت و صنعت بعوض اسکے کہ
قصبون مین امن و امان حاصل کرنے کے لیے بھاگ جائین اور وہان جاکر بہ فراغت
چین و آرام سے سکونت پذیر ہون خود قصبون ہی سے بھاگتے تھے تاکہ جبر و تعدی سے

محفوظ رہین - آخر کار قصبون سے لوگ اس کثرت سے جلا وطن ہونے لگے کہ یہ امر ضروری سمجھا گیا کہ اُنکو تمدنی اور قانونی تدابیر سے روکین - اور شہر کی آبادی قانوناً قصبون مین درج کی گئی جس طرح دیہات کی آبادی زمین کے متعلق کی گئی تھی - جو لوگ بھاگ گئے تھے وہ بحیثیت مفرور واپس لائے گئے - اور جن لوگون نے بار دوم مفرور ہونے کی کوشش کی اُنکو حکم دیا گیا کہ کوڑے پڑین اور سیبیریا کو جلا وطن ہون -

گذشتہ صدی کے اوائل مین قصبون اور شہر کی آبادی کی تاریخ مین ایک نیا زمانہ شروع ہوا - پیٹر اعظم نے اپنے سفر مغربی یورپ مین غور کیا کہ قومی ثروت اور کامیابی خاص کر اولوالعزم اور تربیت یافتہ متوسط طبقون پر منحصر ہے - اور اُنھون نے اپنے خاص ملک کے افلاس کو اس پر محمول کیا کہ وہان شہرون مین روسا کا طبقہ مفقود تھا - سوچے کہ کیا ایسا طبقہ رُوس مین بن سکتا ہے - اور پھر یہ رائے قائم کی کہ ہان ایسا طبقہ روس مین بن سکتا ہے - لہذا کوشش کی کہ سیدھے سادے اور ایمانداری کے طریقے سے طبقہ مذکور بنایا جائے - اُنھون نے فوراً اپنے ملک مین ممالک غیر کے کاریگرون کو بُلوایا - اور ممالک غیر کے سوداگرون کو اجازت دی کہ رُوس کی رعایا سے تجارت کرین - نوجوان روسیون کو غیر ملکون مین بھیجا کہ مفید مفید ہنر سیکھین - اور کوشش کی گئی کہ روسی کام کرنے کے قابل ہون اور اسکے لیے کتب السنۂ اجنبیہ کا ترجمہ کیا گیا اور مدارس قائم ہوے - ہر قسم کی تجارت کو ترقی دی گئی - اور صناعی کے مختلف کارخانجات فائدہ بخش قائم کیے گئے - اسکے ساتھ قصبون کے تمدن کو بخوبی تمام درستی دی گئی - اور پُرانے آزاد قصبجات جرمنی کے طرز پر انتظام عمل مین آیا - پُرانے طرز تمدن کے عوض جس سے گنوارپن کی بو آتی تھی جرمنی کا میونسپل طرز تمدن جاری کیا گیا - اسمین مجسٹریٹ تھے اور قصبون کی کونسلین اور عدالتین اور تجارتی سوسائٹیان اور تجارت کی متحدہ مجلسین اور ترقی تجارت وصنعت اور تعمیر شفاخانجات اور حفظان صحت کی پیش بندی اور مدرسے قائم کرنے اور عدالتون کے ذریعہ سے داد دینے اور پولیس کے انتظام وغیرہ امور کی نسبت بیشمار فہرستون کے ذریعہ سے ہدایت کی گئی تھی -

ملکہ کیتھرائن ثانیہ بھی اسی ڈھرّے پر چلین - اگرچہ صنعت اور تجارت کی ترقی اُسکے

عہد مین کم ہوئی تاہم وضع قوانین اور بڑے بڑے فصیح و بلیغ فرمانون کے نفاذ مین البتہ زیادہ ترقی ہوئی۔ مطالعہ کتب تاریخی نے اُسکو یہ سکھایا تھا جیسا کہ اُسنے اپنے ایک فرمان مین ظاہر کیا ہے کہ زمان سلف سے ہم ہر مقام پر دیکھتے ہین کہ جو لوگ قصبون کی طرح ڈالتے ہین اُنکی یادگار کو لوگ اُسیقدر آسمان پر چڑھا دیتے ہین جسقدر واضعان قوانین کی یادگار کو۔ اور ہم دیکھتے ہین کہ جو بہادر لوگ فتوحات کے لیے مشہور تھے وہ امید کرتے تھے کہ قصبون کی تعمیر سے اُنکے نام زندۂ جاوید ہو جائینگے۔ چونکہ اُسکی خاص آرزو زندگی مین یہ تھی کہ اُسکا نام بھی زندۂ جاوید ہو جاے لہذا اُسنے تاریخی نظیرون کے مطابق کارروائی کی اور تیئیس برس کے زمانہ قلیل ہی مین دو سو سولہ قصبے تعمیر کیے۔ ظاہرا یہ کارنمایان معلوم ہوتا ہے مگر اُسکے حوصلے کو اُس سے تشفی نہین ہوئی۔ وہ صرف مطالعۂ تاریخ ہی مین برق نہ تھی بلکہ اپنے عہد کے فلاسفۂ ملکی کو بھی بڑی سرگرمی سے پسند کرتی تھی۔ اس فلاسفہ کو اعلیٰ ترین طبقۂ امرا قائم کرنے کی طرف بڑی ہی توجہ تھی جسنے فرانس مین ایک بہت بڑی پولٹکل عزت حاصل کی تھی کیتھرائن کا خیال تھا کہ چونکہ فرانس کے طرز پر ایک طبقۂ امرا اُسنے بنالیا تھا لہذا وہ اعلیٰ ترین امرا کا طبقہ بھی قائم کر سکتی تھی۔ اس غرض سے اُسنے اس میونسپل انتظام مدنی کو بدل دیا جو اُسکے پیشتر کے تاجدار نے قائم کیا تھا اور کُل قصبون کو شاہنشاہی چارٹر یعنے عہدنامہ عطا فرمایا۔ یہ عہدنامہ موجودہ عہد حکومت تک بلا تبدل خاص بدستور برقرار رہا۔

یہ کوششین جو ایک دولتمند اور ذکی الطبع فرقۂ امراے عظام قائم کرنے کے لیے کی گئین اُنمین کچھ ایسی بڑی کامیابی نہین ہوئی۔ اُنکا اثر طرز معاشرت کی نسبت سرکاری کاغذات مین ہمیشہ زیادہ ظاہر ہوتا رہا۔ آبادی کا بہت بڑا حصّہ غلامی کی حالت مین رہا اور اراضی سے اُنکو برابر تعلق رہا۔ اور امرا جو کسیقدر تربیت یافتہ تھے اُن سے فوجی اور سول خدمات لی جاتی تھین جو لوگ غیر ممالک مین مفید مفید ہنر سیکھنے کے لیے بھیجے گئے تھے اُنھون نے براے نام سیکھا اور جو واقفیت اُنھون نے حاصل کی اُس سے عملاً کوئی کام نہین نکلا۔ جب اپنے وطن کو واپس آئے تو ملک کی سوشل حالت کے اثر نے اُن پر بھی رنگ جمالیا اور کاہلی نے دامن پکڑا قصبون کے بنانے کا نتیجہ بھی عملی طور پر براے نام نکلا۔ سرکاری معنون مین تو متعدد قصبون کا بنانا نا

امر آسان تھا گانون کو قصبے کی حیثیت دینے کے لیے صرف یہ امر ضروری تھا کہ ایک ضلع کی عدالت کے لیے ایک اِزبا یعنے لکڑی کا مکان بنایا جاوے اور ایک پولیس کے دفتر کے لیے تیسرا جیلخانے کے لیے۔ وغیرہ وغیرہ۔ ایک معینہ دن کوئی گورنمنٹ افسر صوبے کی دارالسلطنت سے آتا تھا اور جو افسر نو تعمیر یا ئی مرمت کیے ہوے مکان مین بجا آوری خدمات کے واسطے مقرر ہونے کو تھے انکو جمع کرتا تھا۔ پادری کو حکم ہوتا تھا کہ سیدھی سادی مذہبی تقریب ادا کرے اور حسب ضابطہ ایک ایکٹ لکھا جاتا تھا۔ اور بعد ازان اعلان کیا جاتا تھا کہ قصبہ اب کھولا گیا۔ اس سب کارروائی مین کوئی امر مشکل نہ تھا مگر یہان وہان کے باشندون کے دلون مین تجارت اور صناعی کی اولوالعزمی کا جوش پیدا کرنا چندان آسان نہ تھا فرمان شاہنشاہی کے ذریعہ سے یہ بات نہین حاصل ہوسکتی تھی۔ نئے قائم کیے ہوے میونسپل انتظام کی ترقی دینے کے لیے جو ممالک غیر سے لیے گئے تھے اور جنے لوگون کی عادات اور تاریخی حالات مین جڑ نہین پکڑی تھی ویسا ہی مشکل امر تھا مغرب مین یہ کارخانجات انتظامی تدریج شایع ہوے تھے اور کئی صدی کے عرصے مین۔ تاکہ اصلی خواہشین علی طور پر پوری ہون جنکی اشد ضرورت تھی۔ رُوس مین وہ اسلیے اختیار کیے گئے تھے کہ جو خواہشین لوگون کے دلون مین نہین تھین وہ اُنکے ذریعہ سے پیدا کی جائین۔ ناظرین اس بات پر غور کرین کہ ہمارا بورڈ تجارت مچھلی پکڑنے والون اور کشتیون کے ناخداؤن کے لیے ٹھیک ٹھیک نقشے مہیا کرے اور علم جہازرانی کے مصنفات عالمانہ اور جہازون کے کمرون کے ہوادار کرنے کے لیے مفصل ہدایتین دے تب اُسکو البتہ کسیقدر صحیح طور پر ذہن مین آئیگا کہ پیٹر کے وضع قوانین کا اثر قصبون پر کہانتک ہوا تھا۔ جو اہل دفاتر اپنی مرضی کے خلاف منتخب کیے گئے تھے وہ پیچیدہ ضابطون سے مایوس ہوکر گھبرا گئے اور بے شمار فرمانون کے سمجھنے سے قاصر رہے جن مین اُنکے مختلف اقسام کے فرائض کا ذکر تھا اور جن کے ذریعے سے اُنکو دھمکی دیگئی تھی کہ اگر کوئی گناہ کرینگے یا کوئی امر فروگذاشت کردینگے تو بیرحمی کے ساتھ سزایاب ہونگے مگر یہ امر جلد ظاہر ہوگیا کہ جو دھمکیان دی گئی تھین وہ اسقدر خوفناک نہ تھین جسقدر معلوم ہوتی تھین

لہذا وہ میونسپل حکام جنکا کام تھا کہ روساے شہر کی حفاظت کرین اور انکو روشن ضمیر بنائین خدا اور زار دونون کا خوف بھول گئے اور اس بیحیائی سے جبریہ وصول کرنے لگے کہ انکو سرکاری افسرون کی ماتحتی مین رکھنا ضروری سمجھا گیا۔

پیٹر اور کیتھرائن نے جو کوششین کی تھین کہ طبقۂ امراے عظام قائم کرین انکا خاص عملی نتیجہ یہ ہوا کہ قصبون کے باشندے بڑی موزونیت کے ساتھ فہرستون مین درج کیے گئے تاکہ ٹکس وصول کیا جائے۔ اور ٹکس بڑھایا گیا۔ جدید انتظام مدنی کے اُن کل حصّون مین جنکو گورنمنٹ کی مالگزاری سے تعلق نہ تھا نہ ذاتی سرگرمی تھی نہ جان گویا بالکل بے جان تھے۔ اصلیت یہ ہے کہ کل سلسلۂ انتظام رعایا پر جبریہ ڈالا گیا تھا اور بجز مرضی شاہنشاہی کے اسمین کوئی اور قوت نہ تھی۔ اگر یہ قوت خارج کردی جاتی اور روساے شہر پر امور میونسپل کا اہتمام چھوڑ دیا جاتا تو یہ طرز انتظام جو ہوا تھا فوراً شکست ہوجاتا میجسٹریٹ اور تجارت کی سوسائٹیان اور امراے عظام اور اور بے جان قالب جنکو فرمان شاہی نے گویا جان دیدی تھی سب فوراً مفقود ہوکر کالعدم ہوجاتے۔ مغرب مین ملکت کو میونسپل کارخانون سے لڑنا پڑتا تھا تاکہ وہ زیادہ طاقت ور نہونے پائین۔ رُوس مین ملکت کو اُن کارخانون سے اس سبب سے لڑنا پڑتا تھا کہ وہ خودکُشی کے مرتکب نہون اور بھوکھ کے سبب سے نہ مرجائین۔ مطلب یہ کہ مغربی یورپ مین میونسپلٹیون کو اسقدر ترقی تھی کہ گورنمنٹ کو خوف تھا کہ وہ مبادا خطرناک ہوجائین۔ اسکے برعکس رُوس مین اسقدر تنزل تھا کہ گورنمنٹ کوشش کرتی تھی کہ وہ برقرار رہین شکست نہوجائین کیتھرائن کے قوانین کے مطابق جو پوری قوت کے ساتھ عہد موجودہ تک برقرار رہا اور ابتک خاص خاص امور اُس کے باقی ہین

قصبے تین قسمون کے ہین (۱) سرکاری قصبے۔ یعنے صوبون کے خاص خاص قصبے جنمین صوبے کے انتظام مدنی کے مختلف کارخانے جمع ہوتے ہین (۲) ضلع کے قصبے جنمین ضلع کا انتظام ہوتا ہے (۳) زائد قصبے جنکا انتظام ملکی مین کوئی خاص درجہ نہین ہے۔

ان سب مین میونسپل طرز انتظام یکسان ہے۔ جو لوگ اتفاق سے قصبون مین رہتے ہین مگر اصل مین امراے عظام یا پادریون یا افسرون کے درجۂ ادنیٰ سے متعلق ہین انکو

اگر شامل نکرین تو ہم کہہ سکتے ہین کہ قصبے کی آبادی تین قسم کی ہے - تاجر امرا - کاریگر - یہ امرا اور پادریون اور دہاقین کیطرح موروثی تو مین نہین ہین - ایک امیرزادہ تاجر ہو سکتا ہے یا یہ ممکن ہے کہ ایک آدمی ایک سال امیرزادہ ہو - دوسرے برس کاریگر اور تیسرے سال سوداگر - بشرطیکہ وہ اپنا پیشہ بدل دے اور ضروری مطالبہ ادا کر دے -

ان تینون قسمون مین اعزاز مین سب سے زیادہ معزز طبقہ تجار ہے جو خاص کر دہاقین اور روسا ے شہر سے منتخب کیا جاتا ہے - اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ تجارت مین مصروف ہو تو وہ تینون مین سے ایک سوسائٹی مین اپنی آمدنی کی مقدار اور جس کام کو وہ کرنا چاہتا ہے اسکے تجربہ کے مطابق اپنا نام لکھواتا ہے - اور جیسے ہی مطالبہ ضروری ادا کرتا ہے ویسے ہی وہ سرکاری طور پر سوداگر مشتہر ہو جاتا ہے لیکن جب وہ مطالبہ مذکور دینا موقوف کر دیتا ہے تو قانونی اصطلاح کی رو سے وہ تاجر نہین رہتا اور جس طبقے سے اسکو پیشتر تعلق تھا اسی مین پھر واپس جاتا ہے بعض خاندانون کے ممبر کئی پشت تک طبقہ تجار سے تعلق رکھتے تھے اور قانون مین ایک مخملی کتاب کا ذکر ہے جس مین انکے نام لکھے جاتے تھے مگر اصل مین وہ مختلف طبقے کے نہین ہین - اور جب کہ وہ سالانہ مطالبہ سوسائٹی ادا نہین کرتے تو فوراً انکا استحقاق جاتا رہتا ہے -

کاریگر لوگ قصبے کی آبادی اور دہاقین دونون طبقون کو باہم ملاتے ہین کیونکہ دہاقین اکثر تجارت کے جلسون مین اپنا نام لکھواتے ہین مگر جلسۂ اراضی سے بھی اپنا قطع تعلق نہین کرتے - ہر قسم کی تجارت یا حرفت کا ایک جلسہ قائم ہوتا ہے اور اسکا افسر ایک سرغنہ ہوتا ہے اور دو اسکے اسسٹنٹ جنکو ممبر منتخب کرتے ہین اور ایک منتخب کیا ہوا آدمی افسر ہوتا ہے - ایک کونسل جس مین مختلف جلسون کے سرغنے شامل ہوتے ہین اسکو مدد دیتی ہے - اس کونسل اور اس کے میر مجلس کا فرض ہے کہ جلسون کے متعلق جو امور ہون انکا انتظام کرے اور دیکھے کہ امیدوارون اور کارندون اور جہازون کے ناخداؤن کی نسبت جو مختلف ہدایتین ہین انکے مطابق حسب ضابطہ کامل طور سے عملدرآمد ہوتا ہے یا نہین -

جس طبقے کا بیان نہین کیا گیا ہے جس مین وہ لوگ شامل ہین جو استمراری باشندگان قصبہ لکھے گئے ہین مگر کسی سُوسائٹی سے تعلق نہین رکھتے وہ ایک معنی کر کے روسائے شہر مین داخل ہین اور دو فرقون کی طرح انکی ایک مختلف جماعت متحدہ ہوتی ہے جسمین ایک سرغنہ ہوتا ہے اور ایک انتظامی صیغہ اجرائے کار۔ ذیل کے اعداد سے ان تینون قسمون کی تعداد اور کمی بیشی کا حال معلوم ہو جائیگا۔ یورپی رُوس مین سوداگرون کا طبقہ مع اُنکے عیال و اطفال کے قریب چار لاکھ چھیاسٹھ ہزار کے ہے۔ رؤسا تقریباً چالیس لاکھ تینتیس ہزار۔ کاریگر تقریباً دو لاکھ ساٹھ ہزار۔

ان تینون قسمون کو باہم ملانے والی سلسلۂ شہر کی مجلس شوریٰ ہے جو میونسپل انتظام کا سب سے بڑا اور متوسط کارخانہ ہے ایک شخص اسکا میر مجلس ہوتا ہے۔ چند سال گذرے اس جماعت کا بالکل از سر نو انتظام ہوا تھا اور میونسپل طرز انتظام کے سب سے جدید مسائل کے مطابق۔ اور اب کُل مالکان مکانات چاہے جس طبقے سے متعلق ہون اُسکی کارروائی مین شامل ہو سکتے ہین اور اُسکے دفتر مین کام کر سکتے ہین۔ اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ بہت سے قصبون مین ایک رئیس اعظم ہوتا ہے جو میر مجلس کا کام کرتا ہے مگر یہ نہین کہا جاسکتا کہ اس کارخانے کے اصلی امور مین کوئی بڑا تبدل ہوا ہے۔ انتخاب کے شاذ ہی آدمی شائق ہوتے ہین اور جو لوگ منتخب کیے جاتے ہین وہ اپنے فرائض کے ادا کرنے مین بہت ہی کم سرگرمی ظاہر کرتے ہین۔ بہت عرصہ نہین ہوا کہ سینٹ پیٹرسبرگ کی مجلس قصباتی مین تجویز کیا گیا کہ جو لوگ حاضر نہون اُنپر جرمانہ کیا جائے تاکہ کورم پورا ہوا کرے۔ اس امر سے اُن کارخانون کی کمی سرگرمی اور بے توجہی کا ایک دفتر کا دفتر طیار ہے۔ جب دار السلطنت مین ایسا واقعہ ہوتا ہے تو ہم بآسانی خیال کر سکتے ہین کہ دیہات کے قصبون مین کیا ہوتا ہوگا۔

تجارت اور حرفت کی ترقی نے تاجرون کے طبقہ کو بیشک امیر بنا دیا مگر اُنکے طرز معاشرت پر بہت بڑا اثر نہین پیدا کیا۔ اس سلطنت کے کُل درجون مین سب سے زیادہ کنسرویٹو یہی درجہ ہے جب کوئی روسی تاجر دولتمند ہو جاتا ہے تو وہ اپنے لیے ایک عمدہ مکان بنواتا ہے یا کسی تباہ حال امیرزادے کے مکان کو خرید کر کے اُسکی بخوبی

مرمت کرتا ہے اور کھر سجے کے صحن اور بڑے بڑے آئینون اور دھات کی میزون اور بڑے بڑے پیانو (جو اعلیٰ صناعون کے بنائے ہوے ہوتے ہین) اور اور اشیاے آرایش مین جو نہایت ہی بیش بہا چیزون سے بنی ہوئی ہوتی ہین دل کھول کے روپیہ صرف کرتا ہے اکثر اوقات خاص کر جب کبھی خاندان مین شادی یا غمی کا موقع ہوتا ہے وہ بڑی دھوم سے دعوتین کرتا ہے اور بڑی بھاری بھاری اور خوش ذائقہ اور بیش قیمت مچھلیون ۔ ممالک غیر کے فواکہ ۔ شیمپین اور ہر قسم کی قیمتی اور خوش ذائقہ اشیاے خوردنی مین زر خطیر صرف کرتا ہے مگر اس فضول خرچی اور نمایش کے صرفون سے اُسکے روزمرہ کے طرز معاشرت پر اثر نہین پڑتا جیسے ہی تم اُن سجے سجائے کمرون مین داخل ہوگے تم کو بادی النظر مین معلوم ہو جائیگا کہ وہ روزمرہ کے استعمال کے لیے نہین ہین ۔ آپ دیکھین گے کہ بھونڈی قسم کی سجاوٹ ہے اور بہیئت مجموعی ایک ایسی بدنمائی اشیا مین نظر آتی ہے جو بیان نہین کیجا سکتی اور اس سے خواہ مخواہ یہی بات ذہن مین آتی ہے کہ مکان سجنے والے سوداگر کے ابتدائی انتظام مین نہ تو کوئی تبدل کیا گیا نہ کوئی شئے بڑھائی گئی حق یہ ہے کہ مکان کا ایک بہت بڑا حصہ بڑی بڑی دعوتون کے موقع پر استعمال کیا جاتا ہے ۔ مالک مکان اور اُسکا خاندان نیچے کے درجے مین چھوٹے چھوٹے اور میلے کمرون مین رہتا ہے جن مین بالکل مختلف قسم کا اسباب ہوتا ہے اور اُنکو اُسی مین آرام ملتا ہے روزمرہ کے لیئے اچھے اچھے کمرے بند رہتے ہین اور عمدہ عمدہ اسباب احتیاط کے ساتھ ڈھکا رہتا ہے ۔ اگر کسی دعوت کے بعد جسمین تم موجود تھے تم صاحب خانہ سے ملاقات کرنا چاہو تو تم کو سامنے کے دروازے سے داخل ہونے مین غالباً کسیقدر دقت ہوگی ۔ جب تم کئی بار دستک دوگے یا گھنٹی بجاؤ گے تو غالباً کوئی شخص پشت کے رخ سے آئیگا اور تم سے پوچھیگا کہ تم کیا چاہتے ہو ۔ اسکے بعد عرصے تک توقف ہوگا ۔ اور آخر کار اندر سے پانون کی چاپ سُنائی دیگی ۔ سکنی اُتاری جائیگی اور دروازہ کھولا جائیگا اور تم کو ایک وسیع ملاقات کے کمرے مین لیجائینگے ۔ کھڑکیون کے محاذی دیوار کیجانب ایک مسہری ضرور ہوگی اور اُسکے سامنے ایک بیضوی میز کے ہر کنارے پر تین آرام کرسیون کی قطار ہوگی مسہری سے بصورت زاویہ قائمہ چند منٹ مین صاحب خانہ

آئیگا۔ دُوسرے بوتامون کا لمبا سیاہ کوٹ اور لمبا لمبا خوب چمکتا ہوا بوٹ پہنے ہوے۔ سر کے
بیچون بیچ سے مانگ نکلی ہوتی ہے اور اُسکی داڑھی سے یہ نہین معلوم ہوتا کہ قینچی یا اُسترا کبھی اُسپر
چلا ہے۔ جب معمولی صاحب سلامت ہو چکتی ہے تو چاے کا پیالہ اور لیمون اور مربّے کے
قتلے یا شاید شَیمپین کی بوتل بطریق تواضع منگوائی جاتی ہے۔ خاندان کی عورتین دیکھنے کی
تم کو امید نہین کرنی چاہیے تاوقتیکہ تم دلی دوست نہ ہو۔ کیونکہ تاجرون مین ابھی تک عورتون کا
پردہ کسیقدر رائج ہے جیسا پیٹر اعظم کے عہد کے قبل اعلیٰ طبقے کے لوگون مین جاری تھا۔
صاحب خانہ غالبًا ایک تیز طبع آدمی ہوگا مگر بالکل ان پڑھ۔ اور انتہا سے زیادہ پنبہ دہن۔
آب وہوا اور فصل کی نسبت وہ بہت اچھی طرح گفتگو کریگا مگر اس گفتگو کے علاوہ باتین
کرنے کا چندان میلان طبع نہین ظاہر کریگا۔ تُم شاید اُسکے ساتھ اُن امور پر گفتگو کرنا چاہوگے
جن سے وہ خوب واقف ہے مثلاً تجارت جو خود اُسکا پیشہ ہے لیکن اگر تم یہ کوشش کروگے تو
بیشک تم کو کچھ ایسی واقفیت نہین ہوگی اور غالبًا کوئی ایسا سانحہ جیسا میرے ایک رفیق مسافر کو
ہوا تھا واقع ہوگا۔ یہ صاحب ایک معزز روسی تھے اور وہ مجالس علم وفضل نے اُنکو اس کام
کے لیے بھیجا تھا کہ غلّے کی تجارت کی نسبت واقفیت حاصل کرین۔ جب وہ ایک تاجر کے ہان
گئے جنھون نے وعدہ کیا تھا کہ اُنکی تحقیقات مین اُنکو مدد دینگے تو وہ تاجر مہمان نوازی کے
ساتھ اُن سے ملا۔ مگر جب اُس ضلع کی تجارت غلّہ کی نسبت گفتگو شروع کی تو سوداگر نے
دفعتہً اُسکی بات کاٹی اور اُس سے ایک کہانی کہنے لگا۔ اور وہ کہانی یہ ہے۔
"کسی زمانے مین ایک دولتمند مالک اراضی کا اکلوتا لڑکا بالکل آوارہ مزاج ہوگیا۔
ایک روز اُس لڑکے نے اپنے باپ سے کہا کہ میری خواہش ہے کہ کُل نوجوان غلامان خانہ زاد
ہمارے مکان کے دروازے پر گائین۔ پہلے تو باپ نے کسیقدر کوشش کی کہ اُسکو اس بات
سے باز رکھے مگر بعد ازان اُسکی درخواست منظور کی اور نوجوان غلامان خانہ زاد جمع ہوے
مگر جیسے ہی اُنھون نے گانا شروع کیا اُس لڑکے نے باہر آن کر اُن سب کو نکال دیا"
جب تاجر یہ قصہ جو محض بے سروپا تھا بہت بڑھا کر اور توضیح وتشریح کے ساتھ
بیان کرچکا تو ذرا دیر اُسنے توقف کیا اور پیالے مین کچھ چاے ڈالی اور اُسکو پی گیا۔ اور اُسکے

بعد دریافت کیا (بھلا آپ کے نزدیک اس انوکھی حرکت کا کیا سبب تھا)

میرے دوست نے جواب دیا کہ حضرت یہ پہیلی بندے کی سمجھ مین نہین آتی۔ سوداگر نے اُس کیطرف بُرے تیور سے دیکھکر اور جان بوجھکر دانت نکال کر کہا اسکا کوئی سبب نہ تھا اور وہ لڑکا صرف یہ کہہ سکتا تھا کہ (چلے جاؤ چلے جاؤ۔ مین نے اپنی راے بدل دی مین نے اپنی راے بدل دی)

میرا دوست صاف سمجھ گیا کہ یہ شخص بات ٹالتا ہے لہذا اُنھون نے اپنی راہ لی

روسی سوداگر کا عشق نمایش وظاہرداری ایک انوکھی قسم کا ہوتا ہے۔ وہ سجے سجاے ملاقات کے کمرون اور بڑی بڑی دعوتون اور قدم باز گھوڑون اور بیش بہا سمور سے خوش ہوتا ہے یا اپنی امارت کا اس طرح اظہار کرتا ہے کہ خانقاہون یا خیراتی کارخانون یا گرجاؤن مین شہزادون کے مانند عطیے دے۔ مگر ان سب باتون مین وہ اپنی اصلیت سے زیادہ کا اظہار کبھی نہین کرتا اسکی عادت مین داخل ہے کہ وہ ایسا لباس پہنتا ہے جس سے اُسکی سوشل حالت صاف ظاہر ہوتی ہے۔ وہ کبھی کوشش نہین کرتا کہ اعلیٰ درجے کے طریقے یا عمدہ قسم کا مذاق اختیار کرے اور اعلیٰ طبقے مین شریک ہونے کی بھی کبھی خواہش نہین کرتا۔ اُسکی یہ خواہش نہین ہوتی کہ اپنے سے بڑھکر اپنے کو ظاہر کرے لہذا بناوٹ سے اُسکو کوئی سروکار نہین۔ بالکل سادہ مزاج ہوتا ہے بعض اوقات ایک عجب طرح کی شان اُسکے بشرے سے عیان ہوتی ہے اس شان مین بھی سادگی ہوتی ہے۔ مگر ادنیٰ درجے کے امرا اپنے کو بہت بناتے ہین اور دون کی لیتے ہین کہ ہم اعلیٰ درجے کے تربیت یافتہ ہین اور جو علم وفضل فرانس مین وہ حاصل کرتے ہین اُسکا اثر اُنکے لباس اور حرکات وسکنات پر بھی پڑتا ہے ان دونون طبقون مین بڑا فرق ہے۔ اسمین شک نہین کہ جب تجار اپنے احباب کی دعوت کرتے ہین تو اُنکی خواہش ہوتی ہے کہ اُنکے مہمانون مین حتی الوسع عہدہ داران سرکاری خصوصاً حکام جلیل القدر زیادہ ہون مگر اُنکی یہ خواہش نہین ہوتی کہ حکام موصوف سے تپاک بڑھائین یا وہ بھی اُنکو اپنے ہان کی دعوتون مین بُلائین دونون فریق خوب سمجھتے ہین کہ تجار کا یہ منشا نہین ہوتا۔ اس مہمانی اور میزبانی کے اور ہی وجوہ ہین۔ سوداگر تو اس بات سے خوش ہوتے ہین کہ ہمارے ہان کی دعوت مین حکام بالادست

شریک ہوے اور اُسکو معلوم ہوتا ہے کہ اُسکے خاص طبقے کے لوگ حکام جلیل القدر کی شرکت کے سبب سے اُسکی زیادہ تر توقیر کرتے ہین۔ اگر تین جنرل بھی اُسکے ہان شریک دعوت ہوجائین تو وہ اپنے ہمچشمون مین ایسے تاجر سے گوے سبقت لیجاتا ہے جس کے ہان وہی آئے ہون۔ اور حکام کو یہ فائدہ ہوتا ہے کہ ایک تو مفت مین اعلی درجہ کی دعوت کھانے مین آتی ہے اور جو اعزاز اُسکی شرکت سے تاجر کو حاصل ہوتا ہے اُسکے عوض مین اُس سے سرکاری امور یا رفاہ عام کے لیے چندہ لیتا ہے۔

اِسمین شک نہین کہ حکام کا یہ استحقاق کہ اس اعزاز کے جلد و مین چندہ وصول کرین ایک قسم کا باہمی من سمجھوتا ہے۔ مگر بعض بعض حالتون مین صاف صاف کہہ دیا جاتا ہے۔ مجھے خود یاد ہے کہ ایسے ہی ایک معاملے مین کھلم کھلا شرطین ہوئی تھین۔ ایک سوداگر نے ماسکو کے ایک حاکم جلیل الشان کی دعوت کی اور حاکم موصوف سے اقرار لیا کہ آپ پوری وردی پہن کر اور تمغے لٹکا کر تشریف لائیے گا۔ حاکم موصوف نے کہا یہ منظور مگر شرط یہ ہے کہ میزبان ایک جلسۂ رفاہ عام کے لیے ایک چندہ دے جس سے حاکم موصوف کو خاص کر تعلق تھا۔ مشہور ہے کہ اس قسم کی شرطین بعض اوقات کسی جلسۂ رفاہ عام کے فائدے کے لیے نہین پہنچاتی ہین بلکہ جو رقم وصول ہوتی ہے وہ مہمان کی جیب مین جاتی ہے۔ اسکا تو مجھے ہرگز یقین ہی نہین آسکتا کہ رُوس مین ایسے حکام بہت ہین جو کھانا کھانے کے کمرون کی نمائش کے لیے اپنے آپ کو کرائے پر دینا منظور کر لینگے۔ مگر ایک ایسے واقعے کا حال مین نے سُنا تھا جس سے اس امر کا یقین ہوسکتا ہے کہ کبھی کبھی ایسے معاملے بھی پیش آتے ہین۔ ایک قصبے کے ایک دولتمند تاجر نے اپنے صوبے کے گورنر کو لکھا کہ ایک تقریب مین آپ قدم رنجہ فرمائیے اور یہ بھی لکھا کہ اگر آپ کی بیوی بھی تشریف لائین تو مزید احسان ہے۔ حضور گورنر نے اس دوسری درخواست پر بہت سے عذرات پیش کیے اور آخر کار اُس سوداگر کو سمجھا دیا کہ وہ کسی طرح شریک نہین ہوسکتین۔ اصل یون ہے کہ اُنکے پاس مخملی لباس ایسا نہین کہ وہ آئین۔ اکثر سوداگرون کی بیویون کا سا لباس بھی اُنکے پاس نہین ہے۔ دو دن بعد حضور گورنر بہادر کے پاس ایسی مخمل کا تھان پہونچا جس سے اعلی تر مخمل تمام ماسکو مین نہین مل سکتی تھی۔ مگر یہ نہین ظاہر کیا گیا

ص۱۷۱

کہ یہ کسنے بھیجا ہے - اب تو انکی زوجۂ مکرمہ تقریب مذکور مین شریک ہوئین اور جتنے لوگ شریک دعوت ہوے تھے سب کی خوشی کا باعث ہوا -

یہ کچھ عجیب بات ہے کہ حکام جلیل القدر کے سواے سوداگرون کی نظرون مین اور کوئی طبقہ نہین جنچتا - اکثر سوداگر خوشی کے ساتھ دوسوا دوسو روپیہ صرف اس غرض سے خرچ کر ڈالینگے کہ مشیر سلطنت اُنکے ہان شریک دعوت ہو - چاہو اُسکو اپنے گمنام دادا کا نام بھی نہ یاد ہو - مگر ہان جلیل القدر عہدہ دار ہو - لیکن اگر کوئی شہزادہ بھی ہو مگر سرکاری خدمت پر نہو تو وہ چاہے شہنشاہ نہین کسی شہنشاہ گر کی بھی اولاد ہو اُسکے لیے دو روپیہ بھی خرچ کرینگے کہ خدا جانے یہ کس قسم کا آدمی ہو - اُنکی راے ہے کہ مشیر سلطنت کا باپ دادا چاہے جو ہو مگر اسمین تو شک نہین ہوسکتا کہ زارِ رُوس کا نفس ناطقہ ہے - سب سے مقدم تو اُنکے نزدیک زار کی مہربانی ہے ورنہ اس سے کیا ہوتا ہے کہ پدرم سلطان بود کہ درین راہ فلان ابن فلان چیزے نیست تاجرون کی کوشش یہ ہوتی ہے کہ سلطنت کے اس عمدہ اعزاز کو خود بھی حاصل کرین مگر یہ تو اُنکے خواب وخیال مین بھی نہین آتا کہ معزز معزز عہدہ ہاے جلیل القدر کے تمغے اُنکو کبھی نصیب ہونگے - مگر وہ حتی الوسع بڑی کوشش کرتے ہین کہ وہ تمغے اور خطاب اُنکو ملین جو تجارت پیشہ لوگون کے لیے ہین یعنے چھوٹی قسم کے - یہ اعزاز حاصل کرنے کے لیے سب سے آسان طریقہ یہ ہے کہ کسی مجلس رفاہ عام مین فیاضی کے ساتھ چندہ دے - اور کبھی کبھی صاف صاف مول تول کیا جاتا ہے ایسے ایک واقعے کا مجھے خود تجربہ ہوا ہے جسمین صاف صاف کہا گیا تھا کہ فلان فلان شرطون پر تمغہ عطا ہوگا - اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ تمغے عطا کرنے مین بالکل سودا سلف کی طرح مول تول ہوتا ہے - چونکہ ایک افسر نے جو اُس کام سے خاص کر تعلق رکھتا تھا مجھسے بیان کیا ہے لہذا مین اُس واقعے کو درج کرتا ہون "کوئی بہت بڑی امیرزادی کسی انجمن رفاہ کی سرپرست تھین - ایک سوداگر نے درخواست کی کہ مین اس شرط پر انجمن مذکور مین رقم کثیر چندہ دینا چاہتا ہون کہ فلان تمغۂ اعزازی مجھے دیا جائے - تمغۂ مذکور کے عوض اُسکو کم اعزاز کا تمغہ دیا گیا کیونکہ جس تمغے کی درخواست کی تھی اُسکے لیے وہ چندہ جو سوداگر نے پیش کیا تھا کافی نہین سمجھا گیا - مگر سوداگر اس سے خوش نہوا - لہذا اُسنے کہا کہ میرا روپیہ

سب مجھے واپس ملے۔ روپیہ واپس دینا پڑا۔ مگر قاعدہ ہے کہ عطیۂ خسروی واپس نہین لیا جا سکتا لہذا تاجر موصوف کو مفت مین تمغۂ اعزازی مل گیا!!

تمغون کی اس کثرت کا یہ نتیجہ نکلا کہ لوگ اُنکی کم قدر کرنے لگے۔ جیسے نوٹون کا حال ہوا تھا کہ افراط کے سبب سے نظرون سے گر گئے تھے۔ آگے تو لوگ سونے کے تمغون پر جان دیتے تھے اور اُنپر ناز کرتے تھے اور فیتے کے ذریعہ سے گلے مین لٹکاتے تھے اب کوئی پوچھتا بھی نہین۔ اسیطرح عہدہ داران سرکاری کی توقیر جو پہلے ہوتی تھی اب اُسکا شمہ باقی نہین۔ پہلے تو یہ ہوتا تھا کہ اگر دیہات کے کسی سوداگر کے ہان کوئی جلیل القدر مدعو ہوا تو اور سوداگرون کے دلون مین حسد پیدا ہوتا تھا۔ مگر اب اسی قدر ہے کہ اگر مدعو کرینگے تو مہمان نوازی کے حقوق فیاضی کے ساتھ بجا لائینگے۔ جب کبھی مین کسی سوداگر کے ہان فروکش ہوا اور کوئی عہدہ دار جلیل القدر بھی اُسکے ہان ٹکا ہوا ہے تو اکثر اوقات شیمپین اور بیش قیمت مچھلیون کے سوا کم قیمت کی چیز دیکھنے مین نہین آئی۔ اسقدر یہ سوداگر سیر چشم ہین۔

عوام الناس کی راے ہے کہ تجار رُوس کے چال چلن مین دو بہت بڑے عیب ہین ایک جہالت دوسرے بے ایمانی۔ اسمین تو شک ہو ہی نہین سکتا کہ جاہل وہ ضرور ہین بہت سے تجار ایسے ہین جنھون نے ابتدائی تعلیم بھی نہین پائی ہے۔ اکثر الف کے نام سے بھی نہین جانتے۔ ناچار حساب کتاب کا حافظے پر دارومدار رہتا ہے یا کچھ لکیرین سی کھینچ رکھتے ہین جنکو وہی کچھ خوب سمجھتے ہین بعض کسیقدر آسانی کے ساتھ اپنے دستخط کر سکتے ہین۔ اور ایک عجب قسم کے آلے کے ذریعہ سے سیدھا سادہ حساب بھی لگا لیتے ہین اس آلے کا رُوس مین بہت رواج ہے۔ بعض ایسے ہین کہ جنتریان اور مقدس لوگون کی سوانح عمری پڑھ لیتے ہین۔ ایسے بہت ہی کم ہین جو بھی کھاتا رکھتے ہون۔ اور شاذ ہی ایسے ہین جنکو تعلیم یافتہ کہ سکین۔ مگر اب اسمین جو انقلاب شروع ہوا ہے اُس سے رفتہ رفتہ ترقی ہوگی۔ بعض بعض تجار اب اپنے لڑکون کو اعلیٰ سے اعلیٰ تعلیم دیتے ہین اور ایسے نوجوان سوداگر بھی اب کہین کہین ملنے لگے ہین جو ممالک غیر کی دو ایک زبانین بول سکتے ہین اور جنکو تربیت یافتہ آدمی کہ سکتے ہین۔ مگر افسوس ہے کہ اُنمین اکثر آدمی اپنے

آبا واجداد کے پیشے بھول جاتے ہین اور کوئی پیشہ اختیار کر لیتے ہین۔ اس سے سوداگری کے طبقے کو بڑا نقصان اور صدمہ پہونچتا ہے۔

یہ جو کہا جاتا ہے کہ رُوس کے سوداگری طبقون مین بے ایمانی عام رائج ہے اسکی نسبت ٹھیک ٹھیک رائے قائم کرنا مشکل ہے۔ اسمین تو ذرا بھی شک نہین ہوسکتا کہ کاروبار مین بہت بڑی بے ایمانی ضرور ہوتی ہے مگر یہ امر تسلیم کے قابل ہے کہ اس بارے مین اجنبی آدمی ضرور مبالغے کے ساتھ رائے قائم کرینگے۔ ہم بے کم وکاست اپنے خاص اندازۂ اخلاق تجارتی سے اسکا بھی اندازہ کرتے ہین اور یہ بھول جاتے ہین کہ رُوس مین تجارت صرف اُس ابتدائی حالت مین ہے جسمین مقررہ قیمت اور وسط درجے کے فوائد سے کوئی تعلق نہین ہے۔ اور جب ہم اتفاق سے کوئی اصلی بے ایمانی دریافت کر لیتے ہین تو ہمکو وہ خاص کر بڑی ہی سخت بد دیانتی معلوم ہوتی ہے کیونکہ جو فریب کام مین لایا جاتا ہے وہ ایسا بھونڈا اور ناشایستگی کی حالت مین ہوتا ہے جس کے ہم عادی نہین ہین مثلاً وزن کرنے اور ناپنے مین دغا دینا جسکا رُوس مین بہت رواج ہے۔ اس سے غالباً ہم کو زیادہ غصہ آئیگا۔ ہان اگر ہوشیاری کے ساتھ کھوٹ ملا دین جس کا انگلستان مین رواج زیادہ ہے اور جسکو بہت سے آدمی وہان قریب قریب جائز تصور کرتے ہین تو ہم لوگون کو اسقدر رنج نہوگا۔ اسکے علاوہ اجنبی رُوس مین جاتے ہین اور کوئی کار عظیم شروع کر دیتے ہین اور وہان کے باشندون کی زبان اور عادات اور چال چلن سے واقف نہین ہو لیتے تو وہ گویا جان بوجھکر اپنے آپ کو لٹواتے ہین اور اُنھین خود اپنے آپکو ملزم قرار دینا چاہیے نہ کہ اُن لوگون کو جو آنکی ناواقفیت اور ناتجربہ کاری سے فائدہ اُٹھاتے ہین۔ اس قسم کی بہت سی اور باتون سے وہ سختی کی رائے جو غیر ملک کے لوگ روسیون کے اخلاق تجارت کی نسبت قائم کرتے ہین کسی قدر باطل ہو جاتی ہے۔ مگر ایسی دلیلون سے یہ ممکن نہین ہے کہ جو رائے پہلے قائم کی گئی تھی وہ بالکل منسوخ ہو جائے۔ روسی خود مقر ہین کہ رُوس کے سوداگر بے ایمان اور بدذات ہوتے ہین طبقۂ ادنی کے روسی نیکی اور اخلاق کو کچھ سمجھتے ہی نہین اور چالاک آدمی کی تعریف ہوتی ہے چالاک سے مطلب یہ کہ جتنا بے ایمان زیادہ ہو۔ روسی عموماً بہت زور دیکر کہتے ہین کہ رُوس کے تاجر کا کوئی اصول

ہی نہین لہذا بڑے بے ایمان ہوتے ہین رُوس مین ایک واہیات سا تماشا ہوتا ہے جسمین ایک شخص شیطان بنتا ہے اور ہر قسم کے بنی نوع انسان کو فریب دیتا ہے۔ مگر آخر کار رُوس کے سوداگر کی بے ایمانی سے وہ بھی شکست فاش پاتا ہے۔ جب سینٹ پیٹرسبرگ کے ایک تھیئٹر مین یہ تماشا ہوتا ہے تو حاضرین جلسہ اس تماشے کے مطالب سے اتفاق رائے کرتے ہین کہ واقعی روسی سوداگرون نے شیطان کے بھی کان کاٹے۔

اگر جنوبی قصبون مین بحر اسود کے ساحل کے قریب تھیئٹر مین یہ تماشا کیا جاتا تو بہت کچھ بدلنا پڑتا کیونکہ یہان یہودی اور ارمنی اور یونانی تجار کے مقابل مین روسی سوداگر زیادہ متدین معلوم ہوتے ہین۔ واللہ اعلم یونانیون اور ارمنیون مین سے کون قوم بے ایمانی مین بڑھی ہوئی ہے مگر ظاہر اایسا معلوم ہوتا ہے کہ بنی اسرائیل نے دونون کو مات کر دیا۔ اُس ملک کے ایک روسی تاجر کو مین نے یہ کہتے سُنا تھا کہ "میری سمجھ مین نہین آتا کہ یہ یہودی کاروبار کیونکر کرتے ہین۔ گانوٴن مین گیہون فی شٹورٹ گیارہ رُوبل* کے حساب سے خریدتے ہین۔ ساحل بحر تک اپنے ہی خرچ سے لے جاتے ہین اور جو لوگ یہان سے باہر لے جاتے ہین اُنکے ہاتھ دس رُوبل* کے حساب سے فروخت کرتے ہین اور بااین ہمہ وہ کسی نہ کسی تدبیر سے فائدہ اُٹھاتے ہین۔ لوگ کہتے ہین کہ روسی تاجر بدذات ہوتا ہے مگر یہان ہمارا روسی بھائی کچھ نہین کرسکتا"۔ اس بیان کی صداقت کی مجھے بے شمار موقعون پر تصدیق ہوئی ہے۔

اگر روسی تاجرون کے اخلاق کی نسبت مین ایک عام رائے ظاہر کرون تو مجھے یہ کہنا چاہیے کہ رُوس مین تجارت بہت کچھ اسی اصول پر کی جاتی ہے جس اصول پر انگلستان مین گھوڑون کی سوداگری ہوتی ہے۔ جو شخص خریدنا یا فروخت کرنا چاہتا ہے اُسکو لازم ہے کہ اپنی ہی واقفیت اور ذہن کی جودت پر بھروسا کرے اور اگر اُسکو خراب سے خراب سودا ملے یا وہ ٹھگا جائے تو یہ اُسکا خود قصور ہے۔ انگریز تاجر جب رُوس مین پہونچتے ہین تو وہ شاذ ہی یہ بات سمجھتے ہین اور جب اُنکو یہ امر معلوم ہو جاتا ہے تب بھی اکثر اوقات روسیون کی زبان اور قوانین اور عادات کی عدم واقفیت سے وہ اس قابل نہین ہوتے کہ اس امر کی

*رُوبل ایک روسی سکہ کا نام ہے جو تخمیناً ستره آنہ کا ہوتا ہے۔

واقفیت سے فائدہ اُٹھا سکین۔ پس پہلے وہ مروجہ بے ایمانی کے نسبت بے شمار طعن وتشنیع
کی باتین کرتے ہین لیکن رفتہ رفتہ وہ اپنے کو اتفاقات پر چھوڑ دیتے ہین۔ اور جو روپیہ وصول
ہونے سے رہ جاتا ہے اُسکے پورا کرنے کے لیے گران فروشی کرتے ہین اور اگر ضروری
مستعدی اور طبعی ذکاوت سے اچھی آمدنی ہوئی تو بہت کچھ پیدا کر لیتے ہین لیکن برٹش تاجرون
کی پُرانی قوم جلد جلد مفقود ہوتی جاتی ہے اور مجھے بڑا خوف ہے کہ نسل موجودہ اس طرح پر
کامیاب نہین ہوگی۔ زمانہ بدل گیا ہے۔ پُرانے آسانی کے طرز سے دولت کثیر جمع کرنا
اب آیندہ ممکن نہین ہے۔ حالتین ہر سال بدلتی جاتی ہین۔ اور مقابلہ ورقابت باہمی بڑھتی
جاتی ہے۔ ان تبدل کی پیشین گوئی کرنے اور سمجھنے اور اُن سے فائدہ اُٹھانے کی غرض
سے انسان کو ملک کی واقفیت اُس سے زیادہ ہونی چاہیے جیسی پُرانے فیشن کے آدمیون
کو تھی اور مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نئی نسل والون کو اپنے اگلون سے بھی کہین کم واقفیت
ہے۔ اگر اس امر مین کوئی تبدل نہین ہوگا تو مجھے یقین ہے کہ جرمن سوداگر جنکو عموماً بہت زیادہ
سوداگری کی تعلیم دیجاتی ہے اور جس ملک مین سکونت اختیار کرتے ہین اُس سے زیادہ واقفیت
رکھتے ہین آخرکار اپنے برٹش رقیبون کو خارج کر دینگے اب بھی کہا جاتا ہے کہ تجارت کی
بہت سی شاخین جو پیشتر انگریزون کے ہاتھ مین تھین اب جرمنون کے ہاتھ مین چلی گئین
یہ خیال نکرنا چاہیے کہ رُوس کی تجارت کی انتظامی حالت جو غیر قابل تسکین ہے وہ
روسیون کے کسی چال چلن کے نقص کا نتیجہ ہے۔ کل نئے ملکون کی حالت اوائل مین ایسی ہی
ہوتی ہے علامات سے ظاہر ہوتا ہے کہ جو تبدل رُوس مین واقع ہونے والا ہے وہ
فائدہ رسان ہوگا۔ یہ سچ ہے کہ زمانہ موجودہ مین ریل کی وسعت تعمیر اور بنکون اور کمپنیون کے
جلد جلد ترقی پانے سے ہر قسم کی تجارتی بے ایمانیون کے لیے ایک نیا اور فراخ میدان
کھل گیا ہے۔ مگر اُسکے برعکس اب ہر نئے قصبے مین کسیقدر تاجرون کی تعداد ہے جو
مغربی یُورپ کے طرز پر کاروبار کرتے ہین اور جنھون نے تجربے سے سیکھا ہے کہ ایمانداری
سب سے بہتر حکمت عملی ہے۔ جو کامیابی اُنمین سے اکثرون نے حاصل کی ہے اس سے
بیشک یہ بات ہوگی کہ اُنکا تتبع کیا جائیگا تومیت اور پُرانی باتون کا جوش جو سوداگرون کے

دلون مین عرصے سے تھا اب جلد جلد دفع ہوتا جاتا ہے ۔ اور اب اکثر امرا ایسے ہین کہ دیہات مین زندگی بسر کرتے ہین اور سرکاری نوکری کو چھوڑ کر تجارت اور حرفت کی اولوالعزمی کے طرف متوجہ ہوتے ہین ۔ اس طریقے سے ایک دولتمند اور تربیت یافتہ طبقۂ امرا بننے لگا جو کلیستھنیز نے قوانین و آئین کے ذریعے سے قائم کرنے کی کوشش کی تھی ۔ مگر ہنوز دہلی دور است ۔ ابھی برسون چاہیین ۔ یہ ہمکو ایک دلچسپ مضمون غور کرنے کے قابل ملا ہے مگر ع کجا بود مرکب کجا تاختم ۔

۱۹۴

# باب دسوان

## حکومت شاہنشاہی اور افسران سرکاری

نووگورڈ کے اور سب افسرون نے باستثناے نائب گورنر مجھے روسی بان سیکھنے مین مدد دی - حال کا طرز تمدن حسب احکام پیٹر اعظم اور اسکے جانشینون کا اس طرز تمدن کو ترقی دینا - طرز تمدن کا مختصر حال - سرکاری افسر - افسرون کے خطاب - گذشتہ زمانے کی عملداری نے روس کے ساتھ کیا کیا - تعلقات گورنمنٹ ورعایا - اس عملداری کے اصلی نقص - قانون کی پیچیدگیان - چند ٹریپر اور میرے تعلقات - گرفتاری اور رہائی - بری عملداری کا سب سے بہتر علاج یہ ہے کہ رعایاے تربیت یافتہ اسکے خلاف ہو جاے - اس اصول کی روس مین اب پابندی ہوتی ہے

جیسا مین نے بیان کیا ہے ایک وجہ مقام نووگورڈ مین موسم سرما مین قیام کرنے کی یہ تھی کہ مین دیہات کی سیاست مدن اور عدل گستری سے واقف ہو جاؤن - اور جب مجکو موقع مناسب ملا تو مین نے فوراً اپنا ارادہ گورنر و نائب گورنر پر ظاہر کیا - ان دونون صاحبون اور اور افسرون نے بھی وعدہ کیا کہ حتی الوسع اعانت دینگے - مین اس سے نہایت خوش ہوا لیکن جیسے ہی مین نے ان وعدون سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی ویسے ہی میری ساری آرزوون کا خون ہو گیا - کیونکہ جب ایک روز شام کو مین نائب گورنر کے پاس گیا اور انکو یاد دلایا کہ ایفاے وعدہ کیجیے تو معلوم ہوا کہ وہ اپنے قول سے پھر گئے نائب گورنر نے میری درخواست کے جواب مین مجھے غور سے گھورنا شروع کیا جس سے معلوم ہوتا تھا کہ گویا مجھے وہ بدخواہ روس سمجھا ہے - اور پھر مجھے حاکمانہ نظر سے دیکھکر کہنے لگا کہ چونکہ تمھارے پاس وزیر کی کوئی سند ایسی تحقیقات کرنے کی نہین ہے لہذا مین تمھاری مدد نہین کر سکتا

۲۰۸

اور نہ تمھین سرکاری دفتر معاینہ کرا سکتا ہون۔ مگر مین اِس سے مایوس نہین ہوا۔ بلکہ گورنر
وغیرہ افسرون کی خدمت مین مین نے عرضیان بھیجین۔ اور اُنھون نے میری مدد کرنے مین
کچھ وسواس نہ کیا۔ اِس سے اب مین خوش ہوگیا۔ گورنر نے بطیب خاطر مجھے سارے ملکو
کی سیاست مدن اور نظم و نسق کا حال بتایا اور بعض ایسی کتابون کا نام لیا جن سے مجھے
تاریخی باتین اور اُصول تمدن معلوم ہو سکتے تھے۔ اور افسران ادنی نے مجھ پر اپنے اپنے
محکمجات کا راز ظاہر کیا۔ آخر کار نائب گورنر نے بھی اپنے ہمرتبہ افسرون کی تقلید کی لیکن
مین نے شائستہ طور پر عرض کیا کہ مجھے معاف فرمایئے۔ اِس طور سے مین نے کچھ تھوڑی سی
واقفیت سیاست مدن رُوس کی حاصل کی۔ اور بعد ازان تجربہ و مطالعہ سے اُسکو تکمیل کو
پہونچایا۔ جو واقفیت مجھکو حاصل ہوئی وہ نذر ناظرین کیجاتی ہے۔

سیاست مدن کی عظیم الشان کل جس سے اِس وسیع سلطنت کے مختلف پرزے
باہم پیوستہ ہین اور جس سے کسی قدر انتظام و امن و امان حاصل ہے وہ کئی نسلون مین
بتدریج قائم ہوئی ہے۔ مگر اُسکا اصلی بانی مبانی پیٹر اعظم تھا اُسکے قبل ملک کا انتظام
جاہلانہ طور پر ہوا کرتا تھا۔ ماسکو کے شہزادون نے اپنے دشمنون کا ملک فتح کرکے اپنی
سلطنت مین شامل کر لیا۔ اگرچہ اِس سے سلطنت تو عظیم الشان ہوگئی لیکن اُنھون نے
یہ کوشش نہین کی کہ موزون اُصول سے اُسکی بنیاد کو مستحکم کرین۔ شہزادگان موصوف کو
چلتے پرزے تھے مگر مدبرانہ طبیعت نہین رکھتے تھے۔ اُنکے خواب و خیال مین بھی یہ بات
نہین آئی کہ طرز تمدن کو موزون اُصول سے قائم کرین۔ اُنھون نے قدیم قواعد و ضوابط کو جہانتک
اپنے مفید اور ذریعۂ جبر و تعدی پایا بدستور قائم رکھا اور صرف اُسی قدر تبدیل کیا جس قدر
اشد ضروری تھا۔ اور یہ ضروری تبدلات اکثر خاص تھے نہ کہ عام طور سے۔ اِسکا بڑا رواج
تھا کہ خاص خاص رائین یا خاص خاص ہدایتین بنام افسران ملک یا فرمان بنام منتظمان ملک
بھیجے جائین مگر وضع قوانین کی جانب کم توجہ تھی۔ القصہ ماسکو کے حاکم صرف ایک خود غرضی
کی حکمت عملی کے پابند تھے اور جو کوئی امر کسی طرح سے اُنکو باعث تکلیف ہوتا تھا اُسکو
بیرحمی سے نیست و نابود کر دیتے تھے۔ ہان بدرجہ مجبوری تو خیر انتظام کرنا ہی پڑتا تھا

مگر دلی توجہ نہ تھی لہذا اُنکے عہد سلطنت مین نہ صرف مختلف مقامون مین مختلف باتین نظر آتی تھین بلکہ مختلف طرز انتظام ایک ہی ضلع مین جا بجا نظر سے گذرتا تھا۔ پس یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا ایسے جہازون کا بیڑا ہے جس مین آہنی اور ڈونڈی اور چھوٹے بڑے جہاز شامل ہین۔ یہ بے قاعدہ انتظام یا یون کہیے کہ عدم انتظام پیٹر اعظم نے بالکل نابند کیا کیونکہ وہ پابند اُصول تھا۔ اُنھون نے ٹھان لی کہ اِس ناقص طرز سیاست مدن کو منقطع کر دین اور کوئی انتظام اُصول معقول کے ساتھ کرین۔ اور تمدن کی کل کو اُصول جدید کے مطابق چلائین۔ اِس امر کے ذکر کرنے کی کوئی ضرورت نہین ہے کہ یہ عمدہ تدبیر انتظام ملکی جو رعایاے رُوس کے رواج و خیالات کے بالکل برخلاف تھی آسانی پایۂ تکمیل و کامیابی کو نہین پہونچی۔ اب یہان پر تصور کیجیے کہ ایسا معمار جسکے پاس نہ اوزار عمدہ ہون اور نہ فن تعمیر سے بخوبی آگاہ ہو اور نہ اُسکی مدد کے واسطے ہوشیار کاریگر ہون اور نہ مصالح عمدہ ملے اور با اینہمہ قصد یہ کرے کہ دلدل پر ایک عالیشان محل کھڑا کرے تو فرمائیے یہ کیونکر ممکن ہوسکتا ہے۔ یہ امر عقلا کے نزدیک محال معلوم ہوگا مگر تاہم پیٹر اعظم نے محالات کو ممکنات کر دکھایا۔ اُس بیچارے کے پاس نہ تو مصالح تھا اور نہ فن تعمیر سے واقف تھا اور نہ مضبوط نیو تھی جسپر عمارت کھڑی کرتا تو بھی اُسنے اپنی طبیعت کے زور سے پُرانی عمارت سیاست مدن کو مسمار کر دیا اور نئی عمارت کی بنیاد ڈالی۔ مگر اُسکی کوششین اکثر بیکار گئین اور اُسنے متواتر اِن مساعی مین شکست پائی۔ اپنے بے شمار احکام و فرامین مین اُس نے اپنی کوششون کا ایسا بیان کیا ہے کہ مرقع کھینچ دیا ہے جسکے پڑھنے سے افسوس اور عبرت اور نصیحت حاصل ہوتی ہے کہ باوصفیکہ متواتر ناکامیابی ہوئی تاہم جد و جہد بلیغ ہی کرتا رہا۔ اُسکے وزرا اُسکے خلاف ہو گئے۔ اور جو عمارت اُسنے بنائی تھی اُسکی بنیاد کمزور ہونے لگی۔ کل عمارت بڑی بیرحمی کے ساتھ ڈھا دی گئی یا خود ہی گر گئی مگر اِسپر بھی وہ معمار اپنی کوشش سے باز نہ آیا اور نہایت ثابت قدمی و استقلال سے اپنے ارادے پر قائم رہا جو قابل تحسین و آفرین ہے۔ صفائی اور سادہ دلی سے اپنی ناکامیابیون اور غلطیون کا اقرار کرتا رہا۔ اور صبر سے اُنکی چارہ جوئی مین رہا۔ اور کبھی کلمۂ مایوسی زبان پر

نہ لایا بلکہ یہی امید رکھی کہ ضرور آخر کار کامیاب ہونگا۔ بیت بہر کارے کہ ہمت بستہ گردد॥ اگر خارے بود گلدستہ گردد॥ اِس شعر کے مفہوم کا پابند تھا مگر افسوس زندگی نے وفا نہ کی حضرت ملک الموت نے کام تمام کردیا اور کُل مہمون کو ناتمام چھوڑکر عالم جاودانی کا اُسکو سفر کرنا پڑا۔ اور اِس عمارت سیاست مدن کی تکمیل اُسکو اپنے جانشینون کے واسطے بطور ترکہ چھوڑنی پڑی۔

اُسکے جانشینون مین سے کوئی پیٹر اعظم سا عقیل وجفاکش نہ تھا اسلیے لامحالہ اُن سب کو اُسی کی حکمت عملی پر چلنا پڑا۔ پُرانی جاہلانہ حکومت کا پابند ہونا اب غیر ممکن تھا۔ مغربی خیالات کے ساتھہی ساتھہ یہ خواہش بھی زیادہ تر پیدا ہوئی کہ شہنشاہ کی قدرت و سطوت کو ترقی ہو لہذا ارکان دولت غور کرنے لگے کہ اُس جبروت حکمرانی کے حاصل کرنے کا کیا ذریعہ ہے تاکہ طرز تمدن مین اصلاح کیجاے۔ یہ انقلاب خیالات وطرز تمدن فرانس کے فرمانروا فلپ اور لوئی چہارم کے عہد کا سا تھا۔ دونون ملکون مین گورنمنٹ نے برابر یہی کوشش کی کہ ماتحت لوکل گورنمنٹون کو زیادہ تر بے دخل کردے اور آخر کار وہ اسمین بخوبی کامیاب ہوئی مگر اِس ظاہری مشابہت مین بہت بڑے بڑے فرق ہین۔ شاہان فرانس کو تو صرف صوبجات کے رئیسون کو مع اُنکے حقوق ملکیت کے مطیع کرنا پڑا۔ اور جب یہ کرچکے تو باسانی تمام بشمول مختلف محکمجات بماتحتی افسر اعلی حکومت قائم کرلی۔ شاہان رُوس کو مثل شاہان فرانس کے جنگ وجدال کی کچھ ضرورت تو نہ ہوئی مگر جاہل اور ناشائستہ رعایا مین ایسی حکمرانی قائم کرنے مین بہت مشکلین پیش آئین۔ کئی نسلون تک رُوس مین مدارس و دار العلوم کی بنیاد ڈالی گئی اور اُنکا صرف کثیر محض لوگون کی تعلیم وتربیت کے لیے ہوا تاکہ وہ تعلیم پاکر سرکاری نوکری کرنے کے قابل ہون۔

لہذا طرز تمدن مغربی یورپ کے موافق ہوگیا مگر بعض آدمیون کو اِسکا مطلق یقین نہین ہے کہ اِس طرز تمدن سے رعایا کی خواہش پوری ہوگی جنکے لیے یہ طرز حکمرانی اختیار کیا گیا ہے۔ اِس بارے مین ایک مشہور آدمی نے کیا معقول بات کہی ہے کہ جناب آپ دیکھیے ابھی تھوڑے ہی دن گذرے کہ رُوس کے افسر عموماً تغلب وتصرف کرتے تھے جس سے

ملک مین ہر طرح کی ابتری اور طوائف الملوکی پائی جاتی تھی یہان تک کہ عدالتین گویا شرارت کے گھر تھین۔ لوگ اکثر دروغ حلفی کرتے تھے اور بہت سی اِسی قسم کی شرارتین کرتے تھے جوکہ اب تک دور نہین ہوئی ہین۔ اب اِس سے کیا ثابت ہوتا ہے۔ یہی کہ رُوسی رعایا جرمنی رعایا سے اخلاق مین کہین کم ہے۔ اور یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جرمنی کی سیاست مدن کا انتظام جوکہ جبراً خلاف مرضی اُنکو قبول کرنا پڑا اُنکے قابل و مناسب حال نہ تھا۔ فرض کیجیے کہ اگر کسی نوجوان لڑکے کو چست بوٹ جبراً پہنایئے تو وہ بیشک چیر پھاڑ ڈالیگا۔ اور لوگ اُس بُوٹ کے پھٹے ہوئے ٹکڑے دیکھکر ہنسینگے مگر بُوٹ پڑے جہنم مین پانون کو تو نہ ایذا پہونچے۔ اب سُنیئے کہ روسی رعایا کو نہ صرف تنگ بوٹ ہی جبراً پہننا پڑا بلکہ اُنکو تنگ قمیص بھی پہننا پڑا۔ اور چونکہ وہ لوگ نوجوان اور عالم شباب مین تھے انھون نے اُنکو پھاڑ کر پھینک دیا۔ تنگدل اور مغرور جرمنی کشادہ دل اہل رُوس کی حاجات کو نہ سمجھ سکتے اور نہ پوری ہی کرسکتے ہین۔

رُوس کی سیاست فی الحال بادی النظر مین ایک حیرت افزا عالیشان عمارت معلوم ہوتی ہے جسکی چوٹی پر شہنشاہ رُوس کھڑے ہین جو اپنے تئین خود مختار و مطلق العنان بقول پیٹر اعظم سمجھتے ہین۔ اور جنکو دُنیا مین کسی کی بازپرس کا خوف نہین ہے بلکہ اُنکو اپنی مملکت پر اختیار کُل ہے اور بطور ایک شاہنشاہ کے اپنی مرضی و عقل سے حکومت کرتے ہین۔ اور بادشاہ کے بعد اعلیٰ مجلس سیاسی و جماعت وزرا ہے جسمین واضعان قوانین اور ارباب نصفت اور جج وغیرہ شامل ہین۔ انگریز تو قانون کی پہلی جلد دیکھکر یہی سمجھیگا کہ اعلیٰ مجلس سیاسی بمنزلہ پارلیمنٹ ہے۔ اور جماعت وزرا بمنزلہ انگریزی جماعت وزرا کے ہے۔ مگر اصل مین یہ دونون مجلسین بالکل شہنشاہ کے حکم کی پابند ہین۔ اگرچہ مجلس اعلیٰ کو بہت سے قانونی اختیارات حاصل ہین مثلاً سالانہ بجٹ کا جانچنا صلح و جنگ کا اعلان کرنا اور اور ضروری فرائض کا ادا کرنا تاہم وہ صرف ایک ایسی جماعت ہے جس سے شہنشاہ اپنی خوشی سے مشورہ لیتے ہین مگر یہ کچھ فرض نہین ہے کہ اُسکی راے کے پابند بھی ہون۔ ہمارے وزراے انگلستان کی طرح یہان کے وزرا آزاد نہین ہین۔ ہر ایک وزیر بذات خود

بادشاہ کا جواب دہ ہے۔ کوئی عام جوابدہی کمیٹی کے تعلق نہین۔ سینٹ ایک اعلی درجے کی جماعت سے مراد ہے جسکا سابق یہ کام تھا کہ شہنشاہ کی غیر حاضری یا کم سنی کی حالت مین انتظام کرے اور اسکو سیاست کے ہر محکمے مین اختیار تھا۔ لیکن فی زماننا اسکے تعلق صرف جوڈیشل امور اور مقدمات کا تصفیہ ہے اور وہ ایک عدالت مرافعہ بھی ہے ان تین مذکورہ بالا محکمون کے ماتحت جماعت وزرا ہین۔ اور ان جماعتون کی تعداد دس ہے۔ یہ گویا مدار سلطنت ہین جنکے تعلق ہر قسم کے مقدمات ملکی کا تصفیہ ہے اور انھین کے ذریعے سے زار روس کے احکام نافذ ہوتے ہین۔

یورپی روس مین باستثنائے پولینڈ وصوبجات بالٹک وفن لینڈ وکوہ قاف چونسٹھ صوبے ہین اور انکے ماتحت اضلاع ہین۔ جو صوبے مستثنی کیے گئے انکا انتظام سیاسی ایک خاص طور پر ہوتا ہے۔ صوبے کا اوسط رقبہ رقبہ پرتگال کے برابر ہے مگر بعض بعض صوبے بلجیم کے سے چھوٹے ہین مگر ایک صوبہ بلجیم کا پچیس گنا ہے۔ لیکن صوبے کی وسعت کے مطابق آبادی نہین ہے۔ سب سے بڑا صوبہ آرچینجل ہے اسمین کوئی تین لاکھ آدمی سے کم ہونگے۔ اور بعض بعض صوبون مین جو اس سے چھوٹے ہین بیس بیس لاکھ سے زیادہ آبادی ہے۔ بعض بعض آکسفورڈ اور بکنگھم سے بھی چھوٹے ہین اور بعض کل سلطنت متحدہ برطانیہ وآئرلینڈ سے کہین وسیع۔

ہر صوبہ ایک گورنر کی ماتحتی مین ہے۔ اور ایک نائب گورنر اسکا مددگار ہوتا ہے اور ایک چھوٹی سی مجلس شوری ملکہ کیتھرائن ثانیہ کے قوانین کی روسے جو اب تک داخل قانون روس ہین گورنر کے تعلق اسقدر نازک نازک اور اہم کام ہین کہ اگر انکے لیے لائق آدمی ڈھونڈھے جائین تو اسکی ضرورت ہو کہ ایسی تعلیم دیجائے کہ ایک نئی قوم پیدا ہو تھوڑا زمانہ گذرا کہ گورنران صوبہ بڑے جابرانہ طور سے حکمرانی کرتے تھے۔ اور حکام عدالتہائے دیوانی وفوجداری پر انکا رعب غالب رہتا تھا۔ مگر وہ وسیع وغیر محدود اختیارات سب کم کردیے گئے کچھ تو قانون کی روسے اور کچھ اعلان اور ترقی کے ذریعے سے گھٹ گئے اب جوڈیشل امور کی نگرانی مطلق گورنر کے ہاتھ مین نہین ہے بلکہ اکثر اختیارات جو

ص ۱۹۹

پیشتر اُسکو حاصل تھے اَب نئی لوکَل سِلفْ گوَرْنمنْٹ کے تعلق کر دیے گئے۔ اِسکے بارے مین مین آگے چل کر بیان کرونگا۔ ماسوائے اِسکے بہت سے روزمرہ کے معاملات کی کارروائی بذریعۂ ہدایات سلطانی و سرکلرات وزرا کے ہُوا کرتی ہے۔ اور جب کبھی کوئی ایسی بات پیش آتی ہے کہ جو ہدایات سے تصفیہ نہین پاسکتی تو فوراً وزیر سے بذریعۂ ڈاک یا تار برقی صلاح و مشورہ لیا جاتا ہے۔ اب گورنرون کو بھی ایسے قانونی اختیارات کے حدود مین عوام کی راے کا کسی قدر لحاظ و پاس رہتا ہے۔ اور کبھی کبھی کسی کسی اخبار کے اڈیٹر کا بھی خوف رہتا ہے کہ مبادا کچھ چھاپ دے۔ پس وہ لوگ جو رعایا پر ظلم و تعدی کرتے تھے اور جنکا خطاب ہجو کرنے والون نے چھوٹے بادشاہ دیا تھا وہ اب محض ماتحت افسر ہوگئے۔ مین یقیناً کہہ سکتا ہون کہ بہت سے افسران رُوسْ نہایت ایماندار و متدیّن ہین گو شائد غیر معمولی قابلیت انتظامی نہو مگر اپنی سچّی راے کے موافق اپنے فرائض بدیانت داری تمام ادا کرتے ہین۔ اِسمین شک نہین کہ اَم کرشکی جو میرے قیام مقام نوؤگورڈ مین گورنر تھے نہایت ہی معزز اور عقلمند حاکم تھے۔ ہر درجے کے لوگ اُنکی قدر و منزلت کرتے تھے اور ہر دل عزیز تھے۔ اگلے وقت کے رؤسا خودمختار شاید اُن صوبون مین ملین تو ملین جو ایشیائی صوبون کے قریب ہین۔

ماسوائے گورنر شہر کے اور بہت سے افسر بھی ہوتے ہین جو وزرا کی طرف سے کام کرتے ہین۔ اور ہر ایک کے ماتحت ایک ایسا محکمہ ہے جسمین مختلف افسر باتحتی افسر خاص کام کرتے ہین۔ ماسوائے اِسکے اُنکے ماتحت بہت سے مددگار سکریٹری اور محرر ہوتے ہین۔ سیاست مدن کی اِس پیچیدہ کل کے متحرک رکھنے کے لیے بہت سے تجربہ کار افسرون کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ افسر شریف اور نجیب اور پادریون کے فرقے سے ہوتے ہین اور اُنکا ایک خاص طبقہ ہے۔

کُل عہدہ ہاے مُلکی و جنگی کا بانی مبانی پیٹر اعظم تھا جسنے اُنکو چودہ درجون پر منقسم کیا تھا اور ہر ایک درجے کا ایک خاص نام رکھا چونکہ ترقی موافق ذاتی لیاقت کے دیجاتی ہے اِسلیے جب کوئی شخص سرکاری نوکری مین داخل ہونا چاہتا ہے تو اُسکو ضرور ہے کہ

ادنیٰ مرتبہ سے شروع کرے اور اپنی کوشش اور لیاقت سے ترقی کرے۔ اگر سررشتہ تعلیم کے سرٹیفکیٹ پیش کرے تو شاید اس سے مستثنیٰ کر دیا جاے کہ ادنیٰ درجے مین نوکری نہ کرے عمدہ عہدہ پہلے ہی سے پا جاے۔ اور حسب فرمان شہنشاہی قانون کے حدود سے بری کر دیا جاے۔ مگر عام قاعدہ یہی ہے کہ جب کوئی سرکاری نوکری کرے تو ضرور ہے کہ وہ چھوٹے درجے سے شروع کرے اور اُسے یہ بھی ضرور ہے کہ وہان کچھ عرصہ تک رہے۔ جس عہدے پر وہ مقرر ہوتا ہے اُس سے اُسکی قابلیت کا اندازہ کیا جاتا ہے کہ آئندہ کس عہدے کے لیے منتخب کیا جاے۔ رُوس مین بعض عہدے ایسے ہین کہ اُنکے نام سے لوگون کو دھوکھا ہو جائیگا جب تک کہ اُنکی کیفیت اُنکو معلوم نہو گی۔

ایک بات کا اور خیال رکھنا چاہیے کہ جب کبھی کسی روسی سیلح سے ہمسے ملاقات ہو تو اُسکے کارڈ کے بڑے بڑے نامون اور خطابون سے دھوکے مین نہ آئین۔ کوئی تو اپنے کو مشیر زار رُوس لکھے گا کسی کے کارڈ پر لکھا ہو گا مشیر خاص حضور زار وغیرہ وغیرہ۔ ایک بات مجھے عمر بھر یاد رہیگی۔ وہ یہ کہ امریکا کے ایک باشندے نے ایک اعلیٰ مشیر قانونی کی دعوت کی اور اپنے دل مین سوچا کہ اگر مشیر موصوف میرے ہان شریک دعوت ہونگے تو میرے اعزاز کا باعث ہو گا۔ جب وہ صاحب جنکو یہ مشیر قانونی سمجھے ہوئے تھے اُنکے ہان آئے تو اُسکو معلوم ہوا کہ یہ مشیر قانونی نہین ہے بلکہ کسی سرکاری دفتر کا ایک ادنیٰ اسا محرر ہے۔ کہان تو وہ مشیر قانونی سمجھے ہوئے تھا اور کہان یہ محرر نکلے۔ یہ سُنا تھا کہ میزبان نے ناک بھون چڑھائی۔ اِسمین شک نہین کہ اور لوگون کو بھی ایسا ہی تجربہ ہو گا۔ غیر ملک کے باشندے جب سُنتے ہین کہ رُوس مین ایک مجلس کا نسیل ڈی اِٹاٹ کے نام سے مشہور ہے تو وہ قیاس کرتے ہین کہ کانسیلر ڈی اِٹاٹ اسی مقدس جلسے کے کوئی معزز ممبر یعنی رُکن عظیم ہونگے مگر اصل مین یہ اور ایسے ہی اور خطاب ایسے معزز نہین ہین جیسے ظاہرا معلوم ہوتے ہین جو لوگ عملاً نتائج نکالتے ہین اور صرف مسائل پر اپنی راے اور خیالات کو محدود نہین کر دیتے بلکہ جو نتائج مستخرج ہوتے ہین اُنپر زیادہ تر خیال کرتے ہین۔ وہ یہ نہین سُننا چاہتے کہ امراے عظام جو نظم ملکی کے لیے مقرر ہوئے ہین وہ کیا ہین وہ صرف یہ دریافت

کرتے ہین کہ اِن امراے عظام کی جماعت نے کام کیسا کیا ہے۔زمانہ گذشتہ مین رُوس کو اِسنے کیا فائدہ پہونچایا اور زمانہ حال مین وہ کیا کر رہی ہے۔

آجکل کے زمانے مین جب کہ ظالم اور جابر اور خودسر براے نام مصلحون مین کِسی کو ذرا بھی عقیدہ نہین رہا اور جما ہوا عقیدہ بالکل جاتا رہا۔اور لوگ سمجھنے لگے کہ ایک آزاد قومی گورنمنٹ ہونی چاہیے جسکے فوائد مسلم الثبوت ہون تو ایسی حکومت کو کوئی پسند نہین کرتا کہ ایک شخص کی ماتحتی مین مختلف محکمے ہون اور وہ سب پر حکمرانی کرے۔

رُوس مین لوگ ایسی حکومت سے بالکل نفرت کرتے ہین کیونکہ اُسکی بنیاد قائم نہین رہ سکتی۔یہ مسئلہ گو اچھا معلوم ہو مگر عمل مین آنا محال ہے۔

شہنشاہ نکولس کے عہد حکومت کو یاد کرکے جس مین بڑا سخت فوجی انتظام اور نازک نازک باتین جاری کی گئی تھین اکثر روسی حال کی سیاست مدن اور عدل گستری پر زبان اور حرف گیر ہین اور اکثر انگریز بھی اِس شکایت والزام کی تصدیق کرتے ہین۔

قبل اِسکے کہ ہم اِس امر مین راے دین ہمکو اِس انتظام کی نسبت یہ بھی یاد رکھنا ضرور ہے کہ از روے تواریخ یہی انتظام عمدہ ثابت ہوا ہے۔اور یہان پر ہمکو اپنی آزادی اور لوکل سلف گورنمنٹ کو دخل نہ دینا چاہیے بلکہ یہ دیکھنا چاہیے کہ اُسکے سوا اور کسی طرز سے کام عملدرآمد ہو سکتا ہے یا نہین۔کبھی کبھی جو کچھ مدبرون کو قیاساً باعث حسن انتظام معلوم ہوتا ہے وہ بعض حالات مین عملاً غیر ممکن و نازیبا ہے۔یہان پر اِس امر کے تصفیہ کرنے کی کوئی ضرورت نہین ہے کہ روسی قوم کے زندہ رہنے سے بنی نوع انسان کا فائدہ ہے یا نہین مگر ہان ہم یہ جرأت کرکے کہہ سکتے ہین کہ اگر رُوس مین ایک مستحکم اور مضبوط حکومت اور انتظام سیاست مدن قائم نہ کیا جاتا تو فی زمانا رُوس یورپ مین ایک طاقتور سلطان ہرگز متصور نہ ہوتا۔تھوڑا زمانہ ہوا کہ دنیا کے اُس حصے مین جسکو روسی سلطنت کہتے ہین کئی مختلف خودمختار اور نیم خودمختار ریاستین تھین۔رُوس کا حال ہندوستان کے حال سے بہت ملتا ہے رُوس کی سلطنت پہلے پہل خودمختار بادشاہ کے ذریعے سے قائم ہوئی۔اسی سبب سے اِسمین تفرقے نہین ہونے پائے۔اور اِسی خودمختار بادشاہ کے سبب سے جسکو پورے پورے

اختیارات حاصل تھے مغربی شائستگی نے اسمین اشاعت پائی۔ اور اب روس نے بھی یورپ کی سلطنتون مین ایک اعلیٰ درجہ حاصل کیا ہے۔ گو لوگون کی یہ راے ہو کہ اگر مختلف ریاستین از خود باہم ملحق ہو جائین اور ہر طبقے کے باشندے مغربی شائستگی کو اپنی خوشی سے حاصل کرتے تو بہتر ہوتا مگر تاریخ سے یہ ظاہر ہے کہ یہ امر محال تھا۔

گو ہم تسلیم کرتے ہین کہ حکومت مطلق العنان اور سیاست مُدن کی ترقی پہلے روس کی قوت پیدا کرنے کے لیے اور بعد ازان اسکی قومی آزادی قائم رکھنے کے لیے پر ضرور تھی لیکن اسکے ساتھ ہی ہمکو ان نتائج سے بھی چشم پوشی نہ کرنا چاہیے جو ایسے انتظام سے ظہور مین آئے۔ گورنمنٹ کی خواہش جو تھی اُس سے نہ رعایا کو ہمدردی تھی نہ صاف صاف رعایا کی سمجھ مین آتی تھی لہذا نتیجہ یہی نکلا کہ گورنمنٹ اور رعایا مین اختلاف ہوا اور چونکہ بے سمجھے بوجھے عجلت اور سختی سے گورنمنٹ نے کوشش کی کہ اپنی خواہش پوری کرے لہذا رعایا کے دل مین جوش مخالفت پیدا ہوا۔ زار تو سمجھتے تھے کہ ہم مصلح ملک ہین اور رعایا انکو شیطان مجسم تصور کرتی تھی اور زار سمجھتے تھے کہ رعایا ایک ایسا آلہ ہے جس سے ہم ملکی امور مین اپنی خواہش پوری کر سکتے ہین۔ سرکار ہمیشہ لوگون کو ادنی سمجھتی رہی اور یہ خیال کرتی رہی کہ وہ تدابیر ملکی سمجھ نہین سکتے ہان تو کل انتظام کچھ کر سکتے ہین۔ چونکہ اُن کو صرف اپنے افسرون سے ہدایت اور منظوری لینے کی حاجت پڑتی تھی لہذا وہ رعایا کو مفتوح اور مبتذل سمجھتے تھے۔ الغرض سرکار کو لوگ ایک کھلونا سمجھنے لگے۔ اُنکی راے تھی کہ جو بنی نوع انسان رعایاے سرکار ہین اُنکے فوائد پر سرکار نظر نہین ڈالتی بلکہ گورنمنٹ کے فائدے کے لیے بڑی بیرحمی سے رعایا کے حقوق کا خون کرتی ہے۔

سیاست مُدن کی کل روس مین بڑی سستی اور خامی کے ساتھ چلتی ہے کیونکہ ملک اِسقدر وسیع ہے کہ انتظام مین خواہ مخواہ توقف ہوتا ہے۔ کل وسیع ملک بحر شمالی سے لیکر بحر خزر تک و بحر بالٹک سے لیکر ولایت چین کے حدود تک سینٹ پیٹرسبرگ سے حکومت کیجاتی ہے جو دار الخلافت ملک روس ہے۔ ارکین دولت کو جوابدہی کا بڑا خوف رہتا ہے اور اکثر اپنے ماتحتون کے ہاتھ سے معاملات و مقدمات نکال کر

افسران اعلیٰ کے سپرد کردیتے ہین۔ جونہی معاملات وامور ملکی سیاست مُدن کی کل مین
ڈال دیے جاتے ہین توگویا وہ اوپر کو چڑھنا شروع کرتے ہین۔ اور غالباً کسی نہ کسی دن
وزیر اعظم کے پاس تک پہونچ جاتے ہین۔ اب دیکھیے کہ وزرا کے پاس کاغذات
سرکاری کا طومار لگا ہوا پڑا ہے اکثر ناچیز اور ادنیٰ کاغذات کا بھی ڈھیر ہے جو کہ مملکت
کے مختلف حصہ جات سے بسبیل ڈاک روانہ کیے جاتے ہین۔ اور حکام بالادست کے
پاس تو اِسقدر انبار لگا رہتا ہے کہ اگر ہزار آنکھین اور رایون کے سے ہاتھ بھی ہون
تو بھی ممکن نہین کہ اپنے فرائض کو بدیانت داری تمام ادا کرسکین۔ نہ تو اُنکو اِس ملک سے
واقفیت تامہ ہے جسپر وہ حکمران ہوتے ہین۔ نہ کام کرتے ہین۔ جب تک چاہین بے کار
بیٹھے رہین۔

وسعت حکومت کے بُرے نتایج برداشت کرنے کے علاوہ رُوس کو افسرون کے
تغلب و تصرف کا بھی ظلم برداشت کرنا پڑتا ہے۔ ایک روز پیٹر اعظم نے یہ حکم نافذ فرمایا کہ
اگر کوئی شخص اِسقدر بھی چوری کرے کہ جسکی قیمت سے ایک رسّی مول لیجاے تو اُسکو
پھانسی دینا واجب ہے۔ اُسپر وزیر اعظم نے صاف دلی سے کہا کہ اگر جہان پناہ آپ
اِس حکم کو عمل مین لائینگے تو کوئی افسر اِس مملکت مین باقی نہ رہیگا۔ اُس لائق افسر نے
یہ بھی کہا کہ جہان پناہ ہم سب چوری کرتے ہین مگر صرف تفاوت اتنا ہے کہ کوئی زیادہ اور
کوئی کم۔ کوئی ظاہر مین۔ کوئی پوشیدہ۔ ڈیڑھ سو برس ہوئے کہ یہ کلمات زبان مبارک سے
نکلے تھے۔ اِس عرصے مین بیشک رُوس نے بہت باتون مین ترقی کی لیکن اخلاقی حالات
سیاست مُدن کے ابھی تک ویسے ہی ہین۔ حال کی آبادی کا نصف حصہ بزرگون کا ابتک
بلا مبالغہ وہی کلمات کہہ سکتا ہے جو کہ پیٹر اعظم کے وزیر اعظم نے کہے تھے۔

ملک رُوس کے یہ حالات نا ملائم سمجھنے کے لیے ضرور ہے کہ افسرون کی زر پرستی
دو قسم پر تقسیم کیجاے۔ ایک تو افسرون کو عادت تھی کہ بجا آوری خدمت کا نذرانہ جبریہ
وصول کرتے تھے۔ دوسرے وہ اور اور بے ایمانیون سے بھی لوگون سے روپیہ لیا کرتے
تھے۔ اگرچہ ہم اِن دونون قسم کی بُرائیون مین بخوبی تفاوت نہین کرسکتے تاہم روسی افسر

اخلاقی طور پر نذرانہ و جبراً روپیہ لینے مین تفاوت کرتے تھے۔ اگر کوئی روسی افسر نذرانہ لیتا اور کوئی اُسکو بددیانت کہتا تو وہ آگ بھبوکا ہوجاتا۔ یہ رواج عام تھا اور کسی قدر جائز اسوجہ سے سمجھا جاتا تھا کہ لوگون کو کم تنخواہ ملتی تھی۔ بعض محکمجات مین تو محصول لینے کی ایک فہرست رہا کرتی تھی۔ مثلاً براندی کشید کرنے والے ہر عہدہ دار کو گورنر سے لیکر چوکیدار تک کو علیٰ قدر مراتب ایک مقرری رقم دیا کرتے تھے۔ ایک دفعہ کا حال مجھے بخوبی یاد ہے کہ کسی افسر کو کسی شخص نے معمولی رشوت سے زیادہ دیا تو اُسنے ایمانداری کے ساتھ جتنا زیادہ تھا اُتنا واپس کر دیا۔ اور اور بھی جرائم سنگین عموماً تو نہین پائے جاتے تھے لیکن تاہم تھے ضرور۔ بہت سے اعلیٰ افسر اور ذی رتبہ عہدہ دار زر کثیر لوگون سے لیا کرتے تھے مگر اُسکو گناہ نہین سمجھتے تھے بلکہ شیر مادر۔ ماشاء اللہ تاہم وہ اپنے عہدے پر قائم رہتے اور جماعت مین اُنکی بہت عزت ہوتی۔ اِس امر سے جسکا ذکر ہوا اُس زمانے کے روسی افسرون کا اخلاق ظاہر ہے۔

باد شاہون کو بھی بخوبی اُن برائیون کا علم تھا اور سب نے کم و بیش اُنکے دفع کرنے کی کوشش بھی کی لیکن اُنکی کوششون سے جو نتیجہ ہوا اُس سے ہم سلطنت خودمختار کی تعریف نہین کر سکتے۔ جن مقامون مین ایک افسر اعلیٰ کی ماتحتی مین مختلف محکمے ہین جس مین ہر افسر اپنے ماتحتون کے جرائم کا جواب دہ ہے وہان یہ بات مشکل ہے کہ کسی افسر کو مجرم قرار دین اِسلیے کہ افسر اعلیٰ اُسکی تائید کرینگے کیونکہ افسر اعلیٰ خود بھی برائیون مین مبتلا ہین۔ سگ زرد برادر شغال۔ اب فرمائیے ایسے مجرم کو کون سزا دے سکتا ہے اور اُسکا جرم کب ثابت ہوسکتا ہے۔ زار روس تو بیشک مجرمون کو سزا دیگا اور اُنکا افشائے جرم بھی کریگا بشرطیکہ عوام الناس اُسکا ہاتھ بٹائین مگر فی الحقیقت وہ بھی بیچارہ مجبوراً انھین کے ساتھ ہوجاتا ہے جو افسرون کی شرارت و بدذاتی چھپانا چاہتے ہین۔ وہ خود اول درجے کا عہدہ دار مملکت روس مین ہے اور یہ بھی جانتا ہے کہ ماتحت لوگ برائی کرتے ہین جسکے ظاہر کرنے مین افسرون سے دشمنی پیدا ہوجاتی ہے اسلیے وہ بھی خاموش ہوجاتا ہے۔ اگر افسرون کو اکثر سزا دیجائے تو لوگون کے نزدیک اُنکی کیا خاک

وقعت ہے بلکہ سرکار کی عزت و توقیر مین بھی بٹا لگے۔ اور اُسکے امن و امان مین بھی رخنہ پڑے جو رعایا کے آرام کے لیے ضروری ہے اِسلیے عہدہ دارون کی شرارت ظاہر نہین کیجاتی۔ ماسوائے اِسکے وہ سرکار جسکا دارومدار صرف ایک شخص کی مرضی پر موقوف ہوا اور جسمین کبھی کبھی سختی کیجاے تو کیونکر ممکن ہے کہ وہ باقاعدہ حکومت و سیاست سے جسکی بنیاد عوام الناس کی راے پر ہو کم سخت و کم ظالم ہو۔ جب کبھی اعلیٰ درجون کے عہدہ دارون کی شرارت ظاہر ہوتی ہے تو سزا اُنہایت ملائمت و حلم سے پیش آتا ہے۔ اگر عدل پورے طور پر کیا جاتا ہے تو یہ ایسی تدبیر سے ہوتا ہے کہ اعلیٰ درجے کا مجرم عہدے دار ویرانہ مین جو پیرس یا بیڈن بیڈن ہے بھوکھا مرنے نہین پاتا۔ رُوس مین قاعدہ ہے کہ چاہے خود سزا رہی کیون نہون رعایت ضرور کرینگے۔ ہان اگر کوئی شخص ملک کے ساتھ بدی کرتا ہے تو فرمانروا اُسکے ساتھ بڑی سختی سے پیش آئینگے کہ ملکی بدخواہون سے کہ وہ جانی دشمن ہوتے ہین۔ رعایا کے خلاف اگر کوئی شخص کوئی جُرم کرے تو خیر مگر شہنشاہ کے خلاف جُرم کرے تو کہین کا نہ رہے۔ رُوس کے مصلحان قوم اور مدبرون نے یہ کوشش کی کہ جُرم ہونے ہی نہ پائے صرف اتنی ہی کوشش پر قانع نہین ہوے کہ جب جُرم سرزد ہو تب اُسکا علاج کرین بلکہ کُل سخت قوانین سے پرہیز کرکے اُنھون نے ایک نہایت فطرتی و پیچدار ضابطہ قانون جُرم کے تدارک کے لیے ایجاد کیا ہے۔ جب ہم اُس پیچدار ضابطہ قانون پر غور کرتے ہین جس سے سیاست مُدن ہوتی ہے تو ہمارے دل مین یہ خیال گذرتا ہے کہ سیاست کی جمیع بُرائیون کا دفع کرنا غیر ممکن ہے۔ ہر ایک افسر کی کیفیت گویا پہلے سے معلوم رہتی ہے اور اِسوجہ سے ہر طرح کی فکر اُسکے حفظ دیانت داری مین کیجاتی ہے۔ چونکہ انگریز ناظرین اِس وسعتی حکومت کا حال بخوبی نہین جانتے اِسوجہ سے مین یہان پر ایک مثال دیتا ہون فرض کرو گورنر جنرل کے محل مین ایک آتشکدہ کی مرمت کی ضرورت ہے۔ عام لوگ فوراً یہ تصور کرینگے کہ گورنر جنرل سے ذی رتبہ عہدہ دار پر اِسقدر اعتبار ہو سکتا ہے کہ چندروپیہ خرچ کرکے فوراً مرمت کرالین اور خرچ کو ایک ادنیٰ مدمین ڈال دین

لیکن وہان کے امراء سلطنت کے کچھ اور ہی خیالات ہین انکو سب قسم کی مدون کا خیال کرنا پڑیگا - ممکن ہے کہ گورنر جنرل صاحب کو ایک قسم کا مالیخولیا ہو گیا ہو کہ خواہ مخواہ مرمت ہونی چاہیے - اسلیے ضرور ہے کہ مرمت کی ضرورت کی تصدیق کیجاے - چونکہ دانش و دیانت ایک شخص واحد سے ایک جماعت مین زیادہ ہوتی ہے اسلیے ضرور ہے کہ کونسل سے اسکی تصدیق کیجاے - چنانچہ دو یا تین ممبرون کی کونسل اس بات کی تصدیق کرتی ہے کہ مرمت ضروری ہے یا نہین - یہ سند کافی ووافی سمجھی جاتی ہے - کونسل مین بھی صرف انسان ہی ہوتے ہین جو مرکب من الخطا ہین - اور شاید گورنر جنرل سے خوف بھی کھاتے ہون اسلیے ازروے دانش لازم آیا کہ پرُ وکیور ر صاحب جو ایک وزیر کے ماتحت ہین تصدیق کرین - جب یہ دوہری تصدیق حاصل ہو جاتی ہے تو ایک معمار آتشکدہ کے معائنے اور اسکا تخمینہ کرنے کو طلب کیا جاتا ہے - لیکن معمار کو ٹھیکہ دیدینا بالکل خطرے کا باعث معلوم ہوتا ہے اسلیے تخمینہ کی تصدیق بھی اول بذریعۂ کونسل بعدازان بذریعۂ پرُ وکیور ر صاحب پرُ ضرور ہے - جب یہ کارروائی سولہ روز مین ختم ہو چکتی ہے اور کوئی دس بارہ تختہ کا غذ رنگا جا چکتا ہے تو گورنر جنرل صاحب کو اس امر کی اطلاع دیجاتی ہے کہ مرمت مین دو روپیہ دس آنہ یا قریب ڈھائی روپیہ کے صرف ہوگا - ابھی کارروائی بالکل ختم نہین ہوئی کیونکہ سرکار ضرور اس بات کا اطمینان کریگی کہ آیا تخمینہ معمار کا بابت مرمت درست ہے یا نہین اور آیا کسی طرح کی غفلت تو نہین کرتا ہے - اسلیے دوسرا معمار اسکے کام کے ملاحظہ کے لیے طلب کیا جاتا ہے اور اسکی رپورٹ کی بھی شل تخمینہ کے بذریعۂ کونسل ڈپٹی پرُ وکیور ر تصدیق ہوتی ہے - کل مراسلات تیئس دن مین ختم ہوتے ہین اور کاغذ ڈیڑھ دو دستے صرف مین آتا ہے - اگر کوئی عام شخص مرمت کی درخواست کرتا اور گورنر جنرل نہوتا تو واللہ اعلم کتنا عرصہ گذرتا اور کتنا کاغذ صرف ہوتا -

ہم اس بات کا ضرور اپنے دل مین تصور کرلینگے کہ ایسے پیچدار طریقے سے جسمین اسقدر رجسٹر سیاق وسباق و مراسلات ہون - چوری تو ہرگز نہ ہوتی ہوگی لیکن تجربے سے یہ بات بالکل غلط معلوم ہوتی ہے - ہر ایک ایجاد بدیع مین ضرور نئے نئے فطرتی وسائل

پیدا ہوتے ہین - اِس طریقے سے غبن تو موقوف نہوا بلکہ لوگون کے دِلون مین یہ خیال گذرا کہ سرکار ہمکو متدیّن نہین سمجھتی - ماسوائے اِسکے کُل افسران وعہدہ داران متدیّن وغیر متدیّن مین عادت جھوٹھ بولنے کی پیدا ہوگئی - چونکہ بڑے شیخی باز لوگون کے واسطے بھی یہ بات غیر ممکن ہے (اگرچہ شیخی روسیون مین نہین پائی جاتی ہے) کہ بدیانت داری تمام فرائض مقررہ ادا کرین تو یہ بات ضرور ہی پیدا ہوگی کہ فرائض محض کاغذ ہی پر ادا کیے جائین عہدہ دارون نے ایسے امور کی تصدیق کی جنکو اُنھون نے کبھی خواب مین بھی نہ دیکھا تھا اور میر منشیون نے ایسی ایسی جماعت کے پرچے رنگے جنکو کبھی خیال بھی نہ تھا کہ وہ کیا بلا ہین - پس اس مثال مین جسکا ہمنے ذکر کیا مرمت تو معمار کے طلب کرنے سے پہلے ہی ہوچکی تھی مگر ہان ضابطے کی کارروائی باقی تھی - یہ تماشا صرف اِسلیے کیا گیا کہ سرکاری کاغذات کو جب کوئی ملاحظہ کرے تو باترتیب پائے -

طرز تمدن کی بُرائیون کے دفع کرنے کے لیے شاہ نکولس نے غالباً سب سے عمدہ عمدہ ذریعے تجویز کیے تھے - وہ یہ بات بخوبی جانتا تھا کہ افسران ماتحت مجکو دھوکھے دیتے ہین اِسلیے اُسنے ایک جماعت مسمی بہ جنڈرمیر بمشاہرہ معقول مقرر کی جو تمام ملک مین پھیلی ہوئی تھی اور ہر وقت بادشاہ کو ہر طرح کی آگاہی امور ملکی کی نسبت وہ دیا کرتی تھی - جو لوگ یہ سمجھتے تھے کہ انتظام مدن یون ہونا چاہیے کہ مختلف محکمے ایک افسر اعلیٰ کی ماتحتی مین ہون وہ زار کی اس کارروائی کی مدح مین رطب اللسان تھے - اور زار کو بھی یہ عقیدہ تھا کہ اِن افسرون کے ذریعے سے راستی مخفی نہ رہیگی اور ہر طرح کی بُرائیان دفع ہوجائینگی - اگر سچ پوچھو تو اِس انتظام سے بہت کم اچھے نتائج پیدا ہوئے بلکہ برعکس اِسکے اِس سے ایک بُرائی یہ پیدا ہوئی کہ گو اُس جماعت کے افسر بمشاہرہ معقول منتخب منتخب آدمی تھے مگر وہ بھی اور لوگون کے عیوب مین شامل ہوگئے سچ ہے کہ خربزہ کو دیکھکر خربزہ رنگ پکڑتا ہے - وہ لوگ یہ تصور کرنے لگے کہ ہمکو لوگ جاسوس اور چغل خور سمجھتے ہین جو بڑی ذلت کی بات ہے اور جس سے دیانت داری کوسون دور بھاگتی ہے - اِسلیے اُنکی کوشش اور جد وجہد سے کوئی عمدہ نتیجہ ظہور مین نہین آیا - وہ لوگ پیٹر اعظم کے پُرڈکیو ریٹر جنرل کی

حالت مین تھے اور اُس نیک شخص کے موافق وہ نہین چاہتے تھے کہ ایسے آدمیون کو برباد کر دین جو اپنے ہموطنون سے کسی طرح بدتر نہین ہین۔ علاوہ برین حسب ضابطۂ قانون عدول حکمی بد دیانتی سے بھی بدرجہا قبیح جُرم متصور تھا اور جو لوگ سلطنت کے خلاف جرائم کرتے تھے وہ سب سے بڑھکر مجرم سمجھے جاتے تھے۔ جنڈرمیر نے اِسلیے عام بُرائیون کی نسبت چشم پوشی کی جنکو لوگ لاعلاج سمجھتے تھے۔ اور حقیقی یا محض قیاسی شرارت کے دفع کرنے مین کوشش کرنا شروع کی ظلم و تعدی و تغلب و تصرف جو ہو رہا تھا اُسکا کبھی کسی نے خیال ہی نہ کیا۔ ہان اگر کوئی بطریق تمسخر یا مضحکہ کوئی بات خلاف سرکار زبان پر لاتا تو بڑی نمک حرامی تصور کیجاتی تھی۔

یہ جماعت ابھی تک موجود ہے اور ہر بڑے شہر مین اُسکا ایک نائب پایا جاتا ہے اُسکو بھی ایک قسم کا پولیس سمجھنا چاہیے اور اُسکی ضرورت اکثر ایسے معاملات مین پڑتی ہے جو سرکار کو مخفی رکھنے منظور ہین مگر افسوس ہے کہ یہ جماعت ایسے قانونی ضوابط سے محدود نہین تھی جنسے افسرون کی تعدی سے عوام الناس محفوظ رکھے جاتے ہین۔ اِس جماعت کے اختیارات غیر محدود تھے گویا سیاح کمیشن تھا۔ اُسکو اختیار تھا کہ جب کبھی کسی شخص کو کسی طور سے مشکوک سمجھے تو اُسے جب تک چاہے قید مین رکھے یا بلا تحقیقات قانونی رُوس کے کسی ویرانے مین جلا وطن کر دے۔ القصہ یہ جماعت ایسے لوگون کو سزا دیتی ہے جو ملکی معاملات کے بدخواہ ہین۔ اور ایسی انجمنون کی سد باب ہوتی ہے جو سرکار کا مقابلہ کرتی ہین اور ملکی بلوون کو دفع کرتی ہے۔ علاوہ برین اِسکا یہ کام بھی ہے کہ احکام سرکار کو جو خلاف قانون ہون عمل مین لائے۔

اِس عجیب و ابتر شاخ سیاست مدن سے میرا تعلق ایک عجیب طور پر رہا۔ مجھے تو نوو گوروڈ کے نائب گورنر سے تجربہ ہوچکا تھا جسکا مین پہلے ذکر کرچکا ہون۔ پس مین نے یہ چاہا کہ اپنے تیئن ہر طرح کے شک سے بری رکھون۔ اور اسلیے مین نے ایک عرضی جماعت موصوف کے افسر اعلیٰ کی خدمت مین گذرانی تاکہ مجھکو کوئی سرکاری سند اِس مضمون کی دستیاب ہو کہ کل افسران رُوس پر جنسے میری ملاقات ہو یہ بات ثابت ہوجائے کہ مین

کسی طرح پر بدخواہِ رُوس نہین ہون اور بُرا ارادہ اپنے دل مین کسی طرح کا نہین رکھتا۔ میری درخواست منظور ہوئی اور مجھے ضروری اسناد بھی عطا ہوئین۔ لیکن میری وہی مثل ہوئی کہ بیری سے نکلا تو ببول مین اُلجھا۔ عہدہ داران رُوس کا اشتباہ اپنی نسبت دفع کرنے کے عوض مین نے نادانستہ دوسری قسم کا اشتباہ اپنے اوپر عاید کیا۔ وہ اسناد جو سرکار کی طرف سے مجھے عطا ہوئی تھین اُنھون نے عوام الناس کے نزدیک یہ نتیجہ پیدا کیا کہ مین جنڈریمیری کی طرف سے نائب مقرر ہوا ہون اور اُس سے مجھے عوام الناس سے ریاست وسیاست مدن کی آگاہی مین بڑا خلل پڑا۔ چونکہ مجھے آگاہی حاصل کرنے کے لیے عوام الناس کی روسی افسرون سے زیادہ ضرورت تھی اِسلیے مین نے سند کو پھر از سرِ نو اپنے لیے منظور نہ کرایا۔ اور مثل ایک عام سیاح کے ملک مین سیر کرتا رہا۔ کچھ دنون تک تو مجھے اِسمین کوئی تکلیف نہین ہوئی لیکن ہان اِس بات کا مین اقرار کرتا ہون کہ لوگ مجھے بغور تمام دیکھتے رہے اور میری پاسبانی کرتے رہے کہ آیا مین جاسُوس تو نہین ہون یہانتک کہ اکثر ڈاکخانے مین میری چٹھیان بھی لوگ کھول لیا کرتے تھے مگر الحمد للہ اور کسی طرح کی تکلیف مجھے اب تک نہین پہونچی۔ انجام کار ایک دِن رات کو مین نے اِن اسناد سے کام لینا چاہا مگر جائے تعجب ہے کہ لوگون نے آکر مجھے گھیر لیا اور گرفتار کر لیا۔ یہ امر یون وقوع پذیر ہوا۔

۱۸۷۳ء کے موسم سرما مین مجھے آسٹریا اور سرویا جانے کا اتفاق ہوا اور ایک تھوڑے عرصے کے بعد براہ کال ڈبویا رُوس کو واپس آنا پڑا۔ پیزڈتھ شہر مین جب مین پہونچا جو حدود رُوس پر ہے تو وہان مجھ سے جماعت مذکور کے ایک افسر سے اتفاقیہ ملاقات ہوئی جسکا یہ کام تھا کہ مسافرون کی اسناد ملاحظہ کرے۔ اگرچہ میرا پروانہ راہداری شاہی مُہر سے مزین تھا جسکو رُوس وانگلشیہ سلطنت کے مشیرون نے بمقام لنڈن مین ملاحظہ کیا تھا تو بھی اِس افسر نے میری تحقیقات کامل میری گذشتہ زندگی اور معاش کی نسبت کی۔ اور یہ بھی دریافت کیا کہ اب آیندہ تم کیا کرنا چاہتے ہو۔ جب اُسکو یہ بات معلوم ہوئی کہ مین دو برس سے اپنے صرف سے سیاحی کرتا ہون باین غرض کہ انواع واقسام کی

آگاہی وواقفیت حاصل کرون تو اُسکو شک ہوا کہ مین رعیت سرکار انگلشیہ نہین ہون لیکن جب میرے بیانات کی میرے رفیق مسافر سے تصدیق ہوئی جو میرا روسی دوست تھا اور جسکے پاس بڑی بڑی سرکاری سندین موجود تھین تو مجبور ہو کر اُس افسر نے میرے پروانہ راہداری پر دستخط کیا اور مجھے جانے کی اجازت دی۔ چُنگی کے افسرون نے بھی ہمارے اسباب کا جلد جلد معائنہ کر لیا۔ ہم دونون سیاح ایک نزدیک کے گانون مین جا کر اُترے جہان ہمارا ارادہ شب باشی کا تھا۔ ہمنے خدا کا شکر ادا کیا کہ اب ہم دیہات کے افسرون کے اختیار سے کچھ عرصے تک محفوظ رہینگے۔ جب رات کو ۱۲ بجے تو کسی نے آکر دروازے کو بڑے زور سے دھکا دیا اور ایک شخص نے چاہا کہ زبردستی اندر گھس آئے تب بڑی بحث کے بعد مجکو لامحالہ دروازہ کھولنا ہی پڑا۔ وہ افسر جسنے میرے پروانہ راہداری کی دستخط کیے تھے مجھ سے بدرشتی تمام کہنے لگا کہ اب حضرت آپ کو یہان چوبیس گھنٹے تک رہنا پڑیگا۔

اِس بات کے سُننے سے مجھے بڑی حیرت ہوئی اور مین نے جرأت کر کے اُس سے کہا۔ کیون خیر تو ہے۔

وہ کہنے لگا۔ کیون کیا معنی۔ یہ تو ہمارا کام ہی ہے۔

مین نے کہا ہان آپ کے فرائض مین ہو مگر مجھے افسوس ہے کہ مین آپ کی اِس درخواست کی تعمیل نہین کر سکتا۔ مین علی الصباح روانہ ہو جاؤنگا۔

اُسنے کہا۔ جانا کیا ہنسی ٹھٹھا ہے۔ اپنا پروانہ راہداری تو لاؤ۔

مین نے کہا حضرت جب تک کوئی بندے کو زنجیرون سے جکڑ نہ رکھے بندہ تو ضرور علی الصباح چار بجتے بجتے یہان سے روانہ ہو جائیگا۔ اب مین ذرا آرام کرنا چاہتا ہون لہذا آپ کی خدمت مین عرض ہے کہ آپ یہان سے تشریف لے جائیے۔ آپ مجھے سرحد تک البتہ روک سکتے تھے۔ اب آپکا کوئی اختیار نہین کہ آدھی رات کو آئیے اور بھلے آدمیون کو تکلیف دیجیے اور اُنکی نیند حرام کیجیے۔ بس بس اب آپ جائیے ورنہ صبح سرکار مین اطلاع کرونگا۔ پروانہ راہداری تو آپ کیا آپ کے فرشتون کو بھی نہ دونگا۔ مگر ہان جو کوئی پولیس کا افسر آئیگا تو خیر اُسکو دینے کا مضائقہ نہین۔

اب سُنیے کہ حقوق اور عام اوصاف جنڈرمیری کی بحث ہونے لگی اُس حصہ میں میرے مخالف نے جو برسرِ پرخاش تھا اپنی تحکمانہ گفتگو کو بالاے طاق رکھکر یہ کہنا شروع کیا کہ جس معزز جماعت سے مین تعلق رکھتا ہون وہ سیاست مدن کی ایک خاص شاخ ہے۔ گو وہ ظاہرا بد دماغ اور منغص ہوا تھا لیکن کوئی ناشائستگی کا فعل اُس سے سرزد نہین ہوا اگرچہ اُسکو کسی قدر یقین تھا کہ مجھ سے مداخلت کرنے کا اختیار اُسکو حاصل ہے۔ اب اُسکو کچھ کچھ شک ہوا۔ جب اُس شخص نے یہ دیکھا کہ مین کسی طرح سے اپنا پروانہ راہداری نہین دیتا اور پھر مین جا کر بستر پر استراحت کرنے لگا تو وہ ناچار ہو کر لوٹ گیا مگر ایک آدھ گھنٹے کے عرصے مین پھر آکر مجھکو ستایا۔ ابکے جب وہ آیا تو افسر پولیس کو بھی لیتا آیا اور مجھ سے کہا کہ جتنے کاغذات آپ کے پاس ہون مجھے عنایت کیجیے۔ جب مین نے اُس سے سوال کیا کہ آپ میرے ساتھ اس طرح کیون مسلوک ہین تو کہنے لگا کہ جناب مین اسکا سبب عرض نہین کر سکتا مگر ہان حکم کا پابند ہون کہ آپ کو گرفتار کرون۔ پس آپ خاموش رہیے اور قانون شاہ کی تعمیل فرمائیے۔ اسپر مین نے اپنا پروانہ راہداری حوالہ کر دیا مگر ہان اُس سے ایک رسید لے لی۔ اور یہ بھی شرط کر لی کہ مین اس مقام مین رہونگا تا وقتیکہ میرے تار کا جواب نہ آئے جو مین دارالخلافت رُوس مین بمقام سینٹ پیٹرسبرگ بخدمت سفیر انگلستان روانہ کرونگا۔

دوسرے دن علی الصباح مین نے ایلچی کے نام تار دیا اور دن بھر جواب کا منتظر رہا۔ افسر پولیس نے مجھے یہ اجازت دی کہ آپ دن کو نواحی موضع مین سیر کر سکتے ہین مگر اور کہین نہین جا سکتے لیکن مین نے اس اجازت سے کچھ فائدہ نہ اُٹھایا۔ اُس موضع کے کُل باشندے یہودی تھے۔ اور آپ جانتے ہین کہ یہودی مملکت رُوس مین خبر وحشت اثر کے پھیلانے مین مشہور ہین صبح نہونے پائی تھی کہ کوئی مرد و زن و طفل اُس مقام مین ایسا نہ تھا جسے یہ نہ معلوم ہوا ہو کہ بندہ مجرم ہے۔ اور سب لوگ یہی چاہتے تھے کہ اُس مجرم کو دیکھین جسکو پولیس نے گرفتار کر لیا ہے۔ جب مجرم سمجھکر ہر کس و ناکس بنظر غور کسی کو دیکھے تو کب اچھا معلوم ہوگا۔ اسلیے مین کمرے سے باہر نہین نکلا۔ اور اُس ہمراہ رفیق سیاح کی صحبت ہی کو غنیمت جانا وہ ازراہ مہربانی ایسے وقت نازک مین میرے ساتھ رہا۔ اور

کبھی کبھی مجھ سے انگریزی رعایا کی آزادی کی نسبت مذاق بھی کرتا تھا۔ مین نے تمام دن اسی لطف سے بسر کیا۔ یہ سب تو جو کچھ ہوا سو ہوا اگر قباحت یہ تھی کہ دیکھیے کتنے دنون یا ہفتون یا مہینون تک وہان رہنا پڑیگا۔ اِسکی نسبت افسر پولیس ذرا بھی کچھ نہین بتاتا تھا۔

لیکن خدا کے فضل سے مجھے امید سے پہلے ہی رہائی مل گئی۔ دوسرے دن چھتیس گھنٹے کے بعد شب کو وہ افسر پولیس میرے پاس پھر واپس آیا۔ اور مجھے پروانہ راہداری واپس کیا۔ اور اُسیوقت ایلچی کے پاس سے میرے نام تار بھی آیا کہ حکام نے تمکو بری کیا۔ مین بہت ہی خوش ہوا۔ جب مین نے وزیر اعظم سے اس بات کی وجہ موجہ دریافت کرنی چاہی کہ مجکو افسران پولیس نے کیون اتنی تکلیف دی تو اُسنے اُسکے جواب مین یہ کہا کہ آپکے نام کا ایک اور شخص جھوٹے جعلی بنک کے نوٹ لیے ہوئے اُسی راہ سے اُسی روز گذرنے والا تھا اِس غلطی سے افسران پولیس نے آپ کو گرفتار کیا۔ خیر معاف کیجیے۔ اُنکو دھوکھا ہوا۔ مین اِس بارے مین اتنا تو کہہ سکتا ہون کہ باضابطہ یہ تقصیر درست معلوم ہوتی ہے مگر افسران روس کی صرف فطرت ہے۔ خیر ہرچہ باداباد۔ مین نے اُسکو منظور کیا۔ پھر آیندہ کوئی ایسی شکایت کرنے کا اتفاق نہوا۔

جو کچھ کہ مین نے دیکھا اور جنڈرمیری کی نسبت سُنا اُس سے مجھے یہ بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ افسرانِ جماعت نہایت شائستہ و تربیت یافتہ لوگ ہین جو صرف ایذا رسانی کو اپنا فرض منصبی ادا کرنا جانتے ہین۔ لیکن یہ افسوس ہے کہ عوام الناس اُنپر شک اور نفرت کی نگاہ سے نظر کرتے ہین۔ اکثر وہ بزدل اور کمینے اور فرومایہ جو بغاوت پر کمر باندھے ہین اور جنکو گرفتار کرنا جنڈرمیری کا خاص کام ہے وہ بھی بنظر حقارت اُنھین دیکھتے ہین۔ اور اِس بات سے کچھ ہمکو تحیر بھی نہ ہونا چاہیے۔ اگرچہ بہت ایسے شخص ہین جو سزائے سنگین کی ضرورت اشد سمجھتے ہین مگر ایسے لوگ دنیا مین کم ہین جو جلاد سے نفرت نہ کرتے ہون۔ اب خیر اِس طول طویل حکایت سے کنارہ کرکے آمدم بر سر مطلب۔ اِس جماعت اور بہت سے ضوابط و قوانین کے اجرا سے بھی حکام کی بددیانتی اور رشوت ستانی اور جرائم کسی طرح کم نہین ہوتے۔ جتنی کوششین اُن بُرائیون کے دفع کرنے کے لیے کی گئین جنکا مین

ذکر پہلے کر چکا ہون اُتنی ہی انجام مین ناکامیابی ہوئی۔ کیتھرائن ثانیہ کے عہد حکومت سے لیکر عہد حال تک دیہاتی پولیس و اضلاع وصوبجات کے منصف دیہات کے باشندون کی منظوری سے ہوا کرتے تھے۔ اور اُنکی تواریخ سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ وہ لوگ جو لوکل سلف گورنمنٹ کے انتظام کے نہایت قائل ہین ضرور اِس بات کو سمجھینگے کہ تواریخاً یہ لوکل سلف گورنمنٹ شاہی انتظام سیاست مدن سے کہین بدتر و بدرجہا ابتر ہے جسکا سر ہے نہ پیر ہے۔ خیر علاج اِن سیاست مدنی کی بُرائیون کا یہ ہے کہ اِس کل سیاست مُدن کی کل کو عوام الناس کے اختیار مین کر دینا واجب و لازم ہے۔ کل کوششین بیچارے زار کی نسلاً بعد نسل درباب اندفاع قباحات بے ثمر رہین۔ کیا کہون۔ شہنشاہ نکولس کی کوشش بھی اِس بارے مین بے سود محض ہی رہی لیکن جب جنگ قرمیہ کے بعد لوگون کے اخلاق مین کسی قدر تبدیلی ہوئی اور زار نے رعایا کو اپنی مدد کے لیے طلب فرمایا تو وہ بُرائیان جنکی جڑ بڑی مضبوط تھی فوراً کافور ہوگئین۔ کچھ زمانے تک زبردستی و تغلب و تصرف کا نام و نشان تک مملکت روس مین نہین رہا تھا لیکن اُسوقت سے اُنکو پھر ایسا زمانہ میسر نہین ہوا اور رفتہ رفتہ یہ نتیجہ ہوا کہ قاعدۂ قدیم پر آگئے۔ فی زماننا یہ ہم نہین کہہ سکتے کہ سیاست مُدن اور عمل گستری اُس بُرائی سے پاک و مبرا ہے بلکہ یہ ہم کہہ سکتے ہین کہ سابق کے زمانے سے ازروے تواریخ اب کہین بہتر ہے مگر ہان اِس زمانے مین بھی بیچارے مصیبت کے مارے انجنیر و منتظمان محکمۂ جنگل بدنام وہدف سہام طعن ہین۔ اگرچہ عوام الناس کی راے کا اِسقدر زور فی زماننا نہین ہے جیسا کہ چند برس پیشتر تھا تو بھی اِسقدر زور تو اب بھی ہے کہ اُن بہت سی بُرائیون کو دفع کر سکتا ہے جو عہد شاہ نکولس اور اُسکے جانشینون کے زمانے مین رائج تھین اِس مضمون کے بارے مین مین کچھ پھر لکھونگا۔ ع یار زندہ ہے تو صحبت باقی۔

# باب گیارھوان

## نئی لوکل سلف گورنمنٹ

جلسۂ زمسٹوو کے تاریخی حالات دریافت کرنے کا عمدہ موقع۔ جلسۂ زمسٹوو اور پارلمنٹ۔ ضلع کی مجلس۔ امرا اور غلام۔ قصبے کی ایک مجلس۔ مشہور مشہور ممبر۔ مختلف جلسہاے زمسٹوو کا فرق۔ اُسکے مقاصد اور ضرورت۔ امراے کرام اور وضع قوانین۔ غیر معمولی امیدین۔ جلسۂ زمسٹوو نے کیا کیا ہے۔ سرگرمی اسمین کیون نہین ہے۔ ایک عجیب سانحہ۔ جلسۂ زمسٹوو کی حالت آیندہ کیا ہو گی

**نووگورڈ** مین میرے پہونچنے کے کچھ عرصہ کے بعد مین نے ایک رئیس سے شناسائی پیدا کی جو لوکل سلف گورنمنٹ کے میر مجلس تھے اور چونکہ نہایت خلیق و خوش مزاج و سخن سنج تھے مین نے اُنسے کہا کہ آپ مجھے اُس محکمہ کے حالات سے آگاہی بخشیے جسکے آپ کارکن ہین۔ اُنھون نے بخوشی منظور کیا اور اپنے نائبون اور ہم رتبہ رفیقون سے ملاقات کرائی اور مجھے بہ خلق تمام اپنے دفتر مین بلایا اور کہا کہ جب کبھی آپکا جی چاہے یہان شوق سے آیا کیجیے۔ اس سے بے شک مین نے بڑا فائدہ اُٹھایا۔ اول اول تو مین نے گاہ گاہ ملاقات کی لیکن جب مین نے دیکھا کہ میرے دوست اور اُسکے ہم رتبہ رفیقون نے یہ ارادہ و خواہش ظاہر کی کہ مجھے لوکل سلف گورنمنٹ کی سیاست و عدل گستری سے بخوبی واقف کرین اور میرے آرام کے لیے اُنھون نے وہان ایک میز بھی لگا دیا تو اب مین بلا ناغہ دفتر جانے لگا اور کئی کئی گھنٹے وہان صرف کرنے لگا اور روزمرہ کے معاملات و امور نظم و نسق کو دیکھنے لگا اور جو جو بات نسبت بہبودی و آسائش رعیت دلچسپ نظر آئی تو اُسکو تحریر بھی کرنے لگا یہانتک کہ ایک جماعت کا مین بھی ایک ممبر ہو گیا۔ جب کبھی یہ لوگ دار الشفا یا پاگل خانہ یا

مدرسہ دیہی کے ملاحظہ کو جایا کرتے تو مین بھی اُنکے ہمراہ ہو لیتا جہان کہین کسی لوکل سلف گورنمنٹ کے
کارخانہ مین وہ لوگ جاتے تو مین بھی اُنکے ساتھ سایہ کی طرح رہتا اور وہ کسی نقص یا عیب کو جو ظاہر
ہوتا مجھسے نہین چھپاتے تھے ۔

ان اُمور کا ذکر مین اس مقام پر اس نظر سے کرتا ہون کہ روسی لوگ ہر اجنبی کی جو
اُنکے ملک کے حالات سے واقف ہونا چاہتا ہے وہ اُسکی ہر طرح پر اعانت و دستگیری کرتے
ہین ۔ وہ لوگ اپنے دل مین یہ خیال کرتے ہین کہ اجنبیون نے ہمکو اور ہمارے ملک کے
حالات کو بخوبی نہ سمجھا اسی سبب سے ہمپر تہمت لگاتے ہین اور مفت مین ہمکو بدنام کرتے ہین
اسلیے اب وہ کوشش کرتے ہین کہ یہ بدنامی و بہتان دور ہو جاوے ۔ یہ بات باعث فخر روس ہے
کہ روسیون مین وہ جھوٹی حب الوطنی نہین پائی جاتی جسکی وجہ سے انسان اپنے قومی عیوب
کو پوشیدہ رکھنا چاہتا ہے وہ اپنے قواعد و قوانین ملکی کے انصاف کرنے کے لیے نہایت
سخت ہین نہ کہ رحم دل و طرفدار ۔ شاہ نکولس کے زمانہ مین لوگ جو سرکار سے اتفاق رکھتے
تھے وہ کہتے تھے کہ ہم بڑی خوشی کے ساتھ ایسے ملک مین رہتے ہین جسمین نہایت حسن
انتظام ہے ۔ چھ برس کے عرصہ تک مین ولایت رُوس مین رہا ہر جگہ لوگون نے بخوشی میری
تحقیقات مین ہر طرح کی اعانت دی ۔ مگر مجھے کبھی اس قول کی تصدیق نہین ہوئی کہ روسی
غیر ملک والون کی آنکھون مین خاک جھونکتے ہین جیسا کہ بعض مورخون نے لکھا ہے ۔

زِمستوو ایک قسم کی لوکل سیاست ہے جس سے دیہاتی پنچایتین موقوف
ہو گئین اور اُسکا کام اُن حاجات عوام الناس کے رفع کرنے کا ہے جنکو دیہاتی پنچایتین
دفع نہین کر سکتین ۔ اسکے خاص فرائض یہ ہین کہ سڑک و پلون کو درستی کی حالت مین رکھے
دیہاتی پولیس و دیگر عہدہ دارون کے سفر کرنے مین اعانت کرے ۔ ہوشیار مصنفون کو
پہنچنے ۔ درس و تعلیم و حفظان صحت کا خیال رکھے غلہ کی فصل کی نگرانی کرے ۔ قحط سالی
کا تدارک کرے ۔ الغرض اسکا یہ کام ہے کہ آبادی ملک کی بہبودی و آسایش و ترقی اخلاق
مین کوشش کرے ۔ تو یہ زمستوو بمنزلہ پارلمنٹ ہے یعنے اسمین ایک جماعت ہے جسکا
جلسہ ہر سال ایک مرتبہ ہوا کرتا ہے اور اُسمین ایک اور مجلس خاص اُسکے متعلق ہے

جسکو یہی جماعت اپنے ممبرون سے چُن لیا کرتی ہے۔ اگر اس جماعت کو آپ لوکل پارلیمنٹ تصور کیجیے تو اُس مجلس کو بمنزلۂ جماعت وزرار سمجھیے۔ اکثر لوگ میرے دوست میرمجلس کو تمسخر سے وزیراعظم کہا کرتے تھے۔ ہر تیسرے سال ایک مرتبہ مالکان زمین ایک طرز خاص سے ممبرون کو چُن لیا کرتے ہین اور اُسمین دیہاتی جماعت ونیو نسپیلٹی بھی انکی اعانت کرتی ہے۔ ہر صوبہ اور ہر ضلع مین ایک ایک ایسی جماعت ضرور ہے۔

نووگورڈ مین وارد ہونے کے تھوڑے عرصہ بعد مجھے ضلع کی اس قسم کی جماعت مین جانے کا اتفاق ہوا اُمرار عظام کے کمرہ مین مین نے تین ۳۰ چالیس ۴۰ آدمیون کو ایک لمبے میز پر جسپر سبز پوشش تھی اردگرد بیٹھے ہوے دیکھا۔ ہر ممبر کے آگے چند تختے کاغذ کے لکھنے کے واسطے رکھے ہوے تھے اور پریسیڈنٹ کے آگے ایک دستی گھنٹی موجود تھی جسکو وہ آغاز کارروائی مین زور سے بجاتا تھا اور اُسوقت بھی بجاتا جبکہ ممبرون کو خاموش کرنا منظور ہوتا۔ پریسیڈنٹ کے دہنے بائین ممبر اور کارکُن بیٹھے ہوے تھے جنکے آگے لکھی اور چھپی ہوئی اسناد کا ڈھیر تھا جنمین سے منتخب کر کے وہ کبھی کبھی دیر تک پڑھتے تھے یہانتک کہ زیادہ تر سامعین جلسہ انگڑائیان لینے لگتے اور دو یا تین تو واقعی سو ہی جاتے۔ جب یہ رپورٹ ختم ہوتی تو پریسیڈنٹ صاحب گھنٹی بجا دیتے تاکہ خواب آلودہ لوگ بیدار ہون اور یہ بھی دریافت کرتے کہ آیا کسی کو کچھ کہنا تو نہین ہے۔ کبھی کبھی کوئی شخص کچھ کہنے لگتا اور اُسپر دیر تک بحث ہونے لگتی۔ جب کبھی کسی راے مین اختلاف پڑتا تو کبھی کبھی پریسیڈنٹ صاحب یہ کہدیتے کہ ہان کرنے والے لوگ کھڑے ہو جاوین اور انکار کرنے والے لوگ چُپ چاپ بیٹھے رہین۔

اس جماعت کے دیکھنے سے مجھے اس بات کی بڑی حیرت ہوئی کہ اسمین شریف ورئیس وکسان ودیہاتی شامل ہین اور کسانون کا شمار زیادہ ہے اور ان دونون قسم کے اشخاص مین دشمنی وخصومت کا نام ونشان تک نہین۔ مالکان اراضی اور اُنکے اسامی اُسوقت برابر وہمسر تصور کیے جاتے ہین۔ بحث ہمیشہ اسامی کرتے تھے لیکن کبھی کبھی کوئی کوئی کسان ودہقانی ممبر بھی بولتا تھا جسکا بیان ہمیشہ صاف عملی مطلب پر ہوتا تھا جسکو

اور لوگ بڑے غور و ادب کے ساتھ سنتے تھے۔ بجاے سخت دشمنی و مخالف راے کے جسکا ہونا ایسی جماعت مین قرین قیاس تھا اُسمین اتفاق راے معلوم ہوتا تھا جس سے یہ امر صاف ثابت تھا کہ ممبرون کی جماعت کثیر اُن معاملات مین جو پیش نظر ہین کم توجہ رکھتی ہے

یہ جلسہ ماہ ستمبر مین ہوا تھا۔ دسمبر کے شروع مین صوبہ کی جماعت کا جلسہ ہوا اور تین ہفتہ تک رجبین مین روزمرہ جایا کرتا تھا۔ یہ جماعت طریقہ و خصلت مین مثل جماعت ضلع کے تھی۔ اِسکے خاص اوصاف یہ تھے کہ اِسکے ممبر سب منتخب لوگ تھے جنکو دس اضلاع کی جماعتون نے منتخب کیا تھا اور اِس جماعت مین وہی معاملات پیش ہوتے جو نہ صرف ایک ضلع سے بلکہ اضلاع متعددہ سے علاقہ رکھتے تھے۔ ماسواے اِسکے اِسمین دہقانی نائب بہت کم تھے اِس سے مجھے حیرت ہوئی کیونکہ مین یہ جانتا تھا کہ قانوناً ممبران دہقانی بھی منتخب ہو سکتے تھے مگر اصلیت اسکی یہ ہے کہ ضلع کی جماعتون نے اکثر اپنے چست و چالاک ممبرون کو چُنا تھا اور لامحالہ مالکان زمین بھی انتخاب کے قابل ٹھہرے۔ اس انتظام کے بارہ مین دہقانیون نے کچھ اعتراض نکیا کیونکہ اس انتظام مین حاضرباشی کے لیے زر کثیر اپنے پاس سے خرچ کرنا پڑتا تھا اور نائبون کو زر خرچہ سرکار سے نہین ملتا تھا۔

مین چند ممبرون کا حال بیان کرتا ہون تاکہ ناظرین کی سمجھ مین یہ امر بخوبی آسکے کہ یہ جماعت کیا حیثیت رکھتی ہے۔ یہ عام لوگ ہین جنکا کچھ جوانی کا حصہ سرکاری نوکری فوجی افسری مین گذرا اور بعض نے سِوِل کی نوکری کی اور بعد ازان پنشن لیکر اپنے دیہات کو چلے گئے اور وہان کھیتی کر کے کھانے بھر کو پیدا کرنے لگے بعض نے نوکری بھی کر لی تاکہ آمدنی اور بڑھے اب مین چند ممبرون کا بیان ذکر کرتا ہون۔

مثلاً آپ ایک بوڑھے خوش رو جنرل کو وردی پہنے ہوے دیکھینگے جسکے بٹن کے سوراخ مین سینٹ جارج کی صلیب بنی ہے۔ یہ وردی اُن لوگون کو دیجاتی ہے جو لوگ معرکۂ نبرد مین بڑے بڑے کارنمایان کیے ہوتے ہین شہزادہ (س) نسبر کو دیکھیے گا جو رُوس کے روساء عظام مین سے کسی کا پوتا ہے۔ اُسنے سیاست مدن مین ذی رتبہ

عہدون کا کام بدیانت تمام انجام دیا اور اپنی زندگی کا معتدبہ حصہ دربار مین بصفائی دل وسخاوت وراست بازی صرف کیا اگرچہ زمانہ حال کے واقعات سے کم آگہی رکھتا ہے اور بعض اوقات اسمین سستی اور کاہلی بھی پائی جاتی ہے مگر امور متنازعہ مین اسکی راے باصواب ہے اور جب کبھی وہ کھڑا ہوکے کچھ بولتا ہے توصاف سپاہیانہ طور سے گفتگو کرتا ہے ۔

وہ دراز قد ولاغر اندام شخص جسکی عمر متوسط درجے سے کسی قدر زیادہ ہے اور جو ذرا جانب چپ دبا ہوا بیٹھا ہے وہ شہزادہ فلان ہے ۔ وہ بھی مشہور آدمی ہے مگر سب باتون سے ذاتی آزادی کو زیادہ پسند کرتا ہے اور خسروی دربار سے کچھ سروکار نہین رکھتا ہے ۔ جتنا فرصت کا وقت اسکو ملا سب مطالعۂ کتب و درس وتدریس مین صرف کیا اور بہت سی تصانیف علم مجلس و علم مدبری مین تصنیف کین ۔ ایک نہایت سرگرم شخص ہے اور آزادی غلامان خانہ زاد کا حامی اور اُس زمانہ سے کسانون کی بہبودی وآسایش کے لیے برابر جانفشان رہا اور سررشتۂ تعلیم کے قائم کرنے کے لیے کوشش کرتا رہا اور یہ بھی چاہتا تھا کہ ہر گانون مین مجلسین قائم ہون اور مدرسے جاری ہون تاکہ عوام الناس کو فائدہ پہونچے اور اسی طور پر بہت سی ملکی اصلاحین کین ۔ ان دونون صاحبون نے اپنی سخاوت سے اسامیون کو بہت سی اراضی دیدی جس کے وہ قانوناً مجاز نہ تھے ۔ اس مجلس مین شہزادہ (ا) اکثر تقریر کرتا ہے اور ہمیشہ لوگون کی توجہ اپنی طرف مائل کرتا ہے اور کل مشہور کمیٹیون مین ایک مشہور شخص تصور کیا جاتا ہے ۔ گو وہ لوکل سلف گورنمنٹ کے ضوابط کا بڑا معین ہے مگر وہ تصور کرتا ہے کہ انکو کسی قدر محدود رکھنا چاہیے اور اسی وجہ سے وہ اپنے خواجہ تاش افسرون سے اکثر مختلف الراے رہتا ہے جنکی راے یہ ہے کہ محض قیاسی تدابیر پر عملدرامد ہوتا کہ صوبہ کی آمدنی اور حالت ترقی پذیر ہو ۔ اُسکے پاس جو مسٹر (پ) بیٹھے ہوے ہین وہ اور ہی طور پر راے زنی کرتے ہین اور وہ بھی بڑے چالاک وہوشیار ممبر مجلس ہین ۔ یہ صاحب کسی ضلع کی جماعت بورڈ کے پریسیڈنٹ ہین جہان پر انھون نے بہت سے ابتدائی تعلیم کے مدارس کی بنیاد ڈالی اور بہت سی دیہاتی مجلسین قائم

لیکن انھین کے پہلو مین ایک اور صاحب بیٹھے ہین جو کچھ دن ہوے چند برس تک مالکان ارضی ورہائی یافتہ اسامیان رُوس کے ثالث تھے اور اُس زمانہ مین صوبہ کی جماعت اسامی کے ممبر تھے - اور اب دارالخلافت رُوس مین کسی بنک کے مہتمم ہین -

پریسڈنٹ صاحب کے راست وچپ اور اور ممبر بیٹھے ہین - وہ شخص جو کہ طول وطویل رپورٹ پڑھتا ہے - میرا دوست وزیر اعظم ہے جو کسی زمانہ مین افسر رسالہ تھا - اور چند روز فوج مین کام کر کے اپنی ریاست مین چلا آیا وہ عقیل وفہیم ولائق مدبر ہے اور علم وفضل مین یکتا - اُسکا خواجہ تاش افسر ومعین جو رپورٹ پڑھتا ہے - ایک تاجر ہے اور میونسپل بنک کا مہتمم ہے - اُسکے پاس جو شخص بیٹھا ہے وہ بھی تاجر ہے اور کسی قدر اسی کی طرح مشہور ہے - گو کہ وہ ایک ادنیٰ خاندان سے پیدا ہوا ہے اور متوسط عمر کا ہے - مگر رُوس کے اہل تجارت مین ایک مشہور ومعروف شخص ہے - افواہاً مشہور ہے کہ یہ شخص سینٹ پیٹرسبرگ کو جاتے ہوے دولت لاانتہا پا گیا تھا - راستے مین اُسنے کسی گانون مین ایک دیگ سستی خریدی اور اُس سے اُسنے کچھ دولت حاصل کی اور بچھڑے بیچکر اُس دولت کو خوب بڑھایا - یہانتک کہ تھوڑے عرصہ مین اُسنے دولت بے شمار جمع کی - لیکن دوراندیش لوگ اب اُسکی نسبت یون پیشین گوئی کرتے ہین کہ چونکہ وہ خطرناک پیشون مین مصروف ہے پس ضرور ایک دن مفلس وفقیر ہو کر عالم جاودانی کا سفر کریگا

یہ سب لوگ جنکا ذکر ہوا ترقی کرنے والی جماعت سے تعلق رکھتے ہین جو کہ بڑی جماعت کی تدابیر کی تائید کرتی ہے - خصوصاً اُن تدابیر کی جس سے رعایا کی بہبودی متصور ہے - مخالف وہ پستہ قد مُنڈا ہے جو اپنی چمکتی ہوئی آنکھون کو بار بار مٹکاتا ہے یہی شخص گویا جماعت مخالف کا ہادی ہے - یہ صاحب بے شمار تدابیر کا مقابلہ محض اس بنیاد پر کرتے ہین کہ صوبہ مین فی الحال ٹکس بہت جاری ہے - اور اسلیے نہایت مناسب ہے کہ اخراجات صوبہ کم کیے جائین - ضلع کی مجلس مین یہ شخص اس اصول کا نہایت کامیابی کے ساتھ درس دیتا ہے کیونکہ وہان پر کثرت جماعت اسامیان کا ہے اور وہ بخوبی جانتا ہے کہ مختصر بامحاورہ زبان مین موقع پر مثل کیونکر استعمال کرنی چاہیے

ص ۲۱۵

جس سے دہاقین کے دلون پر زیادہ اثر پیدا ہو منطقی اور علمی دلیلین وہ کیا خاک سمجھینگے۔ مگر یہان صوبہ کی مجلس مین اُسکا آنا صرف ایک ادنیٰ درجہ کی عزت ہے اور اس لیے ضرور ہے کہ وہ ایسے موقع پر مخالفت کرے۔

نو گورڈ کی لوکل سلف گورنمنٹ بے شک اُسوقت جسکا مین ذکر کرتا ہون نہایت شائستہ اور مستعد جماعت مشہور تھی اور اسمین شک نہین کہ ۱۸۷۰ء مین اُسکی کارروائی قابل تسکین تھی۔ رپورٹون پر بہت غور ہوتا تھا۔ اور سالانہ بجٹ کے ہر ایک امر پر نہایت غور ہوتا تھا۔ لیکن اسکے بعد جب مین چند صوبہ جات کی سیر کے لیے گیا تو دیکھا کہ اب اور ہی طرح پر کارروائی ہوتی ہے۔ بہت سے صوبہ جات مین کورم یعنے لوگون کی رائے جو حاضر نہین تھے حاصل کرنی بڑی مشکل نظر آئی۔ اور کارروائی جو اُنھون نے شروع کی تھی چونکہ بہت سے ممبر غیر حاضر تھے لہذا صرف اوپر کی کارروائی پر جھٹ پٹ ختم کر دی۔ اس مجلس کا وقار صرف اُسکی لوکل امور مین کوشش کرنے و معین رہنے پر موقوف ہے۔ بعض اضلاع مین اس بات پر بڑا زور دیا جاتا ہے اور بعض مین کوئی اسکا کبھی خیال بھی نہین کرتا۔

شاید ناظرین یہ خیال کرین کہ لوکل سلف گورنمنٹ کسی صدی مین تدریج مثل دیہاتی مجالس کے قائم ہوئی اور اب فی زماننا وہ محض ایک قدیم آزادی کا نمونہ ہے اور اُسنے سلطنت کے ارکین سے مقابلہ کر کے اُنکو نیچا دکھایا مگر یہ غلط ہے۔ حقیقت اگر پوچھیے تو یہ کوئی بات نہین۔ دس برس ہوے کہ یہ ایک نیا طرز تمدن ہے اور فرمانروایان خودمختار نے قائم کیا ہے۔ اور اب وہ یہ دماغ و دعویٰ رکھتا ہے کہ مین اُن بدنظمیون کو دفع کرونگا جو بادشاہ کے سبب سے پیدا ہوئی ہین۔ یہان پر یہ سوال وارد ہے کہ یہ قدرت مطلق العنانی کیونکر پیدا ہوئی جسکو لوگ تعصب کی راہ سے ایک پارلیمنٹ کی مجلس تصور کرتے ہین اور پھر جاے حیرت یہ ہے کہ لوگ اس سے خوف بھی کھاتے ہین اور پھر بھی انتظام ہر صوبہ و ضلع مین عوام الناس کو شامل رکھکر جائز کرتے ہین۔ اس عجیب ابتری و بدانتظامی سے ناظرین کے آگاہ کرنے کے لیے مجھے واجب ہے کہ واضعان قانون کا کچھ ذکر کردون جب کوئی وزیر تصور کرتا ہے۔ کہ مجھکو اپنے محکمہ مین کسی قسم کی اصلاح کرنی

منظور ہے تو ضرور ہے کہ وہ باقاعدہ عرضی گذرانکر شہنشاہ رُوس سے اس امر مین اجازت لے کہ مجھکو ایسا کرنا منظور ہے۔ اگر جہان پناہ اس اشارہ کو پسند کرتے ہین تو اُسی وقت حکم نافذ فرماتے ہین کہ اس بارہ مین تحقیقات کیجاوے کہ آیا سائل نیک نیت ہے یا نہین اور اگر ہے تو اُسکی چارہ جوئی کی تدبیر معقول کیجائے۔ لہذا کمیشن یکجا ہوتا ہے اور بڑے کامل طور پر اسکا تدارک کرنا شروع کر دیتا ہے۔ اول تو وہ ضوابط رُوس کی تاریخ کو مطالعہ کرتا ہے اور قدیم زمانہ سے لیکر وہ بیچارہ اُسپر غور کرتا ہے یا یون کہیے کہ سب کے درس کو جو حاضر محفل ہین بغور اس بارہ مین سُنتا ہے۔ یا اُن مضمونون کو خاص کر بغور و تعمق سُنتا ہے جو افسر تیار کر کے لاتے ہین اور اگر مذاق اور تاریخی امور ہوے تو اور زیادہ توجہ ہوتی ہے۔ دوسری بات اسکے بعد یہ ہوتی ہے کہ پھر علمی بحث کیجاتی ہے۔ اس کارروائی مین ایک یادداشت لکھنے کی ضرورت پڑتی ہے جسمین ہر ملک غیر کے قواعد تواریخی مندرج کیے جاتے ہین اور ماسوا اسکے فرانسیسی اور جرمنی حکما کے بیقیاس بیان درج ہوتے ہین۔ ان یادداشتون مین اکثر یہ امر ضروری سمجھا جاتا ہے کہ باستثناے ٹرکی اور سب یورپین سلطنتون کا ذکر مذکور ہو اور بعض اوقات جرمنی اور سوئٹزرلینڈ چھوٹی چھوٹی ریاستون کا بھی ذکر ہوتا ہے۔

اگر آپ مفصل حال سُننا اور اس عجیب سیاست مدن کو سمجھنا چاہتے ہین تو مین ایک مثال پیش کرون۔ مین ان کاغذات مین سے جو میرے آگے پڑے ہین ایک اٹھائے لیتا ہون اور وہ بھی بے سوچے سمجھے۔ اس یادداشت مین کسی بڑی اصلاح کی تجویز ہے جو عوام الناس کی نسبت ہے۔ پہلے تو مسائل فلسفیہ کی عام طور پر بحث کی ہے بعد ازان قرآن کی نسبت کچھ راے دی ہے۔ بعد ازان حوالہ دیا ہے کہ جنگ پلوپنیشیا کے بعد شہر ایتھنس مین مفلس فقیرون کے ساتھ کیا سلوک ہوتا تھا بعد ازان زمانۂ جہالت کی کچھ باتین درج ہین۔ کہین زبان لاطینی کی عبارت لائے ہین۔ آخر مین زمانۂ حال کے قوانین متعلق غربا کا بیان کیا گیا ہے اور کل ملکون کے قانون کا ذکر بھر دیا ہے۔ اب سُنیے کہ یہ تاریخی حال جسکو خلط مبحث کہنا چاہیے اکیس صفحون مین درج ہے اور یادداشت کا نفس مطلب

تو واہ ہی واہ - جرمنی اور فرانس اور انگلستان کے علم ادب سے اکثر نام بیوجہ بے سبب ٹھونس دیے - پھر اس ذخیرۂ مزخرفات کو علم و فضل سمجھتے ہین - غضب تو یہ ہے -

شاید ناظرین متوحش ہون اسلیے کہ ایک ایسے معاملے کا مین نے ذکر کیا ہے جو شاذ ہی واقع ہوتا ہے - اچھا تو اور کا غذات فیل سے نکالیے وہان بھی یہی حال ہے - کہین پر پانچوین صدی کے قوانین بیٹلک کا ذکر ہے - کہین بیت المقدس کا بیان - اسی قدر لکھنا میرے نزدیک کافی ہے - میرے ایک دوست نے مجھسے کہا کہ یہ نمونہ بہت صحیح ہے - اب دوسرا ذکر سنیے -

جبکہ دانش انسانی اور تجربہ کا خاص جوہر اخذ کر لیا تو کمیشن یہ غور کرتا ہے کہ اُسکے نتائج کیونکر مفید رُوس ہو سکتے ہین کہ انہین عام حالات رُوس اور لوکل امور مین ایک مناسبت ہو سکے - اُس شخص کے نزدیک بات سہل و دلچسپ معلوم ہوگی جو عملاً قیاسی تدابیر کا قائل ہے - مگر رُوس کے واضعان قانون کو جو اس بارہ مین کچھ توجہ نہین کرتے ہیچ و پوچ نظر آتا ہے - اکثر مین نے اس محکمہ کے افسرون سے ملاقات کی اور اُنکے کاغذات کو دیکھا محض اس غرض سے کہ سیاست مدن مملکت رُوس کی نسبت آگاہی حاصل ہو مگر مین ہر حالت مین ناامید ہی رہا - اس بارہ مین عام غیر محدود و بے سر و پا حالات ملک ملتے رہے جنکو دانا محقق کچھ نہ سمجھے اور جن سے وہ مثل کمین گاہ دشمن متنفر رہے - مگر جھوٹی تعلیم سے حقیقی امور کی کیفیت ظاہر ہوئی - یہ فلسفہ دان قانون ساز جنھون نے کل اپنی عمر عزیز دار الخلافت سنیٹ پیٹرسبرگ مین صرف کی اُتنا ہی علم نسبت مملکت رُوس رکھتے ہین جتنا کہ شہر لندن کا شہدہ سلطنت انگلشیہ کا حال جانتا ہے! اور اس بارہ مین وہ بیچارے رُوسی علماے جرمنی کی تصانیف سے کوئی فائدہ نہین اُٹھاتے جن سے تواریخی و حکمتی امورات کی غیر محدود تعلیم متصور ہے -

کمیشن سے امر مجوزۂ ریاست کونسل کے پاس جاتا ہے اور وہان اُسکی جانچ ہوتی ہے اور حسن و قبح دیکھے جاتے ہین اور شائد کچھ اُسمین ترمیم کیجاتی ہے لیکن اس سے کسی طرح کی ترقی متصور نہین ہے کیونکہ کونسل محض برائے نام ہے جنکے ممبر چند برس کام کرتے

ملس

اور بھی سخت دل ہو گئے ہین - گونسل درحقیقت ایک جماعت عہدہ داران روس ہے جنکو کچھ علم بیچارے دہقانیون کی حالت کا مطلق نہین ہے - کبھی کوئی تاجر یا دستکار یا کسان اسکی حدود متبرکہ مین داخل نہین ہوتا ہے پس اسکی حکمرانی بلا کسی علی ورسمی اعتراض کے جاری رہتی ہے کیونکہ کوئی اعتراض کنندہ ہی نہین ہے -

وہ کمیشن جسکی تقرری ۱۸۵۹ء مین محض اس غرض سے ہوئی تھی کہ اتحاد و آزادی لوکل سیاست مدن مین ہو وہ بھی اُسی طرز پر رہی جسطرح و کمیشن کا ذکر ہمنے پہلے کیا - مقام تِفلِس دارالخلافت یونان کی لوکل سیاست کا ذکر ہمنے نہین کیا مگر حالت کمیشن کی اسوقت بدرجۂ اعلیٰ ہے جسکا مین نے کسی قدر تذکرہ پہلے کیا ہے - اسی سے ان سنئے ضوابط و انتظامات کی کل کیفیت روشن ہے -

وہ قانون جو کمیشن نے بمحنت و مشقت تمام جاری کیا ماہ جنوری ۱۸۶۴ء مین طبع ہوا اُس سے لوگون کو بڑی بڑی امیدین ہوئین - اُس زمانہ مین شایستہ درجہ کے روسیون کے لیے ایک نہایت سادہ و آرام دہ قاعدہ درباب ادراک کیفیت بہتری و بہبودی ضوابط ہر قسم حاصل تھا - وہ سب یہ قاعدہ جانتے تھے کہ ہر ضابطہ و انتظام کی خوبی اسی مین ہے کہ وہ لبرل یعنے آزاد اور باعث فوائد عام بھی ہو - یہ سوال کہ وہ کہانتک لوگون کی خاصیت و حاجت کے مناسب ہے اور اُنکی حالت کو کسقدر زیبا ہے کبھی کوئی خیال نہین کرتا تھا اس سوال کا جواب دینا کوئی اپنے اوپر فرض بھی نہین سمجھتا تھا کیونکہ جو کوئی قاعدہ انتخاب کے اصول پر ہے اُسمین ایک میدان بحث آزادی کا تصور ہوتا تھا اور لوگ اُسکو پسند بھی کرتے تھے کیونکہ یہ شرائط ایسے تھے جنکو جماعت مذکورہ پورا کر سکتی تھی - امیدین جو اس سے پیدا ہوئین وہ تو کسی طرح پر تھین جنکا تذکرہ بھی کرنا امر محال ہے - لوگ یہی خیال کرتے تھے کہ امور ملکی و کفایت شعاری کی ترقی ضرور ایسے ضوابط کے قائم کرنے مین متصور ہے جنکی بنیاد ہر دل عزیزی پر ہے - اگر لوکل سلف گورنمنٹ انگلستان مین بمقابلہ جماعت مذکور اختیارات کی ایسی آزادی قائم کرتی جیسا کہ بہت سے علما جرمن نے ثابت کیا ہے تو ان ضوابط و قواعد سے جو مملکت روس مین جاری ہوے کتنا بڑا فائدہ متصور تھا - اسکا کون بیان کر سکتا ہے

انگلستان مین کبھی صوبجات کی پارلمنٹ قائم بھی نہین ہوئی اور لوکل سیاست مدن ہمیشہ بدست مالکان اراضی اعلیٰ درجہ رہی مگر روس نے ہر ضلع مین ایک ایک مجلس ممبران قائم کی ہے جسمین کسان بیچارہ امرا اور روسا کے برابر تصور کیا جاتا ہے۔ جو لوگ انتظام مجلس کا زیادہ خیال بہ نسبت ملکی ترقی کے کرتے ہین وہ یہ امید رکھتے ہین کہ جماعت مذکور بہت جلد ملک کو اچھی سڑکون و محفوظ پلون و بے شمار دیہاتی مدارس و معقول دارالشفاؤن سے معمور کر دے گی اور ہر قسم کی شایستگی کی ضرورت و حاجت کو بھی لوکل سلف گورنمنٹ رفع کر دیگی لوگون کا یہ بھی خیال ہے کہ کشتکاری و تجارت و محنت کی ترقی صرف لوکل سلف گورنمنٹ پر موقوف ہے اور یہی اسامیون کی حالت کو بہتر کرنے والی تدبیر ہے۔ وہ غفلت شعاری اور موروثی حالت اور صوبجات کی زندگی لوکل امور کی نسبت اب محض بیکار متصور ہوئی اور لوگ اسکو دفع کرنے کا خیال معقول کرنے لگے۔ اور اس غرض سے اکثر وہ مائین اپنے بچّون کو ایسی جماعتون مین داخل کرنے لگین جنکو وطن کی محبت تھی تاکہ صغر سنی ہی سے وہ مملکت کی بہبودی و ترقی کا خیال و لحاظ کرنے لگین۔

اس امر کے ذکر کرنے کی اس مقام پر کوئی ضرورت نہین کہ یہ توقع ہاے نامناسب برنہ آئین۔ سرکار نے اوّل ہی سے یہ ارادہ نہ کیا تھا کہ ان ضوابط کو کسی طرح ملکی و مدبری شہرت دیتی جسنے تھوڑے ہی عرصہ کے بعد اپنا منشا یون ظاہر کیا کہ یہ مجالس کسی طرح اخلاق ملک پر اختیار رکھنے کے لائق نہین۔ یہان تک کہ اسکا منشا یہ ہوا کہ وہ بذریعہ درخواست ہاے و دیگر ملکی اشتعالک کے اخلاق ملک پر کسی نوع پر زور ڈالے۔ جون ہی لوکل سلف گورنمنٹ دارالخلافت روس نے انتظام ملک مین دخل دینا چاہا تو وہ مجلس بحکم شہنشاہ روس فوراً درہم برہم ہو گئی۔ اور چند ممبران مشہور کو جلاوطنی کا حکم نافذ ہوا۔

لوکل سلف گورنمنٹ کو جو اختیارات از روے قانون حاصل تھے اُنہین بھی کچھ ترقی موافق توقع رعایا و عوام الناس کے اُسنے نہین کی۔ ملک مین سڑکین ایسی درستی سے طیار نہین ہوئین جیسا کہ عوام کو خیال تھا نہ پل محفوظ تھے ابھی اگر جا کر کسی گانون مین آپ دیکھین تو اُتنے مدارس نہین ہین جتنے کی امید لوگون کو لوکل سلف گورنمنٹ سے تھی۔ اور اے جناب

دارالشفاؤن کا تو ذکرہی کرنا فضول ہے کہ اُنکا تو نام و نشان تک بھی نہین ہے۔ تجارت و کسب مین تو لوکل سلف گورنمنٹ نے کچھ ترقی نہین کی اور دیہات کی حالت اُسی طور پر ہے جیسی کہ سیاست مدن قدیم کے زمانہ مین تھی۔ پر جناب یہ سُنیے کہ ترقی جو ہوئی تو ٹکس اور لوکل ریٹس کے بارہ مین ہوئی اور وہ اسقدر عجلت کے ساتھ ہوئی کہ ریل کی بھی اُسکے سامنے کوئی حقیقت نہین۔ واہ ترقی ہو تو ایسی ہو۔ اور لوگ اس جماعت مذکور کے قائم ہونے سے یہ نتیجہ نکالنے لگے کہ یہ تو ایک محض بیہودہ و بیکار ضابطہ ممالک روس مین جاری ہوا جسکے سبب ٹکس کی زیادتی و کثرت ہوئی اور فائدہ کچھ بھی نہوا تینتیس صوبون کا ٹکس تین برس کے عرصہ مین ۱۵۰۶۳۰۲ رُوبل سے بڑھتے بڑھتے ۴۵۶۹۵۶۷ رُوبل تک ہو گیا اگر اس ضابطہ کا انصاف بنظر غور کیا جائے تو وہ امیدین جن کا خیال عوام الناس کو اول مین تھا کچھ بھی بر نہ آئین برعکس اسکے اس سے یہ نتیجہ پیدا ہوا کہ لوکل سلف گورنمنٹ سے کوئی بہبودی و ترقی ملک نہین ہوئی۔ اور روسی اور اقوام یورپ کی نسبت مفلس ہین۔ یہ تصور کرنا کہ یہ روس اپنے لیے بذریعہ سیاست مدن کل آرام حاصل کر سکتا ہے جو اور اقوام یورپ کو حاصل ہین ایسا بیہودہ و غیر ممکن خیال ہے جیسا کہ ہم تصور کرین کہ کوئی مفلس شخص فوراً ایک عالی شان محل اپنے لیے تیار محض اسوجہ سے کر سکے کہ اُسکو کسی متمول ہمسایہ سے تعمیر کرنے کی حکمت ہاتھ لگ گئی ہو۔ ایک نسل کے گذرنے کا تو ذکر ہی کیا ہے چند نسلین گذر جائین تو شاید روس کی حالت مثل جرمنی و فرانس و انگلستان ہو تو ہو۔ یہ تبدل آزادی حکومت سیاست بہ سستی ہو تو ہو مگر یک بہ یک زود دی تمام اسکا ظہور نا ممکن ہے۔ اگرچہ تمام یورپ کے مدبرون و فیلسوفون کی دانش بھی زور مارے تو بھی یہ مراد و مقصد حاصل نہو گا۔ اس جماعت نے وہ کام کیے ہین کہ معترضون کی سمجھ مین نہین آتے۔ اول تو وہ اپنے روزمرہ کے فرائض کو بخوبی تمام ادا کرتی ہے اور پھر اُسکی ذات مین تغلب و تصرف کا دھبا نہین پایا جاتا۔ دوم اُسنے ملک کی دارالشفاؤن و پاگل خانون کی ترقی کے ماسوائے اور بھی قواعد درباب بہبودی و خیر خواہی ملک جاری کیے اور جہانتک ممکن تھا اُسنے اپنے اختیار کے موافق اور بھی وسائل درباب تعلیم عوام الناس جاری کیے۔ دیہات مین مدارس واسطے تعلیم کے تیار کیے۔ وہ مدرسہ جو لوکی

ص ۲۲۳

نوو گورڈ مین ہے اُسی سنے قائم کیا ہے اور مین نے اُسکو چند بار دیکھا مین اُسکے مہتمم کی
نہایت تعریف و توصیف کرسکتا ہون۔ تیسرے اسی لوکل سلف گورنمنٹ نے لوگون پر
مناسب ٹکس جاری کرنے کا ایک قاعدہ نکالا ہے جس سے مالکان اراضی و مالکان
مکانات کو اپنا اپنا بار اخراج معاملات سرکاری مین کرنا پڑتا ہے۔ پھر اسی لوکل سلف گورنمنٹ
نے ایک قاعدہ و نظام باہمی معاہدہ درباب آتش زدگی دیہات قائم کیا ہے اور یہ اُسکے لیے
ایک نہایت بیش قیمت قاعدہ و ضابطہ ہے کیونکہ اس ملک مین غربا اکثر چوبی مکانات مین
سکونت گزین ہین و آتش زدگی کا اکثر اتفاق ہوتا ہے سنہ ۱۸۶۸ء مین جماعت مذکور کی آمدنی تیس
صوبجات کے لیے جسکی وسعت برطانیۂ اعظم و آئرلینڈ کے قریب ہے صرف دو کرور زر
کی تھی۔ اُسکے اخراجات بہ تفصیل ذیل ہین۔

| تصریح مکانات | روبل | فیصدی |
|---|---|---|
| ۱۔ مکانات پولیس و دیگر اراکین دولت | ۶۶۹۷۱۹ | ۶٫۴ |
| ۲۔ مکانات افواج | ۱۱۸۸۸۰ | ۸٫۰ |
| ۳۔ وسائل باربرداری پولیس و دیگر عہدہ داران پولیس | ۲۴۸۵۹۷۳ | ۰٫۱۷ |
| ۴۔ خاص سیاست درباب امورات اسامیان | ۲۱۶۰۲۵۸ | ۹٫۱۴ |
| ۵۔ درباب انصاف عدالت | ۱۹۲۵۳۸۸ | ۲٫۱۳ |
| ۶۔ سڑک و پل ہا | ۱۹۰۶۷۷۷ | ۱٫۱۳ |
| ۷۔ حفظ صحت یعنے حکما و دارالشفا ہا | ۱۲۰۴۱۶۴ | ۳٫۸ |
| ۸۔ تعلیم عوام الناس | ۷۳۸۸۵۹ | ۱٫۵ |
| ۹۔ ادائے قرضہ و دیگر اخراجات | ۵۶۲۹۹۱ | ۸٫۳ |
| ۱۰۔ جماعت مذکور کی لیاقت و عدالگستری کے اخراجات | ۲۷۹۷۳۶۰ | ۲٫۱۹ |
| میزان کل | ۱۴۰۵۶۹۵۶۷ | ۰٫۱۰۰ |

گو کہ اس سے ایسے عمدہ نتائج پیدا ہوے تو بھی جماعت مذکور فی الحال کسیقدر خطرناک
حالت مین ہے۔ عوام الناس اسکو لائق اعتبار نہین سمجھتے اور علامتون سے یہ ظاہر ہے

کہ اب جماعت مذکور کچھ دن کی مہمان ہے اسکو سب لوگ تسلیم کرتے ہین اور کل عہدہ داران
کو اُسکے اسباب پر نظر غور رہتی ہے - وہ کہتے ہین کہ سرکار نے پہلے تو بسرگرمی تمام اپنی خوشی سے
لوکل سلف گورنمنٹ کا انتظام اپنے سر ڈالدیا مگر بعدازان اُسکو اس انتظام سے خود ہی خوف ہوا
اور اُسکے ممبرون کو بالکل تنگ پکڑا تو مجالس کو مجبوراً امراے عظام کو بطور پریسڈنٹ قبول
کرنا پڑا - تجارت و محنت و مشقت کی حدبندی کی گئی اور اس سے یہ نتیجہ ہوا کہ تجارتی فرقہ مجالس
کی کارروایون سے جدا اور علیحدہ رہا - وہ عام اختیار جو ان مجالس کو منجانب سرکار عطا
ہوے تھے لے لیے گئے - اصلیت یون ہے کہ روسیون کی عادت مین داخل ہے کہ جب
کوئی بُرائی رُوس مین ہوتی ہے تو لوگ سرکار ہی کو ملزم قرار دیتے ہین اور یہی سوچتے ہین کہ
اس مرض کا علاج سینٹ پیٹرسبرگ سے ہوگا چونکہ سرکار ہر امر کو اپنے اختیار مین رکھنا
چاہتی ہے لہذا لوگون کا میلان الزام سرکار کی طرف مناسب ہے لیکن وہ بیان جس سے
جماعت مذکور ملزم ٹھہرتی ہے معقول نہین ہے - اگرچہ یہ امر ممتنع الانکار ہے کہ جماعت مذکور کا
اختیار نہایت محدود ہے کہ وہ پوری پوری آزادی کے ساتھ کام نہین کرسکتی تو یہ بھی معقول وجہ
ہے کہ وہ ضابطہ و مجلس جسکو ایسی تابعداری کرنی پڑتی ہے حقیقی روح سے مبرا ہے - میری
راے مین وہ سستی و کہالت جو جماعت مذکور فی زمانہ رکھتی ہے اور یہی وجہ سے ہے جو
خاص اُسکی قومی خصوصیات پر مبنی ہے - اس امر کی توضیح و تشریح مختصراً رُوس و انگلستان
کے طریقہ ایجاد ضوابط و مجالس پر نظر کرنے سے حاصل ہوسکتی ہے -

انگلستان کے طرز تمدن مین یہ بات ہے کہ اسکے کل امور مدنی عوام کی خواہش کے
مطابق انجام پاتے گئے کہ آبادی کے ایک بہت بڑے حصے کو اُسکی ضرورت تھی -
فوائد عوام کے متعلق جسقدر اُمور ہین اُنمین ہم عاقبت اندیشی کرتے ہین اور پھونک پھونک کر
قدم رکھتے ہین کہ خدا نکرے کسی امر مین تغیر و تبدل ہو - گو ہم کو یہ بھی معلوم ہو کہ وہ دن جلد
آنے والا ہے کہ تبدل ضرور ہوگا مگر حتی الوسع اُس سے بچنا ہی مناسب ہے - اسی لیے
ہر طرح سے اُسکا تقدم بالحفظ کرتے ہین اور جب ہمکو اس بارہ مین وسائل معقول دستیاب
ہوتے ہین تو فوراً اُنکو کام مین لاتے ہین اور اُنپر عمل کرتے ہین - وسائل دستیاب

کرنے کا بھی طریقہ عجیب و غریب ہے۔ یون کہنا چاہیے کہ ہم اپنے ملکی سیاست کی عمارت کو موافق حاجات و حالات زندگی بڑھاتے گھٹاتے رہتے ہین اور قیاسی اصول و حالات استقبال پر کچھ زیادہ توجہ نہین کرتے۔ اس عمارت کو گو کہ لوگ ایک عجیب عمارت بہ نسبت ادراک حسن و قبح سمجھینگے جسکا طریق تعمیر کسی ایک وضع پر نہین ہے اور علمائے فلسفی کے اصول کے خلاف تعمیر ہوئی ہے مگر چاہے جو کچھ ہوا ور لوگ چاہے جو کچھ تصور کرین مگر یہ عمارت ہماری حاجات زندگی کو بخوبی رفع کرتی ہے اور اسکا ہر گوشہ در وزن ہمارا کام بخوبی تمام انجام دے سکتا ہے۔

مگر رُوس کا طرز تمدن گذشتہ دو صدیون سے انگلستان سے مختلف طور پر رہا ہے۔ اسکو مختصراً یون بیان کرنا چاہیے کہ وہ گویا ایک سلسلہ غدر کا تھا جو خاص فرمانروا کی ذات سے ہوا تھا۔ ہر نئے شہزادہ اور شہنشاہ رُوس نے بعد از تخت نشینی یہی ارادہ کیا کہ انتظام و سیاست مدن مملکت رُوس کو مطابق نئی حکمت زمانہ کے درست کرنا چاہیے مگر ضوابط کی درستی اور مجالس کے انتظام کو عوام الناس کی حاجات پر موقوف نہ رکھا بلکہ برعکس اسکے قیاسی دان لوگون نے عوام الناس کی اُن حاجات و ضروریات زیست کو رفع کرنیکے لیے جنکا انکو خود کچھ علم نہ تھا ایک جماعت مدنی ایجاد کی۔ اس سے صاف ظاہر و ہویدا ہے کہ سیاست مدن کی کُل کو عوام الناس سے کچھ زور نہ ملا بلکہ اسکی کُل حرکت کا دار و مدار قدرت سرکار پر موقوف رہا۔ بدین سبب کچھ جائے تعجب و حیرت نہین کہ سرکار کی کُل کوششین درباب تخفیف تکالیف رعایا جو بذریعہ وسعتی سیاست و حکومت ہوتی رہین کہ لوکل سلف گورنمنٹ انکو رفع کریگی محض ناکامیاب دبے کار رہین۔

یہ بات سچ ہے کہ لوکل سلف گورنمنٹ نے طرز تمدن سے اور زیادہ کامیابی حاصل کی۔ روسائے و امرائے رُوس کا زیادہ تر حصہ سیاست مدن کی ترقی کی طرف بدین نظر مائل ہوا کہ اس امر کی بشدت ضرورت ہے اور ہر شخص امور ملکی کی اصلاح کی طرف زمانہ سابقہ سے اب زیادہ مائل ہوا۔ اسلیے پہلے تو رُوس مین ایک زمانہ سرگرمی ظہور مین آیا جس سے لوگون مین آئندہ چستی و چالاکی کی روح پیدا ہوئی اور پھر اُسکا رفتہ رفتہ اثر بھی ظہور مین

ص ۲۲۶

آیا۔ اس ضابطہ مجلس کے اول ہی اول قائم ہونے سے ایک نوایجادی کا اثر رعایا مین پیدا ہوا اور لوگ جو اُسکے ممبر تھے یہی سمجھتے تھے کہ عوام الناس کی نگاہ ہر قول و فعل پر ہے۔ کچھ زمانہ تک تو لوکل سِلف گورنمنٹ بھی اپنی چستی و چالاکی پر نازان رہی ۔ لیکن جب اس ایجاد کی نئی کیفیت و حالت جاتی رہی تو عوام الناس نے اپنے خیالات کو اور ہی طرف رجوع کیا اور اور اُمور پر غور کرنا شروع کیا تو وہ سرگرمی جو امراض ملکی دفع کرنے کے بارہ مین تھی کافور ہوگئی اور اُس کے بڑے بڑے مشہور و چست و چالاک ممبران بھی عہدہاے جلیل القدر کے متلاشی ہوے جن سے کہ اُنکو فائدہ خاطر خواہ ہو ۔ ایسی نوکری اُنکو بہ آسانی تمام ملگئی کیونکہ اُس زمانہ مین چست و چالاک و تعلیم یافتہ لوگون کی سرکار کو نہایت ضرورت تھی کیونکہ اُسوقت عدالت ہاے دیوانی کے ہر ایک محکمہ کا انتظام ہو رہا تھا اور ماسواے اسکے ریلوے و بنک و جماعت متحدۂ تجارت کا انتظام درپیش تھا۔ اُنکا مقابلہ کرنے مین جماعت مذکور کو بڑی بڑی مشکلات درپیش آئین ۔ جماعت مذکور اس بات کا مثل شاہی خدمات کے اختیار نہ رکھتی تھی کہ لوگون کو پنشن یا تمغے یا ترقی دے سکے اور نہ تاجرون اور صناعون کی ہی بیش قرار تنخواہین دے سکتی تھی اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ لوگون کا اُسکی طرف سے جی ہٹ گیا اور جماعت کی وقعت کم ہوتی گئی۔

اس موقع پر ان امور کا ظاہر کردینا مناسب تھا کیونکہ اس جماعت پر ایسا خراب اثر پڑا کہ آج تک نہین پنپی مگر اُسکو بھی خاص سبب تصور کرنا چاہیے کیونکہ سُستی و کاہلت نائبان جماعت مذکور و عوام الناس مین بھی پائی جاتی ہے۔ اِسکا خاص سبب یہ ہے کہ لوگون کو اُن باتونکی ضرورت کم معلوم ہوئی جنکا انصرام جماعت مذکور کے تعلق تھا۔ مثلاً پہلے آپ ایک ضرورت کو تصور کرلین ۔ اور وہ ضرورت یہ ہے کہ عمدہ سڑکین قومی ترقی کے لیے پُر ضرور ہین کیونکہ یہ اصول اُروش مین ہر کس و ناکس پر جو کہ شایستگی و تعلیم یافتگی کا کچھ بھی دعویٰ رکھتا ہے روشن ہے ۔ مگر افسوس یہ ہے کہ وہ شایستہ نائبان جماعت مذکور جو اکثر اصول و قواعد کو ضرورت سمجھکر جاری کرتے ہین اور یہ سمجھتے ہین کہ ہمارے اضلاع مین عمدہ سڑکون کی ایسی ضرورت ہے جیسے اُنکو موقع تاش کھیلنے کا ضروری معلوم ہوتا ہے ۔ ایک تو ضرورت قیاسی دوسری

ضرورت عملی ہے - جب مالکان اراضی اپنا اپنا حساب بدرستی تمام رکھنے لگے اور یہ بھی
دریافت کرنے لگے کہ وہ روپیہ جو سڑکون پر خرچ ہوا اُن اشیا کے محصول سے جو ملک سے
بیرونجات مین روانہ کی جاتی ہین وصول ہوجاویگا تو اُسوقت مجالس اور کمیٹیان جو بابت انصرام
سڑک کے تھین زیادہ سرگرم نظر آنے لگین - لوکل سیلف گورنمنٹ کی اور فروعات کا بھی بعینہ
یہی حال تھا -

ایک واقعہ چشم دید جو ضلع کی ایک مجلس نظمی مین ہوا تھا مین مختصر طور پر بیان کرونگا
اس سے صاف ظاہر ہوجائیگا کہ جماعت مذکور عملاً مفید نہین ہے - جبکہ ابتدائی تعلیم کے
مدارس کا انتظام درپیش ہوا اور اس بارہ مین مجلس قرار دیگئی تو ایک ذی اختیار ممبر فرمانے لگے
کہ سُنیے حضرات تعلیم کو جبراً کل ضلع مین جاری کرنا نہایت انسب واولی ہے - مقام حیرت
تو یہ ہے کہ اس رائے کی زبان سے نکلتے ہی تکمیل بھی ہوگئی - اگرچہ کل حاضرین مجلس اس
بات کو جان سکتے تھے بشرطیکہ کچھ بھی زور اپنے دماغ کو دیتے کہ مدارس اُس ضلع مین کتنے
کرنے چاہییے ہین اور ٹکس تو پہلے ہی سے سنگین بندھا تھا - یہ معزز ممبر اپنی شہرت آزادی کے
خیالات قائم رکھنے کے لیے یون کہنے لگا کہ اس انتظام جبریہ کو قائم رکھنے کے لیے اس بات
کی کوئی ضرورت نہین کہ لوگون پر جرمانہ کیا جاے یا اُنکو کسی قسم کی سزا دیجائے - مگر ناظرین سمجھ سکتے
ہین کہ وہ کونسا انتظام جبریہ ہے کہ بلا استعمال وسائل جبریہ قائم کیا جاے - اُس ذی اختیار و معزز
ممبر مجلس نے اس امر کا کچھ خیال نکیا - اس مشکل سے نکلنے کے لیے اُسکے ایک جنبہ دار نے
اشارہ کیا کہ جو اسامی اپنے لڑکون کو مدارس مین نہ بھیجین اُنکو مجالس مین کسی قسم کی خدمت نملے -
مگر اس تجویز پر کل حاضرین جلسہ نے قہقہہ لگایا کیونکہ بہت سے نائبان مجالس یہ جانتے تھے کہ
اس فرضی سزا کو کسان بہت بڑی رعایت تصور کرینگے اور جب اس جبریہ تعلیم عام کی بحث ہورہی
تھی تو وہ سڑک جو کمرہ مجلس کی کھڑکیون کے سامنے تھی قریب دو فٹ مٹی سے پٹ گئی اور
سڑکین بھی قریب قریب اسی حالت مین تھین - اکثر ممبران مجلس دیر کرکے آتے تھے اسلیے کہ پیدل
آنا غیر ممکن تھا کسواسطے کہ کل شہر مین ایک ہی گاڑی تھی - بہت سے ممبر اپنی اپنی خاص سواری
تو رکھتے تھے مگر راستہ اچھا نہ تھا ایک دن شارع عام پر ایک ممبر مجلس کی گاڑی اُلٹ گئی اور وہ

بیچارے دھم سے گر کے کیچڑ مین دھنس گئے۔اس انتظام کے خلاصے مین اسکے اور عیوب بھی لکھ سکتا ہون مگر سوچتا ہون کہ کسی ایسی مجلس پر حرف گیری کرنا جو حال ہی مین قائم ہوئی ہو اور جس کا منشا فائدہ رسانی وبہبودی ملک ہونا مناسب ہے اسکا نقص زیادہ تر ناتجربہ کاری کے سبب سے ہے۔گو اس مین نقص اور غلطیان ہین تاہم اور مجالس سے جنکی عوض یہ قائم ہوئی ہے کہین بہتر ہے۔اگر ہم اسکو قدیم لوکل سلف گورنمنٹ کے ایجاد سے تشبیہ دین تو ہم یہ کہ سکتے ہین کہ اسنے ملکی شائستگی مین بڑی ترقی کی۔اب اسکی آئندہ کیا حالت اور کیسی صورت ہوگی اس بارہ مین ہم کچھ نہین کہ سکتے۔مین یہ یقیناً کہ سکتا ہون کہ اسکی سُستی بتدریج جاتی رہیگی اور عموماً اسمین نئی اور صحت بخش باتین پیدا ہوتی جائینگی جون جون لوگ ان باتون کی ضرورت اور احتیاج کو سمجھنے لگینگے۔مگر یہ بھی ممکن ہے کہ یہ مجلس بوجہ عدم وجود فہم وفراست نیست ونابود ہوجائے یا کسی اور وجہ سے جڑ مضبوط نہونے پائے اور اسکا نام ونشان تک باقی نہ رہے۔کسی شخص نے خوب کہا ہے کہ وقت ایسے کامون پر کم لحاظ رکھتا ہے جو کہ اس سے استعانت کے طلبگار و خواستگار نہین ہوتے۔اور یہ ضرب المثل سوائے رُوس کے اور کسی ولایت مین لفظاً وحرفاً پوری نہین اُتر سکتی جہان کہ ضوابط ومجالس مثل کدو ولوکی کے شب ہی بھر مین اگ آتی ہین اور پھر دفعۃً ایسی نیست ونابود ہوجاتی ہین کہ اُنکا کہین نام ونشان تک صفحۂ ہستی پر باقی نہین رہتا۔

ص ۲۲۵

ص ۲

# باب بارھوان

## پُرانے مالکان اراضی

روسیون کی مہمان نوازی - دیہات کا ایک مکان - اُسکے مالک کا پتا - اُسکی سوانح عمری - جاڑے کی شام - کُتب - جنگ قِرمیہ اور آزادی غلامان خانہ زاد - ایک شرابی مالک اراضی - ایک بوڑھا جنرل اور اُسکی بیوی - ایک پنشن یافتہ جج - ایک چالاک آدمی - سوسائٹی کی ابتر حالت - اُس ابتر حالت کے اسباب

کُل ممالک غیر سے جنمین مین نے سفر کیا ہے رُوس بلاشبہہ اُن کُل امور مین جو مہمان نوازی کے متعلق ہین گوے سبقت لیگیا ہے - ہر فصل ربیع مین مختلف حصص ملک کے مالکان اراضی کی دعوت کی چِٹھیان میرے پاس بڑی کثرت سے آتی تھین - اور اِس کثرت سے کہ ممکن نہ تھا کہ سب دعوتین مین قبول کر سکتا - گرمی کی فصل کا ایک بڑا حصہ عموماً دیہات کے ایک مکان سے دوسرے مکان مین پھرنے مین بسر ہوتا تھا - میرا یہ قصد نہین ہے کہ ناظرین سے کُل مطوّل حالات سفر بیان کرون کیونکہ گو اصل مین وہ دلچسپ ہون مگر اُنکا بیان از بس طول وطویل ہے - مگر مین چاہتا ہون کہ رُوس کے مالکان اراضی کی نسبت اِسقدر بیان کرون کہ ناظرین کو اُنکا کچھ اندازہ ہو جاے - پس اِس بیان کے لیے طبقہ مذکور کی چند باتین بطریق مُشتے نمونہ از خروار درج کرتا ہون -

رُوس کے مالکان اراضی مین قریب قریب کُل حالتون اور درجون کے آدمی پائے جاتے ہین امراے عظام سے لیکر جو مغربی یُورُپین شائستگی کے اعلیٰ درجے کے سامان عشرت سے خوش وخُرّم رہتے ہین تا بغریب غربا پھٹے کپڑے پہننے والے جنکے پاس چند ہی ایکڑ زمین ہے جس سے زندگی کی ضرورتین بدقت مہیّا ہو سکتی ہین - پہلے مین صاحبان

درجۂ متوسط کی چند مثالین لکھتا ہون-

ایک چشمے کے کنارے پر جسکے پانی کی روانی سست ہے اور گھومتا ہوا گیا ہے ایک صوبہ وسط مین واقع ہے-اسمین ایک بے ترتیب سلسلۂ تعمیرات چوبی واقع ہے- یہ مکان پرانے ہین اور اُنپر رنگ آمیزی نہین ہے بلکہ بمرور زمانہ سیاہ پڑ گئے ہین اور کیلون سے جڑے ہوئے تختون کی اونچی اونچی ڈھالو چھتین اُنپر ہین- خاص عمارت ایک لمبا یکمنزلہ رہنے کا مکان ہے جو سڑک سے بطرز زاویہ قائمہ بنا ہوا ہے-اس مکان کے آگے کے رُخ ایک فراخ مگر بے مرمت پائین گاہ ہے-اور پشت کی طرف ویسا ہی کشادہ اور سایہ دار باغ ہے-قدرتی پہاڑ تو اسمین بہت ہین مگر حضرت انسان کی صناعی نے یہان کچھ ترقی کی ہے-پائین گاہ کے دوسری جانب سامنے کے دروازون کے محاذی اصطبل اور سوکھی گھانس کا چھپر اور بکھار ہے اور مکان کا جو کنارہ سڑک سے زیادہ دور ہے وہان دو چھوٹے چھوٹے مکان ہین-ایک باورچیخانہ اور دوسرا شاگرد پیشہ-اُنکے علاوہ اشجار لیمون کی ایک قطار کے اندر سے ہمکو ایک اور سلسلۂ تعمیرات چوبی نظر آیا بمرور زمانہ یہ بھی سیاہ پڑ گیا ہے اور تعمیرات اول سے بھی زیادہ منہدم حالت مین ہے-یہ مقام کھلیان کے متعلق ہے-

اِن عمارات کا طرز تعمیر واقعی کچھ ایسا سڈول نہین ہے گو ظاہرا یہ مثل ایک بیڈول تودے کے نظر آتی ہین تاہم اِن مین کسیقدر ترتیب ہے اور کسی مطلب سے اس قطع پر بنائی گئی ہین-وہ کل عمارتین جنمین آتشدانون کی ضرورت نہین ہوتی یعنی مکانات بود و باش باورچیخانے سے بہت دور بنائے جاتے ہین کیونکہ باورچیخانے سے آگ لگجانے کا احتمال رہتا ہے اور باورچیخانہ اس سبب سے بھی علٰحدہ واقع ہوتا ہے کہ وہان جب تیل کا استعمال کیا جاتا ہے تو اُسکی بو اُن لوگون تک کو کسی طرح اچھی نہین معلوم ہوسکتی جنکی قوت شامہ بہت تیز نہین ہے-مکان کی تعمیر کا ڈھچر بھی بے مطلب نہین ہوتا-رُوس کی پرانی سوسائیٹی کا ایک ضروری خاصّہ یہ تھا کہ ذکور و اناث علٰحدہ علٰحدہ رہتے تھے-مگر اب یہ رسم عرصے سے مفقود ہوگیا ہے-تاہم جو مکان پرانے طرز پر بنے ہین اُنمین اس رسم کا اثر

ابتک باقی ہے۔مکان متذکرہ بالا بھی اِسی قسم کے مکانون مین سے تھا۔لہذا اِسمین تین حِصّے تھے ایک کنارے پر مردانہ مکان۔دوسرے کنارے پر زنانے درجے۔اور وسط کا درجہ دونون کی بود و باش کے لیے۔اِسمین کھانا کھانے کا کمرہ اور ملاقات کرنے کا آراستہ کمرہ بھی تھا۔اِس انتظام سے آرام ملتا ہے۔اور مکان کے صدر کے رُخ دو دروازے ہونے کا سبب اِس سے ظاہر ہے۔پشت کی طرف تیسرا دروازہ تھا جو وسط کے درجے سے ایک کشادہ برآمدے کے جانے کا راستہ تھا جہان سے باغ نظر آتا تھا۔

اِسمین آیمُون آئیموریخ کئی سال سے رہتے ہین۔یہ پُرانے فِش کے جنٹلمین ہین اور اپنے فِشن کے آدمیون مین ایک ذی لیاقت شخص ہین۔اگر ہم اُنکو اُسوقت دیکھین جبکہ وہ اپنی آرام کُرسی پر بیٹھے ہون اور اُنکے اِردگرد اُنکا ڈھیلا ڈھالا بڑا سا چُغہ لٹک رہا ہو اور لمبا ترکی پائپ ہاتھ مین ہو تو ایک ہی نظر مین ہمکو اُنکے چال چلن کا حال اُنکے بشرے سے معلوم ہو جائے۔خدا نے اُنکو چوڑی چوڑی ہڈیان اور شانے عطا کیے ہین اور ظاہر ہوتا ہے کہ اُنکا جسم قدرتی بڑا شہ زور بنایا گیا ہے۔مگر اُنھون نے ایسی تدبیر کی کہ قدرت کے اِس فیض بخش عطیے سے فائدہ نہ اُٹھایا اور اب طاقت اور اعصاب سے زیادہ چربی اُنکے بدن مین ہے۔اُنکا سر جسکے بال پر قینچ کیے ہوئے ہین گولے کی طرح گول ہو لہے اور اُنکے خط و خال مین بھدّا پن ہے۔اور اِس بھدّے بھدّے خط و خال کا معاوضہ اُنکی قناعت طبع اور نیک دلی سے ہو جاتا ہے جو ہمیشہ یکسان رہتی ہے۔اور کبھی کبھی اِس نیک دلی کے سبب سے دانت کھول کر مسکراتے بھی ہین۔اُنکا چہرہ اُن چہرون مین سے ہے جنپر چاہے کیسا ہی بڑھا ہوا مسخرہ ہو اپنے فن کی لیاقت سے فکر یا سوچ نہین پیدا کر سکتا۔اِسمین چہرے کا کوئی قصور نہین ہے کیونکہ ایسے خیال کا وہ کبھی عادی ہی نہین کیا گیا یا شاید ہی تو تھا کبھی کبھی اُسکو دِق ہو کر کسیقدر غُصّہ بھی آجاتا ہے تو ایسے موقعون پر اُسکی چھوٹی چھوٹی بھوری آنکھین چمکنے لگتی ہین۔اور اُسکے چہرے پر قرمزی رنگ کی ایک چمک چھا جاتی ہے جس سے سکتے کی بیماری ظاہر ہوتی ہے۔مگر کبھی ایسے چکّر مین نہین پڑے کہ فکر اور سوچ کے معنی اُنکی سمجھ مین آتے کہ فکر کیا بلا ہے۔لڑائی اور مایوسی اور امید اور اور خیالات جن سے

طس ۲

انسان کی زندگی مین ایک ایسی دلچسپی یا مایوسی ہوجاتی ہے جیسی ڈرِیما وغیرہ مین ہوا کرتی ہے گو یہ امور سُننے سُنانے سے کچھ یون ہی سے معلوم ہوئے ہون مگر اُنکا ذاتی تجربہ اسکو مطلق نہین ہوا ہے۔ اصل یون ہے کہ وہ زندگی کے لیے اُس جھگڑے کے پھیر مین کبھی نہین پڑا جسکو حال کے فلسفی قانون قدرت بیان کرتے ہین۔

قریب قریب ساٹھ برس کا عرصہ ہوا کہ آئیون آئیوَنِچ اُس گھر مین پیدا ہوا تھا جہان وہ ابتک رہتا ہے۔ ابتدائی سبق اُسنے گانون کے پادری سے پڑھے تھے اور بعد ازان ایک بڑے پادری کے لڑکے نے پڑھایا جسنے پادریون کے مدرسے مین اِسقدر کم تعلیم پائی تھی کہ وہ آخری امتحان مین کامیاب نہین ہو سکا۔ یہ دونون اتالیق اُس سے انتہا سے زیادہ رعایت کے ساتھ پیش آئے اور جسقدر رقم اُسنے یاد کرنا پسند کیا اُسیقدر رقم اُسکو یاد کرنے دیا۔ اُسکے باپ کی خواہش تھی کہ وہ تحصیل علم مین محنت کرے مگر اُسکی مان کو خوف تھا کہ پڑھنے سے مبادا اُسکی صحت مین فتور پڑ جاے۔ لہٰذا ہر ہفتے مین اُسکو کئی بار چھٹیان ملتی تھین۔ اِن وجوہ سے وہ خواہ مخواہ جلد جلد ترقی نہ کر سکا اور علم حساب کے ابتدائی قواعد سے بھی کچھ یون ہی سا تب تک واقف تھا جب ایک روز اُسکے باپ نے کہا کہ تم اب اٹھارہ برس کے ہوگئے ہو اور تمکو فوراً نوکری کرنی چاہیے چونکہ آئیون کو کسی قسم کی محنت اور مستعدی کی جانب طبعی میلان نہ تھا۔ عام اِس سے کہ چاہے کیسی ہی نوکری ہو۔ وہ اِس تجویز سے بالکل خوش نہین ہوا کہ ایک رسالے کی رجمنٹ مین جسمین اُسکے باپ کا ایک پُرانا دوست کرنل تھا وہ بحیثیت جنگر بھرتی ہو۔ فوجی ملازمی کا اُسکو عشق نہ تھا اور امتحان دینے کے نام سے نفرت کُلی۔ پس جب اُسکو معلوم ہوا کہ اپنے والد کے حکم کی تعمیل یقیناً کرنی پڑیگی تو اُسنے اپنی مان کو ترغیب دی کہ باپ کی تجویز سے مخالفت کرے۔

آئیوَن اِس مصرع کے مفہوم کا مصداق تھا ع۔ دو عملے مین ہمارا آشیان ہے +
جب باپ کے خیالات یاد کرتا تھا تو اُسکو خواہش ہوتی تھی کہ نوکری کرے اور وہ سرکاری عہدہ حاصل کرے جسکے ہر روسی امیرزادے کو خواہش ہوتی ہے اور اُسکے ساتھ ہی اپنی مان کی تعظیم کے خیال اور اپنے خاص مذاق کے مطابق اُسکی خواہش یہ تھی کہ گھر ہی مین رہے

اور اپنے کاہل طرزِ معاشرت کو بدستور برقرار رکھتے۔ ایک روز میتزک اتفاقیہ اُسکی ملاقات کو گئے اُنھون نے اِس دو عملے سے اُسکو نکالا اور کہا کہ محکمہ نگرانی جاگیرنابالغان کی مین تمکو افسری دلوا دونگا۔ اِس دفتر کے کل کام ایک سکریٹری انجام دیتا تھا جو تنخواہ پر نوکر رکھا جاتا تھا اور جو شخص اِس عہدے پر نوکر ہوتا تھا نہ اُسکو کام کرنا پڑتا تھا اور نہ اُسکو تنخواہ ملتی تھی بلکہ وہ ہر سال ترقی مدارج پایا کرتا تھا۔ آئیوون تو بس یہ چاہتا ہی تھا اُسنے اِس تجویز کو دل سے قبول کر لیا اور سات برس کے عرصے مین بلا اِسکے کہ اُسنے اپنی طرف سے کوئی کوشش کی ہو اُسکو سکریٹری کا ایک اعلیٰ عہدہ مِل گیا جو مدارج فوجی مین عہدۂ کپتان کے مطابق ہے۔ اِس سے زیادہ معزز درجہ حاصل کرنے کے لیے اُسکو کوئی ایسی جگہ تلاش کرنی ہوتی جہان وہ اپنا کام دوسرون کے ذریعے سے انجام نہین دے سکتا۔ پس اُسنے ٹھان لی کہ جو عظمت اُسکو اِسقدر آسانی سے حاصل ہوئی ہے اُسی پر پھر اکتفا کر کے زیادتی مدارج کی خواہش نہ کرے لہذا اُسنے اپنا استعفا بھیجدیا۔

جیسے ہی اُسکی سرکاری ملازمت کا زمانہ ختم ہوا ویسے ہی اُسنے اپنی شادی کر لی قبل اِسکے کہ اُسکا استعفا منظور ہو وہ ایک روز صبح کو دولھا بنا ہوا تھا۔ اِسمین بھی اُسکی جانب سے کوئی کوشش نہین کی گئی تھی۔ اُسکو کبھی یہ بھی دِقّت نہین اُٹھانی پڑی کہ وہ شادی کی درخواست کرے۔ یہ کل کام اُسکے والدین نے انجام دیا جنھون نے اپنے لڑکے کے لیے اپنے سب سے قریب ہمسائے کی اکلوتی بیٹی کو پسند کیا۔ یہ نوجوان لڑکی سولہ برس کی تھی اور حسن یا لیاقت یا کسی اور خاص امر کے لیے مشہور نہ تھی مگر اسمین ایک بہت بڑی صفت یہ تھی کہ وہ ایسے شخص کی لڑکی تھی جسکی جاگیر اُنکی جاگیر سے مِلی ہوئی تھی اور جس سے اُمید تھی کہ زمین کا ایک ٹکڑا بطریق جہیز دے نکلیگا اور اِس اراضی پر اُنکا مدت سے دانت تھا کہ مِلے تو اپنی جاگیر مین شامل کرین۔ نکاح کی نازک شرطین ایک بوڑھی عورت کے تعلق کی گئین جو اِن کامون مین برق تھی۔ اُسنے اپنے اِس کام مین اِسقدر کامیابی حاصل کی کہ چند ہی ہفتون مین ابتدائی انتظام ہو گیا اور شادی کا دِن بھی مقرر ہو گیا۔ اِس طرح سے آئیوون آئیوویچ نے اُسی آسانی کے ساتھ دُلھن بھی پائی

جس آسانی کے ساتھ اُسکو عہدہ سکرٹیری اعلی مِل گیا تھا۔

گو دولھا کو بیوی مِل گئی تھی اور اُسنے اپنی پسند سے شادی نہین کی تھی مگر ایک لمحے کے لیے بھی اُسکو یہ خیال نہین ہوتا تھا کہ بیوی سے اُسکو عشق ہے یا نہین تاہم اُسکے والدین نے جو بیوی اُسکے لیے تجویز کی تھی اُس سے اُسکو افسوس بھی کچھ نہ تھا۔ پیٹر ایاپٹروونا اُسکی بیوی اپنے چال چلن اور تعلیم سے ایسے شخص کی بیوی ہونے کے لیے ٹھیک موزون تھی جو آیون آئیونچ تھا۔ گھر مین وہ دائیون اور خواصون کی صحبت مین رہی تھی اور اُسنے جو کچھ سیکھا تھا گانؤن کے پادریون سے یا اپنی مان کی مصاحبون سے اور بس۔ اُسکی زندگی کا پہلا ماجرا یہ تھا کہ اُسکی شادی کے لیے تیاریان کی گئین۔ اِسکے بعد اپنی تمام زندگی مین وہ اِس خوشی کو یاد کرتی تھی جو اُسکو اپنے بیاہ کے جوڑے کی خریداری سے حاصل ہوئی تھی۔ بیاہ کے لیے جو اشیا خریدی گئی تھین اُسکی پوری فہرست اُسکو یاد تھی۔ بعد شادی کے اُسکی زندگی کے پہلے چند سال بہت خوشی سے نہین گذرے کیونکہ اُسکی خوشدامن اُسکے ساتھ اس طرح پر پیش آتی تھی جیسے کوئی ایسے شریر بچے کے ساتھ پیش آتا ہے جسکو اکثر تنبیہ کی ضرورت ہوتی ہے۔ مگر وہ اِس ادب آموزی کو اِس صبر سے برداشت کرتی تھی کہ باید وشاید۔ رفتہ رفتہ وہ خود اہلخانہ بن گئی۔ اور خانہ داری کے امور مین سیاہ وسفید کرنے کا اُسکو اختیار ہوگیا۔ اُسوقت سے وہ مستعدی کے ساتھ زندگی بسر کرتی تھی بس اور کوئی ضروری بات نہین واقع ہوئی۔ اُسمین اور اُسکے شوہر مین باہم اُسقدر عشق ہوگیا جسکی عقلاً ویسے طبائع مین جو بلغمی ہون شادی کے تیس برس کے بعد امید ہوسکتی ہے۔ وہ اپنے شوہر کے کھانے پینے اور خدمت کرنے مین مصروف رہتی تھی۔ اُسکے شوہر کو لکھنے پڑھنے کے کامون سے کوئی سروکار نہ تھا۔ اور وہ حتی الوسع ہر طرح اُسکے آرام کی فکر رکھتی تھی۔ اُسکا میان کہا کرتا تھا کہ ہماری بیوی کی اِس خدمتگزاری اور خبرداری نے تو ہم کو بالکل مجہول ہی کر دیا۔ شکار اور صید افگنی کا جو اُسکو شوق تھا وہ بھی جاتا رہا۔ پڑوسیون کی ملاقات کا خیال رفتہ رفتہ کم ہوتا گیا۔ اور سال بسال وہ اپنا وقت زیادہ تر اپنی آرام دینے والی آرام کرسی پر صرف کرنے لگا۔

اُن لائق میان بیویون کی روزمرّہ کی زندگی ہر روز یکسان گذرتی تھی صرف فرحناک فصلون مین البتہ تبدّل ہوتا تھا۔ گرمی کے دنون مین آئیون سات بجے کے قریب اُٹھتا تھا اور اپنے خدمتگار خاص کی مدد سے سادے کپڑے پہنتا تھا۔ میلا چغہ ہوتا تھا جسمین بیشمار دھبے تھے۔ کوئی خاص کام تو کرتا نہین لہذا وہ کھُلی ہوئی کھڑکی کے پاس بیٹھتا تھا۔ اور صحن خانہ کی طرف دیکھا کرتا تھا۔ جب نوکر گذرتے تھے تو اُنکو روک کر اُنسے سوال کرتا تھا اور واقعات کے مطابق اُنکو حکم دیتا تھا یا سزا۔ نو بجے کے قریب وہ چاء کا حکم دیتا تھا۔ اور کھانے کے کمرے مین جاتا تھا جو ایک لمبا اور تنگ کمرہ ہوتا ہے۔ اُسمین خالی چوبی صحن ہوتا ہے اور بجز ایک میز اور کرسیون کے اور کچھ اسباب نہین اور کُل چیزین کم و بیش پھٹی ٹوٹی حالت مین یہان وہ اپنی بیوی کو دیکھتا تھا کہ چاء کا ظرف اپنے سامنے لیے بیٹھی ہے۔ چند منٹ مین چھوٹے چھوٹے بچّے آتے تھے اور اپنے والد کا ہاتھ چوم کر میز کے اردگرد بیٹھتے تھے۔ چونکہ صبح کے کھانے مین صرف بسکٹ اور چاء ہوتی ہے لہذا اِسمین عرصہ نہین لگتا تھا اور سب اپنے اپنے کام کے لیے چلے جاتے تھے۔ رئیس خاندان یعنی اُئیون جن دِن کا کام اِس طرح پر شروع کرتا کہ کھُلی ہوئی کھڑکی کے پاس بیٹھ کر اپنا ترکی پائپ اُس لونڈی سے بھرواتا اور روشن کراتا جسکا خاص کام یہی ہوتا ہے کہ اپنے آقا کے پائپ کو درست رکھے۔ جب وہ دو تین پائپ پی چکتا اور چُپ چاپ اُتنے عرصے تک غور کیا کرتا تو وہ اصطبل اور کھیتون کے ملاحظے کے لیے باہر نکلتا۔ مگر عموماً قبل اِسکے کہ وہ صحن کے پار ہو اُسکو معلوم ہوتا کہ گرمی برداشت نہو سکیگی تو پھر کھُلی ہوئی کھڑکی کی راہ سے اپنی جگہ پر واپس آجاتا۔ یہان وہ آرام سے بیٹھتا جب تک آفتاب اِسقدر ہٹ جاتا کہ گھر کے عقب مین جو برآمدہ ہوتا ہے وہ بالکل سائے مین آجاتا۔ پھر وہ اپنی آرام کرسی وہان اُٹھا لے جاتا۔ اور کھانے کے وقت تک وہان بیٹھا رہتا۔

میریا پٹرُوونا وقت صبح کو زیادہ مستعدی سے صرف کرتی۔ جیسے ہی صبح کے کھانے کی میز صاف کیجاتی ویسے ہی وہ باورچیخانے جاتی۔ اور کھانے کی اشیا لیتی۔ اور باورچی کو ضروری مصالح دیتی۔ اور مفصل ہدایتین کرتی کہ کھانا کیونکر تیار کیا جاے۔

صص ۳۲

بقیہ صبح وہ اور اور امور خانہ داری مین صرف کرتی۔

ایک بجے کے قریب کھانے کی اطلاع دی جاتی۔ یہ سُنکر اُنہون ایک چھوٹا سا گلاس تیز شراب کا اُڑاتا کہ بھوک خوب کھل جائے صبح کا کھانا افراط سے ہوتا۔ اور عمدہ قسم کا۔ مگر گنگر مُتّا اور پیاز اور چربی کھانے مین بہت زیادہ ہوتی لیکن اُن کُل چیزون کی تیاری مین عام اُصول پخت پر حفظان صحت کا ذرا بھی خیال نہین رکھا جاتا۔ بہت سی قسم کے کھانے ایسے دیر ہضم ہین جنسے اِنگلستان کا ضعیف المعدہ آدمی واقعی ہیبت زدہ ہو جائے۔ مگر روسیون کے معدے پر اُنسے کوئی خراب اثر نہین ہوتا کیونکہ اُنکا معدہ قوی ہے۔ اور وجہ اِسکی یہ ہے کہ ایک تو ہمیشہ دیہات کی ہوا کھایا کرتے ہین۔ دوسرے کوئی جوشِ طبیعت ایسا نہین ہوتا جس سے سُستی پیدا ہو تیسرے دماغ پر زور نہین پڑتا۔ اِدھر کھانے سے فراغت پائی اور اُدھر گھر مین سوتا پڑ گیا۔ سب کے سب آرام کرتے ہین۔ بچے باغ مین جاتے ہین اور اور لوگ اُونگھنے لگتے ہین۔ کیونکہ یہ طبیعی بات ہے کہ جب گرمی کے دِنون مین بھاری غذا کھائی جائیگی تو سُستی ضرور پیدا ہوگی۔ اُنہون اپنے کمرے مین چلا جاتا اُسکا حقہ بردار اِس کمرے مین سے پہلے ہی بڑی ہوشیاری سے مکھیان نکال رکھتا۔ بیریا ٹیزدونا کمرے مین ایک آرام کُرسی پر اُونگھتی اور چہرے پر ایک دستی رومال رکھ لیتی۔ نوکر باہر کے گوشون مین پڑے خراٹے لیتے۔ یا اوپر کے کمرے یا گھانس کے چھپر مین۔ گھر کا کُتا صحن کے کسی سایہ دار مقام پر ٹانگین پھیلا کے سوتا۔

تقریباً دو گھنٹے کے بعد رفتہ رفتہ جاگنے لگتے۔ دروازون کی کھڑکھڑاہٹ شروع ہوتی۔ سب نوکرون کے نام غل مچا مچا کر پکارے جاتے اور صحن مین پانوون کی چاپ سُنائی دیتی۔ ایک ملازم فوراً باورچیخانے سے نکلتا۔ اور بڑا بھاری سماور کھولتا ہوا لاتا۔ اب سب چاے پینے جمع ہوتے۔ رُوس مین مثل اور مقامون کے بھاری غذا کے بعد سونے سے تشنگی پیدا ہوتی ہے۔ پس چاے وغیرہ اشیاے شرب بہت ہی اچھی معلوم ہوتی ہین۔ بعد ازان کچھ اور اغذیہ لطیف چُنی جاتی ہین۔ مثلاً فواکہ اور جنگلی بیر یا شہد کے ساتھ ککڑی یا اسی قسم کی اور کوئی شے۔ اور اُسکے بعد پھر سب علیحدہ علیحدہ ہو جاتے۔ اُنہون کھیتون مین

اپنی نہایت ہی سُبک گاڑی پر جسمین ایک ہی تختہ سے دو جوڑیان پہیون کی لِی ہوئی ہوتی ہین سیر کرنا۔ تختے پر کو جسمین بیٹھتا۔ میر یا پیٹرو وُنا کی ملاقات کو پادری صاحب کی بیوی جو انتہا کی خوش مذاق عورت ہین آتین۔ اِس مقام مین فحش کی کثرت نہین ہے اگر تھوڑا سا ہے بھی تو اُسکی اُنکو ٹوہ رہتی ہے اور جس کسی سے ملاقات ہوتی ہے اُس سے صاف صاف بیان کر دیتی ہین۔

شام کو اکثر یہ ہوتا ہے کہ صحن مین کسانون کی چھوٹی سی جماعت مالک مکان سے ملنے کو آتی ہے۔ مالک خانہ دروازے پر جاتا ہے اور اکثر اُسکو معلوم ہوتا ہے کہ وہ کسی رعایت کے خواستگار ہین۔ وہ سوال کرتا ہے کہ کیون لڑکو تمھین کیا چاہیے۔ اِسکے جواب مین وہ اُلجھے ہوئے اور پریشان طرز سے اپنے قصّے بیان کرتے ہین۔ اور کبھی کئی آدمی ایک ہی وقت مین بولنے لگتے ہین۔ اور قبل اِسکے کہ وہ صاف صاف سمجھ سکے کہ اُنکی خواہش کیا ہے اُسکو سوال کرنا اور مکرر پوچھنا پڑتا ہے۔ اگر وہ اُنسے کہتا ہے کہ تمھاری یہ درخواست ہم منظور نہین کر سکتے تو غالباً اول بار وہ اِس انکار کو منظور نہ کرینگے اور منت و سماجت اُس سے درخواست کرینگے کہ جو راے آپ نے قائم کی ہے اُسپر پھر غور کیجیے۔ کسیقدر آگے بڑھکر اور پشت ادب خم کرکے اُس مجمع مین سے ایک شخص کسیقدر بادب اور کسیقدر بے تکلفی کے طرز سے محبت کے لہجے مین کہتا ہے (اے چھوٹے ابا۔ آئیون آئیونچ ہمپر رحم کرو۔ تم ہمارے باپ ہو۔ اور ہم تمھارے لڑکے) آئیون نیکدلی کے ساتھ سُنتا رہتا ہے۔ اور پھر کہتا ہے کہ ہم تمھاری خواہش نہین پوری کر سکتے۔ مگر اُنکو ابھی تک امید ہے کہ التجا سے اُنکی آرزو پوری ہو سکتی ہے لہذا منت و سماجت کیے جاتے ہین یہان تک کہ آئیون کی عنان صبر ہاتھ سے جاتی رہتی ہے۔ اور اُنسے بزرگانہ لب و لہجہ مین کہتا ہے (چلو بس بس۔ تم سب کوڑھ مغز ہو۔ بک بک سے کیا فائدہ۔ یہ بات نہین ہو سکتی) یہ الفاظ کہکر وہ گھر مین چلا جاتا ہے تاکہ اور زیادہ بات نہ بڑھے اور گفتگو کا اختتام یہین پر ہو جاے۔

شام کی ملاقات کا ایک حصہ روزمرہ کارندے کی ملاقات مین صرف ہوتا ہے

اور بڑی طوالت کے ساتھ اِس امر پر بحث کیجاتی ہے کہ آج کون کام ہوا اور کل کیا ہوگا اور اِس امر پر بڑی دیر تک غور ہوتا ہے کہ آئندہ چند دنون مین آب وہوا کیسی ہوگی۔ اور اِس امر کی نسبت آب وہوا کی جنتری ہمیشہ غور سے مطالعہ کیجاتی ہے گو تجربے سے ظاہر بھی ہوگیا ہو کہ اِن پیشین گوئیون پر بہت بھروسا نہ کرنا چاہیے۔ یہ گفتگو تب تک رہتی ہے جب تک شام کے کھانے کی اطلاع دی جاتی ہے۔ یہ کھانا مختصر ہوتا ہے اِسکے بعد سب کے سب فوراً آرام کے لیے جاتے ہین۔

اِسی طرح آئیون کے گھر مین ہفتے اور مہینے گذر جاتے ہین۔ اور معمولی باتون مین شاذ ونادر ہی کوئی تجاوز ہوتا ہے۔ آب وہوا کے لیے البتہ کچھ یون ہی سے تبدل کی ضرورت ہوتی ہے۔ سردی مین دروازے اور کھڑکیان بند رکھی جاتی ہین۔ اور بارش شدید مین جو لوگ کیچڑ مین پھنسنا نہین چاہتے وہ گھر یا باغ ہی مین رہتے ہین۔ جاڑے کی بڑی بڑی راتون مین گھر کے سب لوگ بیٹھنے کے کمرے مین جمع ہوتے ہین۔ اور جس عمدہ طرز سے جس سے ممکن ہوتا ہے وقت کاٹتا ہے۔ آئیون اپنا لمبا سا پائپ پیتا ہے یا کچھ سوچتا رہتا ہے۔ یا کوئی لڑکا اُسکو ارگن باجا سناتا ہے۔ میریا پٹروونا جراب بنتی ہے۔ بوڑھی چچی جو اکثر موسم سرما مین اُنکے ساتھ رہتی ہے۔ کوئی کھیل کھیلتی ہے۔ اِسکی مطبوعہ پیشین گوئیان یہ ہین کہ کوئی اجنبی آدمی آئیگا۔ کوئی شادی ہوگی۔ اور وہ اس اجنبی کی نسبت یہ بتا سکتی ہے کہ مرد ہوگا یا عورت۔ اور دولھا کے بالون کی رنگت کیسی ہوگی۔ بس اور زیادہ پیشین گوئی نہین کر سکتی۔ اگر نوعمر لڑکیان کچھ اور پوچھتی ہین تو وہ صاف صاف جواب نہ دے سکے۔

بیٹھنے کے کمرے مین کتابین اور اخبارات شاذ ہی دیکھے جاتے ہین۔ مگر جو لوگ پڑھنا چاہتے ہین اُنکے لیے کتابون کا ایک کمرہ علیحدہ ہوتا ہے جسمین مختلف اقسام علم و ادب کی کتابین ہوتی ہین اور اِس سے خاندان کی کئی گذشتہ نسلون تک کے مذاق علمی کا حال کسیقدر معلوم ہو جاتا ہے۔ سب سے پرانی کتابین آئیون کے دادا نے خریدی تھین۔ اور خاندان مین یہ بات مشہور تھی کہ کیتھرائن ملکہ کو اس شخص پر بڑا اعتقاد تھا۔ گو حال کے مورخون نے اُسکا بالکل ذکر ہی نہین کیا مگر ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ علم و

فضل مین اُسکو کسیقدر عبور تھا۔ اُسنے اپنی تصویر ملک غیر کے کسی مصور سے رنگوائی تھی جو بڑا اُستاد تھا۔ وہ بیٹھنے کے کمرے مین ابتک لٹکی ہے۔ اور اُسنے سیور ز کے بنے ہوئے لاجواب ظروف کے کئی عدد خریدے تھے جنمین سے ایک عدد ایک الماری کے خانے کے ایک گوشے مین رکھا ہوا ہے۔ اِن ظروف مین اور گھر کے بھدّے بنے ہوئے اسباب اور کمرے کی سیلی کُھلی قطع مین زمین و آسمان کا فرق ہے۔

اِسکا نام ان کتابون پر لکھا ہوا تھا۔ (۱) سُمورُوکُوف کی کُتب ٹریجڈیز جن مین سخت سخت مصائب کا ذکر ہے۔ یہ مصنف اپنے کو رُوس کا والٹیر تصور کرتا تھا۔ (۲) وان ڈسن کے دلچسپ مذاق کے رسالے جن مین بعض ابتک تھیئٹرون مین جاری ہین (۳) فری میسنری کے راز سربستہ کی نسبت دو تین کتابین ہین۔ (۴) رچارڈسن کی کتاب کا روسی زبان مین ترجمہ (۵) سر چارلس گرینڈسن۔ کلیرسا ہارلو۔ رُوسوکا نُووِل۔ یہ روسی زبان کی کتابین ہین۔ والٹیر کے دو تین رسالے۔ حال مین جو کتابین جمع کی گئی تھین اُنمین رڈکلف کا ترجمہ تھا اور ترجمہ قصص مصنفہ اسکاٹ۔ علم ادب کا مذاق اِس خاندان مین بالکل نہ تھا کیونکہ علم ادب کی کتابون مین فقط قِصص کرِلاف۔ زراعت کی نسبت ایک رسالہ۔ خانہ داری کی نسبت رسالہ ادویہ اور بہت سی جنتریان تھین۔ مگر بعض علامتون سے ظاہر ہوتا تھا کہ علم ادب کی ازسرنو ترقی ہونے والی ہے کیونکہ کتب مصنفہ پُشکن اور کرمانشوف اور گوگل اور چند کُتب اُن مصنفون کی تھین جو بقید حیات موجود تھے۔

جاڑے کے دِنون مین جب پڑوسی ملاقات کے لیے آتے ہین اور اُسکے عوض مین لوگ اُنکے ہان مِلنے کو جاتے ہین یا صوبے کے صدر مقام مین چند روز کے لیے چلے جاتے ہین تو بعض اوقات روزمرہ کی باتون مین ذرا تبدل واقع ہوتا ہے۔ اگر صدر مقام مین گئے تو مسِیز یا پُمرُوونا قریب قریب کُل اپنا وقت دُکانون مین خریداری مین صرف کرتی ہے اور مختلف اشیا کا ایک بڑا ذخیرہ گھر مین لاتی ہے۔ خاندان کے لوگ جمع ہو کر اُن اشیا کا معاینہ کرتے ہین اور یہ ایک ماجرائے عظیم خانہ داری کا سمجھا جاتا ہے جسکے مقابل مین بساطیون اور مذہبی کتابین بیچنے والون کا کبھی کبھی آنا ہیچ ہو جاتا ہے۔ بڑے دِن

اور ایسٹر کی تقریب مین دعوتین ہوتی ہین۔ اور کبھی کبھی بُری بُری باتین واقع ہوتی ہین۔ مثلاً برف باری کی کثرت ہو۔ اور اِس سبب سے لازم آئے کہ باورچیخانے اور اصطبل تک سڑکین بنائی جائین یا باہر کے صحن مین بھیڑیے رات کو چلے آئین اور اُنسے اور گھر کے کُتّون سے لڑائی ہونے لگے یا یہ خبر آئے کہ پڑوس کے ایک موضع مین ایک کِسان جو شراب پی رہا تھا سڑک پر برف مین اینٹھا مرا پڑا ملا۔

کُل امور پر نظر ڈال کر کہا جا سکتا ہے کہ اِن خاندانون مین بڑی تنہائی کی زندگی بسر کیجاتی ہے۔ مگر باہر کی دنیاے عظیم سے بھی اُنکو ایک رشتۂ تعلقات ہے۔ وہ یہ کہ دو لڑکے فوج مین افسر ہین اور یہ دونون اکثر اپنی مان اور بہنون کو گھر خط بھیجتے ہین مِسِز یا کا کُل ذخیرۂ ہمدردی اِنھین دونون کے ساتھ صَرف ہوتا ہے۔ جو کوئی اُسکی سُنے تو وہ اُس سے گھنٹون اُنکی نسبت گفتگو کرتی ہے۔ اور اُنکی زندگی کے ہر ایک خفیف خفیف واقعات اُسنے صدہا بار پادری صاحب کی بیوی سے بیان کیے تھے۔ گو اُنکے سبب سے اُسکو کبھی کوئی بڑی فکر نہین ہوتی تاہم اُسکو ہمیشہ یہ خوف رہتا کہ مبادا اُنپر کوئی مصیبت پڑ جائے سب سے زیادہ اُسکو یہ خوف تھا کہ ایسا نہو کہی لڑائی پر بھیجدیے جائین یا ٹھیٹر کی عورتون کے عاشق ہو جائین۔ اِسکی زندگی کی دو بڑی خوف دِلانے والی چیزین جنگ اور ٹھیٹر کی عورتین ہین۔ اور جب کبھی کوئی خواب مُوحش دیکھتی ہے تو پادری سے کہتی ہے کہ میرے بیٹون کی حفاظت کے لیے جو غیر حاضر ہین ایک قربانی کرو۔ بعض اوقات وہ جرأت کرکے اپنے شوہر سے اپنی تشویش بیان کرتی ہے۔ اور اُس سے سفارش کرتی ہے کہ اُنکو خط لکھے۔ مگر وہ خط لکھنے کو بڑا سخت کام خیال کرتا ہے اور ہمیشہ ٹال دیتا ہے کہ اچھا اِس بارے مین ہم غور کرینگے۔

جنگ قِرِمیہ کے وقت گو یہ دونون لڑکے تب تک فوج مین نہ تھے تاہم آئیون اپنے معمولی خواب گران سے نصف بیدار ہو کر اکثر چھوٹی چھوٹی سرکاری رپورٹین جو طبع ہوتی تھین اُنکو پڑھتا تھا۔ اُسکو کسیقدر حیرت ہوتی تھی کہ فتوحات عظیم کی خبر نہین آتی اور فوج قسطنطنیہ پر کیون فوراً بڑھ نہین جاتی۔ اِن امور کے اسباب پر وہ کبھی غور نہین کرتا تھا۔ اِسکے بعض پڑوسیون نے اُس سے کہا کہ فوج کا انتظام بدل دیا گیا ہے۔ اور نکولس کا

کل طرز تمدن بدرجۂ غایت بیکار ثابت ہوا۔گو یہ سب بالکل صحیح ہی ثابت ہو مگر وہ فوجی
اور پولٹیکل امور نہین سمجھتا تھا۔اُسکو اسمین شک نہ تھا کہ آخر کو سب امور ٹھیک ہو جائینگے۔
اور اُسنے پھر اخبارات کا مطالعہ چھوڑ دیا مگر چند ہی روز مین اُسکو سخت استعجاب ہوا
جب اُسنے جنگ کی خالی خولی خبرون سے زیادہ گھبرانے والی خبرین سنین یعنی لوگون نے
مسئلۂ دہاقین کی نسبت بحث کرنا شروع کی اور علانیہ طور پہ کہنے لگے کہ غلامان خانہ زاد جلد
آزاد ہو جانے چاہیین۔زندگی بھر مین صرف ایک بار اُسنے اِسکے بارے مین پوچھا۔
جب اُسنے دیکھا کہ اُسکے پڑوسیون مین سے ایک شخص جو معزز اور فہمیدہ آدمی اور بڑا
صاحب ادب تھا اس طرز پر گفتگو کرتا ہے تو وہ اُسکو علحدہ لے گیا اور دریافت کیا کہ
اس سب جھگڑے کے کیا معنی ہین۔پڑوسی نے بیان کیا کہ پُرانے طرز انتظامی سے
ثابت ہو گیا کہ اُس سے دِوالا نکلنے والا ہے اور اب وہ چل نہین سکتا۔اور نیا انتظام
شروع ہونے والا ہے اور ہر شے مین اصلاح ہونے والی ہے۔اور شہنشاہ نے
اپنے دوستون سے جو خفیہ عہدنامہ کیا ہے اُسکے ایک فقرے کے مطابق شہنشاہ
اُصول خاص کی رو سے طرز تمدن کی تنظیم و تنسیق کرنے والے ہین۔آئیون تھوڑی
دیر کے لیے چُپ چاپ سُنا کیا اور اُسکے بعد بے صبری کی علامت ظاہر کرکے اپنے
پڑوسی کی بات کاٹی اور کہا کہ بس اب زیادہ مسخراپن اور بیوقوفی کی باتین نہ کرو مجھسے متانت
کے ساتھ مطلب بیان کرو۔

جب پڑوسی نے قسم کھائی کہ مین سنجیدہ بیانی سے کہتا ہون تو اُسکے دوست نے
بڑی ہمدردی کے ساتھ اُسپر نظر ڈالی اور کہا تو یہ کہو کہ تمھارا دماغ بھی ٹھیک نہین رہا۔

پڑوسی کے بیان سے جسکو اُسکے کاہل اور سنجیدہ طبع دوست نے چند ساعت
کے لیے مجنون قرار دیا تھا اُس زمانے کے بہت سے امراے رُوس کی دماغی اور دلی حالت
صاف ظاہر ہوتی تھی مگر یہ بات بالکل بے اصل نہ تھی کہ عہدنامۂ پیرس مین جو ایک خفیہ فقرہ
درج تھا محض فرضی تھا۔مگر یہ بالکل صحیح امر تھا کہ ملک مین عنقریب بڑی بھاری رفاہ کی
کارروائیان ہونے والی ہین جنمین مسئلہ آزادی غلامان خانہ زاد سب سے خاص بحث تھی

ص ۲۳۹

گو آئیون بڑا شکّی آدمی تھا تاہم اسکا وہ بھی قائل تھا شہنشاہ نے صوبہ ماسکو کے امراے
عظام کو حسب ضابطہ اعلان کر دیا کہ حالت موجودہ ہمیشہ کے لیے جاری نہین رہ سکتی
اور مالکان ارضی کو تاکید کی کہ وہ غور کرین کہ غلامان خانہ زاد کی حالت کن وسائل سے
ترقی کر سکتی ہے۔ تدابیر محدود تیار کرنے کے لیے صوبون کی کمیٹیان مقرر کی گئی تھین۔ اور
رفتہ رفتہ یہ ظاہر ہو گیا کہ غلامان خانہ زاد کو واقعی عنقریب آزادی حاصل ہونے والی ہے

آئیون کو کسیقدر خوف پیدا ہو گیا کہ اب آئندہ غلامان خانہ زاد پر میری حکومت
نہ رہیگی۔ گو وہ کبھی ظالم اور سخت محنت لینے والا آقا نہ تھا تاہم جب کبھی ضروری سمجھتا تھا
ڈنڈے سے کام لیتا تھا۔ اور اسکا عقیدہ تھا کہ درختون کی شاخون کی قمچیان روسی زراعت
کی ترقی کے لیے ازبس ضروری ہین۔ کچھ دیر اسکو اس خیال سے تسلی ہوئی کہ دہاقین پرند
نہین ہین اور جا ہے جس حالت مین ہون انکو کھانے اور کپڑے کی ضرورت ہوگی لہذا
کھیتون مین محنت کرنے کے لیے وہ مستعد رہینگے۔ مگر جب اسکو معلوم ہوا کہ تعلقے کا ایک بڑا
حصہ خاص انکے لیے علیحدہ رہیگا تو اسکو مایوسی ہو گئی۔ اور اسکو بڑا خوف ہوا کہ وہ ضرور
بالضرور برباد ہو جائیگا۔

یہ خراب پیشین گوئیان کسی طرح پوری نہین ہوئین۔ اسکے غلامان خانہ زاد آزاد
کر دیے گئے۔ اور انکو قریب قریب نصف تعلقہ ملا۔ مگر جو زمین انکو ملی اسمین سے وہ اسکو ایک
سالانہ رقم دیتے ہین اور ہمیشہ مستعدی کے ساتھ وہ اسکے کھیتون کو تھوڑے ہی معاوضہ پر
جوتتے بوتے ہین۔ سالانہ خرچ اب بدرجہا زیادہ ہو گیا ہے مگر غلے کی قیمت بڑھ گئی ہے
اور اس سے زائد سالانہ اخراجات کا بخوبی تمام معاوضہ ہو جاتا ہے تعلقے کا انتظام حقوق
آبائی کے انتظام کی طرح اب کم ہوتا ہے پیشتر جو امور عادت پر چھوڑ دیے جاتے تھے اور باہمی
سمجھوتے پر وہ اب زیادہ تر تحریری اقرارنامون کے ذریعے سے بالکل تجارتی اصول پر
انجام پاتے ہین۔ پیشتر سے کہین زیادہ روپیہ صرف کیا جاتا ہے۔ اور پیشتر سے کہین زیادہ
وصول ہوتا ہے۔ آقا کے ہاتھ مین بہت کم اختیارات رہ گئے ہین اور اسکی ذمہ داریان
بھی اسی کے مطابق کم ہو گئی ہین۔ مگر باوصف ان سب تبدلات کے آئیون کو اس امر کے

فیصلہ کرنے مین کہ اب وہ پہلے سے زیادہ امیر ہے یا غریب- بڑی دقت پڑی- اب اُسکے
پاس گھوڑے اور نوکر پیشتر سے کم ہین لیکن اب بھی اُسکے پاس اُسکی ضرورت سے
زیادہ گھوڑے ہین اور اُسکے طرز معاشرت مین کوئی ایسا فرق نہین ہوا جو محسوس ہو سکے
مسیز یا ٹیرڈونا کو شکایت تھی کہ اُسکو اب انڈے مرغی اور کسانون کا بنا ہوا کپڑا نہین ملتا- اور
ہر شئے پیشتر کی نسبت سہ چند زیادہ ہے مگر بوجوہ چند در چند رکابدار خانہ اب بھی پُر ہے اور
سابق کی طرح اب بھی گھر مین افراط کی عملداری ہے-

بقیہ

آئیون مین کسی قسم کی بے نظیر صفتین نہ تھین- یہ امر غیر ممکن ہے کہ کوئی شخص ناول
لکھے اور اُسکو ہیرو قرار دے سکے اگرچہ اُسکا لڑکا ہی اُسکی سوانح عمری لکھے- قوی الجثہ
عیسائی بوجوہ اُس سے نفرت کر سکتے تھے اور مستعد اور پھرتیلے آدمی اُسکی سستی اور مردہ دلی پر
انصافاً نفرین کر سکتے تھے مگر اِسکے برعکس اُسکے چال چلن مین کوئی خراب بات نہ تھی-
وہ سوسائٹی کا ایک معزز ممبر ہے گو مشہور نہو مگر جب اُسکے ہمسایون سے اُسکا مقابلہ کیا جاتا تھا
جو اُسی کی سی حالت مین بڑھے تھے تب وہ بہت لائق آدمی معلوم ہوتا تھا-

مثلاً اُسکے بھائی ڈمٹری کو لیجیے جو تھوڑی ہی دور پر رہتا ہے- ڈمٹری کو مثل
اُسکے بھائی آئیون کے قدرت نے زیادہ عرصے تک دماغی محنت کرنے سے انتہا کا متنفر
کیا تھا- مگر چونکہ عمدہ طبیعت کا آدمی تھا اُسکو جنگ کے امتحان سے خوف نہ تھا اور خاصکر
جب کہ کرنل اُسکا مربی ہو پس وہ فوج مین داخل ہوا- اُسکی رجمنٹ مین اُسکے سے کئی
خوش مذاق نوجوان افسر تھے جو ہمیشہ تیار رہتے تھے کہ بارکون کی زندگی کی یکسان حالت کو
کسیقدر شور وغل اور اوباشی اور شرابخواری سے بدل دیتے تھے- اور اِس قسم کے آدمیون
مین وہ بآسانی نام پیدا کر لیتا ہے کہ بہت ہی اچھا آدمی ہے- شرابخواری مین وہ اُن سب مین
فوق لیجاتا- اور کل کھیلون مین وہ سب سے بڑھکر تھا- اِس ذریعے سے وہ اپنے خواجگان
تاش مین ہر دل عزیز ہو گیا اور کچھ دن تک ہر طرح خیریت رہی کرنل نے اپنی جوانی مین خوب خوب
دل کھول کر گلچھرے اُڑائے اور اُسکا میلان طبع یہی تھا کہ جہان تک ممکن ہو سکے اپنے ماتحتون
کے جرائم شرابخواری و بدمستی سے چشم پوشی کرے- مگر بہت برس نہین گذرنے پائے تھے کہ

رجمنٹ نے دفعۃً چال چلن بدل دیا۔ صدر مقام مین کچھ افواہین اُڑگئی تھین۔ اور شہنشاہ نکولس نے ایک جرمن الاصل کو جو بڑا متعصب اور ب فوجی کا سکھانے والا آدمی تھا کرنل مقرر کیا جسکی خواہش یہ تھی کہ رجمنٹ اُن آلون کے مثل کام دے جو نہایت صحت کے ساتھ کام دیتے ہین۔ یہ تبدل ڈمیٹری کے مذاق اور عادات کے بالکل خلاف تھا۔ نئے کرنل کی ماتحتی اور روک ٹوک سے اُسکو جوش پیدا ہوا۔ اور جیسے ہی درجہ لفٹننٹ حاصل کیا ویسے ہی نوکری سے کنارہ کش ہوا تاکہ دیہات مین زندگی بسر کرنے کی آزادی کے لطف حاصل کرے۔ اِسکے تھوڑے ہی دن بعد اُسکے باپ نے قضا کی لہٰذا وہ ایک تعلقے اور دو سو غلامان خانہ زاد کا مالک ہو گیا۔ اپنے بڑے بھائی کی طرح اُسنے یہ نہین کیا کہ شادی کرکے اپنے کو زنانہ بنا دے مگر اُسنے اُس سے بھی بدتر کیا۔ اپنی چھوٹی سی خودمختار بادشاہت مین (بادشاہت کا لفظ اِسلیے استعمال کیا کہ اگلے وقتون مین جو اچھے وقت تھے اور جو اب حال مین ختم ہوگئے۔ روسی تعلقہ عملاً ایسا ہی سمجھا جاتا تھا) جو وہ کُل کا مالک اور اُسکا کوئی روکنے والا نہ تھا اُسنے اپنے اُجڈپنے کے مذاق اور صید فگنی کے جوش اور اپنی اوباشی و بادہ خواری کے عشق کو پوری پوری آزادی دیدی بہت سے دیوانہ پن کی حرکات جو وہ کیا کرتا تھا عرصۂ دراز تک عوام مین نسلاً بعد نسلٍ یاد رہینگی مگر وہ اِس مقام پر بیان نہین کیجا سکتین۔

ڈمیٹری اب ادھیڑ ہے مگر اب تک اُسکی اوباشی اور آوارگی بدستور ہے۔ اُسکا مکان ایسا ہے جیسے ردی حالت کے اور بدنام بھنگیڑ خانے ہوا کرتے ہین۔ دالانون کی زمین کثیف۔ اسباب شکستہ اور پارہ پارہ۔ نوکر کاہل اور میلے کچیلے اور پھٹے کپڑے پہنے ہوئے۔ ہر قسم اور قد و قامت کے کتّے کمرون اور برآمدون مین گھومتے رہتے ہین صاحب خانہ جب سوتا نہین ہوتا تو ہمیشہ کم و بیش نشے کی حالت مین رہتا ہے۔ اُسکے مکان مین عموماً دو ایک مہمان ٹکے ہی رہتے ہین جو اُسی کے فش کے آدمی ہوتے ہین۔ رات دن شراب خواری اور گنجفہ بازی ہوا کرتی ہے۔ جب اُسکے دلی دوست اُسکے پاس نہین ہوتے تو وہ دو ایک چھوٹے چھوٹے مالکان ارضی کو بلواتا ہے جو قریب رہتے ہوتے ہین۔

یہ لوگ قانوناً امرازادے سمجھے جاتے ہین مگر اِسقدر مفلس کہ دہاقین ہین اور اُنہین غرق نہین معلوم ہوتا۔ جب معمولی آمدنی کا باب مسدود ہوجاتا ہے تو وہ کبھی کبھی اِس سختی کی تدبیر کو وسیلۂ آمدنی بناتا ہے کہ اپنے نوکرون کو حکم دیتا ہے کہ جو مسافر سب کے پہلے اِدھر سے گذرین اُنکو روک لو۔ چاہے جو ہون۔ اور جیسا موقع محل ہو ترغیب سے یا زبردستی اُنکو لے آؤ۔ مسافرون کو چاہے کیسی ہی عجلت ہو۔ یا اُنکو ایسی اُجڈ مہمان نوازی کے قبول کرنے سے جسکی اُنکو خواہش نہین ہے انتہا سے زیادہ نفرت ہو۔ مگر اُنکے کُل حیلے اور ردّ و بدل بیکار جائینگے اُنکی ٹارنٹس گاڑی کا ایک پہیا نکال لیا جائیگا۔ یا ساز کا کوئی بڑا ضروری حصہ چھپا دیا جائیگا۔ اور اگر دوسرے دِن صبح کو نکل بھاگنے مین وہ کامیاب ہون تو اُنکو اپنے تئین خوش قسمت سمجھنا چاہیے۔

جب خانہ زادون کی غلامی جائز تھی تو گھر کے غلامون کو اپنے سودائی مزاج اور تندخو آقاؤن کے ہاتھون بڑی سختیان اُٹھانی پڑتی تھین۔ اُنکو مغلظہ گالیان کھانی پڑتی تھین اور اکثر اوقات جسمانی سزا بھی دیجاتی تھی۔ اِس سے بھی بدتر یہ امر تھا کہ اُنکا آقا اُنکو ہمیشہ دھمکایا کرتا تھا کہ تُمھاری پیشانی مُنڈوا ڈالونگا یعنی تمکو رکرُوٹون مین بھرتی کرادونگا۔ اِس دھمکی کے مطابق اکثر کارروائی بھی ہوتی تھی۔ گو وہ مجرم غلام اور اُنکے اعزہ روتے چلاتے اور منت سماجت کرتے تھے مگر بے سود۔ تاہم تعجب کی بات یہ ہے کہ آزادی کے بعد اُنمین سے قریب قریب سب اُسی کے ساتھ بحیثیت غلامان آزاد رہے اور غالباً جب تک اُسکو کوئی قرضخواہ خارج نہ کرادیگا یا سکتے کی بیماری سے نہ مرجائیگا تب تک وہ اُسی کے پاس رہینگے۔ یہ کہنا مشکل ہے کہ ایسی حالت مین اُنپر کیا گذریگی کیونکہ اُنکی عادتین ایسی ہوگئی ہین کہ اور کِسی طرز معاشرت کے وہ بالکُل قابل ہی نہین رہے۔

مگر انصاف شرط ہے۔ روسی مالکان ارضی کی تعریف مین مجھے یہ ضرور کہنا چاہیے کہ ڈمٹری جس طبقے کا آدمی ہے اُس طبقے کے لوگ اب بہت ہی کم ہین اور اُسکی تعداد بھی روز بروز گھٹتی جاتی ہے۔ وہ تو غلامی اور سُوشل جوش اور سُوسائٹی کی ایسی حالت کا ضروری سبب تھا جسمین قانونی اور اخلاقی روک ٹوک اور پاس عزت کے لیے مستعدی کو

ص ۲۲

کام مین لانے کی ترغیب ذرا بھی نہ تھی۔

ضلع کے اور مالکان اراضی مین ایک بہت مشہور آدمی نکولئی پٹروِوِچ تھا۔ یہ ایک پُرانے فوجی آدمی تھے اور اِنکا درجہ جنرل کا تھا۔ آئیون کی طرح یہ بھی پُرانے فیشن کے تھے مگر یہ دونون یکسان نہین بلکہ مختلف مزاج کے آدمی تھے۔ اُنکی زندگی اور چال چلن کا فرق اُنکے چہرے ہی سے ظاہر ہوتا تھا۔ آئیون کی نسبت تو یہ ہمکو معلوم ہی ہے کہ وہ لحیم و شحیم تھا اور اُسکی کُل حرکات سے بھدّاپن برستا تھا اور اُسکو عشق تھا کہ اپنی آرام کُرسی مین پڑا رہے یا ڈھیلا ڈھالا جُبّہ پہنے ہوئے مکان مین اِدھر اُدھر گھومے۔ اِسکے برعکس جنرل مذکور دُبلا اور پُھرتیلا اور ہڈّی کا چوڑا ہے۔ اور ایک فوجی وردی پہننے کا عادی ہے جسکے بوتام پاس پاس لگے ہوتے ہین اور چہرے سے ہمیشہ سخت مزاجی برستی ہے۔ اور اُسکی خاردار موچھ نے جو جوتے کے بُرش سے مشابہت رکھتی ہے اُسکی ترش روئی کو اور بھی بدرجہا بڑھا دیا۔ کمرے مین اوپر نیچے چلنے اور رنج کی جانب گھورنے مین لوگ بادی النظر مین سمجھتے کہ یہ کسی مسئلہ ادق پر غور کر رہا ہے۔ مگر جو لوگ اُسکو بخوبی جانتے ہین اُنکو معلوم ہے کہ یہ ایک مغالطہ بصر ہے۔ وہ غور و تعمق کا ل اور دماغی قوت کے کام مین لانے سے بالکل ناواقف محض ہے۔ گو وہ نہایت درشتی اور سختی کے ساتھ چین بجبین ہوتا ہے مگر اُسکو کسی طرح خِلقی تندمزاج نہین کہہ سکتے۔ اگر اُسنے اپنی کُل زندگی دیہات مین بسر کی ہوتی تو وہ غالباً ویسا ہی نیک دل اور بلغمی ہوتا جیسا آئیون ہے مگر اُس آرام طلب آدمی کے برعکس اُسکو خود بڑا شوق تھا کہ فوجی نوکری مین ترقی کرے۔ مزاج کی سختی اور چال چلن مین اُسنے وہ بات حاصل کی تھی جسکو شہنشاہ نکولس فوجی افسر کے لیے ضروری سمجھتے تھے جس طرز کو اُسنے پہلے پہل اپنی فوجی وردی پہننے کا جزو قرار دیا تھا وہ عادت کے سبب سے گویا طبیعت ثانی ہو گیا۔ اور تیس ۳۰ برس کی عمر مین وہ شہنشاہ سنگین دل کے مزاج کے موافق افسر فوجی ہو گیا۔ وہ داب فوجی کا بڑا پابند تھا اور ظاہری اصول کا بہت ہی برتاؤ کرتا تھا اور اپنی توجہ صرف قواعد جنگی وغیرہ فوجی امور ہی کی جانب رکھتا تھا۔ اِس طرح پر اُسنے اپنی ذاتی لیاقت سے خوب ہی ترقی کی اور چونکہ اولوالعزم

ص ۲۴۳

آدمی تھا اُسکی دلی آرزو پوری ہوگئی یعنی وہ عہدہ جنرل پر پہونچ گیا جیسے ہی اِس درجے پر پہونچا اُسنے قصد کیا کہ نوکری چھوڑدے اور اپنے تعلقے مین جا کے رہے بہت سے خیالات نے اُسکو مجبور کیا کہ اِس تجویز کو اختیار کرے۔ وہ ساٹھ برس کا ہوگیا تھا اور زیادہ ترقی کرنے کی اُسکو امید نہ تھی۔ اُسکو اِکسلنسی کا خطاب معزز حاصل تھا جسکی اُسکو عرصے سے تمنا تھی۔ اور جب وہ اپنی پوری وردی پہنتا تھا تو اُسکا سینہ تمغون سے پُرافشان معلوم ہوتا تھا جب سے اُسکے باپ نے انتقال کیا اُسکے تعلقے کی آمدنی برابر گھٹتی جاتی تھی۔ اور لوگون کا بیان تھا کہ اُسکے جنگل کی عمدہ ترین لکڑی مفقود ہوتی جاتی ہے۔ اُسکی بیوی کو دیہات مین رہنے کا شوق نہ تھا۔ اور ماسکو یا سینٹ پیٹرسبرگ مین رہنے کو ترجیح دیتی مگر اُسکو معلوم ہوا کہ تھوڑی آمدنی مین وہ ایک ایسے بڑے شہر مین اپنی حیثیت کے موافق عمدہ طور سے نہین رہ سکتی ہے۔

جنرل نے ارادہ کیا کہ اپنے تعلقے کا خود انتظام کرے لہذا وہ خود کسانی کرنے لگا مگر تھوڑے ہی سے تجربے نے اُسکو یقین دلایا کہ رجمنٹ کی کمان کرنے سے اُسکا نیا پیشہ زیادہ مشکل ہے۔ عرصہ ہوا کہ اُسنے از خود انتظام جاگیر کرنے سے کنارہ کیا۔ اور علاقہ ایک کارندے کے سپرد کردیا جو پیشتر اُسکے غلامون مین تھا اور اب اُسکو اِسی پر قناعت ہے کہ وہ اُسپر کامل طور سے حکومت کرتا ہے۔ مگر یہ خیال ہی خیال تھا گو وہ چاہتا ہے کہ بہت کچھ کام کرے مگر اپنے اظہار مستعدی کا میدان تنگ پاتا ہے اور اپنے اوقات قریب قریب اُسی طرح صرف کرتا ہے جس طرح آیئون صرف کرتا ہے۔ فرق صرف اتنا ہی ہے کہ یہ گنجہ صرف تب ہی کھیلتا تھا جب اِسکو موقع ملتا تھا۔ اور سرکاری فوجی اخبار رشکی انولیڈ برابر پڑھتا تھا۔ جیسے ہی اِسکو اِس اخبار کا نیا پرچہ ملتا تھا وہ بیٹھ کر ابتدا سے انتہا تک دلی توجہ سے اُسکو پڑھتا تھا۔ جس حصۂ اخبار مین اُسکو خاص لطف حاصل ہوتا تھا وہ حصۂ فہرست تھا۔ جو شاہی انعام ترقی اور قابلیت اور پنشن کے لیے دیے جاتے تھے وہ اُس فہرست مین درج ہوتے تھے۔ جب وہ پڑھتا تھا کہ اُسکا کوئی پرانا خواجہ تاش شہنشاہ کے خاص اِسٹاف مین افسر مقرر ہوا یا کوئی تمغہ یا حمائل

اُسنے پایا تو معمول سے کسی قدر زیادہ چین نچین ہوتا۔ اور حرص اُسکو افسوس کرنے پر مجبور کرتی کہ نوکری سے کنارہ کش کیون ہوا۔ اگر وہ صبر کے ساتھ ٹھہرا رہتا تو شاید کسی قدر خوش طالعی سے اُسکے حصّے مین بھی عہدۂ جلیلہ یا خطاب آتا۔ یہ خیال اُسکے دل مین جم جاتا ہے اور دِن کے بقیہ حصہ مین وہ معمول سے زیادہ خاموش رہتا ہے۔ اُسکی بیوی سمجھ جاتی ہے کہ آج میان کا مزاج بدلا ہوا ہے۔ اور اُسکا سبب بھی جانتی ہے مگر اسقدر عاقل اور فہمیدہ ہے کہ اِس امر کی نسبت کچھ بھی ذکر نہین کرتی۔

ص ۲۴۴

اِس نیک عورت کا نام اَینّا ہے۔ یہ ایک زندہ دل خاتون تقریباً پچاس ۵۰ برس کے سن کی ہے۔ اور آئیوَن کی بیوی سے کسی امر مین مشابہت نہین رکھتی۔ وہ عرصہ دراز سے بہت سی فوجی سُوسائیٹیوں اور کھانے کی دعوتون اور رقص اور سیر سپاٹے اور گنجفہ بازی وغیرہ تفریح طبع کے امور کی عادی ہے جو سپاہیون کی زندگی کے لازم و ملزوم ہین۔ اُسکو گرِہستی کے تعلقات مین کوئی لطف نہین آتا۔ باورچیخانے کا حال کچھ بھی نہین جانتی۔ اُسکو خاک بھی نہین معلوم کہ مُربا اور گھر کی پکی ہوئی اغذیۂ لطیف کیسی ہوتی ہین۔ سیرپاپیٹرو وِنا نے جو اِن امور مین سارے زمانے مین بے بدل اُستاد تسلیم کی جاتی ہے اُس سے کوئی سَو ہی مرتبہ وعدہ کیا ہوگا کہ مین تجکو عمدہ عمدہ کھانا پکانا سکھادونگی۔ الغرض گرِہستی کا کام اُسکو بار معلوم ہوتا ہے۔ اور وہ حتی الوسع اُسکو خادمہ کے سپرد کر دیتی ہے۔ اُسکے بچّے بھی اُسکو ایک قسم کے بار معلوم ہوتے ہین لہذا وہ اُنکو دایہ اور آتون کی خبرداری پر چھوڑ دیتی ہے۔ اُسکو دیہات مین رہنا بڑی دِقّت کی بات معلوم ہوتی ہے مگر چونکہ فلسفی مزاج اور بردبار ہے اور یہ صفتین جسامت سے ہمیشہ تعلق رکھتی ہین لہذا وہ صبر کے ساتھ برداشت کر لیتی ہے۔ اور لوگون کی ملاقات کو جانے اور اُنسے گھر پر ملِنے سے اُسکا دل کسی قدر بہل جاتا ہے۔ بیس میل کے رقبے کے اندر جو پڑوسی ہین وہ کم و بیش آئیوَن اور پیٹرو وِناہی کے فیشن کے ہین۔ اُنکی عادات اور خیالات ٹھیٹھ گنوارپنے کے ہین۔ مگر اُنکی صحبت اِس سے بہتر ہے کہ بالکل ہی تنہائی ہو۔ اور نہین تو اُنمین یہ عمدہ صفت تو ضرور ہے کہ چاہے جسقدر گھنٹے صرف ہون وہ ہمیشہ خوشی سے گنجفہ کھیلنے پر راضی رہتے ہین۔ اِسکے علاوہ اَینّا کو

اِس خیال سے خوشی حاصل ہوتی ہے کہ اُن سب مین وہ بہت ہی بڑے آدمیون مین ہے
اور طرزِ لباس اور مذاق صافی مین وہ بیشک وشبہہ سب سے زیادہ مستند ہے۔ اور
جو لوگ اُسکو اکثر ہزِ اکسلنسی کہکر پکارتے ہین اُنسے خاصکر اور بھی زیادہ خوش رہتی ہے۔
دعوتین خاصکر اُن دنون مین کیجاتی ہین جو سینٹ نکولس اور سینٹ آینّ کے
متبرک دِن ہین اور جنکو جنرل اور اُسکی بیوی منتخب کرتے ہین۔ اِن موقعون پر کل پڑوسی
مبارکباد دینے آتے ہین۔ اور اِسمین تو شک ہی نہین کہ کھانا کھانے کے وقت تک ڈٹے ہوئے
دِیے رہتے ہین۔ کھانے کے بعد بوڑھے بوڑھے مہمان گنجفہ کھیلنے بیٹھتے ہین اور جوان
لوگ ناچ رنگ مین مصروف ہوتے ہین۔ یہ جلسہ خاصکر اُسوقت بڑی دھوم سے ہوتا ہے
جب سب سے بڑا لڑکا اِسمین شریک ہونے کے لیے گھر آتا ہے۔ اور اپنے ساتھ اپنے
دو ایک دوستون کو لاتا ہے۔ وہ لشکر مین کچھ برس رہ چکا ہے۔ اور اپنے باپ کی طرح
جنرل ہونے کو ہے۔ دوستون مین سے ایک شخص کی نسبت امید کیجاتی ہے کہ عنقریب
آلگو کے ساتھ اُسکی شادی ہونے والی ہے۔ یہ دوسری لڑکی ہے خوبرو اور عنبر مو نوجوان
عورت جو فرطِ نزاکت سے ہمیشہ ضعیف اور سست اور قریب قریب غشی کے رہتی ہے۔
اُسنے اور اُسکی بڑی بہن نے جو اُسی طبیعت کی نوجوان لیڈی ہے ایک بڑے مدرسے مین
تعلیم پائی تھی جسمین عظیم الشان بورڈنگ اسکول تھے اُنکو گورنمنٹ نے اُن لوگون
کی لڑکیون کی تعلیم کے لیے قائم کیا تھا جنسے امید کیجاتی تھی کہ اپنے ملک کی خیرخواہی کے
مستحق ہین۔ اب اُنکی تعلیم پوری ہو گئی تو گھر مین رہنے لگین۔ اُنکو شائستہ سوسائٹی سے
محروم رہنے کا افسوس ہے۔ وہ چھوٹی چھوٹی علمِ ادب کی کتابون اور سوئی کے کام اور
گانے بجانے کے ذریعے سے وقت کاٹتی ہین۔
دعوتون کے جلسون مین ممکن نہین کہ پُرانے فیشن کے اکثر دلچسپ نمونے نظر
نہ آئین۔ مہمانون مین سب سے زیادہ ایک شخص پر نظر پڑتی ہے جو دراز قد اور جسیم بوڑھا
آدمی ہے۔ ایک پھٹا پُرانا کوٹ پہنے ہوئے ہے جو کمر تک لٹکا ہوا ہے۔ اُسکی بھوین گھنی
ہین جنسے اُسکی چھوٹی چھوٹی اور سُستی بھری آنکھین قریب قریب ڈھک جاتی ہین۔ اُسکی

بھاری موچھون سے اُسکا بڑا مُنھ کسیقدر چھپا ہوا ہے جس سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے کہ شہوت حیوانی کا میلان زیادہ ہے۔ اُسکے بال ایسے چھوٹے چھوٹے کترے ہوئے ہین کہ یہ بتانا مشکل ہے کہ اگر وہ بڑھائے جائین تو اُنکا رنگ کیا ہو۔ وہ اپنی ٹارنٹس گاڑی مین ہمیشہ ٹھیک اُسوقت پر پہونچ جاتا ہے جب کہ مہمان کھانے کے کچھ قبل بھوک کھُلنے کے لیے کچھ کھاتے ہین۔ میزبان اور اُسکے متعلقین کو بآواز بلند مبارکباد دیتا ہے اور اپنے جان پہچان مہمانون کو مختصر الفاظ مین مبارکباد کہتا ہے۔ کھانا خوب چھک کے کھاتا ہے اور فوراً گنجفہ کھیلنے کی میز کے پاس چلا جاتا ہے اور جب تک اُسکو کوئی ساتھی کھیلنے کو نہین ملتا ہے تب تک خاموش میٹھا رہتا ہے۔ مگر لوگ اُسکے ساتھ کھیلنا پسند نہین کرتے کیونکہ اُسکی صحبت پسندیدہ نہین ہے اور وہ ایسی تدبیر کرتا ہے کہ جیب کو پُر کرکے گھر جاے۔

ہمسائے مین یہ ایک مشہور آدمی ہے۔ کُل قصون اور کہانیون کے دائرے کا وہ مرکز ہے۔ اور مشہور ہے کہ کھِلائیان اکثر شریر لڑکون کے ڈرانے کے لیے اُسکا نام لیتی ہین اور لڑکون پر اثر ہوتا ہے۔ پس جو شخص ضلع اکس مین جانے کی تکلیف اُٹھائیگا وہ ایک دیو کو دیکھ سکتا ہے جسکے بہت سے قصے ہین۔ اُسکی نسبت جو بے شمار قصے کہے جاتے ہین وہ کہان تک صحیح ہین یہ ٹھیک بتانا مشکل ہے مگر اسمین شک نہین کہ وہ بالکل بے اصل نہین ہین۔ جوانی کے دنون مین وہ کچھ مدت تک لشکر مین نوکر تھا اور مشہور تھا کہ اپنے ماتحتون سے اُجڈپنے سے پیش آتا ہے۔ اُسکا سلسلہ ملازمت اُسکی کپتانی ہی کی حالت مین شکستہ ہوگیا۔ کسی نہ کسی سبب سے اُسکو یہی مناسب معلوم ہوا کہ اپنا استعفا داخل کرے اور اپنے تعلقے مین جاکے رہے۔ تعلقے مین اُسنے اپنے گھر کا انتظام نسبت عیسائیون کے مسلمانون سے زیادہ تر مشابہ رکھا ہے۔ اور جس طرح اپنے ماتحت سپاہیون پر حکمرانی کرنے کا عادی تھا اُسی طرح اپنے نوکرون اور کسانون پر بھی حکمرانی کرتا تھا۔ اور بڑی بیرحمی کے ساتھ اُنکو سزاے جسمانی دیتا تھا۔ اُسکی بیوی نے اِس امر پر کبھی اعتراض نہین کیا کہ وہ مسلمانی طرز پر کیون گھر چلاتا ہے۔ جس کسی کسان نے اِس طرز کے پورا ہونے مین خلل ڈالا فوراً اُسکو روٹ کردیا گیا یا سائبیریا کو جلاوطن کیا گیا۔

ص ۲۴۵

جیسی اُسکے آقا کی مرضی ہوئی- آخر کار اُسکی تعدی اور جبر نے اُسکے غلامون کو مجبور کیا کہ سب کے سب بلوہ مچا دین- ایک شب کو اُسکا گھر گھیر کر آگ لگا دی مگر اُسنے ایسی تدبیر کی کہ جس بدقسمتی کی اُسکے لیے فکر کی گئی تھی اُس سے وہ محفوظ رہا- اور جن لوگون نے اِس غدر مین شرکت کی تھی اُنکو بیرحمی سے سزا دی- یہ بڑی سخت تنبیہ تھی مگر اُسپر اِسکا ذرا اثر نہین ہوا- اُسنے احتیاط کی کہ آئندہ ویسا غدر نہو جاے- اور مثل سابق پھر دست تعدی دراز کیا- یہان تک کہ ۱۸۳۸ع مین غلامان خانہ زاد آزاد کر دیے گئے- اور اُسکی حکومت کا تمام وکمال خاتمہ ہو گیا-

چیول ٹرو فیج بالکل ہی مختلف فیشن کا آدمی ہے- یہ بھی اُسی طرح جنرل اور اُسکی بیوی کی خدمت مین بلاناغہ حاضر ہوتا ہے تاکہ مبارکباد دے- جس دیو کا اوپر ذکر ہوا اُسکے جُھریان پڑے ہوئے مُردہ دلی ظاہر کرنے والے بھدّے بھدّے چہرے اور بدقطع خط وخال دیکھنے کے بعد اِس شخص کو دیکھنا بھلا معلوم ہوتا تھا- اِسکا چہرہ ملائم اور صاف تھا اور خندہ پیشانی- یہ ہمیشہ اشیا کی خوبیون پر نظر ڈالنے کا عادی تھا یہان تک کہ اُسکے چہرے سے بھی ہر دم خوبی اور شگفتگی ہی برستی تھی- جیسے ہی اِنسان اِسکو ایک نظر دیکھتا فوراً دل سے کہہ اُٹھتا کہ اِسکے بشرے سے نیکی اور خوش مذاقی اور ایمانداری عیان ہے یہ سچ- مگر خبردار رہو کہ اِن باتون سے اُسکے چال چلن کا نتیجہ نکالنے مین عجلت نہ کرو بیشک وہ خوش مذاق ہے کیونکہ شاذ ہی آدمی ایسے ہین جو دل لگی اور مذاق مین اُس سے بڑھے ہوئے ہون- اگر نیک طبع کے معنی یہ ہین کہ کسی کے کہنے کا بُرا نہ مانے تو اُسکو نیک ہی کہہ سکتے ہین کیونکہ وہ کبھی کسی کے کہنے کا بُرا نہین مانتا تھا- اگر اُسکو کوئی تکلیف نہو تو نیک کام کرنے کے لیے ہمیشہ مستعد رہتا تھا- مگر اُسکی ایمانداری کی نسبت کسیقدر بیان کی ضرورت ہے اگر وہ پکّا ایماندار ہرگز نہین ہو سکتا کیونکہ وہ کئی سال تک عدالت ضلع کا جج تھا- اور جو عدالت اُسکے متعلق تھی وہ اور عدالتون سے بہتر نہ تھی- جو عدالتین دس برس کے عرصے سے شکست کر دی گئی تھین اُنہین ایماندار رہنے کے لیے انتہا کا خلق اور نیکی درکار تھی- یہ کوئی فرشتہ تو تھا نہین لہذا ترغیب نے اثر کیا- اُسنے کبھی قانون نہین پڑھا تھا اور نہ کبھی وہ

ص ۲۴۱

دُون کی لیتا تھا کہ قانونی قابلیت کا اظہار کرے۔ جو لوگ اُسکی بات پر کان دھرتے تھے اُن سب سے وہ علانیہ کہتا تھا کہ بھئی ہمکو تو قانون کے اُصول سے زیادہ کُتّون کے حال سے واقفیت ہے۔ مگر میری جاگیر بہت چھوٹی ہے لہٰذا مین اپنی نوکری نہین ترک کر سکتا۔ گو برائے نام تنخواہ بہت ہی کم تھی مگر اصلی آمدنی بہت زیادہ تھی کیونکہ اُن دنون مین کوئی ذی فہم آدمی کبھی مقدمہ دائر کرنے کی کوشش نہین کرتا تھا تاوقتیکہ پہلے حکّام عدالت کے ہاتھ نہ گرمالے۔ دونون فریق سکریٹری کو بھی رشوت دیتے تھے جسکا کام یہ تھا کہ مقدمے کو تیار کرکے ججون کے روبرو پیش کردے۔ اور سکریٹری اِس آمدنی کا ایک حصّہ اپنے حکام بالادست کو بھی دیتا تھا۔ پیول کسی طرح بُرا جج نہ تھا۔ وہ بیوون اور یتیمون کو اُن لوگون سے محفوظ رکھتا تھا جو اُنکو خراب کرنا چاہتے تھے۔ اور اگر کوئی دوست رنج مین مقدمے کا حال اُس سے کہدیتا تو فریق ثانی چاہے جسقدر رشوت دیتا اُسکو کبھی ترغیب نہوتی کہ اُسکے خلاف فیصلہ کرے۔ مگر جب اُسکو مقدمے یا فریقین سے ذرا بھی واقفیت نہوتی تھی تو وہ فوراً اُس فیصلے پر دستخط کردیتا تھا جو سکریٹری تیار کرکے لاتا تھا اور رشوت چُپکے سے پاکٹ مین رکھ لیتا تھا۔ اُسکا یہ قول تھا کہ شرم چہ کُتّی ست کہ پیش مردان بیاید۔ اور وہ جانتا تھا کہ کُل جج ویسی ہی کارروائی کرتے ہین۔ اور اُسکو اِس ظاہرداری سے غرض نہ تھی کہ اورون سے وہ بہتر ہے۔

جب پیول جنرل کے مکان مین یا اور کہین گنجفہ کھیلتا تھا تو ایک پست قامت بیڈول آدمی جسکا سر گھُٹا ہوا اور آنکھین سیاہ اور چہرہ تاتاریون کا سا تھا اکثر اُسی میز کے پاس بیٹھا نظر آتا تھا۔ یہ الکسی ہے۔ واللہ اعلم اِسکی اصل مین تاتاری خون ملا ہے یا نہین مگر اُسکے آباواجداد دو ایک نسل سے سب پکّے عیسائی تھے۔ اِسکا باپ ایک رجمنٹ مین فوجی سرجن تھا۔ اور یہ قصبے کی ایک سوسائٹی مین عنفوان شباب ہی مین محرر مقرر ہوا تھا۔ اُس زمانے مین یہ بہت غریب آدمی تھا۔ اور جو قلیل آمدنی ہوتی تھی اُسپر بسر اوقات کرنا مشکل تھی۔ مگر یہ تیز اور چالاک نوجوان تھا۔ اور بہت جلد سمجھ گیا کہ ایک محرر تک کو بہت سے موقعے مِل سکتے ہین کہ عوام اور جہلا سے رشوت لے لے۔ اِن موقعون کو الکسی اپنی بڑی

ص ۲۴۲

قابلیت سے کام مین لایا - اور مشہور ہوگیا کہ ضلع مین وہ بہت ہی بڑے خرانٹ مرتشیون مین سے ہے مگر اُسکا درجہ اِسقدر کم تھا کہ اگر وہ ایک بہت ہی آذکاوت کی تدبیر نہ سوچتا تو ہرگز امیر نہ ہو سکتا مگر اُسنے اُس تدبیر سے اعلیٰ درجے کی کامیابی حاصل کی - اُسنے سُنا کہ ایک چھوٹا سا زمیندار جسکے صرف ایک ہی لڑکی تھی چند ہفتے کے لیے قصبے مین رہنے کو آیا ہے اُسنے بھی اُسی سرا مین ایک کمرا لیا جہان وہ فروکش تھا - اور جب اُس سے ملاقات ہوگئی تو وہ سخت علیل بن گیا - جب اُسنے دیکھا کہ اُسکا زمانہ آخری آپہونچا تو اُسنے ایک پادری کو بُلوایا اور اُس سے کہا کہ مین نے ثروت کثیر پیدا کی ہے - اور درخواست کی کہ وصیت نامہ تیار کیا جاے - وصیت نامے مین اُسنے اپنے کُل اعزہ کے نام زر خطیر لکھا - اور گانوءن کے گرجا کے لیے بھی ایک بہت بڑی رقم لکھی - بعدہٗ یہ کہا کہ کُل امور میری وفات کے وقت تک مخفی رکھنے چاہیین - وہان صرف اپنے پڑوسی کو یعنی اُس بوڑھے جنٹلمین کو جسکی لڑکی تھی بُلایا کہ گواہ ہو - جب یہ سب ہو چُکا تو اُسکی علالت رفع ہوگئی اور اُسنے جلد شفا پائی - اب اُسنے اُس پیر مرد کو جس سے اپنا راز کہدیا تھا ترغیب دی کہ اپنی لڑکی کا اُسکے ساتھ عقد کر دے - اُس لڑکی کو ایسے شخص سے شادی کرنے مین کوئی عذر نہ تھا جسکے پاس اِسقدر دولت تھی - لہذا شادی ہوگئی - اُسکے کچھ دن بعد لڑکی کا باپ مرگیا - مگر جو چکا کیا گیا تھا اُسکو وہ سمجھ نہ سکا تھا - پس آلکسی ایک بہت ہی عمدہ چھوٹی سی جاگیر کا مالک خاص بن بیٹھا دولت کے تبدل کے ساتھ ہی اُسنے اپنے اُصول بھی بالکل بدل دیے - یا یون کہین کہ اپنی حرکتین بدل دین - اب اپنے کُل برتاؤ مین وہ انتہا کا ایماندار بنا - یہ سچ ہے کہ وہ روپیہ قرض دیتا تھا - دس سے پندرہ تک فی صدی پر - مگر اُن مقامون مین اُسکو بہت زیادہ نرخ سود نہین تصور کرتے - اور سب نے اُسکو تسلیم کیا ہے کہ وہ کبھی اپنے قرضدارون پر بے وجہ سختی نہین کرتا - ڈسٹرکٹ تمدن کے انتخاب مین اُسکا کہنا سُننا بہت چلتا تھا - گو خاص جلسے مین وہ شاذ ہی گفتگو کرتا تھا تاہم کمیٹیون مین وہ سب سے زیادہ کام کا آدمی تھا - اور اپنی عقل و دماغ اور وسیع واقفیت سے ہمیشہ شہرت حاصل کرتا رہتا تھا -

ظاہرا یہ امر تعجب خیز معلوم ہوگا کہ جنرل کے سے معزز آدمی کے مکان پر ایسے

مختلف قسم کے آدمی جمع ہون۔ اور انہین ایسے لوگ شامل ہون جو عیوب کے سبب سے بہت بدنام ہین مگر اِس امر مین بھی انوکھا نہین ہے۔ روس کی سوسائٹی مین ہمکو ہمیشہ ایسے لوگون سے ملاقات ہوگی جو بڑی ہی بددیانتی کے جرم مین بدنام ہوگئے مین اور ہم یہ بھی دیکھتے ہین کہ جو لوگ خود بڑے متدین ہین وہ اُنسے دوستانہ برتاؤ سے پیش آتے ہین۔ سوسائٹی کا یہ عجز اور بداخلاقی یا اور جس نام سے اسکو کہو مختلف اسباب کا نتیجہ ہے۔ اکثر امور کے سلسلون نے یہ اثر ڈالا کہ امرا کا اندازہ امور اخلاقی مین پست ہوتا گیا بیشتر جب کوئی امیر اپنے علاقے پر بسر کرتا تھا تو وہ ایک چھوٹا سا ظالم رئیس ہوتا تھا جسکو اِس ظلم کی سزا سے خوف نہ تھا۔ اور بلا اخلاقی یا قانونی روک ٹوک کے وہ اپنی خواہشون کو ناجائز طور سے پورا کرتا تھا۔ میرا یہ ہرگز مطلب نہین ہے کہ کل مالکان اراضی اپنی حکومت کو بُرے طور پر استعمال کرتے تھے۔ مگر مین جرأت کرکے کہہ سکتا ہون کہ کسی طبقے کے آدمی عرصے تک اپنے متوسلین پر اِسقدر اختیارات جابرانہ نہین رکھ سکتے بغیر اسکے کہ اسکے سبب سے کم وبیش بداخلاق ضرور ہو جائین۔ جب امرا نوکری کرتے تھے تو وہ قیود سے بری نہین ہوتے تھے بلکہ اُنکا درجہ غلامان خانہ زاد کے درجے کے برابر سمجھا جاتا تھا۔ مگر وہ رشوت ستانی اور حرکات نالائم سے باز نہین آتے تھے اور اخلاق کی دُرستی اور دیانت داری تو منزلون دور تھی۔ اگر کوئی افسر ایسے لوگون سے ملنے جلنے سے انکار کرتا تو لوگ اُسکو بداخلاق سمجھتے اور کوئی اُس سے پھر ملاقات نہ کرتا اور لوگ اُسپر قہقہے لگاتے اور اُسکو پاگل سمجھتے۔ رُوس کے کل طبقون کے آدمی نیکدل مہربان اور ہمدرد ہوتے ہین اور اپنے ہمسایون کے ساتھ فیاضی سے پیش آتے ہین اور وہ پنچ کے قصور اور سرکاری جرائم کے معاف کرنے مین فرق نہین کرتے۔ ان کل امور پر نظر ڈالنے سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ غلامان خانہ زاد کے زمانے مین جس وقت طوائف الملوکی تھی اگر انسان حرکات نالائم کا بھی مرتکب ہوتا تو ممکن نہ تھا کہ سوسائٹی سے وہ خارج کردیا جاتا۔

جب رسم غلامی موقوف ہونے والی تھی اور طرز تمدن مین اصلی رفاہ ہونے کو تھا

ص ۲۴۹

تو زمانۂ حال کے ابتدائی حصے مین ایک مضبوط اور قوی عوام کی راے فوراً پیدا ہو گئی کچھ دن تک لوگون کے دلون مین بدی کی نسبت نیکی کا زیادہ خیال تھا۔ اور جو لوگ سب سے بڑھے ہوئے گنہگار ہوتے تھے اُنکی تشہیر کیجاتی تھی۔ اُسکا اثر اتبک باقی ہے کیونکہ بہت سے امور جنپر تیس سال اُدھر کوئی لحاظ نہین کرتا تھا اب عوام اُنکو نظر حقارت سے دیکھتے ہین مگر امور اخلاقی کا جو زیادہ خیال تھا اُسمین اب تنزل ہوتا جاتا ہے۔ اور بے شبہہ اب ایسی علامتین ظاہر ہوتی ہین جنسے مترشح ہوتا ہے کہ جس طرح آگے لوگ اخلاق کی طرف سے بے پروا تھے ویسے ہی اب بھی ہین۔ جو لوگ روسیون کی گذشتہ تاریخ اور چال چلن سے بخوبی واقف ہین وہ پیشین گوئی کر سکتے تھے کہ رُوس ترقی کے ڈھرے پر آگیا ہے مگر اس طرح ترقی نہین ہوئی جسکے ہم عادی ہین بلکہ ایک عجیب طریقے سے رُوس نے ترقی کی کہ ترقی کے ساتھ کچھ دن کے لیے تنزل بھی ہوتا گیا۔

# باب تیرھوان

## حال کے مالکان اراضی

ایک روسی زمیندار - اُسکا مکان - غلامون اور کھیتون کی حالت کو ترقی دینے کی بیکار کوششین - مقابلہ - ایک آزاد خیالات کا افسر اُسکی راے ترقی ملکی کی نسبت - ایک جسٹیس آف دِی پیس - اُسکی راے رُوس کے علم ادب کی نسبت - اُسکا فرضی اور اصلی چال چلن ایک بڑا ریڈیکل - دار العلوم مین ابتری - قانون - پولیٹکل اور سوشل امور مین ترقی کرنے کی رُوس کو قابلیت ہے یا نہین - ایک رُکن سلطنت اور اُسکا گانون کا مکان

جس ضلع مین نگوئی پیٹروِچ رہتا تھا اُسکے مالکان اراضی جیسا کہ مین بیان کرچکا ہون زیادہ تر پرانے فیشن کے لوگ تھے - اُنکے خیالات اور اُنکا طرز معاشرت بالکل دہقانی تھا - مگر اُنمین چند مستثنیٰ بھی تھے اور اِن مستثنیٰ لوگون مین وِکٹر اِلِکزانڈرِچ اِل سب سے نامی تھا - اُسکے مکان پر پہونچتے ہی ہمکو معًا معلوم ہوجاتا کہ وہ اپنے اکثر ہمسایون سے مختلف وضع کا آدمی ہے - مکان کا پھاٹک رنگین ہے اور بآسانی کھولا اور بند کیا جاتا ہے - کٹہرا اچھی حالت مین ہے اور سامنے کے دروازے پر جو مختصر سا برآمدہ ہے وہ بھی عمدہ حالت مین ہے - بادی النظر ہی مین معلوم ہوجاتا ہے کہ باغ مین نباتات کی نسبت پھولون کی جانب زیادہ توجہ کی گئی ہے - مکان چوبی ہے مگر بہت بڑا نہین ہے - اندرونی حصہ مکان مین مغربی شایستگی کا اثر ہر مقام پر جلوہ گر ہے وِکٹر کسی طرح آئیوان سے زیادہ امیر نہین ہے مگر اُسکے کمرے کہین زیادہ سامان امارت سے آراستہ ہین - اسباب سبک وضع کا ہے اور آئیوان کے کمرون سے زیادہ

آرام دہ اور اُس سے کہین بہتر حالت مین نشست کا کمرا ایسا نہین ہے کہ اسباب کم ہو اور پُرانے فرش کا باجا رکھا ہو جسمین صرف پانچ چھ سُر بج سکین۔ بلکہ اُس کا دوستون سے ملنے کا کمرہ سجا سجایا ہے اور پیانو باجا ایک نہایت ہی نامی باجا بنانے والے کے ہاتھ کا بنا ہے۔ بہت سا اسباب ممالک غیر کی دستکاری کا ہے۔ ایک چھوٹی سی بیش بہا میز ہے اور پُرانی اور اصلی وبج لکڑی کے دو ٹکڑے رکھے ہین نوکر چاکر صاف ستھرے اور یورپین لباس سے ملبوس۔ آقا کی وضع بھی آیون سے بالکل مختلف ہے۔ یہ اپنے لباس کی جانب زیادہ توجہ کرتا ہے۔ سویرے تڑکے صرف چغہ پہنتا ہے۔ اور باقی دن کو ایک عمدہ وضع کا کوٹ پہنے رہتا ہے۔ ترکی پائپ سے جسکا اُسکے دادا کو شوق تھا اُسے نفرت ہے۔ یہ سگریٹ* پینے کا عادی ہے اپنی بیوی اور لڑکیون سے وہ ہمیشہ فرانسیسی زبان مین گفتگو کرتا ہے اور فرانسیسی یا انگریزی نامون سے اُنکو پکارتا ہے۔ مکان سے پُرانے اور نئے طرز معاشرت کا فرق بیّن ظاہر ہوتا ہے۔ آیون کے خاص کمرے مین ایک جوڑی مسہری رہتی ہے جو بستر کے کام آتی ہے۔ چند کرسیان ڈیل لکڑی کی جنپر عموماً چکنے کاغذون کے بنڈل اور ایک پُرانی سیاہی کی بوتل ایک قلم اور ایک جنتری ہوتی ہے اور بہت سے پائپ۔ مگر وکٹر کے خاص کمرے مین بالکل ہی مختلف وضع کا سامان ہے۔ اِسکے خاص خاص اشیا یہ ہین۔ کتب خانے کی میز۔ دوات۔ کاغذ دبانے کے پتھر۔ کاغذ کترنے کی مقراض۔ اور اور اشیا سب عمدہ حالت مین۔ محاذی کے گوشے مین ایک بڑا خانہ کتابون کے لیے۔ جو کتابین جمع کی گئی ہین وہ قابل تعریف ہین کچھ اس سبب سے نہین کہ بہت سے رسالے اور نسخے ہین۔ نہ اس سبب سے کہ نایاب کتابین جمع کی ہین بلکہ اس سبب سے کہ مختلف مضامین و علوم کی کتابین ہین۔ تاریخ اور صناعی اور ہنر کی کتابین۔ قصص۔ ڈرامہ۔ سیاست مدن۔ اور زراعت کے رسالے قریب قریب مساوی التعداد ہین۔ بعض کتب روسی زبان مین ہین۔ بعض جرمن زبان مین۔

* چھوٹے چھوٹے اور قیمتی چرٹ۔

بہت سی فرانسیسی کتابین ہین - چند اطالیہ کی زبان مین - اِن کتابون سے صاحب خانہ کی گذشتہ زندگی اور حال کے اشغال کا حال ظاہر ہوتا ہے۔

وِکٹر کا باپ ایک مالک اراضی تھا جسنے سِول سَروِس مین کامیابی کے ساتھ ملازمی کی تھی اور جسکی خواہش تھی کہ اسکا لڑکا اسی پیشے کو اختیار کرے - اس غرض سے وِکٹر کو پہلے گھر پر عمدہ تعلیم دی گئی اور بعدازان ماسکو کی یونیورسٹی بھیجا گیا جہان چار سال تک اُسنے تحصیل قانون مین وقت صرف کیا - یونیورسٹی سے وہ وُزرا کے دفتر مین سینٹ پیٹرسبرگ مین نوکر ہو گیا - مگر سرکاری نوکری مین ہر روز بدستور ایک ہی کام کرنا اُسکے مذاق کے خلاف تھا لہذا اُسنے بہت جلد استعفا دیدیا - باپ کی وفات سے وہ ایک تعلقے کا مالک ہو گیا - وہ اس امید سے اپنی جاگیر چلا گیا کہ وہان اُسکو ایسا شغل کثرت سے ملیگا جو سرکاری کاغذات لکھنے کی نسبت اُسکے مذاق سے زیادہ تر موافق ہوگا۔

ماسکو کی یونیورسٹی مین اُسنے گرینوفسکی کے لکچر سُنے تھے جو نامی گرامی آدمی تھا اور مختلف علوم کی کتابون کا خوب مطالعہ کیا تھا مگر بے اصول - اسکے مطالعۂ کتب کا خاص نتیجہ یہ ہوا کہ بہت سے عام اصول اُسنے حاصل کیے جنپر وہ حاوی نہ تھا اور بعض بےمعنی اصول قائم کیے کہ انسان کو رحملی اور فیاضی کا حوصلہ حاصل کرنا چاہیے - اس دماغی سرمایے سے اُسکو امید تھی کہ وہ دیہات مین فائدے کے ساتھ زندگی بسر کریگا۔ مکان کی مرمت کرنے اور سجانے کے بعد اُسنے کوشش کی کہ تعلقے کو ترقی دے۔ طالب علمی کے زمانے مین گو اُسنے بہت نہین سیکھا اور مطالعۂ کتب عمدہ اصول سے نہین ہوا تھا مگر انگریزی اور ٹسکنی طرز زراعت کا کچھ بیان اُسکی نظر سے گذرا تھا اور اُسکو معلوم ہوا تھا کہ اگر عمدہ اصول سے زراعت کیجاے تو تعجب انگیز نتیجے پیدا ہون۔ وہ سوچتا تھا کہ اِنگلستان اور ٹسکنی کا تتبع روس کیون نکرے - اگر پانس کثرت سے استعمال مین آئے اور ہل وغیرہ اچھے اچھے ہون اور مصنوعی گھانس بوئی جاے اور پانی کا مناسب انتظام ہو تو پیداوار دہ چند ہو سکتی ہے - زراعتی کلون کے مہیا کرنے سے

ص ۲۵۲

مزدورون کی محنت بھی بہت ہی کم رہ جاے - یہ سب اُسکو ایسا آسان معلوم ہوا جیسے علم ہندسہ کا کوئی حساب لگانا - وِکٹر نے جسکو امور زراعت مین صرف کتابی واقفیت تھی اور براے نام ذاتی تجربہ بلا خوض وغور اُنگلستان سے غلہ داؤنے کی کل - اور ہل اور سراون وغیرہ آلات طرز جدید منگوانے مین روپیہ صرف کرڈالا -

اِن آلات کا وہان پہونچنا ایک ایسا واقعہ ہے جو مدت تک لوگون کو یاد رہا تھا - کسانون نے غور سے آلات دیکھے اور متحیر ہوے مگر کچھ کہا نہین - جب اُنکے آقا نے نئے آلات کے فوائد اُنسے بیان کیے تب بھی وہ خاموش رہے - صرف ایک بوڑھے آدمی نے غلہ داؤنے کی کل کی طرف دیکھکر ذرا ازور سے راے ظاہر کی کہ (یہ جرمنیٔ والے بھی بڑے بدذات لوگ ہین) جب اُنسے اُنکی راے دریافت کی گئی تو اُنھون نے یون ہی جواب دیدیا کہ (ہم کیونکر جان سکتے ہین - ہوگا - ایسا ہی ہوگا) مگر جب اُنکا آقا چلا گیا اور اپنی بیوی اور فرانسیسی آتون سے کہنے لگا کہ رُوس مین سب سے زیادہ امر مانع ترقی یہ ہے کہ طبقۂ دہاقین کاہل مطلق اور پُرانی لکیر کا فقیر ہے تو ادھر ان دہاقین نے اُسکی غیرحاضری مین اپنی راے زیادہ تر آزادی کے ساتھ ظاہر کی کہ (اہل جرمنؔ کے کام کی یہ چیزین ہون تو ہون مگر ہمارے کس مصرف کی ہین - ہمارے یابوان بڑے بڑے ہلون اور سراونون کو کیونکر کھینچ سکینگے - اور یہ داؤنے کی کل تو کسی کام ہی کی نہین ہے) اسکے بعد جو غور و تجربہ کیا گیا تو اس امر کی اور بھی تصدیق ہوئی اور سب متفق الراے تھے کہ اِن نئے اور مہمل اختراعون سے کوئی فائدہ نہین ہوسکتا -

ثابت ہوگیا کہ اِن خوفناک خیالات کی بنیاد بہت مضبوط تھی ہل اور سراون کسانون کے ذرا ذرا سے ٹٹوون کے لیے بہت بھاری تھے اور پہلے ہی مرتبہ جبکہ داؤنے کی کل کے استعمال کرنے کی کوشش کی گئی وہ شکست ہوگئی - اب سبک سبک آلات اور زیادہ مضبوط گھوڑون کے خریدنے کے لیے روپیہ نہین باقی رہا - اور داؤنے کی کل کی مرمت کے واسطے ڈیڑھ سو میل کے رقبے مین کوئی اِنجنئیر نہ تھا - الغرض اس تجربے مین بالکل ہی ناکامی ہوئی اور نئی خریداری کا تو کوئی ذکر ہی نہ تھا - اس واقعے کے

ص ۱۵۳

کچھ ہفتے کے بعد تک وِکٹر کو انتہا کی مایوسی ہو گئی تھی اور کسانون کی حماقت اور کاہلی کی بڑی ہی شکایت کرتا تھا۔ اب اُسکو یہ عقیدہ کسی قدر کم ہو گیا کہ سائنس سے کبھی ناکامی نہین ہو سکتی اور اِسکے نیکی کے حوصلے کچھ دن تک پست پڑ گئے۔ مگر یہ خوف بہت مدت تک نہین قائم رہا اور وہ اپنی اصلی حالت پر رفتہ رفتہ عود کر آیا۔ وہ نئی نئی تجویزین قائم کرنے لگا۔ پولٹیکل اکانمی کی چند کتابون کے مطالعے سے اُسکو معلوم ہوا کہ جلبۂ اراضی کی ایک جائداد قائم کرنے سے زمین کی زرخیزی پر اثر مُضر پڑتا ہے اور غلامون کی نسبت مزدورون سے کام لینا زیادہ تر مفید پیداوار ہے۔ ان اصول کے بموجب اُسپر ظاہر ہو گیا کہ رُوس کے دہاقین کیون اسقدر غریب ہین اور کن کن وسائل سے اُنکی حالت ترقی پا سکتی ہے۔ جلبۂ اراضی کی اراضی خاندانون پر تقسیم کر دیجائے اور غلامان خانہ زاد بعوض اسکے کہ مالکان اراضی کا کام کرنے پر مجبور ہون ایک سالانہ رقم مثل لگان دیا کرین۔ اُسکے نزدیک اس تبدل کے فوائد صاف تھے۔ ویسے ہی صاف جیسے انگریزی آلات زراعت کے فوائد اُسکو سابق مین صاف نظر آتے تھے۔ اُسنے ٹھان لی کہ اپنے خاص علاقے مین اُنکا تجربہ کرے۔

پہلی کارروائی اُسنے یہ کی کہ اپنے غلامان خانہ زادین سے سب سے زیادہ ذکی الطبع اور ذی رعب آدمیون کو جمع کیا اور اپنی تجویز اُنسے بیان کی۔ مگر اس بیان مین جو کوشش اُسنے کی اُسمین انتہا کی ناکامی ہوئی۔ معمولی روزمرہ کے امور بھی وہ اُس سادی اور سیدھی زبان مین نہین سمجھا سکتا تھا جسکے کسان عادی ہین۔ اور جب اصول پیچیدہ کا ذکر کرتا تھا تو خواہ مخواہ اُسکے غیر تربیت یافتہ سامعین کی فہم مین مطلق کچھ بھی نہین آتا تھا۔ غلامان خانہ زاد توجہ سے سُنتے تھے مگر ذرا بھی نہین سمجھتے تھے۔ اگر وہ جرمن اور اطالیہ کے علم موسیقی کے مقابلہ و فضیلت باہمی کی نسبت گفتگو کرتا جیسا کہ اور اور جلسون مین کیا کرتا تھا تو بھی کسانون کی سمجھ مین اُسی قدر آتا جسقدر یہ اصول پیچیدہ سمجھ سکتے تھے۔ دوسری بار کی کوشش مین وہ کسی قدر زیادہ کامیاب ہوا کسانونکی سمجھ مین آگیا کہ وہ جلبۂ اراضی کے سلسلے کو شکست کرنا چاہتا ہے اور یہ چاہتا ہے کہ

غلامان خانہ زاد محنت کرنے کے عوض اُسکو ایک سالانہ رقم ادا کیا کرین۔ اُسکو سخت استعجاب ہوا کہ اُسکی تجویز سے ہمدردی نہین کی گئی۔ اسمین غلامان مذکور کو کوئی عذر نہ تھا گو وہ اس امر کو ترجیح دیتے تھے کہ پُرانی ہی حالت مین بدستور رہین مگر جابسہ اراضی کے سلسلہ کے شکست کرنے کی تجویز سے وہ سخت متغیر اور پریشان ہوتے تھے۔ اُنھون نے اس تجویز کو ویسا ہی خیال کیا جیسا کسی جہاز کا ناخدا اس تجویز کو خیال کرے کہ جہاز کے تیز چلانے کی غرض سے اُسکے پیندے مین ایک سوراخ کر دیا جاے گو اُنھون نے بہت کچھ نہین کہا مگر وہ اسقدر عقل رکھتا تھا کہ یہ امر سمجھ سکے کہ وہ اس تجویز سے بہت بڑی مخالفت کرینگے۔ اور چونکہ وہ ظالمانہ کارروائی نہین کرنا چاہتا تھا لہذا اُسنے اِس تجویز کو جانے دیا۔ اس طرح پر اُسکی دوسری تجویز نیک دلی بھی خاک مین مل گئی۔ اور بہت سی تجویزون کا بھی یہی نتیجہ نکلا۔ اور وِکٹر کو بخوبی معلوم ہونے لگا کہ اس دنیا مین نیک کام کرنا بہت مشکل ہے خصوصاً روسی کسانون کو فائدہ پہونچانے کی کوشش کرنا تو اور بھی مضر ہے۔

اصل مین آقا کی نسبت غلامان خانہ زاد کا اسمین کم قصور تھا۔ وِکٹر بیوقوف آدمی ہرگز نہ تھا۔ بلکہ اسکے برعکس اُسکی قابلیت اوسط درجے سے زیادہ تھی۔ ایسے لوگ کم ہونگے جو اُسکی طرح خیالات نوی ذہن مین لائین اور اُن خیالات کو عملاً پورا کرائین۔ اصول ادق و پیچیدہ مین بھی کسی کا ذہن ایسا کم لڑتا ہوگا۔ ہان اُسمین یہ قوت البتہ نہ تھی کہ ایسے امور مین طبیعت لڑا سکے جسمین بہت سے جھگڑے ہون۔ غیر مرتب طرز مطالعہ کتب اور یونورسٹی کے لکچرون سے جو اصول اُسکے فی الذہن ہوے تھے وہ عملاً استعمال کے لیے بالکل مہمل اور بیکار تھے۔ اُسنے جو علوم تحصیل کیے تھے اُنکے مصطلحات اور تفصیلی امور سے ناواقف تھا۔ پس جب اُسکو دنیاداری سے مقابلہ کرنا پڑا تو اُسکی ویسی ہی حالت ہوئی جیسی کسی ایسے طالب علم کی حالت ہوتی ہے جو علم جر اثقال کی درسی کتابین پڑھے اور دفعتہً کسی کارخانے مین کل بنانے کے لیے اسکو حکم دیا جاے۔ صرف ایک یہ فرق تھا کہ وِکٹر کو کسی کام کے انجام دینے کا حکم نہین دیا گیا تھا اُسنے خود اپنی مرضی سے اور محض بلا ضرورت اُن آلات سے کام کرنا شروع کیا جنکے استعمال سے وہ ناواقف تھا۔

اور یہی خاص امر کسانون کی سمجھ مین نہین آتا تھا کہ وہ اُن نئی تجویزون سے اپنے کو خواہ مخواہ کیون پریشان کرتا ہے درحالیکہ وہ اپنی اصلی حالت مین آرام سے زندگی بسر کر سکتا ہے۔ اُسکی بعض بعض تجاویز سے وہ سمجھ سکتے تھے کہ اُسکو لگان بڑھانے کی خواہش ہے۔ اور بعض بعض مین اُسکی ایسی کوئی خواہش اُنپر ظاہر نہین ہوتی تھی۔ اور جن تجویزون مین یہ خواہش نہین پائی جاتی تھی اُنکو وہ محض اُسکے خبط پر محمول کرتے تھے اور انپی اُس خیالی فہرست مین شامل کرتے تھے جسمین خوش مذاق مالکان اراضی کی حرکات مجنونانہ درج ہوتی تھین۔

زمانۂ غلامی خانہ زادان کے سنین آخری مین وِکٹر کے سے بہت سے مالکان اراضی تھے اور ایسے ایسے کہ جو کچھ نہ کچھ افعال کریمانہ ضرور کرتے مگر اُنکو واقفیت نہ تھی کہ نیک کام کیونکر انجام دین۔ جب رسوم غلامی خانہ زادان شکست ہونے کو تھے تو اُن لوگون کی ایک جماعت کثیر نے سرگرمی کے ساتھ اس کار اہم مین کارروائی کی اور اپنے ملک کی بیش بہا خدمت کی۔ وِکٹر نے اسکے برعکس کارروائی کی پہلے پہل اُسنے مجوزہ آزادی غلامان خانہ زاد سے گرما گرمی کے ساتھ اظہار ہمدردی کیا اور آزادانہ محنت لینے کے فوائد پر اکثر آرٹیکل لکھے مگر جب گورنمنٹ نے اس امر کا عملدرامد اپنے ہی ہاتھ مین رکھا تو اُسنے اعلان کر دیا کہ حکام نے امراء عظام کو دھوکا دیا اور اُنکی توہین کی اور فرقۂ مخالف سے مل گیا۔ شہنشاہی فرمان پر دستخط ہونے کے قبل وہ باہر چلا گیا اور تین سال تک جرمنی فرانس اور اطالیہ مین سیاحت کیا کیا۔ واپس آنے کے تھوڑے ہی عرصے کے بعد اُسنے ایک حسینۂ تربیت یافتہ کے ساتھ شادی کی جو سینٹ پیٹرسبرگ کے کسی نامی گرامی افسر کی لڑکی تھی۔ تب سے وہ اپنی جاگیر مین رہنے لگا۔

گو وکٹر تربیت یافتہ اور قابل آدمی تھا مگر اپنا وقت قریب قریب اُسی طرح کاہلی مین صرف کرتا تھا جس طرح پُرانے فیشن کے لوگ۔ وہ صبح کو کسی قدر دیر کرکے اُٹھتا تھا اور بعوض اسکے کہ کھلی ہوئی کھڑکی کے پاس بیٹھے اور صحن خانہ کی جانب دیکھے

ص ۲۵۵

وہ کسی کتاب یا رسالے کے ورق اُلٹتا تھا۔ اور بعوض اسکے کہ دوپہر کو صبح کا کھانا اور شب کو ۹ نو بجے رات کا کھانا کھائے وہ چاشت ۱۲ بارہ بجے کھاتا تھا اور ادھر ۵ پانچ بجے ۔ برآمدے مین بیٹھنے اور اِدھر سے اُدھر گھومنے اور پیٹھ پر ہاتھ رکھے رہنے مین کم وقت ضائع کرتا تھا کیونکہ دن کاٹنے کے لیے وہ اپنے اشغال کو یون بدلتا رہتا تھا کہ کبھی خط لکھنے لگا۔ کبھی اُسکی بیوی پیانو بجا رہی ہے۔ اور وہ اُسکے پیچھے کھڑا ہے۔ وِکٹر اور آئیوَن کی طرز معاشرت مین خاص فرق یہ تھا کہ وِکٹر کبھی کھیتون مین جا کے نہین دیکھتا کہ کام کس طرح کیا گیا ہے۔ اور آب وہوا کی حالت اور فصل کی کیفیت اور ایسے ہی اور امور سے کبھی سروکار نہین رکھتا تھا۔ اُسنے اپنے تعلّقے کا انتظام بالکل اپنے کارندے کی راے پر چھوڑ دیا تھا اور جو کسان اُسکے پاس عرضی لیکر یا شکایت کرنے آتے تھے اُنکو کارندے کے پاس بھیجتا تھا۔ گو کسانون کے فوائد کا اُسکو بھی بہت خیال تھا تاہم اُنکے ساتھ کوئی ذاتی تعلق نہین رکھنا چاہتا تھا۔ اگر اُسکو اُنکے ساتھ گفتگو کرنی ہوتی تھی تو اُسکو بُرا معلوم ہوتا تھا اور اُنکے بھیڑی کے کھال کے کپڑون کی بُو ناگوار گذرتی تھی۔ آئیوَن ہمیشہ کسانون سے گفتگو کرنے کے لیے مستعد رہتا تھا اور اُنکو عمدہ عمدہ راے دیتا تھا جس سے اُنکا مطلب نکلے یا اُنکو سخت تنبیہ کرتا تھا۔ اگلے وقتون مین وہ غیظ وغضب کے وقت زبانی متنبہ کرنے کے عوض خوب گھونسے بازی کرتا تھا۔ اسکے برعکس وِکٹر کبھی کوئی صلاح نہین دیتا تھا اور اگر دی بھی تو معمولی اور بیکار باقی رہا گھونسے بازی کرنا۔ اس سے اُسکو احتراز تھا صرف اسوجہ سے نہین کہ وہ بنی نوع انسان کی تعظیم کرتا تھا بلکہ اس سبب سے بھی کہ مار پیٹ کی طاقت اُسکے بدن مین نہ تھی۔

ان دونون آدمیون کے چال چلن مین جو فرق تھا اس سے اُنکے امور متعلقہ زر و مال پر بھی بڑا اثر پہونچتا تھا۔ دونون کے کارندے اپنے اپنے آقا کا مال چُراتے تھے۔ مگر آئیوَن کا کارندہ بہت کم اور محدود طور پر غبن کرتا تھا اور وِکٹر کا کارندہ خوب دل کھولکر غبن کرتا تھا اور بڑھ بڑھ کے ہاتھ مارتا تھا اور ایک بندے ہوسکتا ہے

گو دونون تعلقے کی ایک ہی حیثیت اور مساوی رقبہ ہے مگر آمدنی مین بڑا فرق ہے۔ آیوَن اکھڑ آدمی ہے مگر کام لینے کے طرز سے واقف ہے لہذا اُسکے شایستہ اور تربیت یافتہ پڑوسی سے اُسکی آمدنی زیادہ ہے اور اسکے ساتھ ہی وہ صرف بھی کم کرتا ہے۔ گو اسکے نتایج ابھی ظاہر نہون مگر بہت جلد وِکٹر کو اسکا افسوس کرنا پڑیگا۔ آیئون اپنے لڑکون کے لیے بلاشبہہ کسی قدر سرمایہ اور ایسا علاقہ چھوڑ جائیگا جسپر بار قرضہ نہین مگر وِکٹر کے لڑکون کو اور ہی کچھ پیش آنا ہے۔ اُسنے ابھی سے اپنی جائداد رہن کرنا شروع کی اور شہتیر کٹوانے لگا اور آخر سال مین ہمیشہ کمی پڑتی ہے۔ جب علاقہ زر رہن ادا کرنے کے عوض بک جائیگا تو فرمایئے اُسکی جورو اور بچون کا کیا حال ہوگا۔ مگر وہ غم فردا نہین رکھتا۔ اور جب کبھی اُسکے خیالات اُن امور کی جانب متوجہ ہوتے ہین تو وہ اس خیال سے اپنے کو تسلی دیتا ہے کہ قبل اسکے کہ یہ مصیبت پڑے خدا نے چاہا تو ہمارے دولتمند اور لاولد چچا صاحب خدا گنج تشریف لے گئے ہونگے اور ہمکو اُنکا مال ترکے مین ملگیا ہوگا۔ اُسکو خوب معلوم ہے کہ یہ خیال صرف اتفاقات پر منحصر ہے۔ یا اگر معلوم نہین ہے تو ذراسی تکلیف کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے کہ اسکا چچا اب شادی کر لیتا۔ اور اُسکے لڑکے بالے پیدا ہوتے یا وہ کسی اور بھتیجے کو وارث قرار دے لیتا یا ابھی تینتیس[۳۳] برس تک جیتا جاگتا رہتا اور دولت کا حظ اُٹھاتا۔ پس اس امید کے پورا ہونے کا پورا یقین نہین ہو سکتا۔ مگر اور ناعاقبت اندیش آدمیون کی طرح وِکٹر اس خیال سے دل کو تسلی دیتا تھا کہ وقت ضرورت کوئی نہ کوئی مخیر آدمی ضرور اُسکو اُسکی حماقت کے ضروری نتایج سے محفوظ رکھیگا۔

پُرانے فیشن کے مالکان اراضی سالہا سال تک اسی ایک ہی طرز معاشرت سے زندگی بسر کرتے ہین جسمین بہت ہی کم تغیر و تبدل ہوتا ہے۔ اسکے برعکس وِکٹر اسکو ضروری سمجھتا تھا کہ شائستہ سُوسائٹی مین سال مین دو ایک بار شریک ہو۔ لہذا ہر موسم سرما مین چند ہفتے سینٹ پیٹرسبرگ مین رہتا تھا۔ موسم گرما مین وہ اپنے بھائی کے ساتھ رہتا تھا جو چند میل کے فاصلے پر ایک علاقہ دار ہے۔

ص ۲۵۱

اُسکے بھائی وَالڈیمیر نے سینٹ پیٹرسبرگ کے مدرسہ قانونی مین تعلیم پائی تھی اور خوب ترقی کی تھی۔ وزرا کے دفتر مین وہ اب ایک معزز عہدے پر ممتاز تھا اور اُسکو ایک معززخطاب بھی ملا تھا۔ وہ انتظام ملک کے اعلےٰ طبقون مین ایک مشہور آدمی ہے اور لوگون کا خیال تھا کہ ایک روز خود وزیر ہو جائیگا۔ گو شائستہ خیالات کا پیرو تھا اور لبرل فرقے کا مشہور ممبر مگر جو لوگ اپنے کو کنسرویٹیو خیال کرتے تھے اُنسے بہت مِل جُل کے رہتا تھا۔ اسمین اُسکو اُسکی ملائم زبان اور چکنی چپڑی باتون سے بڑی مدد ملتی تھی۔ اگر آپ اُس سے کوئی راے ظاہر کرتے تو وہ آپ سے کہنا شروع کرتا کہ آپ کی راے صائب ہے۔ اور اگر انجام مین وہ آپ سے کہے کہ آپکی راے بالکل غلط ہے تو وہ آپ کو یقین دلائیگا کہ آپ کی غلطی قابل معافی ہی نہین ہے بلکہ بعض امور مین آپکی نیک دلی اور دماغی قوت قابل تعریف ہے۔ گو وہ لبرل ہے تاہم وہ شاہنشاہی سطوت برقرار رکھنے کا بڑا زبردست ساعی ہے۔ اور اُسکی راے تھی کہ ابھی وہ وقت نہین آیا ہے کہ جمہوری سلطنت ہو جاے۔ وہ خوب سمجھتا تھا کہ موجودہ حالت نظمی مین نقص ہین مگر اُسکو خیال تھا کہ بہئیت مجموعی کام اچھی طرح انجام پارہا ہے اور اگر چند حکام بالادست موقوف کر دیے جائین اور اُنکے عہدون پر زیادہ تر مستعد افسر مقرر ہون تو کام اور بھی خوبی کے ساتھ انجام پاے۔ مثل اور خاص حکام سینٹ پیٹرسبرگ کے اُسکو بھی وزرا کے سرکلرون اور خسروی فرمانون پر عقیدہ تھا کہ وہ جادو کا کام کرتے ہین اور اُسکو یقین تھا کہ قومی ترقی کو اُن کاغذون کے ترقی پانے سے فروغ حاصل ہو سکتا ہے۔ ترقی کے وسائل زائد کے لیے اُسکو ترقی صنعت و ہنر بہت ہی پسند تھی۔ اور ہنر کی نسبت اُسکی راے تھی کہ انسان کو تر دبار کرتا ہے۔ اسکے بارے مین کسی قدر فصاحت سے گفتگو کر سکتا تھا۔ خود فرانسیسی اور انگریزی کتب قدیمہ سے بخوبی واقف تھا اور خاصکر میکالے کو پسند کرتا تھا۔ اور اُسکی نسبت اُسکی راے تھی کہ وہ صرف منشی گرانمایہ ہی نہ تھا بلکہ مدبر بلندپایہ بھی تھا۔ مصنفان قصص مین وہ جارج ایلیٹ کو سب پر سبقت دیتا تھا۔ مگر اپنے خاص ملک

اور کل روسی علم ادب کی نسبت اُسکی بہت ہی خراب راے تھی۔
اَلکزانڈر۔ آئیونیچ اُنکی راے روسی علم ادب کی نسبت بالکل مختلف تھی۔ یہ پہلے دماقین کے سرتنچ تھے اور جج اعلےٰ۔ ان دونون مین اس امر پر اکثر بحث ہوا کرتی تھی۔ میکالے کا مداح کہتا تھا کہ دراصل رُوس مین علم ادب مطلق نہین ہے اور جن کتب مین روسی مصنفون کے نام ہین وہ صرف مغربی یورپ کے علم ادب کی آواز بازگشت ہے اور وہ بھی کمزور (یعنی مضامین مسروقہ) وہ کہتا تھا کہ بڑے بڑے چالاک نقال ہمارے ملک مین کثرت سے پیدا ہوے ہین۔ مگر ایسا آدمی یہان کون ہوا جس نے جدت طبع ظاہر کی اور خلاق مضامین ہوا۔ ہمارے رُوس کا نامی گرامی شاعر ژوکوفسکی بیش از مترجم نہین۔ پشکن کیا ہین۔ اہل رُومن اول تلامذہ لرمونتوف کیا ہین۔ بیرن کا نقال اور وہ بھی واجبی ہی واجبی۔ گوگل کو کیا آتا جاتا ہے۔ اس مقام پہ آئیونیچ ضرور دخل دیتا تھا۔ کتب قدیمہ اور شعر شاعری رزمیہ اور ۱۸۴۰ء تک کے کل روسی علم ادب کو چاہے بُرا بھلا کہو مگر گوگل کے خلاف وہ کوئی بے ادبی کا کلمہ نہین سُن سکتا۔ وہ کہتا تھا کہ گوگل ایک بہت بڑا کامل خلاق مضامین اور سخندان تھا۔ گوگل نہ صرف علم ادب کے طرز نوی کا موجد تھا بلکہ اُسنے تربیت یافتہ لوگون مین بالکل تغیر وتبدل کر دیا۔ اور قوم کی دماغی حالت مین ترقی پیدا کی۔ اُس زمانے مین جو بناوٹ کے خیالات تھے اُنکی اُسنے اپنے ظریفانہ تصویرون اور مضمونون کے ذریعے سے بیخ کنی کی اور لوگون کو سکھایا کہ اپنے کو اصلی حالت ہولناک مین دیکھو۔ اُسکی مدد کے ذریعے سے نوجوانون کو طرز تمدن کے نقص بخوبی معلوم ہوے اور مالکان اراضی کے کمینہ پن اور حماقت اور بے ایمانی اور نالائقی کو اپنے تیر مذاق کا ہدف بنایا۔ جب نقص ظاہر ہوے تو اصلاح کی خواہش پیدا ہوئی۔ مالکان اراضی پر خندہ زنی کرنے سے لوگ اُنسے نفرت بھی کرنے لگے۔ اور جب مالکان اراضی سے نفرت کرنے لگے تو غلامان خانہ زاد سے خواہ مخواہ ہمدردی ہونے لگی۔ اس طور پر علم ادب کے ذریعے سے غلامون نے آزادی پائی۔ اس مسئلۂ ادق کو خاصکر

ص ۲۵۸

علم ادب نے حل کر دیا۔

اس امر کی نسبت آئیوَنخ کو بہت بڑا خیال تھا اور ہمیشہ بڑی سرگرمی سے اسپر گفتگو کرتا تھا۔ سنہ ۱۸۶۱ء مین جو تغیر خیالات شروع ہوا تھا اُس سے وہ بخوبی واقف تھا اور خوب جانتا تھا کہ عہد موجودہ کی بڑی بڑی اصلاحین انھین تغیر خیالات سے پیدا ہوئی تھین۔ وہ اس عہد مین موجود تھا اور ان باتون مین اُسکو لطف حاصل تھا گوگل شاعر نے جو مشہور حال دیہات کے روسیون کے طرز معاشرت کا طبع کیا تھا اُس سے جو جوش لوگون کے دلون مین پیدا ہوا تھا وہ اُسکو کچھ یاد ہے۔ اُسکو یاد ہے کہ چند سال کے بعد وہ ماسکو کی یونیورسٹی مین بھرتی ہوا تھا اور گرینوفسکی کے اعلے درجے کے لکچر تاریخی اُسنے سُنے تھے۔ اسوقت ماسکو کا طبقۂ علمی دو مختلف فرقون پر منقسم تھا اور دونون مین مخالفت۔ ایک فرقے کا نام اِسلیوو فِل دوسرا الکسنڈرنٹل پہلا فرقہ چاہتا تھا کہ ایک قومی اور آزاد تعلیم ترقی پاے اور یونانیون کے خیالات کے مطابق اُسکو فروغ دیا جاے۔ دوسرا فرقہ کوشش کرتا تھا کہ مغربی یورُپ کی دلی اور دماغی قوت کا چربا اُتارا جاے۔ آئیوَنخ کو دوسرے فرقے سے ہمدردی تھی اور اُسکی راے تھی کہ فرقۂ مذکور کا سرغنہ بلنسکی اپنے وقت کا استاد عدیم السہیم تھا اور ساری دنیا مین یکتا۔ علم و فضل کی بڑی بڑی کتابون کے مطالعے کو وہ درد سر سمجھتا تھا۔ مگر ہان گل نامی نامی اخبار بڑے لطف سے پڑھتا تھا۔ اور رفتہ رفتہ اُسنے یہ راے قائم کی کہ ہنر کی ترقی کی چندان ضرورت نہین ہے۔ ہان ضرورت کے موافق ترقی ہو تو کیا مضایقہ ہے۔ اُسنے ایک مصنف کے چند تصانیف سے یہ راے قائم کی تھی۔ اور اُن کتابون کو وہ گویا وحی آسمانی سمجھتا تھا۔ صرف سوشل امور کی جانب تو اُسکو بڑی توجہ تھی باقی اور امور کو اُنکے مقابل مین وہ ہیچ سمجھتا تھا۔ ۱۸۴۸ء مین مغربی یورُپ مین طوائف الملوکی ہوگئی۔ اس زمانے مین لوگون کو بڑی بڑی اور بے انتہا امیدین تھین۔ اسکے بعد طوائف الملوکی دور کی گئی اور اس کوشش مین بھی سختی ہوئی لہذا صاحب پریس کمشنر نے سخت تاکید کر دی کہ خبردار سوشل اور پولٹکل امور کی

بحث ہی نہ کیجاے - اس عرصے مین آئیوو نیخ دیہات مین رہا - اور اس امید پر کہ خدا نے چاہا تو ایک دن ہمارے بھی دن بہورینگے صبر کے ساتھ اپنے علاقے کا انتظام کرتا گیا - اور جب بعد جنگ قرمیہ اسکے دن بہورے تو اُسنے اس بحث مین خود بڑی سرگرمی کی اور مختلف رسالون مین اُسنے آزادی غلامان خانہ زاد کی سفارش کے مضمون چھاپنے شروع کیے ۱۸۶۱ء مین آزادی غلامان خانہ زاد کے اشتہار پہ دستخط کیے گئے اور تھوڑے ہی دن کے بعد وہ اپنے ضلع مین منجملہ اور لوگون کے ایک عہدہ دار مقرر ہوگیا جنکا کام یہ تھا کہ غلامون کو آزاد کر دین - اور مالکان اراضی اور اُنکے خانہ زاد غلامون کے درمیان مین حکم بنین - اس کام پہ وہ جان دیتا تھا اور اس انصاف اور رزانت راے سے اُسنے اُسکو انجام دیا کہ جس کسی علاقے مین وہ گیا وہان نہ کوئی لڑائی ہوئی نہ جھگڑا - ۱۸۶۷ء مین جماعت کی جانب سے وہ جسٹس آف دی پیس منتخب کیا گیا - اپنی قابلیت کے ساتھ اُسنے اپنا نیا کام بھی انجام کو پہونچایا - وہ جماعت سرکاری کا نائب بھی تھا اور وہان کے کل امور مین اُسکو ایک شوق اور لطف بھی تھا -

گو جب کبھی سینٹ پیٹرسبرگ کا افسر اعلیٰ رونق افزاے ضلع ہوتا تھا تو آئیوو نیخ اُس سے کبھی کبھی ملتا تھا تاہم اُس کو اُس سے نہ کوئی دوستی ہے نہ اُسکی وقعت سمجھتا ہے - اسکے برعکس وہ کہتا ہے کہ یہ شخص جبر و تعدی اور امارت کا پُتلا ہے اور روسیون کے حق مین یہ سب سے بڑی بد دعا ہے غصے کے وقت کہا کرتا تھا کہ یہ بڑے بڑے حاکم جو سینٹ پیٹرسبرگ مین رہتے ہین اور ملک کی حکمرانی کرتے ہین اُنکو اپنے روس کے حالات قریب قریب اسیقدر معلوم ہین جسقدر چین کے حالات وہ ایسی دنیا مین رہتے ہین جہان کے لوگون کو بجز فرمان جاری کرنے کے رعایا کی اصلی خواہشون اور فوائد سے کوئی واقفیت نہین ہے جب تک ضابطے کی باتین ہوا کرتی ہین تب تک تو سب خاموش رہتے ہین اور لوگ بھوکون مرین تو مرنے دو - مگر ہان سرکاری رپورٹون مین اسکا ذکر نہ آنے پاے - گو اسقدر طاقت نہین کہ خود کوئی نیک کام کرین مگر اسقدر طاقت تو ضرور ہے کہ اگر کوئی نیکی کی جانب مائل ہو

خ ۲۶

تو اُسکو روکین- اور اگر کوئی شخص رعایا مین سے کوئی اولوالعزمی کا کام کرے تو جل بھن کے خاک ہو جائین- مثلاً جماعت زِمسٹوو کے ساتھ وہ کیونکر پیش آے- اسمین شک نہین کہ یہ ایک عمدہ جماعت ہے اور اگر دست اندازی نہ کیجاتی تو بڑے بڑے کام اُس سے نکلتے مگر جیسے ہی ایک ذرا سرگرمی کا اظہار ہوا تو حکام اِس طرح پیش آے جیسے کوئی کسی جانور کے پر و بال نوچ کے گلا گھونٹ ڈالے- اخبارون کے ساتھ بھی وہ اسی طرح پیش آئے کیونکہ اخبارون سے وہ ڈرتے رہتے ہین اور اُنکو اسکا بڑا خوف ہے کہ مبادا کہین رعایا کی ایک راے قائم ہو جاے- روزمرہ کی باتون مین ذرا بھی کسی امر سے فتور پڑا اور وہ چونکنا ہوے- جب تک یہ کم بخت حکام رُوس کے حکمران رہینگے تب تک رُوس مین اصلی ترقی ہونا معلوم-

اب سُنیے کہ افسر موصوف الصدر کے ہر دل عزیز بھائی صاحب گو عہدہ دار کلان نہین مگر من چہ فش ام برادر فلان من بسیار فش ست کے مصداق ہین- یہ ایک آوارہ مزاج اور متلون اور ناز و نعم پرورده رئیس زادہ ہے جسکی زندگی سستی اور خوش گپی مین بسر ہوئی ہے- گو اُسکا حوصلہ ہے کہ نیکی کرے مگر اسمین وہ کبھی کامیاب نہین ہوتا کہ اپنے یا اورون کے لیے کوئی مفید کام کر سکے- جب مسئلہ دہاقین کی بحث شروع ہوئی اور کام کرنے کا وقت آیا تو وہ باہر چلا گیا اور پیرس اور بیڈن بیڈن مین فرقہ لبرل کی نسبت گفتگو کرتا رہا- گو وہ زراعت کی کتب پڑھتا تھا یا شاید دو ہی کی لیا ہو کہ زراعت کی کتابین مین نے پڑھی ہین اور گو ہمیشہ مستعدی کے ساتھ گفتگو کرتا تھا کہ زمین کے کم طاقت ہونے کے وسائل بہترین فلان فلان ہین تاہم ایک بارہ برس کے کسان کے بچے سے بھی زراعت کا کام کم جانتا تھا اور جب کھیت مین جاتا تھا تو رائی اور منڈوے مین تمیز نہین کر سکتا تھا- جرمنی اور اٹالیہ کے علم موسیقی کی مٹی خراب کرنے کے عوض بہتر ہوتا کہ وہ زراعت کا عملی کام کچھ سیکھتا اور اپنے علاقے کی نگرانی کرتا-

جسٹسس آف دی پیس تو بڑی سرگرمی کے ساتھ اپنے پڑوسیون پر لعن طعن کرتے ہین مگر وہ خود بھی مورد لعن و طعن ہین- بعض سنجیدہ مزاج بوڑھے مالکان اراضی

اُسکو ایک خطرناک آدمی تصور کرتے ہین اور اُسکے بعض بیانات کا حوالہ دیتے ہین جنسے ظاہر ہوتا ہے کہ جائداد کی نسبت اُسکے خیالات مہمل ہین اور اُسکو سلطنت جمہوری سے ہمدردی تھی۔ اکثرون کے نزدیک اُسکے لبرل خیالات بہت ہی سخت تھے بحیثیت جسٹس وہ اکثر اپنے فیصلون مین مالکان اراضی کے خلاف کسانون کا زیادہ جنبہ کرتا تھا۔ وہ ہمیشہ کوشش کرتا تھا کہ قرب وجوار کے موضعون کے کسانون کو مدرسے قائم کرنے کی ترغیب دے اور لڑکون کے تعلیم دینے کے بہترین طرز کی نسبت اُسکے عجیب وغریب خیالات تھے۔ اور ایسے ہی اور خیالات سے اکثر آدمیون کو یقین تھا کہ اُسکے خیالات بہت شایستہ ہین۔ اور ایک مُسن بزرگوار کسی قدر سنجیدگی اور کسی قدر مذاق مین کہا کرتا تھا کہ تم سرکار کے بہت خلاف ہو۔ اگر ابکے اس عہدے کے لیے منتخب ہونے کا وقت آیا تو غالبًا اس مرتبہ یہ خارج ہی کر دیے جائینگے اور ضرور کوشش کیجائیگی کہ ابکے یہ حضرت نہ منتخب ہون۔

ص ۲۶

اصل مین آئیونیچ مین کمیونسٹ کے خیالات کی کوئی بات نہین ہے۔ گو وہ افسران رُوس کی حرکات کو علانیہ بُرا کہتا تھا یا یون کہین کہ وہ ہر قسم کی جبر و تعدی کے خلاف تھا اور گو لوکل سلف گورنمنٹ کا بڑا زبردست طرفدار تھا مگر ممکن کیا کہ کبھی کسی قسم کے بلوے مین شرکت کرے۔ وہ یہ دیکھنا چاہتا تھا کہ گورنمنٹ رُوس شایستہ ہو جاے اور عام کی راے اور قوم کے مختلف طبقون کے اتفاق آرا سے روک ٹوک کیجاے مگر اُسکو یقین تھا کہ یہ صرف اس طور پر ہو سکتا ہے کہ جو لوگ بڑے بڑے اختیار رکھتے ہین وہ کسی قدر رعائتین کرین۔ غالبًا اُسکو دہاقین سے بھی کسی قدر محبت تھی اور اُنکے فوائد کے لیے ہمیشہ مستعدی سے ساعی رہتا تھا۔ الغرض آئیون ایک کم سخن اور فہمیدہ آدمی تھا جس امر مین سرگرمی کرتا تھا اُسمین سخاوت و شرافت ظاہر کرتا تھا وہ موجودہ حالت سے مطلق خوش نہین تھا۔ مگر جیسا کہ اُسکے بعض ہمسایون کو خیال تھا وہ اُن لوگون مین نہ تھا جو خیالی پلاؤ پکایا کرتے ہین اور بلوہ کرنے پر آمادہ ہوتے ہین۔

مجھے افسوس ہے کہ مین اُسکے چھوٹے بھائی نگولئی کی نسبت اسقدر حال نہین بیان کرسکتا - مین اُسی کے ساتھ رہتا تھا - نگولئی ایک دراز قد اور دُبلا پتلا آدمی تھا - عمر تیس سال سے کچھ زیادہ اُترا ہوا چہرہ جس سے صفراویت پائی جاتی تھی - لمبے لمبے سیاہ بال بشرے سے صاف ظاہر ہوتا تھا کہ مزاج ذرا ہی سے مین بگڑ جاتا اور جلد غصہ آجاتا ہے - گفتگو کے وقت جلد جلد بولتا تھا اور اپنے اہل وطن کی معمولی عادت سے زیادہ اشارے کرتا تھا - گفتگو یا بحث مین سب سے زیادہ عزیز بحث یہ تھی کہ ملک کی حالت افسوسناک ہے اور گورنمنٹ نالائق - گفتگو تو کیا کرتا تھا گویا وعظ دیتا تھا - گورنمنٹ کا اکثر امور مین شاکی رہتا تھا - دو ایک شکایتین ذاتی بھی تھین - ۱۸۶۱ء مین وہ یونیورسٹی سینٹ پیٹرسبرگ مین طالب علم تھا - اُس وقت تمام رُوس بھر مین عوام مین بہت بڑا جوش پھیلا ہوا تھا - خاصکر دارالسلطنت مین - غلامان خانہ زاد کو اُسی زمانہ مین آزادی دی گئی تھی اور اسکے علاوہ اور ضروری امور اصلاح بھی زیر تجویز تھے - نوجوانون مین عام عقیدہ جما ہوا تھا اور بہت سے بوڑھے آدمیون مین بھی کہ جبر و تعدی کی گورنمنٹ کا خاتمہ ہوگیا - اور رُوس مین عنقریب پولٹکل اور سوشل سائنس سے شایستہ ترین اصول کے مطابق اصلاح ہونے والی ہے - اس عقیدے مین طالب علم بھی شریک تھے وہ چاہتے تھے کہ یونیورسٹی کے قیود و حکومت سے وہ بری ہوجائین اور ایک قسم کی سلف گورنمنٹ متعلق یونیورسٹی قائم کیجاے - اُنکو خاصکر یہ خواہش تھی کہ اُنکے امور متعلقہ کی بحث کے لیے عام جلسے منعقد ہون - حکام اسکی اجازت نہین دے سکتے تھے - جلسون کے انعقاد کے روکنے کے لیے ایک فہرست قواعد نافذ کی اور درجون کی فیس بڑھا دی تاکہ بہت سے غریب طلبہ خارج ہوجائین - لوگون نے نئی شایستگی کے لیے یہ بڑی ہی توہین کی بات متصور کی - باوصف ممانعت جلسے منعقد ہوے اور مردون اور عورتون نے اسکے خلاف پہلے یونیورسٹی کے کمرون مین بعد ازان یونیورسٹی کے صحن مین غم و غیظ کی اسپیچین دین - ایک موقع پر کیوریٹر کے مکان تک خاص خاص سڑکون پر سے بڑا جلوس نکلا - سینٹ پیٹرسبرگ مین کبھی پیشتر ایسا جلسہ نہین دیکھا گیا تھا - بزدل آدمیون کو

ص ۲۶۲

خوف تھا کہ یہ بلوے کی ابتدا ہے اور خواب مین بھی اُنکو قلعہ بندی ہی کی سوجھتی تھی آخر کار حکام نے مستعدی سے دفعیہ کی تدابیر کین۔ قریب تین سو طالب علمون کے گرفتار ہوے۔ انمین سے ۳۲ یونورسٹی سے نکال دیے گئے۔

ان خارج شدہ طلبہ مین آئیونچ بھی تھا۔ پروفیسر ہونے کی کُل امیدین جنکی اسکو خواہش تھی اس طور پر خاک مین مل گئین۔ اور اُسکو اور پیشہ ڈھونڈھنا پڑا۔ اب اُسکو یہ بہتر معلوم ہوا کہ علم ادب کو اپنا پیشہ قرار دے۔ اور یہ بیشک اسکے مزاج کے بہت مطابق تھا۔ وہ چاہتا تھا کہ عوام مین مشہور ہو اور اس پیشے سے اُسکا یہ حوصلہ بر آتا کہ وہ شہرت پاے۔ اور جن لوگون نے اسکو تباہ کیا تھا اُنکے دق کرنے اور اُنپر حملہ آور ہونے کا اُس سے خوب موقع ملتا۔ وہ ایک مشہور رسالے مین کبھی کبھی مضامین لکھا ہی کرتا تھا اور اب وہ جم کے مضامین لکھنے لگا۔ اُسکی علمیت کا ذخیرہ کچھ ایسا زیادہ نہ تھا مگر اُسکو ملکہ حاصل تھا کہ قلم برداشتہ لکھے۔ اور اپنے ناظرین کو وہ یقین دلاتا تھا کہ اُسکا ذخیرہ واقفیت امور پولٹکل غیر محدود ہے۔ مگر پریس کے نگران افسر اُسکی اشاعت کو روکتے تھے۔ علاوہ برین اسمین یہ قابلیت تھی کہ حکام وقت کے خلاف سخت سخت الفاظ مین ہجو کے مضامین لکھا کرتا تھا اور اس ترکیب کے ساتھ کہ پریس کے افسر نگران کو بھی اعتراض کرنے مین بڑی دقت پڑتی تھی اُس زمانے مین اس طرز کے لکھے ہوے مضامین کی نسبت یقین تھا کہ کامیابی حاصل کرینگے۔ اور اُسکے مضامین نے واقعی بڑی کامیابی حاصل کی۔ حلقہاے نشیان عصر مین اُس سے سب واقف ہو گئے۔ کچھ دن اچھی طرح کام انجام ہوا مگر رفتہ رفتہ اُس نے عاقبت بینی کم کر دی۔ اور حکام زیادہ تر خبردار ہو گئے۔ پولیس نے چند جلدین ایک کتاب کی پکڑین جسمین بڑی سختی کے ساتھ بغاوت کے خیالات ظاہر کیے گئے تھے۔ اور عموماً خیال تھا کہ کاغذات مذکور اُس صحبت سے آئے تھے جس سے وہ تعلق رکھتا تھا۔ اُسوقت اُسکی زیادہ تر خبرداری ہونے لگی۔ یہانتک کہ ایک شب کو وہ سوتا تھا دفعۃً سپاہیون کے ایک دستے نے اُسکو نیند سے بیدار کیا اور

ص ۲۶۵

قلعے مین لے گیا۔

جب کوئی شخص اس طرح پر کسی اصلی یا فرضی پولٹکل جرم مین گرفتار کیا جاتا ہے تو اُسکے ساتھ دو طرح پر برتاؤ کیا جاتا ہے۔ یا تو کسی مجسٹریٹ کے روبرو پیش ہوگا۔ یا مصلحت ملکی کے مطابق برتاؤ کیا جائیگا۔ اگر مجسٹریٹ کے روبرو پیش کیا گیا اور جرم ثابت ہوا تو چند سال کی قید دیجائیگی۔ یا اگر جرم زیادہ سخت ہوا تو وہ سیبیریا مین دائم الحبس کیا جائیگا۔ یا چند سال کے لیے بھیجا جائیگا۔ اگر مصلحت ملکی کے مطابق کارروائی ہوئی تو وہ بغیر روبکاری کے کچھ فاصلے پر کسی قصبے کو بھیجدیا جائیگا اور مجبور کیا جائیگا کہ پولیس کی زیر نگرانی تا صدور حکم ثانی وہان رہے۔ نکولئی کے ساتھ عاملانہ طور پر کارروائی ہوئی تھی۔ کیونکہ گو حکام کو پورا یقین تھا کہ وہ ایک خطرناک آدمی ہے تاہم اُنکے پاس کافی ثبوت نہ تھا کہ عدالت کے روبرو اُسکو ماخوذ کرنے کے قابل سمجھتے۔ پانچ سال تک وہ ایک چھوٹے سے قصبے مین جو بحر ابیض کے قریب واقع تھا زیر نگرانی پولیس رہا۔ اور ایک دن اُسکو اطلاع دی گئی کہ سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو کے علاوہ اور جہان اُسکی خواہش ہو وہان جاکے رہے۔ تب سے وہ اپنے بھائی کے ساتھ رہتا تھا اور اُسکی تکلیف پر افسوس کرتا تھا اور جو مغالطے اُس سے سرزد ہوے اُنپر سر دھنتا تھا۔ جو سخن آرائی اُسنے حاصل کی تھی اور جس سے علم ادب مین اُسنے چندروز کے لیے نام پیدا کیا تھا وہ ابھی جاتی نہین رہی تھی۔ اور اگر کوئی شخص اُسکی سُنتا تو گھنٹے بھر تک پولٹکل اور سوشل امور کی نسبت گفتگو کرسکتا تھا۔ مگر اُسکی گفتگو اور بحث کا سننا ازبس مشکل تھا اور اُسکا یاد رکھنا محض غیر ممکن۔ اُسکے خیالات عجب طرح کے فلسفہ پر مبنی تھے اور بحث مین بڑے موٹے موٹے لفظ استعمال کرتا تھا۔ اُسنے بعض مسائل اپنے ذہن مین قائم کرلیے تھے اور اُسکے کُل دلائل انھین پر مبنی تھے۔ مثلاً اُسکے ذہن مین آگیا کہ لبرل کا لفظ جس شے پر صادق آئیگا وہ ہر حالت مین اور ہر معنی کرکے عمدہ ہی ہوگی۔

اُسکے ذخیرۂ خیالات مہمل و بے معنی کا صاف صاف طور پر سمجھنا محال تھا۔ اُسکے

بعض بعض خیالات ایسے تھے جو غالباً ٹھیک صحیح نہین تھے مگر سمجھ مین آجاتے تھے۔
منجملہ اُنکے ایک خیال یہ تھا کہ حال مین رُوس کو بہت ہی عمدہ موقع ملا تھا کہ تمام
یُورپ سے ترقی قومی مین سبقت لیجاے مگر اُسنے اپنے ہاتھون اس موقع کو جانے دیا۔
اُسکے نزدیک آزادی غلامان خانہ زاد کے وقت ممکن تھا کہ روسی پولٹیکل اور سوشل
سائنس کے اعلیٰ درجے کے اصول جرات کے ساتھ اختیار کرتا اور اُنھین کے
مطابق پولٹیکل اور سوشل امور کی پوری پوری اصلاح کرتا۔ اور ملکون کے باشندے
اس تجویز کے مطابق عملدرآمد نہین کر سکتے تھے کیونکہ وہ پُرانی اور فرسودہ ہوگئی تھی۔
اور اُنکے مزاج مین موروثی تعصب اور استبداد ہے۔ اور خرابی یہ ہے کہ اُنمین مجمع
اُمرا اور جماعت تجار شامل ہے۔ مگر رُوس ابھی نوجوان ہے اور سوشل امور سے
بالکل ناواقف۔ اور کوئی ایسے برسون کے جمے ہوے تعصب نہین ہین جنسے اُسکو
لڑنا پڑے۔ آبادی ایسی ہے جیسے کمھار کی مٹی۔ جس صورت مین سائنس اُسکو
لانا چاہے وہ اُسی صورت مین آجائیگی۔ زار رُوس نے سوشل حالت کی بہت عمدہ
آزمائش شروع کردی تھی مگر وہ آدھے ہی راستے مین ٹھٹھر گئی۔ شاید اُسکے جانشین کو یہ
ترغیب دی جاسکیگی کہ وہ زیادہ جرات کے ساتھ ساعی ہو۔

اس خیال مین کسی قدر صحت ضرور ہے۔ رُوس مین ایسے سوشل اور
پولٹیکل انقلاب ہو سکتے تھے جو ایسے ملکون کی تباہی کا باعث ہوجاتے جنکا نظم ونسق
زیادہ تر نازک ہے۔ اُسنے کئی بار اس قسم کا انقلاب کامیابی کے ساتھ پیدا کیا اور
کوئی سخت بلوہ نہین ہونے پایا۔ اور آیندہ ایسے اور انقلاب بھی ہو سکتے ہین بشرطیکہ
حکام بالادست کے اختیارات خودمختاری برقرار رہین اور رعایا پولٹیکل امور مین
منقاد رہے۔ مگر نکولائی اِس ضروری شق کو نہین سمجھ سکتا۔ وہ لبرل تھا اور بحیثیت
لبرل پارلیمنٹ کے سے جلسون کا بڑا سرگرم جنبہ دار۔ اُسکے نزدیک نظم ملکی کے قوانین
واصول موضوعہ کی پابندی ایک قسم کی بدعت ہے اور جاہلانہ عبادت ہے جو
بدترازبدعت ہے۔ تم لاکھ اُسکے سمجھانے کی کوشش کرو کہ پارلیمنٹ کے چاہے جو کچھ

فوائد ہون کہ پولٹکل جھگڑے اور پولٹکل فرقے نہ پیدا ہون - اور اگر عمدہ سوشل حالت کی آزمائش درکار ہے تو پارلمنٹ اسقدر موزون نہین ہے - تم لاکھ اسکے قائل کرنے کی کوشش کرو کہ گو بادشاہ خود مختار کی حالت کا بہتر کرنا مشکل ہے تاہم پارلمنٹ کی حالت کو ترقی دینا اور بھی کہین زیادہ مشکل ہے - مگر تمھاری کل کوششین بیکار جائینگی - وہ تمکو یقین دلائیگا کہ روسی پارلمنٹ اُن پارلمنٹون سے مختلف ہوگی جو عموماً ہوا کرتی ہین - اسمین دو فریق نہین ہونگے کیونکہ روس مین کوئی سوشل فرقے نہین ہین پس اُسکی کارروائی تعصب اور ذاتی بحث سے ویسی ہی آزاد رہیگی جیسے کوئی فلسفی جو کُنھ بیچون سُبحان پر غور کرتا ہو - الغرض صاف ظاہر تھا کہ اُسکے نزدیک قومی پارلمنٹ مین وہ اور اُسکے احباب شامل ہوتے - اور جو فرمان وہ جاری کرتے تو اُسی اطاعت کے ساتھ اُنکو قبول کر لیتے جیسے زار کے فرمانون کو اب تک قبول کیا کرتے تھے -

نکولئی آئیوونچ اُس زمانے کی آمد آمد کے انتظار مین تھا جب سائنس کے ذریعے سے بلا تعصب پولٹکل کارروائی ہوگی - بالفعل کسی نہ کسی پولٹکل عداوت کی طرف توجہ مبذول کرتا ہے اور اُس طرز پر کسی نہ کسی سے نفرت کرتا ہے جیسے خاص مجانین نفرت کرتے ہین - پہلے تو وہ خاصکر جماعت تجار عظام کو ہدف سہام ملام بناتا ہے - اُس جماعت کو وہ بورژوازی کہتا ہے یہ فرانسیسی لفظ ہے مگر وہ مجبور ہو کر غیر زبان کا لفظ استعمال کرتا ہے کیونکہ اُسکی خاص زبان مین کوئی لفظ اس جامعیت کا اُسکا مترادف نہین ہے - وہ خاصکر ہر قسم کے سرمایہ دار تجار سے نفرت کرتا ہے اُسکے بعد وہ مجمع اُمراء کرام سے بھی نفرت کرتا ہے - اور جس کسی سے اُسکو نفرت ہے اُسکو وہ گویا اپنا دلی اور ذاتی دشمن سمجھتا ہے - اپنے ملک کی جن چیزون سے وہ نفرت کرتا ہے اُنمین بادشاہان خود مختار کا نمبر سب سے بڑھا ہوا ہے - اُنکے بعد اُسکو مغز ز افسران رسالۂ شاہی اور مالکان اراضی سے نفرت ہے - گو وہ خود مالک اراضی ہے یا یون کہین کہ اپنی مان کے مرنے کے بعد علاقہ دار ہوگا تاہم وہ اپنے طبقے کے لوگون کو اراضی کا برباد کرنے والا طبقہ لکھتا ہے - اور اُسکی رائے ہے کہ

اُنکی کل اراضی ضبط کر کے کسانون مین تقسیم کرنی چاہیے۔

کل بدبخت کسانون کو وہ ہدف تیر لعن بناتا تھا کیونکہ جو بات اُسکے ذہن مین دہقانی سلطنت مین ہونی چاہیے اُس سے کسانون کے ڈھنگ بالکل خلاف ہین۔ مگر کسانون کی بداعمالیون کے اُسنے کئی درجے قائم کیے ہین۔ بعض صرف فائدۂ عام کے سدّباب ہوتے ہین اور بعض بڑی مستعدی سے فوائد عام کے ساتھ تعصب ظاہر کرتے ہین۔ اِس آخری فیشن کے مالکان اراضی مین خاصکر ایک شہزادہ (سیین) لبسر سے اُسکو نفرت تھی کیونکہ اُسکے پاس صرف بہت بڑے بڑے علاقے ہی نہین بلکہ وہ امارت اور شہزادگی کی لیتا تھا اور اپنے کو کنسر وٹیو کہتا تھا۔

شہزادۂ موصوف ضلع مین اور سب سے کہین زیادہ نامور آدمی تھا۔ اُسکا خاندان ملک مین بہت ہی پُرانے خاندانون مین سے تھا۔ اور وہ کسی ایسے ویسے نہین بلکہ رُورک کی نسل کا ہے جسکی نسبت خیال ہے کہ ہزار برس ہوے کہ وہ سلطنت رُوس کا بانی مبانی تھا اور اُسکا رعب اُسکے خاندانی اعزاز سے ہے اگرچہ رُوس مین معالی دودمانی کا چندان خیال نہین کیا جاتا مگر وہان اُسکا رعب تھا اور لوگ اُسکی عزت کرتے تھے کیونکہ وہ ایک سرکاری عہدۂ جلیل القدر پر ممتاز تھا اور اُن خاندانون مین سے پیدا ہوا تھا جو شاہی خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ اُسکے باپ دادا انتظام ملکی اور دربار خسروی مین نامی گرامی لوگ تھے اور اُسکے لڑکے اور پوتے غالباً اِس امر مین اپنے آبا واجداد کے نقش قدم پر چلینگے۔ گو قانون کی رو سے کل امیرزادے مساوی ہین اور عام طور پر کہہ سکتے ہین کہ ترقی صرف ذاتی قابلیت پر منحصر ہے مگر اصل مین جن لوگون کے دوست بادشاہ رس ہین وہ بآسانی جلد تر مدارج اعلی پر پہونچتے ہین۔

شہزادے کی زندگی بڑی کامیابی کی تھی مگر کوئی مشہور واقعہ اُسکی زندگی مین نہین ہوا۔ پہلے گھر مین اُسکی تعلیم ہوئی ایک انگریز اتالیق نوکر تھا۔ بعد ازان ایک مدرسۂ جنگی مین اُس مدرسے کے چھوڑنے پر وہ ایک رجمنٹ مین داخل ہوا۔ اور تب سے جلد جلد اعلی مدارج فوجی مین ترقی کرتا گیا۔ مگر اُسکی مستعدی خاصکر سول نظم ملکی مین زیادہ

جلوہ گر تھی اور اب اعلی مجلس نظم ملکی مین اُسنے جگہ پائی۔ گو امور سرکاری کا اُسکو کسی قدر ہمیشہ شوق رہا تاہم عہدداری موجودہ کے کسی بڑے امر اصلاح مین اُسنے کوئی مشہور کاروائی نہین کی۔ جب مسئلہ دہاقین پیش ہوا تھا تو اُسکو آزادی غلامان خانہ زاد کے ساتھ ہمدردی تھی مگر اس تجویز سے ذرا بھی ہمدردی نہ تھی کہ غلامان آزاد کو اراضی دیجاے اور جلسہ اراضی برقرار رکھا جاے۔ اُسکی خواہش یہ تھی کہ مالکان اراضی اپنے غلامان خانہ زاد کو بلا کسی معاوضہ زر کے آزاد کردین اور اُسکے عوض مین اُنکو پولٹکل امور مین کسی قدر زیادہ قوت دیجاے مگر اُسکی تجویز قبول نہین ہوئی۔ مگر اُسکی یہ امید منقطع نہین ہوئی کہ بڑے بڑے مالکان اراضی کسی نہ کسی طرح سوشل اور پولٹکل درجہ ویسا ہی حاصل کرینگے جیسا انگلستان کے بڑے بڑے علاقہ دارون کو حاصل ہے۔ مگر وہ یہ نہین چاہتا کہ اسکے عوض بڑے بڑے مالکان اراضی رفاہ عام کے ایک بہت بڑے حصے مین شریک ہون۔ اور وہ اس امر کو بھول گیا کہ اُنکو اپنا چال چلن بدلنا پڑیگا اور سیکھنا پڑیگا کہ اعلی سرکاری مدارج اور خسروی رعایتون پر اُس رعب کو ترجیح ہے جو انسان کو اپنے ملک مین حاصل ہو۔

فرائض کارسرکار اور سوشل تعلقات نے شہزادے کو مجبور کیا کہ سال کا زیادہ تر حصہ دارالسلطنت مین بسر کرے۔ اپنے علاقے مین وہ صرف چند ہفتے ہر سال رہتا تھا اور بعض اوقات صرف چند ہی روز۔ اُسکا مکان بڑا تھا اور انگریزی طرز سے سجا ہوا تاکہ سجاوٹ اور آرام دونون کا لطف حاصل ہو۔ اسمین کئی کشادہ کشادہ کمرے ہین ایک کتب خانہ اور ایک بلیرڈ کھیلنے کا کمرا۔ ایک وسیع رمنا ہے اور اسمین بیس بائیس[1] ہرن ہین اور بہت بڑا باغ اور اُسکے متعلق عمارات۔ بہت سے گھوڑے اور گاڑیان اور نوکر چاکرون کا گروہ۔ جب اُسکی بیوی باہر سے آتی ہین تو وہ اپنے ساتھ بچون کے واسطے انگریزی اور فرانسیسی آتون لاتی ہین اور ایک انگریز اتالیق۔ اُنکے پاس انگریزی اور فرانسیسی کتابون اور اخبارون اور رسالون کی کثرت ہے۔ اور ایک اخبار سینٹ پیٹرسبرگ کے کئی پرچے ہین جنسے روز کی خبرین ملتی ہین۔ اگر خواہش ہو تو

[1] صحیح

روسی کتابین اور اخبارات بھی آسانی سے مل سکین — الغرض اس خاندان مین وہ کُل آرام اور عیش کی چیزین مہیا تھین جو روپے اور شائستگی سے حاصل ہو سکتی ہین مگر دیہات مین البتہ وقت بہت اچھی طرح نہین بسر ہوتا۔ شہزادی کو اسمین کوئی خاص عذر نہین ہے — وہ اپنی بچّون کی عاشق ہے اور مطالبہ کتب اور خط کتابت رکھنے کی شائق ہے — جو اسکول اور اسپتال اُسنے کسانون کے لیے بنوایا ہے اُس سے دل بہلاتی ہے اور کبھی کبھی ایک امیرزادی کی ملاقات کو گاڑی پر سوار ہو کر جاتی ہے اُس سے بڑا تپاک ہے اور یہ پندرہ میل کے فاصلے پر رہتی ہے۔ مگر شہزادے کو دیہات مین رہنے سے بڑی سُستی معلوم ہوتی تھی — اُسکو گھوڑے کی سواری یا شکار کا شوق نہین ہے اور اسکے سوا اور کوئی کام اُسکو نظر نہین آتا۔ اُسکو اپنے تعلقے کے انتظام کا کچھ حال نہین معلوم ہے اور کارندے سے صرف ضابطے کے مطابق مشورہ کرتا ہے — یہ تعلقہ اور اور علاقے جو مختلف صوبون مین اُسکی ملکیت مین ہین ایک افسر کارندے کے زیر نگرانی انتظام پاتے ہین جو سینٹ پیٹرس برگ مین رہتا ہے اور اُسپر اُسکو بڑا کامل بھروسا ہے — قرب وجوار مین کوئی ایسا شخص نہین ہے جس سے ملنے جُلنے کی اُسکو پروا ہو — وہ خلقی ملنسار آدمی نہین ہے — اور اُسنے ایک اکھڑ طریقہ اختیار کیا ہے جس سے وہ لوگون سے ذرا کھنچا رہتا ہے اور ملاقات صرف ضابطے کی کرتا ہے — انگلستان مین اکثرون کا ایسا ہی مزاج ہے مگر روس مین شاذونادر اس مزاج کا آدمی پایا جاتا ہے — اِس طریقے سے قرب وجوار کے مالکان اراضی اُس سے ناراض رہتے ہین اور اِسکا اُسکو ذرا بھی افسوس نہین ہے کیونکہ وہ اُسکی سُوسائٹی کے نہین ہین اور اُنکے مزاج اور چال چلن مین دہقانیت ہے اور وہ لوگ ذراسی ملاقات مین باآسانی بےتکلف ہو جاتے ہین اور اس بات سے اُسکو سخت نفرت ہے — پس اُسکے تعلقات اُنسے یہی ہین کہ ضابطے کی ملاقات ہوتی ہے — دن کو عرصے تک تکلیف کے ساتھ سیرگشت مین صرف کرتا ہے — اکثر جمھائیان لیتا ہے اور یہ باتین یاد کر کے افسوس کرتا ہے کہ اگر سینٹ پیٹرس برگ مین ہوتا تو خوش خوش زندگی بسر کرتا اور اپنے خواجگان تاش سے خوش گپی اُڑاتا اور اوپرا

تماشا اور بیلٹ اور فرانسیسی تھیٹر دیکھتا۔ جب اُسکے واپس جانے کا دن قریب آتا تو اُسکا کلیجہ گز بھر کا ہو جاتا اور جب وہ گاڑی پر سوا ہو کر اسٹیشن جاتا تو فرحان اور خوش وخرم نظر آتا۔ اگر وہ صرف اپنے خاص مذاق کے مطابق کارروائی کرتا تو وہ اپنے تعلقے کو کبھی نہ دیکھتا اور گرمی کی تعطیل جرمنی یا فرانس یا سوئٹزرلینڈ مین بسر کرتا جیسا کہ اُن دنون مین کرتا تھا جبتک اُسکی شادی نہین ہوئی تھی۔ مگر اب وہ ایک خاندان کا رئیس ہے اور اس بات کو مناسب جانتا ہے کہ اپنی ذاتی خواہشون کو اپنے درجے کے فرائض پر قربان کر دے۔

شہزادہ مذکور امرا روس مین بڑا عالی مرتبت ہے۔ اگر ہمکو سب سے کم درجے کے لوگون کے دیکھنے کی خواہش ہو تو صرف قرب وجوار کے گاؤن مین ہمکو جانا پڑیگا۔ وہان ہمکو بہت سے مفلس ان پڑھ آدمی ملینگے جو چھوٹے چھوٹے اور کثیف مکانون مین رہتے ہین اور کسانون مین اور اُنمین آسانی سے تمیز نہین ہو سکتی۔ وہ بھی مثل شہزادے کے امرا ہین مگر اسکے برعکس اُنکے پاس نہ ثروت ہے اور نہ کسی عہدۂ جلیل القدر پر ممتاز ہین۔ اُنکی جائداد غیر منقولہ چند ایکڑ اراضی ہے جو زرخیز نہین اور جو صرف زندگی کی سیدھی سادی ضرورتون کو رفع کر سکتی ہے۔ اگر ملک کے اور حصون مین ہم جاتے تو ہم دیکھتے کہ ایسے ایسے پھٹے حال آدمیون کو شہزادون کا خطاب حاصل ہے۔ یہ روسیون کے قانون وراثت کا نتیجہ ہے جس سے علاقون اور خطابون کے بارے مین اُن اصول کی پابندی ضروری نہین سمجھی جاتی جنکی رو سے صرف بڑے لڑکے کو ورثہ اور خطاب مل سکتا ہے۔ شہزادے کے کُل لڑکے شہزادے کہلاتے ہین اور اُسکی وفات کے بعد اُسکی جائداد منقولہ وغیر منقولہ سب مین مساوی تقسیم کیجاتی ہے۔

ص ۲۶۵

ص ۲۶۹

# باب چودھوان

## امرائے عظام

زمانۂ سابق کے امرائے عظام - تاتاریون کی عملداری - ماسکو کے نزاز - خاندانی اعزاز - پیٹر اعظم کی اصلاح ورفاہ - امرا نے مغربی یورپ کے خیالات اختیار کرلیے - یہ رسم کہ لوگ زبردستی فوج مین بھرتی کیے جاتے تھے موقوف کردی گئی - ملکہ کیتھرائن ثانیہ روس کے امرا کا انگلستان اور فرانس کے امرائے مقابلہ - روسیون کے خطاب - امرائے روس آیندہ کیسے ہونگے -

اب چونکہ ناظرین کو بعض امرائے روس کے حالات سے واقفیت ہوگئی ہے توکیا عجب ہے کہ اُنکے دِل مین یہ شوق بھی پیدا ہوا ہو کہ وہ کچھ حال جلسۂ امرا کا بھی جسکا ایک فرقہ جداگانہ ہے جانین اور اُنکی تاریخ ماضی اور حالت حال سے کسی قدر واقفیت پیدا کرین - زمانۂ قدیم مین روس صرف ایک مجموعہ چند خودمختار صوبجات کا تھا - ہر رئیس حکمران کے گرد ایک جتھا مسلح آدمیون کا جسمین کچھ تو مالکان اراضی اور کچھ ذی دولت اہل سیف ہوتے تھے جمع رہتا تھا - یہ لوگ جنسے جلسۂ امرا بنا تھا رئیس کے زیر حکومت رہتے تھے لیکن کسی حالت مین وہ اُسکے ایسے مطیع نہ تھے کہ اُسکے احکام کو خواہ مخواہ مانین اور جو کچھ وہ کہے ضرور اُسکا حکم بجالائین ممکن تھا کہ مالکان اراضی اُسکے مہمات جنگی مین شرکت سے انکار کرتے - سپاہی اُسکی ملازمت ترک کرکے دوسری جگہ تلاش معاش کو جاتے - اگر بلا استرضائے اُنکے رئیس کی یہ خوشی ہوتی کہ وہ کسی جنگ پر جاتا تو یہ لوگ اُس سے کہتے تھے جیساکہ اُنھون نے ایک مرتبہ کہا تھا کہ - چونکہ اس جنگ کا قصد آپ نے فقط اپنی تدبیر سے کیا ہے اسلیے ہم لوگ آپ کے ہمراہ نجاوینگے کیونکہ ہم لوگون کو

اِسکا کچھ بھی حال معلوم نہین تھا۔ رئیس کی مرضی کے خلاف جو ایسی مزاحمت کیجاتی تھی وہ ہمیشہ صرف مجہول اور غیر موثر نہین ہوتی تھی۔ ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ صوبۂ گیلیچ مین مسلح آدمیون نے رئیس کو گرفتار کر لیا۔ اور اُسکے مصاحبون کو قتل کر ڈالا۔ اُسکی آشنا کو جلا دیا اور اُسکو اس بات کی قسم کھانے پر مجبور کیا کہ وہ آیندہ سے اپنی منکوحہ زوجہ کے ساتھ بسر کریگا۔ اُسکے جانشین کے روبرو جسنے ایک پادری کی زوجہ سے نکاح کر لیا تھا اُن لوگون نے دوبدو یہ گفتگو کی کہ اے شہزادے ہم تیری ذات خاص سے منحرف نہین ہوے ہین مگر ہم ایک پادری کی بیوی کا ادب نہ کرینگے ہم اُسکو جان سے مار ڈالینگے۔ اور پھر تم کو اختیار ہوگا کہ جس سے چاہو شادی کر لینا۔ یہان تک ان لوگون کا زور بڑھا ہوا تھا کہ بوگولیبسکی بھی جو ایک بڑا مشہور و معروف زمانۂ قدیم کا طاقتور رئیس تھا اُنکے مقابلے مین اپنے ارادے مین کامیاب نہین ہوا تھا۔ جب کبھی اُسنے اہل بوائرز کو کسی امر کے لیے مجبور کیا وہ ہمیشہ اُسکے مقابلے مین نہایت ضد سے پیش آتے اور اُسکے خلاف ہی کرتے آخر الامر اُنھون نے اُسکو ایک دن قتل ہی کر ڈالا۔ واقعات متذکرۂ بالا سے کہ ایسے ایسے بے انتہا واقعات اخبارات زمانۂ سابق سے جمع کیے جا سکتے ہین ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ زمانۂ قدیم کی تواریخ رُوس مین اہل بوائرز اور نائیٹ کا ایک آزاد جتھا تھا اور وہ بڑا اختیار معاملات پولٹکل مین رکھتے تھے۔

تاتاریون کے عہد سلطنت مین یہ ہمسری اور برابری کے دعوے نیست و نابود ہو گئے تھے۔ جب ملک فتح ہو جاتا تھا تو شہزادے خوانین کے مطیع ہو جاتے تھے اور اپنی رعایا پر بے قاعدگی کے ساتھ حکمرانی کرتے تھے۔ ایسے وجوہ سے امرا کا پولٹکل زور درجہ بدرجہ کم ہوتا گیا لیکن یہ طاقت اِنکی کبھی معدوم نہین ہوئی۔ اگرچہ اب وہ بات باقی نہ رہی تھی کہ رئیس تمامہ اُنکی مدد پر اپنا مدار کار رکھتا تاہم اِنکے خدمات کے قائم رکھنے سے اُسکا ایک فائدہ تھا اور وہ یہ تھا کہ اگر ناگاہ اُسکے ملک پر کوئی غنیم چڑھ آوے تو وہ ملک کی محافظت کرین۔ یا جب اُسکو توسیع مملکت کی خود ضرورت ہو تو موقع پاکر وہ اُن سے مدد کا طالب ہو۔ قیاسا ایسی فتوحات ناممکنات سے یقین کیونکہ درحقیقت تمام سرحدات

قدیم کا عزل و نصب خان کے قبضۂ اختیار اور حیطۂ اقتدار مین تھا۔ لیکن خان کا یہ دماغ کہان تھا کہ وہ اپنے توابعین کے معاملات مین دست اندازی یا اُنکی طرف توجہ کرتا۔ اُسکو صرف اپنے خراج سے کام تھا خواہ کوئی اُسکو دیتا۔ اور رُوس مین اکثر امور بلا اجازت اُسکی ہُوا کرتے تھے اسلیے بعض صوبجات مین ہم دیکھتے ہین کہ تاتاریون کے عہد حکومت کے اب تک تعلقات قدیم قائم ہین۔ مثلاً جب ڈِمٹری قریب بموت ہوا تو اپنے اہل بوائرز کی طرف مخاطب ہو کر کہنے لگا کہ تمکو میری عادت اور طرز و روش بخوبی معلوم ہے۔ مین تم سب مین پیدا ہوا۔ تم مین اتنا بڑا ہُوا۔ تمھارے ساتھ ملک مین نے حکمرانی کی۔ تمھارے پہلو بہ پہلو میدان کارزار مین جنگ کرتا رہا ہون تمھاری توقیر و تعظیم کرنا اور تمسے محبت رکھنا میرا کام تھا اور اضلاع و رقبات کی سرداریان مین نے تمھارے سپرد کین۔ مجکو تمھاری محبت اولاد سے سوا ہے اور مین نے کسی کے ساتھ بُرائی نہین کی۔ جب تم خوش رہے تمھاری خوشی مین مین شریک رہا اور جب تمکو کوئی رنج ہوا تو مین تمھارے رنج و غم مین شریک رہا اور مین تم کو اپنے ملک کے شہزادے جانتا رہا۔ اسکے بعد وہ اپنی اولاد کی طرف مخاطب ہوا اور اُنسے بطور وصیت اس طور پر مکالمہ کیا کہ اے میری اولاد تم اہل بوائرز سے رسم اتحاد قائم رکھنا۔ اور اُنکی ایسی عزت کرنا جسکے وہ بصلہ اپنی خدمات نمایان کے مستحق ہین اور بغیر اُنکے مشورے اور صوابدید کے ہرگز کوئی کام نہ کرنا۔

جس زمانے مین رُوسائے عظام ماسکو دیگر صوبجات اپنے قبضہ مین لاے تھے اور اُنکو سلطنت زار رُوس قرار دیا تھا اُس زمانے مین وہانکے امرا مختلف الخطاط کا ایک اور زینہ اُترے تھے جب تک وہان مختلف صوبجات علیحدہ علیحدہ رہے تو جب کبھی رئیس کی جانب سے اُنکے نزدیک کوئی وجہ اُنکی نارضامندی کی پیدا ہوتی فوراً وہ اُسکی ملازمی سے دست بردار ہو جاتے تھے کیونکہ وہ جانتے تھے کہ اُنکو اُسکا کوئی اور ہمسر خاطرداشت سے اپنی ملازمت مین رکھ لیگا۔ مگر اب وہ لوگ ایسا نہین کر سکتے تھے۔ ماسکو کا صرف ایک ہمسر لتھوآنیا باقی رہگیا تھا۔ اور اس بات کی پیشبندی کر لی گئی تھی کہ ناراض لوگ حدود لتھوآنیا مین

نہ جانے پاوین - اب یہ امرا برضا و رغبت اپنے رئیس خود مختار کے ساتھی نہین رہے تھے بلکہ زار کے غاشیہ بردوش اور حلقہ بگوش رعایا بنگئے تھے اور زار بھی مثل شہزادگان سابق کے نہین تھے - اُنھون نے جھوٹ موٹ مشہور کردیا کہ ہم شاہنشاہان ملک بازنٹین کے جانشین ہین اور نئے تکلفات و آداب و لحاظ درباری کچھ تو دربار قسطنطنیہ اور کچھ دربار تاتار کے مقلد ہوکر ایجاد و اختراع کیے - آئندہ سے اُنھون نے اہل بوایرز کے ساتھ دوستانہ برتاؤ اور میل جول نہ رکھا - اور کبھی اُنسے صلاح و مشورہ نہ لیا بلکہ اُنکے ساتھ اس طور پر سلوک ہوتے تھے جیسا کوئی کسی کمینے کے ساتھ برتاؤ رکھتا ہے - جب یہ امرا اپنے اقبالمند آقا کے حضور مین حاضر ہوتے تھے تو وہ اہل مشرق کے طور پر بہت جھک کر آداب بجالاتے تھے - اور اکثر ایسا ہوا ہے کہ بنیل مینا مرتبہ جھک جھک کر کورنش و تسلیم بجالاتے تھے - اور جب کبھی اُنکی جانب سے رئیس ناراض ہوجاتا تھا تو اُنکو بیدون سے پٹواتا تھا یا پھانسی دلواتا تھا - یا اور جیسی سزا چاہتا تھا دلواتا تھا - جب خوانین کے اختیارات انتزاع کرکے زار روس اُسکے جانشین ہوے تو معلوم ہوتا ہے کہ طریق حکومت تاتاریون کا بہت کچھ اختیار کرلیا تھا -

لوگون کو استعجاب ہوگا کہ ایسے آدمیون کا فرقہ جسنے سابقاً آزادی کی مغرور طبیعت کا زور دکھایا ہو ایسا ہوجاے کہ وہ خاموش رہکر ایسے ایسے ظلم برداشت کرلے اور کوئی سعی نئے اختیار کے انسداد کے لیے جسکی پشتی پر تاتاری واسطے فرو کرنے ظلم و بدعتون کے موجود ہین نہ کرے - لیکن ہمکو یاد رکھنا چاہیے کہ امرا و رئیس اس عرصہ مین سلطنت تاتار کے اسکول مین تعلیم و تربیت پاچکے تھے - دو صدی کے عرصہ مین وہ لوگ آہستہ آہستہ باعتبار معانی الفاظ حکومت ظالمانہ کے جیسا کہ مشرقی اُن الفاظ کے معانی لگاتے ہین ایسی حکومت کے عادی ہوگئے تھے - اگر کاش اُنکو یہ اپنی حالت ناگوار اور تکلیف دہ اور عاجز کردینے والی معلوم ہوگئی تھی تو یہ بھی اُنکو معلوم ہوگیا ہوتا کہ اس حالت کا بہتر کرنا کتنا کار اہم اور دشوار تھا - صرف ایک علاج اُنکے ہاتھ مین تھا اور وہ یہ کہ اس عام ظالم کے خلاف ہوکر باخود ہا متفق ہوجاتے مگر یہ اتفاق اور سازش ناممکن تھی -

کیونکہ ہم دیکھتے ہین کہ زار کے گرد وپیش ہردم وہرلحظہ لوگون کا مجمع رہتا تھا ہم تمیز کرسکتے ہین
کہ وہان اُسکے گرد وہ رئیس موجود تھے جنکے ارادے اب تک یہ تھے کہ وہ اپنی گئی ہوئی آزادی
پھر حاصل کرین - ایک جانب ماسکو کے بوائرز جنکو اپنے خاندان کے اعزاز پر گھمنڈ تھا
کہ ہم روسیون مین سب سے زیادہ اشرف ہین - اور ایک جانب مُرزِی تاتار تھے
جنھون نے اصطباغ لینا گوارا کیا تھا - اور مثل دیگر امرا کے زمین جاگیر مین پائی تھی - وہان
نووگورڈ کا رئیس اعظم تھا جو کبھی اپنے شہر کی قدیم شان وشوکت اپنے دل سے نہین
بھلا سکتا تھا - وہان لیتھوانیا کے امرا تھے جنکو اپنے بادشاہ کے مقابلے مین زار کی ملازمت
اختیار کرلینا زیادہ ترفائدہ بخش تھی - وہان چھوٹی چھوٹی ریاستون کے والی تھے جو حکام
ظالمانہ ٹیوٹانک سے بچنے کو یہان بھاگ آئے تھے - اور علاوہ انکے بہت سے متمول
اہل سیف تھے جو ملک روس کے ہر حصہ سے آکر یہان جمع ہوگئے تھے - یہ ضرور ہے کہ
اگر اقوام مین اختلاف ہو تو ملکی کارپرداز اسطرح جمع نہین ہوسکتے -

ص ۲۷۵

سولھوین صدی کے ختم کے ساتھ خاندان قدیم کا خاتمہ ہوا - پولٹکل غدر کے
کچھ عرصے کے بعد حسب استرضاء رعایا یہان کے کارپردازون اور سرگروہون کا
خاندان رومانوف مالک تاج وتخت کیا گیا - اِس ردوبدل مین فرقہ امرا نے کسی قدر
بہتر حالت حاصل کی اور انکو وحشیانہ بیرحمی بوالہوسانہ ظلم سے نجات کافی ملی مگر اُنکی
جماعت کو پولٹکل معاملات مین دخل نہ ہوا - گو ہمسری کرنے والے گروہ اب بھی وہان
موجود تھے مگر پولٹکل فریق کا وجود نہین تھا - اور ان خاندانون اور فتنہ وفساد کے بانیون
کی یہ بات مدنظر رہی کہ وہ زار کی مہربانی حاصل کرین -

اس زمانے مین جو جو تنازعات ومناقشات صدارت کی بابت ہمسر خاندانون
مین پیدا ہوے اسکی وجہ سے نہایت عجیب وغریب قصہ در قصہ تواریخ روس
ہوگئی ہے - خاندان کی نسبت یہ پرانا خیال لوگون کے دلون مین جاگزین ہوگیا تھا
کہ سب کو مل جل کے ایک ہی گھر مین ساتھ رہنا چاہیے اور رئیس خاندان سب کا
مورث اعلیٰ ہو - اگر کسی خاندان مین کوئی اعزاز واقتدار مین گھٹا یا بڑھا تو اسمین کل

خاندان کی عزت یا بیعزتی سمجھی جاتی تھی۔ ہر ایک خاندان امرا کا خاص اپنا اپنا اندازہ توقیر کا بموجب اُس عہدے کے تھا جسپر وہ اب یا سابق مین ملازمت ڈ زاڑ مین ممتاز تھا۔ اور کل خاندان اپنی بے عزتی سمجھتا اگر ایک شخص اُس خاندان کا کوئی ادنیٰ تر عہدہ اُس عہدے سے جسکا وہ مستحق تھا قبول کر لیتا۔ جب کبھی کسی خالی جگہ پر کوئی مقرر ہوتا تو اُسکے ماتحت سرکاری کاغذات اور اپنے اپنے شجرہ خاندان کی جانچ پرتال کرتے تھے۔ اس غرض سے کہ اُنکے جد یا افسر کے کسی بزرگ نے اِنکے کسی بزرگ کی ماتحتی مین تو کام نہین کیا ہے اگر ماتحتون کو معلوم ہوتا کہ ایسا ہوا تھا تو وہ زاڑ سے شاکی ہوتا کہ یہ مناسب اور شایانِ شان ہمارے نہین ہے کہ ہم ایسے شخص کی ماتحتی مین کام کرین جسکے خاندان کی عزت و توقیر ہمارے خاندان سے کم ہے۔ اس قسم کی بے بنیاد شکایتین اکثر پیش ہوتی تھین۔ اور نتیجہ یہ ہوتا تھا کہ شاکی قید یا اور سزاے جسمانی کا مستوجب قرار پاتا تھا۔ لیکن باوجود ایسی سخت سزاؤن کے بھی صدارت کے لیے اکثر تنازعات ہوا کرتے تھے۔ جب کبھی لڑائی کی تیاری ہوئی اُسکے شروع مین ایسے ایسے تنازعات بالضرور برپا ہوا کرتے تھے اور جو فیصلہ حضرت زاڑ کرتے اُسکو فریق مظلوم منظور نہین کرتا تھا۔ مجکو ایک معزز شخص کا حال معلوم ہوا کہ اُسنے صرف اس وجہ سے کہ اُسکو ایسے شخص کی ماتحتی مین کام نہ کرنا پڑے جسکی عزت و توقیر وہ اپنے خاندان سے کم سمجھتا تھا عمداً اپنا سر پھوڑ ڈالا تھا۔ اِن جھگڑون کی یہانتک کثرت ہوگئی تھی کہ بعض وقت زاڑ کے تناول طعام کی میز پر پیش ہوا کرتے تھے۔ اور عیش حاضرین منغص کرتے تھے کسواسطے کہ یہ بات قریب ناممکن تھی کہ ہر مہمان کی خوشی کے موافق اُسکی جاے نشست کا بھی انتظام کیا جاتا۔ ایک تاریخی بات یہ ہے کہ ایک امیر کو کھانے کے وقت وہ جگہ نہین ملی جہان وہ اپنے کو بیٹھنے کا مستحق سمجھتا تھا اسلیے اُسنے کھلم کھلا زاڑ سے کہا کہ مجکو مرنا منظور ہے مگر یہ بے توقیری سہنا گوارا نہین ہے۔ اِس قسم کی ایک اور تمثیل دیکھنے مین آئی کہ ایک ضدی مہمان اپنی کرسی پر جبراً بٹھایا گیا لیکن اُس شخص نے اپنے خاندان کی عزت اس طور پر بچائی کہ وہ فوراً میز کے نیچے چلا گیا۔

مئی ۱۶۸۳

دوسرا تبدل حالت جماعت امرا کا پٹیرِ اعظم کے عہد مین ہوا تھا۔ پٹیر طبعاً و خلقی خود مختار طبیعت کا آدمی تھا۔ اور یہ اُسکو پسند نہ تھا کہ کوئی اُسکا مقابلہ کرے۔ اُسکو ایک بہت بڑا کام انجام دینا تھا جسکے لیے وہ ہر مقام پر مطیع اور ذکی الطبع اور مستعد آدمی تلاش کرتا تھا۔ وہ خود سلطنت کی خدمت مین مستعدی ظاہر کرتا تھا اور ضرورت کے وقت ایک معمولی کاریگر کا کام دیتا تھا اور وہ استبداد کرتا تھا کہ اُسکی کل رعایا ویسا ہی کرے۔ ورنہ بیرحمی کے ساتھ سزا دیجائیگی۔ معالی دودمانی اور عالی نسبی کی اُسکو ذرا پروا نہ تھی۔ اُسکا قول تھا ع کہ درین راہ فلان ابن فلان چیزے نیست٭ اُسکو زندون سے کام لینے کا شوق تھا لہذا اُنکے مردہ آبا و اجداد کے حقوق پر اُسکو ذرا بھی توجہ نہ تھی۔ وہ اپنے نوکرون کو اُنکی خدمات کے مطابق موزون تنخواہ اور اعزاز بخشتا تھا۔ درجے اور پیدائش کا خیال نہین کرتا تھا۔ لہذا اُس کے بہت سے خاص خاص رفقا ایسے تھے جنکو پُرانے روسی خاندانون سے کوئی تعلق نہ تھا۔ ایک امیرزادہ عرصۂ دراز تک سلطنت کے ایک بڑے عہدۂ جلیلہ پر ممتاز رہا۔ ایک رئیس پرتگالی نسل سے تھا۔ اور جہاز پر نوکر تھا۔ ایک یہودی تھا۔ ایک گمینڈ ٹر اِنجیف کے عہد مین مرا۔ یہ حبشی غلام تھا اور قسطنطنیہ مین خریدا گیا تھا۔ ایک اور شہزادہ کی نسبت مشہور ہے کہ وہ کسی نان بائی کی دُکان مین نوکری کی درخواست کرنے گیا تھا۔ سلطنت کی نوکریان ہر درجے کے آدمیون کے لیے کھلی ہوئی تھین۔ اور ترقی کے لیے صرف ذاتی قابلیت کا استحقاق کافی تھا۔

اُسوقت کے فرقۂ کنسر وِیٹیو نے اس کارروائی کو انقلاب سلطنت پر محمول کیا ہوگا۔ اور قابل ملامت سمجھے ہونگے۔ مگر اس خود سر بادشاہ کے رفاہ عام کی میلان طبیعت کو اِس سے قناعت نہین ہوئی۔ اُسنے اور بھی زیادہ کارروائی کی اور جماعت امرائے عظام کے قانونی درجے کو بالکل بدل دیا۔ اُسکے وقت تک کل امرا کو آزادی حاصل تھی کہ جی چاہے نوکری کرین یا نہ کرین بعض مستقل طور پر فوجی یا سِوِل عہدون پر نوکر تھے مگر زیادہ تر آدمی اپنی جاگیرون پر زندگی بسر کرتے تھے

اور صرف اُسوقت جنگی ملازمت کرتے تھے جب فوج مُلیشیا جنگ کے لیے طلب کی جاتی تھی جب پِٹیر نے ایک بڑی فوج طلب کی تو یہ طرز بالکل بدل گیا۔ رُوس مین جو سال مین دو ایک بار تبدل عظیم واقع ہوتا ہے اُسمین ایک دفعہ پیٹر نے ٹُون کا طرز بدل دیا اور یہ اصول قائم کر دیے کہ کُل امراے عظام کو لڑکپن سے پیرانہ سالی تک سرکاری ملازمت کرنی چاہیے۔ لشکر مین نوکری کرین یا جہاز مین۔ یا سِول مین۔ عام اس سے کہ اُسکی جائداد غیر منقولہ کتنی ہی زیادہ کیون نہ ہو۔ جو امیرزادہ انکار کرتا تھا وہ اِس اصول کے مطابق صرف اپنی جاگیر ہی سے محروم نہین کیا جاتا تھا جیسا کہ اگلے وقتون مین ہوتا تھا بلکہ وہ نمکحرام اور باغی سمجھا جاتا تھا۔ اور ممکن تھا کہ اُسکو پھانسی کا حکم ہو۔

پس کل امراے سلطنت نوکر بنائے گئے۔ اور پیٹر کے وقت مین سلطنت بڑے زبردست اتالیق کا نام تھا۔ امراے سلطنت بڑا سخت شکوہ و شکایت کرنے لگے۔ اور اُنکی شکایت حق بجانب تھی کہ ہم اپنے پُرانے حقوق سے محروم کیے گئے۔ اور ہم مجبور ہین کہ جو کچھ بار ہمارے آقا ہمپر ڈالین اُسکو ہم خاموشی کے ساتھ بلا شکوہ و شکایت قبول کرلین۔ وہ کہتے تھے کہ گو ہمارے ملک کو حملے کا خطرہ نہین ہے۔ مگر جیسے ہی صلح اور امن ہوجاتا ہے ویسے ہی ایک نئی جنگ کے لیے تجویزین پیش کی جاتی ہین۔ اور اسکی اور کوئی وجہ نہین ہے بجز اسکے کہ شاہنشاہ کو اسکا بڑا حوصلہ ہے کہ جنگ ہو۔ یا شاہ کے وزرا جنگجو ہون۔ ہمارے کسان اُنکے خوش کرنے کی کوششون مین بالکل پست ہوگئے اور ہم خود مجبور کردیے گئے کہ اپنے گھر بار چھوڑ کے چلدین۔ اور یہی نہین کہ سابق کی طرح ایک دو فصل گھر نہ آئین بلکہ مدت العمر تک وطن سے باہر رہنا پڑیگا۔ مجبور ہوکر ہم کو مقروض ہونا اور بے ایمان کارندون کے سپرد اپنے علاقے کردینے ہوتے ہین اور وہ حضرات اکثر ہماری ایسی دُرگت بناتے ہین کہ جب ہم مرض یا ضعیفی کے سبب سے نوکری سے نجات پاتے ہین تو تمام عمر ان علاقون کو سرسبز نہین کرسکتے۔ الغرض اس فوج کے قاعدے سے ہم ایسے تباہ اور برباد ہوگئے ہین

کہ دشمن سا دشمن بھی ہمارا اگر ہوتا تو چاہے تمام سلطنت کو غارت اور ستیاناس کر ڈالتا
مگر یہ مصیبت ہمیر کبھی نہ ڈھاتا ۔
ممکن نہ تھا کہ یہ جبر و تعدی کا زمانہ جسمین رعایا کی گردن صرف سرکار کے فائدے
کے لیے ناکردہ گناہ کاٹی جاتی تھی اُس سختی کے ساتھ عرصے تک قائم رہے۔ اسقدر
زیادہ ستائی کی گئی کہ گویا اپنے پانون مین آپ کلھاڑا مارا۔ گو یہ بھی از روے قانون
دھمکی دی گئی کہ جاگیرین ضبط ہوجائینگی اور پھانسیان دیجائینگی ۔ مگر بے سود ۔ ان شرائط سے
بچنے کے لیے امرا مجبور ہو کر راہب بن بیٹھے ۔ کوئی سوداگر ہو گیا کوئی خدمتگاری کی نوکری
کرنے لگا ۔ ایک ہمعصر نے بیان کیا ہے کہ بعض امرا نے اسقدر سرکشی کی کہ بوڑھے ہوگئے
مگر میدان جنگ مین نہ جانا تھا نہ گئے ۔ ایک سرکش کا ذکر سنیے کہ گو بڑے تاکیدی
احکام جاری ہوے تھے کہ اسکو گرفتار کر کے بھیجدو مگر کسی کے پکڑے وہ نہ پکڑا گیا ۔ جو لوگ
گرفتار کرنے کے لیے بھیجے گئے تھے اُنمین بعض بعض کی تو اُسنے خوب ہی مرمت کی اور جب
دیکھا کہ کل لوگون کی لکد کوب نہین کر سکتا ہون تو مشہور کر دیا کہ سخت علیل ہون ۔ یا دیوانہ
بن گیا اور حوض مین کود کر قدآدم پانی مین کھڑا ہو گیا ۔ مگر اِدھر وہ لوگ نظر سے غائب ہوے
اور اُدھر وہ شیر کی طرح ڈکارنے لگا اور گھر واپس آیا ۔
پیٹر کی وفات کے بعد اس انتظام مین رفتہ رفتہ تنزل ہوتا گیا ۔ مگر امراے عظام
صرف اسی پر قانع نہین رہے ۔ روس نے اب ایشیا سے بڑھ کر یورپ مین قدم جما لیا اور
یورپ کی بہت بڑی سلطنتون مین اسکا شمار ہونے لگا ۔ اعلیٰ طبقے کے لوگون نے رفتہ رفتہ
مغربی یورپ کا علم ادب اور اخلاق اور طرز تمدن و تدبیر منزل سیکھنا شروع کیا ۔ اور
امراے روس اپنا اور فرانس و جرمنی کے امرا کا مقابلہ کرنے لگے جن لوگون پر ممالک غیر کے
خیالات کا اثر ہوا تھا وہ اس مقابلے سے شرماتے تھے کیونکہ مغربی یورپ مین امراے
عظام کا طبقہ آزاد تھا اور اُنکے ساتھ رعایتین کی جاتی تھین ۔ اُنکو اپنی آزادی اور
علم و فضل اور حقوق پر ناز ہے ۔ مگر روس کے امراے عظام سلطنت کے ایسے ملازم تھے
جنکے ساتھ کوئی رعایت نہین کی جاتی تھی نہ اُنکی کچھ خاک وقعت تھی ۔ بلکہ اُنپر اکثر بیدبھی

پڑتے تھے اور اسقدر کثرت کار کا بار اُنپر ڈالا گیا تھا کہ پسے جاتے تھے مگر قہر درویش برجان درویش۔ جن امرا کو مغربی تہذیب سے واقفیت تھی اُنھون نے جو اپنی اصلی حالت پر نظر ڈالی تو اُنکے دلون مین ایک جوش سا پیدا ہوا کہ فرانس اور جرمنی کے امرا کی طرح ہماری بھی قدر و منزلت اور اعزاز ہوتا تو کیا خوب بات تھی پیٹر ثالث کے عہد مین البتہ یہ آرزو کسی قدر برآئی۔ ۱۷۶۲ء مین اُنھون نے وہ حکم منسوخ کر دیا جس کی رو سے مجبور ہو کر امرا کو فوج مین بھرتی ہونا پڑتا تھا۔ انکی شہنشاہ بیگم ملکہ کیتھرائن ثانیہ نے اس سے بھی بڑھ کر کار نمایان کیا۔ اور امراے عظام کے ساتھ اس سے بڑھ کر رعایت کی اور اُنکے استحقاق کی قدر افزائی کی۔

کیتھرائن نے جو امراے عظام کے ساتھ یہ سلوک کیا اِس مراعات کے کئی اسباب قوی تھے۔ اول تو وہ غیر ملک کی تھی اور غاصب سلطنت۔ دوسرے لوگون کی سازش سے تخت نشین ہوئی تھی لہذا رعایا کے دلون مین اسکا وہ تقدس نہین جما تھا جو اور فرمانروایان رُوس کا تھا۔ پس اُسکو مجبور ہو کر طبقۂ اعلی کے لوگون کو اپنی طرف گانٹھنا پڑا۔ اُسنے اُس فرمان کو منسوخ کر دیا جسکی رو سے لوگ زبردستی فوج مین بھرتی کیے جاتے تھے۔ اگر امرا فوج مین از خود بھرتی ہونا چاہتے تو اُنکو خطاب اور اعزاز خاص دیا جاتا۔ اپنے فرمانون مین وہ بڑی خوشامد کے الفاظ اُنکے لیے استعمال کرتی تھی۔ اور اُنکو یقین دلایا کہ ملک کی بہبودی اُن ہی کی نمک حلالی اور خیر اندیشی اور اطاعت پر منحصر ہے۔ گو اُسکا یہ قصد نہ تھا کہ اُنکے پورے ملکی اختیارات ضبط کرلے تاہم اُسنے مختلف صوبون کے اُمرا کی ایک جماعت قائم کی۔ سال مین دو ایک بار جلسے منعقد ہوتے تھے۔ یہ فرانس کی مفصل کی پارلمنٹ سے مشابہ تھی۔ لوکل امور کا بہت سا انتظام اسی جماعت کے تعلق کر دیا گیا۔ ایسے ہی ایسے اسباب سے ملکہ موصوفہ ہر دل عزیز ہوگئین۔ سرکاری نوکری کی نسبت جو خیالات لوگون کے دلون مین پیشتر تھے وہ بالکل بدل گئے۔ ملکہ کیتھرائن چال تو عورتون کی سی چلتی تھی اور مستعدی مردون کی سی ظاہر کرتی تھی۔ پیشتر سرکاری ملازمت کو لوگ بار تصور کرتے تھے اور اب رعایت خاص سمجھنے لگے۔

جب آزادی غلامان خانہ زاد کا اعلان ہوا تھا تو ہزارہا آدمی اپنے اپنے علاقون کو بھاگ گئے
تھے اب وہ سب جوق جوق جمع ہوے اور نوکری کی خواہش ظاہر کی - جب ترکون سے مردانہ وار
نبرد آزمائیان ہوئین تو ملازمت فوجی کا میلان طبع اور بھی زیادہ ہوگیا - ایک تو رگ حب الوطنی
متحرک ہوئی - دوسرے ترقی کا خیال ع سمند ناز پہ اک اور تازیانہ ہوا + ایک سالم المزاج
مین یون لکھا ہے کہ نہ صرف مالکان اراضی بلکہ جمہور انام حتی کہ دکاندارون اور موچیون تک کو
دُھن تھی کہ ہم فوج مین افسری پائین - جو شخص تمام عمر نوکری کرکے بھی افسر فوجی نہ ہوا اُسکو
لوگ انسانون کے زمرے سے خارج سمجھنے لگے - ملکہ کیتھرائن نے اس سے بھی بڑھ کے
کارروائی کی - اُس زمانے مین عوام الناس کو شاہ لوئی چہاردہم کے عہد دولت سے
تمام یورپ مین یہ خیال جما ہوا تھا کہ جو ملک اعلی درجے کے شایستہ ہین اُنکے لیے دربار
خسروی مین صافی مذاق ذی سطوت اور عشرت پسند جماعت امرا رکن رکین سلطنت سمجھی
جاتی ہے اور اِسکے علاوہ جماعت موصوف باعث رونق دربار بھی ہوتی ہے - اور چونکہ اُسکو
دلی خواہش تھی کہ اُسکے ملک کو لوگ اعلی درجے کا شایستہ کہین لہذا اُسنے کوشش کی کہ
جماعت امرا و اراکین قائم کرے تاکہ باعث رونق دربار خسروی ہو - اُسکے اعلی طبقے کی
رعایا کو فرانسیسی شایستگی کا عشق تو تھا ہی اس عشق نے اس جماعت اراکین دولت کے
قائم کرنے مین بڑی مدد دی اور اس امر مین اسکی کوشش نہایت درجہ کامیاب ہوئی -
سینٹ پیٹرسبرگ کا دربار خسروی کا طمطراق بہت مشہور ہوا مگر ڈھول کے اندر پول - جن
لوگون کو تمغون اور معزز خطابون کی طمع تھی اُنھون نے فرانسیسی وضع اختیار کی -
فرانسیسی زبان بولنے لگے اور فرانس کے علوم کی طرف کسی قدر میلان طبع ظاہر کیا - یہ
بحث ہونے لگی کہ اعزاز کسے کہتے ہین - امرا کی شان کے شایان کیا امر ہے - جس جوش
مردانگی پر اہل فرانس جان دیتے ہین اُسکا اظہار کرنے لگے - اپنے آبا و اجداد کی حالت
زار پر افسوس کرتے تھے - ایک شخص نے رائے زنی کی ہے کہ پیٹر اعظم نے اپنے کل
مقربین کو عام اِس سے کہ وہ عالی خاندان ہون یا ذی مرتبت - مار امیٹا تھا - مگر اب اسمین
شک نہین کہ ہم لوگ قتل ہونا پسند کرینگے مگر پٹنا اور بید کھانا نہ پسند کرینگے - معاذ اللہ اگر

اللہ میان بھی کوڑے پھٹکارین تو سہنے والے نہین -

سینٹ پیٹرسبرگ کے ارکین دولت کے خیالات نے رفتہ رفتہ ادنی درجے کے لوگون پر بھی رنگ جمایا - بادی النظر مین تو لوگون کو معلوم ہوتا تھا کہ فرانس کے امرا عظام کا عمدہ تتبع کیا گیا ہے مگر اصل مین نقل اصل کے بالکل خلاف تھی - روسیون نے فرانس کے شرفا کی زبان اور وضع تو باسانی حاصل کر لی اور علم بھی کامیابی کے ساتھ سیکھا مگر پشت ہا پشت سے جو بات تجربے سے حاصل ہوتی ہے وہ کہان حاصل ہو سکتی تھی لڑکپن سے جو باتین گویا روسی کی گھٹی مین پڑی تھین وہ اسقدر آسانی سے اور اتنی جلد ہرگز بدل نہین سکتی تھین - فرانس کے شرفا کے دلون مین مدت العمر سے اُنکے آبا و اجداد کے خیالات بخوبی جمے ہوے تھے اور وہ امرا کی نسل سے تھے پس وہ خیالات گویا طبیعت ثانی ہو گئے تھے شہنشاہ وقت کے ساتھ وہ اِس تکبر سے نہین پیش آتے تھے جس طرح اگلے وقتون کے لوگ پیش آتے تھے - بلکہ وہ مصلحت آمیز الفاظ کو بڑی دانائی کے ساتھ ہر پہلو کو بچاکر استعمال کرتے تھے - اپنے آبا و اجداد سے اُنھون نے دماغی قوت اور امور اخلاقی گویا ترکے مین پائے تھے - جو بلوہ و غدر عظیم اُس زمانے مین شروع ہونے والا تھا وہ تک اُنکے دلون سے اُنکے خیالات نہین نکال سکا - مگر رُوس کے امرا نے اپنے آبا و اجداد سے اور ہی کچھ سیکھا تھا - اُنکے آبا و اجداد بخوبی سمجھے ہوے تھے کہ جس طبقے مین ہم ہین وہ رعایت نہین بلکہ ہم پر بار ہے - جسمانی سزا پانے کو وہ کوئی شرم کی بات نہین سمجھتے تھے اُنکی عزت و توقیر کا دارمدار خدا کی مہربانی پر نہین تھا بلکہ زار رُوس کی مرضی پر پس ان وجوہ سے ملکہ کیتھرائن کے دربار کا ممبر چاہے کیسا ہی جلیل القدر کیون نہ ہوا ور چاہے فرانسیسی زبان اپنی خاص زبان سے بھی عمدہ بولتا ہو مگر وہ کماحقہ یہ نہین سمجھ سکتا تھا کہ شرافت کِسکو کہتے ہین اور امرا و شرفا کا چال چلن کیسا ہونا چاہیے - شرافت اور امارت کے متعلق جو اور خیالات لازم ملزوم ہین اُنسے بھی وہ ناواقف تھے - گو ممالک غیر کی وضع اختیار کر لی مگر اُس سے کہین اصلی شان و دبدبہ حاصل ہو سکتا ہے - ایک صاحب نے جنکے مزاج مین اور روسیون سے کہین زیادہ امارت کا خیال تھا کیا خوب

کہنا ہے کہ امرا کا غرور اب نکل گیا۔ اب معزز خاندان مفقود ہو گئے۔ اب صرف سرکاری عہدے اور ذاتی قابلیت پر دار و مدار ہے۔ جسے دیکھو سرکاری عہدۂ جلیلہ کا آرزومند ہے۔ مگر چونکہ سب کے سب خدمات نمایان انجام نہین دے سکتے لہذا اور راور وسائل سے وہ اعزاز حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہین۔ یا تو شہنشاہون کی خوشامد کرنے لگے یا ارکین سلطنت کی جوتیان اُٹھانے لگے۔ یہ شکایت بہت صحیح ہے مگر نقار خانے مین طوطی کی آواز کون سنتا ہے۔ جتنے آدمی تھے تربیت یافتہ اور قدیم خاندانون کے لوگ ان سب کی طبیعت مین خوشامد ہی خوشامد بھری تھی۔ ایسے خیالات سنتا کون تھا۔ شاذ و نادر ہی اِس سے مستثنیٰ ہون تو ہون۔

رُوس کے امرا نے برائے نام امرائے عظام فرانس کا چربا اُتارا تھا مگر انگلستان کے امرائے کرام سے تو بالکل ہی مشابہ نہ تھے۔ گو ملکہ کیتھرائن اُنکو ہمیشہ تعریف اور توقیر کے الفاظ سے یاد کرتی تھی مگر یہ اُسکا ذرا بھی قصد نہ تھا کہ اپنے اختیارات خسروی کو ایک شمہ بھی گھٹا دے۔ امرائے رُوس کو اُسکے عہد مین ملکی امور مین ذرا بھی دخل نہ تھا۔ گو وہ لوگ اب بڑی امارت اور ترقی کی لیتے تھے مگر اصل مین اُنکو ذرا بھی آزادی نہین تھی۔ اہل دربار جب کچھ رائے زنی کرتے تھے تو پہلے یہ غور کر لیتے تھے کہ ملکہ کیتھرائن کی رائے کیا ہے اُسی کے مطابق ہم بھی رائے دین اور بڑی فراست سے دریافت کر لیتے تھے کہ وہ کس رائے سے خوش ہوگی۔ ایک ہمعصر نے لکھا تھا کہ روسی ملکی امور کی نسبت ہرگز ہرگز بحث کر ہی نہین سکتے یہان تک کہ اپنے گھرون پر گورنمنٹ تک کی تعریف کرنا داخل گناہ تھا۔ خوف کے سبب سے لوگ عاقبت اندیش ہو گئے تھے۔ دربار کے ارکین اگر کچھ حال کہتے تھے تو صرف اُنھین لوگون سے جنسے دلی یارانہ یا قرابت قریبہ تھی۔ جو لوگ ان حالات کو مخفی نہین رکھ سکتے تھے وہ ماسکو چلے جاتے تھے۔ ماسکو کو ہم مرکز دائرۂ مخالفت نہین کہہ سکتے کیونکہ جس ملک مین فرمانروا اور گورنمنٹ جابر اور خود مختار ہو وہان رعایا کیا خاک مخالفت کریگی۔ ہان اسمین ذرا شک نہین کہ لوگون کے دلون مین قناعت نہ تھی۔ اس موقع پر بھی کسی کو یہ جرأت نہین ہوئی کہ شاہنشاہ کے روبرو یہ ظاہر

کر سکے کہ اُسکو موجودہ طرز تمدن سے ناخوشی ہے۔ ایک اور مورخ شہادت دیتا ہے
کہ ماسکو مین یہ معلوم ہوگا کہ گویا تم ایک ایسی سلطنت جمہوری مین رہتے ہو جسکے ممبرون نے
کسی شاہ اظلم کی اطاعت سے حال ہی مین نجات پائی ہے مگر جیسے ہی دربار منعقد ہوگا
تم کو اہل دربار غلامون سے بھی بدتر نظر آئینگے۔ تم کو بجز مبتذل غلامون کے اور کوئی نظر
نہ آئیگا۔ گو پولیٹکل امور مین جماعت امرا کو مطلق اختیار نہ تھا تاہم مفصل کے جلسون اور
لوکل تمدن مین جو درجہ اُنکو حاصل تھا اُس سے وہ اب بھی ملک مین کسی قدر پولیٹکل قوت
اور اعزاز حاصل کر سکتے تھے۔ مگر اصل مین نہ تو انکو ضروری پولیٹکل تجربہ حاصل تھا نہ صبر مزاج
مین تھا بلکہ یہ خواہش تک نہ تھی کہ ایسی حکمت عملی اختیار کرین جس سے اعزاز حاصل ہو۔
مالکان اراضی مین ایسے آدمی بہت تھے جو سرکاری ملازمت مین ترقی پانے اور قسمت آزمانے پر
اسکو ترجیح دیتے کہ دیہات مین بحیثیت جنٹلمین آرام کے ساتھ زندگی بسر کرین۔ اور جو لوگ
استمراری طور پر اپنی جاگیرون مین رہنے لگے وہ کل امور متعلقہ انتظام لوکل سے یا تو بالکل
بیخبر رہتے تھے یا انتہائی نفرت تھی۔ اگر کسی امیر اعظم کو اُسکی خیر خواہی یا اُس حسن خدمت کے
جلدو مین کہ اُسنے اپنے وطن پر سے مردانہ وار جان قربان کرنے کی کوشش کی کوئی اعزاز
منجانب سرکار بخشا جاتا تو امیر مذکور اُسکو بھی مثل اُس حکم کے سمجھتا جسکی رو سے لوگ زبردستی
فوج مین بھرتی کیے جاتے تھے۔ وہ سمجھتا کہ اب دیہات کے پولیس مین ہم لوگ زبردستی
افسر اور جج مقرر ہونگے۔

اگر ہم کو اسکے زیادہ تر ثبوت کی ضرورت ہو کہ ان کل تغیرات مین امرائے عظام
اب بھی شاہنشاہ کی تعدی اور مجنونانہ خیالات کے ویسے ہی مطیع تھے جیسے پیشتر تھے
تو ہم کو صرف اُنکی اُس حالت پر جو پال شاہ اول کے عہد مین تھی نظر ڈالنی چاہیے۔ پال
متلون مزاج۔ مخبوط الحواس۔ مغلوب الغضب لڑکا اور جانشین ملکہ کیتھرائن کا تھا۔ اُس
عصر کے مورخون نے جو اپنی اپنی زندگی کی سرگذشت قلبند کی ہے اُس سے ملک کے
مشاہیر نامی کی حالت مبتذل کی تصویر صاف کھنچی ہوئی نظر آتی ہے۔ جنکو ہمیشہ خوف
رہتا تھا کہ مبادا ہمارے افعال یا الفاظ یا دیکھنے سے حضرت زار بدماغ ہو جائین

جب ہم ان ہمعصر مورخون کی تحریرات پڑھتے ہین تو ہمارے سامنے گویا روم قدیم واقع اطالیہ کی تصویر کھنچ جاتی ہے جسپر انتہا سے زیادہ جابر اور متلون مزاج شاہنشاہ حکمران تھے پال قبل تخت نشینی کے اپنی مان کے مُنھ چڑھے ارا کین کے متکبرانہ برتاؤ سے بڑے غیظ و غضب مین تھا لہذا اُسنے اِس موقع پر فوراً ظاہر کر دیا کہ امرا کے طبقے سے اُسکو نفرت ہے اور اُسنے اُن لوگون کو نیچا دکھایا جو امارت پر بھولے ہوے تھے۔

ملکہ کیتھرائن کے عہد سے سلطنت حال کے شروع زمانے تک جماعت امرا کے درجہ قانونی مین کوئی بہت بڑا تبدل نہین ہوا تھا مگر مغربی تعلیم اور مغربی خیالات کے شامل ہونے سے اسکی سوشل حالت مین رفتہ رفتہ بڑا تبدل واقع ہوا۔ ملکہ کیتھرائن کے دربار مین صرف فرانسیسی زبان کی تعلیم جاری تھی جس سے عوام مین اُسکا زیادہ تر چرچا پھیل گیا اور کم درجے کے لوگون مین بھی اسکا رواج ہو گیا۔ یہانتک کہ جو لوگ شائستہ ہونے کا دم بھرتے تھے وہ روانی اور صفائی کے ساتھ فرانسیسی بولنے لگے اور مغربی یورپ کے علم ادب سے زیادہ نہین تو کچھ کچھ واقفیت تو ضرور حاصل ہو گئی تھی۔ اینمین اور اور درجون کے لوگون مین از روے قانون خاص فرق یہ تھا کہ امرا کو یہ استحقاق حاصل تھا کہ جن جاگیرون مین غلامان خانہ زاد تھے اُنپر قابض رہ سکین۔ جب ۱۸۶۱ء مین غلام آزاد کر دیے گئے تو یہ قیمتی استحقاق جاتا رہا اور اُنکی جائداد غیر منقولہ کسانون کے پاس چلی گئی۔ جو امور رفاہ و انتظامی اُسوقت سے واقع ہوے ہین اُنکی روسے مفصل کی جماعتون کو پیشتر جو کچھ عظمت حاصل تھی وہ بالکل کالعدم ہو گئی پس زمانۂ حال مین تمدن ملکی۔ لوکل امور اور استحقاق قبضہ جائداد غیر منقولہ کی بابت امراے عظام اور ادنے طبقے کے لوگون کا درجہ مساوی ہے۔

اس بیان سے ناظرین کو معلوم ہو جائیگا کہ رُوس کی جماعت امراے کرام کی ترقی کی تاریخ عجب قسم کی ہے۔ جرمنی۔ فرانس۔ انگلستان مین امرا کو پیشتر ہی اپنی پولٹکل حالت کے مطابق ایک جانب اُس میلان طبع رعایا سے لڑنا پڑا تھا جس سے خود مختار سلطنت کی طرف کو زیادہ تر متوجہ تھے اور دوسری جانب لوگون کی خواہش تھی کہ جماعت امرا کو زیادہ اختیارات عطا ہون

طاقت ور رقیبون سے جو یہ جنگ عرصے تک رہی تو اُنکے جوش جنگی کو خواہ مخواہ ترقی
ہوتی گئی - اور باہم اُنمین اتفاق بھی زیادہ ہوا - اُنکی جماعت مین نئے نئے ممبر بھرتی
ہوے مگر اِن دخل و معقولات دینے والون کی تعداد اسقدر کم تھی کہ وہ فوراً باہم
مِل جُل گئے اور کسی طبقے کی عام حالت یا خیالات سابقہ مین کوئی تبدل نہین ہونے پایا
اور عالی نسبی کا جو خیال قبل تھا اُسمین بھی فتور نہین پڑنے پایا - اس طبقے نے رفتہ رفتہ
ایک خاص قوم کا درجہ حاصل کیا جسکی دماغی اور اخلاقی قابلیت ایک خاص قسم کی تھی
اِس درجے نے اپنے استحقاق خاص اور اپنے مدارج کو بہت مضبوطی کے ساتھ محفوظ
رکھا - آخر کو درجۂ اوسط کے لوگون کی قوت نے جو روز افزون ترقی پر تھی اس طبقے کی
عظمت کو نیست و نابود کر دیا مختلف ملکون مین اسکی حالت مختلف قسم کی تھی - جَرمنی
مین اس طبقے کے لوگ پُرانے بیانات فخر خاندانی پر ناز کرتے تھے اور اب تک اُسکی
سُوسائٹی جداگانہ ہے - فرانس مین سلطنت خود مختار نے اُسکو اُسکی پولٹکل عظمت سے
محروم کر دیا تھا اور مشہور بلوۂ عظیم نے اُسکی قوت کو بالکل تباہ کر ڈالا تھا - انگلستان مین
اُسنے اپنے دعواے امارت کو اعتدال کے درجے پر رکھا تھا اور طبقۂ متوسط کے لوگون سے
ربط و ضبط بڑھایا - اور خود مختار بادشاہت کے اصول تمدنی کے بہانے سے امرا کی
سلطنت جمہوری قائم کر دی اور ضرورت کے موافق اپنی پولٹکل عظمت کا تھوڑا تھوڑا
حصہ اُن احباب کو دینا شروع کیا جو معین ہوے تھے کہ شاہنشاہی سطوت کو برقرار
رکھین پس جَرمنی کے بیرن اور فرانس کے جنٹلھوم اور انگلستان کے امراے کرام
تین مختلف اور علٰحدہ علٰحدہ درجے کے امرا ہین مگر باوصف اختلاف اکثر باتین ملتی بھی
ہین - کم و بیش مقدار مین اُن سب کے دلون مین غرور اور گھمنڈ ہے کہ ہم ادنیٰ
طبقے کے لوگون سے ایسے اشرف و افضل ہین کہ ہماری فضلیت کم نہین ہوسکتی - اور
جو طبقہ اُنکے حقوق کے ساتھ رقابت کرتا ہے - اُس سے اُنکو دل مین نفرت ہوتی ہے
مگر اِس نفرت کا اظہار علانیہ نہین کیا جاتا -

رُوس کی جماعت امرا مین یہ خصوصیتین نہین ہین - یہ جماعت مختلف القسم

اور بے شمار لوگون سے بنی تھی ۔ مگر ان مختلف القسم لوگون کی خود بخود ایک جماعت مرتبہ نہین قائم ہوئی. بلکہ خود مختار بادشاہی سطوت نے اسقدر دباؤ ڈالا کہ صرف ایک جماعت غیر مرتب بنکر رہگئی ۔ سلطنت مین یہ جماعت کبھی نیم آزاد بھی نہین ہونے پائی ۔ جو حقوق اور خاص خاص استحقاق اسکو حاصل ہین وہ اُسنے سلطنت سے حاصل کیے تھے لہذا اُسکو شاہنشاہی اختیارات خاص سے نہ کوئی دلی اور قلبی عداوت تھی نہ رشک اسکے برعکس اس جماعت کو اور سوشل طبقون سے کوئی جھگڑا نہ تھا لہذا اسکو اُنسے خصومت یا رقابت کے خیالات بھی نہ تھے ۔ اگر ہم کسی روسی امیر کو غصے کے ساتھ بادشاہ کی خود مختار طاقت یا امراے عظام کی تیز مزاجی کا حال کہتے سنین تو ہم کو یقین کرلینا چاہیے کہ یہ خیالات زمانۂ متوسط یا پرانی کہانیون اور نیم تاریخی بیانون سے پیدا نہین ہوے ہین. بلکہ نئی تہذیب کے سوشل اور پولٹکل فلسفے کے اصول سے پیدا ہوے ہین جس طبقے سے وہ تعلق رکھتا ہے اُسمین اسقدر تغیر حالت ہوا ہے کہ اب اُسمین پرانے فیشن کے خیالات یا دلمین جما ہوا تعصب چھو نہین گیا ہے ۔ اور طبقۂ مذکور ہمیشہ بخوشی اپنے کو موجودہ حالتون کے مطابق کرلیتا ہے ۔ عام طور پر یہ بیشک کہا جاسکتا ہے کہ طبقۂ مذکور گذشتہ کی نسبت آیندہ کا زیادہ خیال رکھتا ہے اور جن خیالات نو سے اظہار ترقی ہوتا ہے اُنکے اختیار کرنے مین مستعدی ظاہر کرتا ہے ۔ چونکہ تعصب اور پرانے خیالات سے وہ بری ہے لہذا نیکدلی و سرگرمی سے قابلیت بدرجۂ غایت رکھتا ہے اور مضبوطی کے سخت سخت کام انجام دینے کے قابل ہوتا ہے ۔ مگر سہولت کے ساتھ اخلاقی جرأت دکھانا اور کام کو پورا کرکے چھوڑنا یہ صفتین اُس سے منزلون دور ہین ۔ الغرض اُسمین نہ تو وہ عجیب و غریب نیک صفتین ہین نہ وہ انوکھی برائیان جو پولٹکل آزادی کے برتاؤ سے پیدا ہوتی اور ترقی پاتی ہین ۔

چاہے اسکا جو کچھ سبب ہو اسمین شک نہین کہ روس کی جماعت امراے عظام مین وہ خیالات تکبر نہین ہین جو امرا مین ہوا کرتے ہین ۔ لفظ امراسے جو تکبرانہ

اور تحکمانہ خیالات اور جوش امارت ہم سمجھتے ہین اور جس کے دیکھنے کے ہم عادی ہین وہ انہین نہین پاے جاتے - ہم کو بہت سے ایسے روسی ملینگے جو اپنے درجۂ افسری اور ثروت او علمیت پر مغرور ہین مگر ایسا روسی شاذ و نادر ہی ملے گا جو اپنی پیدائش پر مغرور ہو یا یہ خیال کرتا ہو کہ اسکے حسب و نسب عالی سے اسکو پولٹکل استحقاق خاص یا سوشل حالت کی اشرفیت کا کوئی خاص حق حاصل ہے - ایسے خیالات معمولی روسی امیرزادے کو قابل مضحکہ اور مہمل معلوم ہونگے لہذا یہ مقولہ جو اکثر زبان زد خاص و عام ہے کسی قدر صحیح ضرور ہے کہ روس مین کوئی طبقۂ امراے عظام نہین ہے -

اسمین شک نہین کہ جماعت امرا کو بہیئت مجموعی طبقۂ امراے عظام نہین کہ سکتے اگر یہ لفظ کہین استعمال کیا بھی جا سکتا ہے تو صرف ان خاندانون کے لیے جو بارگاہ سلطانی کے مقرب ہین اور اعلی طبقات امراے تعلق رکھتے ہین - اس سوشل طبقۂ امرا مین بہت سے پرانے خاندان شامل ہین مگر اسکی اصلی بنیاد سرکاری درجۂ معزز اور قابلیت علمی سے ہے نہ کہ حسب و نسب اسکے بعض ممبرون کو اپنی امیرانہ پیدائش اور معالی دودمانی وغیرہ کے خیالات رئیسانہ ضرور ہین لیکن یہ امر ضروری نہین ہے کہ یہ باتین انمین خواہ مخواہ ہی ہون گو انکی عادت مین داخل ہے کہ کسی قدر علحدہ رہتے ہین مگر جو قومی خصوصیتین اہل جرمن مین ہین وہ انمین نہین پائی جاتین - اور وہ ایسے ایسے اصول بالکل سمجھ ہی نہین سکتے جیسے جرمنی مین ہین کہ وہ لوگ بادشاہون کے پاس بیٹھنے کے لائق نہین سمجھے جاتے جنمین کسی قسم کی عالی نسبی نہین ہے - یہ امراے انگلستان کی تقلید کرتے ہین اور انکو امید ہے کہ جسطرح انگلستان کے عمائد و روساے گرامی نے سوشل اور پولٹکل حالت اعزاز حاصل کی تھی اسی طرح ہم بھی ایک روز حاصل کرینگے - گو انکے کوئی خاص قانونی حقوق نہین ہین مگر انکی اصلی حالت مین تمدن ملکی اور دربار شاہی سے سرکاری ملازمت مین ترقی کرنے کے لیے بڑی آسانی ہو جاتی ہے - مگر اسکے برعکس اسکی استواری کو دو باتون سے صدمہ پہونچتا ہے - ایک یہ کہ وہ بھی کسی قدر امراے متعلق ہے - دوسرے یہ کہ والدین کی وفات پر جائداد غیر منقولہ لڑکون مین تقسیم ہو جاتی ہے سا اب سنیے کہ نئے نئے آدمی سرکاری

عہدہاے جلیلہ کے ذریعے سے اس جماعت مین داخل ہوتے ہین اور پُرانے پُرانے خاندانون کے لوگ افلاس کے سبب سے اس جماعت سے علیحدہ ہوتے جاتے ہین - یہ بھی ممکن ہے کہ ایک چھوٹے سے مالک اراضی یا گانون کے پادری کا لڑکا سلطنت کے کسی اعلی عہدے پر پہونچ جائے اور رُورِک کی اولاد گھٹ کر کسان ہوجاے مشہور ہے کہ تھوڑا زمانہ ہوا شہزادہ کُریپاٹکن نے سینٹ پیٹرسبرگ مین کوچبانی کے پیشے سے زندگی بسر کی تھی -

پس یہ امر صاف ظاہر ہے کہ اُس سوشل طبقہ کے امراکو اُن خاندانون مین نہ سمجھنا چاہیے جنکو سرکار سے خطاب ملاہے - رُوس مین خطابون کی وہ وقعت نہین ہے جو مغربی یورپ مین ہے - رُوس مین خطاب بہت عام ہین کیونکہ خطاب یافتہ خاندان کثرت سے ہین اور کل لڑکون کو والدین کے حین حیات ہی اُنکے والدین کا خطاب حاصل ہوجاتا ہے اور یہ فرض نہین ہے کہ وہ ہمیشہ سرکاری عہدے یا دولت یا سوشل حالت یا کسی اور قسم کی افضلیت سے ممتاز ہون سیکڑون شہزادے اور شہزادیان ایسی ہین جنکو بارگاہ سلطانی مین داخل ہونے کا استحقاق نہین حاصل ہے اور جو سینٹ پیٹرسبرگ کے اُن جلسون مین شریک نہین ہونے پاتے جنمین خاص خاص امراے عظام شریک ہوتے ہین - بلکہ کسی مقام کی اعلی صحبت مین بھی وہ شریک نہین کیے جاسکتے -

روسیون کا اصلی خطاب صرف کِنیاز ہے جسکا ترجمہ عموماً شہزادہ کیا جاتا ہے یہ خطاب اولاد رُورِک اور لِتھواینین کے شہزادہ گِڈیمین اور خوزمین تاتار دُمرزی کو دیا جاتا ہے اور نہ اُنہین سرکاری طور پر عطا کرتے ہین - انکے علاوہ چودہ خاندان اور ہین جنھون نے اُسکو شاہنشاہی احکام کے بموجب گذشتہ دو صدی سے حاصل کیا ہے - بیرن اور کونٹ کے خطاب حال ہین اور ملکون سے لیے گئے ہین اور پیٹر اعظم کے وقت سے شروع ہوے ہین - پیٹر اور اُسکے جانشینون سے سترہ خاندانون کو کونٹ کا خطاب ملاہے اور دس کو بیرن کا - دو کے سوا باقی ماندہ خطاب پانے والے ممالک غیر کے باشندے ہین اور اکثر سلطانی خزانچیون کی

اولاد سے ہین۔

یہ ایک عام خیال ہے کہ روس کے امرا سب کے سب انتہا کے دولت مند ہوتے ہین۔ مگر یہ غلطی ہے۔ انمین اکثر غریب ہوتے ہین۔ آزادی کے وقت یعنے سلالہ ع مین ایک لاکھ دو سو سینتالیس مالکان اراضی تھے اور منجملہ انکے اکتالیس ہزار سے زیادہ کے پاس اکیس مرد غلامون سے کم تھے یعنی افلاس کی حالت مین تھے۔ جو مالک اراضی پانچ سو غلامان خانہ زاد کا مالک ہوتا وہ کسی طرح بڑا صاحب ثروت نہین سمجھا جاتا تھا۔ تاہم صرف تین ہزار آٹھ سو تین مالکان اراضی اسی فہرست مین داخل تھے۔ گو بعض ایسے بھی تھے جنکے پاس بہت سے غلام تھے مثلاً کونٹ شرٹیف کے پاس ڈیڑھ لاکھ غلامان خانہ زاد تھے یا یون کہین کہ لونڈی غلام ملا کر تین لاکھ آدمیون سے زیادہ تھے۔ اور آج کل کونٹ ڈیوڈوف کے پاس پانچ لاکھ ایکڑ زمین سے کہین زیادہ جاگیر ہے۔ ڈمڈوف خاندان کی آمدنی کثیر انکی معدنیات پر منحصر ہے اور اسٹرو گونوف خاندان کی جاگیر اسقدر ہے کہ اگر ایک مقام پر واقع ہو تو ایک خاصی خود مختار ریاست مغربی یورپ مین قائم ہو جاے۔ مگر بہت دولتمند خاندان کثرت سے نہین ہین۔ روسی امیر زادے اکثر بہت فضول خرچی کرتے ہین۔ اس سے یہ نہین ظاہر ہوسکتا کہ انکے پاس زر کثیر ہے بلکہ صرف حماقت کا اظہار ہے اور بے پروائی کی ناعاقبت اندیشی ظاہر ہوتی ہے۔ مالکان اراضی کی حالت تدبیر منزل کی نسبت مین زیادہ تر ذکر تب کرونگا جب آزادی غلامان خانہ زاد اور اسکے نتائج کا بیان کیا جائیگا۔

جماعت امرا کی تاریخ زمان گذشتہ کی نسبت اسقدر بیان کرکے اب شاید مجھے یہ کوشش کرنی چاہیے کہ اسکی آئندہ حالت کی نسبت کچھ پیشین گوئی کرون کہ غالباً آئندہ کیا حالت ہوگی۔ گو پیشین گوئیان ہمیشہ خطرناک ہوا کرتی ہین مگر کبھی کبھی یہ امر ممکنات سے ہے کہ گذشتہ واقعات تاریخی سے آیندہ امور کی نسبت کسی قدر پیشین گوئی ہوسکے۔ اگر امر موجودہ مین پیشین گوئی کا یہ طریقہ جائز ہو تو مجھے

کہنا چاہیے کہ روسی وارانٹو و اور درجے کے لوگون سے مل جاینگے بعوض اسکے کہ اپنی ایک جماعت علٰحدہ قائم کرین۔ موروثی ریاست خاندانی برقرار رہ سکتی ہے۔ یا اور نہین تو اسقدر ہو سکتا ہے کہ رئیسون کا درجہ تباہ ہونے سے روکا جاے جہان کہین کہ وہ قائم ہو۔ مگر ظاہرا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اب درجہ ہاے ریاست کا پیدا ہونا محال ہے۔ مغربی یورپ مین اسکا بہت بڑا خیال ہے کہ امرا اور رؤساے کے درجے روز بروز بڑھتے جاتے ہین۔ رعایا اور امرا دونون کو یہ خیال ہے مگر وہ باوصف اصلی حالت سوشل کے قائم ہے۔ یہ نہین ہے کہ سوشل حالت کے نتیجے سے قائم اور برقرار ہو۔ یہ بات حال کی سوسائٹی سے پیدا نہین ہوئی ہے بلکہ اگلے وقتون سے موروثی چلی آتی ہے۔ جب کہ طاقت اور ثروت اور علم و فضل چند ہی آدمیون کے قبضے مین تھا جنپر سرکار کی رعایت خاص تھی۔ علاوہ برین امرا کی خواہش نہین ہے کہ یہ رعایت خاص حاصل کرین۔ اُن کو اگر کوئی پولٹکل حوصلہ ہے تو یہ ہے کہ کل آدمیون کو پولٹکل آزادی حاصل ہو۔ وہ یہ نہین چاہتے کہ خاص اپنے ہی فرقے کے لیے رعایت اور حقوق مختص حاصل کرین۔

جس فرقے کو مین نے سوشل طبقۂ امراے عظام کہا ہے اُس فرقے مین چند اشخاص ایسے ہین جن لوگون کی اصلی خواہش اور دلی منشا یہ ہے کہ اُس طبقے کے لیے خاص پولٹکل دبدبہ اور سطوت حاصل کرین جس سے اُنکو تعلق خاص حاصل ہے مگر اُنکی اس دلی آرزو برآنے کی اور اُنکے کامیاب ہونے کی بہت ہی کم اُمید ہوتی ہے۔ اگر کبھی اتفاق سے اُنکی خواہش پوری بھی ہوگئی تو جو معاملہ ۱۷۳۰ء مین واقع ہوا تھا غالبًا وہ پھر واقع ہوگا۔

سال مذکور مین جب چند بڑے بڑے خاندانون نے ڈچز آف کورلینڈ کو اس شرط سے تخت پر بٹھایا تھا کہ وہ اپنے اختیارات مین سے ایک حصہ مجلس اعلیٰ کے سپرد کردے تو اُمرا کے طبقۂ ادنیٰ نے اُسکو اس بات پر مجبور کردیا کہ جس کاغذ پر

اُسنے دستخط منظوری کیے ہین اُسکو چاک کر ڈالے - جن لوگون کو بادشاہون کے غیر محدود اختیارات سے نفرت ہے اُنکو اِس بات سے اور بھی زیادہ نفرت ہے کہ اُمراے عظام انتظام سلطنت کرین اور نظم و نسق مملکت مین انکو دخل و تصرف ہر طرح کا حاصل ہو -

اُمرا اور عوام اپنی عقل سے فرانس کے اُس فلسفی کے عقیدے کے قائل ہین جسکا خیال تھا کہ اچھے خاندان کے ایک شیر کی حکمرانی اُس سے بہتر ہے کہ اپنی خاص جنس کے سَو چوہے حکمرانی کرین -

---

حق ۲۸۶

# باب پندرھوان

## سوشل طبقے

کیا رُوس مین سوشل طبقے ہین ـ قانوناً کتنے طبقے ہین ـ اِن طبقون کی اصلیت ـ یہ کیونکر بنتے گئے ـ رُوس کی تاریخی حالت کے خاص خاص اُمور

## پولٹکل فرقے

گذشتہ صفحون مین مین نے مکرر سہ کرر سوشل طبقون کا جملہ استعمال کیا ہے ـ اور غالباً ناظرین کا میلان طبع کئی بار ہوا ہوگا کہ دریافت کرین کہ روسیون کی زبان مین سوشل طبقہ کس طبقے سے مراد ہے ـ پس بہتر ہوگا کہ ابھی سے اِس سوال کا جواب دیدیا جاے ـ

اگر کسی روسی سے یہ سوال کیا جاتا تو وہ غالباً اس طرز سے جواب دیتا ـ (رُوس مین سوشل طبقے نہین ہین اور نہ کبھی تھے ـ اِس امر سے اُسکی ترقی کی حیرت انگیز باتین ظاہر ہوتی ہین ـ اور اُسکی آئندہ عظمت کی ایک نہایت یقینی بنیاد پڑتی ہے ـ ہم روسی جانتے ہی نہین کہ مختلف طبقون اور درجون کے لوگون مین فرق کیا شے ہے اور عداوت چہ معنی دارد ہمارے ہان یہ پھوٹ نہین ہے ـ ہان مغربی یورپ مین البتہ اِس پھوٹ نے سوسائٹی کو بیخ و بنیاد سے ہلا دیا ہے بلکہ اِسکے قیام کو آئندہ بڑا خوف ہے)

مگر جو سیاح بلا اِسکے کہ پیشتر سے بخوبی راے قائم کرکے جائین رُوس مین سیاحت کرتے ہین ـ اور اپنے ذاتی تجربے سے راے قائم کرتے ہین وہ اِس بیان کو فوراً نہ تسلیم کرینگے اُنکو یہ معلوم ہوگا کہ درجے کا فرق رُوس کی سوسائٹی کا ایک بہت ہی بڑا اور ضروری خاصہ ہے تھوڑے دِنون مین وہ مختلف درجے کے لوگون کو اُنکے بشرے سے پہچان لیتے ہین وہ فرانسیسی بولنے والے اُمرا کو جو مغربی یورپ کے لباس مین ہوتے ہین بآسانی و سہولت پہچان لیتے ہین قوی ہیکل ریش دار سوداگر کو بھی پہچان لیتے ہین جو سیاہ کپڑے کی ٹوپی

پہنے ہوتا ہے اور لمبا لمبا چلکتا ہوا دُہرے بوتام کا کوٹ - پادری اپنے بالون سے
جو کترے ہوئے نہین ہوتے اور اپنے لمبے اور ڈھیلے لباس سے پہچان لیا جاتا ہے
کسان اپنی گھنی اور بھوری بھوری داڑھی اور بھیڑی کی کثیف کھال سے بآسانی
پہچانا جاتا ہے - چونکہ اِن علامتون کو وہ خوب سمجھ گئے ہین اور ہر مقام پر نظر سے
گذرتے ہین لہذا وہ خواہ مخواہ یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ رُوس کی سُوسائٹی علحدہ علحدہ
فرقون پر مشتمل ہے اور قوانین سے بادی النظر مین اِس پہلے خیال کی بخوبی تصدیق ہوگی
قوانین مرتبہ کی پندرہ جلدین ہین اُنمین سیاح دیکھتا ہے کہ ایک پوری جلد مین
جو کسی طرح اور جلدون سے کم حجم کی نہین ہے مختلف طبقون کے حقوق اور فرائض کا
حال درج ہے اِس سے وہ یہ نتیجہ مستخرج کرتا ہے کہ طبقہاے مذکور واقعی مختلف ہونگے
اور اُنکے قانونی درجے بھی مقرر ہونگے - یقین کو اور بھی زیادہ یقین کا درجہ دینے
کے لیے وہ سرکاری نقشے مطالعہ کرتا ہے - اور وہان اُسکو نقشہ ذیل نظر سے گذرتا ہے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| موروثی امراء عظام - | ۶۵۲۸۸۷ | مزارعین - | ۶۳۸۴۰۲۹۱ |
| ذاتی - " " | ۳۷۴۳۶۷ | فوجی طبقے - | ۴۷۶۷۷۰۳ |
| پادریون کا طبقہ - | ۶۹۵۹۹۵ | ممالک غیر کے باشندے - | ۱۵۳۱۳۵ |
| قصبون کے باشندے - | ۷۱۹۶۰۰۵ | میزان کل - | ۷۷۶۸۰۲۹۳ |

اِس واقفیت کے ساتھ سیاح اپنے اُن روسی دوستون کے پاس جاتا ہے
جنھون نے اُسکو یقین دلایا ہے کہ اُنکے ملک مین سُوشل درجون سے کوئی واقف ہی
نہین ہے - اُسکو پورا پورا بھروسا ہوتا ہے کہ وہ اُنکو قائل کر دیگا کہ وہ اب تک عجیب
مغالطے مین پڑے تھے مگر اُسکو اسمین مایوسی ہوگی - وہ اُس سے کہینگے کہ اِن قوانین و
نقشجات سے کچھ ثابت نہین ہو سکتا اور جن درجون کا اُنمین ذکر مذکور ہے وہ محض نظام
ملکی کے بے سروپا قصے ہین -

یہ ایک دوسرے کا ضد معلوم ہوتا ہے - سبب اِسکا یہ ہے کہ روسی الفاظ
ساسلوویا و ساسٹُویانیا کے دو دو معنی ہین جنکا ترجمہ عموماً سُوشل طبقہ کیا جاتا ہے - اگر

مشرقی اصطلاح کے مطابق اُسکے معنی قوم کے لیے جاتے ہین تو یقینی کہا جا سکتا ہے کہ رُوس مین قوم کا نام بھی نہین ہے - امرا اور پادریون اور مجرد آدمیون اور کسانون مین قوم کا کوئی فرق نہین ہے اور نہ کوئی حد فاصل ہے - چند ہی روز ہوئے کہ موضع کے پادریون کا طبقہ ایک عجیب قسم کا طبقہ تھا جیسا کہ پیشتر ذکر ہو چکا ہے اور اسمین قومیت کی بہت سی خاص خاص باتین تھین - مگر اب یہ بات بدل گئی - اور اب یہ کہا جا سکتا ہے کہ مشرقی اصطلاح کے مطابق وہان قوم کا اختلاف نہین ہے -

اگر لفظ ساسُلوِیا کے معنی یہ لیے جائین کہ اس فرقے کی کوئی خاص اور مجوزہ پولِٹکل غرض ہے اور کوئی جماعت اسمین شامل ہے تو یہ بھی تسلیم کرنا پڑیگا کہ ایسی جماعت اور فرقہ رُوس مین کوئی نہین ہے - چونکہ کئی صدی سے زار کی رعایا مین پولِٹکل جوش نہین رہا ہے لہذا اُن مین پولِٹکل فرق بھی نہین ہین -

ص ۲۴۵

مگر اِسکے برعکس یہ کہنا کہ رُوس مین سوشل طبقے کبھی نہین تھے - اور قوانین اور نقشجات سرکاری مین جو مختلف فرقے درج ہین وہ صرف انتظام کے لیے قصص مہمل ہین مبالغے سے خالی نہین -

روسی تاریخ کی ابتدا ہی سے سوشل درجون کا وجود بے شبہہ ظاہر ہوتا ہے مثلاً شہزادے بوائرز - شہزادون کے مسلح ہمراہی - کسان - غلام وغیرہ وغیرہ - ایک بہت ہی قدیم قانونی کاغذ جو ہمارے پاس ہے اور اُسمین اہل رُوس کے حقوق کا بخوبی تذکرہ کیا گیا ہے مجاریہ شہزادہ اعظم یاروسلاف (۱۰۱۹ء - ۱۰۵۴ء) اُس سے ثبوت قاطع ملتا ہے کہ قوانین و آئین کی رو سے مختلف جرائم کے لیے مختلف سزائین دیجاتی ہین - اور از روے قانون لوگون کے درجے بھی مختلف مختلف تھے - اُسوقت سے مختلف طبقون کے لوگون نے اپنا پیشہ بدل دیا ہے مگر کسی زمانے مین ایسا نہین ہوا کہ وہ اختلاف قومی جاتا رہا ہو -

زمانِ سلف مین جب کہ طرز تمدن بہت بے ترتیب تھا تو اِن طبقون کے حدود غالباً صاف صاف بیان نہین ہوئے تھے اور جن خصوصیتون سے وہ ایک دوسرے سے جُدا ہوئے تھے وہ ذاتی تھین نہ کہ قانونی - طرز معاشرت اور سوشل حالت پر اُنکے فرقون کا

زیادہ دارومدار تھا نبست مراعات اور خاص خاص فرائض کے۔ مگر جسقدر زیادہ قوت سلطانی سے ترقی اور کوشش کی گئی کہ قوم کو سلطنت کا درجہ حاصل ہو اور اعلیٰ درجے کا طرز تمدن ہو اُسی قدر سُوشَل حالت مین قانونی جزو زیادہ تر بڑھتا گیا۔ مالی وغیرہ امور کے لیے رعایا مختلف فرقون پر منقسم کی گئی۔ موجودہ تفاوت واقعی سے بے شک قانونی درجہ بندی کی بنیاد قائم کی گئی۔ یہ امر ضروری تھا کہ مختلف طبقون کی حالت بالتصریح بیان کر دی جاے لہذا اِس سے یہ بھی لازم آیا کہ اُن مین جو حدود پیشتر سے موجود تھے اُنکو ترقی دین اور مضبوط کرین۔ اور اسی سبب سے ایک پیشہ سے دوسرا پیشہ اختیار کرنا دقت کا کام تھا۔ بطریق تمثیل لکھا جاتا ہے کہ جب تک سختی اور دُرشتی کے ساتھ انتظام ملکی نہین کیا جاتا تھا تب تک کسان یا سائی کسی شہزادے کے ہمراہیان سلح مین بھرتی ہو سکتا تھا اور کسی شہزادے کا سلح ہمراہی کسانی اختیار کر سکتا تھا مگر جب انتظام ملکی کو ترقی ہو گئی خصوصاً جب یہ امر رواج مین داخل ہو گیا کہ جائداد کے عوض انسانون پر ٹکس باندھا جاے تو ایک طبقے سے دوسرے طبقے مین اِس طرح شامل ہونے کی بلا قیود اجازت نہین دی جا سکتی تھی کیونکہ جو شرطین ایک شخص کو ادا کرنی چاہیین وہ اِس سے کم ہو جائینگی۔ جس حالت مین ادا ے شرائط مین کمی نہ بھی واقع ہوتی اور صرف شرطین پیشے کے بدلنے سے تبدل جاتین اُس حالت مین بھی ہمیشہ اجازت نہین دی جا سکتی کیونکہ اِس تبدل و تغیر سے بہت بڑا اثر پہونچتا اور مختلف درجون مین خلل واقع ہوتا۔ شاہنشاہون کی تو یہی راے تھی پس اُنھون نے یہ عام اُصول اختیار کیا کہ جس طبقے مین جو شخص پیدا ہو گا اُسکو وہ ترک نہ کر سکیگا۔ یہ سب امور موضع کے پادری کے تاریخی حالات مین پیشتر بخوبی ثابت ہو چکے ہین۔

ص ۲۸۹

درجہ بندی کے اِس کام مین پیٹر اعظم نے خاص کر بڑا نام کیا تھا۔ اُسکو انتظام ملکی کا ایسا جوش تھا جو کم نہین ہوتا تھا لہذا اُسنے مختلف طبقون کے لوگون مین بہت ہی سخت حدود فاصل مقرر کر دیے۔ اور ہر طبقے کو فرائض مفوضہ نہایت ہی باریکی اور شرح و بسط کے ساتھ سمجھا دیے۔ اُسکی وفات کے بعد بھی یہ کام اُسی جوش کے ساتھ انجام پذیر ہوا۔ اور شہنشاہ نکولس کے عہد مین اِس انتظام کا ستارہ سب سے زیادہ بلندی پر تھا۔

جب کہ یہ حکم ہو گیا کہ یونیورسٹیون مین شہنشاہی فرامین کے ذریعے سے طلبہ کی بھرتی ہونے کی تعداد معین کیجاے۔

انگریزون کو یہ بات انوکھی معلوم ہوگی کہ ملک کے حکمران اپنی مرضی سے یہ ادق اور سخت کام اپنے ذمے لین کہ مختلف سوشل طبقون کی تعداد کا انتظام کرین کیونکہ یہ کام بلا دست اندازی واضعان قانون کے اِس اُصول کی پابندی سے زیادہ خوبی کے ساتھ انجام پا سکتا ہے کہ جس قدر حاجت ہو اور جس قدر آدمی اُسکے لیے مِل سکین اُسکے مطابق کارروائی ہو۔ مگر یہ یاد رکھنا چاہیے کہ گورنمنٹ روس نے جلیل القدر حکام سرکاری کی عقلمندی پر رعایا کی عقل وفہم سے ہمیشہ زیادہ تر بھروسہ کیا ہے۔

ملکہ کیتھرائن کے عہد مین افسرون کے اُن خیالات مین جو سوشل طبقون کی نسبت تھے ایک نیا جزو شامل کیا گیا تھا۔ اُسکے عہد کے قبل تک گورنمنٹ کو صرف یہ خیال تھا کہ مختلف طبقون کے فرائض کیا ہین۔ مغربی خیالات کا جب اثر پڑا تو ملکہ کیتھرائن کی توجہ مختلف طبقون کے حقوق کی جانب مبذول ہوئی۔ اُسکی خواہش تھی کہ اُسکی سلطنت مین جماعت طبقۂ امرا کا درجہ قائم ہو جیسے کہ فرانس مین قائم ہے۔ اِس غرض سے اُسنے پہلے شاہنشاہی چارٹر یعنی قانون حقوق جاری فرمایا۔ اُسکے بعد کے فرمانفرماؤن نے بھی یہ برقرار رکھا اور اب اِس قانون کی رو سے ہر طبقے سے بیشمار مراعات کیجاتی ہین اور بیشمار فرائض بھی اُنکے ذمے ہین۔

پس ظاہر ہے کہ یہ مقولہ جو اکثر استعمال کیا جاتا ہے کہ روس کے طبقے محض مصنوعی درجے ہین جنکو واضعان قوانین نے بنایا ہے یہ کسی قدر صحیح ہے مگر پورا پورا صحیح نہین ہے کیونکہ سوشل درجے مثل کسانون اور مالکان ارضی وغیرہ کے روس مین مثل اور ملکون کے محض حدوث اتفاقات سے قائم ہو گئے۔ قانون و آئین سے صرف یہ ہوا کہ مختلف درجون مین جو باہمی فرق تھا اُسکو ترقی دی گئی اور اُسکی اشاعت ہوئی۔ ہر طبقے کا قانونی درجہ اور فرائض اور حقوق بالتفصیل بیان کیے گئے اور اُنکی ترتیب دی گئی اور جو حدود واقعی ایک طبقے کو دوسرے طبقے سے جدا کرتے تھے اُنمین قانونی حدود شامل کر دیے گئے۔

روس کے تاریخی حالات کی ترقی مین ایک عجیب بات یہ ہے۔ تھوڑا ہی زمانہ ہوا کہ

رُوسؔ کی سلطنت کا بالکل زراعت ہی پر دار ومدار تھا اور غیر مقبوضہ ارضی کثرت سے تھی پس اسکی تاریخ مین اُن جھگڑون کا حال شاذونادر ملیگا جو سُوشَل طبقون کے اختلاف کے سبب سے پیدا ہو جاتے ہین۔ بمرور زمانہ چند سُوشَل طبقے بیشک قائم ہو گئے تھے مگر اُن کو کبھی یہ موقع نہین ملا کہ انمین باہم اپنے اپنے برقرار رکھنے کے لیے جھگڑے ہون۔ سطوت شاہنشاہی سے جس سے مقابلہ نہین ہو سکتا تھا انکو ہمیشہ روک ٹوک رہی اور جو طرز وطریقہ فرمان روا ے ملک اُنکے لیے مناسب سمجھا اُسی طرز کا اُنکو بنا دیا۔ اور اُنکے فرائض اور حقوق اور باہمی تعلقات اور نظم ونسق ملکی مین اُنکے مختلف درجے بجزم وشرح وبسط صاف بیان کر دیے۔ پس تاریخ رُوسؔ مین ہمکو وہ نفرت جو مختلف طبقون مین باہم ہوتی ہے اور جو مغربی یُورپؔ کی تاریخ مین اِسقدر بین نظر آتی ہے اُسکا کہین پتا ہی نہین ملتا۔

اِن کُل باتون کا نتیجہ صریحی یہ ہوا کہ حالت موجودہ مین وہ جوش اور قومی تعصب رُوسؔ مین بہت ہی کم ہے جو مختلف طبقون مین ہوا کرتا ہے۔ ہمکو پیشتر معلوم ہی ہو گیا ہے کہ زِمسٹوُو مین اُمرا اور رعایا کے آزاد کیے ہوئے مزارعین کس طرح مِل جُل کے کام کرتے ہین اور جب ہم تاریخ آزادی غلامان خانہ زاد مطالعہ کرینگے تو ہمکو اور بھی ایسے ہی عجیب وغریب امور معلوم ہونگے۔ بہت سے رُوسیون کی پیشین گوئیان جنپر انکو بھروسا تھا کہ ایک دن وہ لوگ بغیر اسکے کہ رُوسؔ مین مختلف پُولِٹکَل فرقے قائم ہون پُولِٹکَل طرز معاشرت حاصل کرینگے اب محض مہمل معلوم ہوتی ہین۔ مگر ہمکو یقین کرنا چاہیے کہ جب پُولِٹکَل فرقے قائم ہونگے تو وہ اُن فرقون سے بہت ہی مختلف ہونگے جو مغربی یُورپؔ کے ملکون مین قائم ہین۔

ص ۳۲۵

# باب سولھوان

## میدان اسٹپی کی چوپانی قومین

اِس سفر کا باعث - گانون کی قطع - ایک سانحہ عجیب - ایک کسان کی دروغ گوئی - مین ایشیا مین بیدار ہوا - بشکر کی اَول - شربت - ایماندار محمد زمان - ایک مسئلہ فلسفہ اور فرقہ بشکر کی حالت - ایک چوپانی قوم نے زراعت کا پیشہ کیون اختیار کیا - اصل میدان اسٹپی - فرقہ کرغس - چنگیز خان کے خطوط - اہل کلمک - نگئی تاتار - چوپانی فرقون اور زراعت پیشہ لوگون کی لڑائیان

اہل مولوکانی کے ساتھ جو صوبہ سمارا کے جنوبی حصے مین رہتے ہین چند روز رہکر مین مشرق کی جانب اِس غرض سے روانہ ہوا کہ فرقہ بشکر کو دیکھون - یہ فرقہ تاتاریون کی نسل سے ہے - مجھے لوگون نے یقین دلایا تھا کہ فرقہ مذکور کی عادات قدیمۂ چوپانی اب تک بدستور قائم ہین - اس سفر کی مہم مین نے دو وجوہ سے اختیار کی - ایک تو مین چاہتا تھا کہ ان خونخوار چوپانی فرقون کی باقی ماندہ نسل کو بچشم خود دیکھون جنھون نے ایک زمانے مین روس کو زیر نگین کیا تھا - اور تمام یورپ کے تاخت و تاراج کرنے کا تہلکہ ڈال دیا تھا - یعنی تاتاریون کا وہ گروہ جسکو اُسکی قوت ممتنع المقاومت اور سفاکانہ تعدّی سے لوگ قہر الٰہی کے نام سے نامزد کرتے تھے - اِسکے علاوہ عرصۂ دراز سے میری خواہش تھی کہ چوپانی فرقون کے طرز معاشرت کو دیکھون - اِس خواہش کے پورا کرنے کا ایسا عمدہ موقع جو مین نے پایا تو اپنے کو آپ مبارکباد دی -

جون جون مین مشرق کی جانب بڑھا مجھے گانون کی قطع مین تبدل اور فرق معلوم ہوتا گیا - معمولی چوبی مکانات اور اُنکی اونچی اونچی ڈھالو چھتون کی جگہ پر رفتہ رفتہ

مسطح چھتون کے جھوپڑے نظر آئے۔ یہ ایک عجیب قسم کی کچّی اینٹون سے بنے تھے جنمین مٹّی اور بھوسا ملا ہوا تھا۔ مین نے یہ بھی دیکھا کہ آبادی زیادہ ترگنجان ملتی جاتی ہے۔ مگر افتادہ زمین کی مقدار بھی اُسکے مقابل مین زیادہ ہے۔ ظاہر ہوتا تھا کہ کسان لوگ ان مزارعین کی وجہ سے دولتمند ہین جو رود وانگا کے قریب رہتے تھے۔ مگر روسی مزارعین کی طرح اُنکو بھی اس بات کی شکایت تھی کہ اُنکے پاس زمین کافی نہین ہے۔ مین نے جو دریافت کیا کہ یہ ہزارہا ایکڑ زمین غیر مزروعہ جو بیکار پڑی ہے اُسکو کام مین کیون نہین لاتے۔ تو اُنھون نے بیان کیا کہ ہم کئی سال تک اس زمین مین غلّہ بو چکے ہین۔ پس اب اسکو آرام دینا چاہیے یعنی پلہر چھوڑنی چاہیے۔

ایک موضع مین ایک چھوٹی سی سرگذشت عجیب قسم کی سُننے مین آئی۔ اِس گانٔون کو خود مختار آئیونوفکا کہتے ہین۔ یعنی اسپر کسی کی حکومت نہ تھی۔ جب ہمارے گھوڑے بدلے جاتے تھے تو میرے ایک ہمراہی مسافر نے کسانون کے ایک گروہ سے باتین کرتے اس عجیب وغریب نام کی وجہ تسمیہ دریافت کی تو وہان کا تاریخی حال کسیقدر عجیب معلوم ہوا۔ یعنی اُس گانٔون کے بانی مبانی مالک اراضی کی مرضی کے بغیر باشندے وہان بس گئے تھے۔ اور جب کوشش کی گئی کہ وہ وہان سے خارج کیے جائین تو اُنھون نے سخت مقابلہ کیا۔ باربار فوج بھیجی گئی کہ وہ نکال باہر کیے جائین۔ مگر جیسے ہی فوج واپس آتی تھی یہ ضدّی آدمی پھر چلے آتے تھے اور پھر قابض ہو جاتے تھے۔ یہان تک کہ آخر الامر مالک اراضی جو سینٹ پیٹرسبرگ یا کسی اور مقام دور و دراز مین رہتا تھا اس جنگ سے عاری آگیا اور اُنکو وہین رہنے دیا۔ اسکے متعلق مختلف امور بالتشریح بیان کیے گئے۔ پس کوئی آدھ گھنٹے تک یہ بیان ہوا کیا۔ مین برابر کان دھر کے سنا کیا۔ جب بیان ختم ہوا تو مین نے اپنی نوٹ بک نکالی تاکہ کُل واقعات درج کرلون اور پوچھا کہ یہ معاملہ کس سنہ مین واقع ہوا تھا۔ میرے اِس سوال کا کسی نے جواب نہین دیا۔ کسانون نے ایک دوسرے کی طرف نظر ڈال کر خفیہ طور پر اشارہ بازی کی اور خاموش ہو رہے۔ مین سمجھا کہ میرا یہ سوال سمجھ مین نہین آیا لہٰذا مین نے مکرر سوال کیا اور جو اُنھون نے بیان کیا تھا

اُسکا ایک جزو دُہرایا۔ مگر مجھے بڑی ہی حیرت ہوئی جب اُن سب نے مل کے کہا کہ ہمنے اِس قسم کی کوئی بات کبھی بیان ہی نہین کی۔ آخر مایوس ہوکر مین نے اپنے دوست کی طرف مخاطب ہوکر پوچھا کہ کیا میرے کانون نے مجھے دھوکا دیا اور مَین اسوقت مغالطہ فاش کھا گیا۔ اُسنے کُچھ جواب نہین دیا اور صِرف مُسکرا کر چلا گیا۔

جب ہم موضع مذکور سے نکل گئے اور اپنی ٹارنٹس گاڑی مین جارہے تھے تو یہ امر صاف صاف کُھل گیا۔ میرے دوست نے مجھ سے کہا حضرت آپ کو مطلق دھوکا نہین ہوا مگر آپ کے دفعۃً سوال کر بیٹھنے اور نوٹ بُک نکالنے سے کسانون کے دلون مین معًا شک پیدا ہوا اور اُنھون نے اپنے بیان کو ختم کر دیا۔ پھر اُسنے کہا کہ صاف ظاہر تھا کہ اُنکو شک ہوگیا کہ جو واقفیت تمکو حاصل ہوئی ہے اُس سے تم اُنکو نقصان پہونچاؤگے۔ پس اُنکو اِسی مین حفظ معلوم ہوا کہ کُل امور سے بالکل ہی انکار کر جائین۔ تم ابھی تک روسی کسانون کے حالات نہین سمجھ سکتے ہو۔

اس آخری قول سے مجھے مجبور ہوکر اتفاق کرنا پڑا۔ مگر اُسوقت سے مَین روسی کسانون سے زیادہ تر واقف ہوگیا۔ اور اس قسم کے کسی امر سے اب مجھے کبھی حیرت نہوگی۔ بڑے غور و تعمق سے مَین نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ روسی کسانون کو جب حکّام سے برتاؤ کرنا پڑتا ہے تو زیادہ تر اُنکو یہ خیال ہوتا ہے کہ صریح جھوٹ بولین اور دروغ بے فروغ کو اپنی حفاظت کا ذریعہ قرار دین۔ مثلاً جب کوئی کسان کسی فوجداری کے جُرم مین پھنستا ہے اور ابتدائی تحقیقات کی جاتی ہے تو وہ غالباً اپنی برادت اور واقعات کے بیان کرنے کے لیے ایک پُر تکلّف قصہ گڑھنا شروع کرتا ہے۔ یہ قصہ اگرچہ از سرتا پا صریحی دروغ سے مملو ہو مگر جب تک ممکن ہوگا وہ بڑی جرأت سے اپنے کو بچاتا رہیگا۔ جب اُسکو معلوم ہوتا ہے کہ جو دلیل اور بحث اُسنے اختیار کی ہے وہ بالکل غیر مستحکم ہے تو وہ صاف صاف کہدیتا ہے کہ جو کچھ اُسنے کہا تھا وہ سب غلط ہے اور اُسکی خواہش ہے کہ از سرِ نو اظہار دے۔ اگر دوسرا اظہار بھی پہلے اظہار کی حالت کو پہونچ جاتا ہے تو تیسری بار اظہار دینے کی خواہش کریگا۔ اسی طرح جیسے کوئی اندھیرے مین

سُوٗ لتا ہے وہ مختلف قصّے بُنتا ہے۔ یہان تک کہ آخر کار ایک ایسی کہانی ڈھونڈھ لیتا ہے جو کُل اعتراضون کی تردید کردے۔ اُسکی اِس غلط بیانی مین کوئی امر نیا نہین ہے کیونکہ دنیا کے کُل حصّون مین مُجرمون کا میلان طبع ہوتا ہے کہ اگر جون کے ہاتھ مین پڑجاین تو صداقت کے دائرے سے باہر قدم رکھین۔ مگر اسمین انوکھی بات یہ ہے کہ وہ اپنے اظہار سے اسیطرح باستقلال بدل جاتا ہے جس طرح کوئی شاطر فریق ثانی سے درخواست کرے کہ فلان چال جو دھوکے سے مَین چل گیا ہون وہ مجھے پھیر لینے دو۔ قوانین کے پُرانے طرز سے (جو دس۱۰ برس کا زمانہ گذرا منسوخ کردیے گئے) چالاک مجرم اس سیدھی سادی تدبیر سے اکثر برسون تک مقدمون کی پیروی ملتوی کرادیتے تھے۔

ایسے واقعات سے ممالک غیر کے باشندون کو خواہ مخواہ حیرت ہوتی ہے لہذا ممکن ہے کہ وہ عموماً مزارعین رُوس کی نسبت بہت ہی سخت راے قائم کرین۔ اِس امر کی نسبت ناظرین کو کارل کارلچ کا مقولہ یاد کرنا چاہیے۔ اہل جرمن کو تمام حصۂ ملک مین مَین نے یہی کہتے ہوے سُنا ہے اور اسمین کسیقدر سچائی بھی ضرور ہوگی کیونکہ ایک مرتبہ ایک نامی اِسلَاوُوفِل نے بھی علانیہ تسلیم کیا تھا کہ مزارعین کا میلان طبع دروغ حلفی کی جانب بہت ہے۔ میرے نزدیک یہ ضرور ہے کہ مختلف درجون مین فرق کرنا چاہیے۔ جب مزارعین باہم معمولی ملاقات کرتے ہین یا اُن لوگون سے جنپر اُنکو بھروسا ہے تو مجھے یقین نہین آتا کہ اس ملاقات مین دروغگوئی کی عادت خلاف دستور ترقی پذیر ہو۔ ہان جب مزارعین کو حُکّام سے برتاؤ کرنا پڑتا ہے تب البتہ وہ اپنے کو بڑا اپکا خلّاق قصص دروغ ظاہر کرتا ہے۔ اِسمین کوئی بات ایسی نہین ہے جس سے ہمکو خواہ مخواہ حیرت ہو۔ مدت العمر سے کسان اُن لوگون کی جابرانہ حکومت اور بیرحمی کی دست درازی کے عادی ہوگئے ہین جو اُنپر حکومت کے لیے مقرر تھے۔ اور چونکہ قانون کے روسے اُنکو اپنی حفاظت کرنے کا کوئی ذریعہ نہین ملتا لہذا وہ صِرف بے ایمانی اور دغابازی کو ذریعہ حفاظت قرار دیتے ہین۔

مشرق کے سیاحون نے جس مشرقی دروغگوئی کی نسبت بہت کچھ کہا ہے

اُسکی تشریح اِس امر سے بخوبی ہوتی ہے - یہ صرف سوسائٹی کی حالت طوائف الملوکی کا نتیجہ ہے -
فرض کرو کہ ایک انگریز جو صداقت کو دوست رکھتا ہے قزاقون یا وحشی کے پنجے مین
پھنس جائے - اگر اُسکا اوسط درجے پر اخلاقی چال چلن ہو گا تو کیا وہ اُسکو اپنا فرض
نہ خیال کریگا کہ اپنے کو بچانے کی غرض سے وہ کچھ جھوٹ ایجاد کرے - پس ہمین کوئی
حق نہین ہے کہ اُن قومون کی موروثی کذب بیانی پر لعن طعن کرین جو کئی نسل سے
ایسی حالت مین رہی ہین جو اس فرضی انگریز کی حالت قزاقون مین ہو - جبکہ اصلی
حقوق سچائی کے ذریعے سے محفوظ نہین رکھے جاسکتے تو لوگ آخر مین ہمیشہ ایسے
ذریعون سے کام لیتے ہین جو تجربے سے زیادہ موثر ثابت ہوے ہین جس ملک مین
قانون سے حفاظت نہین ہوتی وہان طاقت ور آدمی اپنی طاقت سے اپنے کو بچاتا ہے
اور کم زور آدمی فطرت اور فریب سے کام لیتا ہے - اگر یہ امر سچ ہے کہ ٹرکی مین مسلمانون کی
نسبت عیسائی زیادہ تر بے ایمان ہین تو اِسکا سبب اُس مقولے سے ظاہر ہو گیا -

مگر کجا انشکیریا کی سڑک کا بیان اور کجا یہ ذکر ع کجا بود مرکب کجا تاختم * لیکن اب پھر ہم
اُسی ذکر کی طرف متوجہ ہوتے ہین -

جتنے سفر مین نے رُوس مین کیے اُن سب مین زیادہ تر دلچسپ یہی تھا -
موسم خوشگوار اور گرم تھا مگر ایسی گرمی نہ تھی کہ برداشت نہو سکے - سڑکین بخوبی ہموار تھین -
ٹارنٹس گاڑی جو کل سفر کے لیے کرایہ کی گئی تھی اُس سے قریب قریب اُسیقدر آرام
ملتا تھا جیسا کسی اوسط درجے کی گاڑی سے ملتا ہے - اچھا دودھ - انڈے اور سفید روٹی
کثرت سے مل سکتی تھی - جن گانوون مین سے ہم گذرتے تھے اُنمین گھوڑے ملنے مین
کچھ ایسی دقّت نہین ہوئی اور اُنکے مالک کرایہ لینے مین سختی نہین کرتے تھے - سب سے
زیادہ آرام مجھے اِس سے ملا کہ میرے ہمراہ ایک نہایت پسندیدہ اور تیز طبع نوجوان وسی تھا
جسنے ازراہ مہربانی کل ضروری انتظامون کا انجام اپنے ذمّے لے لیا تھا اِس سبب سے
مجھے اُن دقّتون اور پریشانیون سے چھٹکارا ملا جو ہمیشہ اُن ابتدائی حالت کے
ملکون مین واقع ہوتی ہین جنہین مسافرت مین آرام نہین ملتا - مین نے اپنے کل امور سفر

اُسکے متعلق کردیے - اور ہر امر مین اُسکا کہنا فوراً مان لیتا تھا اور اُس سے کبھی سوال نہین کرتا تھا کہ اب کیا ہوگا - مَین جو ہر بات مین اُسکا کہنا مانتا رہا تو اُسنے اِسکا یہ فائدہ اُٹھایا کہ ایک دن شام کو مجھے ایک دلچسپ حیرت مین ڈالا -

غروبِ آفتاب کے وقت ہم ایک موضع سے جسکو مارِشا کہتے ہین چلے تو تھوڑی دیر کے بعد مجھے نیند آنے لگی اور میرے رفیق نے مجھسے کہدیا کہ ہم کو دور تک گاڑی پر ایسے سفر مین جانا پڑیگا جو دلچسپ نہین ہے - مین ٹارنٹس مین لیٹا اور سو گیا - جب مَین جاگا تو مجھے معلوم ہوا کہ ٹارنٹس رُک گیا ہے اور ستارے خوب چمک رہے ہین - اُسکے قریب ایک بڑا سا کتا زور زور سے بھونک رہا تھا - گاڑیبان نے ہمین اطلاع دی کہ منزل پر پہونچ گئے - مَین فوراً اُٹھ بیٹھا اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگا - مجھے امید تھی کہ کسی قسم کا گانون نظر آئیگا مگر اُسکے عوض مَین نے ایک کشادہ و فراخ میدان دیکھا اور تھوڑے فاصلے پر سوکھی گھانس کا انبار - ٹارنٹس کے قریب دو آدمی کھڑے تھے لمبے لمبے چُغے پہنے ہوے اور بڑے بڑے لٹھ لیے ہوے - یہ آپسمین کسی غیر زبان مین بول رہے تھے - پہلے مجھے یہ خیال ہوا کہ ہمکو کسی نے پھندے مین پھانس لیا ہے لہذا مین نے اپنا تمنچہ نکالا تاکہ کل اتفاقات کے واسطے مستعد ہو رہون - میرا رفیق اب تک میرے قریب زور زور سے خراٹے لے رہا تھا مین نے لاکھ لاکھ جگایا مگر وہ نہ اُٹھا نہ اُٹھا -

آخر مَین نے جھلا کر گاڑیبان سے پوچھا - یہ کون مقام ہے - تم ہمکو کہان لے آئے - اُسنے کہا حضور جہان آپ نے حکم دیا تھا - مین نے اپنے ہمراہی خُفتہ کو ہلانا شروع کیا تاکہ زیادہ قابل اطمینان جواب ملے - مگر قبل اِسکے کہ وہ بیدار ہو مہتاب ایک گھنگھور گھٹا سے نکل کر نور افشانی کرنے لگا اور تاریکی کافور ہو گئی تو جنکو مَین گھانس کے گٹھے سمجھا تھا وہ خیمے نکلے اور دو آدمی جو لمبے لمبے لٹھ لیے تھے اور جنپر مجھے قزاقون کا شک تھا وہ بیچارے صلح جو غریب گلہ بان تھے اور معمولی کپڑے پہنے تھے اور اُنکی بھیڑبکریان اُنکے قریب چر رہی تھین - مَین تو سمجھا تھا کہ مَین سوکھی گھانس کے کھیت مین ہون مگر دیکھتا ہون تو تاتاریون کا ایک سرسبز گانون ہے - تھوڑی دیر کے لیے مین متحیر اور

ہکّا بکّا ہوگیا۔ مجھے یہی معلوم ہوتا تھا کہ مَین یُورُپ مین سویا اور اِیشیا مین بیدار ہوا۔

چند منٹ مین ہم آرام سے ایک خیمے مین جا کے بیٹھے۔ یہ مدوّر بیضوی شکل پر تھا۔ قطر بارہ فیٹ کا۔ ہلکی ہلکی چوبی چوبون کا ڈھانچا اور دبیز نمدا اُسپر منڈھا ہوا تھا۔ اِسمین بجُز دریون اور فرش اور تکیون کے اور کوئی اسباب نہ تھا۔ اِسی پر ہمنے آرام کیا۔ ہمارا ہردل عزیز میزبان ظاہرا ہماری ملاقات سے جسکی اُسکو امید نہ تھی کسیقدر متحیر ہوا۔ مگر کوئی سوال اُسنے نہین کیا۔ تھوڑی دیر کے بعد رخصت ہو کر چلا گیا۔ مگر ہم بالکل تنہا نہین رہ گئے تھے۔ کالے کالے گُبریلون کا ایک جُھنڈ کا جھنڈ وہان موجود تھا۔ اُنھون نے اپنے خاص طرز سے ہمارا خیر مقدم کیا۔ واللہ اعلم اُنکے بازو تھے یا نہین۔ شاید اُڑنے کے عوض وہ رینگتے ہوے خیمے کے کنارون پر چڑھکر اوپر سے گر پڑتے تھے یا خدا جانے کیونکر آئے تھے۔ مگر اسمین شک نہین کہ کسی نہ کسی طرح وہ ہمارے سر تک داخل ہو گئے۔ جب ہم کھڑے ہوتے تھے تب بھی وہ گر کر ہمارے بالون مین اسطرح چپک جاتے تھے کہ توبہ ہی بھلی۔ ہماری سمجھ مین نہین آیا کہ انسان کے بالون کو وہ اسقدر عزیز کیون رکھتے ہین۔ مگر پھر ہماری سمجھ مین آگیا کہ وہان کے باشندون کی عادت مین داخل تھا کہ وہ اپنا سر مُنڈواتے تھے پس گُبریلے خواہ مخواہ سمجھتے تھے کہ بالون والی کھوپڑی ایک عجیب و غریب نئی شئے ہے اور اِس قابل ہے کہ حزم و احتیاط کے ساتھ اُسکا امتحان لیا جائے۔ اور کاٹنے والے کیڑون کی طرح وہ بڑے مضرّت رسان تھے۔ مگر جب روشنی گُل کر دی گئی تو وہ اِس اشارے کو سمجھ گئے اور رفو چکّر ہوے۔

جب دوسرے روز صبح کو ہم اُٹھے تو دن خوب چڑھ گیا تھا اور خیمے کے قریب ہم نے وہان کے باشندون کا ایک گروہ دیکھا۔ ظاہر تھا کہ ہمارے آنے کو وہ لوگ ایک بڑی مہم تصوّر کرتے ہین اور اُس گانوُن کے کُل باشندے ہماری ملاقات کے شائق تھے۔ پہلے ہمارا میزبان آگے بڑھا۔ یہ ایک پستہ قامت ضعیف الجثّہ آدمی تھا۔ ادھیڑ۔ بشرے سے متانت اور درشتی عیان تھی اور ظاہر ہوتا تھا کہ ملنسار آدمی نہین ہے۔ بعد ازان ہمکو قرینہ سے معلوم ہوا کہ وہ آخون ہے اور ریشم اور اُوْن کے کپڑون کی

کچھ کچھ سوداگری کرتا ہے - اُسکے ساتھ مُلا آیا - یہ ایک جسیم مُسن آدمی تھا - چہرہ بُشرہ مین وضع کا جس سے دیانت برستی تھی - داڑھی خوشنما سفید رنگ کی - اِس چھوٹی سی جماعت کے اور لوگ بھی آئے - یہ سب گندم رنگ تھے اور اقوام تاتار کی سی چھوٹی چھوٹی آنکھین اور رخساروں کی ہڈّیان نکلی ہوئین - مگر جو چہرے کا چکلا پن اور عجیب طرح کا بھدّا پن مغلون مین ہوتا ہے وہ بہت ہی کم تھا - باستثناے مُلا سب کے سب تھوڑی تھوڑی روسی زبان بولتے تھے - وہ روسی زبان اِس لیے بولتے تھے کہ ہمکو یقین دلائین کہ ہمارے وہان جانے سے وہ خوش ہوے - بچّے مودّب پیچھے کھڑے رہے اور عورتین بُرقعون سے چہرے چھپائے ہوے خیمون کے دروازون سے ہمکو چھپ چھپ کر دیکھتی تھین -

گانوُن مین قریب بیس خیمون کے تھے اور سب ایک ہی طرز کے بنے ہوے تھے - اور ادھر اُدھر متفرق طور سے - ترتیب اور قرینے سے کوئی سروکار ہی نہ تھا - اسکے قریب ایک چشمہ تھا جسکو بعض نقشون مین دریا بنا دیا ہے - اور اُسکا نام کرالکٹ ہے - مگر اُس زمانے مین وہ صرف چند تالابون کا ایک سلسلہ تھا اور سیاہ رنگ کا پانی تھا - چونکہ ہمکو ظن غالب تھا کہ اِن تالابون کا پانی وہان کے باشندون کے باورچخانون کے کام آتا ہے لہذا اُسکے دیکھنے سے ہماری اشتہا زیادہ نہین ہو سکتی تھی اور یہی خیال آتا تھا کہ اِس سیاہ پانی کا کھانا پکّا ہوا کیسا ہوگا - پس ہم فوراً وہان سے چل دیے - لیکن چونکہ کوئی اور بہتر شغل نہ تھا لہذا ہمنے دیکھنا شروع کیا کہ ہمارا کھانا کس ترکیب سے پکایا جاتا ہے - کھانا بالکل ناشایستہ طور سے پکایا جاتا تھا - ہمارے خیمے کے دروازے کے پاس ایک بھیڑ حلال کی گئی - کھال علیحدہ کی گئی اور بوٹیان بنائی گئین اور ایک دیگ مین بوٹیان رکھکر نیچے آگ روشن کر دی -

جیسا کھانا پکانے کا ناشایستہ طریقہ تھا ویسا ہی کھانا بھی تھا - میز کے عوض ایک بڑا سا دسترخوان خیمے کے وسط مین بچھا تھا اور کُرسیون کے عوض گدّے تھے جنپر ہم دو زانو بیٹھے - پلیٹین - چاقو - چھری - کانٹا - چمچہ یہ کچھ نہ تھا - مہمانون نے ایک ہی چوبی کٹھرے مین کھانا پکایا اور چھری کانٹے کا کام ہاتھون سے لیا - میزبان اور اُسکا لڑکا کام کاج کے لیے رہا - کھانا بکثرت تھا مگر مختلف قسم کا نہ تھا - اِسمین صرف اُبلا ہوا بکری کا گوشت تھا -

ص ۳۴۱

روٹی وغیرہ نہ تھی۔ مگر تھوڑا سا نمکین گھوڑے کا گوشت تبدیل ذائقے کے لیے موجود تھا۔

ایک ہی برتن مین آدھے درجن مسلمانون کے ساتھ جو چھری کانٹے سے کھانے سے بالکل ہی ناواقف تھے اور جو اپنے پیغمبر کے احکام کے مطابق ہاتھ دھو کے کھانا کھاتے تھے ایسے لوگون کے ساتھ کھانا کھانے مین بھلا کیا خاک لطف آتا۔ گو مذہبی تعصبات انسان کے دل مین نہ بھی ہون مگر ان بشکر لوگون کے ساتھ کے برتاؤ مین اس سے بدتر حال ہوتا ہے۔ کیونکہ جن لوگون کے ساتھ وہ کھانا کھاتے ہین اُنسے اظہار محبت و تودد کا سب سے بہتر طریقہ یہ سمجھا جاتا ہے کہ اُسکے مُنھ مین قورمے کی بوٹیان اور بعض اوقات کباب اپنے ہاتھ سے دین۔ جب بشکر فرقے کے رسوم و عادات کی یہ خصوصیتین جنکی مجھے امید نہ تھی مجھپر ظاہر ہوئین تو مجھے افسوس ہوا کہ کاش میرے یہ نئے احباب مجھسے ناخوش ہی رہتے تو بہتر تھا۔

جب کسیقدر خیمے کی جماعت اور کسیقدر خیمے کے باہر کے لوگون نے جنکا حال نہین معلوم تھا کہ کون کون تھے کیونکہ کُل گانؤن بھر کے باشندے دعوتون مین شریک ہوا کرتے تھے ساری بھیڑ کو نوشجان کر لیا تو گھوڑی کا دودھ جوش کیا ہوا بہت سا لائے۔ سمارا مین جو گھوڑی کا دودھ مین نے کھایا تھا وہ بہت ہی خوشگوار اور خوش ذائقہ تھا۔ اسمین سے بھاپ نکلتی تھی اور کسیقدر کھٹا کھٹا مزہ تھا۔ مگر یہان جو کھایا اسمین سے بھاپ نہین نکلتی تھی اور ذائقہ اسکا نہایت تُرش مٹھے کا سا تھا۔ میرے روسی دوست نے جب پہلے اُسکو چکھا تو بہت ہی مُنھ بنایا۔ پہلے مین بھی مُنھ بنانے ہی کو تھا مگر جب مین نے دیکھا کہ اُسکا مُنھ بنانا حاضرین جلسہ کو بُرا معلوم ہوا تو مین نے مُنھ نہین بنایا اور یہ ظاہر کیا کہ گویا مجھے بہت پسند ہے۔ مگر مین بہت ہی جلد واقع مین اُسکو پسند کرنے لگا۔ اور جو لوگ ایام طفولیت ہی سے اُسکے پینے کے عادی تھے اُنکی طرح مزے سے پینا سیکھ گیا۔

اِس کارروائی سے وہان کے باشندے میری بڑی ہی خاطرداری اور عزت کرنے لگے۔ کیونکہ اگر کوئی شخص وہ دودھ نہ پیے تو بشکرون کی اصطلاح کے مطابق وہ سُنوشُل یعنی صحبت کے قابل نہین سمجھا جاتا۔ اور اگر اُسکا عادی ہو جائے تو گویا

ص ۳۳

بشگروون کی قوم کا ایک جزو خاص و اصلی اُسنے قبول کرلیا۔مین بیشک ترجیح دیتا کہ اُسکا ایک پیالہ میرے پاس رہے مگر مین اسکو بہتر سمجھا کہ وہان کے باشندون کی عادات کی پابندی کرون لہذا وہ بڑی کٹھری جب دَور مین آتی تھی تو مین بھی پیتا تھا۔ اِسکے معاوضے مین میرے احباب نے میرے ساتھ ایک بہت بڑی رعایت کی یعنی اُنھون نے مجھے اجازت دی کہ مین اپنی خوشی کے مطابق حُرٹ پیون۔ گو اُنکو یہ خیال تھا کہ چونکہ اُنکے پیغمبر نے حُقّہ پینے سے اجتناب کیا تھا لہذا ہمکو بھی ویسا ہی کرنا چاہیے۔

جب کہ اُس جام خوشگوار کا دَور چل رہا تھا مین نے کچھ تھوڑے سے تحائف جو اسی غرض سے خریدے تھے تقسیم کیے اور بعد ازان اپنے آنے کا سبب مین نے بیان کیا کہ دور و دراز ملک سے مین آیا ہون اور وہ مغرب کی جانب واقع ہے۔ وہان مین نے سُنا تھا کہ بشگر ایک فرقہ ہے جسکی عادتین بالکل عجیب وغریب ہین مگر اجنبیون کے ساتھ بڑی مہربانی اور مہمان نوازی سے پیش آتے ہین۔ پس آپ لوگون کا اشتیاق مجھے یہان تک لایا۔ اُنکی مہربانی اور مہمان نوازی کا حال تو مجھے تجربے سے کسیقدر معلوم ہو گیا تھا مگر مجھے امید تھی کہ وہ اپنے طرز معاشرت اور عادات اور علم موسیقی اور تاریخی حالات اور مذہب کی نسبت مجھے کچھ امور سیکھنے دینگے۔ اور مین نے اُنکو یقین دلایا کہ میرے اہل وطن کو جو دور و دراز ملک مین رہتے ہین ان باتون مین بڑا لطف حاصل ہوگا۔

یہ مختصر سی اسپیچ جو کھانے کے بعد کہی گئی شاید فرقہ بشگر کے داب وآداب کے موافق نہ تھی مگر ظاہر تھا کہ اس سے عمدہ اثر پہونچا۔ سب نے آہستہ آہستہ تعریف کی۔ اور جو لوگ روسی زبان سمجھتے تھے اُنھون نے میرے الفاظ کا ترجمہ کرکے اُن لوگون کو سُنایا جو کم پڑھے لکھے تھے۔ تھوڑی دیر تک باہم مشورہ ہوا اور بعد ازان سب کے سب عبداللہ عبداللہ پکارنے لگے۔ جو لوگ باہر کھڑے تھے اُنھون نے بھی عبداللہ عبداللہ کا غل مچایا۔

چند منٹ مین عبداللہ آیا۔ اور ایک بڑی ہڈی ہاتھ مین لایا اسکی ٹھڈّی کے پاس چربی لگی ہوئی تھی۔ یہ پست قد دُبلا پتلا آدمی تھا۔ سیاہ اور زردی مائل رنگت۔

بشرے سے پایا جاتا تھا کہ ادھیڑپنے ہی مین بوڑھا ہو گیا۔ مگر اسکے چہرے سے ظاہر ہوتا تھا کہ ہنسی کو روکتا ہے۔ اور اُسکی پلک کی حرکت لرزان سے صاف معلوم ہوتا تھا کہ وہ ابھی تک شباب کا کھیل کو نہین بھولا ہے۔ اُسکا لباس بڑا قیمتی اور رنگین تھا لیکن اورون کے لباس کی نسبت پھٹا پھٹا تھا۔ بہیئت مجموعی وہ ایک قوال و مطرب معلوم ہوتا تھا مگر پھٹے حالون۔ میرا یہ قیاس صحیح نکلا کہ میزبان کے ایک لفظ او راشارے سے اُسنے اپنی ہڈی الگ رکھدی اور اپنے سبز ریشمی چغے کے نیچے سے اُسنے ایک چھوٹی سی ستاری نکالی۔ اُسمین کئی دیسی سُر اُسنے بجائے۔ پہلے پہل جو گتین اُسنے بجائین اُنسے مجھے ہائی لینڈ کا باجا بہت یاد آیا۔ کبھی اونچے سُر کبھی نیچے سُر۔ کبھی گرجا کے باجے کی طرح۔ کبھی دردانگیز۔ رفتہ رفتہ فوجی باجے کے طور پر بجانے لگا۔ اُسنے اس سیدھے سادے باجے مین اتنے سُر بجائے کہ مجھے واقعی حیرت ہوئی۔ اور میری روح کو وجد ہوتا تھا۔ پھر دفعۃً اُسنے دل لگی کا طرز اختیار کیا اور سلسلہ وار نیچے سُرون اور ترانون مین بجانا شروع کیا۔ بعض نوجوان ناظرین اُٹھکر ناچنے لگے۔ اِس بھونڈے ناچ مین بڑا غل مچا۔

یہ عبداللہ مجھے ایک بڑا عمدہ دوست مل گیا۔ وہ بھی فرقہ لشکر سے تھا۔ صرف علم موسیقی ہی سے واقف نہ تھا بلکہ وہان کے تاریخی حالات اور پچھلے واقعات اور تعصبات اور لوگون کے درجہ علم و فضل سے بھی بخوبی واقف تھا۔ مُلّا اور آخون اِسکو ایک ناچیز اور حقیر آدمی سمجھتے تھے اِسلیے کہ رزق پیدا کرنے کا کوئی معزز اور عمدہ پیشہ اُسکا نہ تھا۔ مگر اور لوگون مین وہ ہردل عزیز تھا۔ چونکہ روسی زبان فرفر بولتا تھا لہذا مَین اُس سے بلا مدد مترجم آزادی کے ساتھ گفتگو کرسکتا تھا۔ اور اُسکو بھی جو کچھ معلوم تھا وہ سب اُسنے مجھ سے بیان کردیا۔ جب آخون کے ساتھ رہتا تھا تو ہمیشہ سنجیدہ مزاج اور خاموش رہتا تھا۔ مگر اُدھر اُس مقدس بزرگ کے سامنے سے علٰحدہ ہوا اور اِدھر زندہ دلی کے ساتھ گفتگو کرنا شروع کرتا تھا۔

میرے نئے ملاقاتیون مین سے ایک اور شخص نے مجھے دوسرے طرز پر فائدہ پہونچایا۔ اِسکا نام محمد زمان تھا۔ یہ عبداللہ کا سا ذکی الطبع نہ تھا مگر ہمدرد اُس سے کہین

زیادہ تھا۔ اُسکے کشادہ چہرے سے ایمانداری برستی تھی اور اُسکے برتاؤ کے طرز سے
مہربانی اور سادگی ظاہر تھی۔ اور کچھ ایسی ترغیب اُس سے ملنے کی ہوتی تھی کہ انسان
اُسکو روک نہین سکتا تھا۔ یہان تک کہ چوبیس گھنٹے تک بھی مجھسے اور اُس سے ملاقات
نہین ہونے پائی تھی کہ ہم دونون مین ایک قسم کی دوستی پیدا ہوگئی۔ یہ ایک کشیدہ قامت
اور طاقتور اور چوڑے شانے کا آدمی تھا اور خط و خال سے ظاہر ہوتا تھا کہ یورپین
خون کا میل ہے۔ گو ادھیڑپن سے متجاوز ہوگیا تھا تاہم پھرتیلا اور مستعد تھا۔ یہان تک
کہ گھوڑے پر سوار ہوکر وہ کاٹھی ہی پر سے ڈھیلے زمین سے اُٹھالیتا تھا۔ مگر اب
سرپٹ دوڑاتے ہوئے یہ کرتب اُسطرح نہین دکھا سکتا تھا جسکا جوانی مین عادی تھا۔
اُسکی واقفیت علم جغرافیہ انتہا کی محدود اور غلط تھی۔ اِس امر مین اُسکا دل مثل پرانے
روسی نقشون کے تھا جنمین دنیا کی قومین اور بہت سی ایسی اقوام جو کسی زمانے مین
بھی زیادہ تعداد مین نہین تھین باہم خلط ملط کردی گئی ہون۔ مگر اُسکو جغرافیے کے
حالات دریافت کرنے کی اسقدر خواہش تھی کہ کبھی تسلی ہی نہین ہوتی تھی۔ میرا نقشۂ سفری
اُسکو بہت ہی دلچسپ معلوم ہوتا تھا۔ نقشہ اُسنے تمام عمر مین پہلے ہی مرتبہ دیکھا تھا۔
جب اُسنے دیکھا کہ صرف اُسکے دیکھنے ہی سے مین اُسکو اکثر اُن مقامون کا رُخ اور فاصلہ
بتا سکتا تھا جنسے وہ واقف تھا تو اُسکا چہرہ بالکل اُس لڑکے کا سا ہوجاتا تھا جو اول بار
مداری کے کرتب دیکھتا ہے۔ مگر جب مین نے اُسکو نقشہ دیکھنے کی ترکیب بتائی اور
اُسکو بتایا کہ یہان سے بخارا تک جو اہل اسلام کا متبرک مقام ہے اسطرح پر فاصلہ معلوم ہوسکتا ہے
تو وہ بدرجۂ اتم محظوظ ہوا۔ گو مین چاہتا تھا کہ اُسکو اپنا نقشہ دے دون مگر یہ محال امر تھا
کیونکہ میرے پاس اور کوئی نقشہ نہ تھا۔ مگر مین نے وعدہ کیا کہ مین کسی وسیلے اور
طریقے سے ایک نقشہ بھیجونگا۔ اور ضلع کرالنک کے ایک باشندے کے ذریعے سے جو
مجھے سمارا مین ملا تھا مین نے اپنا وعدہ پورا کیا۔ دو تین سال کے بعد مجھسے ایک
روسی سیاح نے جو ایک شب گانؤن مین رہا تھا کہا کہ مین نے وہان ایک نقشہ دیکھا تھا
جسکو وہ لوگ انگریز کا عطا کیا ہوا کہتے تھے۔ اور جسنے نقشہ دکھایا اُسنے بیان کیا کہ ایک

لائق فائق بشکرڈ نے جسکا نام محمد زمان ہے مجھے سکھا دیا ہے کہ بخار رتاک کا فاصلہ کیونکر دریافت ہو سکتا ہے۔

گو محمد زمان ممالک غیر سے یون ہی سی واقفیت رکھتا تھا تاہم وہ اپنے ملک سے البتہ بخوبی واقف تھا۔ اور جو کچھ مین نے اُسکو بتایا اُسکا کافی معاوضہ اُسنے اسطرح پر کر دیا کہ مجکو جغرافیے مین ابتدائی تعلیم دی۔ اُسکے ساتھ مَین قرب وجوار کے گانوون مین گیا۔ اُن سب مین اُسکے بیشمار جان پہچان تھے اور ہر مقام پر ہمارا استقبال بڑی ہی مہمان نوازی کے ساتھ کیا گیا۔ جس قسم کی دعوتون کا مَین نے اوپر بیان کیا ہے اُنمین شریک ہونے سے مین پرہیز کرتا تھا مگر اِس کوشش مین ہمیشہ کامیاب نہین ہوتا تھا۔ پرہیز کرنے کی وجہ کچھ تو یہ تھی کہ مَین جانتا تھا کہ میرے میزبان عموماً مفلس آدمی ہین۔ اور اگر مَین حلال کی ہوئی بھیڑ کے دام دونگا تو وہ لینگے نہین۔ اور کسیقدر یہ بھی مجھے خوف تھا کہ وہ لوگ بھی فرقۂ بشکرڈ کی عادت کے مطابق میری خاطر داری اور اظہار محبت کرینگے۔ اِن سفرون مین عبد اللہ عموماً میرے ہمراہ رہتا تھا اور مترجمی کا بیش بہا کام دیتا تھا۔ محمد زمان روسی زبان مین اپنا مطلب سمجھا دیتا تھا۔ مگر جب گفتگو مین معمولی باتون سے زیادہ کسی اور شَے کا ذکر آتا تھا تو اُسکی لغت دانی کا خاتمہ ہو جاتا تھا۔ اِسکے برعکس عبد اللہ اعلیٰ درجے کا مترجم تھا۔ اور چونکہ باجا اچھا بجاتا تھا اُوربنسوڑ آدمی تھا لہذا اسنئے ملاقاتی جلد خلا ملا ہو کر باتین کرنے لگتے تھے۔ گو بیچارہ عبد اللہ ذکی الطبع بدرجۂ اتم تھا مگر اُسکے پھٹے پُرانے اور مَیلے کپڑون سے صاف ظاہر ہوتا تھا کہ بشکیریا مین مثل اور زیادہ تر شایستہ ملکون کے ذکی الطبع آدمی اور ہنر اور فن والے دولتمند ہونے کے عوض مفلس زیادہ ہوتے ہین۔

مین نہین چاہتا کہ اِن مختلف اقسام کے امور سے ناظرین کو پریشان کرون جو اِن دونون دوستون کی مدد سے مین نے دریافت کیے تھے۔ اور اگر مَین اِسکی کوشش بھی کرون تو فضول ہے کیونکہ جو نوٹ مَین نے لکھے تھے وہ آخرکار گم ہو گئے۔ مگر مین فرقۂ بشکرڈ کی اصلی حالت تدبیر منزل کی نسبت کچھ باتین لکھنا چاہتا ہون۔ آج کل وہ

چوپانی حالت سے کسانی کی طرف زیادہ متوجہ ہوتے جاتے ہین۔ اور جن وجوہ سے
اُنکو اس تبدّل کی ترغیب ہوئی اور جس طرز سے تبدّل واقع ہوتا ہے اُسکا بیان
بہت ہی دلچسپ ہے۔

فلسفیون نے عرصۂ دراز سے سوشَل ترقی انسان کا مسئلہ قائم کیا ہے۔
جسکے مطابق انسان پہلے شکاری تھے بعد ازان چوپان ہوے اور آخر کار زراعت کی
طرف متوجہ ہوے۔ بالفعل ہم اسکی تحقیقات نہین کرنا چاہتے کہ یہ مسئلہ واقعات سے
کہان تک مطابق ہے۔ مگر ہم اسکے متعلق ایک ضروری امر کو ضرور جانچینگے اور یہ سوال
کرینگے کہ گلّہ بان قومون نے زراعت کا پیشہ کیون اختیار کیا۔ عوام اسکا جواب یہ دیتے ہین
کہ اُنھون نے اپنے طرز معاشرت کو بعض ناگہانی حوادث کے سبب سے بدل دیا۔ مگر
اُن حوادث کو مفصّل نہین بیان کرتے۔ کیا ایک نامی واضع قانون نے اُن مین شہرت
حاصل کی اور اُنکو سکھایا کہ زمین کی کاشت کرین۔ یا کسی مزارعین کے فرقے سے اُنکو
برتاؤ ہوا اور اپنے ہمسائے کی عادتین اُنھون نے بھی اختیار کرلین۔ رزق حاصل کرنے کے
کُل معمولی ذریعون مین کھیتی کا کام سب سے زیادہ سخت اور محنت کا ہے۔ شاید معدنیات مین
کام کرنا اس سے بھی زیادہ سخت ہو تو ہو۔ مگر جو لوگ لڑکپن سے اسکے عادی نہین وہ
ہرگز خوشی سے کھیتی کرنا قبول نہ کرینگے۔ اسکے برعکس گلّہ بان قوم کی زندگی گویا برابر
تعطیلون کا سلسلہ ہے۔ اور جو لوگ گلّہ بانی کے ذریعے سے زندگی بسر کرتے ہین وہ
سوا اسکے اور کسی امید آیندہ پر جیتے ہین۔ میرے خیال مین مزارعین کا پیشہ اختیار
کرنے کی ترغیب نہین ہوئی بجز اسکے کہ گلّہ بانی مین وہ بھوکون مرتے تھے۔

بھوکون مرنے ہی کے خوف سے واقعی لوگ اپنا اپنا پیشہ بدل دیتے ہین۔ قحط ۳
اور غالباً کُل فرقون مین عموماً اور فرقہ البشگزین خصوصاً یہی ہوا۔ جب تک چراگاہین
کثرت سے پیداوار تھی تب تک اُنکو زمین جوتنے کا خیال بھی نہ تھا۔ اُنکے گلّون سے
اُنکی ضرورت کی کُل اشیا مہیّا ہوتی تھین اور وہ آرام کے ساتھ کاہلی سے زندگی بسر
کرسکتے تھے۔ کوئی نامی واضع قانون اُنمین نہین پیدا ہوا کہ اُنکو ہل اور درانتی کے

استعمال کرنے کا طریقہ سکھائے۔ مگر جب اُنھون نے اپنے قرب وجوار مین روسی کسانون کو دیکھا کہ محنت شاقہ کرکے ہل چلاتے اور غلہ کاٹتے ہین تو اُنپر رحم کی نظر ڈالی کہ بیچارے بڑی تکلیف اُٹھاتے ہین۔ مگر اسمین شک نہین کہ کبھی اُنکے دل مین یہ خیال نہین گذرا کہ اُنکا تتبع کرین۔ مشرق مین یورل کے کاسکون نے بڑھکر قبضہ کیا۔ اور شمال اور مغرب سے جو روسی نوآبادی قائم کرنے کے لیے آئے اُنکی جماعت سیلاب کی طرح پھیل گئی۔ اِس سے اُن گلہ بانون کی عملداری بہت ہی محدود ہوگئی۔ جب چراگاہ کی زمین اُنکے پاس کم رہ گئی تو اُنکے مویشی بھی کم ہوگئے اور یہی صرف اُنکے رزق کا ذریعہ تھا۔ اب اُنکو کھانے اور کپڑے کے لیے کوئی نیا ذریعہ ڈھونڈھنا پڑا اور ایسے طرز معاشرت اختیار کرنے پڑے جنمین وسعت زمین کی زیادہ ضرورت نہو۔ پس اسی حالت مین وہ سوچنے لگے کہ اپنے پڑوسیون کی تقلید کرین۔ اُنکو معلوم تھا کہ اُنکے پڑوسی روسی کسان تیس چالیس ایکڑ زمین پر بآرام زندگی بسر کرتے ہین۔ اسکے برعکس اُن لوگون مین فی مرد ڈیڑھ ڈیڑھ سو ایکڑ زمین ہوتی تھی اور تاہم بھوکے مرنے کا کھٹکا رہتا تھا۔ اِس سے یہ نتیجہ صریحی وبدیہی مستخرج ہوا کہ اُنھون نے فوراً ہل چلانے اور تخم ریزی کرنے کی ٹھان لی۔ مگر اِس اصول کے مطابق عملدرآمد کرنے مین ایک بہت بڑی دقت تھی۔ اِسمین شک نہین کہ زراعت کے لیے مویشی کی چراگاہ سے کم مقدار اراضی کی ضرورت ہوتی ہے مگر اِسکے لیے بڑی محنت درکار ہے۔ اور فرقہ بشکر کے لوگ محنت شاقہ کے عادی نہ تھے۔ گھوڑے پر سوار ہوکر بڑے بڑے سفر کرنے کی سختیان اور تکان وہ برداشت کرسکتے تھے مگر ہل جوتنے کی سختی اور ایک ہی قسم کی محنت لگاتار کرنا اُنکے مذاق کے خلاف تھا لہذا پہلے پہل اُنھون نے باہم سمجھوتا کرلیا۔ اُنھون نے ایک حصۂ اراضی روسی مزارعین سے کاشت کرایا اور جو محنت اُن کسانون نے کی تھی اُسکے صلے مین پیداوار کا ایک حصہ اُنکو دیا۔ یا یون کہین کہ اُنھون نے مالکان اراضی کا درجہ حاصل کیا۔ گلہ بانون نے کسانون کا پیشہ اکثر مقامون مین جہان جہان مین گیا اختیار کیا تھا۔ خیمے سے کچھ فاصلے پر میرے دوست محمد زمان نے مجھے اپنی اراضی مزروعہ دکھائی اور مجھ سے اُس کسان سے ملاقات کرائی

جسنے اُسکو جوتا بویا تھا - یہ ایک پستہ قامت روسی تھا اِسنے مجھسے کہا کہ میرے انتظام سے دونون فریق خوش ہین - مگر یہ کارروائی اِسی طرح نہین رہ سکتی - باہم سمجھوتا جو ہوا تھا یہ صِرف ایک چند روزہ انتظام تھا - نئی زمین کی کاشت سے فصل کثرت سے ہوتی ہے جو مزدورون اور کاہل مالکان اراضی دونون کے لیے کافی ہے - مگر نئی زمین کی زرخیزی رفتہ رفتہ کم ہو جاتی ہے - اور چند سال کے بعد زمین سے صِرف اوسط درجے کی آمدنی ہونے لگتی ہے - پس مالکان اراضی کو کسی نہ کسی وقت قُلیون کو چھوڑ دینا پڑتا ہے جو آدھی آمدنی اپنی محنت کے معاوضے مین لے لیتے ہین اور مالکان اراضی خود ہل جوتنے لگتے ہین -

الغرض اب اکثر اصل مین گلہ بان قوم نہین ہے - اِس امر کے ظاہر ہونے سے مجھے کسیقدر مایوسی ہوئی اور اِس امید سے کہ وہان اور بھی زیادہ ناشایستہ قوم دیکھونگا مین مقام انزہوزڈ مین گیا کہ فرقۂ کرغش کو دیکھون جو جانب جنوب بحر کاسپین رہتے ہین - اِس مقام پر اول مرتبہ مین نے وہ میدان دیکھا جسکو اسٹیپی کہتے ہین - اِس میدان پر اسٹیپی کی پوری تعریف صادق آتی تھی - یہ میدان سمندر کی طرح مسطح تھا اور پہاڑی بلکہ ٹیلے تک کا نام نہ تھا جس سے اُفق فلک کے خط راست مین کسی طرح کا فرق آتا - زراعت عنقا نہ درخت نہ جھاڑی - پتھر تک کہین نہین تھا - ایسی کوئی شے نہ تھی جس سے میدان کی یکسان حالت مین ذرا بھی فرق آتا - مجھے اِسکے کہنے کی کچھ ضرورت نہین ہے کہ ایسے مقام کے سفر کرنے سے انسان تھک جاتا ہے - اور سب سے زیادہ تھکاوٹ اِس سے معلوم ہوتی ہے کہ راستے مین کوئی میل تک نہین گڑا ہوا ہے اور نہ کوئی اور نشان بنا ہوا ہے جس سے مسافر کو معلوم ہو کہ اُسنے کسقدر سفر کیا ہے - تاہم جسقدر ناظرین خیال کرتے ہونگے اُسقدر تکلیف نہین ہوتی - صبح کو بڑی بڑی جھیلین اور اُنکے کنارے لکڑی کے بنے ہوے نظر آتے ہین - مگر اصل مین کچھ بھی نہین - یہ سب مثل سراب مسافرون کی دلبستگی کے لیے بنا کے دکھا دیا ہے - اب سُنیے کہ دن کے وقت بھی دو تین باتین ایسی ہو جاتی ہین جنسے مسافر تھوڑی دیر کے لیے گویا اپنے خواب گران سے

ذرا بیدار ہو جاتے ہین- ایک بار فاصلے پر افق کے پاس دو سوار دور سے نظر آئینگے-
تم دیکھتے جاتے ہو کہ وہ قریب پہونچتے جاتے ہین اور سوچتے ہو کہ جب اور وہ تمھارے
قریب آئینگے تو ہم اُنسے گفتگو کرینگے بشرطیکہ زبان سے واقف ہون یا مترجم ہو- اور اگر
زبانی گفتگو کرنا غیر ممکن ہو تو تھوڑی دیر اشارون ہی سے دل بہلائینگے- کبھی تم اُونٹون کی
بڑی لمبی قطار دیکھوگے جو بڑی متانت اور امارت کی چال سے چلے آتے ہین- اور
مسافر اپنے دل مین غور کریگا کہ بڑے بڑے گٹھے جو اُنپر لدے ہوے ہین اُنمین کیا بھرا ہوا ہے
کبھی تمکو گھوڑے کی لاش راستے مین پڑی ہوئی نظر آئیگی- اُس میدان کے گِدھ اور گتے
اُس شکار پر لڑتے ہونگے- اور اگر تمھاری نیّت مین آئے کہ تم اُنکا خون کرو تو تم اُن
بڑی بڑی چڑیون کا شکار کرسکتے ہو کیونکہ وہان کے گِدھ بیوقوفی کے سبب سے بڑے
ڈھیٹ ہوتے ہین اور بعض اوقات اگر تیس یا چالیس گز کے فاصلے پر بھی انسان آجائے
تو وہ ڈٹے رہتے ہین- کبھی تمکو خیمے فاصلے پر دکھائی دینگے جو سوکھی گھاس کے انبار سے
مشابہ ہین- یہ اور سب چیزون سے اچھے معلوم ہوتے ہین- اور تم اُنکو دیکھکر دوڑ جاؤگے
کہ خوش آیند سایہ مین ذرا دم لو اور مفرح شربت سے اپنی پیاس بجھاؤ-

ملک کرغیس کے سفر مین میرے ساتھ ایک روسی جنٹلمین تھا جسنے ہُوزڈ کے موروثی
سردار سے ایک پروانۂ راہداری لے لیا تھا- اِس سردار کا نام چنگیز خان تھا اور اُسکو اِس
اپنے نمایشی نام پر فخر تھا- اور یہ دعویٰ تھا کہ چنگیز خان مغل مشہور فاتح کی نسل سے ہون-
جن جن گانوون مین ہم گئے وہان اس کاغذ کی وجہ سے ہماری خاطر ہوئی- جب کرغیس نے
اِسکو دیکھا اُسنے اِسکی بہت عزت کی اور وعدہ کیا کہ آپ کا کُل اسباب اور جائداد غیر منقولہ
ہماری محافظت مین رہیگی اور ہم آپ کی خدمت کے لیے حاضر ہین- ہمارے رہنے کے لیے
ایک خیمہ اور بیشمار گدّے اور فرش ہمیشہ علحدہ کردیا جاتا تھا- ہمارے کھانے کے لیے بھیڑ
حلال کی جاتی تھی اور اُبالی جاتی تھی- اور تفریح طبع کے لیے شربت برابر بھیجا جاتا تھا-
مگر یہ سب خاطر داری صرف بطریق اداے فرض کی جاتی تھی- دل سے مہمان نوازی کا
خیال نہ تھا- جب ہم نے ایک یادگار قصد کیا کہ جو زمانۂ قیام ہمنے پیشتر مشہور کیا تھا اُس سے

کچھ دن زیادہ رہینگے تو مَین بخوبی سمجھ گیا کہ ہمارے میزبان کو ہمارے اِس تبدّل تجویز سابقہ سے خوشی نہین حاصل ہوئی۔ ہمکو صرف یہ تسلّی تھی کہ جو لوگ ہمکو اشیا دیتے تھے وہ کھانے اور خیمے کی قیمت اور کرایہ لینے مین تامّل نہین کرتے تھے۔

اِس سے میرا مطلب یہ نہین ہے کہ مَین یہ نتیجہ نکالون کہ فرقۂ کِرغِس کے لوگ اجنبیون کے ساتھ مہمان نوازی یا دوستانہ برتاؤ نہین کرتے۔ اُنکی نسبت ایسی راے قائم کرنے کے لیے میرا تجربہ بہت ہی محدود ہے۔ چنگیز خان کے خط سے ہمین رہنے کی جگہ اور سامان ضروری مل گیا مگر اِسکے ساتھ ہی اُس سے ہمارا درجہ کسیقدر سرکاری ملازمون کا سا ہوگیا اور بے تکلّفی کے دوستانہ تعلقات کے لیے یہ درجہ غیر موزون تھا۔ جن لوگون کے ساتھ ہمکو برتاؤ کرنا پڑتا تھا وہ ہمکو روسی افسر تصوّر کرتے تھے۔ اور اُنکو شک ہوگیا تھا کہ ہم کسی خفیہ کارروائی کے لیے آئے ہین۔ جب ہم نے اُنکے مویشی کی تعداد دریافت کیا اور اُنکی سالانہ آمدنی کا ٹھیک ٹھیک تخمینہ کرنے کی کوشش کی تو اُنکو خوف پیدا ہوا۔ اُنکے ذہن مین بھی یہ بات نہ تھی کہ بیغرضانہ سَیَنٹِفِک تحقیقات کِسے کہتے ہین۔ وہ سمجھے کہ اِن تحقیقات سے ہم ٹکس بڑھائینگے یا اور اِسی قسم کی کسی دغا بازی کی نیّت سے آئے ہین۔ مجھے بہت جلد معلوم ہوا کہ جو کچھ تحقیقات ہم یہان کرینگے اور چوپانی طرز معاشرت کے جو حالات تدبیر منزل ہمین معلوم ہونگے وہ بہت قیمتی نہونگے۔ لہذا مین نے اپنا ارادہ دریافت حالت چوپانی کا اور کسی عمدہ موسم پر ملتوی کیا۔

ابتدائی قومیت اور نسل کا تعلق جہان تک ہے اہل کِرغِس فرقۂ بَشکِر سے بہت مشابہ ہین مگر شکل وصورت اور زبان دونون مین اختلاف ہے۔ اُنکے خط و خال خاص مَانگل فرقے کے قریب قریب ہین۔ اُنکی زبان مختلف ہے جسکو قازانی کا تاتاری یا بَشکر ذرا دقت سے سمجھ سکتا ہے۔ یہ لوگ مسلمان ہین مگر مذہب اسلام کے کچھ ایسے بڑے زبردست پیرو نہین ہین۔ اور اِسکا ثبوت یہ ہے کہ اِنکی عورتین فرقۂ کِیا دِزکے سامنے بُرقع سے مُنھ نہین چھپاتین اور ماشاء اللہ صورتین ایسی ہوتی ہین کہ اگر فرقۂ کِیا دِز عورتون کے حسین اور بدقطع ہونے سے واقفیت رکھتے ہون تو وہ اِس رعایت سے

کبھی خوش نہونگے - بشکر کے طرز معاشرت اور اُنکے طرز معاشرت مین تھوڑا ہی سا فرق ہے - مگر اُنکے پاس اراضی کی مقدار زیادہ ہے اور اسی سبب سے اب بھی خاص چوپانی پیشہ سے زندگی بسر کرسکتے ہین - یہ سچ ہے کہ مغربی سرحد کے پاس وہ ہر سال زمین کے ٹکڑے روسی کسانون کو غلہ بونے کے لیے ٹھیکے پر دے دیتے ہین - مگر بہت ہی کم - کیونکہ اُنکا ملک زراعت کے کام کا نہین ہے - اُسکی زمین مین نمک کے ریزے کثرت سے ہین - اُنکی آیندہ حالت پر اسکا بڑا اثر پڑیگا - فرقہ بشکر کے پاس عمدہ زمین قابل زراعت ہے لہذا وہ کسانی مین ترقی کرتے جاتے ہین - مگر اُنکے برعکس انکو غالباً صرف اپنے گلّے اور مویشی ہی پر زندگی بسر کرنی ہوگی -

جنوبی حصہ رود وا لگا کے جنوبی مشرقی حصے مین یعنی اس ہموار حصۂ ملک مین جو کوہ قاف کے شمال مین واقع ہے ایک اور چوپانی قوم بستی ہے جسکو کلمک کہتے ہین جو ان دونون سے زبان اور شکل وصورت اور مذہب مین مختلف ہین - اُنکی بولی منگولی زبان کی ایک شاخ ہے جسکو اس حصۂ دنیا کی کسی زبان سے کوئی مناسبت نہین ہے - مذہب مین وہ بالکل الگ ہین کیونکہ وہ بودھ کے پیرو ہین لہذا اُنکے ہم مذہب ہندوستان یا تبت مین ہین - اسطرف اُنکا کہین پتہ نہین - مگر اردگرد قومون سے اور انسے سب سے زیادہ فرق شکل وصورت کا ہے جس سے وہ فوراً پہچان لیے جاتے ہین اور خاص الخاص منگل معلوم ہوتے ہین - اگر صرف یہ کہا جائے کہ وہ بدصورت ہین تو گویا اُنکی بڑی توصیف کی گئی - اُنکی بدصورتی مین ایسی بات ہے جو اور بنی نوع انسان مین نہین پائی جاتی - شکل کے حساب سے اوسط درجے کے چینی مین جو بھونڈا پن کم کم پایا جاتا ہے وہ اس فرقے مین انتہا سے زیادہ کوٹ کوٹ کر بھرا ہے - چونکہ وہ بنی نوع انسان کی نسل سے ہین لہذا ہمکو تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ اُنکے روح بھی ہے - مگر جب ہم اُنکو پہلے مرتبہ دیکھتے ہین تو مشکل سے ہمین یقین آسکتا ہے کہ ایسے چوڑے چکلے چہرے والے اور چھوٹی چھوٹی سستی ظاہر کرنے والی ترچھی آنکھ والے آدمی ذی روح ہین - اُنکی جماعت مین اگر کوئی کرغس یا بشکر کھڑا ہو

تو اُنکے مقابلہ مین خوبصورت نظر آئیگا - اگر تاتاری اور ترکی واقعی اِسی قسم کے آدمیونکی نسل سے پیدا ہوے ہین تو ہمکو تسلیم کرنا پڑیگا کہ زمانے کے دَور مین ہمیٹک اور ایرین خون کا اُنمین بہت میل ہے -

مگر ہمکو ان بیچارے گلمک لوگون پر اُنکی بھدّی اور بھونڈی قطع خلقی کے سبب سے نا انصافی کے ساتھ یہ سختی نہ کرنی چاہیے کہ اُنکے چال چلن کو بُرا کہین - جیسے وہ نظر آتے ہین کہ انسانیت سے خارج ہین ویسے اصل مین نہین ہین - جو لوگ اُنمین رہے تھے اُنھون نے مجھے یقین دلایا تھا کہ وہ لوگ بہت بڑے ذکی الطبع ہوتے ہین خصوصاً اُن امور مین جو مویشی سے متعلق ہین - اور گو اُنمین مویشی کی چوری کرنے اور ایسی ایسی اور ابتدائی حالت انسانی کی عادتین ہین جو زیادہ تر شایستہ سُوسائٹی مین جائز نہین رکھی جاسکتین تاہم اُنمین عمدہ عمدہ صفات انسانی بھی موجود ہین - تھوڑا ہی زمانہ ہوا کہ اِس ملک مین ایک چوتھا فرقہ چوپانی تھا یعنی نوگئی تاتاری - وہ شمال بحر اَزَاف کے میدانون مین رہتے تھے مگر اب وہان نہین پائے جاتے - جنگ قرمیہ کے کچھ دن بعد وہ ٹرکی گئے اور اب اُنکی اراضی پر روسیون اور جرمن اور بلغاری اور مانٹی نیگرو لوگون نے آن کر قبضہ کیا اور بسے -

اِن چوپانی قومون مین گلمک حال مین آئے اور قابض ہوے ہین - پہلے وہ سترھوین صدی مین آئے تھے اور تعداد کثیر اور عمدہ انتظام اور باہمی اتفاق کے سبب سے عرصے تک لوگ اُنسے خوف کرتے تھے - مگر ۱۷۷۱ء مین اُنمین بہتون نے اپنے خیمے اُکھاڑ دیے اور سلطنت رُوس کے شمال مین اپنے قدیم گھرون کو چلے گئے - جو باقی رہ گئے وہ ٹھنڈے پڑگئے اور برابر صلح رہنے اور زبردست روسی گورنمنٹ کے رعب سے اب اُنکا جوش جنگی جاتا رہا - نپولین کے محاربون مین اُنھون نے جنگی قوت ظاہر کی تھی مگر وہ چندان قابل تعریف نہ تھی - اُنکا ایک ترپ روسی فوج کے ساتھ گیا اور اُنکے بھدّے خط و خال اور انوکھے لباس اور ابتدائی زمانے کے سامان حرب سے مغربی یُورپ کے باشندون کو حیرت ہوئی - سامان حرب مین اُنکے انوکھے تیر و کمان سب سے زیادہ حیرت خیز تھے -

اور اقوام چوپانی جنکا مین نے یہان ذکر کیا ہے اُن چوپانی گروہون کی بقیہ

نسل سے ہین جنکے پاس سلف سے حال کے زمانے تک جنوبی رُوس کے وسیع میدان تھے۔ ممالک مغربی وشمالی سے جو کسان آباد ہونے آئے تھے اُنہین اور اِن گروہون مین جو لڑائیان ہوئیین وہ تاریخ رُوس کے مشہور واقعات مین ہین۔ یہ لڑائیان بعینہ ویسی ہی تھین جیسی قوم رُسکن اور فرنگی فاتح شمالی امریکا مین ہوئی تھین۔

بسبب نوجوان اور قومی زراعت پیشہ قومون کی طرح روسیون نے ہمیشہ اسکا بڑا میلان طبع ظاہر کیا ہے کہ اپنے ہمسایون کی زمین اور جاگیر پر قابض ہوکر اپنی ملکیت کو وسعت دین۔ شمال اور مشرقی شمال کی جانب اُنھون نے بآسانی اِس میلان طبع سے پورا پورا مطلب نکال لیا۔ کیونکہ اُنھون نے دیکھا کہ اِس ملک کی آبادی بہت کم ہے اور فِنش قوم کے صلح جو آدمی رہتے ہین اور اگر کوئی اجنبی وہان آن کے بستا ہے تو وہ متعرض نہین ہوتے۔ مگر یہان میدان اِسٹِپی مین اُنکے ساتھ اور قسم کا مقابلہ کیا گیا۔ یہ ملک بھی ویسا ہی کم آباد تھا مگر باشندے اور قسم کے آدمی تھے۔ یہ صلح جو زراعت پیشہ نہ تھے بلکہ جنگجو چوپانی جو اپنی چراگاہون پر قبضہ کرنے والے تھے سختی کے ساتھ مقابلہ کرتے تھے اور مویشی کی چوری کرنے اور لوٹ مار کو بڑی لیاقت کا پیشہ تصور کرتے تھے۔ ایک مورخ لکھتا ہے کہ اُنکے حملے لمعہ برق کا مقابلہ کرتے ہین اور جب واپس جاتے ہین تو ہلکاپن اور بھاری پن دونون لیے ہوئے۔ بھاری اِس سبب سے کہ لوٹ مار کے اسباب سے بوجھل ہوجاتے ہین اور سبک اِس سبب سے کہ بڑی تیزی کے ساتھ جاتے ہین۔ وہ صلح اور امن کی زندگی کو بڑی مصیبت خیال کرتے ہین اور اگر جنگ کا عمدہ موقع ملا تو گویا اعلیٰ درجے کی خوش طالعی حاصل ہوئی۔ سب سے بدتر یہ بات ہے کہ موسم بہار مین وہ شہر کی کھیون سے بھی زیادہ ہوجاتے ہین۔ اُنکی تعداد بیشمار ہوتی ہے۔ ایک اور مورخ کی راے یہ ہے کہ اُنکے قیام کا کوئی مقررہ مقام نہین ہے۔ وہ کل ارضی کو فتح کرنا چاہتے ہین مگر آباد کہین نہین ہونا چاہتے۔ وہ اِدھر اُدھر اُڑتے پھرتے ہین لہذا اُنکو کوئی پکڑ نہین سکتا۔ اُنکے پاس نہ گانون ہین نہ قصبے۔ لہذا اُنکے پکڑنے کے لیے جنگلی جانورون کی طرح شکار کی ضرورت ہوتی ہے اور اُنکو اُن جانورون سے مشابہت تامہ ہے جنکو قدرت نے اپنی عنایت سے بستی سے خارج کردیا ہے۔ ونیبری نے ایک فارسی شاعر کا حوالہ دیا ہے کہ اُسنے اِس مضمون کو

کیا خوب کہا ہے جسکا ترجمہ یہ ہے کہ یہ لوگ آتے ہین اور فتح کرتے ہین اور جلا دیتے ہین اور لُوٹ مار کرتے ہین اور قتل عام کرکے چلے جاتے ہین۔

ایک پُرانے روسی مورخ نے اُنکے حملون کی نسبت یون بیان کیا ہے (یہ لوگ گانوون اور کھیتون اور گرجاؤن کو جلا دیتے ہین۔ زمین کو بیابان کردیتے ہین اور ہرے بھرے کھیتون کو ددو دام کا غار بنا جاتے ہین۔ بہت سے آدمیون کو غلام بناتے ہین بعض کو ایذا پہونچاتے اور بعض کو قتل کر ڈالتے ہین یا بھوک اور پیاس کے سبب سے مار ڈالتے ہین۔ روسی قیدی رنج اور تھکاوٹ اور سردی کی شدت اُٹھائے ہوے۔ سر و پا برہنہ۔ غم کے باعث سے چہرے زرد۔ پانؤن مین کانٹے چُبھے ہوے۔ اِسطرح پر ایسے ملکون مین مارے مارے پھرتے ہین جنسے وہ واقف نہین ہین اور رو رو کر ایک دوسرے سے کہتا ہے کہ مین فلان قصبے کا رہنے والا ہون اور مین فلان گانؤن کا باشندہ ہون)۔

ص ۳۴ اِن خانقاہ نشین مورخون کے ہمزبان ہو کر ہم گُمنام اِسلیئو ونِٹ مورخ اَسین سے سُنتے ہین کہ وہ بھی رُوس کے مصیبت زدہ لڑکون کے حال پر روتا ہے اور کہتا ہے کہ رُوس کی زمین مین کسان کی آواز شاذ و نادر ہی سُنائی دیتی ہے اور گِدون کی آواز اکثر آتی ہے کہ مقتولین کی لاشون پر آپس مین لڑرہے ہین اور جنگلی کوے اِس شکار پر جاتے ہوے کاؤن کاؤن کرتے ہین۔ زراعت پیشہ لوگون اور وحشی چوپانی قومون مین اِس قسم کی لڑائی کئی صدی تک ہوا کی اور کبھی کوئی جیتا کبھی کوئی۔ ابتدا ابتدا مین نوآبادی کرنے والے زراعت پیشہ لوگ جلد جلد بڑھے اور میدان اِسٹیپی کے ایک بہت بڑے حصے پر قابض ہوگئے مگر تیرھوین صدی مسیحی مین اُنکی قسمت نے پلٹا کھایا اور کُل ملک کو چوپانی قومون نے فتح کرلیا۔ پس ایک معنی کرکے کہہ سکتے ہین کہ خوانین تاتار دوسَو برس سے زیادہ رُوس کے حکمران رہے۔ چونکہ تاتاریون کی فتوحات کی نسبت مین بالتشریح بیان کرنے والا ہون لہذا ایک علٰحدہ باب مین اُنکا ذکر کرونگا۔

# باب سترھوان

## تاتاریون کی حکومت

فتح۔ چنگیز خان اور اُسکی رعایا۔ سلطنت مانگول۔ گولڈن ہورڈ۔ تاتاریون کی عملداری کے اصل حالات۔ مذہبی خیالات مین تعصب نہین ہے۔ تاتاریون کی حکمرانی کا طرز۔ شاہزادگان ملنع المکان۔ شہزادگان ماسکو۔ تاتاریون کی حکمرانی کا اثر۔

**تاتاریون** نے جو حملہ کیا تھا اُسکے نتائج ظاہری و باطنی دلچسپ ہین۔ صرف اسی سبب سے نہین کہ قدیمی حالات ہین بلکہ اس سے بھی کہین زیادہ دلچسپ ہین۔ زمانۂ موجودہ کے روسیون کے قومی چال چلن اور اصلی حالت کی بہت سی خاص خاص باتون کو لوگ فرقۂ مانگل کے میل جول کے اثر پر عموماً محمول کرتے ہین۔ اور بعض مورخ ہمکو یہان تک یقین دلاتے ہین کہ جن لوگون کو ہم روسی کہتے ہین وہ اصل مین تاتاری ہین۔ اور یوروپین شائستگی نے اُنکو کسی قدر جلا دیکر ذرا اُنکا طرز بدل دیا ہے۔ ایسی حالت مین بہتر ہوگا کہ ہم یہ امر دریافت کرین کہ تاتاریون کی سلطنت اصل مین کون تھی اور روسیون کے قومی چال چلن اور تاریخی ترقی پر اُس سے کہان تک اثر پہونچا۔ اگرمین اس بحث مین وہ پورے پورے حالات نہ لکھ سکونگا جو ضروری ہین تو بھی مین کسی قدر کوشش کرونگا کہ چند موجودہ مغالطون اور غلط فہمیون کو دور کردون جسپر اکثر لوگ اعتبار کر لیتے ہین۔

فتح کا حال مختصر طور پر بیان کیا جاتا ہے۔ ۱۲۲۴ء مین فرقۂ پلافسٹی کے سردارون نے مستسلاف بہادر شہزادہ گلیشیا کے پاس سفیر بھیجے کہ اُسکو اس امر کی اطلاع دین کہ اُنکے ملک پر تاتار نام کے اک قومی اور ظالم غنیم نے جنوب و شمال سے حملہ کیا ہے۔ یہ لوگ

دیکھنے مین عجیب قطع کے معلوم ہوتے ہین۔ اُنکے چہرے گندم رنگ ہین۔ آنکھین چھوٹی چھوٹی۔ ہونٹھ بھدے۔ شانے چوڑے اور بال سیاہ ہین۔ پلا فسٹی ایک چوپانی قومون مین سے تھے جو میدان اِسٹپی مین صحرانوردی کرتے تھے اور جو جنوب کے روسیون سے لٹیرین کے ساتھ جنگ کیا کرتے تھے۔ سفیرون نے کہا کہ آج انھون نے ہمارا ملک لے لیا ہے کل وہ آپکے ملک پر قابض ہوجائینگے اگر آپ ہمکو مدد نہ دینگے۔

مِسٹِسلاف کو غالبًا اسمین عذر نہوتا کہ کوئی زور آور وخونخوار قوم فرقۂ پلا فسٹی کو نابود کردے کیونکہ وہ متواتر حملون سے اُسکو بہت ہی دق کرتے تھے مگر یہ دلیل قاطع بخوبی اُسکی سمجھ مین آگئی کہ اُنکے بعد اب میری باری ہوگی لہذا اُسکو مناسب معلوم ہوا کہ اپنے ہمسایہ جنگجو کو مدد دے۔ اِس خطرے کے دور کرنے کے لیے اُسنے قرب وجوار کے شہزادون کو بلوایا اور اُنسے اصرار کیا کہ نئے غنیم پر جو فوج کشی مین کرتا ہون اسمین میرے شریک ہو فوج کشی کی گئی مگر تباہی اُسکا انجام ہوا۔ دریاے کالکا پر جو ایک چھوٹا سا دریا ہے اور بحر ازاف مین گرتا ہے روسی لشکر نے حملہ آور غنیم سے مقابلہ کیا اور شکست فاش کھائی۔ اِس فتح سے فاتحون کے لیے ملک کا دروازہ کھل گیا مگر انھون نے اِس فتح سے آگے بڑھنے کا فائدہ نہین اُٹھایا۔ کچھ فاصلے تک بڑھکر وہ دفعتًہ پلٹ پڑے اور مفقود الخبر ہوگئے۔

ان ناخوش آیند اجنبیون کی پہلی آمد کا یہ انجام ہوا جسکی امید نہ تھی۔ تیرہ برس بعد وہ واپس آئے اور اِنکے ویسی آسانی کے ساتھ اُنسے چھٹکارا نہین ملا۔ ایک بڑی جماعت کثیر نے دریاے یُورال سے عبور کیا اور نافُ ملک مین دھنس پڑے اور راہ مین خوب لوٹ مار کی۔ گانون جلادیے۔ ملک تباہ کردیا اور خوب قتل کیا۔ کسی مقام پر اُنسے سختی سے ساتھ مقابلہ نہین کیا گیا۔ شہزادون نے ذرا بھی کوشش نہین کی کہ ملک کے غنیم کے مقابلے کے لیے باہم ملجائین اور ایک دوسرے کے شریک حال ہون۔ قریب قریب کل خاص خاص شہر جلا کے خاک کردیے گئے اور باشندے مار ڈالے گئے یا غلام بنا کے لے گئے۔ رُوس کو فتح کرکے وہ مغرب کی جانب بڑھے اور تمام یُورپ مین تہلکہ ڈالدیا۔ اِس کا ہیبت ناک اثر اِنگلِستان تک پہونچا اور مشہور ہے کہ کچھ عرصے تک

ہرنگ مچھلی کی کارروائی مین ساحل بحر مین خلل پڑا۔ مگر مغربی یورپ اُنکی لوٹ مار سے بچ گیا۔ پولینڈ اور ہنگری اور بلغارستان اور سرویا اور ڈلمیشیا ہو کر وہ جنوبی حصہ دریاے والگا کی طرف واپس آئے اور وہان روسی شہزادے طلب کیے گئے کہ خان فاتح کی خدمت مین شرف حضوری حاصل کرین۔

پہلے پہل روسیون کو اچھی طرح معلوم نہ تھا کہ یہ خونخوار غنیم کون ہے ایک پرانا مورخ مختصراً لکھتا ہے (ہمارے گناہون کے سبب سے اجنبی آدمی ملک مین آ گئے۔ کوئی نہین جانتا کہ وہ کون ہین اور کہان سے آئے ہین یا وہ کس قوم اور مذہب کے ہین اُنکو عموماً تاتاری کہتے ہین مگر بعض آدمی اُنکو ٹاؤرمن اور بعض چنگیزی بھی کہتے ہین۔ واللہ اعلم اصل مین وہ کون ہین یا شاید اُن عقلا کو معلوم ہو جنھون نے مطالعہ کتب خوب کیا ہے) اب سنیے کہ مطالعۂ کتب کرنے والے جو عقلا سمجھے جاتے تھے وہ ان تاتاریون کو بت پرست قوم تصور کرتے تھے جنھون نے توریت کے زمانے مین خدا کے مقبول بندون کو دق کیا تھا۔ بعض کا خیال تھا کہ یہ اُن لوگون کی نسل سے ہونگے جنکو گڈین نے نکالدیا تھا اور جنکی نسبت ایک متبرک بزرگ دینی نے پیشین گوئی کی تھی کہ وہ آخری زمانے مین آن کر تمام دنیا کو مشرق سے دریاے فرات تک اور دریاے دجلہ سے بحر اسود تک فتح کر لینگے۔

کیا اچھی بات ہے کہ بنی نوع انسانی کی نسبت ایسے مہمل خیالات دوڑانے کی حالت مین اب ہم نہین ہین۔ اکثر یورپین سیاحون کے بیانات سے جو اُس زمانے مین تاتار گئے تھے اور مختلف مورخین مشرقی کی تحریرون سے ہم اُن وحوش کے حالات خوب جانتے ہین جنھون نے روس کو فتح کر لیا تھا اور مغربی قومون مین تہلکہ ڈالدیا تھا۔

جو جماعت کثیر ایشیا مین مثل سیل روان ہوئی اور وسط یورپ مین بڑھی اُسکی اصلیت صرف ایک چھوٹی سی چوپانی قوم تھی جو شمال چین کے ایک کوہستانی ملک مین دریاے آمور کے مخزن کے پاس رہتی تھی۔ یہ قوم قرب وجوار کی اقوام سے نہ زیادہ جنگ آور تھی نہ زیادہ خوفناک۔ مگر بارھوین صدی کے اختتام کے قریب اسمین ایک آدمی پیدا ہوا اُسکے اور اُسکے ہمراہیون کی نسبت اُس عصر کے ایک چینی مورخ نے مختصر سے حالات

لکھے ہین کہ اُس شخص کا قد دیو کا سا تھا۔ پیشانی چوڑی داڑھی لمبی تھی۔ اور بہادری کے لیے مشہور تھا۔ اُسکی رعایا کی نسبت لکھا ہے کہ اُنکے چہرے چوڑے اور چپٹے اور جو مغزے اور رخساروں کی ہڈی اُبھری ہوئی۔ اُنکی آنکھون کے اوپر کی پلک نہین تھی۔ داڑھی اور موچھون کے بال بہت ہی کم اور دیکھنے مین بہت ہی بُرے معلوم ہوتے تھے۔ یہ گرانڈیل دیوزاد آدمی چنگیز خان تھا۔ اُسنے گرد و نواح کی قومون کو فتح کرکے اپنے لشکر مین شامل کرلیا۔ اور اُنکی مدد سے شمالی چین کا ایک حصہ عظیم فتح کرلیا۔ اور اپنے ایک جنرل کو سلطنت رُوس کے زیر نگین لانے کے لیے چھوڑکر وہ اپنی فوج کو مغرب کی جانب اِس اولوالعزمی کے حوصلے سے لیکر چلا کہ تمام دنیا کو فتح کرلے۔ وہ کہا کرتا تھا کہ آسمان پر صرف ایک ہی خدا ہے لہذا زمین کا بھی صرف ایک ہی حکمران ہونا چاہیے۔ اور اُسکو حوصلہ تھا کہ مجھی کو تمام طبقات زمین کا حکمران ہونا چاہیے۔

جو یُورپین لشکر اپنے ملک سے ممالک غیر اور جنگجو مقامون مین یورش کریگا اُسکی قوت اور اُسکا وجود ضرور کم ہوتا جائیگا۔ مگر چنگیز خان کے لشکر کو اُس ملک مین جہان وہ گیا ایسا امر وقوع مین نہین آیا۔ اُسکے ساتھ گلہ اور خیمے اور دنیا بھر کا اسباب تھا۔ اور جنگی کارروائی کا کوئی خاص مقام نہ تھا۔ اصل یون ہے کہ وہ لشکر ہی نہ تھا بلکہ بہت سے آدمی ایک مقام سے دوسرے مقام پر حس و حرکت کرتے تھے۔ میدان اِسٹپی کی گھانس سے مویشی پلتے تھے اور مویشی سے سپاہ کو رزق بہم پہونچتا تھا۔ اور اِس سیدھے سادے کمسریٹ کے انتظام کے لیے یہ امر ضروری نہ تھا کہ روانگی کے مقام سے خط کتابت رکھتے۔ تعداد مین کم ہونے کے عوض جماعت مذکور جون جون آگے بڑھتی گئی تعداد مین بھی زیادہ ہوتی گئی۔ جو جو بانی قومین اُسکو راستے مین ملین اُنمین اِس قسم کے آدمی تھے کہ جہان پینے کا پانی اور چراگاہ مل گئی اُسی کو اُنھون نے گھر سمجھ لیا اور اِس حملہ آور لشکر مین شامل ہونے کے لیے اُنکو زیادہ رغبت دلانا ضرور نہ تھا۔ اِس خوفناک آلہ حصول فتح کے ذریعے چنگیز خان نے ایک سلطنت عظیم الشان قائم کرلی جو کوہ کارپیتھین ایشیا کے مشرقی ساحل اور بحر آرطک سے کوہ ہماچل تک پھیلی تھی۔ اگر اُسکا یہ خیال کہ ساری دنیا کا

سن ۱۲۰۳

حکمران ہو جائیگا نہ بھی پورا ہوا تو اُسکو یہ فخر تو ضرور تھا کہ تمام عالم مین ایسا کوئی آدمی نہین ہے جسنے تن تنہا اسقدر وسیع و عظیم سلطنت پر حکمرانی کی ہو۔

چنگیز خان صرف ظالم و سفاک ہی نہ تھا۔ اِسکے ساتھ ہی وہ دنیا کے بہت بڑے اور نامی ناظمان مُلک مین سے تھا۔ مگر اِس خداداد قابلیت نظم ملکی سے وہ معجزے نہین دکھا سکتا تھا یعنی وہ بات نہین کر سکتا تھا جو محالات مین سے ہے۔ اُسکی سلطنت عظیم الشان فتوحات سے قائم ہوئی تھی اور اُسمین بہت سے مختلف قومون کے آدمی تھے تنظیم و تنسیق سلطنت کے اصول سے قائم نہین ہوئی تھی لہذا عرصے تک نہین رہ سکتی تھی۔ اُسی نے یہ سلطنت قائم کی اور اُسی کے ساتھ اُسکا خاتمہ ہوگیا۔ اُسکی وفات کے کچھ دن بعد تک اُسکی کسی اولاد نے سرداری کا دبدبہ برقرار رکھا اور اُسکی حکومت کو اُسکے ماتحتون نے برائے نام قائم رکھا۔ مگر مختلف مقامون کے ماتحت حکمرانون نے اِس حکومت سے اپنے کو جلد جلد آزاد کرنا شروع کیا اور اپنے بانی مبانی کی وفات کے نصف صدی کے اندر ہی اندر عظیم الشان سلطنت مُانگل کی یہ وقعت رہگئی کہ صرف جغرافیے مین اُسکا ذکر آتا تھا۔

گو یہ سلطنت تباہ ہو گئی مگر مشرقی یوروپ کا خطرہ کسی طرح اُسکے تباہ ہونے سے جاتا نہین رہا۔ آزاد اور خود مختار جماعتین اِس سلطنت سے کچھ کم خوفناک نہ تھین۔

چنگیز خان کے ایک پوتے نے روسی سرحد پر ایک نئی سلطنت قائم کی جسکا نام عموماً کپچیک (یعنی جماعت طلائی) مشہور ہے۔ اور اُسنے جنوبی حصہ دریاے وَالگا پر ایک دار السلطنت بسایا جسکا نام سراے تھا۔ اِس دار السلطنت کا اب پتا بھی نہین ہے یہان تک کہ اِسمین بھی شک ہے کہ وہ کس جگہ پر واقع تھی۔ ایک سیاح نے پندرہ[۱۵] صدی مین یہ شہر دیکھا تھا۔ اُسکا بیان ہے کہ (یہ ایک بہت بڑا اور آباد اور خوشنما شہر تھا اِسمین بہت سی مسجدین تھین اور عمدہ عمدہ بازار اور چوڑی چوڑی سڑکین جنمین مصر۔ سیریا۔ بابل وغیرہ ملکون کے تجار رہتے تھے۔ اِسی مین وہ خوانین رہتے تھے جنھون نے دو[۲] صدی تک رُوس پر حکمرانی کی تھی)۔

رُوس کے فتح کرنے مین تاتاریون کی یہ خواہش نہ تھی کہ زمین پر قابض ہو جائین

یا یہ کہ وہان کا انتظام مدنی اپنے ہاتھ مین لین۔ وہ زمین نہین چاہتے تھے بلکہ جائداد منقولہ جسکو وہ بغیر اسکے کہ اپنے چوپائی اور مویشی پیشہ طرز معاشرت کو چھوڑ دین کام مین لا سکتے۔ پس اُنھون نے رُوس مین رسد حاصل کرنے کا وہی طریقہ اختیار کیا جو اور ملکون مین استعمال کیا تھا جیسے ہی اُنکی حکومت حسب ضابطہ قائم اور مسلم ہو گئی اُنھون نے ملک مین اپنے ہان کے افسرون کو روانہ کیا کہ باشندون کا شمار کرین اور آبادی کے مطابق خراج وصول کرین۔ رعایاے رُوس کے لیے یہ بڑا سخت بار تھا۔ نہ صرف اِس غصے سے کہ رقم کثیر طلب کی گئی تھی بلکہ جس طرز پر وہ رقم وصول کی جاتی تھی وہ بھی بار عظیم تھا۔ ٹکس جمع کرنے والون کی سخت گیری اور ظلم سے جا بجا بلوہ ہو گیا اور جب کبھی کہین بلوہ ہوا تو بلوہ کرنے والون کو بیشک سخت سزا دی گئی۔ مگر کبھی عام طور پر فوج کے ذریعے سے ملک کا قبضہ نہین کیا گیا اور نہ اراضی پر قبضہ کیا گیا لہذا موجودہ طرز تمدن ملکی مین خلل نہین واقع ہوا۔ حال کا طریقہ جو صوبجات مفتوحہ کے ساتھ برتاؤ کرنے کا ہے اُس سے تاتاری بالکل ناواقف تھے۔ خوانین کو کبھی ذرا بھی اِس امر کا خیال نہین ہوتا تھا کہ اپنی روسی رعایا کو تاتاری عادت سکھائین۔ اُنھون نے صرف شہزادون سے قسم لے لی کہ مطیع و منقاد رہینگے اور رعایا سے کسی قدر خراج کا وعدہ کرالیا۔ قوم مفتوح کی زمین ہمیشہ اُسی کے قبضے مین رہی اور زبان اور مذہب اور عدالتین اور اُنکے کُل کارخانے اور امور کاروبار بدستور اُنھین کی راے پر قائم رہے۔

تاتاریون کی عملداری کا طرز اُنکی اِس حکمت عملی سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے جو اُنھون نے کلیساے مسیحی کی نسبت قائم کی تھی۔ فتح کی نصف صدی بعد تک تاتاریون کا مذہب بدھست اور بُت پرستی سے مِلا ہوا تھا اور آتش پرستی کی علامتین بھی ظاہر ہوتی تھین۔ اُس زمانے مین عیسائی مذہب کا بھی یون ہی سا چرچا تھا۔ خان اعظم نے اپنے مسکن کے قریب ایک عیسائی گرجا بنوا دیا اور اُسکا ایک جانشین خونبلیئی مذہب عیسائی کی تقریب عشاء ربانی مین علانیہ طور پر شریک ہوتا تھا۔ ۱۲۶۱ء مین گولڈن ہورڈ کے خان نے روسیون کو اجازت دی کہ اپنی دار السلطنت مین ایک گرجا اور پادری کے قیام کا

مقام بنائین۔ اور اُسکے خاندان کے کئی آدمیون نے عیسائی مذہب اختیار کرلیا۔ انمین سے ایک شخص نے خانقاہ تعمیر کی اور رُوس کا فقیر مرتاض ہو گیا۔ پادری لوگ ٹکس سے بری کر دیے گئے اور جو فرمان اُنکو عطا کیے گئے تھے اُنمین صاف صاف بیان کر دیا گیا تھا کہ اگر کوئی روسی مذہب کے خلاف اُسکی توہین کریگا تو قتل کیا جائیگا۔ چند دنون کے بعد گولڈن ہُورڈ نے اسلام قبول کیا مگر اِسکے سبب سے خوانین نے اپنی حکمت علی نہین بدل دی۔ وہ پادریون کے ساتھ برابر رعایت کرتے رہے اور جو حفاظت اُنکی کی گئی وہ عرصے تک یادگار رہی۔ بہت سی نسلون کے بعد جبکہ جائداد کلیسائے مسیحی کو خود رائے حکام وقت نے دھمکی دی کہ چھین لیجائیگی تو ضدی پادریون نے شہنشاہ رُوس کی حکمت علی کا تاتاریون کی حکمت علی سے مقابلہ کیا اور نتیجہ نکالا کہ گو زار عیسائی ہے اور تاتاری ناخدا شناس تاہم تاتاریون کی عملداری مین مذہب کے ساتھ بڑی رعایت کیجاتی تھی۔

پہلے پہل فاتح اور مفتوح قومون مین باہم ایک دوسرے کا بھروسا کم تھا شہزادے دلی خواہش سے منتظر تھے کہ موقع پائین تو اطاعت کا بوجھ کاندھے سے گرادین جو زہر معلوم ہوتا تھا۔ رعایا ٹکس جمع کرنے والون کی سخت گیری اور ظلم سے حیران تھی۔ خوانین بڑی خبرداری سے بلوے کو روکے رہتے تھے اور دھمکی دیتے تھے کہ اگر ہماری حکومت کی توہین کیجائیگی تو ہم ملک کو ستیاناس کر دینگے۔ مگر رفتہ رفتہ باہمی خصومت اور بداعتقادی بہت کم ہو گئی۔ شہزادون کو رفتہ رفتہ معلوم ہوا کہ مقابلہ کرنے کی کُل کوششین بیکار ہونگی لہذا اپنی نئی حالت پر قناعت کی بعوض اسکے کہ خوانین کی حکومت سے نکلنے کی کوشش کرین اُنھون نے یہ کوشش کی کہ اُسکی نظرونمین جنچین۔ اِس امید سے کہ اُسکے ذریعے سے اُنکے ذاتی فوائد کو ترقی ہو گی اِس غرض سے وہ تاتاریون کے سردار کے پاس اکثر جایا کرتے تھے اور اُسکی بیوی اور مصاحبون کو بیش بہا تحائف دیا کرتے تھے۔ اُس سے فرمان حاصل کرتے جنکے رو سے اُنکی حکومت قائم ہوئی تھی اور کبھی کبھی اُسکے خاندان مین شادی بیاہ بھی کرتے تھے۔ اِسطرح پر

جو رعایت اُنکے ساتھ کیجاتی تھی اُس سے بعض شہزادے یہ مطلب نکالتے تھے کہ اپنی قوم کے ہمسایہ شہزادون کی جائداد مقبوضہ پر اپنا تصرف کرلیتے تھے اور بلا تامل تاتاری گروہونکو اپنی مدد کے لیے بلواتے تھے۔ اِسکے معاوضے مین خوانین اپنے ماتحت سردارون پر بہت زیادہ بھروسا کرتے تھے۔ اُنکے سپرد ٹکس جمع کرنے کا کام کردیا تھا۔ اپنے افسرون کو جو رعایا کی آنکھون مین ہمیشہ کھٹکتے تھے واپس بلا لیا۔ اور صوبجات ماتحت کے اندرونی امور مین دخل دینے سے اجتناب کرتے تھے بشرطیکہ خراج برابر ادا ہوتا جائے۔ الغرض شہزادے مثل خوانین کے لفٹننٹون کے کام کرتے تھے اور اُنمین کسی قدر تاتاری خو بو بھی آگئی اُنمین سے بعض نے اِس حکمت عملی کو اسقدر وسعت دی کہ رُوس کے باشندون نے لعن طعن کرنا شروع کی کہ تاتاریون کو وہ لوگ درجۂ اعتدال سے زیادہ عزیز رکھتے ہین اور اُنکو انتہا سے زیادہ زمین اور روپیہ اور ہر قسم کا اسباب دیتے ہین۔

اگر گولڈن ہورڈ کے خوانین عاقبت اندیش اور دوربین مدبّر ہوتے تو وہ عرصے تک رُوس مین حکومت کا ڈنکا بجاتے۔ مگر اصل مین اُنھون نے ظاہر کیا کہ مدنی قابلیت اُنمین بہت ہی کم ہے۔ اُنھون نے صرف یہ کوشش کی کہ ملک سے اِسقدر خراج وصول کرین جسقدر وصول ہوسکے مگر اور اور خیالات بلند پر نظر نہین ڈالی۔ اور اِس سخت کوتاہیِ فہم کا نتیجہ یہ ہوا کہ اُنھون نے اپنے ہاتھون پونشکل تباہی ڈالی۔ بعوض اِسکے کہ کُل روسی شہزادون کو ایک درجے پر رکھین اور اِس ذریعے سے اُن سب کو مساوی طور پر کم طاقت کردین وہ اُنکو ہمیشہ رشوت دیتے تھے یا شہزادگان مطیع مین سے بعض کو اورون پر صریح ترجیح دیتے تھے۔ اوائل مین یہ ترجیح صرف خطاب شہزادۂ عظیم الشان سے ظاہر کیجاتی تھی مگر جن شہزادون کے ساتھ یہ رعایت کی گئی تھی اُنھون نے بہت جلد اِس خالی خولی خطاب سے اپنی سطوت حاصل کی اور ناز کرنے لگے کہ ہمکو وہ استحقاق حاصل ہے کہ گولڈن ہورڈ سے بطور راست خط کتابت کیا کرتے ہین یہ کسی کو نہین حاصل ہے۔ اُنھون نے چھوٹے چھوٹے شہزادون کو مجبور کیا کہ خراج تاتاری ہمکو ادا کرین۔ اگر چھوٹے چھوٹے شہزادون مین سے کسی نے

یہ درمیانی حکومت نہ مانی تو شہزادہ عظیم الشان ہوُرڈ کو اطلاع دیتے کہ فلان شہزادے خراج نہین ادا کرتے اور باغی ہوگئے لہذا وہ پامال جفا ہوتے تھے۔اِس جُرم پر مجرم عدالت العالیہ مین طلب ہوتا تھا یہان قانونی کارروائی بہت ہی سرسری ہوتی تھی اور شہزادہ عظیم الشان کو ہمیشہ یہ ذریعہ حاصل رہتا تھا کہ اپنے خاطر خواہ فیصلہ کرا دین۔

جن شہزادون نے اِسطرح پر اپنی قوت بڑھانے کی کوشش کی اُنہین سب سے زیادہ کامیابی شہزادگان ماسکو کو حاصل ہوئی۔یہ لوگ بہادر نہ تھے اور نہ ایسے تھے کہ اُنکا اخلاق اور چال چلن بہت برگزیدہ ہو۔مگر بڑے ہی فطرتی اور چال کے آدمی اور دل کے مستقل تھے اور افعال بد کے نتایج سے ذرا بھی خوف خدا نہین کرتے تھے۔اُنکو پہلے ہی معلوم ہوگیا تھا کہ اگر تاتاریون کی بارگاہ مین روپیہ دل کھول کے لُٹائینگے تو ضرور بالضرور رعایت کیجائیگی لہذا اگرچہ وہ کفایت شعاری سے رہنے لگے اور جو کچھ روپیہ بچتا تھا وہ ہوُرڈ کی نذر کرتے تھے۔اِسطرح پر جو مراعات اُنکے ساتھ کی گئین اُنکے برقرار رکھنے کی غرض سے وہ خان کے گھرانے مین شادی بیاہ سے تعلقات اور قرابت پیدا کرنے کے لیے تیار ہوگئے اور اُسکی نیابت مین بسرگرمی کام کرنے لگے۔جب نوو گوروڈ نے جہان بڑی شورہ پشتی اور تکبر کے ساتھ سلطنت جمہوری تھی سالانہ خراج دینے سے انکار کیا تو اُنھون نے اُس سرکشی کو دور کیا اور اُسکے سرغنون کو سزا دی۔اور جب ٹویَر کے باشندون نے تاتاریون کے خلاف سرکشی کی اور شہزادے کو مجبور کیا کہ اُنسے متفق ہوجائے تو ماسکو کے باشندے تاتاریون کے سردار کی بارگاہ کو دوڑ گئے اور خان سے باغی صوبہ واپس پایا۔پچاس ہزار تاتاری اُسکی حکومت قائم رکھنے کے لیے دیے گئے۔

اِس طرح سے فطرتی اور متفنی شہزادگان ماسکو نے تاتاریون کو اُسوقت تک انتہا سے زیادہ عزیز رکھا جب تک خان تاتار کی قوت ممتنع المقاومت تھی۔مگر جب اُسکی قوت کم ہوگئی تو وہ اُسکے رقیب بن بیٹھے۔جبکہ گولڈن ہوُرڈ کے مثل اُس سلطنت عظیم کے جسکا وہ حصہ تھا ٹکڑے ٹکڑے ہوگئے تو یہ حوصلہ مند شہزادے

زمانے کے مطابق سب کے سرغنے بن بیٹھے اور کوشش کرنے لگے کہ آزادی حاصل کرین۔ پہلے اِس کوشش مین کامیابی نہین ہوئی مگر آخر کار اُنھون نے اپنے مُلک کو منحوس تاتاریون کی اطاعت سے آزاد کر دیا۔

اِس مختصر بیان مملکت تاتاری سے ناظرین کو بخوبی معلوم ہوا ہوگا کہ اس سے رُوس مین کسی طرح تاتاری خو بو نہین آتی۔ اصل مین تاتاری کبھی رُوس مین آباد نہین ہوے اور نہ کبھی روسیون کے ساتھ میل جول رکھا جب تک اُنکا نیم کفر اور نیم بودھ کا مذہب قائم رہا تب تک اُنمین کے بعض مشاہیر عیسائی ہو گئے اور رُوس کے اُمرا مین مل گئے مگر جیسے ہی ہُنوز دُ نے مذہب اسلام اختیار کیا ویسے ہی یہ تبدل مذہب رُوک دیا گیا۔ جسطرح رُوس کے کسانون اور شمال کی فنش قومون مین باہم میل جول ہو گیا اور ہوتا جاتا ہے اُسطرح اُن دونون قومون مین کبھی نہین ہوا۔ رُوسی عیسائی رہے اور تاتاری مسلمان۔ اور اُن دونون قومون مین اِس اختلاف مذہب کے سبب سے ایک حد فاصل قائم رہی۔ مگر یہ امر تسلیم کرنا چاہیے کہ تاتاریون کی عملداری سے قوم کی پولٹکل حالت کی ترقی پر بہت بڑا اور اِستمراری اثر پہونچا۔ گو رعایاے رُوس کی عادات اور طرز معاشرت پر ذرا بھی اثر نہین ہوا۔ فتح کے وقت رُوس مین بہت سے خود مختار صوبجات تھے اور اُن سب کے حکمران رُورِک کی اولاد سے تھے۔ چونکہ یہ صوبے ترتیب کے ساتھ نہین مرتب تھے نہ جغرافیے مین کہین ذکر تھا بلکہ صرف مختلف ضلعے یون ہی بن گئے تھے اور شہزادون کے موروثی حقوق کے مطابق منقسم تھے لہذا ظن غالب ہے کہ ہر حالت مین کسی نہ کسی وقت وہ ایک سلطنت مین شامل ہو گئے ہونگے۔ مگر اسمین شک نہین کہ خوانین کی حکمت عملی سے خود مختار سلطنت قائم ہو گئی۔ اگر مختلف صوبے بغیر اِسکے کہ ممالک غیر کے لوگ دلیل دین باہم مِل گئے ہوتے تو غالبًا ممالک متحدہ مین کچھ نہ کچھ اثر پولٹکل طرز انتظام کا ضرور باقی رہتا جیسا کہ اُن حصص مُلک مین تھا جو جزو سلطنت تھے۔ یا کوئی ملا جلا طرز گورنمنٹ ہوتا جسمین پولٹکل طاقت اُمرا اور اُسکی رعایا مین کم و بیش مساوی طور پر منقسم ہوتی۔ اِس اصلی ترقی مین تاتاریون کی عملداری سے

خلل واقع ہوا - اور آزادانہ پولٹکل کی گرما گرمی ٹھنڈی ہو گئی - پہلے شاہنشاہان ماسکو خوانین تاتار کی پولٹکل اولاد سے تھے پرانے آزاد شہزادون کی اولاد سے نہ تھے - پس یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ قوت خود مختاری جو گذشتہ چار صدی سے روس کی تاریخ مین بڑی ضروری اور مشہور شئے ہے اور جسکے مقابلے کی اور کوئی شئے نہ تھی وہ تاتاریون ہی کی عملداری سے ایک معنی کر کے پیدا ہوئی تھی - ناظرین کو اس سے سمجھ مین آجائیگا کہ اس بحث مین صرف یہی لطف نہ تھا کہ زمان سلف کا حال معلوم ہوتا ہے - خوانین گولڈن ہورڈ کی ماتحتی مین عیسائیون کی حالت بعینہ ایسی ہی تھی جیسے ٹرکی مین عیسائیون کی آج کل حالت ہے - بعد فتح کے کچھ زمانے تک روس کی عملداری ویسی ہی رہی جیسے اب بلغارستان کی عملداری ہے - آخرکار اسنے پوری پوری آزادی حاصل کی - غرضکہ اسلیوونک کی آزادی مین روسیون نے عرصہ دراز تک تقدم کیا - اسلیوونک اقوام مین سب سے پہلے ہی تاتاریون کے مطیع و منقاد ہوے تھے اور سب سے پہلے اُنھون ہی نے آزادی حاصل کی - وہ اُسکو بھولے نہین ہین اور اسمین کوئی حیرت انگیز امر نہین ہے کہ وہ اب اُن اقوام سے ہمدردی کرتے ہین جو اُنکی تقلید کرنے کے ساعی ہین - جو شخص مشرقی یوروپ کی تاریخ سے واقف ہے وہ اس مقولے کو قبول نہ کریگا کہ روسیون کو بلغاریون اور اہل سروِیہ کے ساتھ ہمدردی ہے یہ صرف خیال ہی خیال ہے -

## باب اٹھاروان
### کاسک

تاتاریون کے حملے - قرمیہ کا بازار جہان غلام بیچے جاتے تھے - آزاد کاسک - زپوروژین کا مقابلہ اہل اشپارٹا کی فوج سے یورل ڈان اور والگا کے کاسک - سرحدی جنگ - حال کے کاسک - ڈان کے کاسکون مین زمین کا پٹہ - چوپانی قوم کا زراعت پیشہ ہونا - جائداد مجلس دیہی اور نجی کی جائداد - بید مارنا -

تاتاریون پر فتح حاصل کرنا آسان کام نہ تھا اور اُنکو راہ راست پر لانا اور اُن کو قانون امن کا سبق دینا اِس سے بھی کہین زیادہ مشکل کام تھا جب اُنکی پولٹکل آزادی جاتی رہی تب بھی عرصۂ دراز تک اُنکا چوپانی طرز معاشرت برقرار رہا - اُنھون نے صوبجات گرد و نواح کے زراعت پیشہ باشندون کو اسطرح دق اور پریشان کیا جسطرح زمانہ حال مین مغربی ممالک امریکا کے اُن فرنگیون کو قدیمی باشندگان امریکا پریشان کرتے ہین جو وہان نوآبادی کے لیے گئے ہین - اِس وقت مین سب سے زیادہ دقت یہ واقع ہوئی تھی کہ ہورڈ کی ایک جماعت عظیم نے جو قرمیہ اور بحر اسود کے شمالی میدان اسٹپی مین رہتی تھی ترکان عثمانیہ کی اطاعت قبول کر لی اور سلطان روم کی رعایا بن گئی لہذا اُنکی فتح سے محفوظ رہی - اُس زمانے مین ترکون کی بڑی خوفناک اور طاقتور قوم تھی اور زار روس اسقدر کمزور تھے کہ کامیابی کے ساتھ ترکون کا مقابلہ نہین کر سکتے تھے - اور خان قرمیہ کو جب اُسکے شمالی پڑوسی تنگ کرتے تھے تو وہ ہمیشہ قسطنطنیہ سے اعانت حاصل کرتا تھا - خان مذکور کی اُن چوپانی اقوام پر کسی قدر حکومت تھی جو سرحد روس و قرمیہ کے میدان اسٹپی مین صحرانوردی کرتی تھین - مگر اُسکی خواہش یہ نہ تھی کہ اُن قومون کی حملہ آوری کے میلان طبع کا

سدّباب کرے اور نہ اسقدر طاقت ورتھا کہ ایسا کرسکتا۔ رُوس اور پولینڈ کے ملکون مین جو حملے اُنھون نے کیے تھے اُنسے منجملہ اور فوائد کے ایک فائدہ یہ بھی ہوا کہ غلام اُنکو برابر کثرت سے ملتے جاتے تھے اور شہر کافا سے اور ساحل بحر کی اور بندرگاہون سے سوداگری کا خاص اسباب یہ غلام ہی تھے۔

غلامی کی یہ تجارت ۱۷۸۳ء تک ترقی پر رہی جب رُوس نے قریمیہ کو آخرکار فتح کرکے ملحق کرلیا تھا۔ اِسکا مفصل حال سولہ صدی کے ایک لتھوانین مسافر نے چشم دید بیان کیا ہے کہ "ایشیا سے جہازون پر اسلحہ اور کپڑے اور گھوڑے قریمیہ کے تاتاریون کیلیے لائے جاتے ہین اور یہان سے غلام لادکر لیجاتے ہین صرف اسی قسم کی سوداگری کے واسطے قریمیہ کے بازار مشہور ہین۔ غلام رہن رکھے جاتے ہین اور بطریق تحفہ بھیجے جاتے ہین اور خریدے بھی جاتے ہین۔ اور ہر شخص جسکے پاس کسی قدر مقدرت بھی ہے یہی کاروبار کرتا ہے۔ اگر کسی شخص کو کپڑے یا ہتھیار یا گھوڑے کی خریداری منظور رہا ور اسوقت اُسکے پاس کوئی غلام نہ موجود ہو تو وہ اشیاے مطلوبہ قرض خریدتا ہے اور باضابطہ وعدہ کرلیتا ہے کہ فلان وقت تک ہماری قوم کے اسقدر آدمی دیگا۔ اُسکو یقین ہوتا ہے کہ وقت مقررہ تک وہ اسقدر آدمی بہم پہونچا سکے گا۔ یہ وعدے ہمیشہ ٹھیک ٹھیک وقت پر پورے کیے جاتے ہین گویا جو لوگ وعدہ کرلیتے ہین اُنکے صحن مین ہماری قوم کے لوگ ہمیشہ بکری کے لیے موجود رہتے ہین"۔ ایک یہودی مہاجن تارس کے پھاٹک پر بیٹھا ہمیشہ دیکھا کرتا تھا کہ ہمارے بیشمار ہم وطن قید کرکے بھیجے جاتے ہین اُسنے ہمسے دریافت کیا کہ "کیا آپ کے وطن مین اب بھی لوگ موجود ہین۔ یہ اتنے آدمی آتے کہان سے" اینن جو قیدی بڑے قوی ہوتے ہین اُنکی پیشانی اور رخسارے داغے جاتے ہین اور ہتھکڑیان اور بیڑیان پہنائی جاتی ہین اور تمام دن اُنسے سخت مشقت لی جاتی ہے اور شب کو تیرہ و تار کوٹھریون مین بند کردیے جاتے ہین۔ سدرمق کے لیے اُنکو بمقدار قلیل غذا دیجاتی ہے جسمین خاص کر مردہ جانورون کا متعفن گوشت ہوتا ہے جسمین کیڑے بلبلاتے ہین جس سے کتے تک کو نفرت ہو۔ عورتین جو بہت نازک ہوتی ہین اُنکے ساتھ اور ہی قسم کا برتاؤ

کیا جاتا ہے - اُنہین جو گا اور بجا سکتی ہین اُنسے یہ کام لیا جاتا ہے کہ دعوتون مین مہمانون کا دِل بہلائین جب غلام بکنے کے لیے بازار بھیجے جاتے ہین تو اُنکی ایک سیدھی قطار بنائی جاتی ہے بعینہٖ جیسے مرغابیون کی قطار ہوتی ہے - اُنکی قطار ایک ایک درجن کی بنتی ہے اور گردن مین زنجیر ڈالی جاتی ہے اور وہان اُنکا نیلام کیا جاتا ہے نیلام کرنیوالا باآواز بلند کہتا ہے کہ "یہ نئی کھیپ ہے - یہ سادہ مزاج ہین - شریر نہین ہین حال مین سلطنت پولینڈ کی رعایا سے پکڑے گئے ہین - رُوس سے نہین آئے ہین" - روسی دغاباز اور متفنی ہوتے ہین لہذا غلامان قوم رُوس کے دام کم لگائے جاتے ہین - اِس قسم کے اسباب تجارت کی قیمت قریمیہ مین بڑی صحت کے ساتھ تشخیص ہوتی ہے - تجار ممالک اجنبیہ بہت گران نرخ پر اُنکو خریدتے ہین تاکہ اُنکو سیاہ رنگ کی اقوام مثلاً سیرسین اور فارسی اور ہندی اور عرب اور اہل سیریا اور اہل اسیریا کے ہاتھ اور بھی گران قیمت پر فروخت کرین - خریداری کے وقت دانتون کی جانچ کی جاتی ہے تاکہ دیکھین کہ وہ خراب رنگ کے تو نہین ہین اور بتیس دانتون سے کم تو نہین ہین - اُسکے ساتھ ہی جسم کے اور اعضا بھی بہت اچھی طرح سے جانچے جاتے ہین - اور اگر کوئی مسّا یا پھوڑا یا زخم یا اور کوئی پوشیدہ عیب ظاہر ہوتا ہے تو خرید و فروخت موقوف کردی جاتی ہے مگر باوصف اِن تحقیقاتون کے بھی چالاک بردہ فروش اور دلّال خریدارون کو اکثر دھوکا دے ہی جاتے ہین - جب اُنکے پاس قیمتی غلام اور لونڈیان ہوتی ہین تو پہلے اُنکو موٹا تازہ کرلیتے ہین پھر بیچتے ہین - ریشم کے کپڑے پہناتے ہین اور اُنکے رخسارون پر پوڈرا اور غازہ لگاتے ہین تاکہ زیادہ دامون کو بکین - کبھی کبھی ہماری قومون کی دوشیزگان حسینہ و جمیلہ سونے مین تُل کے بکتی ہین - یہ کاروبار اِس جزیرہ نما کے کل شہرون مین ہوتا ہے - مگر کافا مین خاص کر اِسکی کثرت ہے -

میدان اِسٹپی کی زراعت پیشہ آبادی کو ان چور اور مویشی چُرانے والے اور بچّون کے بھگانے جانے والے ہمسایون سے بچانے کے لیے زارِ رُوس اور شاہان پولینڈ نے قلعے تعمیر کرائے تھے اور اُنمین کٹہرے لگائے تھے اور کھائیان

ص ۳۵۴

کھودی تھین اور جنگی ناکون کا سلسلہ برابر رہتا تھا - اس ناکے کی فوج مین کاسک سپاہی
تھے - مگر یہ وہ کاسک نہ تھے جو تاریخ اور معرکون مین مشہور ہین - اصل کاسک سرحد کے باہر
اُس مقام پر تعینات رہتے تھے جہان جنگ کا احتمال تھا اور جو مقام دو مخالف قومون کے
درمیان مین واقع ہوتا تھا وہان یہ فوجی گروہ خود مختار رہتا تھا - ہر دریا پر جو جانب
جنوب بہتا تھا - مثلاً نیپر - ڈان - والگا - یا یورل پر ان آزاد کاسکون کے دستے رہتے تھے
اور کوئی شخص چاہے عیسائی ہو یا تاتاری اُنکی عملداری سے بلا اجازت جانے نہین پاتا تھا
سرکاری اصطلاح مین وہ روسی کہلاتے تھے اور وہ اپنے کو پکّے عیسائی مشہور کرتے تھے -
اور باشندگان سپاہ متعینہ دریاے نیپر کے باقی سب اپنے کو جان نثار رعایاے زار
کہتے تھے مگر اصل مین وہ اسکے برعکس تھے گو پیدائش اور نسل اور زبان اور ہمدردی کے
لحاظ سے وہ روسی تھے - مگر چونکہ تاتاریون کی عورتون کو زبردستی بھگا لیجایا کرتے تھے لہذا
اُن مین تاتاریون کا خون ملگیا تھا - گو عیسائی مذہب کے پیرو تھے اور اسلام سے نفرت
کرتے تھے مگر مذہب سے اُنکو کچھ ایسا سروکار نہ تھا اور پادریون کے احکام کی پابندی
نہین کرتے تھے - یہ دقّت سے بیان کیا جاسکتا ہے کہ اُنکا پولٹکل درجہ کیا تھا گو وہ زار کی
اطاعت اور خیر خواہی کا اظہار کرتے تھے تاہم زار کے حکم کی پابندی کو وہ ضروری
نہین سمجھتے تھے سواے اِسکے کہ اُنکے خاص آرام کے مطابق کوئی حکم نافذ ہو - یہ امر
قابل قبول ہے کہ زار بھی اُنسے اسی طور پر پیش آتے تھے - اپنے مطلب کے وقت وہ
خیرخواہ رعایاے زار بنجاتے تھے اور جب اُنسے شکایت کی جاتی تھی کہ تم ترکون کی
عملداری مین یورش کیا کرتے ہو تو وہ کہتے تھے کہ ہم کچھ تمھاری رعایا نہین ہین فراری
اور قزّاق ہین - سلطان ہم کو اپنی مرضی کے موافق سزا دے لے گا - مگر اسکے ساتھ ہی
یہ بھی تھا کہ ان فراریون اور قزّاقون کو ماسکو سے آلات حرب اور گولہ بارود وغیرہ دیا جاتا تھا
اور حال کے کاغذات مطبوعہ سے اسکا بخوبی ثبوت ملتا ہے - سترہ صدی کے وسط تک
دریاے نیپر کے کاسکون کو شاہان پولنڈ سے ایسا ہی تعلق تھا مگر اس زمانے مین
اُنھون نے پولنڈ کی اطاعت چھوڑدی اور زار روس کی رعایا ہوگئے ---

ص ۳۵۵

اِن نیم آزاد فوجی گروہون مین جنوبی اور مشرقی جنوبی سرحد مین ایک حد سلسلہ وار بن گئی تھی سب سے زیادہ مشہور فرقہ زَیپُورُوِیَن متعینہ نیپر اور دریاے ڈان کے کاسک تھے۔

زَیپُورُوِیَن کا خاص مقام قیام یعنی دار السلطنت دریاے نیپر پر ایک خیمہ جنگی تھا اِس مقام کے نیچے جہان دریا کے کنارے پر ایک سلسلہ کوہ واقع ہے اور کئی دھارے تیزی سے چلتے ہین ۔ اِسٹپی سے اُس مقام پر پہونچتے ہوے مسافر کو پہلے ایک بازار ملتا ہے جس مین یہودی سوداگرون کی بہت بڑی آبادی ہے ۔ اِس بازار کے آخری حصے پر ایک منار ہے جسمین قلعہ بندی کی ہوئی ہے ۔ اسکا بڑا جنگی پھاٹک ہے اور اُسکے اُس جانب کو ایک کشادہ اور کھلا ہوا میدان ہے اور اڑتیس ۳۸ بڑے بڑے چوبی مکانون سے گھرا ہوا ہے ۔ ہر ایک چوبی مکان مین کاسکون کا ٹرُپ رہتا ہے جسمین کبھی کبھی چھ چھ سو سپاہی تک ہوتے ہین ۔ یہ مکانات چوبی صرف بڑے بڑے کمرے ہین جنمین اسباب اور فرش فروش یون ہی سا رہتا ہے ۔ دِن کے وقت ٹرُپ کے سپاہی ملکے کھانا کھانے کے لیے اِس مقام پر جمع ہوتے ہین اور وہین شب کو زمین پر سوتے ہین ۔ کھلے ہوے میدان مین سردار کے انتخاب سالانہ اور رفاہ عام کے متعلق ضروری ضروری امور کی بحث کے لیے عام مجلسین منعقد ہوتی ہین ۔ اِن مجلسون مین ہمیشہ بڑا غل مچتا ہے اور بعض اوقات خونریزی اُسکا انجام ہوتا ہے کیونکہ فرقہ زَیپُورُوِیَن کے لوگ غصہ کے روکنے کے عادی نہین ہین ۔ اگر دوست یا دشمن نے کوئی گالی دی تو معًا لڑ پڑتے ہین معمولی وقت صلح مین یہان کاسکون کے چھوٹے چھوٹے گروہ گشت کیا کرتے ہین اکثراوقات نشے کی حالت مین ہوتے ہین اور اپنے تنبا کو پینے کی نے لیے ہوتے ہین ۔ اور اکثراوقات سستی کے ساتھ پڑے دھوپ کھایا کرتے ہین ۔ اور کبھی مچھلی پکڑنے کی فصل کی نسبت گفتگو کرتے ہین ۔ کبھی تجویز کرتے ہین کہ چل کے فلان تاتاری گانون مین ڈاکہ مارین ۔ اِس میدان کے اُس طرف جسکو چوک کہہ سکتے ہین ایک محصور مقام پر سرکاری خزانہ اور سردار کے رہنے کی عمارت تھی ۔ یہ ایک چھوٹا سا چوبی مکان اوسط درجے کا تھا

اور ایک گرجا گھر تھا۔ ان محصور مقامون مین عورتون کو آنے کی اجازت نہ تھی۔
زیپوروژین کے انتظام جمہوری کو بعض اوقات لوگ قدیم اسپارٹا سے مقابلہ کرتے ہین اور بعض اوقات زمانہ اوسط کے طبقات جنگی سے۔ مگر اصل مین جمہوری انتظام مذکور بالکل مختلف قسم کا تھا۔ اسپارٹا مین امرا نے غلامون کی ایک بڑی آبادی کو اپنا مطیع کرلیا تھا اور خود بھی ہمیشہ مجسٹریٹون کی سخت تنبیہ انپر رہتی تھی۔ اسکے برعکس زیپیر کے کاساک مچھلی پکڑنے اور صید افگنی اور ڈاکہ زنی سے زندگی بسر کرتے تھے اور داب و آداب کا نام تک نہین جانتے تھے مگر ہان لڑائی کے وقت البتہ داب و آداب کے پتلے بن جاتے تھے۔ خیمہ جنگی کے کل باشندون مین بدرجۂ غایت میل جول اور اتفاق باہمی تھا۔ یہ مشہور مثل کہ (اے کاساکو صبر کرتے رہو۔ ایک دن تم سردار ضرور ہوجاؤگے) اکثر اوقات پوری بھی ہوجاتی تھی کیونکہ اہل دفتر ہرسال مجلس عام کے روبرو دفتر کے کاروبار کے قواعد مرتب کرتے تھے اور جو عزت بھائیون کی بدولت انکو حاصل ہوئی تھی اسکا شکریہ ادا کرکے کاساک کے پہلے درجے سے مستعفی ہوتے تھے۔ اس تقریب کے بعد انتخاب ہوتا تھا۔ اسمین ہرایک ممبر اُس دستے کا افسر منتخب ہوسکتا تھا اور اُس دستے کا ہرایک افسر سردار ہوسکتا تھا۔

اِن بہادر سرحدی قومون کو زمانۂ متوسط کے جنگی طبقات سے مقابلہ کرنا صحیح نہین ہے۔ وہ اپنی بہادری پر نازان تھے اور بعض اوقات کہتے تھے کہ ہم کلیساے یونانی کا جنبہ کرتے ہین اور رومن کیتھولک و اسلام کے خلاف ہین مگر مذہب کو اصل مین چندان مانتے نہ تھے۔ زندگی کا ماحصل وہ لوٹ مار کو سمجھتے تھے۔ اِس غرض کے حاصل کرنے کے لیے وہ تاتاریون سے ہمیشہ برسرجنگ رہتے تھے۔ انکے مویشی چرالیجاتے تھے انکے گانؤن لوٹ لیتے تھے۔ بحر اسود مین چھوٹے چھوٹے بوٹون کے بیڑے مین گھوما کرتے اور اکثر سنوپ اور ورنا وغیرہ مشہور مشہور بندرگاہون کو لوٹ لیا کرتے تھے جب تاتاریون سے اسباب غارت بآسانی نہین مل سکتا تھا تو وہ اسلیو ونک آبادی کی جانب متوجہ ہوتے تھے اور جب عیسائی سرداران ذی سطوت انکو تکلیف

دیتے تھے تو وہ بلاتامل سلطان روم کی پناہ مین چلے جاتے تھے۔

ڈان اور وولگا اور یائیک کے کاسکون کی جماعت اور طرز معاشرت مختلف قسم کا تھا۔ اُنکا کوئی ایسا خیمہ جنگی نہ تھا جسمین قلعہ بندی کی گئی ہو۔ وہ گانون مین رہتے تھے اور ضرورت کے وقت جمع ہوجاتے تھے۔ چونکہ پولینڈ کے اثر سے وہ بالکل آزاد تھے اُن کو نائیٹ بہادرون کے اعزاز سے ذرا بھی واقفیت نہ تھی نہ مغربی بہادری کے خیالات سے واقف تھے۔ اُنھون نے بہت سے تاتاری رسوم اختیار کرلیے اور صلح کے زمانے مین وہ فوق البھڑک تاتاری لباس پہن کر اکڑتے پھرتے تھے۔ علاوہ برین قریب قریب وہ سب رُوس اعظم سے جلا وطن ہو کر آئے تھے اور اکثر اُنمین سے رچولسٹ یا سکٹیرین تھے اِنکے برعکس زیپورُوین بڑے مزہبی لوگ تھے۔

اِس گروہ جنگجو نے رُوس کے لیے کارہاے نمایان انجام دیے ہین۔ جنوبی سرحد کے محفوظ رکھنے کا بہترین ذریعہ یہی تھا کہ چوپانی ڈاکوون کے بہت بڑے گروہ عظیم کو اپنا دوست بنا لیتے جنکا اُنھین چوپانیون کا سا طرز معاشرت ہوتا اور اُسی قسم کی لڑائی لڑسکتے۔ اور اُسی قسم کا گروہ اِن آزاد کاسکون کا تھا۔ اپنے گروہ کے برقرار رکھنے کے خیالات اور لوٹ مار کی خواہش سے وہ ہمیشہ چست و چالاک اور چوکنے رہتے تھے۔ چھوٹی چھوٹی جماعتین وہ ہر سمت بھیجتے تھے اور بھولے بھٹکے تاتاری جہان اُنکو ملتے تھے اُنکو بھگالاتے یا ایذا پہونچاتے تھے تاکہ وہ مخبری کرین۔ غنیم کی عملداری مین اپنے جاسوس رکھتے تھے۔ اُنھین تدبیرون سے اُنکو اکثر حملہ مجوزہ ہونے کے قبل ہی اطلاع ہوجایا کرتی۔ خطرے کے زمانے مین معمولی انتظام دوچند کردیا جاتا تھا۔ پٹرول اُن مقامون پر رات دِن پہرا دیا کرتے تھے جہان غنیم کے حملے کا احتمال ہوتا تھا اور جیسے ہی غنیم کی قربت کی علامتین ظاہر ہوتی تھین ویسے ہی رال کے پیپے جو اسی غرض سے تیار کیے جاتے تھے داغے جاتے تھے تاکہ سب کو خطرے کی خبر ہوجائے۔ یہ علامت خطرہ یکے بعد دیگرے ہر مقام مقررہ پر ظاہر کی جاتی تھی۔ اِسکو گویا تار برقی بنا یا تھا۔ اِسکے سبب سے کل ضلع چند ہی گھنٹون مین مسلح ہوجاتا تھا۔ اگر حملہ آورون کی جماعت

بہت کثیر نہ ہوئی تو اُنپر فوراً حملہ کرکے پسپا کردیتے تھے۔ اور اگر اُنکی جماعت اسقدر کثیر ہوئی کہ مقابلہ کرنے مین کامیابی متصور نہ ہوتی تو اُنکو گذرنے دیتے تھے مگر کاسکون کا لشکر اُنکی غیر حاضری مین بھیجا جاتا تھا کہ اُنکے گانون کو لوٹ لین۔ اور ایک اور فوج کثیر جمع کی جاتی تھی کہ جب وہ مال غارت لاد کر اپنے وطن کو واپس جائین تو اُنسے مزاحمت کرین۔ اسی طرح پر بہت سی سخت و دشوار گمنام لڑائیان میدان اسٹپی مین ہوا کرتی تھین اور بہت سے بہادر آدمی جان بحق تسلیم ہوتے تھے جنکی دلیری کی نہ کوئی توقیر کرتا تھا نہ توصیف۔ ؎

| بس گرسنہ خفت و کس ندانست کہ کیست | بس جان بلب آمد کہ بر و کس نگریست |
|---|---|

کو کاسکون کی جماعتین اسقدر خدمات نمایان انجام دیتی تھین تاہم اُنسے ہمیشہ امور ملکی کی مشکلات اور پُر مشکل خطرے پیدا ہوتے تھے۔ چونکہ اُنکو احکام سرکاری کا بہت ہی کم خیال تھا لہذا اُنسے سلطان ٹرکی کو اکثر اوقات بناے مخاصمت پیدا ہوتی تھی اور اکثر اُس سلطنت ہی کے خلاف ہتھیار اُٹھاتے تھے جسکی اطاعت کا دم بھرتے تھے۔ مثلاً خوف کے زمانے مین جب کہ قوم باہمی خانہ جنگیون اور اقوام غیر کی یورش سے معرض خطر مین ہوتی تو وہ ملک پر تاخت و تاراج اور ڈاکہ زنی اور لوٹ مار کرتے اور گانون جلا دیتے۔ جیسا کہ وہ تاتاریون کے گانون مین عادی تھے۔ حال مین ڈان کے کاسکون نے دو بار بڑا خوفناک بلوہ کیا۔ اول مرتبہ ۱۶۷۰ء مین بسرکردگی اسٹنکا ریزن اور دوسری مرتبہ ۱۷۰۷ء مین بسرکردگی پگاچیف۔ پیٹر اور سوڈن کے چارلس دوازدہم مین جو جنگ ہوئی تھی اُسمین زیپورُ وین نے شاہان سوڈن کا جنبہ کیا تھا۔

گورنمنٹ نے کوشش کی کہ اِس خطرے کو ہمیشہ کے لیے دور کردے اور آخر کار کامیاب ہوئی۔ کل کاسک اپنی آزادی سے محروم کردیے گئے۔ مگر مختلف گروہون کی مختلف حالت ہوئی۔ وانگا کا گروہ مقام ٹرینک کو چلا گیا۔ یہان اُنکو مشرقی اقوام کوہ قاف کے حملون سے سرحد کے محفوظ کرنے مین بہت مشغول

رہنا پڑا - ڑیموُزو وِین نے اپنی وہ آزادی بڑی مضبوطی سے قائم رکھی جو دریاے نیر پر اُنکو حاصل تھی - اور جب کبھی کسی نے اُن سے مواخذہ کیا تو اُنھون نے خوب مقابلہ کیا یہان تک کہ ملک کیتھرائن ثانیہ کے وقت مین زبردستی اُنسے ہتھیار لیے گئے - یہ مین اکثر آدمی ٹرکی بھاگ گئے جہان اُنکی اولاد کے بعض آدمی اب بھی پائے جاتے ہین اور باقی ماندہ دریاے کوبان پر بسے اور وہان وہ مغربی حصہ کوہ قاف کی قومون سے لڑنے جھگڑنے مین مثل سابق زندگی بسر کرنے لگے - جب سے مقام شمل لے لیا گیا اور کوہ قاف مین امن ہو گیا تب سے کاسکون کے اِس گروہ نے بحر ازاف سے بحر کاسپین تک ایک مسلسل آبادی قائم کی اور تب سے صلح کے اشغال کی طرف متوجہ ہونے کے قابل ہوے - اب اُنکے ہان اسقدر مقدار کثیر گیہون کی پیدا ہوتی ہے کہ باہر بھیجتے ہین - مگر جنگی جوش اب تک اُنمین باقی ہے - اور بعض بعض اُس پُرانے اور اچھے زمانے کو یاد کرکے افسوس کرتے ہین جب اہل سرکیشیا کے ساتھ جنگ کرنا ایک معمولی معاملہ تھا اور زمین کی کاشت کرنے کا کام کبھی کبھی زیادہ جوش وخروش کے کامون سے مبدل ہو جاتا تھا - اُنکی زندگی کی جنگی اور جوش کی باتین اب ماضی ہو گئین اور اب سب سے زیادہ خوفناک غنیم جس سے اُنکو مقابلہ کرنا پڑتا ہے جنگلی سور ہے - یہ نرکل کے جنگل مین رہتا ہے جو چشمہ سارون کی پست زمین اور دلدل کے کنارون پر واقع ہے - ابھی تک اُنکو سرحد کی جنگ کے ہزارہا پُرجوش سانحے بخوبی یاد ہین - اِس ملک مین جو سفر مین نے کیے اُنمین کئی بار سفر دراز کی طوالت مین اس طرح پر دل بہل گیا کہ میرے گاڑی بان نے اپنے ذاتی تجربے کے سوانح جوش خیز مجھسے بیان کیے -

سرکیشیا والے شاذونادر اپنے مخالفین پر علانیہ حملہ آور ہوتے تھے بلکہ خندقون کی راہ سے چھپے چھپے جاتے تھے تاکہ پیچھے سے یکایک پہونچکر کاشتکارون کی آبادی کو تاخت وتاراج کرین اور بوجہ اپنی سرعت نقل وحرکت اور ملک کی واقفیت تامہ کے وہ اکثر اپنے مطلب مین کامیاب ہوتے تھے - دونون قومون کے نمونے کے دیکھنے کے بعد مجھکو اِن سپاہی پیشہ لوگون کی زیرکی پسند آئی اور اِس امر کے یقین کرنے مین کچھ بھی دشواری

واقع نہین ہوئی کہ یہ جریدہ اور چست وچالاک سرکیشیا والے کیسے ہی شجاع کیون نہ ہون
تاہم کسی حالت مین وہ لحیم وشحیم اور بہادر کاسکوؤن کی کلہ بہ کلہ ایمانداری کی لڑائی مین
جہان گران باری کی ضرورت ہوتی ہے ہمسر اور مد مقابل نہ تھے۔ شاید باستثناے
ٹانسٹی ٹینگروؤ کے بیشک مین نے کہین ایسے معزز نمونے نہین دیکھے جیسے کہ فرقہ
زیپوروویں مین اُنکے قوی ہیکل بڑی بڑی موچھون والے آدمی تھے۔

یاییک اور ڈان کے کاسکوؤن کو اجازت ہے کہ وہ اپنے اپنے قدیم مکانون مین
رہین مگر جو آزاد تھے اور سلف گورنمنٹ اُنکو حاصل تھی وہ لوگ اُس سے محروم کیے گیے
اور اُنکا سوشل انتظام معاشرت بالکل بدل گیا مشکل پسند مجامع عوام جو سابقاً مہمات سرکاری کا
تصفیہ کرتے تھے موقوف کردیے گیے ہین اور سردار و دیگر اہلکارون کے انتخاب کا دستور
جنکو رعایا منتخب کیا کرتی تھی اس اصول پر پھر جاری کیا گیا ہے کہ بہ اتباع قواعد مرعیہ
سینٹ پیٹرسبرگ درجہ بدرجہ ترقیان ہون۔

اِس ردوبدل سے سوشل ہمسری جو زمانہ سابق مین اِن مجامع کی حالت ممیزہ کا
پورا پورا نقشہ تھا جاتی رہی ہے۔ افسر اور اُنکے اہل وعیال جنسے ایک قسم کا موروثی طبقہ
امراے عظام قائم ہوا ہے بذریعہ عطیات سلطانی کے بہت بڑے قطعہ اراضی پر جو پہلے
جمہوری ملکیت تھی قابض ودخیل ہوگیے ہین۔ اور عام کاسک اب محض ایک قسم کے
سواران فوج ہین۔ ان لوگون کے پاس بہت بڑا قطعہ زرخیز زمین کا ہے اور ہر قسم کے
محصولات ظاہری سے وہ مستثنیٰ ہین۔ بعوض اِن حقوق ومراعات کے وہ مجبور ہین کہ اپنے
ذاتی خرچ سے اسلحہ اور سامان جنگ خرید کرین اور اپنے یا غیر ملک مین جہان کہین حکام
فوج مناسب سمجھین اُنکو کار وخدمت پر معین ومامور کرین۔ امن کے زمانہ مین اِن لوگون مین سے
اکثرون کو گھر پر رہنے کی اجازت ہوتی ہے۔ اور چند روز کے لیے موسم گرما مین یہ لوگ باہر
نکلتے ہین لیکن یہ لوگ کثرت سے واسطے خدمات جنگی کے ہمیشہ طلب کیے جاتے ہین اور
ہر حصہ مین مملکت کے پرُوشن کی سرحد سے تا بہ سرحد چین یہ لوگ ملتے ہین۔ صوبجات
ایشیا مین وہ بڑے کام آتے ہین یقین نہین آتا کہ کسقدر تھکاوٹ وہ برداشت کرسکتے ہین

اور کتنے عرصے تک بھوک پیاس اور اوڑھنے بچھانے وغیرہ کی سختیان جھیل سکتے ہین۔
وہ ایسے ایسے حالات مین خوش وخرم بسر کر سکتے ہین کہ باقاعدہ فوج کے پیادہ وسوار
بسر نہین کر سکتے۔ موقع موقع پر ہر کام کے انجام کی قابلیت رکھنا جو علی العموم اہل روس کی
ایک صفت ہے ان لوگون مین سب سے زیادہ بڑھی ہوئی ہے۔ جب کسی سرحد ایشیا مین
فاصلۂ دور و دراز پر ہوتے ہین تو یہ لوگ فوراً اراضیات ملکیت غیر پر قابض ہو جاتے ہین
اپنے گھر خود بنا لیتے ہین۔ غلہ کی فصلین تیار کرتے ہین۔ اور بطور نوآباد کرنے والون کے
قیام کرتے ہین۔ اور اپنی خدمات جنگی سے بھی غافل نہین رہتے۔ اگر انکو مویشیون کی ضرورت
ہوتی ہے تو سرحد کے باہر عملداری غیر سے یا اُس ملک سے جسکی وہ فرضی حراست کرتے ہین
چُرا لاتے ہین۔ اور یہ کام ٹھیک ٹھیک ویسا ہی ہے جیسا کہ اُنکے آبا و اجداد صدہا
برس ہوے کہ کیا کرتے تھے۔ اسی طور پر وہ لوگ اپنا کام حسب دلخواہ نکالتے تھے اور
خزانۂ عامرۂ سرکاری سے بہت کم خرچ لیتے تھے۔ آیا یہ طریقہ کہانتک مختص المقام اشخاص کے
پسند تھا بیشک یہ ایک دوسرا سوال پیدا کرتا ہے۔ ممالک مضافات کے لوگون کی زبانی
مین نے کاسکون کی حفاظت کی اکثر شکایت سُنی ہے۔ اور وہ لوگ کہتے تھے کہ اُنکی وجہ سے
بڑا خرچ پڑتا ہے۔ لیکن شاید ایسی شکایتین لائق توجہ و لحاظ کے نہین ہین۔ کیونکہ
ہر مقام کا قاعدہ ہے کہ لوگ محصول رفاہ عام کے دینے مین عذرات کیا کرتے ہین اور
چاہتے ہین کہ فوجی خزانہ سے اِسکا صرف کیا جاوے۔

**بعض** اوقات مین نے ملازمان جنگی کو اس بات کو تسلیم کرتے ہوے سنا ہے کہ
کاسکون کا طرز انتظام زمانۂ قدیم سے ایسا ہی چلا آتا ہے۔ اور جو سپاہی وہان ہوتے ہین
وہ کیسے ہی کارآمد وسط ایشیا مین کیون نہ ہون مگر جنگ یورپ کے وقت ہیچکارہ ہین۔
مین یہ نہین کہہ سکتا ہون کہ یہ اُنکا قول کہانتک صحیح ہے۔ کیونکہ یہ ایک ایسا معاملہ ہے
جسکی بابت اہل علم کو کچھ کہنے کا حق نہین ہے۔ لیکن مین کہتا ہون کہ خود کاسکون کی
کسی طرح یہ راے نہین ہے۔ وہ اپنے آپ کو زار کی بہت واجب القدر سپاہ سمجھتے ہین
اور یہ جانتے ہین کہ جو فعل انسان کے امکان مین ہے اُسکو وہ بخوبی انجام دے سکتے ہین

اور علاوہ اسکے جو فعل حدود امکان سے باہر ہے اُسکے کرنے کے لیے وہ قدرت رکھتے ہین
ڈان والے کاسکون نے مجھے کئی مرتبہ اس بات کا یقین دلایا کہ اگر جنگ قرمیہ کے
زمانے مین زار چھوٹی چھوٹی کشتیون کا ایک بیڑا تیار کرنے کی اجازت دیتا تو وہ
انگریزون کے بیڑہ جہازات گرفتار کر لیتے جیسا کہ اُنکے آبا واجداد ٹرکی جہازون کو بحر اسود مین
گرفتار کر لیتے تھے۔

ڈان کاسکون کے ملک مین جب میرا سفر ہوا تو مجکو چند باتین متعلقہ قبضۂ اراضی
دریافت ہوئین اِسلیے مین اُنکو نذر ناظرین کرتا ہون اور میری غرض اس سے یہ ہے
کہ یہ باتین فی نفسہ تعجب انگیز ہین اور اُنسے بعض بعض ابتدائی مدارج سوشل نشوونما کے
منکشف ہوتے ہین خصوصًا وہ عجیب دستور سالانہ تقسیم قطعات اراضی کا جسکا بیان
مین نے ایک باب ماسبق مین کیا ہے۔

پُرانے وقتون مین ڈان کاسکون کے تمام ملک مین کاشتکاری قطعًا ممنوع تھی
اور جو کوئی کاشتکاری کرتا تھا اُسکو سزاے موت دی جاتی تھی۔ علی العموم لوگون کا یہ
خیال ہے کہ یہ تدبیر اسواسطے نکالی گئی تھی کہ باشندون کا جنگی ولولہ قائم رہے۔ لیکن میری
راے مین یہ انکا قیاس بعید الفہم اور خلاف عقل تھا کیونکہ عمومًا سب کاسک بہ استثناے
چند ایسے پیشہ اور حرفہ کو بالکل بُرا سمجھتے تھے جسمین محنت کا کام ہوا اور مچھلی کے شکار اور دیگر
جانورون کے شکار پر اور مویشیون کی ترقی نسل اور لوٹ مار پر بسر کرتے تھے۔ مگر ان
لوگون مین کثرت سے تارکان وطن اور مفرور غلامان خانہ زاد جنکی معاش صرف کاشتکاری
ہوتی ہے آجاتے تھے۔ اِن تارکان وطن اور مفرورون نے چاہا کہ اس زمین پر جو کبھی جوتی
بوئی نہین گئی تھی اور بہت زرخیز و زر ریز ہے کئی فصلین بوئین۔ اور اگر انکو کاشت کی
اجازت دی جاتی تو چراگاہ کی زمین کسی قدر خراب ہو جاتی پس میری راے مین
یقینًا یہی وجہ کاہل ممانعت متذکرۂ بالا کی تھی اور اس راے کی تائید مین اور ملکون کے
بہت سے واقعات بھی بعینہ ایسے ہی لکھے جا سکتے ہین کرغس کے ملک مین محتاج
باشندون کے پاس جو قریب سرحد اول کے رہتے ہین معدودے چند مویشی ہوتے ہین

بلکہ بعض کے پاس ایک بھی مویشی نہین ہے۔ یہ لوگ اراضی مشترکہ کو بغرض کاشت روسی کسانون کو دیدیتے ہین اور اُنسے لگان لیتے ہن لیکن جو باشندے کہ خوشحال ہین اور اُنکے پاس مویشیون کے کثرت سے گلّے ہین وہ اس تدبیر کے براہ دل سوزی خلاف ہین یہانتک کہ اگر اُنکو اختیار ہوتا تو وہ قطعًا ممانعت کردیتے اور جو کوئی ایسا کرتا اُسکو سزا ے موت دیتے کیونکہ جہان تک اراضی کاشت کے کام مین لائی جاتی ہے اُسی قدر اُسکی لیاقت پیداوار چرائی گھانس کی کم ہوجاتی ہے۔

اس ممانعت اور مزاحمت کی چاہے جو کچھ وجہ اصلی ہو وہ ہو مگر ضرورت عملی فرقہ کاشتکاران کے لیے بالعموم مضرت رسان تھی جون جون آبادی کی کثرت اور لوٹ مار کی قلت ہوتی جاتی تھی کثرت سے لوگ کاشتکاری کی جانب توجہ کرتے تھے حتّٰی کہ قلیل عرصہ مین قطعات اراضی مین قلبہ رانی ہونے لگی اور گاسکوُن کے گانؤن مین غلہ کی بالیان جھومتی نظر آنے لگین اول اول اِس عملدرآمد جدید متعلقہ اراضی کے مطابق کارروائی نہین کی ہر گاسک جسکے دل مین آیا کہ فصل تیار ہو جہان چاہتا تھا قلبہ رانی کرتا تھا اور غلہ بوتا تھا اور جب تک اُسکی خوشی ہوتی اُس زمین کو اپنے قبضہ مین رکھتا تھا جب اُسکو معلوم ہوتا کہ زمین سے آثار انحطاط نمایان ہین تو وہ اُس قطعہ کو چھوڑ کے کہین اور جوتتا۔ مگر یہ قاعدہ اراضی ملکیت مشترکہ کا عرصہ تک جاری نہ رہا۔ جون جون تعداد کسانون کی بڑھتی جاتی اکثر تنازعات برپا ہوتے اور بسا اوقات کشت و خون کی نوبت آتی۔ اس سے بڑھ کر ایک خرابی اُسوقت پیدا ہوئی جب قرب وجوار مین بازار قائم کیے گئے اور یہ بات ممکن ہوئی کہ غلہ وہان لیجاکر واسطے بھیجنے دوسرے ملک کے فروخت کیا جاوے بعض گانؤن مین امیر خاندان کے لوگ اراضی مشترکہ کے جزو اعظم پر قابض اور متصرف ہوگئے کثرت سے بیلون کی جوڑیان لگاکے اور قریب کے دیہات کے کسانون کو مدد کے لیے بلاکر اراضی اُنسے جوتواتے اور بواتے تھے اور بعد لینے دو یا تین فصلون کے وہ اراضی کو چھوڑ دیتے یعنی تردد نہ کرتے مگر اُسپر اپنا قبضہ بحال رکھتے تھے اور اُسکو اپنا خاص مال اور ملکیت سمجھتے تھے۔ اس طور پر کل اراضی چراگاہ کی یا یون کہین کہ زمین کا سب سے اچھا حصہ درحقیقت بلا قید قانونی چند خاندانون کی ملکیت

ص ۳۳

ہو گیا اور بمقابلہ اُنکے جو لوگ کم اوقات تھے اور جنکے پاس روپیہ کم تھا یا بے بضاعت تھے
اُنکے حصہ مین اوسر اور ناقابل کاشت کی اراضی پڑی یا آنکہ کوئی زمین ہی اُنکو نہین ملی اور
حالت اُنکی درجہ بدرجہ بگڑتی گئی کہ محنت اور مزدوری کی نوبت آگئی - اگر یہ امر کسی برٹش
نوآبادی یا کسی اور گروہ مین جسمین رعایا زیادہ خود مختار ہوتی واقع ہوتا تو اس طریقے سے
مجلس دیہی کی اراضی استمراری طور پر خاص خاص متنفسون کی جائداد ذاتی ہوجاتی
اور جو لوگ مالکان اراضی نہ تھے وہ مجبور ہوکر مثل ملازم زندگی بسر کرتے یا اور کہین جلاء وطن
ہوجاتے - مگر اکثر امور کی وجہ سے کاسکوئون کے گانون مین ایسا نہین ہونے پایا مجلس
دیہی کے وہ ممبر جنکے پاس اراضی نہ تھی جلاء وطن نہین ہوسکتے تھے کیونکہ فوجی سلسلے کے
سبب سے وہ اُسی مقام پر رہنے کو مجبور تھے جہان اُنکا وطن تھا - اور اُنکو کسی قدر
جائداد غیر منقولہ کی ضرورت تھی کہ فوجی خدمت کے لیے سامان بہم پہونچائین اور
اُنکی غیر حاضری مین اُنکے خاندانون کی پرورش ہوسکے - اصل یون ہے کہ وہ مثل ایسی
رعایا کے تھے جو خدمات جنگی کے لیے مجبور ہے - جنکے پاس کافی اراضی نہین ہے کہ وہ
اپنے فرایض کو انجام دے سکین اور جن لوگون نے اُنکو بیدخل کر دیا تھا اُنسے اُنکو خواہ مخواہ
شکایت کی گنجائش تھی - اس بے قناعتی سے بڑی بڑی سخت بدنظمیان واقع ہوئین لہذا
اسکے دفیعے کے لیے اُنکو تدبیر سوچنی پڑی - پہلے ایک خفیف تجویز کی کوشش کی گئی وہ یہ
کہ چونکہ مجلس دیہی ذمہ وار ہے کہ جسقدر آدمی جنگ کے لیے طلب کیے جائین اُسقدر مہیا کرے
لہذا جماعت مذکور کو لازم ہے کہ اُن لوگون کو اسلحہ وسامان حرب دے جو اسقدر مفلس ہین
کہ خود بند وبست نہین کر سکتے - مگر اِس سے اُن ممبرون کی تشفی نہین ہوئی جنکے پاس زمین
نہ تھی اُنکی شکایت بجا تھی کہ اُنپر بھی وہی بار ہے جو مالکان اراضی پر ہے لہذا اُنکے
حقوق بھی مساوی ہونے چاہیین - اُنمین برابری کا جوش ابھی تک بہت تھا آخر کار
وہ اپنے حقوق قائم کرنے مین کامیاب ہوے - اُنکی خواہش کے مطابق عطا کی ہوئی
اراضی کو جماعت دیہی نے ضبط کر لیا اور جیساکہ اوپر ذکر ہوا ہے ششماہی تقسیم اراضی کا
قاعدہ جاری کیا گیا - اس قاعدے سے ممبران مذکور مین ہر ایک کے پاس اراضی کا

ایک حصہ ضرور تھا مختلف مقامون پر طرز تقسیم اراضی مین بھی اختلاف تھا مثلاً کرانسکا یا کے
گانؤن مین یہ طرز انتظام اختیار کیا گیا تھا کہ کل اراضی قابل زراعت سواے اُس
حصے کے جو نابالغون کے لیے رکھی گئی تھی ان ذکور ممبرون کی تعداد کے مطابق جو سترہ
برس کے ہوگئے ہین مختلف حصون مین منقسم ہوئی تھی - یہ انتظام چھ برس کے لیے کیا گیا
ہے - اس عرصے مین جو لوگ سترہ برس کی عمر کے ہوجائینگے اُنکو اُس اراضی کا ایک حصہ دیا جائیگا
جو خالی رکھی گئی ہے - بیوون کو اُنکے بچون کی تعداد کے مطابق زمین ملتی ہے - جنکے بچے
تین سے کم ہوتے ہین اُنکو نصف حصہ ملتا ہے - جنکے تین بچے ہوتے ہین اُنکو پورا حصہ
ملتا ہے - جنکے تین سے زیادہ بچے ہوتے ہین اُنکو دو حصے ملتے ہین جب ممبر کو حصہ مل جاتا ہے
تو اُسکو اختیار ہے کہ اُس حصے کو جو چاہے وہ کرے کوئی اُسکو خود جوتتا بوتا ہے - کوئی
کسی سالانہ رقم پر لگان پر دیتا ہے - کوئی اپنے پڑوسی کو اس شرط پر دیدیتا ہے کہ پیداوار کا
کسی قدر حصہ اُسکو ملے گا - امیر خاندانون مین بعض خاندان بہت سا رقبہ جوتتے ہین کیونکہ
اکثر ممبر ہمیشہ خوشی سے اپنے حصون کے ایک جزو کو بیچ ڈالتے ہین - ممکن ہے کہ قبل تقسیم
اراضی پورے عرصے تک کے لیے کوئی خاندان چند حصے خرید لے - اور کل حصے ایک ہی
اراضی مین اُسکو مل جائین - اس سبب سے اب تک بہت سے ممبر ایسے ہین جنکے پاس
واقعی زمین نہین ہے مگر اُنکو گنجائش شکوہ سنجی نہین ہے کیونکہ اُنھون نے اپنے حقوق
اپنی خوشی سے فروخت کرڈالے اور آئندہ مکرر تقسیم عام کے وقت وہ پھر اپنے حقوق
پا جائینگے -

اب مین یہ بیان کرونگا کہ سوشل ترقی کے ابتدائی زمانے کے بعض مخفی امور ان
باتون سے کیونکر ظاہر اور روشن ہوتے ہین -

سر ہنری مین اور لویلی وغیرہ نے جو تحقیقات مین حال مین ابتدائی کارخانون
اور اصول نظمی کی نسبت کی ہین اُس سے ظن غالب ہوتا ہے کہ ہر ملک مین کسی کسی
وقت ویسی ہی مجالس دیہی قائم تھین جیسی اب تک روس مین قائم ہین - لویلی کا بیان ہے
کہ اب ہم ثابت کرسکتے ہین کہ مجالس دیہی ایسی قومون مین موجود تھین جنمین ہر طرح سے

حالت سوشل مین اختلاف تھا مثلاً قدیم جرمن - قدیم اہل اطالیہ - پیرو - چین - مکزکو - ہندوستان - اہل اسکینڈینیویا - اہل عرب مین بھی مجالس وہی قائم تھین اور ہر ملک و قوم مین ایک ہی حالت انکی تھی پس جب اس اصول نظمی کو ہم کل قومون اور ہر قسم کی آب و ہوا مین دیکھتے ہین تو سوسائیٹی کی ترقی کے لیے ہم اسکو ایک ضروری اور لابدی شے تصور کرتے ہین اور اسمین ایک قسم کا قانون قدرت نظر آتا ہے جو تمام عالم پر حاوی ہے اور جائداد غیر منقولہ کی ہر قسم کے نشو و نما اور ترقی کے لیے لازم و ملزوم ہے - جو نتیجے مین نے مستخرج کیے ہین انکو جب مین ان واقعات سے مقابلہ کرتا ہون جو مین نے ایک گذشتہ باب مین بیان کیے ہین کہ چوپانی پیشے سے لوگ زراعت کا پیشہ اختیار کرنے لگے تو بس میرے نزدیک اس عجیب و غریب ذریعہ ترقی سوشل اور اس قانون قدرت کی جس کو ریویلی نے تمام عالم پر حاوی بتایا ہے اسکی حقیقت اور اصلیت سمجھنے مین مدد ملتی ہے -

جب تک مجالس وہی بالکل چوپانی طرز معاشرت رکھتی ہے اور جب تک اسکے پاس اراضی بکثرت ہوتی ہے تب تک کوئی وجہ سمجھ مین نہین آتی کہ خاندانون کے ممبر کیون زمین کو علیحدہ علیحدہ حصون پر منقسم کرین - بلکہ اسکے وجوہ قاطعہ البتہ ہین کہ اپنی طرز معاشرت کو نہ بدلین - تقسیم اراضی کو زیادہ تر مؤثر کرنے کے لیے یہ امر ضرور لازم آئیگا کہ کسی قسم کی جھاڑی یا خندق بنائی جاے - مگر اسکی تعمیر مین بڑی مشقت درکار ہوگی اور یہ محنت بالکل رائگان جائیگی اور گران گذریگی کیونکہ سب سے آرام اسمین ہے کہ بھیڑ اور مویشی باہم مل کر چرا کرین - اگر مرغزار کا رقبہ کم ہے اور اسکے سبب سے مختلف خاندانون مین اپنے اپنے فوائد کی نسبت فساد پیدا ہوتا ہے تو اگر سب کے سب چاہین کہ اراضی سے مساوی فائدہ اٹھائین تو یہ بات جھاڑی اور خندق سے نہین حاصل ہو سکے گی بلکہ صرف اسطرح پر حاصل ہو سکتی ہے کہ بھیڑ اور مویشی کی اس تعداد کو جسکا حق خاندانون کو مرغزار مین بھیجنے کا ہے محدود کر دین جیسا کہ آج کل روس کے بہت سے موضعون مین کیا جاتا ہے - جب کسی شخص کو خواہش ہوتی ہے

کہ جسقدر بھیڑ اور مویشی رکھنے کا اُسکو استحقاق حاصل ہے اُس سے زیادہ رکھ سکے تو وہ اور آدمیون کو کسی قدر اُسکا معاوضہ دیدیتا ہے۔ پس ہم دیکھتے ہین کہ چوپانی پیشون کی اقوام مین زمین کے علیحدہ علیحدہ حصے کرنا غیر ضروری اور نامناسب ہین پس غالباً یہ کبھی نہ ہونے پائیگا کہ جائداد غیر منقولہ اراضی کے علیحدہ علیحدہ حصے ہو جائین۔

پیشۂ زراعت اختیار کرنے کے ساتھ ہی یہ میلان طبع بھی پیدا ہو جاتا ہے کہ زمین کو اُن خاندانون پر منقسم کردین جس سے مجلس دیہی بنی ہے کیونکہ جب ہر خاندان کاشتکاری مین زندگی بسر کریگا تو ایک محدود حصہ اراضی اُسکے پاس ہونا چاہیے۔ اگر اراضی قابل زراعت کثرت سے ہو تو خاندان کے ہر مکھیا کو اجازت دی جاسکتی ہے کہ جسقدر اراضی کی اُسکو ضرورت ہو اُسقدر پر قبضہ کرلے۔ جیسا کہ سابق مین کاسکون کے گاؤن مین ہوتا تھا اور جیسا کہ رُوس کی نو آبادیون مین جو سیبیریا مین واقع ہین اب تک ہوتا ہے۔ اگر اسکے برعکس اراضی قابل زراعت کم ہے جیسا بشکرس کے بعض گاؤن مین حال ہے تو غالباً خاندانون مین اراضی بعنوان مناسب تقسیم کی جائیگی۔

جب زمین کے محدود حصون مین منقسم ہونے کا میلان طبع پیدا ہوتا ہے تو اس اصول مین بھی جھگڑا پیدا ہوتا ہے کہ اراضی کل مجلس دیہی کی جائداد سمجھی جائے یا علیحدہ علیحدہ متنفس کی۔ جن لوگون کے پاس محدود حصۂ اراضی ہوتا ہے وہ اکثر اُسکو اپنے قبضہ مین رکھتے اور اپنی اولاد کے لیے چھوڑ جاتے ہین۔ اِسٹپی کے سے ملکون مین جنکی نسبت مین اسوقت بیان کررہا ہون زمین کی خاصیت اور زراعت کے طرز نظمی سے اس قبضۂ محض کے بدلنے اور حق ملکیت قائم کرنے کے خلاف اثر پہنچا ہے۔ عموماً صرف تین یا چار سال تک زمین کا ایک ٹکڑا لگاتار جوتا جاتا ہے۔ بعد ازان کم سے کم اُسکے دوچند زمانے تک وہ ٹکڑا چھوڑ دیا جاتا ہے اور کاشتکار مجلس دیہی کے کسی اور حصۂ عملداری مین چلے جاتے ہین یہ سچ ہے کہ کچھ عرصے کے بعد وہ اُسی پرانے حصۂ زمین مین واپس آتے ہین جو اس اثنا مین افتادہ پڑی تھی۔ مگر چونکہ زمین کی خاصیت قریب قریب مساوی ہے لہذا خاندانون اور مختلف متنفسون کو کوئی وجہ

نہین ہے کہ خواہ مخواہ اُنھین حصص زمین کی خواہش کرین جنپر وہ پہلے قابض تھے۔ اس
حالت مین غالبًا یہ اصول مستحکم طور پر قائم نہ رہیگا کہ زمین پر علیحدہ علیحدہ متنفسون کا قبضہ
رہے۔ ہر خاندان استبداد کرتاہے کہ اسقدر مقدار اراضی اُسکو ملے مگر یہ کوئی نہین کہتا
کہ فلان خاص حصہ ہی سے ملے مطلب مقدار سے ہے نہ کہ کسی خاص حصہ اراضی سے
حق ملکیت مجلس دیہی کے ہاتھ مین رہتا ہے۔ یہ بات نہ بھولنی چاہیے کہ جائداد اور
زر واصلات مین جو فرق ہے وہ رُوس مین ازبس ضروری ہے اور اُسکا اثر پڑتا ہے
کیونکہ جب تک مجلس دیہی کو حق ملکیت حاصل ہے تب تک وہ اپنی مرضی کے موافق
اراضی کو مکرر تقسیم کرسکتی ہے۔ جون جون آبادی بڑھتی جاتی ہے اور زمین کم ہوتی جاتی ہے
اُسی قدر زراعت کے ابتدائی طرز اور ناشایستہ طرز متذکرۂ بالا کے عوض کسی قدر
شایستہ طرز کاشتکاری بدل جاتاہے۔ اس طرز زراعت کے مطابق کاشتکار عملداری
مجلس دیہی کے ایک حصے سے دوسرے حصے کو فصل پر نہین بدلتے ہین بلکہ ہمیشہ اُنھین
کھیتون کو جوتتے ہین اور جو قطعات زمین اُنکے قبضے مین ہوتے ہین اُنمین مجبور رہو کر
پانس ڈالنی پڑتی ہے اِس تبدل سے یہ اصول شاذونادر ہی قائم رہتاہے کہ کل
جائداد غیر منقولہ مجلس دیہی کی جائداد سمجھی جائے کیونکہ جب خاندانون کا عرصہ دراز تک
قبضہ رہتاہے تو جس حصۂ اراضی پر وہ قابض رہتے ہین اُنپر اُنکو ایک قسم کا حق
حاصل ہو جاتاہے۔ اور جو لوگ اپنی اراضی مین اچھی طرح سے پانس ڈالتے ہین وہ
ایسی زمین سے اُسکو بدلنے مین خواہ مخواہ معترض ہوتے ہین جو اُنکے ناعاقبت اندیش
اور کاہل پڑوسیون کے قبضے مین تھی مگر رُوس مین اس تبدل سے اصول ملکیت جماعت
متحدہ مین فرق نہین آتا۔ گو ممالک متوسطہ مین متذکرۂ بالا طرز زراعت کئی نسل سے
جاری ہے تاہم اصول ملکیت جماعت متحدہ اور زمین کی سالانہ یا سال مین دو بار
تقسیم ثانی اراضی کا قاعدہ اب تک بدستور موجود ہے۔ اس عجیب و غریب امر سے
رُوس اور مغربی یورپ کے ملکون مین بڑا ہی فرق ہے۔ مین بخوشی خاطر اسکی چھان بین
کرتا مگر یہ ایسی بحث ہے کہ اسمین طوالت درکار ہے اور مجھے خوف ہے کہ مبادا اِس

گذشتہ اور پیچیدہ بحث سے ناظرین کی عنان صبر بالکل ہاتھ سے چھوٹ جائے بس ہم اب دریائے ڈان کے کاسکون کا بیان شروع کردینگے۔

ڈان کے کاسکون کی اصلی حالت اور گذشتہ تاریخ اُن لوگون کے لیے ازبس دلچسپ اور فیض بخش ہے جو سوشل ترقی کی تاریخ جاننا چاہتے ہین مثلاً اس سے اُسکو معلوم ہوگا کہ فوجی عہدون مین ترقی پانے سے طبقۂ امرائے کرام کیونکر قائم ہوسکتا ہے اور بغیر کسی آئین و قوانین مجاریۂ واضعان قانون کے غلامی خانہ زاد کیونکر پیدا ہوگئی اور کیونکر تمام ملک مین طرز تمدن ملکی مین شامل ہوگئی۔ اگر شائقین تاریخ رُوس کو مذہبی امور وخیالات کے خاص اظہار وتحقیقات کا شوق ہے تو بیشمار فرقہاے مذہبی کی تحقیقات کا اُنکو ایک بڑا وسیع ذخیرہ ملے گا۔ اور اگر زمان پاستان کے عجیب وغریب رسوم جاننے کا شائق ہے تو بھی اُسکے شغل کے لیے کافی ہے۔

مثال کے طور پر مین یہان ایک عجیب وغریب رسم کا تذکرہ کرتا ہون جو اب حال مین مفقود ہوگیا ہے۔ چونکہ کاسکون کو پیمائش زمین سے کم واقفیت تھی اور رجسٹری اراضی کی نسبت اِس سے بھی کم لہٰذا سرحد کی نسبت اکثر تنازع ہوتے تھے اور بنائے فساد قائم ہوجاتی تھی۔ اور ہمیشہ یہ امر مذبذب رہتا تھا کہ کس کی حد کہان تک ہے۔ جب ایکبار حدود کا فیصلہ کردیا گیا تو اُسکی رجسٹری کرانے کا ابتدائی طرز مندرجۂ ذیل اختیار کیا گیا۔ دونون گانون کے سب لڑکے جمع کیے گئے اور بھیڑون کی طرح سامنے کے میدان مین یہ جماعت ہانکی گئی۔ بعد ازان کل آبادی کے لوگ اس سرحد کی طرف چلے جو تجویز کی گئی تھی اور ہر سرحد پر لڑکون کی ایک جماعت کو کوڑے مارے جاتے تھے اور اُنکو اجازت دی جاتی تھی کہ گھر بھاگ جائین۔ یہ اس امید سے کیا جاتا تھا کہ جن لڑکون کو کوڑے پڑینگے تا دم مرگ اُس جگہ کو نہ بھولینگے جہان اُن بیگناہون کو تنبیہ دی گئی تھی مجھے یقین دلایا گیا ہے کہ یہ تدبیر عموماً بہت مؤثر ہوتی تھی مگر اِس سے ہمیشہ کامیابی نہین ہوتی تھی۔ لیکن باین ہمہ فساد کبھی کبھی پیدا ہی ہوجاتا تھا۔ اور جو لڑکے کہ کوڑے کھائے ہوتے تھے وہ اب بڑھ کر اُسکے برعکس نتیجہ ظاہر کرتے تھے کہ اُس تنبیہ سے

اُنکو فائدہ پہونچا۔ یہ فساد یا تو اس سبب سے پیدا ہوتے تھے کہ جو سزا اُنکو دی گئی تھی وہ سخت اور کافی نہ تھی یا اِس طرز مین کوئی اور فتور ہوگا۔ جب کوئی ایسی بات واقع ہوتی تھی تو یہ تدبیر کی جاتی تھی کہ باشندون مین ایک سب سے مسن آدمی پنچ مقرر کیا جاتا تھا اور انجیل مقدس کی قسم اُس سے لی جاتی تھی کہ اپنے علم و یقین مین ایمانداری سے کام کریگا بعد ازان اپنے ہاتھ مین ایک بت معجز نمالے کر وہ اُس طرف جاتا تھا جسکو سرحد قدیم سمجھتا تھا اُسکے فیصلے کو دونون فریق بطور فیصلۂ آخری قبول کر لیتے تھے عام اِس سے کہ وہ غلطی کرے یا نہ کرے۔ بعض گانٔون مین یہ رسم سنہ ۱۸۵۰ء تک جاری تھی۔ آخر سال مذکور مین گورنمنٹ کے افسرون نے حدود کا صاف صاف فیصلہ قطعی کر دیا۔

---

ص ۳۶۵

# باب انیسوان

## میدان اسٹیپی کو ممالک غیر کے باشندون نے آباد کیا۔

میدان اسٹیپی۔ اختلاف اقوام والسنہ و مذاہب۔ جرمن سے آن کر لوگون نے نوآبادیان قائم کین۔ روسی تقلید خوب کرتے ہین۔ اہل منوتائیٹ۔ آب و ہوا۔ بلغارستان سے آکر لوگون نے میدان مذکور کو آباد کیا۔ یونانی جو تاتاری زبان بولتے ہین۔ یہودی کسان۔ رُوس کی تقلید۔ سنر کینیشیا کا اسکاچ۔ ممالک غیر کے باشندون کی تعداد۔

یورپی رُوس مین زراعت پیشہ قومون اور اقوام وحوش صحرا نورد کی لڑائیان اب امور ماضیہ مین داخل ہوگئی ہین اور سرسبز و شاداب میدان اسٹیپی جسمین ایرین اور تورانیون مین کئی صدی تک لڑائیان ہوا کی تھین زار رُوس کی سلطنت مین ملحق کرلیا گیا۔ چوپانی اقوام مین سے کچھ تو نکال دی گئین اور کچھ مطیع کرلی گئین۔ اور جس سلطنت کو اُنھون نے عرصۂ دراز تک بسالت کے ساتھ محفوظ رکھا تھا اُسمین اب بہ امن و امان موضع بسائے گئے ہین اور محنتی کسان کاشتکاری کرتے ہین۔

اِس مُلک کے سفر مین معمولی طور کے مسافر کو کوئی دلچسپ شئے نظر نہ آئیگی۔ وہ ایسی کوئی شئے کو ہرگز نہین دیکھیگا جسکو وہ بڑھاکر قدرتی بہار کے نام سے نامزد کرے۔ گو کئی دن تک وہ سفر کرتا رہے مگر اُسکو یہ موقع نہ ملیگا کہ اپنی نوٹ بُک مین کوئی بات درج کرسکے۔ لیکن اگر وہ ہفت زبان یا عالم علم انتھناوجی ہے یعنی مختلف اقوام انسانی کی اصلیت و ماہیت دریافت کرتا ہے تو اُسکو کسی قدر شغل ہاتھ آجائیگا کیونکہ یہان اُسکو بہت ہی مختلف قسمون کی قومین ملینگی اور بہت سی مختلف زبانین وہ سُنیگا جس سے ہفت زبان تک کی قابلیت زبان دانی محک امتحان پر کامل عیار نہ اُترے۔

یہ اختلاف قومیت اُس حکمت عملی کا نتیجہ ہے جو ملکہ کیتھرائن ثانیہ نے اختیار کی تھی۔ اُدھر تو جنوبی سرحد آہستہ آہستہ بڑھائی جاتی تھی اور ادھر مقامات مفتوحہ پر ممالک متوسطہ سے روسی مزارعین اُسمین بسائے جاتے تھے۔ یہ لوگ شائق تھے کہ جسقدر زمین و آزادی اُنکو اپنے وطن کے گانؤن مین حاصل ہے اُس سے زیادہ یہان ملے مگر ملکہ کیتھرائن کے عہد دولت مہد مین سرحد اِسقدر جلد بڑھائی گئی کہ سابق کا جو طریقہ تھا کہ ممالک مفتوحہ مین لوگ اپنی خوشی سے جاکے بستے تھے وہ طریقہ ایسا نہ تھا کہ جن مقامات کو ملحق کر لیا ہے وہ آباد ہوسکین۔ بس ملکہ کیتھرائن نے یہ تدبیر کی کہ ممالک غیر سے لوگون کو ایک انتظام کے ساتھ یہان بسنے کے لیے طلب کیا مغربی یوُرپ مین جو اُسکے سفیر اور ایلچی تھے اُنکو حکم دیا گیا کہ صناعون اور مزارعین کو رُوس مین آن کر آباد ہونے کی ترغیب دین اور اِس کوشش مین کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھین۔ مختلف ملکون مین خاص خاص ایجنٹ بھیجے گئے کہ سفیرون کو اُنکی کوشش مین مدد دین۔ ہزارہا آدمیون نے اِس طلب کو قبول کر لیا اور اکثر اُس اراضی مین بسے جو تھوڑے دن اُدھر اقوام چوپانی کی چراگاہ کی زمین تھی۔ اِس حکمت عملی کو اُسکے بعد بھی فرمانروایون نے اختیار کیا اور زمانہ حال تک قائم ہے مگر بیچ مین کبھی کبھی سلسلہ شکست ہوگیا تھا اُسکا نتیجہ یہ ہوا کہ جنوبی رُوس مین اب اِسقدر مختلف قومون کے آدمی نظر آتے ہین کہ شاید یوُرپ مین کہین اور نہونگے۔ رُوس جدید کے سرکاری نقشون مین مندرجۂ ذیل قومین درج ہین۔ رُوس جدید۔ صوبجات اِکاٹرنوسلاف۔ ٹارڈ۔ کھرسن۔ بسربیا مین اِسقدر قومین ہین۔ بڑے روسی۔ چھوٹے روسی۔ اہل پولینڈ۔ اہل سرویہ۔ اہل مانٹی نیگرو۔ اہل مالڈیویا۔ بلغاری۔ جرمن۔ انگریز۔ اہل سوڈن۔ سوس۔ فرانسیسی۔ اہل اطالیہ۔ یونانی۔ ارمن۔ تاتاری۔ اہل مارڈوا۔ یہودی جپسی۔ اِنکے مذہب بھی قریب قریب اِسی قدر مختلف ہین نقشون سے مندرجۂ ذیل مذہب ظاہر ہوتے ہین۔ کلیسائے یونانی۔ رومن کیتھولک۔ اہل جیارجیا۔ لوتھرنی۔ کالونسٹ۔ اینگلکن۔ منونائیٹ۔ سپارٹنسٹ۔ پٹینٹ۔ کریم یہودی ٹالموڈسٹ۔

مسلمان اور بیشمار روسی قومین ہین مثلاً مُولوکانی اور اِشگاٹسی یعنی خواجہ سرا۔خود امریکا کے نقشون سے اِسقدر مختلف مذہب اور فرقون کی قومین نہین ظاہر ہوتی ہین۔

یہ امر ضرور بیان کر دینا چاہیے کہ فہرست مندرجۂ بالا گو صحیح ہے مگر اس سے اصلی آبادی کا واقعی حال نہین ظاہر ہوتا۔باشندون مین روسی اور یونانی بڑی کثرت سے ہین۔اور جن قومون کا نام اوپر بیان کیا گیا اُنمین اکثرون مین معدودے چند آدمی ہین اور اُنمین بعض صرف قصبون ہی مین ہین مثلاً فرانسیسی۔بااین ہمہ دیہات کی آبادی مین اختلاف اقوام کی بڑی کثرت ہے ایک مرتبہ تین دن کے عرصے مین مین نے یونانی جرمن سروِیہ۔بلغارستان۔مانٹی نیگرو اور یہودیون کی نوآبادیان دیکھین اور میری سواری بالکل ابتدائی زمانے کی سی سادی تھی۔

ممالک غیر سے جو قومین آن کر آباد ہوئین اُنمین اہل جرمن سب سے بدرجہا زیادہ ہین۔گورنمنٹ کا منشاء اُنکے طلب کرنے سے یہ تھا کہ وہ آن کر اراضی افتادہ مین کاشت کرین اور اُنکے ذریعے سے قومی دولت کو ترقی ہو اور رُوس کے مزارعین قرب وجوار پر اُنکی دیکھا دیکھی شائستگی کا اثر پڑے۔مگر وہ اِسمین کامیاب نہین ہوئی کہ مزارعین رُوس پر شائستگی کا اثر ڈالے۔جرمن کی نوآبادیون مین جو روسی گانوٗن واقع ہین اُنمین جہان تک مین نے غور کیا عموماً یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اہل جرمنی کا ذرا بھی اثر نہین پڑا۔مختلف قومون کے آدمی الگ تھلگ رہتے ہین اور اُنمین باہم حتی الوسع بہت کم میل جول اور ربط ضبط ہے۔روسی کسانون کی عادت مین داخل ہے کہ ہر شے کو بغور دیکھتے ہین۔یہ لوگ اپنے شائستہ اور مہذب ہمسایون کے طرز معاشرت پر غور کے ساتھ نظر ڈالتے ہین مگر یہ کبھی خیال بھی نہین ہوتا کہ وہی طرز خود بھی اختیار کرلین۔جرمن کو وہ ایک دوسری ہی دنیا کے آدمی سمجھتے ہین اور اُنکو بدذات اور ذکی تصور کرتے ہین اور سمجھتے ہین کہ خدا نے اُنکو جو خاص خاص صفتین عطا کی ہین وہ فرقۂ یونانی کو نہین حاصل ہین۔اُنکے نزدیک اہل جرمن کا بڑے بڑے اور صاف ستھرے اور خوبصورت مکانون مین رہنا ویسا ہی قدرتی امر ہے جیسا یہ امر قدرتی ہے کہ پرندے اپنے لیے گھونسلے بنائین۔اور

چونکہ کسی انسان کے دل مین غالبًا یہ خیال نہین آیا ہوگا کہ اپنے لیے چڑیونکے سے گھونسلے بنائے لہذا روسی مزارعین کو بھی کبھی یہ خیال نہین ہوا کہ جرمن طرز کے مکان اپنے اور اپنے خاندان کے لیے بنائیے۔ اِس بارے مین بجز اِسکے اور کچھ نہین کہا جا سکتا کہ روسی روسی ہین اور جرمن جرمن۔ اور بس۔

جو روسی کسان اہل جرمن کے ہمسائے مین رہتے ہین اُنکے یہ پُرانے فیشن کے خیالات سے اِس مقولے کی تردید ہوتی ہے کہ روسی تتبع کرنے مین مشتاق ہین۔ اور جس کسی اجنبی سے اُنکو سابقہ پڑتا ہے اُسکے رسوم و عادات کے اختیار کرنے کا روسیون کو بہت میلان طبع ہوتا ہے۔ حالانکہ یہ ایک مشہور مقولہ ہے اور ساری دنیا کو اُسکا یقین ہے کہ روسی اپنی قومیت کو ایسی آسانی سے بدل ڈالتے ہین جیسے ایک کوٹ بدل کے دوسرا پہن لیا۔ اور جس قوم سے اُنکو کوئی تعلق نہین ہوتا اُسکی وضع اختیار کرنے سے خوش ہوتے ہین مگر امر مندرجہ بالا سے اِسکے برعکس قضیہ نظر آتا ہے۔

حق یون ہے کہ اِس امر مین ہمکو مزارعین اور امرا مین فرق کرنا چاہیے۔ امرا کو بڑا میلان طبع ہوتا ہے کہ ممالک غیر کے طریقے اور رسوم اور طرز انتظامی کو اختیار کرین۔ مگر اِسکے برعکس مزارعین کو پُرانی وضع اور باتون سے عشق ہے۔ مگر یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ یہ فرق اختلاف قومیت سے پیدا ہوا ہے۔ اِسکا فرق اِن دونون طبقونکی گذشتہ تاریخ سے معلوم ہو سکتا ہے۔ اور قومون کی طرح روسی بھی اُسوقت تک بالکل اگلے زمانے کی حالت مین رہینگے جب تک وہ اپنی اصلی ابتدائی حالت اخلاقی کو نہین بدلتے یعنی جب تک زمانے کے حالات سے وہ مجبور نہین کیے جائینگے تب تک وہ پُرانی لکیر کے فقیر بنے رہینگے۔ عرصہ دراز گذرا کہ امراے عظام کو اُن خسروان رُوس نے پُرانے طرز کے ترک کرنے پر مجبور کیا جو شائستگی اور رفاہ کو شایع کرتے تھے۔ اور اُنھ لوگون نے ممالک غیر کا اثر اُنپر ہمیشہ ایسا ہوتا گیا کہ وہ کوئی نیا طرز اختیار نہین کر سکتے۔ پس جس ڈھرے کو وہ فائدہ بخش یا دلربا سمجھتے ہین اُسکو بآسانی اختیار کر لیتے ہین اُسکے برعکس عوام کی جماعت کثیر ایسی نہ تھی کہ پُرانے رسوم و عادات اِس آسانی کے ساتھ

اُنسے ترک کرادی جائین لہذا اُنمین ابھی تک کنسرویٹیو جوش بدرجۂ غایت باقی ہے۔

اِس مقولے کی تائید مین مین دو امور بیان کرونگا جن پر مین نے اکثر غور کیا ہے۔ ایک یہ کہ فرقۂ مُولُوکانی پر جنکے بارے مین مین نے اکثر ذکر کیا ہے بتدریج جرمن کا اثر پہونچا۔ وہ لامذہب ہوگئے۔ اور اِس سبب سے گذشتہ زمانے سے جو اُنکو تعلق تھا اُس سے آزادی حاصل ہوئی اور دنیوی امور مین بھی اُنکے خیالات بدل گئے۔ دوسرا امر یہ ہے کہ جو مزارعین پابند مذہب ہین با آسانی وہ طرز اختیار کر لیتے ہین جو اُنکو فائدہ بخش معلوم ہوتا ہے۔ مثلاً اُن کسانون کو لیجیے جو زراعت چھوڑ کر صنعت و حرفت کے کام اختیار کرتے ہین۔ جب وہ دیکھتے ہین کہ ایک نئی دنیا مین آگئے اور اِس نئی دنیا مین وہ اپنے آبا و اجداد کے طرز قدیم سے نہین رہ سکتے تو وہ بلا تامل ممالک غیر کے خیالات اور اُنکے ایجاد کیے ہوے امور اختیار کر لیتے ہین اور جب ایکبار اِس نئے ڈھرے کو پسند کر لیا تو وہ جرمن سے گوے سبقت لے جاتے ہین۔

اکثر اوقات لوگ ایسی روسی اور جرمن نوآبادیون کے مقابلے اور فرق بین سے جو قریب قریب واقع ہون یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ قوم اِسلیوونک پر ٹیوٹانک قوم کو ترجیح ہے اور اِس فضلیت کو اور زیادہ بڑھانے کی غرض سے اہل منونائیٹ کی نوآبادیون کو بھی عموماً جرمن نوآبادیون مین شامل کر لیتے ہین گو زیادہ بحث کی اِس مقام پر ضرورت نہین ہے مگر اسقدر مین البتہ کہونگا کہ یہ طرز بحث داخل ناانصافی ہے۔ فرقۂ منونائیٹ سابق مین قصبۂ ڈینزگ کے قریب رہتا تھا اور پروشیا سے اِس لیے بھاگ کے یہان بسا کہ وہان فوج مین سپاہی زبردستی بھرتی کیے جاتے تھے۔ یہ اپنے ساتھ اپنے نئے وطن مین سرمایۂ کثیر لائے اور اراضی کے متعلق اُنکا ذخیرۂ قابلیت بھی بہت تھا۔ اُنکو اِس سے زیادہ مقدار اراضی ملی جسقدر روسیون کے پاس تھی اسکے علاوہ ابھی حال کے زمانے تک اُنکو بہت سے بیش بہا استحقاق رعایتی حاصل تھے۔ فوجی ملازمی سے بالکل آزاد تھے اور ٹکس سے بھی بالکل آزاد۔ اخلاقی امور مین وہ جرمن کے نئے آباد ہوے لوگون سے عموماً بہتر ہین اور اہل جرمن اپنے روسی ہمسایون سے بڑھے ہوے ہین۔ جرمنی کے بڑے بڑے

زرخیز اضلاع تک ہین اُنکی کامیابی پر لوگون کی اُنگلیان اُٹھین۔ ان دولتمند اور رعایتی اور
تربیت یافتہ کسانون کو ایسے مفلس اور غیر تربیت یافتہ کسانون سے مقابلہ کرنا جو زیر بار ٹکس
سنگین ہین اور پھر دونون قومون کی قابلیت ذاتی کے نتایج مستخرج کرنا ایسی مہمل بات ہے کہ
اسپر نکتہ چینی کی ضرورت نہین ہے۔

جو مسافر رُوس کے موضعون مین کچھ دن رہتے رہتے تھک گیا ہو اُسکو مِنّونائیٹ کی
نوآبادیان دنیا کی بہشت نظر آئینگی اُسکو زمین کے چھوٹے سے جوف مین جو کسی چشمے کے قریب
واقع ہے دفعۃً اونچی اونچی چھتون کے مکانات کی ایک بڑی لمبی قطار نظر آئیگی جو درختون مین
نصف چھپی ہوئی ہوگی۔ اور جب غور کرکے دیکھا جائیگا تو درخت چھوٹے چھوٹے سے پودے
معلوم ہونگے۔ مگر میدان اِسٹِپ کے سفر دراز کے بعد یہ پودے گو چھوٹے ہون مگر اُنکے دیکھنے سے
فرحت حاصل ہوتی ہے کیونکہ سفر مذکور مین تو درخت یا جھاڑی کا کہین پتا ہی نہین ہے۔
مکان بڑے ہوتے ہین اور عمدہ طرز کے۔ اور مرمت ایسی اچھی ہوتی ہے کہ ہمیشہ یہی معلوم
ہوتا ہے کہ حال ہی مین بنے ہین۔ کمرے سادگی سے آراستہ ہوتے ہین اور انتہا سے زیادہ صاف
مگر خوشنمائی کا چندان اُنکو خیال نہین ہے۔ مکان کے متصل اصطبل اور گوسالہ ہوتا ہے۔ سامنے
رُخ ایک وسیع احاطہ ہوتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ دن مین کئی بار صاف کیا گیا ہے
اور عقب مین باغ ہے جسمین نباتات کا اچھا ذخیرہ ہے۔ میوے اور پھول کے درخت بہت
کثرت سے نہین ہوتے کیونکہ وہان کی آب وہوا اُنکو راس نہین آتی۔ باشندے سادہ مزاج
ایماندار کفایت شعار ہوتے ہین مگر عقل کے تیز نہین اور جو اشیا اُنکی چھوٹی سی محدود دنیا کے
باہر ہین اُنسے سروکار نہین رکھتے۔ مگر جن امور کو وہ اپنی توجہ کے قابل سمجھتے ہین اُنکو
خوب سمجھتے ہین۔ اگر کسی اجنبی کا اُنمین گذر ہوا تو وہ اسطرح سے پیش آئینگے کہ بھلا نہ معلوم ہوگا
کیونکہ وہ الگ تھلگ رہنا چاہتے ہین اور جلد بے تکلف نہین ہوجاتے اور اجنبیون پر
بھروسا کم رکھتے ہین اور جو لوگ اُنکے فرقے کے نہین ہین اُنسے ملنا جُلنا پسند نہین کرتے۔
لیکن اُنسے اگر کوئی شخص اُنکی مادری زبان مین گفتگو کرسکے اور مذہبی امور کی نسبت
پادریون کے لب ولہجے سے بحث کرے تو اُنکے مزاج کا تکلف اور الگ الگ رہنے کی

عادت فوراً ترک ہو جائے۔ مگر ایسے گانوٗن مین عرصۂ دراز تک قیام کی صلاح کوئی نہ دیگا کیونکہ جو انتظام کی سختی وہان ہے اُسکو ایسی قوم کے لوگ ہرگز برداشت نہین کرسکتے جنکی رگون مین ڈچ قوم کا خون جوش زن ہو مگر جس زمانے مین میدان اِسٹیپی پر لوگ پارٹ کے لیے جاتے ہین اُن دنون مین چند روزہ قیام کے لیے وہ بہت ہی دلربا مقام ہے کیونکہ زائرون کو کسی قدر آرام اور صفائی کی بھی وہان ضرورت ہوتی ہے پس مین نے جو اُسکو دنیا کی بہشت کہا تھا تو شاید اتنا اور بڑھا دینا تھا کہ دنیا کی بہشت اہل ڈچ کے لیے ہے

ان مِنّوناٗئیٹ اور چند اور جرمن کے نوآباد لوگون نے جو چند سوکھے ہوئے درخت بو دیے اور اُسمین کامیاب ہوئے تو بعض آدمیون نے غلبۂ ذکاوت سے یہ راے دی کہ اگر درخت بافراط بو دیے جائین تو آب و ہوا کی خشکی جس سے اِس مُلک کے مزارعین خاص کر دقت مین پڑتے ہین بالکل اثر نہ کرسکے۔ گو زار رُوس کے وزرا مین سے ایک وزیر کی بھی یہی راے تھی مگر جو لوگ جانتے ہین کہ اِس دلربا اور خوش آیند سایے حاصل کرنے مین جسکے نیچے وہ فرصت کے وقت بیٹھ کر آرام پاتے ہین اور جسکے وہ عاشق ہین نوآبادی والون نے کتنی محنت برداشت کی ہے اور کسقدر زر کثیر صرف کیا ہے وہ خوب سمجھتے ہین کہ اِس راے سے عملاً کوئی فائدہ ہرگز متصور نہین ہے۔ اگر جنگلون کے ہونے یا نہونے سے آب و ہوا پر کوئی اثر پہونچتا ہے جسپر کل علما کو کلی اتفاق نہین ہے تو بارش باران شدت سے تب ہی ہوگی جب جنگل بڑی ہی کثرت اور وسعت سے ہو اور یہ خیال کرنا کہ مصنوعی طور سے جنوبی رُوس مین جنگل پیدا کیے جاسکتے ہین مہمل خیال ہے اتنی دقت اور محنت کون کریگا۔

مِنّوناٗئیٹ اور جرمنون کے بعد اُن لوگون کی حالت کسی قدر قابل بیان ہے جنھون نے بلگیریا سے آن کر نوآبادیان قائم کی تھین۔ صرف چند ہی سال سے وہ یہان آن کر بسے ہین اور اُس حصۂ ملک مین بسے ہین جو اُسوقت خالی ہوگیا تھا جب نوگئی تاتاری جنگ قِرمیہ کے بعد چھوڑ گئے تھے۔ لہذا اُنکے گانوٗن اب تک کسی قدر ویران نظر آتے ہین اور معلوم ہوتا ہے کہ آدھے ہی بنکے رہ گئے۔ مگر وہان کے باشندے ترقی کرنے لگے ہین

اگر صرف سرسری طور پر نظر ڈال کر اُنکی حالت پر غور کیا جائے تو مین کہہ سکتا ہون کہ زراعت
اور شائستگی خانہ داری مین وہ لوگ اُن لوگون سے کچھ بہت گھٹ کے نہین ہین جنھون نے
جرمنی سے آن کر نوآبادیان قائم کی ہین۔ اُنکے مکان تو بیشک چھوٹے چھوٹے ہین یہانتک کہ ایک
مکان کا مکان مینونائیٹ کے مکان کے ایک کمرے مین آجائے مگر اُنمین آرام اور صفائی
ایسی ہوتی ہے کہ اگر جرمن کے مکان مین ہو تو اہل خانہ کی لوگ تعریف کرین۔ بااین ہمہ
صاف معلوم ہوتا تھا کہ اہل بلگیریا اپنے نئے وطن سے کسی طرح خوش نہین ہین۔ اُنسے
جو مین نے گفتگو کی تو اُنھون نے بہت ہی مختصر جواب دیے۔ اُن مختصر جوابون سے جہانتک
مین سمجھ سکتا ہون میرے نزدیک اُنکی ناراضی کا سبب یہی ہے کہ جلاء وطن کے لیے
جو ایجنٹ مقرر ہوے تھے اُنھون نے مبالغے اور رنگ آمیزی کے بیانات سے اُنکو ترغیب
دی تھی کہ سلطان کی عملداری چھوڑ کر زار کی عملداری مین آن کے بسین۔ اور یہ بیچارے
یُورُپ سے اِس امید پر آئے تھے کہ یہان اُنکو ایک زرخیز اور خوشنما ملک ملیگا جیسا کہ اُنسے
وعدہ کیا گیا تھا۔ اُسکے عوض مین شہد اور دودھ بہتا ہوا اُنکو ایسا حصہ میدان اِسٹپی کا ملا
جہان پانی بھی بڑی دقت سے ملتا تھا اور سایے کا نام عنقا لہذا گرمی اور شمالی ہوا کے
جھونکون سے محفوظ رہنا معلوم چونکہ اُنکے آنے کے لیے کوئی انتظام کافی نہین کیا گیا تھا
لہذا پہلے موسم سرما مین جرمن نوآبادیون مین بسائے گئے۔ اور چونکہ جرمن لوگون کو
اِن اِسلاوونک فرقون کی خوبو سے واقفیت نہ تھی لہذا اُن ناخواندہ مہمانون کی اُنھون نے
چندان مہمان نوازی نہین کی۔ اُنکی مایوسی حد کے درجے کو پہونچ گئی جب اُنھون نے دیکھا
کہ یہان انگور نہین پیدا ہو سکتا۔ اور اُنکا ہلکا ہلکا خوشبودار تنباکو جو اُنکی جان سے
بہت گران بکتا ہے۔ اِس ظلم کے طلسم کے کھلتے ہی وہ ایسے بیچین ہوے کہ جب مین اُنسے ملا
تو اُنھون نے اپنے وطن قدیم ٹرکی واپس جانے کا ذکر کیا۔ واللہ اعلم ٹرکی کے حال کی
کارروائی سے اُنھون نے واپس جانے کی رائے بدلدی یا نہین جن لوگون نے
نوآبادیان قائم کین اُنمین جو فرقے سب سے کم کامیاب ہوے اُنمین بطور مثال
مین اُن یونانیون کا ذکر کرتا ہون جو تاتاری زبان بولتے ہین اور مرِی یُوپول کے

متصل رہتے تھے جو شمالی ساحل بحر اَزاف پر واقع ہے۔ اُنکے آبا و اجداد قرِمیہ مین خوانین
تاتار کے زیر حکومت رہتے تھے اور رُوس مین ملکہ کیتھرائن ثانیہ کے عہد مین قبل اسکے
کہ تاتار سلطنت رُوس مین ملحق ہوا ہو چلے آئے تھے۔ یہ لوگ اپنی زبان قدیم بالکل بھول گئے ہین
مگر مذہب قدیم کے اب تک پابند ہین۔ تاتاری زبان اختیار کرنے مین اُنھون نے تاتاریون کی
سُستی اور کاہلی بھی کسی قدر سیکھی ہے اور اسکا نتیجہ خواہ مخواہ یہ ہوا کہ وہ مفلس اور جاہل ہو گئے
مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ قرِمیہ کے جو تاتاری مشہور ہین اِنمین اور اُنمین بہت بڑی مشابہت ہے
اور اِس سے مجھے یہ یقین ہوتا ہے کہ قرِمیہ کے تاتاری اصل مین تاتاری نہین ہین بلکہ سب کے سب
اِہلی ہین جنھون نے اپنے فاتحون کا مذہب اور زبان اختیار کر لی ہے۔

مگر اِس ملک کے کُل نوآبادی قائم کرنے والون مین سب سے کم کامیاب یہودی ہین
یہ لوگ نہایت تیز طبع اور جفاکش اور کفایت شعار ہین اور خرید و فروخت وغیرہ امور تجارت مین
وہ تمام دنیا کی قومون مین بے نظیر ہین۔ مگر شہرون مین اسقدر عرصے تک رہنے کے عادی ہو گئے ہین
کہ کاشتکار اچھے نہین ہو سکتے۔ یہ یہودی نوآبادیان امتحاناً قائم کی گئی تھین تاکہ دیکھین کہ
فرقہ بنی اسرائیل سے اُنکے آبائی پیشے چھڑ اسکتے ہین یا نہین۔ اِس تجربے مین کامیابی نہین ہوئی
اور اِس ناکامی کا سبب دریافت ہونا مشکل نہین ہے۔ اِن آدمیون کے دُبلے پتلے چہرے
اور عجب قطع کی چالین اور سیاہ کوٹ جو ٹخنون تک کے ہوتے ہین دیکھ کر فوراً انسان بخوبی
سمجھ جائیگا کہ وہ اپنے خاص وطن مین رہے ہین۔ اُنکے مکانات بہت ہی منہدم حالت مین
ہوتے ہین اور اُنکے گندے اور ویران گانون دیکھ کر حضرت دانیال پیغمبر کی امت کے لوگ
یاد آتے ہین۔ اُنکی اراضی کا ایک بہت بڑا حصّہ غیر مزروعہ ہے یا کسی مختلف قوم کی نوآبادی
قائم کرنے والون کے پاس لگان پر دی گئی ہے۔ اُنکی جو کچھ تھوڑی سی آمدنی ہے وہ خاص
ایسی تجارت سے ہے جو کم و بیش خفیہ رہتی ہے۔

چونکہ اسکاٹلینڈ یارڈ بیشتر کارخانہ کہلاتا تھا پس ہم جنوبی رُوس کو ایسا کارخانہ
کہہ سکتے ہین جسمین گویا پُرانی قومون کے ٹکڑے گلائے جاتے ہین تاکہ سب اجزا ایک واحد
جزو ہو جائے کیونکہ اسکاٹلینڈ یارڈ ایسے کارخانے کو کہتے ہین جسمین قومین گڑھی جاتی ہین

مگر یہ تسلیم کرنا چاہیے کہ گلنے کی کارروائی ابھی بخوبی شروع نہین ہوئی۔

قومی خصوصیتین روس مین اسقدر جلد نہین دفع ہوتی ہین جسقدر جلد امریکا یا برٹش نوآبادیون مین دفع ہوتی ہین۔ امریکا کے ممالک متحدہ مین مین نے اکثر ایسے جرمن دیکھے ہین جو صرف چند ہی سال سے اس مُلک مین ہین مگر امریکا والون سے زیادہ امریکائیت چھائی ہوئی ہے۔ یہ اہل امریکا کی خصوصیت رسوم و عادات پر اپنی طرف سے بھی حاشیہ چڑھاتے ہین اور یہ قابل مضحکہ ہے۔ وحوش کی طرح کچّی بولی بولتے ہین۔ وہ سمجھتے ہین کہ یہ بھی انگریزی زبان ہے اپنی مادری زبان پر اسکو ترجیح دیتے ہین۔ اور امریکا کے طرز نظمی کی تعریف مین غلغلہ توصیف بلند کرتے ہین اور اگر کوئی شک کرے کہ وہ اُس سلطنت جمہوری کے اصلی باشندے نہین ہین تو بگڑ کھڑے ہوتے ہین کہ ہمکو گالی دی۔ روس کے اُن نوآبادی قائم کرنے والون مین جرمن ہین مین نے اس قسم کی کوئی بات نہین دیکھی۔ گو اُنکے باپ دادا اس نئے مُلک مین پیدا ہوے ہون تاہم اگر کوئی اُنکو روسی کہے تو گویا گالی دی۔ وہ دہاقین روس کو مفلس اور کاہل اور سست اور بے ایمان سمجھ کر اُنسے نفرت کرتے ہین اور حکام سے اُنکی تعدّی اور زیادہ ستانی کے سبب سے ڈرتے ہین۔ اپنی زبان اور رسم بڑے رشک کے ساتھ قائم رکھتے ہین۔ روسی زبان شاذ ہی اچھی بولتے ہین۔ اور بعض اوقات زبان مذکور بولتے ہی نہین جن لوگون سے وہ بلحاظ قومیت و مذہب جدا ہین اُنکے ہان شادی بیاہ نہین کرتے۔ مگر روسی وضع وغیرہ کا اثر اسلیوونک اقوام پر جنھون نے نوآبادی قائم کی ہے جلد جلد پہونچتا جاتا ہے۔ مثلاً اہل سروِیہ۔ بلغارستان۔ مانٹی نیگرو۔ یہ کلیساے یونانی کے ہین اور روسی زبان کو جو اُنکی خاص زبان سے بہت مشابہ ہے باآسانی سیکھتے ہین۔ اور فرقہ پروٹسٹانٹ سے عموماً زیادہ تربیت پذیر ہین۔

**بالفعل** گورنمنٹ کوشش کر رہی ہے کہ جو حقوق نوآبادی قائم کرنے والون کو عطا ہوے ہین وہ اُنسے اُنھین محروم کر دے اور جس انوکھے طرز تمدن سے اُنپر حکمرانی ہوتی ہے اُسکو ترک کر دے۔ یہ تدابیر خاص کر زبردستی فوج مین بھرتی کرنے کا طریقہ شاید آخرکار اہل جرمن کی اِس علٰحدگی اور کشیدگی کو دور کر دے۔ نوجوان جرمن فوج مین

نوکری کرنے سے اور کچھ نہین تو روسی زبان تو سیکھ جائینگے اور اغلب ہے کہ رُوس کے جوش
اور میلان طبع کا بھی اُنپر اثر پڑے - مگر بالفعل اِس نئی حکمت عملی سے جوش مخاصمت بہت بڑھ گیا ہے
اور اہل جرمن اب کہین زیادہ کشیدہ اور علٰحدہ رہتے ہین - ہر جرمن نوآبادی مین انسان
روسیون کے جبر و ظلم کی شکایت سُنیگا - اور روسیون کے چال چلن کی نسبت بہت ہی خراب
راے ظاہر ہوگی - اہل منونائیٹ سمجھتے ہین کہ ان براے نام مصلحان قوم سے اُنکو سب سے
زیادہ رنج پہونچا ہے - وہ رُوس مین اِس غرض سے آئے کہ فوجی نوکری سے محفوظ رہین
اور اُنسے صاف صاف کہدیا گیا تھا کہ تم اِس سے بری رہوگے مگر اب وہ مجبور کیے جاتے ہین
کہ اپنی قوم کے عقاید مذہبی کے خلاف کارروائی کرین - گورنمنٹ کی خدمت مین جو عرضی
اُنھون نے پیش کی تھی اُسمین اسی دلیل پر شکایت کی تھی - مگر اِسکے علاوہ اُنکو ایک اور
عذر ہے اور وہ عذر پہلے عذر سے بھی زیادہ سخت ہے کہ وہ تبدل امر مجوزہ کو قبول
نہین کرسکتے - اُنمین سے اکثرون نے مجھسے بیان کیا کہ جو حد فاصل اُنمین اور اور باشندون مین
قائم ہے وہ اگر جاتی رہے تو اُنکے وہ داب و آداب سخت زیادہ عرصے تک قائم نہ رہ سکین
جسکے سبب سے وہ بالفعل طاقتور ہین - پس گو گورنمنٹ کا میلان طبع تھا کہ اکثر امور مین
اُنکی راے کے موافق فیصلہ باہمی کرائے تاہم صدہا خاندان اپنی جائداد بیچ کر امریکا چلے گئے
اور اب تک چلے جاتے ہین - سنہ ٧٢ء اور سنہ ٧٣ء مین جب مین نے اہل منونائیٹ کو دیکھا تھا
تو مجھسے اُنکے ذی رعب ممبرون نے کہا تھا کہ کم سے کم نصف منونائیٹ اِس مُلک کو چھوڑ کر
مغربی یُورُپ مین کہین دور جا کر بسینگے - اِس نقل و حرکت سے خواہ مخواہ اُنکے مذہبی جوش
و سرگرمی مین گویا از سر نو جان آگئی - مرفہ حالی مین جو برابر اُنھون نے زندگی بسر کی تو یہ جوش
اُنکا بتدریج دور ہوتا گیا تھا اب پھر خدا نے اُنکو یاد دلایا کہ گو وہ دنیا مین رہتے ہین مگر وہ
دنیا کے لوگ نہین ہین اور اُنکو ہمیشہ مستعد رہنا چاہیے کہ اپنے عقیدے کے قائم رکھنے کے
لیے مصائب برداشت کرین -

یہ امر ممکن ہے کہ نئے طرز تمدن سے وہ نوآبادی قائم کرنے والے جو مثل روسیون کے
کلیساے یونانی کے ہین بہت جلد روسی خو بو اُنپر اثر کرے - مگر مجھے یقین ہے کہ اور لوگ

عرصۂ دراز تک ایسی خوبو حاصل کرنے سے محترز رہینگے۔ کلیسائے یونان کے پیرو اور اہل
پراٹسٹنٹ مین اسقدر اختلاف خیالات ہے کہ اُن دونون مین باہم شادی بیاہ ہونا ذرا
مشکل ہے اور شادی بیاہ کے بغیر کسی دو قومون کا ربط ضبط کلی ہونا غیر ممکن ہے۔ مسافر کو
اِس انوکھے مُلک مین اختلاف اقوام کی نسبت ایسی عجیب عجیب باتین نظر آئینگی جنکا اُسکو
وہم وگمان بھی نہ تھا۔ اُنہین مین ایک عجیب وغریب امر بیان کرتا ہون جو اِس میدان عظیم کے
سفر مین جو بحر ازاف سے بحر کاسپین تک چلا گیا ہے واقع ہوا تھا۔ ایک روز اتفاقیہ سفر کے
نقشے مین مَین نے اِشکاچ نوآبادی پڑھا۔ یہ پیتی گورسک کے مشہور و معروف حمامون کے
پاس واقع ہے اُسوقت مین اِشتاوروپول مین تھا۔ یہ قصبہ شمال کی جانب قریب اَسّی
میل کے واقع ہے۔ میری اچھی طرح تشفی نہوئی کہ یہ نوآبادی کسکی اور کیسی ہے۔ بعض
آدمیون نے جو بڑے واقف کار تھے مجھے یقین دلایا کہ اِشکاچ کی نوآبادی ہے اور اُنھین کے
نام سے نامزد بھی ہے۔ اور بعض نے اُسی طرح واقفیت کے ساتھ بیان کیا کہ یہ صرف ایک چھوٹی سی
جرمن نوآبادی ہے۔ نوآبادی مذکور میرے راستے مین نہین پڑتی تھی مگر اِس امر کے تصفیے کے لیے
مین نے قصد کیا کہ مین خود جاکے اُس مقام کو دیکھون۔ ایکدن صبح کے وقت مین موضع مذکور
مین داخل ہوا۔ پہلے پہل جو باشندے مجھے ملے وہ بیشک وشبہہ جرمن تھے اُنکو اِشکاٹلینڈ
والون کے عدم و وجود کی مطلق اطلاع ہی نہین تھی۔ اُنھون نے کہا یہان نہ اِشکاچ اب رہتے ہین
نہ کبھی کسی زمانۂ سابق مین رہتے تھے۔ مجکو اس سے مایوسی ہوئی۔ قریب تھا کہ مین پلٹون اور
سوار ہو جاؤن کہ اتنے مین ایک نوجوان اِسکول ماسٹر آگیا اور جب اُسنے سنا کہ اُنکی یہ خواہش ہے
تو اُسنے مجھے صلاح دی کہ آپ فلان بوڑھے سَرکیشین سے ملیے۔ یہ پیر مرد گاؤن کے ناکے پر
رہتا تھا اور وہان کے حالات زمان باستان سے خوب واقف تھا۔ جب مین اُسکے گھر پر گیا
تو مجھے ایک مقدس پیر مرد ملے۔ اُنکا خط وخال بالکل اہل سَرکیشیا کا سا تھا کوئلے کی سی کالی کالی
آنکھین چمکتی ہوئین اور سفید ریش دراز۔ اگر کسی پیشوائے دینی کی داڑھی ایسی ہوتی تو اُسکی اور
بھی عزت کی جاتی۔ اُس سے مین نے مختصر طور پر اپنے آنے کی غرض دیسی زبان مین بیان کی اور
پوچھا کہ کیا اِس ضلع مین اِشکاچ رہتے ہین۔

اُسنے اُسی زبان مین پوچھا کہ تم یہ کیون دریافت کرتے ہو۔ اور وقت سوال مجھپر اپنی چمکتی ہوئی آنکھون سے بغور نظر ڈالی۔

مین نے کہا وجہ یہ کہ مین خود اِسکاچ ہون اور مجھے امید تھی کہ یہان میرے ہموطن ملینگے۔ اِسکے جواب مین اُسنے ٹھیٹھ اِسکاچ زبان مین کہا کہ مین خود اِسکاچ ہون میرا نام ابرَکرامبی ہے۔ کیا تمنے کبھی اِڈمبرا کے نامی ڈاکٹر جان اَبرکرامبی کا نام نہین سنا۔ ناظرین خود سمجھ سکتے ہین کہ مجھے اِس سے سخت حیرت ہوئی کہ رُوس کا گانون اور اِسکاچ کی آبادی۔

اِس عجیب و غریب بیان سے مجھے بڑی حیرت ہوئی۔ ڈاکٹر مذکور کا نام مین نے بہت سُنا تھا کہ وہ طبیب ہین اور علم فلسفہ کے مصنف۔ مگر مجھے یہ بھی معلوم تھا کہ عرصہ دراز ہوا اُنھون نے انتقال کیا جب میری حیرت کچھ کم ہوئی تو مین نے اُس آدمی سے جو معمون مین گفتگو کرتا تھا یعنی اُسی پیر مرد سے کہا کہ گو آپکی زبان بیشک اِسکاچ کی سی ہے مگر چہرہ سَرکیشین کا سا ہے۔ اُسنے جواب دیا۔ ہان ہان آپکی راے صحیح ہے مین سَرکیشیا کا اِسکاچ ہون۔ اور معلوم ہوتا تھا کہ میرے چہرے سے جو حیرت برستی تھی اُس سے وہ خوش ہوتا ہے۔ اِس عجیب و غریب بیان سے بھی میری حیرت کم نہین ہوئی لہذا مین نے اپنے نئے ملاقاتی سے عرض کی کہ ذرا اور صاف صاف بیان کیجیے۔ اُسنے میری درخواست قبول کی اُسکی طول طویل کہانی کو مین مختصر طور پر بیان کرتا ہون۔

موجودہ صدی کے اوائل مین اِسکاچ پادریون کا ایک گروہ اِس غرض سے رُوس کو آیا کہ اقوام سَرکیشیا کو عیسائی کرے اور شہنشاہ الگزانڈر اول نے اُنکو اُس مقام پر وہ زمین عطا کی جو اُسوقت سلطنت مذکور کی سرحد تھی۔ یہان اُنھون نے مِشن قائم کیا اور کام شروع کر دیا۔ مگر اُنکو عرصہ قلیل ہی مین معلوم ہو گیا کہ قرب وجوار کی آبادی مین بت پرست نہین بلکہ مسلمان بستے ہین جو مذہب مسیحی کے بالکل خلاف ہین۔ اِس وقت مین اُنکو یہ خیال ذہن مین آیا کہ سَرکیشیا کے لڑکون کو اُنکے والدین سے خرید لین اور اُنکو عیسائی تعلیم دین۔ اُنہین سے ایک چھوٹا سا لڑکا قریب ۱۸۰۹ء کے خرید اگیا تھا۔ جِسکو اُنکا نام

چونکہ وہ اُس روپیے سے خرید اگیا تھا جو ڈاکٹر ابر کرامبی کے چندے سے جمع ہوا تھا لہذا انھین کے نام سے اُسکا عیسائی نام رکھا گیا اور وہ اپنے کو اپنے مربی کا لے پالک لڑکا سمجھنے لگا۔ اِس بیان سے راز مخفی عیان ہو گیا۔ بی اُونا عرف مسٹر ابر کرامبی معمولی ذکاوت سے زیادہ ذکی آدمی تھا۔ اپنی مادری زبان کے علاوہ وہ انگریزی اور جرمن اور روسی زبان بخوبی بول لیتا تھا۔ اور اُسنے مجھے یقین دلایا کہ چند اور السنہ بھی وہ اُسی طرح بول سکتا تھا۔ اُسنے اپنی زندگی پادریون کے کام مین بسر کی۔ خاص کر انجیل کے ترجمہ کرنے اور چھاپنے مین۔ پہلے اُسنے استراخان مین کام کیا۔ بعد ازان ساڑھے چار برس تک فارس مین بیبل مشن کی ملازمی کی۔ اور اُسکے بعد چھ برس تک سیبیریا مین کام کیا۔

۱۸۳۵ء کے قریب شہنشاہ نکولس نے اِسکاچ مشن کی ممانعت کر دی اور کل دو پادریون کے سوا اور کل پادری اپنے اپنے وطن کو واپس گئے۔ اُن دونون مین ایک کا لڑکا اب تک ہے اور وہ ٹھیٹھ اِسکاچ ہے۔ سرکیشیا کے اِسکاچ لوگون مین اکثر ہین جنہین سے اکثرون نے اہل جرمن کے ساتھ شادی کر لی ہے۔ اور باشندون مین صوبہ سراطوف کے جرمن ہین جنھون نے نوآبادیان قائم کین۔ اِس موضع مین جرمن زبان عموماً بولی جاتی ہے ممالک اجنبیہ کی نوآبادی قائم کرنے والون کا اور تاتاری حملہ آورون اور قدیمی اصلی باشندگان ملک یعنی اہل فنش کا اِسقدر حال سنکر ناظرین کا ضرور جی چاہیگا کہ دریافت کرین کہ اِن اقوام اجنبیہ وغیرہ کی تعداد خاص روسیون کی تعداد کے مقابل مین کِسقدر ہے۔ افسوس ہے کہ اس امر کے دریافت کے لیے کوئی صحیح صحیح اندازہ نقشون سے نہین قائم کر سکتے۔ مگر قیاس سے کہہ سکتے ہین کہ منجملہ چھ کروڑ دس لاکھ باشندگان یورپی رُوس کے پانچوین حصے سے زیادہ یعنی ایک کروڑ بیس لاکھ سے زیادہ زیادہ ممالک غیر کے باشندے ہین۔ اِس چھ کروڑ دس لاکھ مین فنلینڈ۔ پولینڈ اور کوہ قاف شامل نہین ہے۔ آبر و چیف کے حساب سے آبادی کا یہ اندازہ ہے۔ و ہو ہذا۔

اقوام ایرین

| | | | |
|---|---|---|---|
| لتھوانینین | ۲۳۴۳۰۰۰ | پول | ۹٦۰۰۰۰ |
| آلڈیوین | ۸۷۵۰۰۰ | جرمن | ٦٦۱۰۰۰ |
| یونانی | ۴۷۰۰۰ | بلغارستانی | ۴۰۰۰۰ |
| ارمن | ۳۳۰۰۰ | | |

۴۹۵۹۰۰۰

اقوام سمیٹک

یہودی ۱٦۳۱۰۰۰

اقوام تورانی

| | | | |
|---|---|---|---|
| فننش | ۳۰۳۸۰۰۰ | کرغس | ۱۴٦۰۰۰ |
| تاتاری | ۱۳۱۲۰۰۰ | کلمک | ۸٦۰۰۰ |
| بشکر وغیرہ | ۱۰۳۷۰۰۰ | | |

۵٦۱۹۰۰۰

مختلف اقوام

۱۰۳۰۰۰

۵۷۲۲۰۰۰

میزان کل ۱۲۳۱۲۰۰۰

اس حساب سے فی صدی

| | | | |
|---|---|---|---|
| روسی | ۷۹،۸۹ | ایرین اقوام دیگر | ۸،۱۱ |
| سمیٹک | ۲،٦۷ | تورانی | ۹،۱۷ |

مختلف اقوام ،۱٦ ہین

ان مختلف اقوام ممالک غیر کے سوشل اور پولٹکل فواید کی نسبت ہم اُن نقشون سے جو ہمارے پاس ہین اور جنمین مذہب کے متعلق امور ہین کچھ راے قائم

نقشہ ۳

کر سکتے ہین ۔ روس مین مذہب اور قومیت کو عملی طور پر اسقدر قربت قریبہ ہے کہ دونون
بالکل ایک ہین ۔ اور ہمکو خوب یقین کر لینا چاہیے کہ جو لوگ کلیسائے قومی کے ممبر
ہوگئے ہین وہ یا تو روسی عادات اور خو بو سیکھ گئے یا سیکھتے جاتے ہین ۔ پس قومیت کی
نسبت ہمکو بحیثیت سوسائٹی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ممالک غیر کا جو جزو تھا وہ کسی قدر
گھٹتا جاتا ہے ۔ یورپی روس کی آبادی چھ کرور دس لاکھ ہے جنمین نوے لاکھ آدمی
کلیسائے یونانی سے تعلق نہین رکھتے اُنمین تقریبًا تین لاکھ رومن کیتھولک ہین ۔
بیس لاکھ سے زیادہ پراٹسٹنٹ ۔ پندرہ لاکھ کے قریب یہودی ۔ بیس لاکھ مسلمان ۔ اور
چھیاسی ہزار لاما کے پیرو ۔ ان مختلف قومون کی تقسیم متعلق جغرافیہ قابل توجہ ہے ۔ جو صوبے
مغربی سرحد کے قریب واقع ہین اُنمین مغربی یورپ کا اثر زیادہ معلوم ہوتا ہے ۔
مثلاً رومن کیتھولک یا پراٹسٹنٹ مذہب ۔ اور مشرقی صوبون مین مشرقی ملکون کا اثر
مثل اسلام و مذہب بودھ زیادہ ہے ۔ جسطرح روس براعظم ایشیا اور یورپ کو اور امور مین
باہم ملاتا ہے اُسی طرح دونون کے مذہبون کو بھی ملاتا ہے ۔

---

ص ۳۸

# باب بیسوان

## سینٹ پیٹرسبرگ اور ممالک یورپ کی تقلید۔

سینٹ پیٹرسبرگ اور برلن - بڑے بڑے مکان - پولیس - پیٹر اعظم - اسکی حکمت عملی اور مقاصد - فرانسیسی اثر - ممالک غیر کی تقلید کی ممانعت - ممالک غیر سے علم ادب سیکھنا - خفیہ مجلسین - تباہی - نکولس کی عمر - پارناسس مین جنگ خوفناک - گوگل - ۱۸۴۸ء کا جوش بغاوت - اسکا نتیجہ -

اگر سیاح تری کی راہ سے سینٹ پیٹرسبرگ جاے تو اور بات ہے لیکن اگر خشکی خشکی شہر مذکور مین داخل ہو تو اسکو جنگل اور دلدل کے کئی سو میل طے کرنے ہونگے جنمین انسان کی آبادی یا زراعت کے شاذ ہی نشان نظر آئینگے - اس امر سے اور شہر ونکی نسبت اسکے دل پر ایک عجیب اثر ہوگا - ایک ویران میدان مین جو مسکن دد و دام ہے وہ دفعۃً ایک عظیم الشان مقام مین داخل ہوتا ہے جو مصنوعی طور پر سرسبز و شاداب کیا گیا ہے اور بسایا گیا ہے -

کل بڑے بڑے امصار یورپ مین دارالسلطنت زار کو برلن سے سب سے زیادہ مشابہت ہے - دونون بالکل مسطح زمین پر بنے ہین - دونون کی سڑکین چوڑی ہین - کھرنجا خراب - مگر سڑکون کی ترتیب اچھی ہے - دونون مین اکھڑپن ہے جس سے فوجی داب قواعد ظاہر ہوتا ہے اور اسکے ساتھ ہی ایک سڈول پن بھی ہے جس سے جرمنی کے امرار عظام کے مذاق کی بو آتی ہے مگر ایک البتہ بہت بڑا فرق ہے - گو اہل جغرافیہ کہتے ہین کہ برلن دریاے اسپری پر تعمیر ہوا ہے تاہم اگر آپ عرصۂ دراز تک بھی شہر مین رہینگے تو بھی وہ سست رو اور میلا چھوٹا سا چشمہ کبھی نظر نہ آئیگا جسکو خواہ مخواہ

لوگ دریا کے نام سے نامزد کرتے ہین اسکے برعکس سینٹ پیٹرسبرگ ایک پرشوکت شان دریا پر بنا ہے جو اس شہر کی جان ہے - چوڑائی اور صاف ستھرے آب سرد و نیلگون کی کثرت اور عمق سے رود نیوا واقعی دنیا کے خوبصورت سے خوبصورت دریاؤن مین شمار کیا جاتا ہے - خلیج فنلینڈ داخل ہونے کے کچھ میل پہلے اسکی کئی شاخین بن جاتی ہین اور اُنسے دہانے کے پاس مثلث کی شکل بن جاتی ہے - سینٹ پیٹرسبرگ اسی مقام پر واقع ہے - شہر مذکور کا خاص حصہ جنوبی کنارے پر بنا ہے - اور باقیماندہ حصہ شمالی کنارے اور جزیرون مین منقسم ہے - انمین جزیرہ ؑ باسل خاص جزیرہ ہے اور یہ جنوبی کنارے سے پتھر کے ایک بڑے پل کے ذریعے سے ملا ہوا ہے - گر بہت سے چوبی پل بھی ہین بعض ستونون کے ذریعے سے بنے ہین اور بعض کشتیون کے ذریعے سے - جیسے دریاے رائین کے مشہور پل ہین جو جزیرون کو بھی ایک دوسرے سے ملاتے ہین اور بر اعظم کو بھی - اثناے راہ مین موسم گرما مین پار اُترنے کے لیے خوشنما و رنگین چھوٹے چھوٹے بوٹ ہوتے ہین جنمین دو ڈانڈ ہوتے ہین - مشہور ہے کہ یہ بوٹ پیٹر اعظم کی پسند کے نمونے پر بنواے گئے تھے - شہر کے بعض دور دراز مقامات پر چھوٹے چھوٹے بوٹون پر آرام سے ساتھ جا سکتے ہین - یہ بوٹ دن بھر چکر لگاتے اور ادھر اُدھر گھومتے رہتے ہین اور اُنکے ذریعے سے شہر اور بھی خوش سواد نظر آتا ہے - موسم سرما مین یہ کشتیان اور پار اُترنے کے بوٹ غائب ہو جاتے ہین اور پلون کا فائدہ بہت ہی کم رہ جاتا ہے کیونکہ دریا تمام و کمال برف کی ایک گہری اور مضبوط تہ سے ڈھک جاتا ہے جو اسقدر مضبوط ہوتی ہے کہ بھاری سے بھاری بوجھ اُٹھا سکے - اور ڈرانسکی گاڑیان بھی اُسکے ساتھ ہی غائب ہو جاتی ہین - یہ گاڑیان گاڑیون کا بھی کام دیتی ہین اور ایک قسم کا آلہ ایذا رسانی بھی ہوتی ہین - بڑا غل مچاتی ہین اور بڑے ہچکولے ہوتے ہین - انکی جگہہ پر برف کی گاڑیان استعمال کیجاتی ہین جو اس صفائی سے بے شور کی آواز کے بہتی جاتی ہین جیسے بوٹ بندھے ہوے پانی مین جاتا ہے -

چشمہ خاص یعنی نیواے کلان پر ایک پتھر کا پل ہے اور تین ناؤن کے پل -

یہ شہر خاص اور روشلیاسٹروف کے درمیان مین بہتا ہے اور پشتہ بندی پختہ اور
گھاٹون کے ذریعے سے اُسکا پانی ایک محدود مقام پر رہتا ہے اور بھاری بھاری تودے
سنگ سرخ کے لگا دیے گئے ہین - جنوبی حصے مین جو پشتہ بندی ہوئی ہے وہ
سڑک یا تماشا گاہ عام کا کام دیتی ہے - اُسکے برعکس بعض گھاٹ تجارتی امور کے
کامون مین استعمال کیے جاتے ہین اور موسم گرما مین اِن گھاٹون پر جہازون کی
قطار خوش نمائی کے ساتھ نظر آتی ہے - اس جزیرے کے مشرقی کنارے کی جانب
چونگی کا مکان اور سوداگرون کے جمع ہونے کی عمارت ہے - اِس مقام پر ممالک غیر کے
وہ سوداگر زیادہ تر جمع ہوتے ہین جنھون نے تجارت رُوس و ممالک اجنبیہ کو خاص اپنا
کر لیا ہے - لیکن یہ مقام بالکل تجارتی ہی نہین ہے کیونکہ اسمین دارالعلم سائنس اور
دارالعلم خاص اور دارالعلم فنون لطیفہ کی عمارات بھی واقع ہین - قریب کے جزیرے
مین دریا کے حصۂ بالا مین قلعہ واقع ہے - یہ ایک خوش سواد عمارت ہے - اسمین
سرکاری قیدی رہتے ہین اور خاندان خسروی کی ہڑوار بھی ہے - محاذی کے کنارے پر
ایوان خسروی اور عمارت جلسۂ وزرا بحری اور یونیورسٹی کا محل واقع ہے - اور دریا کے
نیچے کے حصے مین جہازون کے اسباب رکھنے کی عمارت ہے اور سب سے بلندی پر
سینٹ آیزک کے منیع الشان اور سونے کے چمکتے ہوے گنبدون کے برج
جگمگاتے ہین -

سینٹ پیٹرسبرگ مین جس طرح دریاے نیوا عظمت بار ہے اُسی طرح
کل اشیا سے سطوت عیان ہوتی ہے - سڑکین - سیرگاہ کے میدان - ایوانات -
سرکاری عمارات - گرجا گھرون سے اور کچھ نہین تو عظمت و شان تو ضرور ٹپکتی ہے
گو عیب سے خالی نہ سہی - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا آئندہ کی بیشمار نسلون کے لیے
تعمیر کی گئی ہین نہ کہ موجودہ باشندون کی ضرورتون اور کاروبار کے لیے - اِس امر مین
شہر مذکور اِس سلطنت کا اچھا نمونہ دکھاتا ہے جسکا وہ دارالسلطنت ہے - رعایا کے
مکان تک بڑے بڑے پتھرون سے بنائے جاتے ہین اور اکثرون مین بیس بیس

کمرون سے زیادہ ہوتے ہین۔

بڑے بڑے مکان بنانے کی عادت سے طرز تقرر و نظم پولیس زیادہ تر موثر اور ایک عجیب قسم کا ہوگیا ہے۔ ہر مکان مین ایک دربان ہوتا ہے۔ یہ مالک مکان کا نوکر ہوتا ہے۔ پولیس کے ایجنٹ کو جھاڑو دینی پڑتی ہے اور گرمی کے دنون مین مکان کے سامنے کی سڑک پر چھڑکاؤ کرتا ہے اور یہ دیکھتا ہے کہ مکان مین سب کے سب باشندے قوانین و آئین مجاریہ کے مطابق چلتے ہین یا نہین۔ شب کو اسکو باہر سڑک پر رہنا ہوتا ہے اور چوکیدار کا کام کرنا پڑتا ہے۔ جب مقیاس الحرارت کا پارہ صفر کے نیچے ہوتا ہے تب بھی وہ جاڑے کی بڑی بڑی راتون مین مزے سے زمین پر سویا کرتا ہے۔ تعجب ہے کہ اکڑ کے مر نہین جاتا۔ اِس سے صاف ثابت ہے کہ روسیون کو سردی برداشت کرنے کی بڑی ہی عادت ہے۔ مشہور ہے کہ پیشتر یہ چوکیدار پولیس کو اکثر یہ قیمتی مدد دیتے تھے کہ زیادہ رات جاکر جو مسافر ملین انکو لوٹ لین اور رہزنی کرین۔ مگر یہ سب باتین اب امور ماضیہ مین داخل ہوگئی ہین۔ اور اب سینٹ پیٹرسبرگ ممالک یوروپ کی اور دار السلطنتون سے بخوبی ہمسری کرسکتا ہے۔

سینٹ پیٹرسبرگ مین بھی ایسے ایسے دلچسپ مقام ہین جنکو ہر ایک سیاح دیکھیگا اور عش عش کریگا۔ مثلاً سینٹ آئیزک کا گرجا۔ یہ ایک عالیشان عمارت ہے اسکے گنبد سنہرے ہین اور بہت بڑے بڑے ستون سنگ سرخ کے بنے ہوے ہین۔ باہر سے اسکا سواد نہایت ہی دلربا معلوم ہوتا ہے خصوصاً جب پالے کی تہ برابر چمکتی ہوتی ہے۔ مگر اندر سے اِسقدر رنگ آمیزی کی ہے اور لکھوکھا روپیے کے خرچ سے آراستہ کیا گیا ہے کہ لدھڑ کردیا ہے۔ اِس سے بالکل گنوارپن برستا ہے۔ قازان کا گرجا گھر بھی عمدہ عمارت ہے۔ مگر علم تعمیرات کی کامیابی اس سے کم ظاہر ہوتی ہے۔ روسی اکثر اسکی تعریف کرتے ہین کہ یہ دیسی کاریگرون کی ایک صناعی ہے مگر اِس سے بھونڈی تقلید کے جوش کی ایک اعلیٰ درجے کی مثال ظاہر ہوتی ہے جو روسی کارخانون مین اکثر پائی جاتی ہے۔ ستونون کی عظیم الشان اور نصف دائرے کی شکل کی قطار جو اُس

قطار کے نمونے کے مطابق بنائی گئی ہے جو روم مین سینٹ پیٹر نے بنائی تھی باقیماندہ عمارتون سے اسقدر مختلف قسم کی ہے کہ گرجا بالکل چھپ گیا ہے۔ موسم زمستان کے لیے ایک ایوان بنا ہوا ہے۔ گو بعض آدمی اس محل معلی پر عش عش کرتے ہین مگر عظمت و شان اسمین مفقود ہے۔ چھوٹے چھوٹے محلون مین بعض آب و ہوا کی خاصیت سے زیادہ موافق ہین مگر انمین کوئی بات ایسی نہین ہے جس سے روسی طرز تعمیرات کی کوئی علامت ظاہر ہوتی ہو۔ گو روسی طرز عمارت بھی کسی قدر ہے مگر وہ طرز صرف چوبی مکانون کے لیے موزون ہے سنگی عمارتون مین روسیون نے اور شمالی قومون کی طرح جنوبی یورپ کے ملکون کا بہت کچھ تتبع کیا ہے مگر آب و ہوا کے اختلاف پر لحاظ نہین کیا۔ اہل سینٹ پیٹرسبرگ اپنے شہر کی عام عمارتون کی عظمت پر نازان ہون تو بجا ہے مگر خاص خاص عمارات کی خوشنمائی اور خوبصورتی پر اُنکو ناز نہین ہو سکتا۔

یادگار کے بت اور پتھر کی تصویرین بھی کثرت سے ہین اور اُنسے ہر درجہ کی قابلیت تعمیرات کا اظہار ہوتا ہے۔ پیٹر اعظم کے پورے قد کی تصویر بھی بنی ہے جسمین وہ گھوڑے پر سوار ہین۔ واقعی اسمین کمال صناعی ظاہر کیا ہے۔ فصل گرما کی تفریح کے لیے جو باغ ہین اُنمین بت اور نصف قد کی سنگی تصویرین بنی ہین۔ انمین اوس کمال صناعی تو نہین مگر ہان بہت بڑی بڑی بنی ہوئی ہین۔ تصویرین بھی کثرت سے ہین۔ مثلاً ایک اعلیٰ درجے کا ذخیرہ تصاویر ہے جو ہالینڈ کی بنی ہوئی ہین۔ اسکے سوا اور بہت سی تصاویر بھی ہین جنمین اٹالیہ اور ہسپانیہ کے صناعان قدیم کی تقلید کی گئی ہے۔ سیاح اس سے زیادہ دلچسپ طور پر اپنا وقت یون صرف کرسکتا ہے کہ بازارون اور سڑکون کی بخوبی سیر کرے۔ خصوصاً موسم سرما مین جب سینٹ پیٹرسبرگ کے لوگ بالکل قومی ہی لباس پہنکر چلتے پھرتے ہین۔ لیکن جو لوگ تاریخی امور کے اثر پر غور کرتے رہتے ہین اُنکو ایک بات مین ضرور زیادہ دلچسپی حاصل ہوگی یعنی وہ چھوٹا سا چوبی مکان جسمین پیٹر اعظم اُس زمانے مین رہتے تھے جب اُنکا پایۂ تخت بن رہا تھا۔ طرز تعمیر اور بنوٹ مین وہ بالکل دریا کے ملاحون کے مکانون سے مشابہ ہے نہ کہ قیام گاہ تاجدار روس۔ مگر جو

ص ۳

مشہور و معروف آدمی اُسمین رہتا تھا یعنی پیٹر اعظم اسکے چال چلن سے اُس مکان کو ازبس مطابقت ہے۔ پیٹر اکثر ملاحون کا کام کرتا تھا۔ اور اُسکو ذرا بھی یہ خیال نہین ہوتا تھا کہ اُسکی شان و سطوت خسروی کو اس سے بٹّہ لگیگا۔ جب اُسنے قصد کیا کہ فِنش کے مقامات دَلدل پر نئی دار السلطنت بنائے جہان صرف جنگلی مرغ رہتے تھے تو اُسنے یہ نہین کیا کہ آرام کرسی پر پڑا ہوا حکومت جتانے پر قناعت کرے۔ قدیم یونانی دیوتاؤن کی طرح وہ اپنے کوہ اُلمپس سے نیچے اُترا اور عام رعایا کی طرح کام کیا اور اپنی آنکھون سے اُسنے اپنا کام دیکھا۔ اور اپنے ہاتھون سے کام کرنے مین شریک ہوا۔ اگر وہ مَنارہاے مصر کی تعمیر کرانے والے شاہ فیرَاؤن کی طرح جابر اور ظالم تھا تو بھی وہ اپنے افعال کے جواز کی انصافاً یہ دلیل پیش کرسکتا تھا کہ اپنی رعایا سے وہ خود کم محنت نہین کرتا تھا بلکہ جن خطرون اور بے چینی اور بے آرامی سے اُسکے ساتھ کے ہزارون محنت کرنے والے عاجز ہوگئے اُنمین اُسنے بلاخوف شرکت کی۔

پیٹر کی سوانح عمری کے پڑھنے سے جو کسی قدر خود اُسکے دماغ کا نتیجہ تھا ہم آسانی سمجھ سکتے ہین کہ اُسکی رعایا مین جو لوگ پکّے کنسرویٹیو تھے اُنھون نے اُسکو اُن خسروان رُوس کے حقیقی جانشینون مین نہ تصور کیا جو مذہب کے بڑے پکّے تھے۔ زاران سابق بڑے سنجیدہ مزاج اور ذی سطوت لوگ تھے۔ اور اُنکے دلون پر یہ نقش تھا کہ مذہبی طور پر بھی اُنکو کسی قدر درجۂ اعلیٰ حاصل ہے۔ وہ ہمیشہ ماسکو اور اُسکے بالکل قریب رہتے تھے لہذا وہ بڑی دیر تک مذہبی وعظ سُنا کرتے تھے اور اپنے بوائرز سے مشورہ کرتے تھے اور شکار کو جایا کرتے تھے اور خانقاہون کو معائنہ کرتے تھے اور تارک الدنیا فقیرون اور متبرک پادریان با اعزاز سے حقانی امور کی گفتگو کرتے تھے۔ جب کبھی سفر کو جاتے تھے تو کسی متبرک زیارت گاہ مین بھی جاتے تھے۔ ماسکو مین رہتے یا اور کسی مقام پر وہ ہمیشہ عام آدمیون کے میل جول سے اس طرح علیحدہ رکھے جاتے تھے کہ اُنکے ملنے مین دربار کے داب و آداب کی پخ بہت بڑھادی گئی تھی۔ الغرض ایشیائی طمطراق کرنے والے بادشاہون اور عیسائی راہب دونون کا یہ لوگ مجموعہ تھے۔

پیٹر ان سب سے بالکل ہی مختلف مزاج کا آدمی تھا۔ اور ماسکو مین اسکا وہی درجہ تھا جو چین کے بازارون مین سانڈ کا درجہ ہے۔ کیونکہ ماسکو مین وہ گویا پوجا جاتا تھا۔ داب وآداب اور خلق واخلاق کے جسقدر خیالات وہان مدت سے چلے آئے تھے اُنکے خلاف بڑی سختی اور بے رحمی سے کارروائی کرتا تھا۔ وہ عوام کی راے اور رعایا کے تعصبات کی ذرا بھی پروا نہین کرتا تھا۔ لہذا پرانی تکلف کی باتون کی اُسنے بیخ کنی کی اور ہر قسم کے تکلفات مذہبی سے بھی احتراز کیا۔ رسوم قدیم پر وہ خندہ زن تھا۔ اپنے ہموطنون کی حقانی بحث مین اُسکو لطف نہ تھا بلکہ اسپر وہ ممالک غیر کی کتب مذہبی کو ترجیح دیتا تھا۔ جو لوگ منکر اور ملحد سمجھے جاتے تھے اُنسے وہ یک جان و دو قالب تھا۔ اُسنے ممالک اجنبیہ مین سفر کیا۔ منکرون کا لباس پہننے لگا۔ اور داڑھی مُنڈوا کر گویا اپنی روح کو گرفتار معصیت کیا۔ اپنے دربار کے ارکین کو مجبور کیا کہ اُس ہی کے سے کپڑے پہنین اور اُسی کی سی داڑھی موچھ رکھین۔ اپنی سلطنت مین چو طرفہ دوڑتا پھرا گویا بے چینی کا بھوت اُسکے پانون پر سوار تھا۔ بڑھئی کے کام اور اور اسی قسم کے چھوٹے آدمیون کے پیشے سے اُسنے اپنے ہاتھ ناپاک کیے۔ الغرض خسرو ملک اور بادشاہ وقت اور خلیفہ دینی سے جو باتین سرزد ہونی چاہیین وہ سب باتین اُسنے کین۔ اہل ماسکو اُسکے چال چلن سے نفرت کرتے تھے اور اُنمین بعض بعض اُسکو راز سمجھتے ہی نہ تھے۔ بلکہ تصور کرتے تھے کہ یہ کوئی شخص بھیس بدلکر عیسیٰ کا دشمن پیدا ہوا ہے۔ پس یہ کوئی مقام استعجاب نہین ہے کہ سینٹ پیٹرسبرگ کی ہوا اُسکو راس نہ آئی اور اُس نے اپنی نو تعمیر دار السلطنت کے قیام کو ترجیح دی۔

سینٹ پیٹرسبرگ کے تعمیر کرنے مین اُسکی خاص غرض یہ تھی کہ ایک ایسا دریچہ بنائے جسکے ذریعے سے روسی لوگ شائستہ ممالک یورپ کو دیکھ سکین۔ اور شہر مذکور سے یہ غرض بخوبی پوری ہوگئی۔ اُسکی تاریخ تعمیر سے تاریخ روس کا یورپین زمانہ شروع ہوتا ہے۔ قبل عہد پیٹر روس کو یورپ کی نسبت ایشیا سے زیادہ تعلق تھا۔ اور انگریز اور فرانسیسی اُسکو بیشک ویسا ہی سمجھتے تھے جیسا اب ہم لوگ

لھ ۳۱

بخارا یا کاشغر کو سمجھتے ہین - اُسوقت سے رُوس یُورُپ کے پولٹیکل طرز انتظامی کا ایک حصہ ضروری ہو گیا ہے - اور جو کچھ دماغی قوت اُسنے ظاہر کی وہ مغربی یُورُپ کے آئینے سے منعکس ہوئی ہے - خاص خاص قومی چال چلن اور مختلف مقامون کی حالت سے البتہ تغیر اور رنگ آمیزی ہوئی ہے -

جب ہم کسی قوم کی قابلیت اور دل و دماغ کی حالت تاریخی کا ذکر کرتے ہین تو اصل مین عموماً یہ مطلب ہوتا ہے کہ طبقات اعلی کی قابلیت دل و دماغ کا ذکر ہے - شاید اور ملکون کی نسبت رُوس کے معاملے مین اس فرق پر ہمیشہ زیادہ تر لحاظ ہونا چاہیے پیٹر اس امر مین کامیاب ہوا کہ امرا پر یُورُپ کی شایستگی کا اثر زبردستی ڈالا جاے مگر رعایا پر اُسکا اثر نہین ہوا پس گویا روسیون کی قوم کے باہم دو ٹکڑے ہو گئے - اور ہر نسل مین وہ ٹکڑے باہم زیادہ تر علیحدہ ہوتے گئے - جمہور انام نے استبداد کے ساتھ پُرانی رسمون اور اعتقاد کی پابندی کی کیونکہ قدیم زمانے کو وہ تبرک سمجھتے ہین اور اُمرا نے عوام کے خیالات کے مقدس ہونے کو زمانہ گذشتہ کی جہالت کا بقیہ حصہ قرار دیا اور تصور کیا کہ شائستہ قوم کو اس جہالت قدیمہ پر شرم کرنی چاہیے -

پیٹر نے جو تدبیرین روسیون کے دل و دماغ کی ترقی کے لیے کی تھین اُنکا عملدرآمد بھی ہوا - وہ خود رفاہ انام پر تُلا ہوا تھا - اور اُسکو بخوبی معلوم تھا کہ اُسکی رعایا کو حقانی اور فلاسفی علمیت کی ضرورت نہین تھی بلکہ روزمرہ زندگی بسر کرنے کے لیے سیدھے سادے امور کی واقفیت درکار تھی جس سے کام نکلتا - اُسکو نہ ملاؤن کی ضرورت تھی نہ فلسفیون کی بلکہ فوج بحری و بری کے افسرون - ناظمان ملک - کاریگرون - معدنیات کے کام جاننے والون - صناعون اور تاجرون کی ضرورت تھی - اس غرض سے اُسنے ایسے امور کی تعلیم شروع کی جس سے دنیا کا کام نکلے - بچون اور کم سنون کے لیے ابتدائی تعلیم کے مدارس قائم کیے گئے - اور زیادہ سن والون کے لیے قلعہ بندی کی عمدہ عمدہ کتب ممالک غیر اور علم تعمیرات - علم جہازرانی - انجنیری اور معدنیات کے رسالون وغیرہ وغیرہ علوم کا روسی زبان مین ترجمہ کرایا - علما سائنس اور اُستاد کاریگر ملک مین

بلائے گئے اور نوجوان روسیون کو ہنر مفید اور السنہ ممالک غیر سیکھنے کے لیے باہر روانہ کیا - الغرض جن جن امور سے معلوم ہوتا تھا کہ غالبًا روسیون کو وہی اصلی فوائد حاصل ہونگے جو شائستہ تر قومون کو حاصل ہوے ہین وہ سب کیے گئے -

روس کی ترقی دماغی مین ایک ضروری امر قابل بیان ہے - مغربی یورپ مین جوش اخذ علوم جدیدہ قدرتی طور پر بے شمار وجوہ تاریخی سے پیدا ہوا تھا جو لازم و ملزوم ہین - اور سوسائٹی سے اس شوق کے پیدا کرانے مین پہلے بڑی بڑی تکلیفین برداشت کرنی پڑین اسکے برعکس روس مین یہ جوش اس طرح دفعۃً نظر آیا جیسے کوئی سن تمیز کا آدمی ملک غیر سے کسی ملک مین داخل ہو جاے - پس روس نے زمانہ متوسط و حال دونون کے خیالات کو ایک کر دیا - اور لطف یہ کہ پرانے اور نئے خیالات کے لوگون مین ذرا بھی مخالفت ہونے پائی حالانکہ مغربی یورپ مین سخت مخالفت ہوتی تھی - کلیساے مسیحی کے امور مین گورنمنٹ نے بالکل دخل نہین دیا - لہذا مذہبی طبقہ روس کے اعتقادات اور خیالات مین کوئی تبدل نہین واقع ہوا - مگر امرا نے پرانے زمانے کے اعتقاد اور خیالات کو ترک کر دیا - اور اس ڈھرے پر بلا قید آزادانہ چلے جسکو انکے آبا و اجداد جہنم کی سیدھی راہ تصور کرتے تھے -

پیٹر کی عملداری کے ابتدائی حصے مین روس پر کسی خاص ملک کا اثر نہین ڈالا گیا تھا - رفارمر موصوف کی ہمدردی خاص روسیون ہی پر محدود نہ تھی وہ ہمیشہ مستعد رہتا تھا کہ جو امر اسکے مطلب کا ہوا اسکو جرمن اور ڈچ اور ڈینس اور فرنچ سے چاہے کوئی قوم اجنبیہ ہو حاصل کرے - مگر چونکہ جرمنی کی سرحد قریب تھی اور صوبجات بحر بالٹک جنمین جرمنی شایستگی کا جھنڈا بلند تھا ملحق کر لیے گئے تھے - اور خاندان خسروی اور مختلف جرمن خاندانون مین باہم شادی بیاہ ہوتا تھا - لہذا اہل جرمن کا اثر کہین زیادہ پڑا - جب پیٹر کی بھانجی شہزادی این نے جو کورلینڈ کی شہزادی تھی اپنے کل ملک کا انتظام اپنے ایک لائق کارندے کے سپرد کر دیا تو جرمن باتون اور لوگون کی خو بو کا اثر سب مین پھیل گیا اور دربار خسروی اور سرکاری عدالتین اور مدرسے بالکل جرمن طور کے ہو گئے -

اُس کارندے کی سخت اور ظالمانہ اور جبریہ حکومت مین امن کے بالکل برعکس غدر ہوگیا جس سے شہزادی الزبتھ پیٹر کی بن بیاہی بیٹی تخت نشین ہوگئی جرمن عہد تمدن مین یہ کسی گنتی مین نہ تھی بلکہ سب سے الگ تھلگ رہتی تھی۔ لوگون کو اس شاہزادی سے امید تھی کہ غیر ملکون کے آدمی رُوس سے خارج ہوجائینگے۔ اس امید کے پورا کرنے مین اُسنے حتی الوسع کوشش کی۔ اُسنے جرمنون کو کل عہدہ ہاے اعلیٰ سے برطرف کردیا۔ اور غلغلہ ڈال دیا کہ مجھے ہمدردی اور حب الوطنی کا تہ دل سے خیال ہے۔ اور حکم دیا کہ آیندہ سے دارالعلم کے ممبر وہی لوگ منتخب ہون جو رُوس مین پیدا ہوے ہین۔ اور حکم نافذ کیا کہ نوجوانان رُوس ہوشیاری کے ساتھ ہر قسم کے سرکاری عہدون کے لیے تیار کیے جائین۔

اس کوشش سے کہ جرمنی کا اثر جاتا رہے آزادی اور دماغی امور کی ترقی کو مدد نہین ملی۔ پیٹر کے زمانۂ رفاہ مین روسیون نے اپنے باقیماندہ قدیمی خیالات کو بالکل دور کردیا تھا اور اصلی قومی تعلیم کا اب اُنمین ذرا بھی جزو باقی نہ تھا۔ اُسکی حالت ایسی تھی جیسے کوئی غلام بھاگ کر آزادی حاصل کرے اور بھوکون مرنے کے ڈر سے کسی اور آقا کی تلاش کرے۔ طبقات اعلیٰ نے جنکو ممالک غیر کی شایستگی کا لطف حاصل ہوگیا تھا جیسے ہی جرمنی کی شایستگی سے کنارہ کیا ویسے ہی اُنکو خیال ہوا کہ کسی اور ملک کی شایستگی کا تتبع کرین۔ وہ مدت تک اس منصوبے مین نہین رہے کہ کس ملک کی شایستگی کا تتبع کرین۔ کیونکہ جس کسی کو اُسوقت مین رفاہ کا خیال ہوتا تھا وہ فوراً پیرس یا ورسیلس کی جانب متوجہ ہوجاتا تھا شاہان فرانس کے دربارون مین کل امور شایستگی و تہذیب موجود تھے جو سب سے گوے سبقت لے گئے تھے جنکی حمایت مین ریسن کے ہنر اور علم ادب کا ستارہ بلندی پر تھا گو جرمنی نے شاہ لوئی چودھوین کے خیالات کی بلند پروازی کو روکا تھا تاہم اُس نے بھی فرانس کے دربار کی تقلید کی۔ جرمنی کے ادنی ادنی اُمرا بھی کوشش کرتے تھے کہ فرانس کے خسرو گردون وقار کی شان و دبدبہ وسطوت کا مُنہ چڑائین اور اراکین سلطنت نے جرمن کے ہر فعل کو وحشیانہ سمجھ کر فرانسیسی فیشن اختیار کیا اور اپنی مادری زبان سے زیادہ شُستہ و رفتہ سمجھ کر فرانس کی ٹوٹی پھوٹی بولی آدھا تیتر آدھا بٹیر بولنے لگے۔

پہلے پہل فرانسیسی امور کا اثر خاصکر بیرونی باتون مین یعنی لباس - طرز معاشرت اور زبان وغیرہ پر ظاہر رہا - مگر رفتہ رفتہ ملکہ کیتھرائین ثانیہ کی تخت نشینی کے بعد اُسکی اور زیادہ بنیاد مضبوط ہوگئی جس کسی امیر کو شایستگی کا دعوی ہوتا تھا وہ فرانسیسی زبان صاف صاف بولنا سیکھتا تھا اور فرانسیسی علم ادب سے کسی قدر واقف ہوتا تھا - شاہی تھیٹرون مین فرانس کے مسخرہ پن اور کلام مضحک و مُبکی کے تماشے ملکہ کے سامنے ہوا کرتے تھے - اور سامعین کو اُنسے جوش ضرور پیدا ہوتا تھا - واللہ اعلم وہ جوش اصلی تھا یا بناوٹ کا - جو لوگ اپنی مادری زبان مین پڑھنا پسند کرتے تھے اُنکے لیے بہت کتابون کا ترجمہ کیا گیا تھا جنکی فہرست سے بہت سے صفحے بھر جائین - اُنمین صرف والٹیر اور ریسین اور مارمنٹل وغیرہ فرانسیسی مصنف ہی نہ تھے بلکہ تمام یورپ کے مصنف ہومر - سسرو - ملٹن - ورجل وغیرہ بھی تھے -

اُس کارندے کی نسبت بیان ہے کہ جب کوئی تماشا اُسکے روبرو ہوتا تھا تو وہ کبھی اُسکا حال نہین لکھتا تھا - اِس امر سے ایک ضروری اصول فلاسفہ قائم ہوتا ہے - جبتک انسان کے دماغ پر جبر کیا جائیگا کہ قوت آخذہ پر روک رکھے تب تک ممکن نہین کہ اُسمین بقول اصطلاح یونانی شاعرانہ مذاق پیدا ہو - یعنی تب تک وہ دماغ خلاق مضامین جدیدہ نہین ہوسکتا جیسا ایک آدمی کا حال ہے ویسا ہی ایک قوم کا حال ہے - جب ایک قوم دوسری قوم سے ایک ذخیرۂ واقفیت و تعلیم حاصل کرتی ہے تو کچھ زمانے تک اُسکو شرم آتی ہے کہ مین نے اُس سے اخذ کیا ہے اور مین اُسکی گویا دست نگر ہون جبتک وہ نئے نئے خیالات سیکھنے مین مصروف ہے جنسے وہ واقف نہ تھی اور جبتک غیر ممالک کے طرز خیال کا تتبع کرتی ہے تب تک وہ ہرگز خلاق خیالات نہ ہوسکیگی - اُسکی اعلی سے اعلی سعی کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ صرف تقلید مین کامیاب ہوجائیگی - پس ہم جو سنتے ہین کہ ممالک غیر کے علم ادب حاصل کرنے مین روسیون نے تقلید کی اور تصانیف مین سرقہ کیا تو کچھ جاے استعجاب نہین ہے - اِس قسم کے کام مین اُنکے قدرتی میلان طبع اور تاریخی قابلیت نے اُنکو بڑا کامیاب کیا - غزلون کی تصنیف اور غم و الم کے بیانات اور ہجو اور مزاح اور

رزمیہ کلام منظوم وغیرہ شاعرانہ طرز کلام بڑی افراط سے جاری ہوا۔ اور اکثر صاحبان تصنیف روسی زبان پر حاوی ہوگئے جو بیشتر وحشیوں کی زبان سمجھی جاتی تھی۔ مگر اس تقلید مین طبعزاد کوئی بات نہ تھی۔ رفتہ رفتہ یہ ذخیرہ علم ادب کا معدوم ہوگیا۔ اس زمانے مین رُوس کے شائقین علم ادب کی بڑی تمنا یہ تھی کہ لوگ انکو کہین کہ یہ بڑے عالم اکمل ہین۔

علم ادب کے ساتھ روسی تربیت یافتہ طبقون نے رُوس کا علم فلسفہ بھی اختیار کیا تھا۔ مگر جو طوفان ترقی وشایستگی کا یُورپ مین آیا تھا اُس سے مقابلہ کرنے کے بالکل قابل نہ تھے۔ پہلے تو انھون نے مقبولہ اصول فلسفہ وعلم الٰہیات واصول علمی کی بیخ کنی کی۔ اور بعدازان موجودہ طرز تمدن اور طرز سوسائٹی کو جڑ سے ہلا دیا۔ روسی امرا مین نہ تو پُرانا تاریخی جوش نہ وہ منطقی اور دلائل عقلی کا جما ہوا اعتقاد جس سے جرمنی اور انگلستان مین فرانس کا اثر نہین پڑنے پایا۔ یہ ابھی حال ہی مین اس دنیا مین آئے تھے اور یہ ملک غیر کی شایستگی حاصل کرنے کے بدرجۂ اتم شائق تھے۔ پس انمین کنسرویٹیو جوش ذرا بھی نہ تھا۔ ایک تو بڑی عجلت اور سختی سے پیٹر کے امور رفاہ عام جاری کیے۔ دوسرے کلیساے یونانی کے انوکھے خیالات تھے۔ اور پادری کم علم وکم فہم۔ ان وجوہ سے علم الٰہیات اور نئے نئے خیالات مین مطابقت نہوئی۔ طبقات اعلیٰ کے دلون سے اُنکے آبا واجداد کے اعتقادات کا تقدس جاتا رہا تھا۔ اور جو اعتقاد جاتا رہا تھا اُسکی جگہ پر اور کوئی اعتقاد نہین جمنے پایا۔ جو لوگ جوش اور پرانی فیشن کے سمجھے جاتے تھے انمین اور پُرانے مذہبی خیالات مین ایسا تعلق تھا جو دور نہین ہوسکتا تھا۔ اور نئے خیالات فلسفہ کو اُن کل امور سے تعلق خاص تھا جو جدید اور شایستہ تھے۔ اسکے علاوہ جو شاہنشاہ اُسوقت ملک پر حکمران تھا اور جسکی تعریف مین طبقات اعلیٰ کے لوگ بدرجۂ غایت رطب اللسان تھے وہ فلسفہ جدید کی علانیہ طرفداری کرتا تھا اور اُسکے علامہ نامی سے مشورہ لیتا اور اُنسے دوستی کرتا تھا۔ اگر ہم اُن امور واقعی کو خیال کرین تو ہمکو حیرت نہوگی جب ہم یہ سنینگے کہ اُس زمانے کے امرا رُوس مین بہت سے ایسے آدمی تھے جو برائے نام والٹئیر کہلاتے تھے اُس سے بھی کسی قدر حیرت خیز یہ امر ہے کہ نئے فلاسفہ بعض اوقات پادریون کے مدرسون مین بھی

دخل پاتے تھے۔ اسپرنیسکی نے جو مشہور آدمی تھا بیان کیا ہے کہ "مدرسہ سینٹ پیٹرسبرگ کے ایک پروفیسر کا یہ قاعدہ تھا کہ جب نشے مین نہین ہوتا تھا تو مسائل ادق کی تعلیم کرتا تھا"

مغربی یورپ مین جو فلاسفہ وغیرہ کو ترقی ہوئی اُس سے روس کے علم ادب مین ایک بڑا انقلاب پیدا ہو گیا۔ کیونکہ فرانس کے مصنوعی علوم قدیم کے جو لوگ انتہا سے زیادہ دلدادہ تھے وہ اب اسکی طرف متوجہ ہوے۔ یہ قطرب روس مین اُن ملکون سے زیادہ تھا جہان وہ پیدا ہوا تھا۔ جو لوگ بخوبی بالغ اور ریشائیل تھے وہ روتے تھے کہ ہاے ہم اُس زمانے مین کیون نہ پیدا ہوے جب امن تھا اور ابتدائی حالت انسانی مین جب کل بنی نوع انسان گڈرییے اور بھائی بھائی تھے۔ صدہا نوجوان مرد اور کمسن عورتین آہ سرد بھرتی ہوئین اُن مقامون پر جاتی تھین جنکا پُر جوش مصنفات مین بیان کیا گیا تھا۔ اور یہ لوگ اُن دریاؤن اور چشمون پر گھوما کرتے تھے جہان مشہور تھا کہ عورتون نے مایوس ہو کر عشق کے سبب سے ڈوب کر جان دیدی تھی۔ لوگ اُس ہمدردی باہمی کی نسبت گفتگو کرتے اور لکھتے اور غور کرتے تھے جو پیشتر اُمین موجود تھی۔ یعنی وہ چاہتے تھے کہ انسانون مین باہم ایک روحانی تعلق پیدا ہو جاے۔ اور اسی قسم کے اور خیالات تھے۔ درد اور تکلیف و دقت انگیز سفرون سے اُنکے دلون کو ایک خاص حظ حاصل ہونے لگا۔ اور بڑی مشہور مشہور کتابون مین اُنکا ذکر ہونے لگا جنمین ایسے ایسے امور درج ہوتے تھے جو مہمل محض تھے۔ اِس زمانے مین تو رونے کے عوض لوگ اُنپر خندہ زن ہون۔ مثلاً ایک مسافر ایک پرانے درخت کے سامنے گھٹنون کے بل گر کر درخت سے اسپیچ کہنے لگا۔ ایک مسافر ہر روز اپنے مرے ہوے کُتّے کی قبر پر روتا تھا۔ اور اسی سبب سے اُسکی ہمیشہ سے آرزو تھی کہ کسی کسان کی چھوکری کے ساتھ شادی کرلے۔ تیسرا مسافر چاند پر عاشق ہو گیا۔ ستارون کے دور سے بوسے لیتا تھا اور چاہتا تھا کہ آسمان کو گلے سے لگا لے۔ کچھ عرصے تک عوام بجز اِس قسم کے مہملات و مزخرفات کے اور کچھ نہین پڑھتے تھے۔ اُس زمانے کے ایک بہت بڑے مستند مصنف نے بیان کیا ہے کہ "ہنر کا خاص اور اصلی کام یہ ہے کہ خیالی اور فرضی باتون مین جو مہمل ہون انسان کو دلچسپی حاصل ہو جاے"

جس طرح فرانس کا مصنوعی قدیم علم ادب بہت جلد مفقود ہوگیا اُسیطرح فرانس کے فلاسفہ کا عشق بھی دفعتہً جاتا رہا۔ جب پیرس مین مشہور انقلاب عظیم ہوا تھا تو سینٹ پیٹرسبرگ کا علم ادب جسمین فلسفہ بھی شامل تھا مفقود ہوگیا۔ جو لوگ پولٹکل آزادی اور حقوق انسانی کے بارے مین گفتگو کرتے تھے اور کبھی ایک لمحے کے لیے بھی اُنکو یہ خیال نہین ہوتا تھا کہ زار کی طاقت خودمختاری کو محدود اور غلامان خانہ زاد کو آزاد کرین اُنکو خواہ مخواہ استعجاب اور خوف ہوا جب اُنھون نے سُنا کہ آزادی کے اصول کے روزمرہ کی زندگی پر اثر پڑیگا۔ وہان کے غدر کی خوفناک باتین دیکھکر وہ ڈر گئے لہذا اُنھون نے کوشش کی کہ جن اصول سے ایسے ایسے خراب نتائج پیدا ہوے اُنکو دور کردین۔ وہ انتہاے درجے خیالات مین ڈوبے ہوے تھے جو اُس زمانے کی فرضی باتون اور خیالون کے جوش سے مطابقت رکھتے تھے۔ اِس امر مین خود ملکہ روس نے اقدام کیا تھا۔ اُسکے عہد سلطنت کے زمانہ آخری مین اُن لوگون کے خیالات بالکل بدل گئے اور برعکس خیالات سابقہ ہوگئے جو پہلے شاہنشاہی اصول کے پیرو تھے۔

پنولین کی جنگ کے زمانے مین جبکہ محبت قومی کا بڑا جوش تھا لوگ اسکے سخت مخالف تھے کہ ممالک غیر کی قابلیت دماغی کی تقلید کیجاے اور اُسکا اثر پڑے۔ اور باوقات مختلف یون ہی سی کوشش کیجاتی تھی کہ اس تقلید کی غلامی سے آزادی پائین۔ جب لشکر جرار نے ۱۸۱۲ء مین اُس ملک پر حملہ کیا اور ماسکو جلادیا گیا تو اس جوش ہمدردی قومی کی آگ اور بھی بھڑکی۔ کچھ عرصے تک اگر کوئی شخص ذرا بھی فرانسیسی قابلیت علمی کی تعریف زبان پر لاتا تو وہ خرابی مین پڑتا اور ملک کا دشمن اور قومی عقائد کا منکر سمجھا جاتا مگر جوش ہمدردی کا یہ دیوانہ پن جلد جاتا رہا اور جو لوگ قومی ہمدردی سے بدرجہ غایت جوش ظاہر کرتے تھے اُنکی ہجو ہونے لگی جب پولٹکل خطرہ جاتا رہا اور لوگون نے اپنے معمولی پیشے ازسرنو شروع کردیے تو جن لوگون کو ممالک غیر کے علم ادب کا شوق تھا اُنھون نے پھر اپنی مطبوعہ و مرغوبہ کتابین پڑھنی شروع کین۔ جو لوگ حد سے زیادہ جوش ہمدردی ظاہر کرتے تھے وہ اُنکی نسبت کہتے تھے کہ ”وہ لوگ پھر دلدل مین لوٹنے لگے“

اسکا سبب یہ تھا کہ اُنکے ملک کے علم ادب مین وہ بات نہ تھی جو وہ چاہتے تھے۔ جو لوگ اُنپر طعنہ زن ہوتے تھے اُنسے وہ کہتے تھے کہ "جب آپ کی عمدہ عمدہ مصنفات تیار ہوجائین توآپ اُنپر عش عش کیجیے۔ مگر بالفعل تو جو کچھ ہمکو مل سکتا ہے اُس سے ہمکو لطف اُٹھانے دیجیے" اسی طور پر حب وطنی کا جوش مخالفت بتدریج جاتا رہا۔ اور ایک نیا زمانہ شروع ہوا جسمین آزادی کے ساتھ لوگ غیر ملکون کے علم و فضل اخذ کرنے لگے۔

جو اصول علمی ملک مین جاری کیے گئے وہ اُن اصول سے بہت مختلف تھے جو ملکہ کیتھرائن کے عہد مین جاری ہوے تھے۔ فرانس کے غدر عظیم اور نپولین کی حکومت اور بوربن کے ازسرنو قائم ہونے اور اُس زمانہ یادگار کے اور واجرا عظیم نے مغربی یورپ کی حالت علمی و مدنی مین بہت بڑا انقلاب پیدا کر دیا تھا۔ نپولین کے محاربون کے وقت مین روس کو جرمنی سے ایک تعلق خاص ہوگیا تھا اور جرمنی کے تربیت یافتہ فرقون مین جو عجیب و غریب جوش علمی پیدا ہوا تھا اُسکا عکس اب سینٹ پیٹرز برگ کی سوسائٹی پر منعکس ہوتا تھا۔ گو تحریر کے ذریعے سے اُس جوش کا اظہار نہین ہوا تھا کیونکہ چھاپے کی آزادی اُن دنون مین حاصل نہین ہوئی تھی مگر اِس سبب سے وہ جوش کم نہین ہوگیا تھا۔ رسالون مین نوجوانون کی ترقی اور صنعت و حرفت و عشق وغیرہ امور کی نسبت سیدھی سیدھی بحث ہوتی تھی۔ مگر نئی پود کے لوگ اپنی صحبت مین اُن کل امور پر سرگرمی سے بحث کرتے تھے جنکو مٹرنخ اور اُسکے ساتھی جڑ سے اکھاڑنا چاہتے تھے۔

مگر یہ بحث کوئی ایسی پُر اثر بحث نہ تھی۔ صرف ایسے وضعدار لوگون مین یہ بحث ہوتی تھی جو اپنے فرصت کا وقت کسی قدر نئی کتابون کے مطالعے مین صرف کرکے اسقدر اُنسے اخذ کر لیتے تھے کہ خواہ مخواہ حجت کرنے لگین۔ یہ نووضع نوجوان نئی کتابون سے نئے نئے خیالات اور مسائل اقتباس کر لیتے تھے۔ اور ناچ کے کمرے یا صحبت مین اُنکا ذکر چھیڑتے تھے۔ اُنکی گفتگو سننے کے لیے سامعین ہر وقت ہمہ تن گوش ہوجاتے تھے۔ جسقدر زیادہ تعجب انگیز خیال یا مسئلہ پیش ہوتا تھا اُسیقدر

صفحہ ۳۹۰

زیادہ لوگون کو مرعوب ہوتا تھا۔ اِس سے کچھ بحث نہ تھی کہ یہ خیال فرقہ رَشنلسٹ یا مِسٹِک یا فری مِیسَن یا متھاڈِسٹ مین سے کس فرقے نے ظاہر کیا ہے۔ چاہے جس فرقے نے ظاہر کیا ہو لیکن لوگون کو مرعوب ضرور ہوتا بشرطیکہ اُسمین جدت ہو اور خوش اسلوبی کے ساتھ ظاہر کیا جاسے۔ چاہے فرقہ جسُوٹ کی رنگین بیانی ہو۔ چاہے پُشکن کی بغاوت خیز غزلین خواہ فَرَاوان کی بے معنی ہرزہ گوئی۔ اُنکو ہر قسم کے بیان سے لطف حاصل ہوتا تھا۔ لوگون کے دلون پر بے معنی اصول علم الٰہیات اور گورنمنٹ اور رعایا مین باہم ایک روحانی تعلق پیدا کرنے کے خیالات کا طلسم زیادہ اثر ڈالے ہوے تھا۔ اور اِس امر سے اُنکے دلون کو اور بھی خاصکر تقویت ہوئی تھی کہ خسرو وقت کو اُنسے ہمدردی ہے اور اُنکی حفاظت کرتا ہے۔ جنگا سٹلنگ اور ٹیڈز کے بعید الفہم مسائل سے اُس زمانے کے مقدس لوگون نے کل مشکلات موجودہ امور پولٹکل اور سوشل اور فلاسفہ کو گویا بالکل حل کر دیا تھا۔ اور جو لوگ مسائل خیالی کو چندان نہین مانتے تھے وہ مسائل کفایت شعاری ومدنی کے معتقد تھے اور ملک کی تاریخ قدیم اور قومی چال چلن کی ذاتی خاصیتون پر نظر ڈالکر وہ اپنی تدابیر مطبوعہ ومرغوبہ کی نبیاد کو مستحکم کرتے تھے۔

جرمنی کے نوجوان شرکا، سلطنت جمہوری کی طرح جو ٹیُوٹن اور رچرسنگر اور اِسکالڈ اور نیبلنجن کے بہادرون کی نسبت بڑی سرگرمی سے گفتگو کرتے تھے اِن نوجوان روسیون نے بھی ابتدائی تاریخ رُوس مین اعلیٰ درجے کی بلند پروازی کے خیالات کا اظہار کیا تھا اور اُنکو خیال خام تھا کہ پُرانے طرز نظم کو خیالی اور فرضی شوکت قدیمی کے ساتھ ازسرِنو قائم کرینگے۔

قاعدہ ہے کہ ہر زمانے مین لوگ کسی نہ کسی امر کو پولٹکل اور سوشل امور کے لیے اکسیر اعظم قرار دیتے ہین۔ ایک زمانے مین لوگون کو مذہب کا اعتقاد ہوتا ہے۔ دوسرے مین ہمدردی انسانی کے عاشق ہوتے ہین۔ تیسرے مین تحریری اصول تمدن کا عقیدہ جا ہوتا ہے۔ چوتھے مین لوگ سمجھتے ہین کہ عوام مصیبت مین ہین۔ پانچوین مین عوام کی تعلیم کو مقدم سمجھتے ہین اور مخفی پولٹکل جماعت ہی ترقی ملکی کے لیے اکسیر اعظم متصور

ہوتی ہے۔ نپولین کی شکست کے بعد ہی اُن لوگون کو جو مسلح ہوکر پولٹکل آزادی حاصل کرنے کے لیے باغی ہوگئے تھے دریافت ہوگیا کہ اُس انقلاب سے صرف یہ نتیجہ پیدا ہوا تھا کہ ایک بادشاہ کی حکومت بدل کر دوسرے کے زیر نگین ہوئی۔ شہزادون نے یورپ کا طرز نوی اپنے آرام کے مطابق کیا۔ اور حب الوطنی کے خیالات اعلیٰ کا چندان خیال نکیا اور جیسے ہی اپنے اپنے استحکام کے تختون پر متمکن ہوے۔ اُس اپنے اقرار کو بالکل بھول گئے جو آزادی رعایا کی نسبت کیے تھے۔ کئی سال تک اسکو لوگ مغالطہ سخت سمجھے۔ نوجوانون نے جب دیکھا کہ پولٹکل امور مین ہمین کوئی حصہ نہین ملا اور پولیس کی سخت نگرانی نے ہمکو اظہار خیالات سے محروم کردیا تو اُنھون نے مخفی جماعتون کے ذریعے سے اپنا دلی مطلب حاصل کرنا چاہا جو کم وبیش فریمیسنون کی جماعت برادرانہ سے مشابہت رکھتی تھین۔ جرمنی مین برشن شیفٹن۔ فرانس مین یونین اور ریڈی کوائی۔ ہسپانیہ مین آرڈر آف دی ہیمر۔ اطالیہ مین کاربوناری اسمین نوجوان ردسیون نے مروجہ فیشن اختیار کرلیا۔ مخفی جماعتین قائم ہوئین۔ اور دسمبر ۱۸۲۵ء مین کوشش کی گئی کہ سینٹ پیٹرسبرگ مین فوج غدر کردے تاکہ شاہی خاندان کو تخت سے معزول کرکے سلطنت جمہوری قایم کیجاے۔ مگر اس کوشش مین ناکامی ہوئی۔ اُن لوگون کے بے سروپا خیالات خرف کو چھرون کی بوچھار نے بیکار کردیا جو اولوالعزمی کے ساتھ آیندہ رفارمر ہونے چلے تھے۔

دسمبر کے مہینے کی یہ آفت ناگہانی جو اب تک لوگون کو بخوبی تمام یاد ہے سینٹ پیٹرسبرگ کی سوسائٹی کے لیے ایسی تھی جیسے کسی بڑے ناچ گھر کے کمرے کی زمین ایسے وقت مین اندر دھنس جاے جب اسمین کثرت سے آدمی جمع ہون۔ ایک لمحہ قبل حدوث آفت مذکور سب بےفکر اور خوش وخرم تھے۔ مگر اس بلاے ناگہانی سے سب کے چہرون سے دہشت اور حیرت برستی تھی۔ جن کمرون مین ابھی کل ہی اخلاق اور پولٹکل امور اور حقانی باتون کی زندہ دلی سے بحث ہوتی تھی وہ آج ویران پڑے ہین اور سناٹا ہے۔ جو لوگ بحث مین سرغنہ ہوتے تھے وہ

اب قلعے کی کوٹھریون مین قیدہین - اور جو لوگ گرفتار نہین ہوے تھے وہ کانپتے تھے کہ مبادا ہم
یا ہمارے احباب اب گرفتار کرلیے جائین کیونکہ کچھ عرصے سے سب کے سب کم وبیش غدر مین
شریک تھے - بعض عملاً کام کرتے تھے اور بعض تدبیرین بتاتے تھے - جب یہ اعلان ہوا کہ سازش
کرنے والون مین سے پانچ پھانسی پائینگے اور باقیماندہ جلاوطن کیے جائینگے تب بھی خوف
مین کمی نہین ہوئی - سُوسائٹی کی بعینہ وہ کیفیت تھی جو بے چین بچے کی اُسوقت کیفیت ہوتی ہے
جب آتشبازی چھوڑتے ہوے عین خوشی اور بشاشی کے وقت اُسکی اُنگلی بہت جل جاتی ہے -

اَلکزَانڈرِ اول کے بعد جو متلون مزاج اور وہمی باتون کا شائق تھا اُسکا بھائی
نِکولَس تخت نشین ہوا - یہ مستعد اور سخت مزاج بادشاہ تھا - اسکا حکم تھا کہ اب ظاہری نمایش
اور بیکار کے فلسفہ اور پُولِٹکل حوصلہ مندی سے لوگ باز آئین - مگر اِس حکم کے نافذ کرنے کی
کوئی ضرورت نہ تھی - سُوسائٹی اِس عرصے مین پُولِٹکل خیالی باتون سے بالکل کنارہ کش
ہوگئی تھی - تعجب اور مایوسی کے ساتھ سُوسائٹی کو معلوم ہوگیا تھا کہ یہ نئے خیالات جنسے
انسان کو عارضی طور پر بہتری حاصل ہونے کی امید تھی اور یہ کہ وہ کل آدمیون کو خوش
اور نیک اور شایستہ اور شاعر مزاج کردینگے اصل اُنکا نتیجہ جلاوطن اور پھانسی تھا -
اُنکی یہ خواب و خیال کی دل خوش کُن باتین دور ہوگئین - اور نئی پود کے آدمیون نے
اپنی عادات کو ترک کرکے ایسے اشغال شروع کردیے جنسے پُولِٹکل خطرہ نہ تھا - مثلاً
گنجفہ بازی - عیاشی اور فرانس کی آسان آسان کتابون کا مطالعہ -

جب یہ طوفان فرو ہوگیا تو صحبتون مین نئی باتون کا چرچا پھر ہونے لگا مگر پیشتر سے
مختلف تھا - پُولِٹکل امور اور الٰہیات اور تعلیم عوام اور طرز تمدن کے عیوب اور سُوشَل
اور پُولِٹکل رفاہ کی نسبت اب گفتگو نہین ہوتی تھی - جس کسی شے مین ذرا بھی پُولِٹکل باتون کا
لگاؤ ہوتا تھا اُس سے لوگ صاف احتراز کرتے تھے - گو بحث مثل سابق اب بھی ہوتی تھی
مگر اب صرف علم ادب کی نسبت یا علوم کے مسائل وغیرہ امور کی نسبت ہوتی تھی جن سے
کوئی پُولِٹکل تعلق نہ تھا -

فلاسفہ اور پُولِٹکل سائنس سے جو بے تعلقی بلکہ غایت درجے کی نفرت لوگون کو

ص ۲۹۵

ہو گئی تھی اُسکو نکولس کے سخت طرز تمدن سے اور بھی مدد ملی - اور عہد گذشتہ مین جو علمی ترقی ہوئی تھی اُسکو اس سے بڑا نقصان پہونچا مگر خیالی علم ادب کو اس سے کوئی نقصان متصور نہ تھا - بلکہ اسکے برعکس شاعری کی طرف لوگون کی طبیعت زیادہ مائل ہوتی اور جن خود غرضی کی باتون سے علوم و صناعی کو نقصان پہونچا ہے وہ مفقود تھین پس یہ امر حیرت انگیز نہین ہے کہ نکولس کے عہد مین جسکو لوگ صحیح طور پر علمی اور سوشل امور کا مانع ترقی کہتے ہین وہ ایک معنی کر کے روسی علم ادب کی ترقی کے لیے اکسیر کی خاصیت رکھتا تھا -

عہد گذشتہ مین شاعر مزاج اور اور قسم کے طبائع کے لوگون مین مخالفت ہوا کرتی تھی سینٹ پیٹرسبرگ کے طبقہ امرا اعظام کے چند نوجوانون کی جماعت نے نئے مسائل سرگرمی سے اختیار کر لیے تھے اور پرانے علوم سے مخالف ہو گئے تھے جنکو وہ خشک اور نمایشی سمجھتے تھے اُنکو زمانہ قدیم کی بیکار اور فضول باتون سے نفرت تھی جو سابق مین رائج تھین - انھون نے ایک سوسائٹی خاص اس غرض سے قائم کر لی تھی کہ پرانے فیشن کے مشہور مصنفون کی ہجو کرین - اصول جدیدہ کے بہت سے حامی ہو گئے اور نئے طرز کے بہت سے پیرو ہوسے - مگر اس سے اُن لوگون کی مخالفت کو اور بھی ترقی ہوئی جو کنسرویٹیو تھے - پرانے خیالات کے سرغنہ جنکی راے تھی کہ بوائیلو کے مسائل کی کبھی تردید نہین ہو سکتی اُنکو جب یہ معلوم ہوا کہ نئے نئے خیالات شائع ہونے لگے جو مخالف خیالات سابقہ تھے تو اُنکو خوف ہوا اور ڈرے کہ اب علم ادب کے تنزل کی علامتین ظاہر ہونے لگین - اور نئے نئے خیال کے آدمیون کو وہ خطرناک آزاد اور عیاش آدمی کہنے لگے -

مغربی یورپ کی طرح روس مین بھی کچھ عرصے تک ایک سخت جنگ رہی - اوائل مین گورنمنٹ ان موجدان طرز نوی کے خلاف تھی کیونکہ انمین سے کسی نے ایسی غزل تصنیف کی تھی جس سے غدر کی بو آتی تھی - مگر جبکہ شاعرانہ خیالات ماضی اور وہ خیالات سنر لون دور ہو گئے تو چھاپے کی روک ٹوک کی افسرون کو کوئی وجہ

نہ تھی - لہٰذا احکام نے شاعری کی آزادی پر روک ٹوک کرنا چھوڑ دی اور اولوالعزمی اور جوش کی شاعری کو گورنمنٹ اور دربار خسروی کی حمایت حاصل ہوگئی - اور روسی طبقہ ہاے تربیت یافتہ مین پُرجوش شاعری کے تین نامی آدمیون کا نام گھر گھر مشہور ہوگیا یعنی ژُرکوفسکی - پُشکن - کِرائیلوف -

علما، علم ادب کے یہی تین آفتاب کہلاتے تھے - ان تین آفتابون کے ساتھ اُنکے اتباع بھی تھے جنھون نے پُرجوش شاعری کے اصول کی نسبت بڑے بڑے زور مارے - انمین اکثرون کو عبارت آرائی مین اچھا دخل تھا - ان براے نام شعرا نے اپنی تصانیف مین جنسے ذرا بھی فکر نہین ثابت ہوتی تھی آزادانہ خیالات حاصل کرنے کے لیے بڑے بڑے زور مارے اور اِس عہد کو بُرا بھلا کہا جسمین شاعری اور فضول باتون اور علوم بیکار کی بیڑیان اُنکے پاؤن مین ڈالی گئی تھین - اسکے ساتھ ہی ڈرامہ اور ناول لکھنے والون نے اپنے ناولون مین ایسے ایسے لوگون کا ذکر کیا جو فرشتہ صفت تھے اور اعلیٰ درجے کا چال چلن رکھتے تھے اور جنکو نیکی مجسم کہنا چاہیے - اور اُنکے برعکس شیطانی حرکات کے آدمیون کا بھی ذکر کیا جنکا وحشیانہ جوش تھا اور چمکتے ہوے خنجر اور سم قاتل اور ہر قسم کی بدذاتی اور بدی رگ و پے مین اُنکے پیوست تھی - ہجو کی عبارت اور تاریخی واقعات اور علم ادب کے اعتراضون اور دلچسپ قصص سے اُس زمانے کی تحریرین مملو تھین اور اُنسے پڑھنے لکھنے والون کی تشفی ہوتی تھی - ملکی امور اور ممالک غیر کے امور ملکی مین کسی کو لطف نہین آتا تھا - گورنمنٹ کے وہ افعال جنپر بڑی توجہ کیجاتی تھی یہ تھے کہ ملازمی مین ترقی کیجاے اور خطاب عطا ہون - ژرگوشکن نے یا شاید مارلنسکی دونون مشہور مصنفون مین سے ایک نے ایک ناول تصنیف کرکے چھپوایا - گو اب لوگ اُنکو بھول گئے ہین مگر اُس وقت کُل قوانین و آئین پر لوگ اُس قصے کو ترجیح دیتے ہین - سنہ ۱۸۳۰ء مین جو غدر فرانس مین ہوا تھا وہ پُشکن کی ایک کتاب منظوم سے بالکل ماضی ہوگیا تھا -

جرمنی مین جو جھوٹے قسم کے فلسفہ کا جوش علم ادب سے لازم ملزوم تھا اُسکا ایک شعبہ روس مین بھی پایا جاتا تھا - چند نوجوان پروفیسر اور طلبہ ماسکو مین پرانے مصنفون کے

سن ۱۸۳۷

عوض نئے مصنفون کی کتابون کا مطالعہ کرتے تھے۔ یہ لوگ جرمنی کے علم ادب کے بڑے
مداح تھے۔ چونکہ انھین پُرجوش خیالات کے اسکول مین اُنھون نے تعلیم پائی تھی لہذا اُن
نوجوان فلسفیون کو پہلے پہل شلنگ کے مخفی طرز علمی مین لطف خاص حاصل ہوتا تھا جسمین
شاعرانہ بھونڈے استعارے تھے۔ مگر رفتہ رفتہ اُنکو معلوم ہوا کہ اُن خیالات کے ثبوت کے لیے
منطقی دلیلین ہونی چاہیین۔ اُنکو ہیگل کی کتابون کے پڑھنے کا شوق ہوا۔ اور بہت
عرصے تک اُس مصنف قابل کے بعید الفہم نکات کے سمجھنے مین کوشش بلیغ کی۔ اور یہ بھی
کوشش کی کہ اُسکی منطقی مسائل کی بھول بھلیّون مین اُنکو راہ ملے۔

ہمکو معلوم ہوگیا کہ مغربی یورپ مین اس قسم کی بیکار شاعری کو جسمین خیالی اور وہمی
اور جوش دلانے والی لاطائل باتین تھین لوگون نے ترک کر کے ایسا علم ادب اختیار کیا
جو روزمرہ کی زندگی اور اُنکی معمولی خواہشون سے تعلق تامہ رکھتا تھا۔ تربیت یافتہ آدمی اُن
مصنفونکی مصنفات پڑھتے پڑھتے تھک گئے جو ہمیشہ عزلت گزینی اور ابدی خوشی اور مہمل خیالی
باتون کا ذکر کرتے تھے اور آسمان اور زمین سے مدد کے طالب ہوتے تھے کہ مایوسی مین
اعانت کرین اور اسی قبیل سے اور امور بے سر و پا۔ جب لوگون کے دماغ صحیح ہوے تو
شاعرانہ جوش سے اُنھون نے مخالفت کی کیونکہ یہ شاعر اصلی حالات پر نظر نہین ڈالتے تھے
بلکہ ایسے خیالات کا اظہار کرتے تھے جو اصلی امور و واقعات اور کام کاج کی مستعدی کے
دشمن تھے۔ مگر اس تبدل خیالات مین بھی جو مفید مطلب تھا فلاسفہ نے شعرا سے زیادہ
ترقی نہین کی۔ کیونکہ اِن دونون کے خیالات کا ماحصل ایک ہی تھا۔ ان لوگون نے
دنیا کے امور سے آنکھ بند کر لی اور اندھے کی طرح قادر مطلق کا خیال کرنے لگے۔ اُنھون نے
کوشش کی کہ انسان کے کل خیالات اور ہر قسم کے خیالات پر حاوی ہوجائین۔ جو
لوگ اصل مین انسانی خیالات سے ہمدردی رکھتے تھے اُنکو رفتہ رفتہ معلوم ہوا کہ فلاسفہ کی
اس سب کش مکش سے بہت ہی کم فائدہ اصلی متصور ہے۔ صاف ظاہر ہوگیا کہ ان نام کے
فلسفیون کو دنیا کے کل امور بد سے تشفی حاصل ہوتی ہے بشرطیکہ اُنکے خاص مسائل مقبولہ کی
تردید اُن امور سے نہو۔

ظلم

روس مین ان خیالات کی تردید پہلے پہل نقشون کی رنگین بیانی سے ہوئی
پہلے پہل گوگل نامے عالم نے اسکی اشاعت کی جسکو ایک معنی کرکے روس کا ڈکنس کہہ سکتے ہین
ان دونون مشہور اور بامذاق آدمیون کے مقابلے سے غالباً اُسی قدر باہمی اختلاف ثابت
ہوتا ہے جسقدر مشابہت ہے مگر ان دونون مین مشابہت بہت زیادہ ہے اختلاف کم ہے
ان دونون کا مذاق بڑھا ہوا ہے اور ایسے زندہ دل کم پیدا ہوتے ہونگے۔ قوت
تخیلہ بھی خدا نے اُنکو عطا کی ہے۔ تمسخر اور ظرافت کی کوئی بات اُنسے چھٹنے نہین پاتی۔
اور ایسی ایسی ہجو کی باتین گڑھی ہین کہ واقعی امور کی تصویر کھنچ جاتی ہے۔ اگر ذرا غور کیا جائے
تو معلوم ہو جائے کہ جن لوگون کا حال اُنھون نے مذاقاً بیان کیا ہے وہ محالات سے ہے
انسان مین وہ بات ہو ہی نہین سکتی۔ مگر جب پہلے پہل انسان اُنکو پڑھتا تھا تو دو ایک امور
ایسے نظر آتے تھے جس سے عش عش کرنے لگتا تھا اور سمجھتا تھا کہ یہ واقعات ہین کیونکہ بڑی
قابلیت سے اُنکا ذکر کیا جاتا تھا۔ قصے کے لیے اعلیٰ درجے کے مذاق سے انسان ایسا
خود فراموش ہو جاتا ہے کہ اعتراض جڑنے کا نہ میلان طبع ہوتا ہے اور نہ اُسکو اسقدر وقت ملتا ہے
تھوڑے ہی زمانے مین گوگل کی تمام یورپ مین شہرت ہوگئی اور جن لوگون کا اُسنے اپنے
قصون مین ذکر کیا تھا وہ ایسے مشہور ہوگئے جیسے رستم۔ حاتم طائی۔ لیلی مجنون۔ اسکے بیان ایسے
رنگین اور دلربا تھے کہ معلوم ہوتا تھا کہ جن لوگون کا اُسنے ذکر کیا ہے وہ گویا ہمارے پُرانے
شناسا ہین۔ اور ناظرین کو خوشی حاصل ہوتی تھی کہ اُنکے احباب کا حال اس لطف کے ساتھ
دل لگی مین بیان کیا گیا ہے۔ زار تک جو سنگدل فرمانروا تھا اس مذاق اور تمسخر پر ہنس
دیتا تھا اور نہ صرف ہنس دیتا تھا بلکہ مصنف کو حکام سنسر کے ظلم و تعدی سے جو چھاپے کی
روک ٹوک کے لیے مقرر تھے بچاتا تھا۔ جب کبھی حکام مذکور کہتے تھے کہ فلان مضمون یا
قصہ بدنیتی سے لکھا گیا ہے۔ الغرض اس مذاق پر عوام اسقدر ہنستے تھے کہ پیشتر کبھی نہین
ہنسے تھے۔ اور اس اصلی مذاق اور خوشی سے بیرن شاعر کے ہیرو اور پُرجوش بناوٹ کی
باتون کی بڑی بیخ کنی ہوئی۔ یہ شاعری جسمین ظاہری جوش بہت تھا دفعتہً نہین جاتی رہی
مگر جون جون گوگل کی شہرت ہوئی شاعری بھی خیرباد کہتی گئی۔ پرانے فشن کے لوگون نے

ظرافت

اعتراض جڑے کہ اس کلام سے سفلہ پن کی بو آتی ہے اور کوئی لیاقت اس سے ظاہر نہین ہوتی مگر بے سود۔ عوام نہین چاہتے ہین کہ بے معنی اور فرضی باتون کے خیالات سے اپنے مذاق کو ترک کر ڈالین۔ نوجوان مصنفون نے گوگل کی پیروی کی اور زندگی کے واقعات کو اپنے طرز پر بیان کیا۔ اور کوشش کی کہ اصلی امور کو صحت کے ساتھ بیان کرین۔

اوائل مین یہ دماغی کوشش بالکل علم ادب اور صرف ناول اور قصص اور کلام منظوم پر محدود رہی۔ جو معترض پہلے خوبی طرز بیان اور رنگینی کلام کے شائق تھے وہ صحت بیان کے دلدادہ ہوگئے۔ اور مصنوعی علم ادق کے خلاف رائے زنی کرنے لگے۔ جو لوگ عمدہ سے عمدہ علم ادب کے رسالے تصنیف کرتے تھے اور واقعات کی تصویر کھینچ دیتے تھے اُنکی توصیف مین عذب البیان ہوے۔ مصنفون نے رفتہ رفتہ اُس ڈھرے سے بھی کسی قدر تجاوز کیا اور واقعات کے بیان کرنے مین یہ ظاہر کیا کہ اخلاق کیا شے ہے۔ اور معترضون نے طرز بیان کے عوض طرز اظہار واقعات پر نظر ڈالنا شروع کی۔ کلام منظوم اور قصص سے اُنھون نے اخلاقی نتیجے نکالے اور ناول کے ہیرو کا اندازہ ہونے لگا کہ کون کون بات رہگئی ہے اور کون کون عمدہ طرز پر بیان کی گئی ہے۔

مظلومون اور عورتون کی آزادی اور عزت وآبرو اور انسانی ہمدردی کی نسبت بہت کچھ لکھا جاتا تھا۔ اور جو لوگ پُرانی لکیر کے فقیر اور کاہل اور جاہل تھے وہ خوب بنائے جاتے تھے۔ کوشش یہ تھی کہ عوام کو اب اُن امور کو ترک کرنا چاہیے جنکو پہلے لوگ شاعرانہ باتین اور بلند خیالات تصور کرتے تھے اور وہ امور حاصل کرنے چاہیین جو عملاً کار آمد ہین اور جو زندگی کی ضروری باتین ہین۔ خاصکر اُن خیالات پر اعتراض کیا جاتا تھا جو پیشتر اخلاقی سمجھے جاتے تھے۔ مصنفان علم اخلاق کی ہدایت تھی کہ اخلاقی امور کا تکملہ فلسفے کے مطالعے سے حاصل ہو سکتا ہے۔ مگر زمانۂ حال کے علما اسکے برعکس یہ رائے زنی کرتے تھے کہ گناہ وجرائم انسان کے کسی خلقی عیب سے نہین پیدا ہوتے بلکہ صحبت وغیرہ امور خارجی سے۔ یا اُسوقت پیدا ہوتے ہین جب ہماری خواہشون کی بیوجہ روک ٹوک ہوتی ہے

اس صغریٰ اور کبریٰ سے ناظرین خود نتیجہ بدیہی بآسانی مستخرج کر سکتے ہین کہ اخلاق کی ترقی اس طرح پر نہین ہو سکتی کہ انسان کی خلقت کو بدل دین بلکہ اس طرح پر کہ سوشل برتاؤ کے طرز کو اس طور سے بدلین کہ انسانی خواہشون اور ضرورتون کو آزادی حاصل رہے۔ اور بیوجہ روک ٹوک اُن پر نہو۔

مثل اور انقلابون کے جنکا مین نے ذکر کیا ہے یہ انقلاب علم ادب بھی ممالک غیر کے اثر سے پیدا ہوا تھا۔ فرانس مین اُس زمانے مین یہ عقیدہ بہت جما ہوا تھا اور نصف صدی کے تجربے سے یہ عقیدہ جم گیا تھا کہ اگر انسان بادشاہ وقت سے بغاوت کرے تو سچی خوشی نہین حاصل ہو سکتی۔ اور اصلی ترقی صرف اُسی وقت ہو سکتی ہے جبکہ موجودہ حالت سوشل مین رفاہ خاص عمل مین آئے۔ اس عقیدے کا اظہار نہ صرف فلسفیون کے کلامون سے ہوتا تھا جنکو لوگ بہت ہی پڑھتے تھے بلکہ رسالون اور مضمونون سے بھی اسی عقیدے کا اظہار ہوتا تھا۔ اور لوگ موجودہ حالت سوشل کے شاکی تھے۔ اس قسم کی تحریرات سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو تک مین پہونچین۔ اور بعض بعض نامی نامی علما تک جنھون نے اُن تحریرون کو پڑھا اور اپنے ذاتی تجربے سے مطابق پایا اس نئے مسئلے کے پیرو ہو گئے انقلاب متذکرہ بالا اصل مین اُس غدر کا ایک شعبہ تھا جو ۱۸۴۸ء مین فرقہ سوشلسٹ کی تدبیرون سے ہونے والا تھا۔

بعضون کو یہ امر تعجب انگیز معلوم ہوگا کہ نکولس جو بڑی سرگرمی سے اُن کل خیالات اور مسائل کی بیخ کنی کرتا تھا جن سے ذرا بھی احتمال غدر ہوتا تھا اُسکے عہد مین روس مین ایسے ایسے مسائل بغاوت خیز بذریعۂ رسالجات اشاعت پاتے تھے۔ مگر یاد رکھنا چاہیے کہ ۱۸۴۸ء تک لوگون کو یہ نہین معلوم تھا کہ اُن خیالات کو غدر کرنے کی کہانتک قوت حاصل تھی۔ اور انہین سے بعض بعض خود شہنشاہ کی حکمت عملی کے مطابق تھے۔ نکولس کو فلسفہ اور ایسے ہی پیچیدہ علوم سے ہمیشہ انتہا کی نفرت تھی اور اُسکی خواہش تھی کہ اُسکی رعایا اپنے ذاتی فوائد خاص اور اپنی اصلی بہبودی کی طرف توجہ کو محدود کرے۔ اُسکے دل پر یہ عقیدہ جما ہوا تھا کہ عام آدمیون کے لیے سچی بہبودی اُن مہمل اور بے سروپا

حرکات سے زیادہ مفید ہے جنکے حاصل کرنے کے لیے خیالی اور فرضی باتون کے شائق ہمیشہ جان دیتے ہین جو اصل مین خواب وخیال سے زیادہ وقعت نہین رکھتی ہین۔ نئے فیشن کے مصنفون کے کلام سے اسکا یہ خیال بخوبی ثابت تھا۔ یہ لوگ قدیم اہل رُومن اور جمہوری کارخانون اور سلطنت شخصی کا ذکر بھی نہین کرتے تھے۔ اور پولینڈ کے سازش کرنے والون سے اُنکو ذرا بھی مشابہت نہ تھی۔ اور نکولس کو صرف اسی غدر کے حال سے اطلاع تھی جو پولینڈ مین ہوا تھا۔ مصنف اپنے کلام کے اس حصے کو جو غدر پر مبنی تھا ہوشیاری کے ساتھ مخفی رکھتے تھے۔ اسمین شک نہین کہ ہمکو اُنکی تعریف کرنی چاہیے کہ وہ اس علمی قابلیت اور چالاکی سے اظہار کرتے تھے کہ اُس زمانے کے حکام نگران مطابع سے بھی زیادہ تر عقیل آدمی دھوکا کھا جاتے۔ جب وہ صاف صاف اظہار کرنے کی جرأت نہین کرسکتے تھے تو وہ ذہانت کے ساتھ اشارون مین اظہار مطلب کرتے تھے اور عوام جلد سمجھ جاتے تھے کہ ان علامتون کا مطلب کیا ہے۔

یہ نیا انقلاب علمی ودماغی جلد جلد ترقی کررہا تھا کہ مغربی یورپ مین پولٹکل امور کے حدوث سے دفعتہً اسکی ترقی رُک گئی۔ پیرس مین جو غدر فروری مین ہوا تھا اور جو ملکی جوش ۱۸۴۸ء سے ۱۸۴۹ء تک رہا اور جسکا یورپ کے قریب قریب کل ملکون پر اثر پڑا تھا اس سے شہنشاہ نکولس اور اُسکے مشیر گھبرا اُٹھے۔ آسٹریا مین ایک روسی لشکر بھیجا گیا کہ ہنگری کے غدر کو فرو کرے۔ اور خاندان ہیپسبرگ کی طاقت کو محفوظ رکھے۔ رُوس مین بدنظمی کے دور کرنے کے لیے بڑی سخت سخت تدبیرین کی گئین۔ رُوس کے امن وامان قائم رکھنے کے لیے سب سے پہلے یہ ہوشیاری اور دوربینی کی گئی کہ اخبار اور چھاپے کی آزادی پر سابق کی نسبت زیادہ تر روک ٹوک ہو اور سوشل رفاہ کے حوصلے کو بھی روک دے۔ لہذا بجز اسکے کہ جو لوگ انتہا سے زیادہ حب وطنی کے پابند تھے اُنکے خیالات شائع ہون اور کچھ اخبار کے ذریعے سے شائع نہین ہوسکتا تھا۔ جیسا کہ ایک امیر والاو ودمان نے لکھا ہے کہ "گذشتہ زمانہ تاریخ رُوس بڑے رونق کا زمانہ تھا۔ زمانہ حال اُس سے بھی بہتر ہے اور زمانہ آیندہ ایسا ہوگا کہ انسان کے وہم وگمان سے

بقیہ

خارج ہے"، غدر کی بدنظمیون سے جو خوف پیدا ہوا وہ اُن لوگون پر بھی اثر پہونچانے لگا جو سرکاری نوکر نہ تھے اور اس سے ہمدردی کے خیالات کو ایک طرح کی تشفی ہوئی۔ لوگ کہتے تھے کہ مغربی یُورُپ کے باشندون کو ہمسے رشک ہے لیکن اگر وہ ہمارا حال اچھی طرح جانتے اور اُنکو معلوم ہوتا کہ ہم کس قدر خوش اور مرفہ حال ہین تو وہ اور بھی زیادہ ہمسے رشک کرتے۔ مگر ہمکو یہ لازم نہین ہے کہ ہم یُورُپ کے امور سے اپنے تردد کو دور کر دین۔ وہان کی مخالفت سے ہم یہ نہین کر سکتے کہ اپنے متبرک کام کو ترک کر دین کہ مختلف قومون کو ہمارے ذریعے سے امن وامان اور نظم عمدہ کی برکت حاصل ہو۔ ہمکو لازم ہے کہ ہم اُنکو سکھائین کہ قانون اور حکام کی مثل ہمارے اطاعت کرین۔ یہ ہماری غرض ہے کہ دنیا کے جو ملک طوائف الملوکی کے دام مین پھنسے ہین اُنہین انتظام اور امن کو شایع کرین اور جو فرائض حضرت زار نے ہمارے تعلق کیے ہین وہ ہمکو ترک نہ کرنے چاہیین۔ زار ہمارے شہنشاہ ہین اور خلیفۃ الرحمانی۔

جن لوگون نے ۱۸۴۸ء کے امور پُولٹکل غدر کو بالکل بے سروپا طوائف الملوکی قرار دیا تھا اور کہتے تھے کہ اس غدر کا کوئی مقصد خاص نہین ہے اور جنکا عقیدہ تھا کہ اُنکا ملک کُل شایستہ ملکون مین امن وامان قائم رکھنے کے لیے خدا کی طرف سے مقرر کیا گیا ہے اُنکو اتنی فرصت بھی نہ تھی اور نہ میلان طبع تھا کہ اپنے گھر کا تو انتظام کرتے۔ اب سُوشَل رفاہ کی ضرورت کی نسبت کوئی بحث نہین کرتا تھا۔ جو حوصلے اور امیدین حال مین پیدا ہوئی تھین اُنکو لوگ اب بالکل بھول گئے تھے۔ معترضین نے اپنے پرانے مسئلے کو اختیار کر لیا کہ علم ادب اور علوم وفنون کو صرف اُنکے جاننے کے لیے سیکھنا چاہیے نہ اسلیے کہ جو خیالات اُنکے ملک اور طبائع کے خلاف ہین اُنکو علوم کے ذریعے سے شائع کرین۔ الغرض معلوم ہوتا تھا کہ جو خیالات بلند ایک وقت مین لوگون کے دلون مین جاگزین تھے وہ صرف مثل حباب کے تھے اور وہ اس طرح مفقود ہو گئے کہ اُنکا نشان تک باقی نہین رہا۔

مگر اصل مین یہ تدبیر انقلاب کسی طرح بے کچھ اثر دکھائے نہ رہی۔ جن لوگون کو اس سے

ہمدردی تھی اُنمین اکثر آدمیون نے صرف خاموشی اختیار کی یا تھوڑے دن کے لیے
خائف ہو گئے۔ گو تحریر کے ذریعے سے اُنھون نے شکایت نہین کی تاہم مصنوعی
حب الوطنی سے اکثرون کو اتفاق نہ تھا جو یہ سکھاتے تھے کہ ہر قسم کی شکایتون اور جبر کو
خاموشی اور صبر کے ساتھ برداشت کرنا چاہیے بشرطیکہ رُوس فوجی طاقت مین زبردست ہو
اور مغربی یورپ کے ملک اُس سے خائف ہون۔ سینٹ پیٹرسبرگ مین نوجوانون کی
ایک جماعت قائم ہونے لگی جو اُس پولیٹکل ڈرامہ تماشے کو بغور دیکھتے تھے جو مغرب
مین ہو رہا تھا اور ملک کے جوش غدر کے جو خاص اسباب سوشل بحث کی نسبت تھے
اُنکو بھی وہ غور سے دیکھتے تھے اسکا ذکر مین آگے چلکر کرونگا کہ تدبیر منزل اور
سوشل سائنس کی نسبت اُنکو کہانتک عبور تھا۔ جن لوگون نے اس امر کی طرف
توجہ کرنے کی تکلیف نہین بھی اُٹھائی تھی اُنمین بھی اکثر ایسے تھے جو گورنمنٹ
اور سرکاری پریس کے معنون اور تاویلات سے اتفاق نہین کرتے تھے اور وہ
پولیٹکل آزادی کے مدعیون سے اور بادشاہون اور اُمرا کی خود مختاری کے جو
لوگ حامی تھے اُنسے مخالف تھے۔ الغرض کنسرویٹیو کی قوت اور سوشل اور
پولیٹکل مسائل سے جسقدر سخت نفرت مشہور تھی اُسقدر سخت اور قوی مخالفت اصل
مین نہ تھی۔ جب جنگ قریمیہ شروع ہوئی تو اُنکو چند روزہ طاقت مزید حاصل ہوگئی
مگر جب جنگ باعث آفات نظر آئی اور شہنشاہ نکولس جسکو وہ اپنا جیتا جاگتا دیوتا
سمجھتے تھے مر گیا تو وہ قوت خیالات اس طرح مفقود ہو گئی جیسے کسی نے جادو کر دیا
اور اُنکے جانشین جو لوگ ہوے وہ پولیٹکل اور سوشل رفاہ کے اس درجہ سرگرم
حامی تھے کہ رُوس مین پیشتر ویسے کبھی نہین ہوے تھے۔ یہ اخلاقی اور دماغی
قوت از سر نو عجیب طرح سے پیدا ہوئی۔ اسکے نتایج عملی جو نہایت ضروری اور لازم البیان
ہین وہ آیندہ بیان کیے جائینگے۔

مجھے بڑی امید ہے کہ مین نے اس امر کے اظہار کے لیے کافی طور پر بیان
کر دیا کہ پیٹر اعظم کے عہد سے رُوس اور مغربی یورپ مین کس قدر باہمی تعلق تربیت

ہو گیا تھا۔ گذشتہ ڈیڑھ صدی سے جو انقلاب اور ہرج عظیم علم و فضل کی ترقی مین ہوا وہ فرانس یا جرمنی تتبع کی کسی پولٹکل کارروائی کا نتیجہ تھا۔ پس بخوبی تمام ظاہر ہے کہ جو دریچہ پیٹر اعظم نے روس مین کھولا تھا کہ روسی اسکے ذریعے سے یورپ کی تمام حالتون پر نظر غور ڈال سکین اس سے مطلب برآری کا بڑا ذریعہ حاصل ہوا۔

---

ص ۱۴

# باب اکیسوان

## ماسکو اور فرقہ اِسلیو وفل

ماسکو کے دلچسپ مقام۔ کرِملن مین تقریب عشاء ربانی کی شام عجیب وغریب رسم۔ شہنشاہ نکولس کی نسبت ایک روایت۔ نِپولین بونا پارٹ کا مکانون پر آنا۔ ماسکو کے بازار۔ شہر کی حالت مین آجکل کیا انقلاب ہوا۔ اِسلیو وفل کے واہیات خیالات۔ ذاتی تجربے پر رائے قائم کرنا۔ ایک صدی اُدھر اُنکے کیا خیال تھے۔ عقاید اِسلیو وفل کی اصلیت اور ترقی۔ اِسلیو وفل اور آزادی غلامان خانہ زاد۔ ماسکو گزٹ۔

**مختلف** طبائع کے سیاحون نے مصورون محققین اشیاء قدیمہ۔ دیندار آدمیون فوجی افسرون اور ظریفون نے ماسکو کا حال اکثر اوقات خوش بیانی کے ساتھ شرح و مفصل قلمبند کیا ہے۔ اور اِسقدر لکھا گیا ہے کہ جن لوگون نے کتب سیاحت پڑھی ہین وہ ماسکو کے حالات اور اُسکی صورت اور دلچسپ مقامات سے بے دیکھے ہی کسیقدر واقف ہوگئے ہونگے۔ پس میرے نزدیک از سرِ نو اُن حالات کو بیان کرنا تحصیل حاصل ہے۔ مگر رواج کے موافق مین اپنی نوٹ بک سے وہ امور ضرور قلمبند کرونگا جو مجھے اُسوقت بھلے معلوم ہوئے جب شاہنشاہان رُوس کے اِس قدیم پایۂ تخت مین مین نے اول بار قدم رکھا۔ مین اِس شہر کے سواد کی خوبصورتی پر ضرور عش عش کرونگا اور اُسکی توصیف مین عذب البیان ہونگا۔ مجھے افسوس ہے کہ مین نے اُسکے کل حالات اُسی وقت نہ قلمبند کرلیے اور اب اِتنے عرصے کے بعد بڑی دِقت سے وہ باتین یاد آسکتی ہین۔ مگر اُنکے درج نہونے سے ناظرین کا چندان نقصان نہین ہے۔ کیونکہ نہ اُنمین کوئی جدت تھی نہ کوئی امر خاصکر قابل اندراج تھا۔ پہلے چند روز مین مین نے وہ کل مقامات دیکھ لیے جنکا قابل دید ہونا مسلم تھا۔ کرِملن کو مین نے دیکھا۔ یہ چھہ سو برس

مشہور تاریخی مقام ہے۔ اُسکے مَنارا زبس خوش سوا دہین۔ بڑا گرجا گھر دیکھا جسمین مقدس شہیدون اور ابرار اور تاجدارون کے مرقدہین۔ پُرانے گرجا دیکھے جنمین قیمتی قیمتی تبان معجز نما ہین۔ پیرپادریون کے خزانے معائنہ کیے جنمین سونے چاندی کے ظروف ہین پُرانے اور نئے محل۔ وہ عجائب خانہ دیکھا جسمین یُورُپ کی مختلف قومون کا لباس اور شکل وشمائل دکھائی جاتی ہے۔ اشیاء قدیم کا ذخیرہ دیکھا جسمین قدیم باشندگان ماسکوکی وحشیانہ نمائش ظاہر ہوتی ہے۔ تصویرون کا ذخیرہ معائنہ کیا جسمین آئیوَنوُف کی عظیم الشان تصویر تھی۔ وطن دوست روسی اِسپر ناز کرتے ہین کہ اِسمین معجزے کے سبب سے وہ قابلیت مصوری مصور نے ظاہر کی ہے جو مانی وبہزاد کو بھی نہ سوجھتی۔ اونچے گھنٹا گھر کی چوٹی پر بھی مین گیا اور وہان سے گرجا گھرون کے سنہرے سنہرے گنبد اور مکانون کی چمکتی ہوتی ہری ہری چھتین دیکھین۔ اور اس سے فاصلے پر وہ ملک نظر پڑا جہان کوہ اسپیرو واقع ہوا ہے۔ فصیح البیان منشیون کا قول ہے کہ نپولین نے ان پہاڑون کی چوٹی سے ماسکو کو دیکھکر کہا تھا کہ اب یہ شہر مین نے فتح کرلیا۔ مین نے اس امیدمین بازارون کی سیرکی کہ روسیون کی صنعت حرفت کے دلربا نمونے دیکھونگا۔ دکاندار بڑے اصرار سے مجھے بلاتے تھے کہ آیئے ہماری دُکان سے خرید لیے۔ مگر مجھے اُن اشیا کی ضرورت نہ تھی۔ مین نے مشہور مشہور ہوٹلون مین کھانا کھایا اور اعلیٰ درجے کی خوش ذائقہ مچھلیان اور عمدہ عمدہ کھانے کھائے جنکے لیے یہ ہوٹل مشہور ہین۔ اور اور ہوٹلون مین بھی گیا۔ مجھے خوف معلوم ہوتا تھا اور حیرت تھی کہ یا خدا یہ لوگ اِسقدر خراب چاے اِس مقدار کثیر مین کیونکر پی سکتے ہین مگر اس قسم کی باتین اول تو خود مجھے اچھی طرح یاد نہین دوسرے دیکھتے دیکھتے اُنکا عادی ہوگیا لہذا اچھی طرح اُنکا بیان نہین ہوسکتا۔ اور نہ ناظرین کو انمین چندان لطف حاصل ہوگا۔

مگر ایک امر البتہ مجھے اچھی طرح یاد ہے۔ عشاے ربانی کی تقریب تھی اور جھٹپٹا وقت۔ مین ایک دوست کے ساتھ کرِملن گیا تھا کہ عشاء ربانی کی تقریب اور رسوم دیکھون گو مینھ موسلادھار برس رہا تھا تاہم لوگ گرجا کے اندر باہر جوق جوق جمع تھے۔ اسمین مختلف فرقے کے آدمی تھے۔ ریشائیل کسان بھیڑی کی کھال کے کپڑے پہنے ہوئے لحیم وشحیم سوداگر

سیاہ اور چمکتا ہوا چغہ زیب بدن کیے ہوئے۔ وضعدار امیرزادے سبز کوٹ پہنے اور چھتریان
لیے ہوئے۔ عورتین تھوڑے سے کپڑے پہنے ہوئے۔ گٹھیا کی بیماری مین مبتلا۔ مارے
جاڑے کے تھر تھر کانپ رہی ہین۔ نرگسین چشم نوعمر عورتین گرم کپڑے پہنے ہوئے۔ بوڑھے
آدمی تھیلے اور زایرون کی لکڑیان ہاتھ مین لیے ہوئے۔ شریر اور بدذات آدمی بھی اسوقت
ایسا مُنھ بنائے ہوئے تھے کہ کوئی جانے بڑے متین ہین۔ یہ سب صبر کے ساتھ منتظر کھڑے تھے
ص ۳۹۸
کہ کہین یہ صدا کانون مین آئے کہ حضرت مسیح آسمان سے نازل ہوئے۔ جب آدھی رات قریب آئی
تو آوازون سے جو غل پیدا ہوا تھا وہ رفتہ رفتہ موقوف ہوتا گیا۔ اور جب بارہ کا گجر بجا تو اُس
عظیم الشان گھنٹا گھر سے رعد کے گرجنے کی سی آواز آنے لگی۔ اُسکے سُنتے ہی اور گرجاؤن کے
گھنٹے بھی اِس خوشی مین شریک ہوئے اور ٹھنا ٹھن بجنے لگے۔

چونکہ میرا حافظہ بہت تیز نہین ہے اور مذہبی تقریبون کی پیچیدگیون پر مین کبھی حاوی
نہین ہوا لہذا مین تفصیل و توضیح کے ساتھ بیان نہین کر سکتا کہ کیا کیا امور واقع ہوئے مگر عام طور پر
اِن سب کا نتیجہ میرے دل پر منقوش ہے۔ ہر شخص کے ہاتھ مین ایک روشن فتیلہ تھا۔ اور یہ
گو چھوٹے چھوٹے فتیلے تھے لیکن ہزارون ہی تھے۔ لہذا اُنکی روشنی مِل کر اِرد گِرد کی عمارتون پر
وہ لطف دکھاتی تھی کہ دِن کے وقت مین کہان نصیب ہو۔ اب سُنیے کہ ماسکو کے کل گھنٹا گھرون
کی یہی خواہش تھی کہ اسقدر زور سے گھنٹا بجائین کہ پاس پڑوس کے گرجا کے گھنٹون کی آواز
پست پڑ جائے۔ جو گھنٹا گھر سب سے اونچا تھا اُسکی آواز چھوٹے چھوٹے گھنٹون کی آواز سے
مِل کر عجب آواز پیدا ہوتی تھی۔ اگر ماسکو مین واقعی خبیث رہتے تھے اور گھنٹے کی آواز اُنکو
ناپسند تھی تو اِسمین شک نہین کہ خبیث ارواح گٹ پٹ بھاگ گئی ہونگی۔ اُسکے علاوہ توپ چلانے
سے توپین بھی دنادن جلد جلد دغنے لگین۔ شاید گھنٹون کی آواز ارواح خبیثہ کے بھگانے
کے لیے کافی نہین سمجھی گئی۔ واللہ اعلم توپون پر بتیان پڑنے سے مذہبی جوش زیادہ ہوتا ہے
یا نہین مگر اِسمین شک نہین کہ میرے ایک روسی دوست جو میرے ہمراہ تھے اُنپر اِسکا
بہت اچھا اثر ہوا۔ اپنی اصلی حالت مین تو وہ ایک کم سخن آدمی تھے۔ علوم کا شوق تھا مغربی
شائستگی کے عموماً اور ڈاروِن کے مسئلون کے خصوصاً شائق تھے۔ مذہب کا اُنکو ذرا بھی اعتقاد

نہ تھا مگر وہان جو کچھ ہو رہا تھا اُسکا اثر خصوصاً بھاری بھاری توپون کا اثر ایسا ہُوا کہ انکے دِل پر جا کہ فلسفہ کے خیالات بھول گئے کچھ دیر کے لیے اُنکے دہریہ پن کے خیالات جاتے رہے۔ اُنھون نے بار بار صلیب مقدس کی شکل ماتھے پر بنائی۔ یہ مذہبی رسم مین نے کبھی پیشتر اُن کو ادا کرتے نہین دیکھی تھی خیر صلیب کی شکل بنا کر اُنھون نے میرا ہاتھ پکڑا اور اُس بھیڑ کی طرف دکھا کر اور خوش ہو کر باآواز بلند کہا۔ "دیکھیے دیکھیے۔ یہ لطف تماشا سوا اِس سنگ ابیض کے شہر کے اور کہین نہ دیکھیے گا ہین روسی دیندار آدمی کہ نہین"۔ سنگ ابیض کا شہر ماسکو کے شہر سے مراد ہے۔

اِس سوال کی مجھے امید نہین تھی۔ مین نے ذرا ہان کہ کے ٹال دیا۔ مین نہین چاہتا تھا کہ اپنے دوست کی راے سے اختلاف کرون اور جو نیا نیا جوش مذہبی اُنکے دل مین پیدا ہوا ہے اُسمین مخل ہون۔ مگر مین یہ ضرور کہونگا کہ اِس تیز روشنی اور جگمگاہٹ اور دفعتہ گھنٹون اور توپون کی آوازون سے جنسے کان پڑی آواز نہین سُنائی دیتی تھی مجھ گنہگار کے دِل مین جوش مذہبی تو نہین مگر ہان جوش جنگ البتہ پیدا ہوا تھوڑی دیر کے لیے مین نے خیال کیا کہ مین پُرانے ماسکو مین ہون اور یہ دیکھ رہا ہون کہ رعایا طلب ہوتی ہے کہ تاتاریون کے گروہ کو جو شہر کے ناکے تک دراتے چلے آئے ہین لڑ کے نکال دین۔

میرا قصد تھا کہ اِس پرستش کے آخر تک رہون اور دیکھون کہ کیک روٹی کی تقریب کیونکر ادا ہوتی ہے۔ گرجا کے باہر یہ روٹیان ایک لمبی قطار مین چُنی ہوئی تھین۔ مگر بارش کے سبب سے مین دو بجے گھر چلا گیا۔

اگر مین وہان رہ جاتا تو ور عجیب وغریب رسم دیکھنے مین آتی یعنی پاک اور برادرانہ محبت سے بوسہ لینا اور بوسہ دینا مگر اور اور موقعون پر مجھے اُس رسم کے دیکھنے کا موقع اکثر مِلا تھا اور یہ امر لازم ہے کہ جو مِلے اُس سے بغلگیر ہوتا کہ اُس سے یہ ثابت ہو کہ کل عیسائی آپس مین بھائی بھائی ہین مگر حال کی تہذیب اور شائستہ خیالات نے اِس رسم مین یہ ایجاد کیا ہے کہ بوسہ صرف اُنھین لوگون کا لیا جاے جنسے دوستی اور ملاقات ہے۔ جب دو دوست اِس شب کو اور دوسرے روز صبح کو مِلتے ہین تو ایک کہتا ہے کہ حضرت مسیح زندہ ہو گئے۔ دوسرا کہتا ہے کہ

بیشک زندہ ہوگئے۔ بعد ازان تین بار دہنے اور بائین رخسارے پر یکے بعد دیگرے ایک دوسرے کا بوسہ لیتے ہین کل طبقون کے لوگون مین یہ رسم کم وبیش جاری ہے۔ اور خود زار روس اسکی پابندی کرتے ہین۔

اسپر مجھے ایک روایت یاد آئی۔ نکولس کی نسبت مشہور ہے کہ تقریب عشاء ربانی کی صبح کو نکولس نے ایک سوار سے جو پھاٹک پر پہرا دے رہا تھا وہی معمولی لفظ کہے کہ حضرت مسیح زندہ ہوئے۔ امید تھی کہ معمولی جواب ملیگا کہ ہان بیشک زندہ ہوگئے۔ مگر اسنے صاف اختلاف راے کیا۔ کہا حضور عالم ہرگز نہین۔ اس جواب کی امید تو تھی نہین سخت متحیر ہوا کیونکہ یہ کسی کی مجال نہ تھی کہ عاجزی اور ادب کے ساتھ بھی نکولس سے اختلاف راے کرسکتا لہذا اسنے فوراً جواب طلب کیا۔ سوار اپنی اس گستاخی پر کانپ اٹھا۔ کہا حضور مین تو یہودی ہون۔ مین کیونکر اپنے عقیدے کے خلاف مسیح کے از سر نو زندہ ہونے کا قائل ہوجاؤن۔ مذہبی عقیدے کے اظہار مین جو یہ جرأت اس سوار نے کی تو زار اسقدر خوش ہوئے کہ اسکو ایک عمدہ تمغہ عنایت کیا۔

روسی عموماً اور اہل ماسکو خصوصاً بیشک ایماندار لوگ ہین۔ میرے دوست نے یہ بات صحیح کہی تھی مگر انکی پاکبازی بعض اوقات اس قسم کی ہوتی کہ پراٹسٹنٹ مذہب والون کو اچھی نہین معلوم ہوتی۔ مثلاً میڈونا کا لوگون کے گھرون مین جانا۔ اس مشہور بت معجزنما کو اہل ماسکو بہت ہی مقدس ومتبرک سمجھتے ہین۔ جب نپولین ۱۸۱۲ء مین داخل ماسکو ہونے کو تھا تو لوگون نے بڑا شور وغل مچایا کہ بت میڈونا کو نکالو۔ اور بسر کردگی بت موصوف ہمکو لے چلو کہ ہم کافرون کے گروہ سے کلھاڑے لے کر لڑین۔ اور جب زار روس اس شہر مین آتے ہین تو پہلے ریل کے اسٹیشن سے اسی مندر مین آتے ہین اور پرستش کرتے ہین۔ ہر ایک گاڑی اس مندر کی طرف سے جاتے ہوئے صلیب مقدس کی شکل پیشانی پر بناتا ہے اور جب کبھی وہان پرستش ہوتی ہے تو بہت سے آدمی جمع ہوجاتے ہین۔ مگر بعض امرا اسی پر قناعت نہین کرتے کہ بت معجزنما کے روبرو عوام مین پرستش کرین وہ چاہتے ہین کہ وقتاً فوقتاً وہ بت انکے گھرون مین جائین اور پادری لوگ انکی یہ آرزو پوری کردیتے ہین۔ پس ہر روز وقت صبح کو

بُت معجزنما چار گھوڑون کی گاڑی پر ایک مکان سے دوسرے مکان مین جاتا ہے۔ گاڑی کو لوگ فوراً پہچان جاتے ہین۔ کچھ اس وجہ سے نہین کہ اُسکا ڈھانچا کسی خاص طور کا ہوتا ہے بلکہ اس سبب سے فوراً پہچان لیجاتی ہے کہ اُسکا کوچمین برہنہ سر بیٹھتا ہے۔ اور جدھر سے یہ گاڑی نکل جاتی ہے کُل آدمی صلیب کی شکل اپنی اپنی پیشانیون پر بناتے ہین۔ جب اس مکان مین داخل ہو جاتی ہے جہان بُلائی گئی تھی تو کمرون مین اُسکو لے جاتے ہین۔ اور ایک خاص کمرے مین اُسکے روبرو کچھ مذہبی رسوم ادا کرتے ہین۔ گھر کی خادمہ اکثر گھٹنون کے بھل بیٹھ جاتی ہین تاکہ اُنکے اوپر سے بُت موصوف گذر جائے۔ اور اُسکا سایہ اُنپر پڑ جائے۔

شاید لوگ سمجھین کہ یہ انوکھی رسم اکثر لوگون کے خلاف ہوگی کیونکہ اُس سے لازم آتا ہے کہ بُت موصوف دِن کو عرصے تک مندر سے باہر رہتا ہے یہ بات نہین ہے بلکہ پادریون نے وہ حکیمانہ تدبیر نکالی کہ کسی کو ناراضی کا باعث نہین رہا بُت معجزنما کی سی ایک اور مورت بنائی۔ جب بُت باہر جاتا تھا تو وہ مورت اُسکی قائم مقام ہوتی تھی۔ پس جو نذر کا روپیہ خانقاہون مین چڑھایا جاتا تھا اُسمین بھی کمی نہین ہوئی اور دیندار روسیون کی پرستش مین بھی خلل نہین واقع ہوا۔ نذر کا روپیہ اور وہ روپیہ جو بُت کے اُمرا کے گھرون پر جانے سے ملتا تھا اُس سے سال بھر مین ایک بہت بڑی رقم ہو جاتی تھی۔ اور مین نے سُنا ہے کہ اِس رقم سے پادریون کے افسر اعلیٰ ہاتھ گرماتے ہین۔

اگر سیاح ماسکو مین سیر کرے یا سوار ہو کر نکلے گو تاریخ رُوس سے نہ بھی واقف ہو تو بھی ایک ہی مرتبے کی سیر مین اُسکو معلوم ہو جائیگا کہ یہ شہر سینٹ پیٹرسبرگ کا سا نہین ہے سینٹ پیٹرسبرگ کو تو ایک عاقبت اندیش خود مختار خودراے شہنشاہ نے قائم کیا تھا مگر ماسکو قدرتی بنتا گیا اور باشندون کی ضرورتون کے مطابق رفتہ رفتہ اُسکا طرز بدلتا گیا۔ چند سڑکین تو یورپ کی سڑکون کی سی ہو گئی ہین مگر کھڑنجا ایسا خراب ہے جیسے ایشیا کے ملکون کا ہوتا ہے۔ یہ سڑکین اِسلیے اِس قطع کی بنائی گئی ہین کہ اُن لوگون کے مذاق کے مطابق ہون جنھون نے یورپ کے ملکون کا مذاق سیکھا ہے مگر بہت سی سڑکین ایسی ہین جنمین وہی ابتدائی بے ضابطگی اور پرانی قطع ہے۔ جیسے ہی ہم بڑے بڑے

بازارون سے نکلتے ہین تو ہمکو کیٹرے چوبی مکانات نظر آئینگے۔معلوم ہوتا ہے کہ گویا یہ چوبی مکانات گانؤن سے بجنسہ اُٹھوا کر یہان رکھدیے گئے ہین۔اور اُنکے ساتھہی احاطے اور باغ اور اصطبل اور رتھ گر دیشہ وغیرہ کوبھی اُٹھا لائے ہین۔اسمین شک نہین کہ سڑکین خود بخود نہین بنگئی تھین بلکہ کسی خاص تجویز کے مطابق تیار ہوئی تھین۔مکانون کا بھی ایک نیاہی ڈھنگ ہے جنسے ظاہر ہوتا ہے کہ جب وہ بنائے گئے تھے تو مالک مکان نے ذرابھی اِس امر کا لحاظ نہین کیا کہ پڑوسیون کے مکانون کو تو کچھ ضرر نہ ہوجائیگا۔پس وہان نہ تو مکانون کی کوئی قطار چلی گئی ہے۔نہ کوئی سیر کا مقام ہے۔مغربی یوروپ کے شہرون مین اگر کہین جھوپڑیان ہون تو کسی تنگ گلی مین یا بازار کے پچھواڑے جہان غریب غربا رہتے ہون چھپ جائین مگر اِس شہر مین جھوپڑیون کے آس پاس شاہی محل کھڑے ہین۔اور کسی کو ذرا بھی خیال نہین ہوتا کہ جھوپڑیان محلون کے پاس کیسی بھونڈی اور بد قطع معلوم ہوتی ہین۔اور طرّہ یہ کہ ایک ادنی کسان کو بھیڑی کی میلی کچیلی کھالین پہنے ہوئے ایک ایسے لوگون مین دیکھیے گا جو سفید پوش اور خوش لباس ہین اور اُسکو ذرا بھی شرم نہ آئیگی کہ مین پھٹے حالون اور کثیف حالت کے ساتھ کِن لوگون مین کھڑا ہون۔

مگر یہ بھونڈا پن ماسکو سے جلد دور ہوجائیگا بلکہ یون کہنا چاہیے کہ دور ہوتا چلا ہے ماسکو مین اب بہت سی ریلین جاری ہین اور تجارت اور صنعت کے لحاظ سے عنقریب روس کا پایۂ تخت ہونے والا ہے۔آبادی روز بروز بڑھتی جاتی ہے۔اور اب سینٹ پیٹرسبرگ کی آبادی کے برابر ہوگئی ہے۔جائداد اور اراضی کی قیمت اب دوگنی تگنی ہوتی چلی ہے اور بڑی عجلت کے ساتھ لوگ عمارتین بنوا رہے ہین۔اب نئے نئے خیالات نے اِسقدر زور پکڑا ہے کہ ماسکو کے جِس کلب گھر مین مقدس لوگ اگلے وقتون سے دِن رات بیٹھنے کے عادی اور خوگر تھے وہ اب مجبور ہوگئے ہین کہ کسی کروڑپتی یہودی یا نو دولت تاجر کی نئی کوٹھی کو امن کی جگہ قرار دین۔بیچارے پُرانے خیالات کے لوگ شاکی ہین کہ دنیا تہ وبالا ہو رہی ہے۔

ہائے وہ اگلے وقتون کا آرام اب کہان۔اب وہ دِن لدگئے۔اب کہان پائیے۔یہ قدیم دارالسلطنت جِسکو زمانۂ گذشتہ کے فروغ بے پایان پر عرصے تک ناز رہا ہے اب اپنی تجارت کی

ترقی اور کامیابی پر فخر کرتا ہے - اور لوگون کو امید ہے کہ آیندہ اور بھی اُسکی ترقی بلند ہوگی -
فرقۂ اسلیوُوفل تک جنکے مزاج مین جوش مردانگی و بہادری بہت تھا اب زمانے کا رنگ
بدلا ہوا دیکھکر منجان مرنج زندگی بسر کرنے لگے - اب وہ لوگ قصبون کے جلسون کے ممبر
ہوگئے اور اُنکو یہ فکر پیدا ہوئی کہ کن کن تدبیرون سے سڑک کے کھرنجون اور نالیون مین
ترقی ہونی چاہیے - مگر مجھے پہلے یہ لکھنا لازم ہے کہ یہ اسلیوُوفل کون لوگ تھے -

**ناظرین** نے غالباً سنا ہوگا کہ اسلیوُوفل ایک وحشی قوم ہے - کوئی پچیس [۲۵] تیس برس کا
عرصہ ہوا کہ وہ ایک عجیب لباس پہنتے تھے اور کہتے تھے کہ یہ پُرانی رُوس کی وضع ہے - گو
پیٹر اعظم کے مشہور فرمان مین داڑھی رکھنے کی قطعی ممانعت تھی مگر وہ برابر داڑھی رکھتے تھے
اور نکولس نے جو حکم حجامت بنوانے کی نسبت دیا تھا اُسکے بھی خلاف کرتے تھے - یہ لوگ
اہل ماسکو کی وحشیانہ باتون پر نازان تھے - اور اُنھون نے بڑے عقیدے کے ساتھ قسم
کھائی تھی کہ یوُرپ کی شائستگی اور تہذیب سے ہمیشہ برسرپیکار رہینگے - اُس زمانے کے سیاح
اُن لوگون کو بھی ماسکو کی اُن چیزون مین شمار کرتے تھے جو قابل دید اور مشہور تھین لیکن
سیاحون نے اُنکے حالات کچھ ایسے اچھے نہین بیان کیے ہین - جنگ قریمیہ کے زمانے مین
وہ چاہتے تھے کہ سینٹ سوفیا کے ناپاک گنبد پر صلیب یونانی نصب کیجائے - بعد اختتام
جنگ اُنپر یہ جرم عائد کیا گیا کہ وہ بدعت کرتے ہین اور حضرت سلطان روم کی رعایا سے
اسلیوُوفل کو بھڑکاتے ہین اور خفیہ طور پر یہ منصوبہ کر رہے ہین کہ سلطنت روم کو تباہ کردین
رُوس جانے کے قبل ہی مجھے یہ حالات معلوم تھے - سینٹ پیٹرسبرگ داخل ہوتے کے تھوڑے
ہی دن کے بعد مجھے اُنکے حالات کسی قدر اور معلوم ہوئے اُنھون نے شہنشاہ کی خدمت مین
ایک عرضی بھیجی کہ زمان سابق کے جلسۂ سبوُری کو از سر نو قائم کرین اور اُسکو رُوس کا پارلمنٹ
قرار دین - اِس عرضی سے حکام بالادست کے دلون مین بڑا خوف پیدا ہوا - اِس سے وہ اور بھی
مشہور ہوئے اور وہ درپردہ بڑے بڑے امور اصلاح کی فکر کر رہے تھے - مین نے بڑی دقتین
اُٹھاکر اُن لوگون سے ملنے کے لیے احباب سے خطوط لیے اور ماسکو پہونچتے ہی کوشش
کی کہ اُنسے ملون -

چونکہ مین پردیسی تھا اور وہ مجھے کافر سمجھتے تھے لہذا مین سمجھا کہ روسیون اور کلیسائے روس کے یہ حامی میرے ساتھ سرد مہری اور افسردگی سے پیش آئینگے۔ مگر میری یہ راے غلط نکلی۔ وہ سب مجھ سے نہایت ہی دوستانہ طور پر باخلاق تمام پیش آئے تب تو مین سوچا کہ اُنکی نسبت میرے خیالات صحیح نہ تھے۔ مین سمجھتا تھا کہ مجھے وحشیون سے سابقہ پڑیگا مگر اُنسے ملا تو اُنکو اعلیٰ درجے کا تربیت یافتہ نہایت ہی ذکی الطبع اور حلیم مزاج پایا۔ ممالک غیر کی زبانین وہ بفصاحت فرفر بولتے ہین۔ مشہور تو ہے کہ مغربی یورپ کے علم و فضل سے اُنکو نفرت ہے مگر اصل مین وہ بڑے عالم و فاضل ہوتے ہین۔ کئی سال تک جو مجھ سے اُنسے دوستانہ برتاؤ رہا تو جو خیال میری لوح دل پر پہلے جما تھا وہ اور بھی زیادہ جم گیا۔ اِسمین شک نہین کہ جس شئے کو وہ اچھا سمجھتے ہین اُسمین بڑی ہی سرگرمی ظاہر کرتے ہین اور عقیدے کے بڑے پکّے ہین مگر مین نے کبھی اُنکی کوئی بات ایسی نہین دیکھی جس سے وہ وحش اور دیوانے کے خطاب کے مستحق سمجھے جائین۔ وہ فلسفی مزاج لوگ ہین۔ مگر واقعات کی طرف کم توجہ کرتے ہین خالی مسائل کی جانب زیادہ رجحان ہے۔ لیکن اصلی دلیلین عمدہ عمدہ پیش کرتے ہین۔ اگر مین روسی ہوتا تو شاید اُنکی تقریر اور دلیلون سے مین بھی اِسکیٹو وفل ہو جاتا۔

اُنکے اصول دینی سمجھنے کے لیے ہمکو پہلے اُن اصول کی اصلیت دریافت کرنی چاہیے۔ فرقہ اِسکیٹو وفل کے اُن خیالات کی ابتدا نصف سترھوین صدی سے ہوئی۔ اور اُسی زمانے مین ماشکو کے زار سیاست مدن اور کلیساے روس مین بڑی بڑی اصلاحین کر رہے تھے۔ رعایا کو اُن اصلاحون سے کلّی نفرت تھی۔ ادنی طبقے کے بہت سے آدمیون نے پرانے عقاید مذہبی اختیار کیے۔ اور پیٹر اعظم کو وہ کافر سمجھنے لگے۔ امرا کے خیالات اِسقدر خلاف نہ تھے وہ کلیساے سرکاری مین شامل رہے۔ اور پیٹر کے خلاف صرف اِسقدر کہنے لگے کہ وہ بچہ شیطان تو نہین ہے مگر جرمنی کے ایک ڈاکٹر کا لڑکا ہے۔ مگر امرا مین بھی اکثر آدمی اِس انقلاب کے خلاف تھے۔ اور جو بار اُنپر اب ڈالا گیا تھا اُسکی بڑی شکایت کرتے تھے۔ پیٹر کے جانشینون مین یہ مخالفت اور بھی زیادہ تھی کیونکہ صرف اصول ہی

جرمنی کے اصول کے مطابق نہ تھے بلکہ حکمران بھی سب جرمن تھے ۔

جب تک گورنمنٹ کی جانب سے یہ نئی نئی اصلاحین ہوئین تب تک تو کنسرویٹیو فرقے کے لوگ حب الوطنی کے سبب سے خاموش رہے۔ مگر ارکین سلطنت کے طرز معاشرت پر ممالک غیر کا جب اثر پڑا تو اخبارون اور رسالون کے ذریعے سے مخالفت کا اظہار ہونے لگا ملکہ کیتھرائن ثانیہ کے عہد مین یہ جوش دیوانگی اور بھی زیادہ ہوا پنچ اخبارون اور ہجو کے کالمون مین اُن لوگون کا خوب بنانا شروع ہوگیا جو مصلحانِ قوم تھے۔ لکھتے تھے کہ یہ لوگ غیر ملک والون کی اُن باتون کا تتبع کرنے لگے ہین جو ڈھول کے اندر پول اِس مثل کے مصداق ہین اور اِس جوش تقلید مین ایسے چوندھیا گئے ہین کہ نہ صرف اپنے وطن پر اور ملکون کو ترجیح دینے لگے بلکہ اپنے ہموطنون تک سے نفرت کرنے لگے ہین اور چاہتے ہین کہ روسیون کو چال چلن تک غیر ملک کے باشندون سے سیکھنا چاہیے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے اُنکو یہ بد دعا دی ہے کہ کُل ملکون مین گھوما کرین اور مختلف قومون کی پوشاک پہنین۔ اور کچھ اِدھر سے اور کچھ اُدھر سے اخذ کرکے نہ اِدھر کے رہین نہ اُدھر کے رہین۔ اُن مصلحان قوم کو کوئی تو بندر کہتا تھا۔ کوئی کہتا تھا یہ لوگ میان مٹھو کی طرح رٹ کر پرائی بولی یاد کرلیتے ہین اور سمجھتے خاک نہین۔ تمام یورپ کے یہ لوگ صدقے ہوئے۔ اور ہر مقام کے عیوب سیکھ کر آئے۔ ایسے ایسے اور بہت سے قول تھے۔ اِن استعارات اور تشبیہون مین بعض اوقات فصاحت کے عوض زور بہت دیا جاتا تھا۔ مثلاً ایک اخبار نے بطریق ہجو یہ قصہ دلچسپ لکھا تھا کہ رُوس کے چند سور کے بچے غیر ملکون کو اِس غرض سے گئے تھے کہ وہان سے عقلمند ہوکر آئین۔ اور وہان سے جب واپس آئے تو بچون کے عوض جوان ہوکر آئے۔ وہ لوگ اِسکو اپنی قوم کی توہین سمجھتے تھے کہ روسیون کو کوئی یہ کہے کہ اُنھون نے بندرون کی طرح سے دوسرون کی نقل اُتاری ہے۔ بعض منشی اور مضمون نگار اسپر بہت ہی جھلائے اور بہت ہی مخالف ہوگئے۔ اور روسیون کی بڑی لمبی چوڑی تعریفین کرنے لگے۔ وہ کہتے تھے کہ مغربی یورپ کی قومین ہمسے قدیم قومین ہین لہٰذا ہمسے زیادہ شائستہ ہین۔ مگر ہمین وجہ کیا کہ ہم رشک کرین بلکہ ہم یہ کیون نہ کرین کہ اُنکی غلطیون سے

فائدہ اُٹھائین اور جن برائیون مین وہ ڈوبے ہوئے ہین اُنسے بچتے رہین - جو شخص ابھی پیدا ہوا ہے وہ اُس شخص سے خوش ہے جو مر رہا ہے -

اِس سے صاف ظاہر ہے کہ سنّو برس اُدھر رُوس مین لوگ ممالک غیر کے خیالات اور علم وفضل کے دشمن تھے اور وہ نہین چاہتے تھے کہ اُنکے وطن مین اُسکی ترقی ہو جب نپولین کی سلطنت عظیم کا زوال ہوا تو تمام یُورپ مین یہ خیال وبا کی طرح پھیل گیا کہ اپنی قومی باتون کے برقرار رکھنے اور غیر قومون سے نفرت کرنے مین سرگرم رہنا چاہیے - اُس وقت لوگ حب الوطنی کے جوش مین اندھے ہو رہے تھے - ہر قوم اپنے مُنھ میان مٹھو بنتی تھی - اور اپنی ہی چال ڈھال اور کارہاے نمایان کی مدّاح تھی - قومی خصوصیتین اور پُرانی رسمین اور پُرانا تعصب اب پھر عود کر آیا اُسکا نتیجہ خراب بھی ہوا اور اچھا بھی ہوا - جو لوگ متین تھے اُنھون نے تاریخ اور قومی علم ادب اور دیوتاؤن کے تذکرے پڑھنے شروع کیے - مگر جو لوگ ایسے ویسے تھے وہ بڑا جوش ظاہر کرنے لگے اور مبالغے کے ساتھ فصاحت بیانی دکھانے لگے اِسلیئوو فِل مین یہ دونون باتین موجود تھین -

جرمنی مین اِس جوش سے بہت بڑی بات پیدا ہوئی کہ ہیجل نے ایک مسئلہ تاریخی پیش کیا ہیجل کے خیالات کے مطابق جرمنی کے فلسفہ سے روسی عموماً ناواقف تھے لہذا اُن خیالات کا اُنپر کوئی اثر نہین ہوا تھا - مگر ماسکو مین نوجوانون کی چھوٹی سی ایک جماعت تھی - یہ لوگ جرمنی کے علم ادب اور فلسفہ کو بڑے شوق سے پڑھتے تھے - ملکۂ کیتھرائن ثانیہ کے عہد دولت مہد سے جنھون نے ترکون کو شکست دی تھی اور خاصکر ۱۸۱۲ع - ۱۸۱۵ع کے واقعۂ مشہور کے وقت سے جب کہ الگزانڈر اول نے اعلان کیا تھا کہ مین تمام یُورپ کو غلامی کی حالت سے آزاد کرونگا - اور اُسکی قسمت کو چمکاؤنگا - روسیون کو یقین کامل تھا کہ تاریخ مین رُوس کا بڑا نام ہوگا - مشہور روسی مورخ کرمزین نے اعلان کر دیا تھا کہ رُوس کو تاریخ اقوام مین اعلیٰ درجہ حاصل ہوگا ہیجل کے مسئلے کے مطابق کُل قوم اِسلاؤ خراب قوم تھی - کوئی اعلیٰ درجے کا کام اُسکے ذمّے نہ تھا - اُسکے تعلق اور کوئی کام نہ تھا بجز اِسکے کہ جرمنون کا تتبع کرے - ماسکو کے وطن دوست نوجوان فلسفیون کے خیالات ایسے نہ تھے - وہ اصل اصول کو تو قبول کرتے تھے

مگر مسئلے کو غیر مکمل سمجھتے تھے - اِسوقت اقوام ٹیوٹانِک شائستگی کی گھوڑ دوڑ مین سب سے بڑھی ہوئی تھین مگر یہ کوئی وجہ نہ تھی کہ وہ اِس حالت کو ہمیشہ برقرار رکھ سکینگی بلکہ یہ بھی ظاہر ہوتا چلا تھا کہ اقوام مذکور کی عظمت آفتاب لب بام ہے - لوگ کہتے تھے کہ مغربی یُورپ پر ایک قسم کی اُداسی چھائی رہتی ہے - ایک راے کو دوسری راے سے مخالفت ہے - ایک قوت دوسری قوت کے خلاف - ایک بادشاہ دوسرے بادشاہ کا دشمن - فن اور علم اور مذہب کی قوت جاتی رہی - اور یہی تین چیزین معاشرت کی کل کو درست کرتی ہین - ہم ایک امر بیان کرینگے جس سے غالباً اکثرون کو بادی النظر مین تعجب ہوگا مگر چند سال مین وہ خود بخود ظاہر ہو جائیگا - وہ یہ کہ مغربی یُورپ اب تباہ ہونے ہی کو ہے - مگر ہم لوگ جوان اور تندرست ہین - اور یُورپ کے گناہون مین ہم شریک نہین ہوئے ہین - ہمکو بہت بڑا کام کرنا ہے - ہمارے نام فتح لکھ گئی ہے - مغربی یُورپ پر ہم ایک بہت بڑی فتح حاصل کرنے والے ہین فتح علوم فتح فنون اور فتح مذہب"

یہ نتیجہ اُنھون نے دلائل تاریخی سے نکالا تھا - لوگ کہتے تھے کہ یُورپ اگر دنیا ہے تو اُسکے کُرّے دو ہین یعنی مشرقی اور مغربی - ان دونون مین بڑے بڑے فرق ہین - اِن دونون مین مذہب مسیحی نے اول اول مین شائستگی کی بنیا ڈالی تھی مگر مغربی یُورپ مین اُسکو صدمہ پہونچا - اور جسکو لوگ علم و فضل کی ترقی سمجھتے تھے اِس سے اُنھون نے دھوکھا کھایا - علما کے دلائل منطقی کو کُل کلیساے رُوس پر ترجیح دیگئی لہذا رُومن کیتھولک سے پروٹسٹنٹ ہوگئے - اور اِس سے بے شمار فرقے نکلے - منطقی دلائل سے ایسے فلسفہ کو ترقی ہوئی جو صحیح نہ تھا - اور آخرکار اِس فلسفیت نے لوگون کو بالکل مُنکر کر دیا - اور وہ ایسے اندھے ہوگئے کہ جن مسائل حقیقی کے کنگرے تک عقل اور منطق دونون کی کمند نہین پہونچتی تھی اُنکو پوچ اور ہیچ سمجھتے تھے - مشرقی یُورپ نے اِسکے برعکس مذہب مسیحی شہر روم سے نہین سیکھا تھا بلکہ بائیزنٹیئم سے اخذ کیا تھا لہذا اُنکی شائستگی اور مذہبی عقائد اعلیٰ درجے کے تھے - پس نہ تو اُنپر کوئی ظلم کرتا تھا نہ پروٹسٹنٹ کے سے وہ آزاد خیالات کے آدمی تھے پس مشرقی یُورپ کے باشندون کے قدیم خیالات اور قدیم جوش مذہب ابھی تک باقی ہے یعنی اُنکے مزاج مین

برادرانہ محبت اور توکل بخدا اور خدا ترسی اور عجز یہ صفتیں برقرار ہیں اور یہی صفتیں حضرت مسیح نے سکھائی تھیں۔ اور خود بھی اُن میں یہ صفتیں تھیں۔ گو فلسفہ اُن میں نہیں ہے مگر وہ ایجاد کرینگے اور اُنکا فلسفہ اور سب قوموں کے علم مذکورسے بڑھ جائیگا کیونکہ یونان کے علماے دینی کی تحریروں سے اُس سے بہتر اور افضل فلسفہ کی تعلیم ہوتی ہے جو مغرب کے خشک فلسفہ سے ہوتی ہے۔ مشرقی فلسفہ صرف منطقی دلیلوں پر محدود نہ رہیگا بلکہ انسان کی خلقت کے کل امور اسمیں ہونگے۔

فرقۂ اسلیوو فل کی راے ہے کہ مغربی یورپ میں لوگوں کی انانیت اور خودرائی نے سوسائٹی کی قوت زائل کردی۔ اور سوسائٹی کو اس درجے کو پہونچا دیا کہ اب وہ جان بلب ہے۔ اور اُسکا مرض لاعلاج۔ مگر رُوس کی پولٹیکل اور سوشل تاریخ میں امن و امان کا ڈنکا بج رہا ہے مختلف طبقوں میں کوئی لڑائی جھگڑا نہ تھا۔ اور کلیسا سے رُوس اور گورنمنٹ میں بھی کوئی جھگڑا نہ تھا۔ سب مِلکر باتفاق سچے عقیدے سے کام کرتے تھے مگر اِس خوشنما اور دلپذیر تصویر میں ایک بڑا اور بھونڈا اور کالا کالا دھبا ضرور ہے۔ وہ کیا پیٹر۔ وہ لوگ جو اُسکو پیٹر اعظم کہتے ہیں جھوٹے ہیں۔ اور اُسکی اصلاحیں بھی ویسی ہی ہیں۔ اپنے آبا و اجداد کی حکمت عملی کی تو اُسنے پابندی کی نہیں بلکہ قومی اُصول اور قوم کی وہ باتیں جو مدت العمر سے چلی آتی تھیں پیٹر نے ترک کردیں۔ اور اپنی سلطنت میں جو مشرقی یورپ میں واقع ہے اُسنے مغربی یورپ کے مسائل جاری کیے۔ اسکے امور غیر ملک کی خواہشوں کے مطابق تھے۔ اور اُن لوگوں کو اُسنے ترقی دی جو قوم کے خیالات سے واقف نہ تھے۔ قوم کی راے اور مرضی کے خلاف یہ باتیں زبردستی جاری کی گئیں۔ نتیجہ اُسکا وہی نکلا جسکی امید تھی اسلیوونک کی خلقت کے خلاف تھا کہ طرز تمدن یا تدبیر منزل میں جرمنی کے امراے تنگدل و متکبر و خود فروش کی شاگردی کریں۔ ممالک غیر کے علم و فضل جاری کرنے کا اثر اور بھی خراب تھا۔ اعلیٰ طبقے کے لوگ مغربی علوم کی خوبیوں اور فوائد پر ایسے فریفتہ اور والہ ہوئے کہ اُس نئے خزانے کے حاصل کرنے کے لیے اُنھوں نے بڑی کوشش کی اور اسی سبب سے علم و فضل میں اُنکا درجہ غلاموں کا سا تھا۔ مگر خوش قسمتی یہ ہے کہ عوام پر

حاشیہ

اُس شائستگی کا جو اور ملکون سے سیکھی تھی اثر نہین پڑا تھا - جو انقلاب طرز تمدن اور امرا
عظام مین ہوا اُسمین کسانون نے پُرانے مذہبی عقیدے کو نہین چھوڑا - اُنکا مذہب پُرانے
زمانے کی وصیت ہے - اور گویا رُوس کی قوم کا ئنٹ - اِس وصیت کو لوگ بھول گئے تھے
اِسلَیوُوفل فرقے نے اپنا فرض قرار دے لیا کہ اِس وصیت کو از سرِ نو تلاش کرین - اور اُسکے لیے
کسانون کی رسمون اور طرز معاشرت و تمدن اور چال چلن پر غور کرین - اور تربیت یافتہ
آدمیون کو پھر اُسی ڈھرّے پر لگائین جس سے وہ بھٹکے تھے - اور وہ اتفاق اور اخلاق
پھر پیدا کرین جو اور ملکون کے تتبع کرنے سے جاتا رہا تھا -

**فرقہ** اِسلَیوُوفل اکثر انتہا سے زیادہ مبالغے کے ساتھ رُوس کی ہر چیز کی تعریف
کرتے تھے اور باہر کی ہر چیز کی ہجو کرتے تھے - مغربی یُورپ کی تاریخ مین اُنکو بجز سختی اور غلامی
اور انانیت کے اور کچھ نہین نظر آتا تھا - اور اپنے خاص ملک مین اُنکو معلوم ہوتا تھا کہ
آزادانہ خیالات اور امن اور آزادی کا ڈنکا بجتا تھا - رُوس مین آزاد پُولیٹکل جلسہ ہائے نظمی
نہ تھے - اِسی سے وہ یہ دلیل پیش کرتے تھے کہ یہ مذہب مسیحی کے صبر اور نفس کُشی اور توکل کا
نتیجۂ نیک ہے - روسی اہل یُورپ کے خود غرض اور مغرور باشندون سے بدرجہا بہتر ہین
اور چونکہ رُوس مین معاشرت کا آرام کم رہا ہے لہذا اُن لوگون نے مغربی یُورپ کی معاشرت
کے آرام پر حسد کی راہ سے یہ کہنا شروع کیا کہ مغربی یُورپ تو آرام کا بندہ ہے اور آرام کو
خدا سمجھتا ہے مگر ہمکو اُسکی ضرورت نہین ہے کہ اِن چھوٹی چھوٹی باتون کا زیادہ بیان کرین -
انھین باتون سے اُنکے بانی بدنام ہوئے کہ وہ جاہل اور تنگدل لوگ ہین - شائستگی سے
اُنکو نفرت ہے - اور چاہتے ہین کہ اُنکا ملک پھر اپنی اصلی ابتدائی حالت مین وحشت اختیار
کرلے - اِسلَیوُوفل کے عقاید کی بہت ہی کم آدمیون نے پابندی کی مگر ہان ساری دنیا مین
دھوم مچ گئی - سینٹ پیٹرسبرگ والے اسکو ایک قسم کا قطرب سمجھتے تھے اور کہتے تھے کہ
اہل ماسکو کی تو یہ خلقت مین داخل ہے - سینٹ پیٹرسبرگ مین اگر کوئی کوشش کرتا کہ لوگ
پُرانے خیالات کو از سرِ نو اختیار کرین تو لوگ اُسکا مضحکہ کرتے - سینٹ پیٹرسبرگ سے مخالفت
کرنا خاص اِسلَیوُوفل لوگون کی خلقت مین داخل ہے - ماسکو مین تو اِس عقیدے کا گویا گھر تھا -

وہان کے پرانے گرجا گھرون۔ شہزادگان عظام۔ مقدس شہدا کے مقبرون۔ ماسکو کے شہنشاہون کے محلون۔ کرملن مین بتان معجزنما کے مندرون مین اگلے وقتون کی کل باتین موجود ہین۔ باشندون کی معاشرت اور چال چلن مین زمانہ قدیم کی باتین اب تک باقی ہین۔ روس کے اکثر شہنشاہون نے متواتر کوششین کین کہ روس مین یورپ کی اور سلطنتون کی طرح ترقی ہو مگر اہل ماسکو اسی پرانی لکیر کے فقیر ہین۔ اہل ماسکو عموماً ناخوش ہین خصوصاً وہ لوگ جو مقرب سلطانی ہونا چاہتے تھے مگر آرزو بر نہ آئی۔ حال کے شہنشاہون نے اُسکو چھوڑ دیا۔ اب وہ پرانے تاجدارون کی ثنا و صفت کرتے ہین مگر ماسکو والے بھی اِس قدر عقائد اِسلیو وفل کو پہلے پہل نہین پسند کرتے تھے جس قدر آخر آخر مین عقیدے جم گئے۔

اہل اِسلیو وفل کی ایک چھوٹی سی جماعت علما تھی۔ شاید دس بارہ آدمیون سے زیادہ نہ تھے۔ مگر اُنکا رعب اُنکی تعداد سے کہین زیادہ تھا۔ وہ کہتے تھے کہ روس کی تاریخ پڑھنے سے عجب عجب باتین پائی جاتی ہین۔ مغربی یورپ کی موجودہ سیاست مدن اور تدبیر منزل سے روس کی سیاست مدن اور تدبیر منزل بالکل مختلف ہے لہذا جن تدابیر سے فرانس اور جرمنی نے اپنی سیاست مدن وغیرہ کے نقص دفع کیے اُس سے روس کے نقص دفع نہین ہو سکتے۔ مگر اِس راے سے جو واقعی صحیح ہے لوگون کو اتفاق نہ تھا۔ اِسلیو وفل کی یہ صلاح قابل تعریف تھی۔ علاوہ برین اُس سے اعلیٰ طبقے کے لوگون مین غربا اور مظلومین بیچارے کسانون کے ساتھ ہمدردی پیدا ہو گئی۔ جب تک شہنشاہ نکولس زندہ رہے تب تک اِس جماعت نے علمی بحث پر اپنے خیالات محدود رکھے۔ مگر موجودہ عملداری کے شروع مین اُنھون نے ملکی باتون مین بھی دخل دینا شروع کیا اور آزادی غلامان خانہ زاد کی بحث مین بڑی مدد دی۔ اِسکے بارے مین مین پھر ذکر کرونگا۔

اب سوال یہ ہے کہ اہل اِسلیو وفل کے خیالات نسبت پینسلیو سٹک کیا تھے۔ آجکل اِس بحث کو لوگ بہت دلچسپ تصور کرتے ہین مگر اِسکے بارے مین مجھے بہت کچھ نہین لکھنا ہے۔ اِنمین اِسلاؤ فرقے کی نسبت روسی پن زیادہ تھا۔ اور روسیون کی نسبت اہل ماسکو سے زیادہ مشابہ تھے گو جنوبی اِسلیو ونک قومون سے ہمدردی پیدا کرنے کی اُنھون نے بڑی کوشش کی

اور ہمیشہ اس امید مین رہے کہ یہ قومین کسی نہ کسی روز جرمن اور ترکون کی غلامی سے بری ہو جائینگی
مگر اسکی انھون نے کبھی خاطر خواہ کوشش نہین کی کہ مسئلہ مشرقی کو حل کر دین - انکی گفتگو سے
مجھے اسقدر معلوم ہوا کہ وہ چاہتے تھے کہ کل اسلیوونک قومین ایک ہو جائین - معمولی
وقتون مین وہ اسکول اور گرجا گھر قائم کرنے کے لیے روم اور آسٹریا کی اسلاؤ قومون کو چندہ
دیتے تھے - اور جو نوجوان بلغاری روس مین تھے انکو تعلیم دیتے تھے تاکہ انکا مقصد بر آئے -
جب کریلین کا غدر ہوا تو انھون نے باغیون کے ساتھ بڑی ہمدردی کی کہ یہ ہمارے ہم مذہب ہین
مگر اسوقت سے انکی ہمدردی بہت کم ہو گئی ہے کیونکہ یونانیون کے اکثر افعال سے ظاہر
ہو گیا ہے کہ وہ اسلاؤ کے رقیب ہون تو ہون - دوست تو کسی حالت مین نہین ہو سکتے -

مغربی یورپ کے اخبار اکثر یہ غلطی کرتے ہین کہ وہ اسلیوو فل فرقے کو وہ گروہ
لکھ جاتے ہین جو ماسکو گزٹ کے اڈیٹر کاٹکوف صاحب کے خیالات کا حامی ہے یا ماسکو گزٹ
کو روس قدیم سے کوئی خاص الفت نہین ہے نہ مجالس دیہی کا وہ حامی ہے - مگر کسانون کے
عوض وہ زمینداروں کا جنبہ دار ہے اور ہر مسئلے پر پولیٹکل امور کے لحاظ سے بحث کرتا ہے
مذہبی اور قومی امور کا لحاظ مطلق نہین کرتا - اصول تجارت آزادانہ کا بھی حامی ہے -
اس امر مین اور اور امور مین بھی وہ اہل اسلیوو فل سے بالکل مختلف ہے - مگر ایک امر مین یہ
دونون ایک ہین - وہ یہ کہ جب کبھی پولیٹکل دقتین پیدا ہوتی ہین تو دونون فرقے بڑے
وطن دوست اور جنگجو ہو جاتے ہین -

۴۲۶

# باب بائیسوان

## کلیسا اور سرکار

سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو۔ کلیسائے یونانی ۔ روس کی تاریخ مذہبی۔ تعلقات کلیسا و سرکار۔ مشرقی کلیسا اور روسی قومی گرجا۔ پادریون کی شکایت۔ طرز نظمی کلیسا۔ خانقاہین اور سیاہ پادری۔ عملی نتائج۔

مین اکثر سنا کرتا تھا کہ روسی بہت ہی بڑے دیندار ہوتے ہین مگر جب مین نے اول دفعہ سینٹ پیٹرسبرگ مین قیام کیا تو جن لوگون سے مجھے سابقہ ہوا اُنکو مذہبی امور سے مطلق کوئی سروکار ہی نہین تھا۔ گو وہ کلیسائے یونانی کے بلا دلیل قائل تھے اور اسکی رسمین اور تقریب مذہبی کسیقدر ادا کرتے تھے مگر معلوم ہوتا تھا کہ وہ اعلیٰ درجے کے خیالات مذہبی اور ظاہرداری کے مذہبی برتاؤ سے آزاد ہین۔ جن بعض احباب سے اپنے دل کا یہ عقیدہ مین نے بیان کیا اُنھون نے کوشش کی کہ اسکا سبب مجھے اسطرح پر سمجھائین کہ سینٹ پیٹرسبرگ روس کا خاص شہر نہین ہے بلکہ تمام دنیا کے آدمی اسمین بستے ہین۔ اور مجھے یقین دلایا کہ ٹھیٹھ روسی جوش خیالات باشندگان ماسکو مین البتہ پایا جاتا ہے۔

اہل ماسکو سے جو مجھسے اسکے بعد مدت تک ملاقات رہی تو جو خیال میرے دل پر پہلے جما تھا وہ دُور نہین ہوا بلکہ اُسکو اور بھی تقویت ہوئی اور مجھے بخوبی یقین ہوگیا کہ روس کے تربیت یافتہ طبقون کے لوگ گو اپنے گرجا کو دل سے عزیز رکھتے ہین مگر اصل مین مذہبی خیالات کے چندان پابند نہین ہین۔ مگر اس دارالسلطنت قدیم یعنی ماسکو مین خصوصاً اُن لوگون مین جنکے مزاج مین کسیقدر اسلاؤ و فل خیالات تھے مین نے کسیقدر ایسے آدمی دیکھے جنکو بیشک مذہبی امور مین لطف خاص حاصل ہوتا تھا۔ اُنھون نے مجھے یقین دلایا کہ روسی قوم کی ایک خاصیت یہ ہے کہ روسی اپنے مذہب کے کٹے پابند ہونگے

اور جب تک آپ کو مذہب کی گذشتہ تاریخ اور حالت موجودہ سے واقفیت نہ ہوگی تب تک ممکن نہین کہ مین رُوس کے گذشتہ تاریخی حالات اور حالت موجودہ سمجھ سکون۔ گو یہ بیان مجھے کسیقدر مبالغہ آمیز معلوم ہوتا ہم مین مناسب سمجھا کہ قومی گرجا کے تاریخی حالات کی طرف بھی کچھ توجہ کرون پس جو کچھ مجھے اِس امر مین واقفیت ہوئی ہے وہ نذر ناظرین کی جاتی ہے۔ گو پوپ یعنی خلیفہ حضرت مسیح اپنی اِس تدبیر عظیم مین کامیاب نہوے کہ یورپ مین ایک ہی سلطنت عظیم الشان قائم کرین اور اُسکے باشندے رعایاے خدا سمجھے جائین تاہم وہ اِسمین ضرور کامیاب ہوے کہ اُن قومون کے دلون پر محبت برادرانہ اور فوائد اتحاد باہمی کا اثر کسیقدر ڈالین جو اُنکی عظمت اور تقدس کی قائل تھین۔ اِن قومون کے لوگ گو پولٹیکل طور پر آزاد تھے اور کبھی کبھی باہم برسر مخالفت بھی ہوتے تھے مگر روم واقع اطالیہ کو تمام عیسائی ملکتون کی دارالخلافت قرار دیتے تھے اور پوپ کو سب سے اعلیٰ حاکم ارضی سمجھتے تھے۔ گو پادریون نے کبھی یہ ہدایت نہین کی تھی کہ قومیت کو کوئی شے نہ سمجھو مگر ہان اُنکے سبب سے ملکی امور مین جو باتین مانع اتحاد تھین وہ کم ہو گئی تھین اور قومون مین باہمی میل جول کے لیے آسانی ہو گئی تھی جس سے کُل ممالک عیسائی کو ایک دوسرے کی ترقی پولٹیکل و سوشل کے حالات سے واقفیت ہو گئی تھی۔ کُل مقامات مین جہان پوپ کا اختیار تھا تربیت یافتہ آدمیون کی ایک زبان تھی۔ ایک علم ادب۔ ایک عام سائنس اور رکم وبیش ایک قسم کے آئین وقوانین۔ پس مغربی ممالک کے عیسائی صرف ایک فرضی نام یا جغرافیے کی اصطلاح ہی نہ تھے بلکہ پولٹیکل نہین تو مذہبی اور علمی باتون مین تو ایک تھے۔

کئی صدی تک رُوس یورپ کے اور ملکون سے جو مذہب اور علم و فضل مین یکسان ہو گئے تھے علیحدہ رہا کیونکہ کلیساے رُوس اُسکو شہر روم کے عوض قسطنطنیہ سے ملتا تھا اور جو ملک پوپ کو ہادی دین سمجھتے تھے وہ روسیون کو بھی مشرقی وحشی قرار دیتے تھے۔ جب تاتاری اُسکے میدانون پر تاخت لائے اور اُسکے گانون اور قصبے جلا دیے اور آخر کار اُسکو سلطنت عظیم منگول سے ملحق کر دیا تو عیسائی قومون نے

اِس جنگ پر ذرا بھی خیال نہ کیا- اگر کچھ خیال تھا تو صرف اِسقدر کہ ہماری آزادی معرضِ خطر مین نہو- اور جون جون زمانہ گذرتا گیا اِن دونون عیسائی فرقون کی حدود فاصلہ اور بھی زیادہ خوفناک ہوتی گئین- رُومَن کیتھولک فرقے کے حقوق باطل اور بھونڈی تجویزون سے کلیساے یونانی مین رُومَن کیتھولک اور ہر قسم کی مغربی باتون سے انتہا کی مخالفت ہونے لگی- یہ نفرت اِسقدر بڑھی ہوئی تھی کہ جب مغربی قومین پندرہ اور سولہ صدی مین اپنی غفلت اور علم و فضل کی کاہلی کے خواب سے بیدار ہوئین اور اصلی اور علمی ترقی کے ڈھرّے پر چلنے لگین تو رُوس نے اس نئی شایستگی کو خوف اور رشک کی نظر سے دیکھا کہ یہ شایستگی کفر پرستی اور لعنت بھیجنے کے قابل ہے- یہ رشک ایک خاص سبب سے ہے کہ زمانہ موجودہ مین رُوس مغربی یُورپ کی قومون سے شایستگی کے اکثر امور مین گھٹا ہوا ہے-

صرف یہی وجہ نہین ہے کہ رُوس نے جو مذہبی تعلق قسطنطنیہ سے پیدا کر لیا تو وہ تہذیب مین گھٹ گیا- کلیساے یونانی نے صرف رُومَن کیتھولک کی شایستگی ہی سے اُسکو باز نہین رکھا بلکہ اور اور امور سے بھی اُسپر بڑا اثر ڈالا جو محض مضر تھے-

کلیساے مغربی نے قدیم روم سے وہ جوش تمدن اور منطقی اور نظمی لیاقت بھی حاصل کی جس سے رُومَن قانون وضع ہوا تھا- اور کسیقدر وہ اولوالعزمی اور مستعدی اور مستقل مزاجی بھی سیکھی جس سے پیشتر کل دنیا جسقدر اُسوقت ظاہر ہوئی ایک سلطنت بن گئی تھی- روم کے بشَاپ پادریون نے یہ تدبیر سوچی کہ پُرانی سلطنت روم کو نئی بنیاد پر قائم کرین اور ہمیشہ کوشش کی کہ ایک عیسائی سلطنت ایسی قائم کرین جسمین سب رعایا ہو جائین اور اُسمین عیسیٰ کی ماتحتی مین کل بادشاہ اور حُکام سِوِل دنیا کا بندوبست کرین- اِسکے برعکس مشرقی پادریون نے اپنے پُرانے اصول کی پابندی کی اور اِس قسم کے زعم باطل کا کبھی خیال بھی نہ کیا- قومی گرجا قائم ہونے سے کبھی مخالفت نہین کی اور سِوِل حکّام کی طاقت کے مطیع رہے

عیسائی مذہب جاری ہونے کے کوئی دو صدی تک یعنی سنہ ۹۸۸ء سے سنہ ۱۲۳۷ء تک رُوس بحیثیت امور مذہبی قسطنطنیہ کے گرجا کا ماتحت تھا- اُسکے پادری اور بشَاپ تعلیم اور پیدایش کی رو سے یونانی تھے- اور گرجا کا انتظام پُرانے ابتدائی طرز پر ہوتا تھا-

مگر تاتاریون کے حملے کے وقت سے جبکہ قسطنطنیہ سے آمدورفت مین دقت ہونے لگی اور
تربیت یافتہ روسی پادریون کی تعداد زیادہ ہونے لگی تب سے یہ بات موقوف ہوگئی۔
شہزادون نے بتدریج یہ اختیارات حاصل کرلیے کہ شہر کیف کا پیر پادری خود منتخب کرین۔
اور کیف کا پیر پادری اُس زمانے مین تمام رُوس کے پیر پادریون کا خاص پیر تھا اور
جس شخص کو منتخب کرتے تھے اُسکو پیر پادری ہونے کے لیے قسطنطنیہ بھیج دیتے تھے۔
۱۴۵۰ء کے قریب یہ تکلف بھی دُور کردیا گیا اور رُوسی بشاپ پادری کی کونسل سے
پیر پادری مقرر ہونے لگا۔ پادریون کی خودمختاری کی نسبت ۱۵۸۹ء مین ایک اور کارروائی
کی گئی اور زار نے مثل قسطنطنیہ اور بیت المقدس وغیرہ کے پادریون کو مدارج
معزز عطا کیے۔

ماسکو کا پادری بڑا نامی آدمی تھا۔ مُدنی اور مذہبی دونون امور مین اُسکا بڑا
رعب تھا اور سرکار سے اُسکو امیر طبقۂ اعلیٰ کا خطاب ملا تھا جو پیشتر کُل سلطنت کے
سول افسر کو دیا جاتا تھا اور لوگ خود زار سے اُسکی عزت کم نہین جانتے تھے مگر اصل مین
اُسکو آزادانہ قوت بہت کم حاصل تھی۔ اصل حکمران سول اور مذہبی امور کا خاص
زار ہی تھا۔

رُوس کے پیر پادریون کے عروج کا پیٹر اعظم کے وقت مین خاتمہ بالخیر ہوگیا۔
پیٹر کی خواہش تھی کہ منجملہ اور امور کے پیر پادری کو بھی رفاہ ہو۔ اور اکثر پادری اور عوام
اِسکو کفر قرار دیتے تھے۔ اُسکو بخوبی معلوم تھا کہ متعصب اور چلتے پُرزے پادری اُسکی
ترقی مین خلل انداز ہونگے اور اُسکو بہت ہی دق کرینگے۔ گو وہ ایسے پادری کو فوراً
معزول کرسکتا تھا۔ اور یہ کوئی امر خلاف قانون مروجہ بھی نہ تھا تاہم اس سے بڑی دقت
اور تضیع اوقات ہوئی۔ پیٹر کوئی کام پیچیدگی اور پیچ وتاب کے ساتھ نہین کرتا تھا اور
ہر مشکل کو پکے طور پر اپنی معمولی لیاقت سے آسان کردیتا تھا۔ جب پیر پادری نے
انتقال کیا تو پیٹر نے بیس برس تک اُسکی جگہ پر کسیکو مقرر ہی نہین کیا۔ اور جبکہ لوگ بغیر
پیر پادری رہنے کے عادی ہوگئے تو مشتہر کردیا کہ اب پیر پادری منتخب نہ کیے جائینگے۔

اُسکی جگہ پر پادریون کی ایک مجلس مقرر ہوئی - ایک معصر نے خوب لکھا ہے کہ "اگر مجلس گھڑی تھی تو اُسکی کمانی غیطر کی سطوت تھی اور اُسکا پنڈولم اُسکی عقل" اِس فرمانروائے خودمختار نے بہت صحیح خیال کیا تھا کہ ایسی مجلس کونسل کو قابو مین رکھنا ایک ضدی پیر پادری کے قابو مین رکھنے سے کہین زیادہ آسان ہے - اور اُسکے بعد کے شاہنشاہون نے اُسکی اِس تدبیر حکیمانہ کی پوری پوری قدر کی - گو کئی بار یہ خیال بھی پیش ہوا کہ پیر پادری پھر از سر نو مقرر کیے جائین تاہم اسکا کبھی عملدرآمد نہین ہوا - یہ متبرک کونسل اب کل پادریون کی اعلی حکمران ہے اور غالباً اعلی حکمران رہیگی -

اب سوال یہ ہے کہ زارِ رُوس کو اِس متبرک کونسل اور کل گرجاؤن سے عموماً کس قسم کا تعلق ہے -

اِس سوال سے سرگرم اور کٹّے روسیون کی مذہبی آگ شعلہ زن ہو جاتی ہے - اگر کوئی اجنبی اُنکے سامنے اشارے مین بھی کہے کہ شاہنشاہ رُوس کو گرجا کے امور مین بڑا دخل ہے تو اُنکے دلون مین کسیقدر جوش مذہبی اور رعایت پیر پادری اور غصہ جو اُنکے نزدیک نیکی پر محمول ہے ضرور ہو گا - اصل یہ ہے کہ بہت سے روسیون نے اِس امر کی نسبت ایک مسئلہ قائم کیا ہے جسکو وہ عزیز رکھتے ہین - اور اُنکو یہ بھی کسیقدر خیال ہے کہ یہ مسئلہ واقعات کے مطابق نہین ہے - اُنکا مسئلہ یہ ہے کہ رُوس کے کٹّے پیروان مذہبی کا بجز عیسیٰ کے اور کوئی افسر نہین ہے - اور ایک معنی کر کے ارضی حکومت انسانی سے وہ بالکل آزاد ہین - اِس امر مین اِسکا اکثر کلیسائے اِنگلشیہ سے مقابلہ کیا جاتا ہے جس سے اُنکو کچھ حب الوطنی اور کچھ مذہبی جوش سے خوشی ہوتی ہے اور یہ خوشی صرف گفتگو ہی مین نہین بلکہ تحریر کے ذریعہ سے بھی ظاہر کی جاتی ہے - مثلاً ایک شاعر نے اپنے بڑے عمدہ کلام منظوم مین پیشین گوئی کی ہے کہ ایک روز خدا تمام دنیا کی قسمت اِنگلستان کے ہاتھ سے لے لیگا تاکہ رُوس کے حوالہ کر دے اور اِس امر کے ثبوت کی ایک دلیل یہ پیش کی ہے کہ اِنگلستان نے بڑی ناپاکی سے خدا کے گرجا پر دنیوی فانی رعب بٹھایا ہے - یہ تو مسئلہ ہے - اب واقعی امر یہ ہے کہ رُوس کی نسبت اِنگلستان مین پادریون کو بہت زیادہ آزادی حاصل ہے اور ملکہ معظمہ اِنگلستان اور پارلیمنٹ کی نسبت

زار روس کو مذہبی امور مین زیادہ تر اختیارات حاصل ہین۔ جو لوگ روس کی اندرونی تاریخ سے واقف ہین انکو معلوم ہے کہ گورنمنٹ روس نے دنیوی اور دینی امور مین صاف صاف فرق نہین قائم کردیا ہے اور اکثر اوقات گورنمنٹ مذکور پولٹکل کامون کے لیے مذہبی امور سے کام لیتی ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ گرجا اور گورنمنٹ مین کس قسم کا تعلق ہے۔ بہتر ہے کہ پہلے ہم کلیسائے یونانی اور کلیسائے روس کے فرق سے واقف ہون تاکہ آیندہ دقت نہو۔

کلیسائے یونانی کا ایک شعبہ کلیسائے روس ہے۔ کئی مختلف گرجا اسمین شامل ہین مگر کوئی افسر خاص نہین ہے۔ اسکے مقاصد عملی نہین ہین۔ کلیسائے روسی اسی کا ایک جزو ہے۔ گو عقیدہ ایک ہو مگر اور امور مین آزاد ہے۔

کلیسائے یونانی سے شہنشاہ روس کو صرف اسقدر تعلق ہے کہ وہ اسکے ایک ممبر ہین اور اسکے اصول و تقاریب مین انکا دخل دینا ایسا ہی ہے جیسا کہ شاہ اطالیہ یا شاہنشاہ فرانس رومن کیتھولک مذہب مین دخل در معقولات دین۔ مگر کلیسائے روس سے زار کا تعلق عجیب طرح کا ہے۔ مذہب کے ایک مستند ضابطے مین انکو کلیسائے روسی کا ظہیر المذہب اور اسکے اصول کا حامی خطاب دیا گیا ہے۔ اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ شہنشاہ روس بحکم خدا سے حکمرانی کرتے ہین۔ اس سے زار روس اور گرجا کے باہمی تعلقات ظاہر ہین۔ زار اصول مذہبی کے پشت و پناہ ہین مگر انکو بدل نہین سکتے۔ مگر اسکے ساتھ ہی وہ کلیسا کے خاص ناظم اعلیٰ ہین۔ اور مجلس مذہبی کو ذریعۂ حکمرانی قرار دیتے ہین۔

بعض آدمی غلبۂ ذکاوت سے کہتے ہین کہ مجلس مذکور پہلے ہی سے قائم تھی۔ یہ کوئی نئی مجلس نہین قائم ہوئی ہے۔ مگر یہ انکا دعواے بے دلیل ہے۔ یہ مجلس ایسی نہین ہے کہ مختلف کلیساؤن سے لوگ اسمین شریک ہوتے ہین بلکہ ایک خاص مذہبی مجلس ہے اور یہ استمراری ہے۔ شہنشاہ روس اسکے ممبرون کو اپنی خواہش کے مطابق مقرر اور موقوف کرتے ہین۔ قانونی اختیارات اسکو مطلق نہین حاصل ہین کیونکہ بلا منظوری زار کوئی تجویز قانون کی حیثیت نہین پیدا کرسکتی۔ اور جب قانون ہوگیا تو گورنمنٹ زار کے

نام سے طبع ہوتا ہے - پادریون کے نام سے نہین طبع ہوتا - کوئی امر کیون نہو اُسکو آزادی نہین حاصل ہے ہان زار کا حکم ہو تو وہ اور بات ہے - یا پروکیورر کا حکم ہو - یون تو اِس عہدہ دار کو صرف تجویزون کے خلاف حکم دینے کا اختیار ہے جو سِوِل قانون ملکی کے منافی فوائد ہین - مگر چونکہ اسی کو یہ استحقاق حاصل ہے کہ مذہبی امور کی نسبت زار سے گفتگو کرے اور پادریون کی مجلس اور زار کی گورنمنٹ کے رسل و رسائل بھی اسی کے ذریعے سے آتے جاتے ہین لہذا اصل مین اسکو بے انتہا اختیارات حاصل ہین - علاوہ برین ترقی اور تمغے دلانے کی طمع سے اسکا رعب اور بھی جم جاتا ہے - اگر کسی نے نہ مانا تو وہ اُس ضدی آدمی کو موقوف کر کے اُسکی جگہہ کسی حلیم الطبع آدمی کو مقرر کرتا ہے - بھلا ایسی مجلس کیا خاک آزاد ہو سکتی ہے - اور خاص کر رُوس مین جہان مجال کیا کہ زار کے خلاف کوئی چون تو کر سکے -

مگر یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ رُوس کے پادریون کو زار کی حکومت پر رشک ہے یا اُس سے نفرت کرتے ہین - وہ سب خیر خواہ رعایا ہین اور بادشاہ کی سلطنت خود مختار کے بڑے زبردست حامی - جو خیالات پادریون کی آزادی کی نسبت مغربی یُورُپ مین مشہور ہین اور جو کہا جاتا ہے کہ سِوِل حکام کے اختیارات سے وہ سرکشی اور مخالفت کرتے ہین وہ یہان کسی کو معلوم بھی نہین - اگر بشاپ پادری کبھی کسی دوست صادق سے اِس امر کی شکایت کرتا ہے کہ وہ سینٹ پیٹرسبرگ بلایا گیا اور کونسل کا ممبر مقرر کیا گیا اور اُس سے صرف یہ کام لیا جاتا ہے کہ وہ کاغذات پر دستخط کر دے اور جو امور طے ہو چکے ہین اُنکو مان لے تو اُسمین وہ زار رُوس کے خلاف شکایت نہین کرتا ہے بلکہ پروکیورر کے خلاف کہتا ہے - وہ زار کا دل سے مطیع اور خیر خواہ ہے اور وہ نہین چاہتا کہ زار رُوس کے اختیارات اور رعب پادریون کی وجہ سے جاتے رہین - مگر جب وہ دیکھتا ہے کہ گرجا کے امور انتظامی ایسے شخص کے ہاتھ مین ہین جو پادری نہین ہے بلکہ فوجی افسر یا کسی اور پیشے کا آدمی ہے تو اُسکو رنج ہوتا ہے اور وہ اُسکو اپنی بیعزتی سمجھتا ہے -

گرجا کے افسرون اور گورنمنٹ کے تعلقات دوستانہ کا حال گرجاؤن کے

طرز انتظام سے پُر ظاہر ہے۔ حکام گورنمنٹ اور کلیسائے رُوس کے افسرون کی بالکل ایک حالت ہے۔ مانسکو کے زارون نے جو بدعت کی تھی خصوصاً پیٹر کا ظلم و تعدی و جبر دونون پر یکسان تھا۔ سزائے جسمانی دونون کو دی جاتی تھی۔ دونون پر بڑی سختی سے کوڑے پھٹکارے جاتے تھے۔ اور اِس سے بھی بڑھ بڑھکر اُنکی گت بنائی جاتی تھی۔ خفیف خفیف اور واجب العفو جرمون کے لیے بڑی بڑی سخت سخت سزائین دیجاتی تھین۔ مثلاً ایک پیر پادری نے ۱۸۴۶ء مین اُن پادریون تک کو سزائے جسمانی دی جو موٹے اور پھٹے کپڑے پہنے تھے۔ رپورٹون سے بھی اسکا کامل ثبوت ملتا ہے کہ سزائے جسمانی دی جاتی تھی۔ مگر ملکہ کیتھرائن نے انسانیت کا برتاؤ کیا اور پادریون کی سزائے جسمانی کا قاعدہ فوراً دور کر دیا۔ اِن امور کے بیان سے اب ناظرین کو مین پریشان نہ کرونگا۔ الغرض پیٹر اعظم کے وقت سے کل شاہنشاہون کے چال چلن کا حال کلیسائے رُوس کی تاریخ سے ظاہر ہوتا ہے۔

ہر صوبے یا گورنمنٹ مین ایک افسر پادری ہوتا ہے اور سِول گورنر کی طرح بشاپ کی بھی ایک کونسل ہوتی ہے جسکا وہ ماتحت رہتا ہے۔ مگر یہ ماتحتی برائے نام ہے۔ اِس کونسل کے ممبرون کا مقصد یہ ہوتا تھا کہ مثل سکریٹریون کے اپنے افسرون کو خوش رکھین۔ یہ امر قابل تسلیم ہے کہ جب تک وہ اپنی اصلی حالت مین رہینگے تب تک اُن لوگون کے لیے خوش قسمتی ہے اگر اُنکو کم اختیارات دیے جائین۔ حکام بالا دست کو اپنے درجۂ اعلیٰ کا کسیقدر خیال ضرور رہتا ہے اور اُنکے خیالات بھی بلند ہین مگر ادنی ادنیٰ افسر اتنی کم تنخواہ پاتے ہین کہ سُننے سے ہنسی آتی ہے۔ اور اپنے اختیارات کو بُری طرح سے استعمال مین لاتے ہین اور بڑی بے شرمی کے ساتھ رشوت لیتے ہین اور غبن کرتے ہین۔ یہ لوگ ویسے ہی ہین جیسے نکولس کے وقت مین سرکاری افسر تھے۔

گرجاؤن کا انتظام بالکل راہبون کے ہاتھ مین ہے جنکو عموماً لوگ سیاہ پادری کہتے ہین اور جنکا بڑا رعب ہے۔

جو راہب پہلے پہل رُوس مین آن کے بسے وہ مثل اُن لوگون کے تھے جو یورپ کے

شمال و مغرب مین بسے تھے بڑے کٹّے اور فقیر مشرب اور دیندار تھے۔ خدا کی عظمت
اور ارواح کی مغفرت کا خیال اُنکے دلون مین کوٹ کوٹ کر بھرا تھا۔ غم فردا تو قریب پھٹکنے ہی
نہین پاتا تھا۔ اُنکو تہ دل سے یقین تھا کہ اُنکا آسمانی خدا اُنکی ضرورتون کو مہیا کر دیگا جسکی
رضا کے بغیر پتا تاک نہین ہل سکتا۔ یہ لوگ مفلس تھے اور پھٹے ہوے کپڑے پہنتے تھے اور
بہت ہی سادی غذا کھاتے تھے۔ اور جو کچھ اُنکے پاس ہوتا تھا اُسکو اُن لوگون سے مل بانٹ کے
کام مین لاتے تھے جو اُنسے بھی زیادہ مفلس تھے۔ اور جو خدمت اُنکے آقا اُنکے سپرد کرتے تھے
اُسکو خیر خواہی اور مستعدی سے بجا لاتے تھے۔ مگر مغربی یورپ کی طرح رُوس سے بھی تارک الدنیا
ہونے کا خیال جاتا رہا۔ کئی عیسائیون کے فیاضانہ عطیے اور محاصل جائداد اوقاف سے خانقاہین
سیم و زر سے مالامال ہوگئین اور جواہرات اور اراضی اور غلامان خانہ زاد کی افراط ہوگئی۔ مثلاً
ایک مقام مین کسی زمانے مین ایک لاکھ بارہ ہزار غلامان خانہ زاد تھے اور اُسی کے مطابق
رقبۂ اراضی بھی تھا۔ لوگ کہتے ہین کہ گذشتہ صدی کے اوائل مین چہارم حصۂ آبادی سے زیادہ
گرجا کے زیر حکمرانی تھا۔ اکثر خانقاہون نے تجارت شروع کردی اور حسب بیان فلیچر اِس ملک کے
راہب سب سے زیادہ ہوشیار تاجر تھے۔ (فلیچر ۱۵۸۸ء مین رُوس گیا تھا)۔

گذشتہ صدی مین گرجا کی اراضی سرکاری ہوگئی اور غلامانِ خانہ زاد بھی گورنمنٹ نے
لے لیے۔ خانقاہون کو اِس سے بڑا نقصان پہونچا مگر اِسکے سبب سے وہ بالکل جاتی نہین رہین
جیسا کہ بہت سے آدمیون نے پیشین گوئی کی تھی۔ بعض خانقاہین شکست ہوگئین۔ بعض
بالکل افلاس کی حالت مین۔ مگر اکثر باقی رہین اور کامیاب ہوئین۔ گو غلامان خانہ زاد اب
نہ تھے مگر آمدنی اب بھی تین ذریعون سے تھی۔ اصلی جائداد جو محدود تھی۔ سرکاری وظائف۔
اور دیندار آدمیون کے چندے اور عطیے۔ بالفعل وہان کوئی پانچ سَو خانقاہین ہین اور
گو دولتمند نہین مگر اُنمین اکثر ایسی بھی ہین جنکی آمدنی فقیری زندگی کی ضرورتون سے کچھ زیادہ ہے

پس رُوس مین بھی مثل مغربی یورپ کے خانقاہون کی تاریخ کے تین باب ہین
جنکو اختصار کے ساتھ بیان کرتا ہون۔ فقیرون اور پادریون کی اولوالعزمی۔ دولت عیش اور
عیاشی۔ جائداد کا گورنمنٹ مین ضبط ہونا اور زوال خانقاہ۔ مگر مغربی اور مشرقی خانقاہون مین

ایک بہت بڑا فرق ہے۔ رُوس کی خانقاہون کا انتظام سینٹ بیسل کے قواعد سے کبھی متجاوز نہوا جسکے ممبرون کے لیے یہ قید ہے کہ سوا ے مذہبی رسوم اور عبادت کے اور کچھ نہ کرین اور خدا کی پرستش مین محو ہو جائین۔ وقتاً فوقتاً کوئی تنفس واحد ان عیوب ملکی کے خلاف غل مچاتا تھا یا اپنی خانقاہ سے نکل کر بقیہ عمر عزلت مین رہکر جوگ سادھتا تھا۔ مگر یہ نہین ظاہر ہوتا کہ کسی زمانے مین خانقاہون کی آبادی مین بہیئت مجموعی یا کسی خاص خانقاہ مین رفاہ و اصلاح کی جانب تہ دل سے کسی نے مستعدی کے ساتھ توجہ کی ہو۔ گذشتہ دو تین سو برسون مین اصلاح بیشک کی گئی تھی مگر حکام سول کے رعب سے یہ سب اصلاح ہوئی۔ اور ان اصلاحون کے قائم ہونے مین راہبون نے صرف یہ صفت ظاہر کی کہ اُنکے مزاج مین توکل اور تحمل ہے۔ اِس امر سے مثل اور امور کے اُس سستی اور کاہلی اور دلی توجہ سے مستعدی نہ ظاہر کرنے کا اور بھی ثبوت ہوتا ہے جو روسیون کے قومی طرز معاشرت کا ایک جزو اعظم ہے۔ اِس امر مین مثل اور امور قومی مستعدی کے کاروبار کی کُل رعایا نہین بلکہ گورنمنٹ کے ہاتھ مین تھی۔

مجھے رُوس کی خانقاہون سے اسقدر واقفیت نہین ہے کہ مین مستند طور پر اُنکی اصلی حالت بیان کرسکون۔ مگر مین یہ کہ سکتا ہون کہ جب مین کبھی کبھی بعض بعض خانقاہون مین گیا تو دیکھا کہ لوگون کی بات چیت سے کمینہ پن کی بو آتی ہے بلکہ اِسی کی وہان عملداری ہے۔ اِس سے میرے دل پر اچھا اثر نہین پیدا ہوا۔ اکثر خانقاہین میرے نزدیک اِس سے زیادہ وقعت نہین رکھتی ہین کہ کاہل آدمی اُنمین پناہ لین۔ اور کئی موقعون پر مین نے بوجوہ یہ نتیجہ نکالا کہ راہبون مین مثل معمولی آدمیون کے سُستی کے سبب سے شراب خواری اور اور گناہ پیدا ہوتے ہین۔

رُوس کے کلیسا مین اگر قومی تعصب کوئی ہے تو وہ یہ ہے کہ سفید اور سیاہ پادریون کے باہم مخالفانہ خیالات ہین۔ یعنی گانون کے پادریون اور راہبون مین میل نہین ہے۔ گانون کے پادریون کو یہ بات ناگوار سخت گذرتی ہے کہ جفاکشی کے تو کُل کامون کا بار اُنپر ڈالا جائے اور اُنکے خاص پیشے کے کُل اعزاز سے وہ محروم رکھے جائین۔

اِسکے برعکس راہب گانؤن کے پادریون کو ایک قسم کا دوغلا پادری تصور کرتے ہین۔ اور اُنکی راے ہے کہ گانؤن کے پادری پر فرض ہے کہ بلا عذر اپنے افسرون کی اطاعت کرین۔

آئین مخالفت اور ہر قسم کی رفاہ و اصلاح کے عام جوش نے جو حال کی عملداری کا جزو اعظم ہے رُوس کے پادریون مین بھی ایک قسم کا انقلاب پیدا کر دیا ہے۔ اور چند آدمیون کے دلون مین اِس سے ایسی قوی امیدین پیدا ہوگئین کہ مغربی خیالات اُنکی رگ و پے مین پیوست ہو گئے اور اُنکو یقین ہو گیا تھا کہ بڑی اعلیٰ درجے کی کارروائی شروع ہونیوالی ہے۔ اور گرجا کے افسر اپنی سُستی کو جسکو وہ پاک اور مقدس سمجھتے تھے عنقریب ترک کرنیوالے ہین۔ میرے نزدیک ایسا شخص جسنے گرجا کی گذشتہ تاریخ اور موجودہ حالت کو بغور اور بلا تعصب مطالعہ کیا ہے وہ ایسی امید نہین کر سکتا۔ مذہبی امور مین ازسرنو رفاہ کرنا اُسکے پُرانے خیالات کے بالکل مخالف ہے۔ رُوس کی کارروائیون کے اصول خاص ہمیشہ یہ رہے اور اب بھی یہی ہین کہ خارجی امور کے اثر سے بلا مخالفت اطاعت کی جائے اور جو بات جسطرح پر ہے اُسی طرح پر رہے۔ گرجا کو یہ ناز ہے کہ ارضی امور کے اثر سے وہ بری ہے۔ دو گذشتہ صدیون مین رُوس مین ایک انقلاب عظیم کا سلسلہ برابر قائم رہا ہے یعنی پولٹکل اور دماغی اور اخلاقی امور مین۔ مگر قومی گرجا مین کوئی تبدّل نہین ہوا۔ جو تبدّل و تغیر اُسکے طرز انتظام مین واقع ہوے اُنسے اُسکے اندرونی کلیساے رُومن کیتھولک نے جو کوششین کین اُنسے روسی کلیسا کو کوئی ہمدردی نہین ہے۔ اور اہل پراٹسٹنٹ کی اِس کوشش سے بھی کوئی ہمدردی نہ تھی کہ حال کے علوم مین لوگ ترقی کرین۔ لہذا رُوس مین کوئی کتاب مذہبی فلسفہ طور کی تصنیف نہین ہوئی۔ وہ اِسی اپنی حالت کو اچھا سمجھا کیے اور کبھی یہ کوشش نہ کی کہ دیکھین اور قومین کیا مذہبی اور علمی ترقی کر رہی ہین۔ الغرض گو روسی دنیا مین رہتے ہین مگر جو ترقی دنیا کر رہی ہے اُس سے ناواقف محض ہین۔

اگر کلیساے رُوس کی خاص خاص باتون سے ہم واقفیت حاصل کرنی چاہین تو رُوس کے مذہبی امور کو مغربی یورپ سے مقابلہ کرنا چاہیے۔ مغرب مین رنیسنس کے وقت سے آج تک مذہب اور علم کا برابر ساتھ رہا ہے۔ مغربی ملکون مین مذہبی تعصب کی تین

رفتہ رفتہ دور ہوتی گئین۔ اب انسان فوراً دیکھتے ہی کہدیگا کہ یہ تصویر فلان زمانے کی ہے اور یہ بت فلان وقت کا۔ مگر روس مین یہ ترقی بالکل نہین ہوئی ہے۔ وہان اب تک بت معجز نما کو لوگ مانتے ہین اور پرانی مذہبی رسمین اب تک جاری ہین۔

کلیسائے روس نہ تو رومن کیتھولک لوگون کی طرح علم کا دشمن ہے اور نہ اہل پراٹسٹنٹ کی طرح یہ چاہتا ہے کہ منقولات کو معقولات سے مطابق کرے۔ روس کے پادریون نے آزادی دے دی ہے کہ جسکا جی چاہے جو علم پڑھے اور جو رائے علوم کی نسبت چاہے قائم کرے۔ وہ صرف یہ چاہتے ہین کہ جو لوگ عیسائی پیدا ہوے ہین وہ گرجا کی کسیقدر تعظیم کرین مگر اسمین بھی وہ کچھ سختی نہین کرتے۔ اگر کوئی شخص کلیسائے روس کو برا نہ کہے اور کسی اور مذہب کو اختیار نہ کرے تو اُسکو اختیار ہے کہ چاہے کوئی مذہبی رسوم نہ ادا کرے اور علانیہ اُن علمی اصول کی تعریف کرے جو مذہبی عقائد کے خلاف ہین۔ اس سے پادری خفا نہین ہوتے۔ اسمین شک نہین کہ کُل روسی عیسائیون پر فرض تھا کہ سال مین ایک بار باہم ملین اور اگر نہ ملین تو سزایاب ہون۔ اور یہ حکم منجانب سرکار تھا۔ گو پادری اسکی تعمیل مین بڑی سختی کرتے تھے مگر مذہبی خیالات کی وجہ سے نہین بلکہ اِس طمع سے کہ لوگ اگر زیادہ آئینگے تو روپیہ بھی زیادہ ملیگا۔ الغرض گو کلیسائے روس نے علم و شایستگی کو بہت کچھ ترقی نہین دی مگر یہ بھی نہین کیا کہ اُس ترقی کا مانع ہو۔ مگر اور ملکون کے پادریون نے تو علم کی ترقی کو بہت کچھ روکا تھا۔

اسکا سبب ایک تو یہ ہے کہ روسیون کی قومی حالت ہی ایسی ہے۔ مگر کلیسا اور گورنمنٹ کے باہمی تعلقات کا بھی کسیقدر نتیجہ ہے۔ گورنمنٹ کی بڑی تاکید رہتی ہے کہ نہ تو مذہبی توہین ہونے پائے اور نہ پادری لوگ اپنے مدعیون کی توہین کرین لہذا مذہبی امور کی بحث اخبارون مین کبھی نہین ہونے پاتی۔ اور پادریون کے اخبارون مین تاریخی باتین درج ہوتی ہین یا علم مجلس کی بحث ہوتی ہے یا عبادت اور تقوی کی۔ ناسلکونکے عبادت خانے مین عام امور پر مذہبی رسوم کے دنون مین بھی بحث ہوا کرتی تھی۔ مگر یہ بحث مذہب سے متعلق نہین ہوتی تھی۔ اکثر تو مذہبی تاریخ کی نسبت بحث ہوتی تھی یا رسوم

وفرائض کی نسبت - مثلاً اسپر بحث ہوتی تھی کہ صلیب مقدس کی علامت بنانے کے وقت
انگلیان کس مقام پر رکھنی چاہیین - انجیل سے اس بحث کا تصفیہ نہین ہوا تو یونان کے
مقدس پادریون کی تحریرون اور مجالس علماے دینی کے احکام اور پرانے بتان معجزنما سے
راے لی جاتی تھی -

اب چند سال سے یہ بحث ہو رہی ہے کہ کلیساے روس و انگلستان ایک ہونا چاہیے
واللہ اعلم اس تجویز سے خواہش اصلی کیا ہے

مگر مین چاہتا ہون کہ اس امر کی نسبت ایک بات بیان کرون - اگر میل جول سے
صرف یہ مراد ہے کہ برادرانہ محبت مین ترقی ہو تو اسمین کسی کو ذرا بھی عذر نہین ہوسکتا -
لیکن اگر کوئی شئے اس سے زیادہ اصلی اور عملی مراد ہے تو مین سادہ مزاج اور نیک نیت
آدمیون کو متنبہ کرتا ہون کہ یہ تجویز مہمل ہے - بڑے افسوس کی بات ہے کہ جو بہادر آدمی
یہ تجویزین کرتے ہین اور فصیح و بلیغ آدمی جو انپر بحث کرتے ہین وہ اتنی سی تکلیف نہین اٹھاتے
کہ اصلی امور سے واقف ہون - اگر وہ چند ہفتے صرف کرکے کلیساے مشرقی کی گذشتہ اور
موجودہ تاریخ کے مختلف امور کو سہولت اور سچے دل سے مطالعہ کرتے تو وہ سمجھ جاتے کہ
روسی اور انگریزی گرجا کا یکسان ہو جانا ایسا ہی مشکل اور غیر ضروری ہے جسقدر روس کی
مجلس ملکی اور انگلستان کے دیوان عام کا یکسان ہونا محال ہے -

ص ۴۳۵

# باب تیئیسوان
## جنگ قرمیہ اور اُسکے نتائج

نزھنی کا مشہور میلہ - جنگ قرمیہ و سباسٹپول - نکولس کا طرز تمدن - قومی عاجزی - لوگون کی ناراضی عام اور علم ادب - نکولس کی وفات - الکزانڈر ثانی - نیا جوش - رفاہ و اصلاح کا جوش - علم ادب مین تغیرات - گوگول - اہل کنسرویٹیو - تجاویز ابتدائی - تجارت کی متحدہ کمیٹیان - مسئلہ غلامان خانہ زاد -

امریکا کی طرح رُوس مین بھی سیاحون سے اُن کے نئے شناسا مکرر سہ کرر سوالات کرتے ہین کہ اس ملک کی نسبت آپ کی کیا راے ہے - اور جب سیاح کم وبیش بے تکلفی کے ساتھ اس امر کی نسبت اپنی راے دیتے ہین تو اُنسے وہ ضرور دریافت کرینگے کہ آپ نے نزھنی نوو گورڈ کا مشہور میلہ اور قرمیہ کا ساحل جنوبی دیکھا ہے یا نہین - اگر وہ اُسکے جواب مین نفی کا کلمہ کہے تو اُسکو یقین دلایا جائیگا کہ بلا نزھنی نوو گورڈ جائے آپ رُوس کے سواد خوش اسلوب اور مختلف اقوام کے اختلاف شمائل و وضع کا ٹھیک ٹھیک قیاس نہین کر سکتے -

مجھے اپنے قیام رُوس کے پہلے دو سال تک اکثر اوقات مجبور ہو کر عجز کے ساتھ اقرار کرنا پڑتا تھا کہ مین نے نہ تو مقام نزھنی دیکھا ہے نہ قرمیہ - مگر تیسرے سال مین کامیاب ہوا کہ مین اپنی سیاحت سے یہ دھبا مٹاؤن کہ مین نے یہ مقامات نہین دیکھے ہین - مین اس بڑے میلے مین گیا مگر مایوس واپس آیا - اُسکی نسبت جو بیانات مین نے پڑھے ہین اُن سب مین مبالغے کے ساتھ رنگ آمیزی کی گئی ہے - اس شاعرانہ بیان کی کہ (ممالک مشرق کے باشندون کا جم غفیر اور مختلف اقوام کے لوگ ایشیا کے ہر ملک سے آتے ہین)

ایسے سیاح کو صداقت نہین ہوتی جو سادہ مزاج ہے - چند اہل حجاز خیوا اور ایرانی اور بخاری اپنے اپنے چھپرون مین بیٹھے یا سیر گشت کرتے نظر آتے ہین - باقی اللہ اللہ خیر صلاح - مگر انکا دیکھنا نہ کسی طرح دل کو لبھاتا ہے نہ دلچسپ ہے - ایک چینی بازار بھی ہے جہان چاء بکتی ہے اور دکانون کی چھتون سے یہ علامتین پائی جاتی ہین کہ تعمیرات مین چینی بتخانون کے طرز کا اثر پہونچا ہے مگر چین کے باشندون مین سے وہان کوئی نظر نہین آیا - تجارتی مال ماسکو کے بازارون اور دکانون مین یہان سے کہین عمدہ ہے - مگر مین سیاح کو یہ صلاح ندونگا کہ وہ اس سالانہ مشہور میلے کے دیکھنے کو بہت دور نکلجاے گو روسی عموماً اسکو دنیا کے عجائبات مین سے تصور کرتے ہین خصوصاً وہ روسی جنھون نے کبھی یہ میلہ نہین دیکھا ہے -

اسکے برعکس قرمیہ مین جانے سے مین خوش ہوا - جنوبی ساحل قرمیہ یورپ کے نہایت ہی خوشنما اور خوش سواد مقامون مین سے ہے - اسکی نسبت سیاح کی اچھی یا بری راے زیادہ تر اسپر منحصر ہے کہ وہ کس رخ سے وہان داخل ہوا ہے - اگر وہ شمال سے آتا ہے اور ویران میدان اسٹیپی کا سفر دراز کرنے سے تھک گیا ہے تو قرمیہ کی فضا اسکو عالیشان اور بارونق دکھائی دیگی لیکن اگر بخط راست کوہ قاف سے آتا ہے تو غالباً وہ اسکو بے قدر اور ناچیز معلوم ہوگی - سیاح ہر حالت مین اس جزیرہ نما کے کوہستانی ملکون مین چند ہفتے لطف کے ساتھ بسر کریگا - اور اگر علوم قدیم کی تحقیقات کا شوق ہے تو خاصکر اور بھی زیادہ لطف اسکو حاصل ہوگا - مین نے تو کوہ قاف مین اس قسم کی دلچسپ فضا بہت دیکھی تھین اور چونکہ فصل بھی بہت زیادہ آگئی تھی لہذا مین نے سباسطپول اور اسکے قرب وجوار مین رہنے اور وقت کے صرف کرنے کو ترجیح دی اور ان مقامون مین رہا جن سے کل انگریز جنگ قرمیہ کے سبب سے واقف ہوگئے ہین -

۱۸۷۳ع مین جب مین وہان گیا تو شہر مذکور قریب قریب ویسا ہی ویران تھا جیسا تب تھا جب متحدہ غنیمون نے بعد فتح اسکو چھوڑ دیا تھا - اسمین شک نہین کہ سڑکین صاف کردی گئی تھین مگر مکان اکثر بے چھتون کے اور ویرانی کی حالت مین ابتک پڑے تھے اور ہر مقام پر ویرانی برستی تھی - اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا محاصرہ ابھی ابھی ختم ہوا ہے اور

باشندون کو ابھی وقت نہین ملا ہے کہ اپنے اپنے گھر واپس آئین - رِیڈان اور مَلاکاف وغیرہ اور قلعے بالکل مسمار ہو گئے تھے مگر اکثر مقامون پر مجھے کھائیون کی علامتین نظر آئین اور اکثر خیام جنگی کا پتا مجکو ٹوٹی ہوئی بیر شراب کی بوتلون اور بچے ہوے گوشت کے ٹین کے بکسون سے دریافت ہوا۔

روسی صاف صاف اقبال کرتے ہین کہ جنگ قِرِمِیَہ مین اُنھون نے شکست پائی تھی مگر سَبَاسْطُبُول کے حملے کو جو اُنھون نے مردانہ وار روکا تھا اُسکو اپنے ملک کی جنگی کارروائیون مین ایک بہت بڑا قابل فخر امر تصور کرتے ہین اور اُنکا اُسپر ناز کرنا روا اور بجا ہے۔ اس جنگ سے جو نتیجہ پیدا ہوا اُسکا اُنکو افسوس نہین ہوتا - وہ اکثر کچھ مذاق اور کچھ متانت کے ساتھ کہتے ہین کہ ہم لوگون کو اپنے غنیمون کا شکر گزار ہونا چاہیے - گو یہ قول ظاہرا سمجھ مین نہین آتا مگر تاہم یہ بہت صحیح ہے - جنگ قِرِمِیَہ نے قومی تاریخ مین ایک نیا معاملہ اہم قائم کر دیا۔ شہنشاہ نکولس کی جبریہ کارروائی اس جنگ سے بالکل کالعدم ہو گئی اور علمی اور دماغی قوت بڑھی اور اخلاقی امور نے از سر نو ترقی پائی اور اُس ترقی سے نتائج احسن پیدا ہوے۔

۱۸۲۵ء کے معاملہ دسمبر سے جسکا ذکر اوپر کیا گیا ہے نکولس کے عہد سلطنت کو بڑا استحکام ہو گیا - لوگون نے مسلح ہو کر کوشش کی کہ سطوت خسروی کو نیست و نابود کر دین - نتیجہ اسکا یہ ہوا کہ بعض خاندانون کے اکثر آدمی قتل کیے گئے یا جلا وطن ہوے اور امرا خائف ہو گئے اور اہل پولیس کو اسکے سبب سے بڑے بڑے اختیارات حاصل ہوے - نکولس کے چال چلن مین اُسکے جانشین کا سا تلون تھا اور نہ اخلاق اُسکا سا خراب تھا - اُسکا مزاج اِسلاوُنِک قومون کی نسبت ٹیوٹانک اقوام سے زیادہ ملتا تھا اور مزاج مین سادگی اور مستعدی اور سختی اور ایمانداری بہت تھی - فرقہ اسلاؤ کے کل خیالات چند ایسے عقائد پر مبنی ہین جو اُنکے دلون پر منقوش ہو گئے ہین اور قریب قریب طبیعی ہین۔ ان لوگون کے مزاج مین یہ قابلیت بالکل نہین ہے کہ تیزی اور چالاکی سے حوادث بیرونی کے مطابق اپنی عادات کو بدل سکین - عنفوان شباب سے نکولس کا میلان طبع جنگی داب و آداب کی طرف بہت زیادہ تھا اور اُس زمانے کے اصول آزادانہ اور ہمدردی انسانی کے خیالات فلسفہ سے اُسکو نفرت کلی تھی - سختی کے ساتھ ظالمانہ حکمرانی کرنا اُسکی خلقت مین

داخل تھا اُسکو حقوق انسانی اور زمانۂ حال کے جوش اور اسی قسم کے اور تصورات فلسفیہ سے کوئی ہمدردی نہ تھی۔ اُسکو فلاسفہ کے بے معنی اور مغلق مصطلحات سے قطعی نفرت تھا۔ قبل تخت نشینی کے وہ اپنے افسرون سے کہا کرتا تھا کہ تم اپنے فوجی فرائض کا خیال رکھو مگر فلاسفہ سے سر مغزن نکرو۔ مین فلسفیون کی پرورش نہین کر سکتا۔ نکولس کے دفتر عہد سلطنت کا دیباچہ ایک بڑا افسوسناک ماجرا تھا جس سے اُسکے عقائد سابق کو قوت اور استحکام پہونچا۔ فلسفہ کے حامیون نے جو فرائض وغیرہ امور کی نسبت فصاحت و بلاغت سے تقریرین کرتے تھے شاہی گاردے کی وردی پہننے کی حالت مین (یعنی جب وہ لوگ شاہی گارڈ مین ملازم تھے) علانیہ طور پر اپنے افسران اعلیٰ کے مگر روسہ کر احکام کے خلاف کیا اور کوشش کی کہ سطوت خسروی کا لعدم کرنے کے لیے فوج کو باغی کر دین۔ نکولس خلقی ظالم حکمران بھی تھا اور سپہ گری بھی گویا اُسکی گھٹی مین پڑی تھی۔ اس سانحے سے اُسکا چال چلن تمام عمر کے لیے گویا سانچے مین ڈھال دیا گیا اور اُسنے قسم کھائی کہ لبرل فرقے کا جانی دشمن رہونگا۔ وہ خود مختاری کی حکومت جابرانہ کا بڑا معین تھا اور نہ صرف اپنے ہی ملک مین بلکہ تمام یورپ مین اس امر مین جوش و دیوانگی ظاہر کرتا تھا۔ یورپین تمدن مین اُسکو دو قوتین معلوم ہوئین جو حکومت اور سلطنت شخصی اور سلطنت جمہوری کے لیے لڑتی تھین اور اُسکی راے تھی کہ انتظام اور طوائف الملوکی دونون ایک ہین۔ وہ اپنے سے ظالم پادشاہون کو ہمیشہ دل سے مدد دیتا تھا اور اگر اُنکی رعایا غدر کرتی تو غدر کے فرو کرنے مین اُنکا معین ہوتا۔ اُسنے حتے الوسع اس امر کی بڑی کوشش کی کہ اُسکی سلطنت مین غدر کے خیالات رعایا کے دل مین نہ پیدا ہونے پائین۔ لہذا اُسنے مغربی سرحد پر قرنطینہ بٹھا دیا تھا اور اُسکو بڑی ہی تاکید کر دی تھی کہ ممالک غیر کے اخبار و کتب نہ آنے پائین۔ ہان جن رسالون مین ذرا بھی بوے غدر نہین آتی اُنکی ممانعت نتھی۔ روسی مصنفون پر بڑی سخت نگرانی کیجاتی تھی اور اگر کسی نے ذرا بھی نیک نیتی کے دائرے سے باہر قدم نکالا تو فوراً مشتبہ کر دیا گیا۔ یونیورسٹی کے طلبہ کی تعداد کم کر دی گئی تھی پولٹکل علوم مین بھی کمی ہوئی اور فوجی مدارس کو ترقی دی گئی۔ روسیون کو باہر کے

ص ۴۳۴

ملکون مین جانے کی اجازت نہ تھی اور جو اجنبی لوگ رُوس کی سیر کو آتے تھے اُنپر پولیٹس کی سخت نگرانی رہتی تھی۔ ایسی ہی ایسی اور تدبیرون سے امید کی گئی تھی کہ رُوس بلوے کے خطرون سے محفوظ رہے گا۔

نکولس کو لوگ جابر خود مختار بادشاہون کا شیخ چلی کہتے تھے کیونکہ جبر و تعدی کرنے مین وہ بالکل دیوانہ ہوجاتا تھا اور اس نام سے جو مقابلہ کیا گیا ہے وہ اکثر امور مین صحیح ہے۔ اُسکا چال چلن اور مقاصد اُس زمانے کے مطابق تھے جسکو عرصہ دراز گذرا تھا۔ اور ناکامی اور آفت ناگہانی سے اُسکا عقیدہ نہین جاتا تھا اور نہ اُسکی خلقی ضد اور تدبیر مین کوئی تبدل ہوتا تھا۔ یہ بادشاہ خلقی خیر خواہ اور بہادر تھا اسکو یقین تھا کہ جابرانہ خود مختاری کی حکمرانی سے عملاً اکسیر کا سا فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ گو اسکے برعکس ثبوت مل چکا تھا۔ اُسکو خیال تھا کہ جسطرح اُسکی قوت غیر محدود ہے اُسیطرح وہ اپنی کارروائی سے معجزات کا کام کرسکتا ہے۔ خلقت اور تعلیم دونون مین وہ سپاہی تھا لہذا گورنمنٹ کی نسبت اُسکی راے تھی کہ فوجی طرز انتظام کا کسیقدر بدلا ہوا چربا ہے۔ اور قوم کو ایک قسم کی فوج سمجھتا تھا جس سے وقت پر جو کام مناسب سمجھا جاے بادشاہ لے سکتا ہے۔ اُسکے نزدیک کل سوشل عیوب اس سبب سے پیدا ہوے تھے کہ رعایا عدول حکمی کرتی تھی۔ اُسکا علاج اُسکو صرف ایک ہی معلوم تھا۔ یعنی داب فوجی۔ اگر کسی نے اُسکی حکمت عملی مین کوئی سُقم نکالا یا کوئی شک ظاہر کیا یا موجودہ قوانین و آئین پر کوئی اعتراض جمایا تو ان افعال کو وہ عدول حکمی و گستاخی قرار دیتا تھا اور اُسکی راے تھی کہ دانشمند بادشاہ کو ایسے افعال بازپرس رکھنے چاہییں۔ وہ بخوبی جانتا تھا کہ طرز تمدن ملک پر جو کوئی اعتراض کیا جاتا ہے چاہے وہ ادنی سے ادنی افسرون کی نسبت ہو تو گویا وہ خود بادشاہ پر اعتراض ہے۔ اور اس اصول پر جو اُسنے بحیثیت زار رُوس قائم کیا تھا اُسکی راے تھی کہ لوگون کو خواہ مخواہ یقین کرلینا چاہیے کہ ایسی عمدہ سرکار کسی عایا کو ملی ہی نہین ہے اسمین شک کرنا پولٹیکل بدخواہی پر مبنی تھا۔ اگر گورنمنٹ کے خلاف بے احتیاطی سے کوئی لفظ کہا گیا یا کوئی بیوقوفی کا مذاق کیا گیا تو وہ بھی ایک سنگین جرم متصور ہوتا تھا۔ اُسکی سزا یہ تھی کہ مجرم سلطنت کسی ایسے دور و دراز حصے مین جلاوطن کیے جائین

ص ۳۹۴

جہان کے لوگ مہمان نواز نہون - ترقی تو ہرطرح پر ہونی چاہیے مگر حکم خسروی کے مطابق وہ کوئی ایسی کارروائی نہین جائز رکھتا تھا جو رعایا نے کے طور پر شروع کرے - نکولس کو کبھی یہ گمان نہین ہوتا تھا کہ حکمران چاہے کیسا ہی نیک نیت اور مستعد اور قانون کی رو سے خود مختار جابر کیون نہو مگر امداد رعایا کے بغیر کچھ نہین کرسکتا - تجربے سے اُسکو اکثر ظاہر ہوا کہ اُسکی کوششین مشکور ہوئین - مگر تجربے سے جو بات اُسکو حاصل ہوتی تھی اُسپر کبھی توجہ نکرتا تھا - اُسنے طرز تمدن کا ایک اصول ہمیشہ کے لیے ایک بار قائم کردیا اور تینتیس[۳۳] برس تک اُسنے اُسی اصول کے مطابق اسطرح کارروائی کی جیسے کوئی شخص جوش دیوانگی مین اصول قائم کرے اور استبداد کے ساتھ بے فکر ہوکر اندھون کے مثل اُسکے مطابق عملدرآمد کرے - اپنی عملداری کے اختتام تک جبکہ واقعات بین سے اُسکے طرز تمدن کی غلطی بخوبی ثابت ہوگئی - اُسکے لشکر نے شکست پائی - اُسکے بہترین جنگی جہاز تباہ ہوگئے - اُسکی بندرگاہون کا محاصرہ کرلیا گیا - اُسکا خزانہ قریب قریب خالی ہوگیا تب بھی وہ اپنے خیال سے باز نہ آیا - مشہور ہے کہ نزع کے وقت اُسنے کہا تھا کہ "میرا جانشین چاہے جو کارروائی کرے مگر مین اپنا طرز نہین بدل سکتا"۔

اگر نکولس پرانے زمانے مین رہتا ہوتا جب بادشاہ رعایا کے چوپان ہوتے تھے اور اُنپر کوئی قید نہین ہوتی تھی تو غالباً وہ قابل تعریف حکمران ہوتا - مگر اُنیس[۱۹] صدی کے لیے وہ بالکل موزون نہ تھا بلکہ بالکل خلاف وقت تھا - اُسکا طرز تمدن بالکل شکست ہوگیا - اُسنے اِنسپکٹرون کی تعداد بڑھادی تھی اور جو چند مجرم کسی اتفاق ناگہانی سے عدالت کے سپرد ہوتے تھے اُنکو سخت سزا ملتی تھی - افسرون نے چوری کرنا اور زبردستی رعایا سے زرِ بیم وصول کرنا اور ہرطرح پر بدنظمی کرنا جاری رکھا - گو ملک کی حالت ایسی ہوگئی تھی جسکو یورپ مین محاصرے کی حالت کہتے ہین تاہم رعایا ایسی حالت مین تھی کہ وہ ابتک وہی کہتی تھی جو ہزار برس پیشتر کہا تھا کہ ہمارا ملک بڑا اور زرخیز ہے مگر اسمین انتظام نہین ہے -

جو قومین بہ مشکل زندگی بسر کرنے اور کسیقدر خود مختار گورنمنٹ کی عادی ہین اُنمین اکثر نکولس کے طرز تمدن کے قریب قریب بھی کوئی طرز اختیار کیا جاتا تو بیشک بادشاہ سے

رعایا کو عام ناراضی اور سخت نفرت ہوجاتی مگر روس مین اس قسم کے خیالات اس زمانے مین نہین پیدا ہوے تھے - تربیت یافتہ اور غیر تربیت یافتہ صرف پولیٹکل بحث مین دخل نہین دیتے تھے بلکہ معمولی سرکاری امور سے بھی خواہ لوکل ہون خواہ شاہنشاہی بالکل سروکار ہی نہین رکھتے تھے اور بڑی خوشی سے امور مذکور اُن لوگون کے سپرد کر دیتے تھے جو اُنکے بجالانے کے لیے تنخواہ پاتے تھے - غیر تربیت یافتہ کسانون کی طرح نہ صرف جسم بلکہ مرضی زار روس کی غیر محدود عزت کرتے تھے بلکہ یہ کہہ سکتے ہین کہ وہ ضعیف الاعتقادی کے ساتھ پرستش کرتے تھے اور جہانتک اُسکے احکام اُنکی عادت اور طرز معاشرت مین خلل انداز نہین ہوتے تھے بلا عذر اطاعت کے ساتھ اُنکے بجالانے مین بڑی مستعدی کا اظہار کرتے تھے - زار کی اُنسے خواہش تھی کہ پولیٹکل امور کے جھگڑے مین وہ نہ پڑین اور کل سرکاری امور کو ناظمون کی راے پر چلنے دین اور اُنکے انتظام اور نظم و نسق امور سلطنت مین دخل نہ دین اور اس امر مین شاہنشاہ کی راے اُنکے ذاتی میلان طبع سے اسقدر مطابق تھی کہ اُنھون نے بلا وقت اسکے موافق عملدرآمد کیا - جب زار نے عہدہ داران سرکاری کو حکم دیا کہ رشوت ستانی اور غبن سے باز آؤ تو اس حکم کی آسانی سے تعمیل نہین کی گئی کیونکہ اس عدول حکمی مین کوئی کھلم کھلا مخالفت نہ تھی - اور نہ یہ کہا جاتا تھا کہ ہمکو رشوت ستانی اور غبن کا حق حاصل ہے - چونکہ یہ عدول حکمی اس سبب سے نہین تھی کہ بادشاہ سے بے ادبی کیجاے بلکہ صرف اُس عیب کے سبب سے جس سے کوئی انسان بری نہین ہے لہذا وہ بہت سخت جرم نہین تھا - سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو کے امرا رعظام کے حلقون مین بھی پولیٹکل امور اور سرکاری کارروائیون سے کوئی بحث نتھی - سب نے کوشش کی کہ نیک نیت ہونے کی ناموری حاصل کرین - اور یہ امر اُن لوگون کے لیے ضروری تھا جو ملازمی مین ترقی حاصل کرنے کے لیے بادشاہ اور ارکین کی خوشنودی مزاج چاہتے تھے اور جن لوگون کی توجہ سرکاری فرائض کی طرف بالکل مبذول نہ تھی اور گنجفہ بازی اور روزمرہ کی زندگی بسر کرنے کے معمولی امور مین بھی محو نہ تھے وہ نفیس و شریف ہنر کی جانب مائل ہوتے تھے - الغرض اُس زمانے مین تربیت یافتہ طبقے کے لوگون کو پولیٹکل اور

اُسوشیل امور سے کوئی بحث اور بالکل سروکار ہی نتھا - جو طرز تمدن گورنمنٹ نے اختیار کیا تھا اُس سے بے پروائی کے ساتھ خوش رہتے تھے اور موجودہ حالت پر بلا دلیل و برہان قانع تھے -

سنہ ۱۸۴۰ع کے قریب ایک قسم کے لوگ پیدا ہوے جنکو حوصلہ مند لوگ کہتے تھے - ان لوگون کی جماعت تھوڑی سی تھی مگر یہ اپنے زعم مین بڑی خیرخواہی اور سرگرمی سے ترقی کی کوشش کرتے تھے - لانگ فلو شاعر کی نظم مین ایک نوجوان آدمی کا بیان ہے کہ وہ ایک نشان ساتھ لیے رہتا تھا جسپر لفظ مقدمتہ الجیش لکھا تھا یہ ہمیشہ کوشش کرتا تھا کہ بلند پروازی کرتا جاے مگر کوئی بات صاف صاف دل مین نہین قرار پاتی تھی کہ بلند پروازی کا نتیجہ کیا ہوگا اور جب سب سے زیادہ بلندی پر پہونچ جائیگا تو کیا کریگا - اسی نوجوان سے اس جماعت کو بہت مشابہت تھی - اوائل مین اُنکو سچائی اور خوش اسلوبی اور راست کرداری اور نیکی کی جانب ایک وہمی اور خیالی سرگرمی تھی اور آزادی اور شایستگی اور ترقی اور اُن کل امور سے عشق تھا جو اُس زمانے مین آزادی سے لازم ملزوم متصور ہوتے تھے - فرانسیس کے علم ادب کے اثر سے اُنکے خیالات رفتہ رفتہ صاف ہوتے گئے اور وہ معترض کی نظر سے دیکھنے لگے کہ اصل واقعات کیا ہین - اُنکے ملک کے طرز تمدن کی تعدی اور سنگدلی اور عدالتون کی مشہور رشوت ستانی اور سرکاری روپیے کا بے پروائی سے ضائع کرنا او غلامان خانہ زاد کی حالت زار اور رعایا کے بیچ کے کامون اور آزادانہ راے کا قانون کی رُو سے روکنا اور بند کرنا اور ان سب پر طرہ طبقۂ اعلے کے لوگون کی امور سرکاری سے انتہا کی بے پروائی اور موجودہ حالت سے قانع رہنا یہ سب باتین اُنپر بلا کوشش موفور ظاہر ہوگئین - جب انھون نے ان بھونڈی باتون پر غور کیا اور اُنکو عادت ہوگئی کہ اخلاق کی میزان مین انکو تولین تو یہ لوگ سمجھنے لگے کہ سرکاری عہدہ دار جو گورنمنٹ کے کل امور کو بے عیب اور خیر مجسم کہتے تھے اور اس سے دلبستگی ہوتی تھی وہ سب غلط تھا اور خالی گپ ہی گپ تھی - اسمین شک نہین کہ علانیہ طور پر اپنے غیظ و غضب کے اظہار کی اُنکو جرات نہ تھی کیونکہ حکام کو یہ گوارا نہ تھا کہ موجودہ حالت کے خلاف کوئی شخص علانیہ نارضامندی کے

الفاظ زبان پر لائے مگر وہ گفتگو اور قلمی کتابون کے ذریعے سے اپنے احباب اور شناساؤن مین اپنے خیالات شائع کرتے تھے اور انمین بعض آدمیون نے جو یونیورسٹی کے پروفیسر اور وقائع نگار اخبارات تھے یہ تدبیر کی کہ نئی پود ھ کے ایک طبقے کے دلون مین شائستگی اور ترقی کا جوش سرگرمی پیدا کر دیا اور کسیقدر امید دلائی کہ عنقریب وہ دن آنے والا ہے جب رفاہ کا آفتاب ملک پر درخشان ہوگا۔

ان نئے خیالات اور حوصلے سے اکثر آدمیون کو جوش ہمدردی ہوا مگر خاصکر ۱۸۴۸ع کے غدر عظیم فرانس کے بعد امرا کرام کی ایک جماعت کثیر ان لوگون کو باغی اور خطرناک سمجھنے لگی۔ اسطرح پر تربیت یافتہ طبقون کے دو فرقے ہوگئے جنکو بعض اوقات لبرل اور کنسرویٹیو کہتے ہین مگر انکے لیے مناسب و موزون نام یہ ہین کہ لبرل کو تو ترقی دوست حوصلہ مند فرقہ اور کنسرویٹیو کو فرقۂ بے پروا و قانع کہین۔ فرقہ کنسرویٹیو کو بھی موجودہ طرز تمدن کی سختیان بیشک کبھی کبھی ناگوار گذرتی تھین مگر انکو ایک تسلی ضرور تھی کہ گو گھر مین اُنپر ظلم کیا جاتا ہے مگر باہر تو لوگ اُنسے ڈرتے ہین۔ زار نکولس اور ریکا سپاہی تھا اور اُسکے پاس فوج کثیر آراستہ تھی جس سے وہ جس گھڑی چاہتا تمام یورپ کو زیر نگین کر لیتا۔ ۱۸۱۲ع کے مشہور زمانے سے جبکہ نپولین کو مجبور ہو کر ماسکو کے ویرانے سے شرم کے ساتھ بھاگنا پڑا تب سے ابتک لوگون کو عموماً عقیدہ ہوگیا تھا کہ روسی سپاہی اور کل قومون سے افضل و اشرف ہین اور روسی لشکر کی تاب مقاومت کوئی نہین لا سکتا۔ مغربی یورپ مین نکولس کے قول کی جو عزت کیجاتی تھی اُس سے ثابت ہوگیا تھا کہ ممالک غیر کے لوگ بھی روسی سپاہیون کی اشرفیت کے قائل ہین۔ ایسے ہی ایسے خیالات سے اُن لوگون کو اپنی خلقی کاہلی کے لیے اور بھی موقع ملا کہ بے پروائی کے ساتھ حالت موجودہ پر قانع رہین۔

جب یہ امر ظاہر ہوگیا کہ روس عنقریب مغربی یورپ کی سلطنتون سے نبرد آزما ہونے والا ہے تو لوگون نے عموماً اور بھی زیادہ کاہلی اور سستی اختیار کرنے کا استحقاق سمجھا۔ لوگ کہتے تھے کہ جو بار عظیم رعایا نے برداشت کیے وہ اس امر کے لیے ضروری تھے کہ روس جنگی قوت مین یورپ کی اعلے سلطنت ہو جائے اور اب اُس عرصۂ دراز کے توکل و

صبر کا رعایاے رُوس پھل پائیگی۔ مغربی یُورپ کو یہ سبق دیا جائیگا کہ جس آزادی کے کارخانون اور طرز تمدن پر اُسکو فخر تھا وہ خطرناک وقت مین کام نہین آسکتا۔ اور جو روسی اس آزادی پر عیش عشق کرتے ہین اُنکو بھی مجبور ہوکر تسلیم کرنا پڑیگا کہ قومی عظمت کے برقرار رکھنے کا ذریعہ صرف یہی ہے کہ شہنشاہ خود مختار ہو اور اُسکی قوت ممتنع المقاومت ہو۔ جون جون حب الوطنی اور جنگی ناموری کا جوش زیادہ ہوتا گیا نکولس اور اُسکی گورنمنٹ کی توصیف کے سوا اور کچھ صدا ہی نہین آتی تھی۔ اکثر لوگ جنگ ملکی کو ایک قسم کی مذہبی اور مقدس جنگ سمجھتے تھے۔ شہنشاہ تک کہتا تھا کہ یہ جنگ اسلیے ہوگی کہ اپنے وطن مالوف اور متبرک عقیدے اور مذہب کو محفوظ رکھین۔ اس جنگ کے نتائج سے بڑے مبالغے کے ساتھ طرح طرح کی امیدین کیجاتی تھین اور سمجھا گیا کہ مشرقی امور کی نسبت جو قدیم سے بحث چلی آتی ہے وہ رُوس ہی کے حوصلے کے مطابق حل ہوگی۔ اور قریب ہے کہ نکولس ملکہ کیتھرائن ثانیہ کی تجویز عظیم کے مطابق عملدرآمد کرے یعنی ترکون کو یُورپ سے نکال دے۔ اس امر پر نہایت سرگرمی سے بحث کیجاتی تھی کہ لشکر رُوس قسطنطنیہ مین کس تاریخ کو داخل ہوگا۔ اور ایک اسلاوُونِل شاعر نے نظم کیا کہ "نکولس قسطنطنیہ مین آرام کریگا اور جب بیدار ہوگا تو بحیثیت زارِ سلطنت ہاے اسلیوُنین بیدار ہوگا"۔ بعض آدمیون کو جو بڑے ہی زعم مین تھے یہانتک یقین ہوگیا تھا کہ کافرون کے ہاتھ سے بیت المقدس بہت جلد آزاد ہونے والا ہے۔ اس امر کی طرف ذرا بھی خیال نہ تھا کہ کوئی غنیم ان تجاویز کی عملدرآمد کا سد باب ہوگا یا نہین۔ یہ فقرہ بہت مطبوع طبائع عوام تھا کہ (ہمکو صرف ٹوپیان غنیم پر پھینکنی پڑینگی اور بس)۔

مگر چند آدمی ایسے بھی تھے جنکے خیالات اس جنگ کی نسبت بالکل ہی مختلف تھے جن لوگون کو کامیابی کا عقیدہ ہوگیا تھا اُنکی امیدون سے اُنکو اتفاق نہ تھا۔ وہ دریافت کرتے تھے کہ اُن شایستہ ملکون سے نبرد آزما ہونے کے لیے جو اپنی سپاہ ہمارے مقابل بھیجتے ہین ہمنے کیا تیاریان کی ہین۔ گو ہماری سلطنت وسیع اور آبادی بیشمار ہے تاہم ہم اُنسے ہرگز مقابلہ نہین کرسکتے۔ جب ہم لوگ اس مشہور جنگ کا ذکر کرتے ہین جو نپولین سے ہوئی تھی

تو ہم اس بات کو بھول جاتے ہین کہ اُسوقت سے یورُپ نے برابر شائستگی مین ترقی روز بہ کی ہے اور ہم اُسی حالت مین اتبک ہین - ہم فتح حاصل کرنے نہین جاتے ہین بلکہ شکست کھانے جاتے ہین مگر صرف اتنی سی تسلی البتہ ہے کہ رُوس کو تجربے سے ایک سبق حاصل ہوگا جو آیندہ اُسکے کام آئیگا - اسمین تو شک ہی نہین کہ جو لوگ جنگ کی نسبت بُری پیشین گوئی کرتے تھے اُنکے پیرو شاذ ہی آدمی ہوے اور لوگ اُنکو عموماً ناخلف سمجھتے تھے کہ گویا وہ ملک کے بدخواہ تھے مگر واقعات نے اُنکی پیشین گوئیون کی صداقت جلد ظاہر کردی - جنگ قریمیہ مین حملہ آور سلاطین کی سپاہ متحدہ فتحیاب ہوئی اور ترکون نے جو قابل نفرت سمجھے جاتے تھے دریاے ڈینیوب پر خوب مقابلہ کیا اور کامیاب ہوے - گو گورنمنٹ نے بڑی کوشش کی کہ خبر بد شائع نہ ہونے پائے مگر سب مین بہت جلد ظاہر ہوگیا کہ اُسکی فوجی قوت کم ہے اور سول طرز تمدن اُس سے بھی بدتر ہے - جنرلون کی ناقابلیت اور حکام کی زرپرستی اور صیغۂ کمسریٹ کے غبن سے جو شرم کی بات تھی سپاہیون اور ماتحت افسرون کی ذاتی بہادری بیکار ہوگئی - لوگ کہتے تھے کہ شہنشاہ کے سبب سے افسرون کی مستعدی اور اخلاقی قوت اور صفتین جاتی رہی تھین صرف بحر اسود کے جنگی جہازون کے افسرون نے البتہ مستعدی اور رزانت راے اور متانت فکر کا اظہار کیا کیونکہ اُن پر نکولس کی گورنمنٹ کے قوانین کا اثر کم پڑا تھا - جنگ کے زمانے مین ظاہر ہوتا گیا کہ ملک اصل مین کسقدر کمزور ہے اور جسقدر آمدنی طوالت جنگ کے لیے ضروری ہے اُسمین کسقدر قلت ہے - ۱۸۵۵ء مین ایک شخص نے چشم دید بیان کیا ہے کہ "اگر ایک سال اور جنگ قائم رہی تو تمام جنوبی رُوس ویران ہو جائیگا" - خزانۂ عامرہ پر غیر معمولی بار پڑا تو بڑی کثرت کے ساتھ کاغذ کے نوٹ جاری کیے گئے مگر ان نوٹون کی بہت جلد بے قدری ہوگئی اور اس سے ظاہر ہوا کہ یہ صیغۂ آمدنی جلد خالی ہو جائیگا - تمام ملک مین فوجی رجمنٹین ہر مقام پر قائم کی گئین اور بہت سے مہتممون نے زر کثیر صرف کیا کہ والنٹیرون کی فوج آراستہ کرین مگر معلوم ہوا کہ ان ہمدردی و حب الوطنی کی کوششون سے غنیم پر تو کوئی ضرر سخت نہین پہونچا مگر اوپر والون نے اپنی جیب پُر کرلی -

اعلی طبقے کے لوگ جو قناعت کیے بیٹھے تھے کہ اُنکی گورنمنٹ سب گورنمنٹون سے
افضل ہے وہ اب اس انتہا کی قومی عاجزی اور ذلت دیکھکر خواب غفلت سے بیدار
ہوے - اُنھون نے نیم فوجی گورنمنٹ کی تعدیان اور ظلم بڑے صبر سے برداشت
کیے تھے مگر نتیجہ یہ ہوا - نکولس کے طرز گورنمنٹ کا سخت امتحان لیا گیا تھا تو امتحان مین
پورا نہ اُترا - جس حکمت سے کل امور کے نقصان کے بعد فوجی قوت کو ترقی دی گئی تھی
وہ مہلک غلطی ظاہر ہوئی اور تجربے نے ظاہر کر دیا کہ جنگی قواعد کی عملداری بالکل ناچیز اور
فضول تھی - گورنمنٹ نے جو قیود رعایا کے لیے طرز تمدن مین ایجاد کیے تھے اور جیسے
پچیس برس سے زیادہ عرصے تک لوگون کی آزادانہ اولوالعزمی کی کارروائیون کو روکا تھا
اُنسے وہ تھوڑا سا مطلب بھی نہ نکلا جسکے لیے وہ قیود لگائے گئے تھے - ہان ہمین شبہہ
نہین کہ ان قیود سے ایسے انقلاب اور آشوب کے زمانے مین کسیقدر امن ہو گیا تھا جبکہ
یورپ مین جوش بغاوت وغدر زورون پر تھا - مگر یہ آرام وسکون ویسا نہ تھا جیسا تندرست
آدمی کو اصلی حالت صحت مین ہوتا ہے بلکہ اس قسم کا سکون تھا جیسا دم واپسین ایک ساعت
کے لیے دھوکا دے جاتا ہے - گو ظاہر مین امن تھا مگر خفیہ طور پر غدر کی آگ اندر ہی اندر
جلد جلد بھڑکتی جاتی تھی - سپاہ مین اب بھی وہ جوش جرأت باقی تھا جو سُووُرُوف کے
محاربون مین اُسنے ظاہر کیا تھا یعنی وہ ثابت قدمی اور کمال استقلال کی جرأت جسنے
نپولین کو میدان بُرُوڈِنو مین آگے بڑھنے سے روکا تھا اور سختیان برداشت کرنے کی
وہ حیرت خیز قوت جس سے سپہ سالارون کی غفلت اور کمسریٹ کی ناقابلیت کا اکثر معاوضہ
ہو جاتا تھا - مگر نتیجہ یہ نہین نکلا کہ فتح ہوتی بلکہ شکست ہوئی - اسکا سبب صرف یہی تھا کہ
عرصہ دراز سے جو طرز تمدن غایت استبداد وسختی سے عمل مین آیا تھا اُسمین بڑے بڑے
نقص عظیم تھے - گورنمنٹ کو یہ خیال تھا کہ وہ اپنی دانائی اور مستعدی سے ہر کام کر سکتی ہے
مگر اصل مین اُسنے کچھ بھی نہین کیا تھا یا یون کہین کہ کچھ نکرنے سے بھی بدتر کارروائی
ہوئی تھی - حکام بالادست نے بخوبی سیکھ لیا تھا کہ اُس آلے کی طرح کام کرین جو پوشیدہ
کمانیون کے ذریعے سے چلتا ہے جس جنگی نظم سپاہ کی خوبی پر نکولس نے ہمیشہ خاص توجہ

بندول کی تھی وہ اکثر سرکاری رپورٹون ہی مین محدود تھی - اصل مین کچھ بھی کارروائی نہین ہوئی تھی - صیغہ کمسریٹ مین جو بے شرمی سے کارروائی ہوتی تھی اُس پر اُن لوگون کو غصہ آتا تھا جنکو سرکاری عہدہ دارون کے غبن اور کارستانیون سے عرصہ دراز تک خود سابقہ رہا تھا اور جس فانی حالت کو لوگ عموماً اعلےٰ درجہ کی قابل اطمینان تصور کرتے تھے وہ پہلے ہی کوشش عظیم مین ناچیز معلوم ہوئی -

یہ ناراضی عام جو کل رعایا مین پھیلی تھی اخبارون کے ذریعے سے شائع نہین ہونے پائی - مگر قلمی کتابون اور گفتگو مین بڑی آزادی کے ساتھ اسکا چرچا ہوتا تھا - تربیت یافتہ طبقون کے قریب قریب ہر گھر مین ایسے الفاظ استعمال کیے جاتے تھے جو چند مہینے پیشتر کلمہ کفر نہین تو بغاوت پر تو ضرور محمول کیے جاتے تھے - ملامت اور ہجو کا کلام نظم و نثر دونون مین لکھا جاتا تھا اور صدہا کا بیان شائع کی جاتی تھین - کینڈ اِنجیٹ کی سخت ہجو اور گورنمنٹ کا ملامت آمیز بیان ضرور ہوتا کہ لوگ شوق سے پڑھتے اور اُسکی بڑی ہی قدر کرتے اِس قسم کے کلام سے بطریق نمونہ مین اس مقام پر ایک ہجو منظومہ کا ترجمہ درج کرتا ہون تاکہ اُسوقت کی عام رائے ظاہر ہوجاے - گو یہ کلام کبھی طبع نہین ہوا تھا تاہم اسنے بڑی اشاعت پائی - وہ ہو بہو دو [illegible] زار نے رعایا کی طرف مخاطب ہوکے کہا تھا کہ خدا نے مجھے رُوس کا فرمانروا کیا ہے اور تمکو لازم ہے کہ میرے روبرو سجدہ کرو کیونکہ میرا تخت خدا کا مذبح ہے - تم سرکاری امور سے اپنے دماغون کو پریشان نہ کرو کیونکہ مجھے ہر دم تمھارا خیال رہتا ہے اور تمھاری حفاظت کرتا رہتا ہون اپنی نظر تیز و ژرف نگاہ سے مین اندرونی برائیان اور غنیمان ممالک غیر کی فطرت اور سازشون کو خوب دیکھتا ہون اور مجھے صلاح کی کوئی ضرورت نہین ہے کیونکہ خدا نے مجھے الہامی عقل عطا کی ہے پس اے روسیو تمکو اس پر ناز کرنا چاہیے کہ تم میرے غلام ہو اور میری مرضی کو اپنا قانون تصور کرو -

ہم ان الفاظ کو بڑی تعظیم اور عزت سے سُنتے تھے اور اُنسے ہمنے سکوت کے ساتھ اتفاق کرلیا مگر اسکا نتیجہ کیا ہوا - سرکاری کاغذات کا انبار بے انتہا ہوگیا تھا مگر فائدے کی اصل بات کو سب بھول گئے تھے - قانون کا برتاؤ تو کیا جاتا تھا مگر غفلت اور جرائم کی سزا

ص ۴۴۵

نہین دی جاتی تھی - افسران سرکاری وزرا اور مختلف صیغون کے ناظمون کے روبرو فرو مایگی کے ساتھ
جوتیان اُٹھاتے تھے اس امید سے کہ ہمکو خطاب اور تمغے ملین - کارندے خوب غبن کرتے تھے
مگر شرماتے نہ تھے اور چوری کا اسقدر عام رواج ہو گیا تھا کہ جو شخص سب سے زیادہ چُراتا تھا اُسکی
سب سے زیادہ عزت ہوتی تھی - فسرون کی لیاقت کا تصفیہ فوج کے رویو کے زمانے مین ہوتا تھا
اور جس شخص نے جنرل کا درجہ حاصل کر لیا تھا وہ ایک دم سے لائق گورنر یا درجۂ اعلیٰ کا انجنیر یا سب سے
دانشمند مدبر ہونے کے قابل متصور ہوتا تھا - جو لوگ گورنر مقرر ہوے تھے وہ اکثر اصل مین امرا تھے
اور جو صوبے اُنکے زیر حکومت کیے گئے تھے اُنمین قہر نازل ہو گیا تھا - اور اور عہدون پر بھی بغیر جانچنے
امیدوارون کی قابلیت کے لوگ مقرر کر دیے گئے - ایک اصطبل کا لونڈا چھاپے خانے کا سنسر یعنی
جانچ کا افسر مقرر ہوا - ایک شاہی دربار کا گھاڑ مسخرہ امیر البحر اور کوئی اور ایسا ہی گورنر ہو گیا -
الغرض ملک ایک ڈاکوون کی جماعت کے ہاتھ مین چھوڑ دیا گیا کہ چاہے رحم کرو چاہے قہر -

اب سوال یہ ہے کہ ہم روسیون نے اس زمانے مین کیا کیا -

جواب اسکا یہ ہے کہ ہم روسی سو لیے - کسان نالہ وزاری کے ساتھ سالانہ
لگان ادا کرتے تھے اور گریہ وزاری ہی سے مالک اراضی اپنے نصف علاقے کو رہن رکھتا تھا اور
گریہ وزاری ہی سے ہم سب اپنے حاکمون کو سنگین زمین دیا کرتے تھے کبھی کبھی سر کو متانت کے
ساتھ ہلا کر ہم چپکے چپکے کہا کرتے تھے کہ بڑی شرم اور بیغیرتی کی بات ہے کہ ہماری عدالتون مین انصاف
نہین ہے - لکھوکھا روپے بادشاہ کے سفرا اور خیام و محلون مین لٹائے جاتے تھے - جو بات ہوتی تھی
خراب ہی ہوتی تھی اور باایں ہمہ ہم خواب غفلت مین پڑے خراٹے لیتے تھے اور رچل کی تعریف کرتے
تھے اور فرزونی کے علم موسیقی پر معترض ہوتے تھے اور کمینے حاکمون کے سامنے سر ٹیکا
کرتے تھے اور اُسی ملازمت مین ترقی پانے کے لیے باہم جھگڑتے تھے جس سے ہمکو سخت نفرت تھی -
جس عہدے کی ہم کو خواہش تھی اگر وہ ہم کو نہین ملتا تھا تو ہم اپنے آبائی علاقون مین چلے
جاتے تھے اور وہان فصل کی نسبت گفتگو کرتے تھے اور بندۂ شکم اور کاہل ہو کر خوب موٹے
تازے ہو گئے تھے اور بعینہ بہائم کے مثل زندگی بسر کرتے تھے - اگر اس عام سُستی
اور کاہلی مین کوئی شخص ہم مین سے خواب غفلت سے دفعتہً بیدار ہو کر ہمین صلاح دیتا تھا

کہ امرِ حق اور رُوس کی طرف سے ہم کو لڑنا چاہیے تو وہ قابل مضحکہ سمجھا جاتا تھا حکام رُوس
جو اپنے کو بڑا مقدس بتاتے تھے وہ اُس خیرخواہ ملک پر خندہ زن ہوتے تھے اور جو لوگ
کل تک اُسکے دوست تھے وہ آج بڑی سرد مہری سے پیش آتے تھے۔ وہ قوم بھر کی لعنت ملامت
سہتا تھا اور دور و دراز کے فاصلے پر سیبیریا کی کسی کھان مین اُسکو معلوم ہوتا تھا کہ
جن لوگون کو ذرا بھی جوش نہین ہے اور غلامی کرنے کا شوق ہے اُنکو اُنکے خواب گران سے
جگانا واقعی سخت جرم ہے۔ اسکو سب بالکل بھول جاتے تھے اور اگر کبھی یاد بھی آتا تھا تو
دیوانہ سمجھا جاتا تھا۔ بعض آدمی یہ بھی کہتے تھے کہ شاید وہی برسرِ حق ہو۔ مگر اسکے ساتھ ہی
یہ فقرہ بھی بڑھا دیتے تھے کہ (مگر ہم کو اس جھگڑے سے کیا سروکار ہے)۔ مگر ان کل باتون مین
ہم کو ایک امر کی تسلی تھی۔ ایک امر پر ہم کو ناز تھا کہ رُوس کی سطوت شاہان یورپ کی مجلس مین
سب پر فوق رکھتی ہے۔ ہم کہا کرتے تھے کہ اقوام اجنبیہ کی لعنت ملامت کی ہمین کیا پروا ہے
جو لوگ لعنت ملامت کرتے ہین اُنسے ہم طاقت ور ہین۔ اور جب فوجی عظیم الشان ریویو
کے وقت رجمنٹین کروفر کے ساتھ نشان کے پھریرے ہلاتی اور مغفر اور سنگینین
چمکاتی ہوئی جاتی تھین اور جب ہم وہ آوازۂ توصیف سنتے تھے جس سے فوج شہنشاہ کو
مبارکباد دیتے تھے تو حب الوطنی کا غرور ہماری رگ و پے مین جوش زن ہوتا تھا اور
کسی اُستاد کے اس کلام کو ہم زبان پر لاتے تھے کہ "ہمارا وطن طاقت ور ہے اور
زارِ رُوس شہنشاہ باسطوت ہے" انگلستان کے مدبرون نے فرانس کے تاجدار کی سازش سے
دغاباز آسٹریا کو اپنے ساتھ لے کر مغربی یورپ کو ہمارے خلاف آمادۂ جنگ کر دیا مگر ہمنے
جنگ کے طوفان عظیم پر نفرت کے ساتھ خندہ زنی کی۔ ہم کہتے تھے کہ اُن سب قومون کو
دیوانگی کی کارروائی کرنے دو۔ کوئی وجہ نہین کہ ہم خائف ہون۔ زار بھی بلاشک
پہلے ہی سے کل خرابیون سے واقف ہو گیا تھا اور تب سے ضروری تیاریان بھی
کر لی تھین۔ ہم بہادری کے ساتھ لڑنے چلے اور جنگ کے وقت کے اس طرح منتظر رہے
کہ گویا ہمین فتحیاب ہونگے۔

مگر اس کل غرور و تکبر کے بعد ہم پر اسطرح دفعۃً حملہ ہوا اور بلا اطلاع گرفتار

کرلیے گئے جیسے کوئی ڈاکو کسی کو تاریکی مین پکڑلے ۔ خلقی حماقت کی نیند مین ہمارے سفیر غافل سویا کیے
اور ہمارے وزراے دول خارجہ نے ہمکو دشمنون کے ہاتھ بیچ ڈالا معلوم نہ ہوا کہ ہمارے لکھوکھا
سپاہی کہان چلے گئے اور حفاظت ملک کی جو تدبیر سوچی گئی تھی وہ کیا ہوئی ۔ ایک قاصد شاہی
حکم لایا کہ آگے بڑھ چلو ۔ دوسرا حکم لایا کہ بھاگ چلو نہ کوئی صاف مطلب ظاہر ہوا نہ مقصد ۔ ہم
سِلِسٹریا کے قلعون سے نقصان کے ساتھ بھاگے اور یہ بڑی شرم کی بات تھی ۔ اور پیٹرسبرگ کے
عقاب کے سامنے رُوس کی گردن غیر نیچی ہوگئی ۔ سپاہی خوب لڑے مگر ہمارے امیر البحر
منشکوف کو اپنے ہی ملک کا جغرافیہ نہین معلوم تھا ۔ بس اُسنے اپنی سپاہ کو اسلیے بھیجا کہ ضرور
غارت ہوجاے ۔ اُسنے اور بھی کئی لڑائیون مین شکست پائی تھی ۔

اے رُوس بیدار ہو تجکو باہر کے ملکون کے دشمنون نے نگل لیا ہے ۔ غلامی نے
تیری طاقت کی کمر توڑدی ۔ بیوقوف حکام اور جاسوسون نے بڑی بے شرمی سے تجھپر تعدی کی
اب اپنی بے پروائی اور جہل کے خواب گران سے بیدار ہو ۔ تاتار کے خوانین کے جانشینون نے
تجھے عرصہ دراز تک قیدی کر رکھا تھا ۔ شاہ اعظم کے تخت کے روبرو بہ ملایمت کھڑا ہو کر اُس سے
اس قومی مصیبت سخت کا جواب طلب کر اُس سے جرأت کے ساتھ کہہ کہ تیرا تخت خدا کا مذبح
نہین ہے اور خدانے ہمکو یہ حکم نہین دیا ہے کہ ہم غلام بنے رہین ۔ اے زارِ رُوس تے
تجھے مختار کل کردیا اور تو زمین پر مثل خدا کے تھا ۔ تونے رُوس کے ساتھ کیا کیا ۔ جہل اور
جوش نے تجھے اندھا کردیا اور تو اپنی سطوت کے بڑھانے کے لیے چوندھیا گیا ۔ اور
رُوس کو بھول گیا ۔ تونے اپنی زندگی فوج کی قواعد دیکھنے اور وردیان بدلنے اور
قانونی تجاویز فضول پر اپنے دستخط کرنے مین بسر کی ۔ تونے اخبارون اور چھاپے کی
جانچ کے لیے قابل نفرت حکام مقرر کیے تاکہ تو آرام کے ساتھ سوتا رہے اور تاکہ تجکو رعایا کی
ضرورتون سے واقفیت نہ ہو اور رعایا کی شکایتین نہ سُنے ۔ اور تاکہ سچے امور تیرے
کان تک نہ پہونچین ۔ تونے صداقت کو دفنا دیا ۔ اور اُسکے مقبرے کے پھاٹک پر ایک بڑا
بھاری پتھر لُڑھکا دیا ۔ اور ایک گارد امضبوط آدمیون کا تعینات کیا ۔ اور تونے دلی غرور
اور تکبر سے کہا کہ سچائی کے قالب مین اب کوئی ازسرنو جان نہین لا سکتا ۔ مگر اب ور بھی

ص ۴۴

پیدا ہو گیا اور سچائی کے قالب مردہ مین جان تازہ آگئی۔

اے ظالم زمانے اور خدا کے روبرو اُس جگہ پر کھڑا ہو جہان حساب دیا جاتا ہے تو نے بیرحمی سے سچائی کو پانؤن کے تلے مل ڈالا۔ تو نے آزادی دینے سے انکار کیا۔ تو اپنے ہی جوش کے ہاتھ بک گیا۔ اپنے غرور اور ضد سے تو نے رُوس کو مفلس کر دیا اور تمام دنیا کو ہمارا مسلح دشمن بنا دیا۔ اپنے بھائیون کے قدمون پہ گر اور فروتنی سے اپنے کو خاک مین ملا دے۔ معافی مانگ اور آئندہ کے لیے صلاح لے۔ اپنی رعایا سے بغلگیر ہو اب اسکے سوا اور کوئی ذریعہ نجات کا نہین ہے" تم کلامہ۔

کلام مندرجۂ بالا اُن بے شمار ہجو کے کلامون کا ایک عمدہ نمونہ ہے۔ یہ کلام کوئی پولٹیکل دانشمندی یا علمی قابلیت کے لیے کچھ ایسا مشہور نہ تھا۔ اُنین اکثر مضمونون مین مغلق الفاظ فصاحت شاعری مین ادا کیے تھے جو ٹل قافیے سے زیادہ وقعت نہین رکھتے تھے لہذا وہ عرصے سے بھلا دیے گئے ہین اور بھلا دینے کے قابل ہی تھے۔ اسقدر فراموش کر دیے گئے کہ اب اُنکی نقل ملنا مشکل ہے۔ مگر اُنین ایک تاریخی لطف باقی ہے کیونکہ اُنسے کم و بیش مبالغے کے ساتھ اُس زمانے کی عام راے اور تربیت یافتہ طبقون کے خیالات ظاہر ہوتے ہین اُنکا اصل مطلب سمجھنے کے لیے ہمین یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اُنکے مصنف اور پڑھنے والے سازش کرنیوالون کی جماعت مین نہین تھے بلکہ معمولی اور عزت دار اور نیک نیت لوگ تھے جو کبھی خواب مین بھی قصد نہین کرتے تھے کہ غدر اور بلوے کی تجویزون مین شریک ہون۔ یہ وہی سوسائٹی تھی جو چند ماہ پیشتر اِن پولٹیکل امور کی بحث سے بالکل سروکار ہی نہین رکھتی تھی اور اب تک بھی اُن مغلق الفاظ کے مطابق عملدرآمد کرنے کا کوئی قصد نہ تھا۔ ہم خیال کر سکتے ہین کہ جو لوگ اس ہجو کے کلام کو پڑھ کر اور سُنکر سمجھتے تھے کہ گویا وہ ظالم و خود مختار بادشاہ اُن کی طلب کے مطابق دفعۃً اُنکے روبرو حاضر ہو گیا اور اُنھون نے اپنے خیالات فوراً بدل دیے۔ اور اُس مجرم بادشاہ کو یقین دلایا کہ ہمارا یہ قصد نہین ہے کہ ہم تیری قوت کو گھٹائین۔ اور ہمارا یہ غصہ ہمدردی وطن پر مبنی تھا اور صرف ایک ساعت کا جوش۔ ہم پوری پوری خیر خواہ رعایا ہین

اور اصل مین ہمارا یہ منشاے دلی ہرگز ہرگز نہین ہے کہ تیری مرضی کے خلاف ذرا بھی کوئی کارروائی کرین -

اب سوال یہ ہے کہ کیا یہ انقلاب صرف بازیچۂ اطفال تھا - ہرگز نہین عوام کو اصل مین بخوبی یقین ہوگیا تھا کہ کل کارروائیان خراب ہین اور بڑی سرگرمی سے دلی خواہش تھی کہ نئی نئی باتین انتظام کے ساتھ جاری کی جائین - مگر اُنکی تعریف مین یہ ضرور کہنا چاہیے کہ جن متنفس آدمیون کو وہ خاص گنہگار تصور کرتے تھے اُنھین کی ہجو اور مذمت پر قانع نہین رہے بلکہ اسکے برعکس اُنھون نے واقعات اصلی پر نظر ڈالی اور اپنے گذشتہ گناہون کا علانیہ اقبال کیا اور جن اسباب سے حال کی تباہی واقع ہوئی تھی اُنکی خوب چھان بنان کی اور کوشش کی کہ ایسے ذریعے پیدا ہون کہ اُنسے تباہی آیندہ کا سدباب ہوجاے - عوام کے خیالات اور دل کے حوصلے اسقدر قوت نہین رکھتے تھے کہ جو عزت کا خیال پشت ہا پشت سے لوگون کے دلون مین فرمان خسروی کے بجا لانیکا تھا اُسکو مغلوب کردین - اور نہ اس خودمختار بادشاہ کی قوت سے علانیہ مخالفت پیدا کرسکتے تھے لیکن اگر شہنشاہ خوشی سے اصلی رفاہ عوام کے سلسلہ قائم کرنے کی کوشش کرتے تو یہ لوگ اسقدر طاقت رکھتے تھے کہ گورنمنٹ کا ہاتھ بٹاتے اور کار نمایان کردکھاتے یہ کہنا مشکل ہے کہ اگر نکولس اس قومی جوش کے زمانے مین زندہ رہتا تو کیا کرتا - اسمین شک نہین کہ اُسنے اعلان کردیا تھا کہ مین اپنی راے بدل نہین سکتا اور ہم فوراً یقین کرسکتے ہین کہ اُسکی مغرور طبیعت اُن اُصول کے مطابق کارروائی کرنے سے ہمیشہ نفور تھی جنکے وہ خلاف تھا مگر اپنی زندگی کے آخری زمانے مین اُسنے اس امر کی صریحی علامتین ظاہر کین کہ جو عقیدہ اُسکو اپنے طرز تمدن مین پیشتر تھا وہ کسی قدر کم ہوگیا ہے اُسنے اپنے لڑکے کو یہ نصیحت نہین کی کہ جس ڈھرے پر وہ خود اسقدر استبداد اور ہٹ کے ساتھ چلتا رہا اُسپر اُسکا لڑکا بھی چلے - مگر یہ ممکنات پر غور کرنا فضول ہے - جب گورنمنٹ کو اپنی کل قوت سے ملک کی حفاظت کی تدبیرین کرنی تھین اور اُسکا اندرونی امور رفاہ کا وقت نہین ملتا تھا تو اُسی اثنا مین زار نے انتقال کیا اور اُسکے بعد اُسکا جانشین اُسکا لڑکا ہوا

جو مختلف طبیعت کا آدمی تھا ۔

وہ دل کا مہربان تھا اور مزاج مین انسانیت تھی اور قومی اعزاز برقرار رکھنے کی دلی آرزو تھی مگر فوجی عظمت حاصل کرنے سے بالکل آزاد ۔ اور گورنمنٹ کے طرز تمدن فوجی کا اُسکو ویسا دیوانگی کا خیال نہ تھا جیسا اُسکے باپ کو تھا ۔ مگر باین ہمہ ارلگزانڈر کسی طرح اُس زمانے کے طبایع اور خیالات سے غافل نہ تھا ۔ موجودہ عیوب سے وہ بخوبی واقف اور آگاہ تھا جنمین اکثر اُسکے باپ سے کسی قدر تھی تھے اور اُسکو معلوم ہو گیا تھا کہ صرف سختی و تعدی کے عملدرآمد سرکاری سے اُن عیوب کی بیخ کنی کی کوشش کرنا بیکار ہے ۔ ولیعہدی کی حالت مین وہ سرکاری امور مین کچھ ایسی شرکت نہین کرتا تھا پس گذشتہ کارروائیون پر اُسکی کارروائی کسی طرح منحصر نہ تھی ۔ مگر سکندر اول اُسکے چچا کو جو آزادی کے خیالات دلین جاگزین تھے اُنسے یہ بری تھا ۔ اسکے برعکس اُسنے اپنے باپ سے سیکھا تھا کہ ایسی خیالی باتون اور ہر قسم کی بلاغت بیانی سے دلی نفرت کرے ۔ جو جوش اُس زمانے مین تھا اُسکا اُسپر اثر نہین ہوا کیونکہ ایک تو اُن آزادانہ خیالات عوام سے اُسکو نفرت تھی دوسرے اوسط درجے کی عقل سے بھی بہرہ تھا اور اپنی راے پر چندان بھروسا نہ تھا کہ خواہ مخواہ صحیح ہے اور اسکا بھی بخوبی خیال تھا کہ بڑی بھاری ذمہ داری میرے سر پر ہے ۔ عوام کی طبایع اور خیالات کے ان کل امور سے اُسکو بڑی ہمدردی تھی جو انسانیت اور نیکی پر مبنی تھے ۔ اُسنے آزادی دیدی کہ عوام کے خیالات اور دل کے حوصلون کو لوگ آزادانہ بیان کیا کرین مگر اُسنے یہ نہین کیا کہ کسی خاص حکمت عملی کا دفعتہً برتاؤ کرے اور بڑی خبرداری سے اجتناب کیا کہ مبالغے کے ساتھ لوگون پر ظاہر کرے کہ مین سرگرمی سے رفاہ کا ساعی ہونگا ۔

مگر صلح کے ہوتے ہی صریحی علامتون سے ظاہر ہو گیا کہ نکولس کا جابرانہ طرز گورنمنٹ عنقریب ترک ہونیوالا ہے جو فرمان اِس امر کے اعلان کے لیے جاری ہوا تھا کہ جنگ کا خاتمہ ہو گیا اُسمین شہنشاہ نے اپنے عقیدے کو ظاہر کر دیا کہ گورنمنٹ اور رعایا کے مساعی متحدہ سے نظم و نسق ملک کو ترقی ہوگی اور عدالتون مین رحمدلی اور انصاف کا ڈنکا بجے گا ۔ اس عظیم کارروائی کے مطابق تیاری کرنے کے لیے جسمین زار روس اور رعایا باہم شریک تھی وزرا نے

رعایا پر اپنا اعتقاد جمایا اور بہت سے ایسے سرکاری اصول عوام کے روبرو نکتہ چینی کے لیے پیش کردیے جو اب تک سلطنت کے رموز مخفی متصور رہتے تھے۔ مثلاً وزیر صیغہ خاص نے اپنی سالانہ رپورٹ مین بعینہ مثل توبہ کرنیوالے کے علانیہ اقبال کیا کہ جو افسر اُسکے تابع حکم تھے اُنکے اخلاق مین اکثر عیوب ہین۔ اُسنے بیان کیا کہ شہنشاہ کو اب اپنی رعایا پر ویسا ہی بھروسا ہے جیسا والدین کو اپنی اولاد پر ہونا چاہیے اور اُسکے ثبوت مین یہ دلیل قاطع پیش کی کہ نو ہزار آدمیون کو اُسنے پولیس کی نگرانی سے آزاد کردیا۔ گورنمنٹ کے اور صیغون کے انتظام مین بھی ویسا ہی انقلاب و تبدل ہوا۔ جن تکبر اور حکومت کے الفاظ سے اب تک افسر اپنے ماتحتون اور ہر درجے کے حاکم رعایا کی نسبت استعمال کرتے تھے اُنکی جگہ کمال خلق و اخلاق کے الفاظ استعمال ہونے لگے۔ اور دسمبر کے مہینے مین جن لوگون نے بلوۂ عظیم کیا تھا اُنمین جو زندہ تھا اُسکا قصور معاف کردیا گیا۔ تعداد طلبہ یونیورسٹی کی جو قیدین تھین وہ دور کردی گئین اور ممالک غیر کے پروانہ راہداری حاصل کرنے کی سب دقتین بھی جاتی رہین اور چھاپے اور اخبارات کی نگرانی مین بڑی رعایت ہونے لگی۔ گو تو انین مین چندان تغیر و تبدل نہین کیا گیا مگر سب کو بخوبی معلوم ہو گیا کہ نکولس کا جوش تمدن اب باقی نہین ہے۔

رعایا بڑے اشتیاق سے منتظر تھی کہ آثار نیک ہویدا ہون۔ تبدل طرز تمدن کی اُن علامتون سے اُنکی دلی تمناؤن کو بخوبی مدد پہونچی اور اُنھون نے فوراً یہ نتیجہ نکالا کہ عنقریب رفاہ و اصلاح کی بہت بڑی کارروائی ہوگی جس سے کل امور کی ترقی ہوگی جسطرح گذشتہ عہد سلطنت مین ارکین سلطنت ذرا ذرا سی باتون مین خفیہ کارروائی کرتے تھے اُسطرح نہین بلکہ گورنمنٹ اور رعایا کی مشترکہ صلاح سے علانیہ طور پر۔ ایک نامور اخبار نے لکھا کہ "جو بڑی بڑی سوشل اصلاحین ہونیوالی ہین اُنکی امید مین دل مارے خوشی کے پھولا نہین سماتا"۔ یہ اصلاحین رعایا کی امیدون اور جوش طبائع کے بالکل مطابق ہین۔ دوسرے اخبار نے لکھا کہ "سابق مین جو مطابقت خیالات اور باہمی میل جول تھا اور جو گورنمنٹ اور رعایا مین ہمیشہ سے تھا (باستثنائے چند بار کے جو تھوڑے ہی زمانے تک رہا اور وہ مستثنیٰ زمانہ تھا) وہ اب پھر بدستور قائم ہو گیا"۔ قومی اختلاف روس مین نہین ہے بلکہ سب روسیون کو عام خیال تھا کہ روسی سب ایک ہی اصل کی فروع ہین اس سے کل باشندگان شہر روس

گویا ایک ہین اور ان امور سے رُوس اس قابل ہوگا کہ امن کے ساتھ اور بلا کوشش مزید نہ صرف اُن بڑے امور اصلاح کو انجام دیگا جو یُورُپ کو کئی صدی کی خونریزی اور لڑائیون کے بعد حاصل ہوے تھے بلکہ اکثر امور رفاہ ایسے انجام دیگا جو اب تک مغربی قومون کو قومی تعصب اور تاریخی عظمت کے سبب سے حاصل نہین ہوئے ہین گذشتہ زمانے کی تصویر بالکل بھیانک کھینچی گئی تھی - اور قوم سے کہا جاتا تھا کہ اپنی تاریخ مین ایک نیا اور مشہور زمانہ قائم کرے - لوگ کہتے تھے کہ ہمکو اعلیٰ درجے کی سچائی کے نام سے خودستائی اور اُسوقت کی پست ہمتی کے خیالات سے مقابلہ کرنا چاہیے - اور لازم ہے کہ ہم اپنے لڑکون کو ایام طفولیت ہی سے سکھائین کہ جو جنگ ہر ایماندار آدمی کو ہمیشہ کرنی پڑتی ہے اُسمین شریک ہونے کے لیے مستعد رہین - ہمکو اس جنگ کا شکرگزار ہونا چاہیے کہ پولٹکل اور سوشل عیوب کی نسبت اُسنے ہماری آنکھین کھولدین اور اب ہمپر فرض ہے کہ جو سبق اُسنے سکھایا ہے اُس سے فائدہ اُٹھائین - مگر یہ سمجھنا چاہیے کہ گورنمنٹ بلامدد قص کا علاج کرسکتی ہے - رُوس کی قسمت گویا ایک ایسے جہاز کے مانند ہے جو ریتی مین دھنس گیا ہو اور ناخدا اور ملاح اُسکو نکال نہ سکتا ہو اور جسکو بجز اسکے اور کوئی شئے اُٹھا اور سمندر مین چلا نہین سکتی کہ قومی جوش کا طوفان آجائے - رفاہ کی کارروائی کی اس آواز پر دل دھڑکنے لگتے ہین - ایک ہمعصر کا بیان ہے کہ "بہت سے آدمیون نے جب اس نئی تلقین سے آبدیدہ ہوگئے تو مردانہ وار سر اُٹھاکر اُنھون نے حلف اُٹھاکر قسم کھالی کہ وہ عزت اور استقلال کے ساتھ بے خوف وخطر اس کارروائی مین شریک ہونگے" جن لوگون نے پیشتر اپنی قسمت کو حالت موجودہ پر چھوڑدیا تھا تو وہ اب اپنے چال چلن کی بُرائی کا دلی رنج سے اقبال کرتے تھے - ایک مشہور ومعروف شاعر نے کہا تھا کہ "توبہ کے وقت جو اشک جاری ہوتے ہین اُنسے تسلی حاصل ہوتی ہے اور وہ ہمکو نئے نئے کارنمایان کی جانب مائل کرتے ہین" رُوس کا ایک ایسے طاقتور دیو سے مقابلہ کیا گیا جو خواب سے بیدار ہو اور قوی اعضا کو پھیلادے اور خیالات مجتمع کرے اور مستعد ہوجائے کہ اپنی عرصے کی کاہلی کا انتہا کی جوانمردی کے

کارنمایان سے معاوضہ کرے۔ سب کو یقین تھا اور رائے زنی کرتے تھے کہ جب کُل نقصون پر آگاہی ہو جائیگی تو لامحالہ اُنکا دفعیہ لازم آئیگا۔ جب ایک نقال نے ایک تھیٹر مین سینٹ پیٹرسبرگ کے غل مچاکر کہا "ہمکو تمام رُوس مین اعلان کر دینا چاہیے کہ وہ وقت اب آگیا ہے کہ کُل نقصون کو جڑ سے کھود کر پھینک دین"، تو تماشائیون نے جوش دیوانگی کے ساتھ سرگرمی ظاہر کی۔ ایک شخص کا جو اس جوش مین شریک تھا بیان ہے کہ "یہ بڑی خوشی کا وقت تھا۔ جیسے جب موسم زمستان کے بعد فصل بہار کی ہوا سے خوشگوار سرد اور سخت زمین پر گذرتی ہے اور نیچر کو اُسکی نیند سے جو موت کے ہم پلہ ہوتی ہے بیدار کرتی ہے۔ اسپیچ جو عرصہ دراز تک پولیس اور سنسر کے قواعد کے مطابق روک دی گئی تھی اب اس طرح پر بازیب وشان صفائی اور خوش اسلوبی کے ساتھ روان ہے جس طرح کوئی دریاے زخّار برف پگھلنے کے بعد روان ہو"

جب یہ اثر پڑا تو بہت سے اخبار اور رسالے جاری ہو گئے اور مروجہ علم ادب کا طرز بالکل بدل گیا۔ خاص علمی اور تاریخی بحث کو جسکی جانب عوام ابتک متوجہ تھے لوگون نے بالاے طاق رکھا اور بھلا دیا۔ ہان اگر سوشل یا پولٹکل سائنس کے اصول علمی ظاہر کیے جاتے تو مضائقہ نہ تھا۔ جو لوگ ایسے امور مفید اور عظیم کی جانب توجہ خاص کرنا چاہتے تھے جلسے عملی نتائج ہین نکلین وہ عبارت اور محاورے کے اعتراضات اور علم مابعد النسبت کی بحث ناچیز اور ہیچ سمجھتے تھے۔ وہ لوگ کہتے تھے کہ سائنس اب فلاسفہ کی مہمل تلمیحات کی بلندی سے زندگی کے کارآمد امور کی پستی مین اُتر آیا ہے۔ پس اخبارون مین ریلون اور بنکون اور آزادانہ تجارت اور تعلیم اور زراعت اور موضعوی جماعت نظمی لوکل سلف گورنمنٹ یعنی حکومت خود اختیاری مشترکہ کمپنیون اور قومی اور شخصی حماقتون کی سخت ہجو اور انتہاے عیش وعشرت اور گورنمنٹ کی جبر وتعدی اور افسرون کے غبن کی عادات کی نسبت مضامین طبع ہوتے تھے۔ حکام کی رشوت و غبن کی نسبت زیادہ تر توجہ کیجاتی تھی۔ گذشتہ عملداری مین اگر کوئی شخص کسی افسر کے چال چلن یا افعال کی علانیہ طور پر ہجو کرتا تو یہ بہت ہی سخت جرم سمجھا جاتا تھا۔ اب ہجو یہ

ص ۴۸۵

تصویرون اور قصون اور مذاق کے مضامین اور اسپیچون کی انتہا سے زیادہ کثرت تھی
طرز تمدن کی خرابیون کا بیان ہوتا تھا اور اُن تدابیر کا ذکر کیا جاتا تھا جنسے اہل عملہ
اپنی قلیل تنخواہون کو بڑھاتے تھے - عوام کسی مضمون کو پڑھتے ہی نہ تھے جب تک
اُسمین اُس زمانے کی بحث کی نسبت علانیہ اور خفیہ راے زنی نہوتی - اور جنمین اُسکی
بحث ہوتی تھی اُنکو بڑے لطف سے لوگ پڑھتے تھے - یہ کوئی تعجب کی بات نہین ہے
کہ آزادانہ تجارت کی نسبت کوئی ڈرَیمَا لکھا گیا - یا کسی خاص قسم کے ٹکس کی نسبت کوئی
کلام منظوم تصنیف کیا جاے - اور مصنف اپنے پُولِٹکل خیالات قصے کے ذریعے سے
ظاہر کرین اور اُسکا دشمن مذاقیہ کلام مین اُسکو جواب دے - پُرانے فیشن کے چند آدمی
اسکے خلاف تھے اور کہتے تھے کہ علم و ہنر کی بالکل بیقدری ہو گئی ہے مگر اُنکی باتون پر
کسی کو توجہ نہ تھی - اِس مسئلے سے کہ علم و ہنر کو ضرور حاصل کرنا چاہیے - چاہے اُس سے
کوئی کارآمد بات بھی نہ پیدا ہو - لوگون کی طبیعت نفور تھی کہ امراے عظام کی کاہلی کی یہ
ایجاد ہے - اُسوقت کے علم ادب کی نسبت یہ کہا جاتا تھا کہ "وہ علم ادب آیا ہے کہ رُوس
کو اپنی آنکھون سے دیکھے اور دیکھتا ہے کہ جن لوگون کا ذکر شعراے سابق مین بڑی چاہ سے
کرتے تھے اور نظم مین خلاف قیاس لوگون کا بیان کیا جاتا تھا وہ اصل مین وجود نہین
رکھتے ہین اور فرضی اور خیالی ہی ہین - اپنا فرانسیسی دستانہ ہاتھ سے اتار کر علم ادب
اُجڈ اور جفاکش اور محنتی آدمی سے مصافحہ کرتا ہے - اور رُوس کے مزارعین کی زندگی سے
اُسکو بڑا عشق ہے لہذا وہ یہان اس طرح رہتا ہے جیسے کوئی اپنے خاص وطن مین
رہے " زمانۂ حال کے مصنفون نے گذشتہ زمانے کے حالات کی خوب تشریح کی ہے
اُنھون نے امرا کے علم ادب سے اپنے علم ادب اور اُنکی سُوسائٹی سے اپنی سُوسائٹی
کو جدا کر دیا - اور جن خیالات کو پہلے عزیز رکھتے تھے وہ ترک کر دیے -

اِس انقلاب کی ابتدا مین سب سے زیادہ مشہور اور موثر رسالہ کُولُوکل تھا
یہ اخبار پندرھوین روز لندن مین زیر نگرانی ہَرزَن طبع ہوتا تھا - ہَرزَن اُس زمانے مین
پُولِٹکل پناہ گزین آدمیون مین بڑا مشہور آدمی تھا - یہ تربیت یافتہ اور ذی استعداد تھا

اور آزادی وحقوق رعایا کا بڑا ساعی تھا اور رفاہ اور اصلاح کے لیے جو کارروائی ضروری سمجھتا تھا اُس سے کبھی چوکتا نہ تھا۔ رُوس کے اکثر مشاہیر سے اُسکو بہت بڑا تعلق تھا اور اسی سبب سے اُسکو ضروری ضروری اور مختلف اقسام کے مخفی امور کی اطلاع ملتی تھی۔ اپنے مذاق پسندیدہ اور سخت سخت ہجو کے کلام اور صاف اور رنگین اور موزون عبارت سے اُسنے کثرت سے خریدار بہم پہونچائے تھے۔ وزرا مین جو کارروائی ہوتی تھی اُسکے بارے مین کُل امور اُسکو معلوم تھے بلکہ دربار شاہنشاہی تک کے امور سے واقف تھا۔ جو جو نقص اُسکو معلوم ہوتے جاتے تھے اُن سب کو وہ بڑی بیرحمی سے ہدف سہام ملام کرتا تھا۔ جو لوگ آزادانہ پولٹکل بحث کے عادی ہین نہ وہ دقت سے خیال کر سکتے ہین کہ کس شوق سے اُسکے مضامین پڑھے جاتے تھے اور اُنکا کیا اثر پڑتا تھا۔ گو چھاپے اور اخبار کے حکام نگران کی سخت ممانعت تھی تاہم اخبار گوُلوکُل کی ہزارہا کاپیان سرحد کے باہر تک جاتی تھین اور اُنپر تربیت یافتہ طبقون کے ہر درجے کے لوگ نکتہ چینی کرتے اور شوق سے مطالعہ کرتے تھے۔ شہنشاہ کے پاس یہ اخبار برابر جاتا تھا اور بڑے بڑے مجرم خوف کے ساتھ کانپتے ہوے اُسکو پڑھتے تھے۔ اِس طرح پر ہرزن کا چند سال تک رُوس مین بڑا رعب جما تھا اور اُسنے رفاہ عام و اصلاح کی سرگرمی کو زیادہ تر چمکایا اور مدد دی۔

اب سوال یہ ہے کہ اُسوقت کنسرویٹیو کہان تھے۔ یہ کیونکر ہوا کہ دو تین سال تک جو لوگون نے اِس مبالغے کے ساتھ فصاحت وبلاغت سے آزادی کی تعریف کی تھی اُسکے خلاف کسی نے اعتراض نہین کیا اور نہ کسی نے کوئی عذر کیا۔ پیشتر کی عملداری کے وہ کنسرویٹیو کہان تھے جو نکولس کے خیالات کا جامہ پہنے ہوے تھے وہ وزرا کہان تھے جنھون نے بڑی کوشش کی تھی کہ رعایا نج کے طور پر کوئی امر از خود نکرے اور اگر کوئی اُسکی کوشش کرے بھی تو ذرا سی علامت کے اظہار پر اُسکو دور کر دے۔ یعنی وہ لوگ کہان تھے جو عدول حکمی و ناراضی رعایا کی ذرا سی علامت تک کی بیخ کنی کرتے تھے۔ وہ اخبارون کی آزادی کے نگران حکام کہان تھے

جنھون نے بڑی جانفشانی سے آزادانہ خیالات کی مطلق اشاعت نہین ہونے دی تھی
وہ ہزارون نیک نیت مالکان اراضی کہان تھے جو اُن آزادانہ خیالات کے آدمیون اور
جمہوری سلطنت کے شائقون کو مدعیان سلطنت شاہنشاہی سمجھتے تھے اور وہ سب
لوگ جو موجودہ حالت اشیا سے ناراضی کا اظہار کرنے کی جرات کرتے تھے۔ اسکے
کچھ دن قبل فرقہ کنسر ویٹیوکے لوگ اعلیٰ طبقے مین دنل مین نو تھے مگر اب اِس طرح پر
غائب ہو گئے تھے جیسے شعبدہ بازون کی لکڑی کی ضرب سے ایک شعبدہ
بدل جاتا ہے۔

یہ کہنا تحصیل حاصل ہے کہ ایک ایسے ملک مین جہان لوگ پولٹکل زندگی بسر کرنے کے
عادی ہین۔ دفعۃً عوام کے خیالات مین اسقدر انقلاب پیدا ہوا اور پھر اس انقلاب کی
مخالفت ذرا بھی نہو یہ ممکن نہین ہے۔ مگر اس راز سربستہ کی کنجی یہ ہے کہ کئی صدی تک
رُوس مین پولٹکل زندگی اور پولٹکل فریق کو کوئی جانتا بھی نہ تھا۔ جنکو لوگ بعض اوقات
کنسر ویٹیو کہتے تھے وہ اصل مین خالص کنسر ویٹیو نہ تھے۔ اگر ہم یہ کہین کہ اُنمین کسی قدر
بوے خیالات کنسر ویٹیو تھی تو یہ بھی ہمکو کہنا چاہیے کہ وہ بے دلیل اختیار کی تھی اور
اُسمین اُنکو دلی جوش نہ تھا بلکہ ایسے خیالات دل مین مخفی رکھتے تھے۔ اور یہ کاہلی
اور سستی کا نتیجہ تھا۔ اُنکے پولٹکل عقیدے مین صرف ایک بات تھی کہ اے
رعایاے رُوس تمکو لازم ہے کہ زار کی تہ دل سے محبت کرو۔ اور ہوشیاری کے
ساتھ اُسکی مرضی کے خلاف کارروائی کرنے سے اجتناب کرو۔ خصوصاً اگر زار
رُوس نکولس کے خیالات کا آدمی ہو۔ جب تک نکولس زندہ رہا تب تک انھون نے
اُسکے طرز تمدن کی بلاجوش اطاعت کی اُسکی یہ خواہش نہ تھی کہ اُس اطاعت مین اظہار
جوش کیا جاے۔ مگر جب وہ شہنشاہ اعظم فوت ہوا تو اُسکے ساتھ ہی اِس طرز تمدن نے
بھی گویا انتقال کیا جسکی وہ روح تھا۔ پس اب وہ محفوظ کس شے کو رکھتے۔ اُنسے
کہا گیا تھا کہ جس طرز تمدن کو وہ سلطنت کے برقرار رکھنے کا باعث تصور کرتے تھے
وہی اصل مین اُنکے قومی مصائب کا ذریعۂ خاص تھا۔ اور اُسکا وہ کوئی جواب نہین

دے سکتے تھے کیونکہ وہ اُسکی کوئی تشریح بہتر طریقے سے نہین کر سکتے تھے۔ اُنکا عقیدہ تھا کہ روسی سپاہی تمام دنیا کے سپاہیون مین سب سے افضل ہے۔ اور وہ جانتا تھا کہ جنگ حال مین لشکر فتحیاب نہین ہوا۔ لہذا یہ طرز تمدن ہی کا قصور تھا۔ اُنسے یہ بھی کہا گیا تھا کہ رُوس مین ایک بڑے سلسلۂ رفاہ و اصلاح قومی کی ضرورت ہے تاکہ اور قومون مین رُوس اپنی اصلی حالت پر آجاے۔ مگر اسکا بھی وہ کوئی جواب نہین دیتے تھے کیونکہ اُنھون نے ایسی مشکل بحث پر کبھی غور نہین کیا تھا۔ ایک امر وہ البتہ جانتے تھے کہ جو لوگ اس بات کو تسلیم کرنے مین تامل کرتے تھے کہ رُوس مین رفاہ و اصلاح عظیم کی ضرورت ہے اُنکو اخبار والے جاہل اور پست خیالات کے آدمی اور متعصب اور خود ستائی کرنے والے لکھتے تھے اور وہ ہنسے جاتے تھے کہ یہ لوگ پولٹیکل سائنس کے ابتدائی اصول سے بھی واقف نہین ہین۔ رُوس مین عوام کی آزادانہ راے کا اظہار ایک ایسی نئی بات تھی کہ اخبارون نے کچھ عرصے تک آزادی کے ساتھ ایسی سخت تعدی کی کہ عملداری سابق کے حکام نگران آزادی اخبارات کے ظلم سے بھی بڑھ گئی۔ جو لوگ میدان رستخیز مین بہادری کے ساتھ گولی تک کو برداشت کرتے تھے۔ وہ اخبار گُو کُول مین ہرزن کے زہر کے بجھے ہوے نیزون یعنی اُسکے سخت اعتراضون سے کانپتے تھے۔ اِن حالتون مین جن چند آدمیون کے دل مین کنسرویٹیو فرقے کے عقائد کسی قدر بچے بھی تھے وہ علانیہ طور پر اُنکے اظہار کرنے سے کنارہ کش تھے۔

سابق کی عملداری مین جن لوگون نے کم و بیش امور سرکاری مین شرکت کی تھی اور جنسے امید تھی کہ اُنکے عقائد صاف اور بہتر ہونگے وہ خاصکر لبرل فرقہ کی موجودہ سرگرمی و جوش سے مخالفت کرنے کے قابل نہ تھے۔ اُن لوگون کے کنسرویٹیو عقیدے ویسے ہی بودے تھے جیسے اُن مالکان اراضی کے عقائد جو سرکاری ملازم نہ تھے۔ کیونکہ نکولس کی عملداری مین جسقدر عہدہ اعلی پر کوئی ممتاز ہوتا تھا اُسی قدر وہ مجبور تھا کہ جس سادے پولٹیکل عقائد کا اوپر ذکر ہوا ہے اُسکے

ص۴۵

خلاف اور کوئی پوزیٹو عقیدہ نہ قائم کر سکے - علاوہ برین وہ اُس طبقے سے تعلق رکھتے تھے
جو اُسوقت مین عوام کا ہدف سہام ملام تھا اور جو طرز تمدن اب قومی مصائب کا خاص
سبب سمجھا جاتا تھا اُس سے اُنکو ذاتی فوائد صاف حاصل ہوے تھے - کچھ دن تک تو
شِنُوونگ کا نام لعنت ملامت اور مضحکے کا لفظ سمجھا جاتا تھا - اور جو لوگ شِنُوونگ کے
ہمنام تھے اُنکی حالت بڑی دردناک اور قابل مضحکہ تھی - اُنکی عادت تھی کہ وہ اس امر کی
ثبوت کی کوشش کرتے تھے کہ گو وہ ملازم سرکار ہین تاہم شِنُوونگ قسم کے جوش سے
وہ بالکل آزاد ہین اور شِنُوونگ کے اصلی خیالات کا سایہ تک اُنپر نہین پڑا تھا جو لوگ
سابق مین وقت اور بیوقت اپنے سرکاری خطاب شِن کو ہر موقع پر باعث اعزاز
سمجھتے تھے - وہ کسی قدر شرماتے ہوے تسلیم کرتے تھے کہ اُنکا عہدہ جنرل کا ہے کیونکہ اس
خطاب کی اب کوئی تعظیم نہین کرتا تھا اور اس سے بیوقوفی اور پرانے فیشن کی بو آتی تھی -
نئی پود مین لفظ شِن بڑی حقارت کے ساتھ (بڑے احمق) کا ہم معنی سمجھا جاتا تھا - وہ
سرگرم حاکم جو ابھی تھوڑے ہی دن ہوے خطابون اور تمغون کو خاص حصول آزادی
انسانی تصور کرتے تھے - بڑی خوشی سے اِن فتح مندی کی علامتون کو پوشیدہ
رکھتے تھے جو اُنھون نے بڑی دقتون سے حاصل کی تھین تاکہ مبادا کوئی عیب جو
لبرل اُنکو دیکھ لے اور اپنے تیر ہجو کا اُنکو نشانہ بناے - اُنکے کان مین یہ صدا ہمیشہ
گونجا کرتی تھی کہ جو عاجزی اور ذلت کی حالت پر تمنے ملک کو پہونچا دیا ہے اُسپر غور کرو -
یہ حالت ملک کی تمھارے جنگی سُرخ فیتے اور چینیون کے مثل پابندی رسوم اور اُن
مُردہ دلی کے اصول اطاعت سے پیدا ہوئی ہے جو عقل کے خلاف ہین - تم ہمیشہ
بیان کرتے تھے کہ صرف تم ہی اصل مین حبیب وطن تھے اور جو لوگ تمکو متنبہ کرتے تھے
کہ اپنی کارروائی کی مجنونانہ حماقت سے باز آؤ اُنکو تم ملکی دغاباز کے نام سے نامزد کرتے
تھے - اب تمنے دیکھا کہ اس سب کا کیا نتیجہ ہوا - جن لوگون کو تمنے معدنیات کے
کام کرنے مین مدد دی وہ تمھارے سچے ہمدرد ملکی نکلے - اُنھون نے تمھارے ان
الفاظ ملامت انگیز کا کیا جواب دیا - مثل اُس لڑکے کے جو کھیل کود مین بے سمجھے بوجھے

ص۴۵۵

گھر مین آگ لگا دیتا ہے- وہ ہکّا بکّا ہوجاتے تھے اور کہتے تھے کہ ہمارا یہ منشا نہ تھا کہ جان بوجھ کے ضرر پہونچائین- اُنھون نے موجودہ حالت اشیا کو بلا عذر قبول کرلیا اور جن لوگون کو سرکار خیر خواہ و نیک نیت قرار دیتی تھی اُنکے زُمرے مین شامل ہو گئے- اگر وہ لبرل سے کنارہ کش ہوے یا شاید اُنکی ایذا رسانی مین بھی شریک ہوے تو اُسکا باعث صرف یہ تھا کہ کل نیک نیت آدمیون (جیساکہ وہ سمجھتے تھے) کی راے تھی کہ لبرل فرقے کے لوگ امن کے خلاف اور سلطنت کے باعث خطر تھے- جو لوگ اپنی غلطیون کے معترف نہ تھے وہ صرف سکوت اختیار کرتے تھے- مگر اُنمین کثرت سے ایسے لوگ تھے جو لبرل فرقۂ ترقی خواہ سے جا ملے- اور بہتون نے کوشش کی کہ گذشتہ غلطیون کا اِس طرح پر معاوضہ کرین کہ لبرل کی ترقی مین انتہا درجے کی سرگرمی ظاہر کرین

رفاہ کی سرگرمی کے اِس غیر معمولی جوش دلی کے بیان مین ہمکو یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ رُوس کے تربیت یافتہ طبقے بدرجۂ غایت جوش سے بھرے ہوے ہین- گو شمال کی آب و ہوا اسقدر سخت ہے کہ لوگون کے نزدیک وہان خون کا دوران سُستی کے ساتھ ہوتا ہے وہ کسی مقدس تاریخی تعصب کے پابند نہین ہین اور تجاویز عظیم الشان کے فریبون اور دھوکون کے اثر کو وہ بخوبی تمام سمجھتے ہین- خصوصاً جبکہ اُنمین ہمدردی کے خیالات کا جوش ہو- اور اسمین یہ بھی تھا کہ پہلے انتہا کا جوش تھا اب اُسکے برعکس قضیہ نظر آیا- گذشتہ عملداری مین جو خوفناک افسردگی ہوئی تھی وہ مبدّل بہ سرگرمی و مسرت ہوگئی اور یہ قدرتی امر ہے- مین روسیون کی بیعزتی نہین کرنا چاہتا ہون مگر سلطنت حال کی ابتدا مین روسیون کو اُن طلبا مدارس سے مقابلہ کرنا چاہیے جو ابھی ابھی ایک سخت مزاج اسکول ماسٹر کے سخت داب و آداب سے نجات پاچکا ہے- آزادی کے پہلے زمانے مین یہ خیال کیا جاتا تھا کہ اب زیادہ داب و آداب اور مجبوری کی ضرورت نہوگی- انسانی اعزاز کی انتہا کی عزت کرنی چاہیے- اور ہر روسی کو قومی رفاہ و اصلاح مین سرگرمی اور خوشی سے کارروائی کرنی چاہیے- سب کو دلی خواہش تھی کہ رفاہ مین مستعدی کیجاے- جو لوگ برسر حکومت تھے وہ رفاہ و اصلاح کی طغیانی کے ازبس شائق تھے

اُنمین بعض گمنام تھے اور بعض بہت کم مشہور۔ بعض تو کچھ کام کرتے بھی تھے اور اکثر ایسے تھے جنکو صرف دیوانگی کا جوش تھا۔ اہل نحو بھی زمانے کے خیالات سے ہمدردی ظاہر کرتے تھے اور رُوس کی الف بے سے کل حروف خارج کرنے کے ساعی تھے۔

بہت ہی کم آدمیون کو صاف صاف اور ٹھیک ٹھیک خیال تھا کہ اب کیا کارروائی ہو رہی ہے۔ اسی سبب سے بعض اسکے کہ رفاہ کا جوش سرگرمی کا سدباب ہے وہ اور ترقی دیتے تھے۔ سب کو ایک ہی خیال خام تھا۔ وہ یہ کہ جو امور پیشتر جاری تھے اُنسے نفرت کرین۔ خیالات کی صفائی اُسی وقت ہوتی ہے جب اس امر کی ضرورت ہوتی ہے کہ کوئی صاف بات پیدا کرین اور جو حالت اصلی ہے اُسمین ترقی کیجائے۔ مگر مختلف رائین قائم ہوتی تھین۔ پہلے پہل رفاہ و اصلاح فیاضانہ کی کوشش مین بڑے جوش کے ساتھ سرگرمی ظاہر کی گئی جنگ نے جو سبق پڑھایا تھا اُس سے صریحی نتایج اور تجاویز مستخرج ہوئین۔ جنگ نے سکھا دیا تھا کہ آمد و رفت کے ذریعون کا بالکل ابتدائی قسم کا ہونا نتایج مصیبت ناک پیدا کرتا ہے۔ پس عوام اور اخبارون نے ریلون اور سڑکون اور دریا کے جہازون کی تعمیر کی ضرورت کی نسبت بہت کچھ لکھنا شروع کیا جنگ نے ظاہر کر دیا تھا کہ جس ملک نے اپنے قدرتی ذریعون کو ترقی نہین دی وہ بہت جلد بے زر ہو جائیگا اگر وہ ایک بڑی قومی کوشش رفاہ کرنے والا ہے لہذا اخبارون نے اور عوام نے قدرتی آمدنی کے ذریعون کی ترقی اور اُس ذریعے کی نسبت جس سے مقصد پورا ہونے کو تھا لکھنا اور بحث کرنا شروع کر دیا جنگ نے سکھا دیا تھا کہ جو طرز تعلیم انسان کو صرف ایک ایسی کل کے مثل کر دیتا ہے جو خود متحرک نہین ہوتی اُس سے عمدہ فوج نہین قایم ہو سکتی۔ پس عوام اور اخبارون نے تعلیم کے مختلف طریقون اور علوم مدارس کے بیشمار سوالات کی نسبت بحث کرنی شروع کر دی۔ جنگ نے ظاہر کر دیا تھا کہ گورنمنٹ چاہے کیسی ہی اعلیٰ درجے کی نیک نیت کیون نہو خواہ مخواہ اُسکی کوشش بیکار ہو جائیگی اگر افسرون مین زیادہ تر آدمی بے ایمان اور نالائق ہونگے۔ پس عوام نے اور اخبارون نے اس بحث کو شروع کر دیا کہ طرز تمدن کی ہر شاخ مین

ص ۴۵۵

انتہائی ضرورت ترقی کرنے کی ہے۔

مگر یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ جو سبق جنگ سے حاصل ہوا ہے اُسکے یاد کرنے اور اُس سبق سے فائدہ حاصل کرنے کی کوشش مین روسیون کو جنگی خیالات کا جوش تھا اور یہ خواہش تھی کہ جسقدر جلد ممکن ہو حتی الوسع اپنے غنیم فاتح سے بدلہ لین۔ اسکے برعکس کل تجاویز اور وہ جوش جسنے اُن تجاویز کو برقرار رکھا تھا بالکل ہی افسردگی پر مبنی تھا۔ گو روسی بہت ہی غصہ ور ہوتے ہین اور جب اُنکے خیالات حب الوطنی جوش زن ہوتے ہین تو بڑی سختی اُنکے مزاج مین آجاتی ہے مگر عام امور مین وہ فرداً فرداً اور بحیثیت قوم بدلہ لینے کے جوش اور کینے سے بالکل آزاد ہوتے ہین۔ جنگ کے اختتام کے بعد اُنکو مغربی سلطنتون سے واقعی ذرا بھی حسد نہ تھا۔ ہان شاید آسٹریا سے حسد ہو تو ہو جسکی نسبت یقین تھا کہ جس ملک نے اُسکو ۱۸۴۹ء مین بچایا تھا اُس سے دغابازی کرتا ہے اور ناشکرگزار ہے۔ اُنکی حب الوطنی اب اسکی مقتضی نہ تھی کہ بدلہ لین بلکہ اُنکو اب یہ خواہش تھی کہ ملک کو مغربی قومون کے درجے پر ترقی دین۔ اگر کبھی فوجی امور کا اُنکو خیال بھی ہوتا تھا تو اُنکی راے ہوتی تھی کہ فوجی طاقت کی ترقی اعلیٰ درجے کی شائستگی اور عمدہ گورنمنٹ کا قدرتی اور لابدی نتیجہ ہے۔

جو تجاویز اعلیٰ کی گئی تھین اُنکے مطابق عملدرآمد کرنے کے لیے پہلا زینہ یہ تھا کہ تجارتی اور صنعتی کامون کی ترقی کے لیے لوگون نے خوشی سے جلسے قائم کیے اور قرضے کی محدود کمپنیون کے قائم کرنے کے لیے ایک قانون وضع کیا گیا تھا۔ دو برس کے زمانے مین اس قسم کی سینتالیس ۴۷ کمپنیان قائم ہوئی تھین۔ اور ان سب کا مشترکہ سرمایہ تین سو اٹھاون ۳۵۸ ملین رُوبل تھا۔ پس ۱۸۵۷ء اور ۱۸۵۸ء دو برس کے عرصے مین اُسکا گیارہ گُنا سرمایہ مشترکہ کمپنیون کے چندے کے لیے فراہم کیا گیا۔ اس سرمایے کے اصلی حالات سمجھنے کے لیے ہمکو جاننا چاہیے کہ جو مشترکہ کمپنی ۱۷۹۹ء مین قائم ہوئی تھی اُس سال سے ۱۸۵۳ء تک صرف چھبیس ۲۶ کمپنیان قائم ہوئی تھین اور اُنکا مشترکہ سرمایہ صرف تئیس ۲۳ ملین رُوبل تھا۔ پس ۱۸۵۷ء اور ۱۸۵۸ء دو برسون مین مشترکہ کمپنیون کے لیے اُس سرمایہ کا گیارہ گنا سرمایہ چندہ کیا گیا جو قبل شروع عملداری حال نصف صدی مین جمع ہوا تھا۔ اس اولوالعزمی کی

کارروائیون سے جو نتائج قومی اور شخصی فوائد کے لیے پیدا ہونے ضروری سمجھے جاتے تھے اُنہین بڑے مبالغے کے ساتھ امیدین کیجاتی تھین اور فیاضی کے ساتھ چندہ اس حب الوطنی کا فرض قرار دیا گیا- رسالون اور نسخون مین اُن تعجب انگیز نتائج کا بیان بڑی رنگ آمیزی کے ساتھ کیا جاتا تھا جو اور ملکون مین ہمدردی کی کارروائی کے اصول سے مستخرج ہوے تھے- اور اُنکے ضعیف الاعتقاد ناظرین کو جنکے دلون مین بڑی بڑی امیدین تھین یقین ہوگیا تھا کہ اُنھون نے ایک ہمدردی کا طریقہ ایجاد کیا ہے جس سے بہت جلد دولتمند ہوجائینگے- مگر یہ امور کچھ اسقدر مقدم نہین سمجھے جاتے تھے بلکہ عوام بڑی خواہش سے منتظر تھے کہ گورنمنٹ عظیم الشان رفاہ و اصلاح کی کارروائی شروع کرے- جب تربیت یافتہ طبقون نے پہلے پہل بڑے بڑے امور رفاہ کو ضروری تصور کیا تو کوئی خیال بھی اُنکو نہ تھا کہ وہ بڑے بڑے امور رفاہ کیونکر شروع ہونگے- رفاہ مین اسقدر زیادہ کارروائی کرنی تھی کہ اس امر کا فیصلہ کرنا کہ پہلے کیا کارروائی کرنی چاہیے امر آسان نہ تھا- طرز تمدن ملکی اور جوڈیشل اور سوشل اور تدبیر منزل اور مال اور پولٹکل ہر صیغے مین رفاہ و اصلاح کی اشد ضرورت مساوی سمجھی جاتی تھی مگر رفتہ رفتہ یہ ظاہر ہوگیا کہ غلامان خانہ زاد کی بحث کو ترجیح دینی چاہیے ترقی اور انسانی ہمدردی اور تعلیم اور انتظام خود اختیاری مین اور قانوناً سب کو مساوی سمجھنا اور اسی قسم کے اور امور کی نسبت گفتگو کرنا فضول تھا تاوقتیکہ آبادی کا ایک تہائی حصہ مالکان اراضی کی تعدی کی خواہش کے مطیع رکھا جاتا تھا- جب تک غلامان خانہ زاد کی غلامی کا رسم قائم تھا تب تک یہ کہنا ڈھکوسلا ہی ڈھکوسلا تھا کہ روسی جدید پولٹکل اور سوشل سائنس کے مطابق رفاہ کر سکتے ہین- انصاف کے قواعد اُس حالت مین کیونکر جاری ہو سکتے تھے جب کہ ڈو کرور آدمیون کی آبادی احاطۂ قانون سے باہر تھی- گورنمنٹ قومی تعلیم کی اشاعت کے لیے مستعدی سے کیونکر تجاویز قائم کرسکتی جب اُسکو نصف سے زیادہ کسانون پر کوئی اختیار نہ تھا- اس سب پر طرہ یہ کہ جب قوم اپنی خوشی اور مرضی سے حالت غلامی کی بیڑی اپنے پائون مین پہننا چاہتی تھی تو اس حالت مین اخلاقی ترقی اور اصلاح کی بھلا کیا امید ہو سکتی تھی-

ص ۱۵۱

تربیت یافتہ طبقون کے دلون پہ اِن کُل باتون کا نقش عموماً منقوش تھا مگر کسی شخص کو یہ جُراٗت نہوئی کہ اِس بحث کو شروع کرے تاوقتیکہ اِس امر کی نسبت شہنشاہ کے خیالات سے واقفیت نہ حاصل ہو۔

اب مین اسقدر بیان کرنا چاہتا ہون کہ یہ بحث رفتہ رفتہ کیونکر اور کس طرح شروع ہوئی اور طبقۂ امراے عظام نے اِس بحث کے ساتھ کیسا برتاؤ کیا اور آخرکار ۳۔مارچ کے قانون سے یہ مسئلۂ ادق کیونکر حل ہوا۔



# باب چوبیسوان

## غلامان خانہ زاد

زمانۂ گذشتہ مین گانؤن کی آبادی - اٹھارہ صدی کے کسان - یہ تبدل کیونکر ہوا - عام راے اسکے بارے مین غلط ہے - غلامی کی رسم پولٹکل اسباب کا نتیجہ ہے - غلامون کا غدر - تاریخ غلامان خانہ زاد مغربی یوروپ اور روس مین غلامی کی رسم - سرکاری کسان - غلامون کی آبادی کی تعداد اور تقسیم - زمینداردن کے قانونی اور اصلی اختیارات - غلامون کے وسائل حفاظت - مفرور - خدمتگار غلام - غلامی کا اثر اخلاق پر کیا پڑا

قبل اسکے کہ آزادی غلامان خانہ زاد کا بیان شروع کرون - بہتر ہوگا کہ مین مختصر طور پر یہ بیان کرون کہ روسی کسان غلام کیونکر ہوے اور روس مین غلامی خانہ زاد اصل مین کیا تھی -

روسی تاریخ کے ابتدائی زمانے مین موضعون کی آبادی تین مختلف طبقون پر شامل تھی - اور غلامان خانہ زاد کی بڑی کثرت تھی اُنکی تعداد جنگی قیدیون اور آزاد آدمیون سے جو اکثر اپنے کو مثل غلامون کے بیچ ڈالتے تھے اور دِوالیے قرضخواہون اور بعض بعض اور اقسام کے مجرمون سے بڑھ گئی تھی - غلامون کے اوپر زراعتی مزدورون کا طبقہ تھا جنکا کہین کوئی استمراری مسکن نہ تھا - بلکہ دیہات مین اِدھر اُدھر گھومتے رہتے تھے اور جہان کہین اُنکو محنت کا کام اور کافی اجرت ملتی تھی وہان بس جاتے تھے - اِن دونون طبقون سے مختلف تیسرے درجے مین مزارعین ہن - اصل مین کسان یہی ہین - یہ بعض امور مین سوشل حالت مین بڑھے ہوے تھے - یہ اصلی مزارعین جو مثل چھوٹے چھوٹے کسانون کے تھے

آزاد زراعت پیشہ لوگون سے دو امر مین مختلف تھے - یا تو وہ مالکان اراضی تھے اور اراضی اُنکی جائداد سمجھی جاتی تھی اور یا صرف محاصل اُنکو ملتا تھا اور اراضی کو جدا نہین کر سکتے تھے اور مجالس دیہی کے ممبر بھی تھے - مجالس دیہی آزاد اور ابتدائی حالت کے گروہون کا نام ہے جو اپنے کارپرداز خاندانون کے سرغنون سے لوگ منتخب کرتے تھے - اور شہزادون کے دربار مین اپنے سفیر بھیجتے تھے تاکہ ججون یا اسیسرون کا کام کرین - بعض گروہون کے پاس اُنکی اراضی خود ہوتی تھی - اور بعض مالکان اراضی کے علاقون مین بستے تھے یا خانقاہون کے وسیع حد اختیارات مین - اگر خانقاہون مین بسے تو کسان ایک مقررہ سالانہ لگان کی دیتے تھے روپیے یا پیداوار یا محنت کی صورت مین - جیسی خانقاہون کے مالکون سے ٹھیکے مین شرط ہوجائے مگر اس سے اُسکی ذاتی آزادی مین کسی طرح فرق نہین آتا تھا - جو شرطین ٹھیکے مین درج ہوتی تھین اُنکے پورا ہونے اور مالکان اراضی کے ساتھ حساب کتاب طے ہونے پر اسکو آزادی حاصل تھی کہ جہان چاہے وہان رہے - اب اگر ہم اُن اگلے وقتون کا اٹھارہ صدی سے مقابلہ کرین تو ہم کو معلوم ہوگا کہ دیہات کی آبادی کی حالت اس عرصے مین بالکل بدل گئی ہے - غلامون اور زراعت پیشہ مزدورون اور کسانون مین جو فرق تھا وہ بالکل جاتا رہا ہے - یہ تینون فریق اب ایک ہی درجے مین آگئے جسکو سرف یعنی غلامی خانہ زاد کہتے ہین جو مالکان اراضی یا گورنمنٹ کی جائداد تصور کی جاتی ہے - مالکان اراضی اپنے کسانون اور گھر کے غلامون کو بیچ ڈالتے ہین - یہ نہین کہ کسانون اور غلامون کے کل خاندان کو ایکدم سے فروخت کر ڈالین بلکہ مثل بہائم علٰحدہ علٰحدہ فروخت کر سکتے ہین - دنیا کے پردے پر یہانکے سوا یہ کارروائی اور کہین نہین کی جاتی - اس کارروائی پر لوگ بڑی گریہ وزاری کرتے ہین - گورنمنٹ باین ہمہ اس رسم کے روکنے کے لیے کوئی مستعدی کی تدبیر عمل مین نہین لاتی - گو بظاہر گورنمنٹ کو اس رسم پر افسوس ہے بلکہ روکنے کے برعکس اسنے غلامون کو کل قانونی حفاظت سے محروم کر دیا ہے اور صاف صاف حکم دیا ہے کہ اگر کوئی غلام یہ جرأت کریگا کہ اپنے آقا کے خلاف عرضی دیگا تو اُسکو نوٹ سے سزا دی جائیگی (یہ روس کا ایک آلہ ہے جس سے

مجرمون کو سزا دی جاتی ہے) اور دائم الحبس کیا جائیگا۔

اب سوال یہ ہے کہ یہ تبدل عظیم کیونکر واقع ہوا اور اس تبدل عظیم کے واقع ہونے کا سبب کیا ہے۔

جواب یہ ہے کہ اگر ہم کسی ایسے تربیت یافتہ روسی سے دریافت کرین جسنے کبھی خاص کر روس کے غلامان خانہ زاد کی اصلیت دریافت کرنے کی تاریخی تحقیقات نہین کی ہے تو وہ غالباً کسی قدر اس طرز کا جواب دیگا کہ "روس مین غلامی کی رسم کبھی نہین تھی۔ اور مغربی یورپ کی قومون نے جو غلامان خانہ زاد کی نسبت رائے قائم کی ہے وہ کبھی قانوناً جائز نہین کھی گئی" اگلے وقتون مین دیہات کے باشندے بالکل آزاد تھے۔ اور ہر کسان کو اختیار تھا کہ سینٹ جارج کے متبرک دن مین اپنے مسکن کو بدل دے۔ اس نقل مکان کے حق کو زار بورس گوڈونوف نے زائل کر دیا اور یہ زار کسی قدر تاتاری تھا۔ اور کسی قدر غاصب۔ روسی جسکو غلامی خانہ زاد قرار دیتے ہین اُسکی اصلیت یہ ہے جو بیان کی گئی۔ کسان مالکان اراضی کے غلام کبھی نہ تھے بلکہ ہمیشہ اُنکو ذاتی آزادی حاصل تھی اُنکی آزادی پر قانونی روک ٹوک صرف یہ تھی کہ بغیر مرضی مالکان اراضی وہ اپنے مسکن کو بدل نہین سکتے تھے۔ اگر یہ غلامان خانہ زاد بعض اوقات بیچے جاتے تھے۔ تو یہ ایک ایسا جرم تھا جو قانون کی رو سے بالکل ناجائز تھا۔

اس سیدھے سادے بیان کو جس سے کسی قدر حب الوطنی کے غرور کی بو آتی ہے روس مین قریب قریب کل باشندے صحیح سمجھتے ہین مگر جسطرح زمان پاستان کے اور خیالات مطبوعہ مین واقعات کے ساتھ جھوٹے قصے شامل ہوتے ہین اسی طرح اس بیان کا بھی حال ہے۔ حال مین جو تحقیقات کامل کی گئی تو اُس سے ظاہر ہوا کہ مالکان اراضی نے مزارعین پر فرامین خسروی کے سبب سے دفعتاً اختیارات نہین حاصل کیے۔ بلکہ بتدریج۔ اور پولیٹکل اسباب ایسے جمع ہوے تھے کہ اُنکے اختیار بڑھتے گئے اور بورس گوڈونوف کا شاہان پیشین اور اُسکے جانشینون سے زیادہ قصور نہ تھا۔

ص ۴۹۲

گو پُرانے زمانے کے رُوس مین کسانون کو آزادی حاصل تھی کہ جہان چاہتے گھوما کرتے ۔ مگر بورِس کے عہد کے بہت قبل کے زمانے مین شہزادون اور مالکان اراضی اور موضع کی جماعتون مین یہ میلان طبع زیادہ ہو گیا کہ مزارعین نقل مکان نہ کرنے پائین۔ اِس میلان طبع کا حال بآسانی سمجھ مین آجائے گا اگر ہم یہ یاد رکھین کہ بلا مزدورون کے اراضی بیکار شَے ہے ۔ اور رُوس مین اُس زمانے مین بمقابلہ اراضی آبادی کم تھی۔ شہزادے چاہتے تھے کہ اُنکی ریاستون مین حتی الوسع زیادہ آدمی بسین کیونکہ معینہ آمدنی اراضی کا دارمدار آبادی کی مقدار پر تھا ۔ مالکان اراضی چاہتے تھے کہ اُنکی جاگیرون مین حتی الوسع بہت سے کسان ہون اور اُس زمین کو جوتین بوئین ۔ جو اُنہون نے خاص استعمال کے لیے رکھی ہے اور جو زمین رہ جاے اُسکے سالانہ لگان کے عوض روپے دین یا پیداوار یا محنت کرین ۔ آزاد جماعتون کی خواہش تھی کہ اسقدر زیادہ ممبر ہون کہ موضعون کی جماعتون کی اراضی کو جوتین بوئین ۔ کیونکہ ہر شہزادے کو موضعون کی جماعتون سے ایک معینہ رقم ملتی تھی ۔ روپیہ ہو یا زراعت کی پیداوار ۔ اور جسقدر زیادہ تعداد وطاقت ور آدمیون کی ہوتی تھی اُسی قدر ہر متنفس واحد کو کم دینا پڑتا تھا ۔ شہزادے اور مالکان اراضی اور آزاد جماعتون کے ممبر مزدورون کے بازار مین گویا خریداری کے لیے جاتے تھے ۔ اور چونکہ مزدورون کی تعداد سے مانگ زیادہ ہوتی تھی لہذا خواہ مخواہ اُن لوگون مین باہم بہت بڑی رقابت ہوتی تھی آج کل جب کہ نئی آبادیون اور مالکان اراضی کو دنیا کے کسی دور دراز گوشے مین اُسی قسم کے مزدورون کی ضرورت ہوتی ہے تو وہ اِس حاجت کو اسطرح پورا کرتے ہین کہ باہر سے لوگون کو لا لا کر بساتے ہین اور اسکے لیے قانون کے خلاف وسیلے کام مین لاتے ہین ۔ مثلاً یہ وسیلہ کہ لوگون کی جماعت بھیجین اور وہ لڑکون کو بھگا لایا کرین ۔ زمان سابق کے رُوس مین اور لوگون کو اپنے ملک مین لانا بیشک غیر ممکن تھا لہذا خلاف قانون اور سخت وسائل شاذ ونادر نہین بلکہ برابر کام مین لائے جاتے تھے ۔ ان وسائل کی عملدرآمد مین جو لوگ شریک ہوتے تھے اُنسے خاص کر یہ مطلب نکلتا تھا کہ قیدیان جنگ وہ بہم پہونچاتے تھے اور اُن قیدیون کو جو لوگ گرفتار

صفحہ ۴۲۴

کرتے تھے وہ غلام بنا لیتے تھے - اگر یہ صحیح ہے (جیسا کہ بعض آدمیون کا خیال ہے) کہ صرف وہی قیدی قانوناً غلام بنانے کے قابل سمجھے جاتے تھے جو عیسائی نہین ہوتے تھے تو ہمین شک نہین کہ جب مختلف جاگیرین زار ماسکو کی عملداری واحد مین شامل نہین ہوئی تھین غیر عیسائی اور عیسائی قیدیون مین فرق نہین کیا جاتا تھا - آزاد کسانون کے بہم پہونچانے کے لیے بھی ایسی ہی تدبیر بعض اوقات کیجاتی تھی جو مالکان اراضی زیادہ طاقتور تھے وہ لڑکون کے پکڑنے کے لیے جماعتین مقرر کرکے بھیجتے تھے اور اپنے سے کمزور مالکان اراضی کی زمین کے کسانون کو زبردستی چھین کے لے آتے تھے -

پس ان حالتون مین یہ ضروری امر تھا کہ جن لوگون کے پاس یہ بیش بہا وسیلہ زراعت کا تھا وہ کوشش بلیغ کرتے کہ اسکو ضایع نہ کرین - آزاد جماعتون مین اکثر یہ سیدھی سادی تدبیر کرتے تھے کہ کسی ممبر کو اسوقت تک باہر جانے کی اجازت نہین دیتے تھے جب تک اسکی جگہ پر کوئی اور نہ آجاتا تھا - جہان تک ہم کو معلوم ہوا ہے مالکان اراضی نے ایسا اصول باضابطہ کبھی قائم نہین کیا - مگر عملدرآمد مین انھون نے اپنے امکان بھر کوشش کی کہ جو مزارعین واقعی انکی جاگیرون مین بسے تھے انکو جانے نہ دین - اس امر کے لیے بعض مالکان اراضی صرف زبردستی سے کام لیتے تھے - اور بعض بعض قانون اور ضابطے کے پردے مین بدعت کرتے تھے - جو کسان مالک اراضی سے زمین لیتا تھا وہ کبھی شاذ و نادر ہی اپنے ساتھ ضروری آلات قلبہ رانی اور مویشی اور سرمایہ لاتا تھا کہ ایک دم سے اپنا پیشہ شروع کردے اور آیندہ فصل درو تک اپنے اور اپنے عیال و اطفال کی پرورش کرے - پس اسکو مجبور ہو کر مالک اراضی سے قرض لینا پڑتا تھا - اور اگر کبھی کسان اپنا پیشہ بدلنا چاہتا تھا تو یہ قرضہ اسکا بہ آسانی سدّباب ہوتا تھا - اور اسکے سبب سے وہ کہین جا نہین سکتا تھا - زیادہ تر تصریح کی اب ہم کو ضرورت نہین ہے مالکان اراضی اُس زمانے مین سرمایہ دار تھے - متواتر خراب فصلون اور وباؤن اور آتش زنی اور فوجی حملون وغیرہ حادثون سے اکثر اوقات مرفہ حال مزارعین بھی مفلس ہو جاتے تھے - اُس زمانے مین بھی زمانۂ حال کی طرح کسان لوگ غالباً قرضہ لینے کے لیے

ہر دم تیار رہتے تھے۔ مگر یہ ضروری عاقبت اندیشی اُنکے مزاج مین نہ تھی کہ قرضہ ادا کر دین۔ قرضے کے متعلق جو قوانین تھے اُنمین بڑی سختی تھی اور کوئی ایسا جوڈیشیل انتظام مستحکم نہ تھا جس سے زیردستون کی زبردستون سے حفاظت ہو سکتی۔ اگر ہم کو یہ سب امور یاد رہین تو اس بات کے سُننے سے ہمین حیرت نہو کہ قبل اسکے کہ غلامی خانہ زاد قانوناً جائز کی جاے بہت سے مزارعین اصل مین بالکل غلامون کی حالت مین تھے جب تک ملک مین مختلف ریاستین علحدہ علحدہ تھین اور فرضی حدود سے باہم جدا تھے اور ہر مالک اراضی اپنی جاگیر کا ایک خودمختار بادشاہ سمجھا جاتا تھا تب تک کسانون کو ان نقصون کے دور کرنے کا یہ موقع ملتا تھا کہ وہ کسی پڑوسی علاقہ دار کی عملداری مین بھاگ جاتے تھے جو انکو پہلے مالک اراضی اور اُسکے حقوق سے پناہ دیتا تھا یا کسی پڑوس کی ریاست مین بھاگ جاتے تھے اور وہان بے شبہہ اور بھی محفوظ رہتے تھے۔ مگر جب خودمختار ریاستین زارِ ماسکو کی ایک واحد سلطنت قرار دی گئین تو یہ سب باتین بدل گئین۔ زارون کو کسانون کے نقل مکان کی مخالفت کے نئے نئے وجوہ ملگئے اور اُسکے سدّباب کے نئے نئے وسیلے حاصل ہوے۔ پُرانے شہزادون نے صرف اُن لوگون کو اراضی بطور عطیہ دی تھی جو اُنکے ملازم تھے اور اُنکو اختیار تھا کہ اُس زمین کو اپنی مرضی کے موافق چاہے جسطرح کام مین لائین۔ مگر اسکے برعکس شاہان رُوس نے اپنے ملازمون کو صرف کسی قدر حصہ اراضی کا محصل دیا۔ اِس تبدل مین صاف ظاہر ہے کہ کسانون کے مجبور کرنے کی کہ وہ اسی پیشے مین رہین ایک نئی تدبیر تھی عطیہ کی اصلی منفعت زمین کی مقدار پر سقدر نہین منحصر ہے جسقدر اُسکے بسے ہوے کسانون کی مقدار و تعداد پر منحصر ہے۔ اور اگر رعایا نقل مکان کرتی تو جو انتظام زارون نے کیے تھے اُمین انقلاب عظیم واقع ہوتا اور پُرانے عملدرآمد کے خلاف تھا۔ مثلاً فرض کرو کہ زار نے کسی بوائگر یا کسی اور کم عہدے والے کو ایک جاگیر دی جسمین کسانون کے دس گھر آباد ہین اور بعدازان اُنمین سے پانچ پڑوس کے مالکان اراضی کی عملداری مین چلے گئے تو ایسی حالت مین جو شخص وہ جاگیر پاے وہ انصافاً شکایت کر سکتا ہے کہ اُسکی نصف جاگیر جاتی رہی

حالانکہ مقدار اراضی کسی طرح کم نہین ہوئی - لہذا وہ اس قابل نہین ہے کہ شرائط کو پورا کرسکے - بڑے بڑے جاگیردار ایسی شکایت شاذ ہی کرتے کیونکہ اُنکو ایسے وسیلے حاصل تھے کہ کسانون کو اپنی جاگیر مین بسنے کی ترغیب دلاتے مگر چھوٹے چھوٹے علاقہ دارون کو شکایت کا موقع بخوبی حاصل تھا اور زار پر فرض تھا کہ اُنکی شکایت کو رفع کردے - زار نے امرا کو مجبور کیا کہ سرکاری نوکری کرین - مگر اسکے معاوضے مین امرا کو تنخواہ نہین دیجاتی تھی پس مجبور ہو کر اُنکے لیے پرورش کے اور ذریعے بہم پہونچانے - ظاہر ہے کہ اس مشکل کے رفع کرنے کا سب سے آسان طریقہ یہ تھا کہ اُنکو اراضی دی جاتی اور کسی قدر مزدور - خلاصہ یہ کہ غلامی خانہ زاد قائم کی جاتی -

انھین وجوہ سے زار کو آزاد جماعتون کے ساتھ بھی مذکورۂ بالا برتاؤ کرنا پڑتا تھا امرا کے مثل مجالس دیہی کو بھی شہنشاہ کو کچھ دینا پڑتا تھا - اور اگر کسانون کو ایک جگہ سے دوسری جگہ نقل و حرکت کرنے کی اجازت دی جاتی تو شرائط کے مطابق وہ عملدرآمد نہین کرسکتا - وہ گویا زار کی جائداد تھی - اور یہ امر ضروری تھا کہ جو برتاؤ زار نے امرا کے ساتھ کیا تھا وہی اپنے لیے بھی کرتا - جو وجوہ جدید اس امر کے لیے قائم ہوے کہ مزارعین اپنا پیشہ ترک نہ کرین - انھین وجوہ سے کسانون کے نقل مکان کا بھی سدّباب لازم آیا پیشتر یہ امر آسان تھا کہ پڑوس کی ریاست مین بھاگ جاتے - مگر اب کل ریاستین ایک عملداری واحد ہوگئین اور ایک خاص عملداری کی بنیاد ڈال دی گئی - جو لوگ کوشش کرتے تھے کہ نقل و تبدل مکان کرین اُنکے لیے اور اُن مالکان اراضی کے لیے جو اس قسم کے مفرور آدمیون کو پناہ دیتے سخت سخت قوی آئین جاری ہوے - اگر کسان کو یہ بات پسند ہوتی کہ شمالی جنگلون کی تکالیف برداشت کرے اور سردی مین ٹھٹھرے یا یہ ٹھان لیتا کہ میدان اِسٹپی کی تکلیف سہے گا تو خیر ورنہ اس قاعدے کے خلاف ہرگز ہرگز نہ کرتا -

کسانون کو زراعت کا پیشہ مجبوراً اختیار کرنا پڑا تو اُسکے نتائج ایک دم سے ظاہر نہین ہوے - غلامان خانہ زاد نے وہ کُل سول حقوق حاصل کیے جو پہلے اُنکو

حاصل تھے۔ باستثناے اسکے کہ وہ نقل مکان نہین کر سکتے تھے وہ عدالتون کے روبرو مثل آزاد آدمی کے اب بھی حاضر ہو سکتے تھے۔ اور آزادانہ طور پر تجارت اور صرف کر سکتے تھے۔ ہر قسم کے معاہدے کر سکتے تھے۔ اور زراعت کے لیے زمین لگان پر لے سکتے تھے۔ اُنکی حرکات کی آزادی پر بھی اسقدر روک ٹوک نہ تھی جسقدر بادی النظر مین ظاہر ہوتی تھی کیونکہ مزارعین مین تبدل و نقل مکان اس کثرت سے نہین ہوا تھا۔ اور رسم و رواج کی رو سے مالکان اراضی کچھ دن تک موجودہ معاہدون مین بڑے بڑے تبدل اور تغیر اپنی طرف سے نہین کر سکے۔

مگر جون جون زمانہ گذرتا گیا دونون طبقون کے قانونی تعلقات کا تبدل اُنکے طرز معاشرت پر اثر پذیر ہوا۔ کسانون کو زراعت پر مجبور کرنے مین گورنمنٹ کا خاص مطلب اصلی یہ تھا کہ آمدنی زیادہ ہو۔ یہان تک کہ گورنمنٹ نے آیندہ کے نتایج پر بالکل نظر ہی نہ ڈالی۔ یا یون کہین کہ عمداً چشم پوشی کی۔ اور جو حکمت عملی اُسنے اختیار کی تھی اُس سے اُن نتایج کا مستخرج ہونا ضروری امر تھا۔ یہ امر ظاہر تھا کہ مالک اراضی اور کسان دونون فرقون مین جو کم طاقت ہوگا وہ طاقت ور کا بالکل ماتحت ہو جائیگا۔ تاوقتیکہ قانون اور طرز تمدن کی رو سے اُسکی روک ٹوک مستعدی کے ساتھ نہ کی جائے تاہم گورنمنٹ نے اس ضروری نتیجے کی جانب ذرا بھی توجہ نہ کی۔ مالکان اراضی کے جبر سے مزارعین کو بچانا درکنار یہ تک نہ کیا گیا کہ قانون کی رو سے اُن شرائط کا تصفیہ ہو جائے جو اُن دونون طبقون کے تعلقات مین ہونی چاہیین۔ مالکان اراضی نے اس فروگذاشت قانونی سے فائدہ اُٹھایا۔ اور جو شرطین مناسب سمجھے وہ جاری کردین۔ اور چونکہ اُن شرائط کے پورا ہونے کا کوئی قانونی ذریعہ نہ تھا لھذا اُنھون نے رفتہ رفتہ اُسی قسم کے اختیارات اُنپر بڑھا لیے جیسے غلامون پر حاصل تھے اور جرمانون اور جسمانی سزا کو زبردستی کا ذریعہ قرار دیا۔ اِس سے اُنھون نے چند روز مین ایک بات اور بڑھا دی کہ اپنے مزارعین کو بلا اُس اراضی کے جسپر وہ بسے تھے فروخت کرنا شروع کیا۔ اوائل مین قانون کی رو سے اس جرم کا جواز نہ تھا۔ کیونکہ کسان کبھی مالک اراضی کی جائداد منقولہ قرار نہین دیے گئے تھے۔

مگر گورنمنٹ نے یہ عملدرآمد خفیہ طور پر منظور کر لیا - اور جسطرح غلامون کی فروخت پر محصول تھا اُسی طرح کسانون کی بکری کا بھی محصول لگا دیا - آخرالامر کسانون کی فروخت کا استحقاق بلا فروخت اراضی مختلف سلطانی فرمانون کے ذریعے سے جائز کر دیا گیا - مجلس دیہی کا پرانا طرز انتظام اب تک جاری تھا اور اُسکی قوت کبھی قانوناً جاتی نہین رہی تھی - مگر اب اُسمین اسقدر قوت نہ تھی کہ اپنے ممبرون کی حفاظت کر سکے - اگر کوئی کسان مالک اراضی کی مرضی کے خلاف کارروائی اور مقابلہ سخت کر بیٹھنے کی جرأت دکھاتا تو مالک اراضی بآسانی اُسپر یون غالب آتا کہ اُن کسانون کو بیچ ڈالتا یا گھر کے غلام بناتا -

پس مزارعین کی حالت غلامون کی سی ہو گئی - قانونی حفاظت سے بالکل محروم اور مالکان اراضی کی جابرانہ مرضی کے مطیع ہو گئے - مگر اب بھی بعض امور مین قانوناً اور اصل مین غلامون اور خانہ بدوش آدمیون اور مزارعین مین فرق تھا - پیٹر اعظم اور اُسکے جانشینون نے یہ فرق بھی مٹا دیا -

اپنے بڑے رفاہ سول و فوجی کے عمل مین لانے کے لیے پیٹر کو ایک ایسی سالانہ آمدنی کی ضرورت ہوئی جسکا اُسکے شاہان پیشین کو خواب مین بھی خیال نہ تھا لہذا وہ ہمیشہ اسی تاک مین رہتا تھا کہ ٹکس کا کوئی نیا وسیلہ پیدا ہو - پس خواہ مخواہ اُسکی نظر غلامون پر پڑی اور گھر کے نوکرون اور آزاد زراعت پیشہ مزدورون پر - ان طبقون مین سے کوئی ٹکس نہین دیتا تھا - اور یہ امر اس اصول نظم ملکی کے بالکل خلاف تھا کہ ہر طبقے کی رعایا کو گورنمنٹ کی کسی نہ کسی طرح کی خدمت ضرور کرنی چاہیے - پس اُسنے ایک قومی مردم شماری کا نقشہ بنوایا جسمین موضع کی آبادی کے مختلف فرقون غلامون اور گھر کے نوکرون اور زراعت کے مزدوری پیشہ لوگون اور کسانون کی آبادی ایک قسم کی قرار دی گئی - اور اس کل فرقے کے سب ممبرون پر مساوی ٹکس لگایا گیا - یہ ٹکس بعوض پہلے ٹکس اراضی کے تھا جو صرف کسانون پر تھا (غلامون وغیرہ پر نہ تھا) اس ٹکس کے جمع کرنے کی آسانی کی نظر سے مالکان اراضی اپنے اپنے غلامان خانہ زاد کے ذمہ دار قرار دیے گئے - اور جو آزاد خانہ بدوش آدمی فوج مین بھرتی ہونا نہین چاہتے تھے اُنکو حکم تھا کہ یا تو مجلس دیہی کے ممبر ہو جاؤ یا

کسی مالک اراضی کی غلامی اختیار کرو۔ ورنہ قید خانے مین سزاے سخت بھگتو۔

اس تجویز سے بڑا اثر پڑا۔ اگر کسانون کی اصلی حالت پر نہین تو اُنکی نسبت قانونی خیالات پر تو ضرور اثر پڑا۔ مالکان اراضی سے جو اُنکے غلامان خانہ زاد کا ٹکس دلوایا گیا کہ گویا وہ مثل مویشی کے تھے تو واضعان قانون نے قرار دیا کہ کسان مالک اراضی کے مثل اسباب اور منقولہ وغیر منقولہ جائداد کے ہین۔ اسکے علاوہ اس سے ایک بالکل ہی نیا اصول جاری ہوگیا کہ جو ممبر آبادی موضع کا باشندہ اراضی یا مالک اراضی سے قانوناً تعلق نہ رکھتا ہو وہ خانہ بدوش سمجھا جاے۔ اور اُسی طرح پر اُسکے ساتھ برتاؤ کیا جاے پس اس اصول کا کہ تمام رعایا کو کسی نہ کسی طرز پر سرکار کی خدمت کرنی چاہیے پورا پورا برتاؤ ہوگیا پس رُوس مین اب آزاد آدمیون کے لیے جگہ نہین تھی۔

مزارعین کی حالت کے اس انقلاب اور اس جبر و تعدی سے جو لازم ملزوم تھی خواہ مخواہ خانہ بدوشون اور مفرورون کی ترقی ہوئی۔ ہزارہا غلامان خانہ زاد اپنے آقاؤن کو چھوڑ کر بھاگ گئے۔ اور یا اِسٹپی کو چلے گئے یا لشکر مین بھرتی ہوگئے۔ اِسکے سدباب کے لیے گورنمنٹ نے اس امر کو ضروری سمجھا کہ سخت تدارک ستعدی کے ساتھ کرے غلامون کو ہدایت ہوئی کہ بلا رضی اپنے مالکون کے لشکر مین بھرتی نہ ہون اور جو لوگ استبداد کرتے تھے کہ ضرور انکا نام داخل کیا جائے تو وہ بیرحمی کے ساتھ پیٹے جاتے تھے۔ آلۂ نُوٹ سے اُنکو سزا دیجاتی تھی اور وہ کھانون مین کام کرنے کے لیے بھیجے جاتے تھے۔ اسکے برعکس مالکان اراضی کو یہ اختیارات حاصل ہوگئے کہ اپنے گستاخ غلامون کو بلا تحقیقات سیبیریا کو جلا وطن کردین۔ بلکہ معدنیات مین تمام عمر کے لیے بھیجدین۔

اگر ان سخت تجاویز سے کوئی اثر پہونچا تھا بھی تو وہ عرصۂ دراز تک نہین رہا کیونکہ غلامان خانہ زاد مین اور بھی زیادہ جوش ناراضی و گستاخی و عدول حکمی کا پیدا ہوگیا جس سے خوف تھا کہ کہین ایک عام بلوہ اہل زراعت کے متعلق نہ ہوجاے۔ اور اصل مین ایسے ایسے امور واقع ہوے جو فرانس کے حادثۂ جیکری اور جرمنی کی

جنگ مزارعین سے مشابہ تھے۔ ان امور کے اسباب پر اگر نظر ڈالی جاے تو روس کی غلامی خانہ زاد کی اصلی حالت سمجھ مین آجاے۔

گو غلامی خانہ زاد مین انتہا کے عیوب تھے مگر یہان تک اُسکے عملدرآمد کو کسی قدر جائز رکھ سکتے ہین۔ یہ صرف اس عام پولٹکل طرز تمدن کا ایک حصہ تھا جسمین آبادی کے کل طبقون پر خدمت سرکاری بشرائط چند بجالانا فرض تھا جیسا کہ ہم اوپر کہہ چکے ہین۔ غلامان خانہ زاد امرا کی خدمت کرتے تھے تاکہ امراے روس زار کی خدمت کرین ۱۷۶۲ء مین یہ مسئلہ پیٹر ثالث کے ایک فرمان سے بالکل جاتا رہا جسکی رو سے جماعت امرا کا خدمت بجالانا منسوخ کر دیا گیا۔ اگر ٹھیک ٹھیک انصاف کا برتاؤ کیا جاتا تو اس ایکٹ کے بعد غلامان خانہ زاد کو آزاد کر دینا تھا۔ کیونکہ اگر اب اسکی ضرورت نہ تھی کہ امراے عظام زار روس کی خدمت بجالائین تو امرا کو مزارعین کی غلامی کا کوئی حق جائز بھی حاصل نہ تھا۔ گورنمنٹ نے ابتدائی مطلب غلامی خانہ زاد کا اسقدر فراموش کر دیا کہ اُسنے کبھی اس بات کا خیال بھی نہ کیا کہ اس تجویز کے منطقی نتائج بدیہی کے مطابق عملدرآمد کرے۔ مگر مزارعین نے خیالات قدیمہ کی سخت پابندی کی اور بڑی بے صبری سے منتظر رہے کہ ایک دوسرا فرمان جاری ہو کہ مالکان اراضی کے قیود سے وہ آزاد کر دیے گئے۔ یہ خبر مشہور ہوگئی تھی کہ اس طرح کا فرمان دراصل جاری ہو گیا مگر امرا اُسکو مخفی رکھتے ہین۔ لہذا موضعون کے باشندون مین عدول حکمی و سرکشی کا جوش پیدا ہو گیا۔ اور سلطنت کے اکثر حصّون مین جا بجا غدر ہو گیا۔

اس ہیبت ناک وقت مین پیٹر ثالث معزول کر دیا گیا اور سازش کرنیوالون کی ایک جماعت نے اُسکو قتل کروا ڈالا کسان جنکو سازش کرنیوالون کے اصلی مقاصد سے ذرا بھی آگہی نہ تھی سمجھے کہ زار کو اُن لوگون نے قتل کر ڈالا جو غلامی خانہ زاد قائم رکھنا چاہتے ہین۔ لہذا اُنکو اعتقاد ہو گیا کہ آزادی غلامان خانہ زاد کی کوشش مین زار نے شہادت پائی۔ جب اُنھون نے اس حادثہ مصیبت ناک کا حال سنا تو انکی امید آزادی منقطع ہو گئی۔ مگر اسکے ساتھ ہی نئی نئی خبرون سے اُنکی امیدین ازسرنو قائم ہوئین۔

مشہور ہو گیا کہ زار سازش کرنے والون کے ہاتھ سے چھوٹ گیا اور کہین چھپا ہوا ہے اور وہ عنقریب اپنے خیر خواہ کسانون مین نظر آئیگا اور اُنکی مدد سے اپنا تاج و تخت پائیگا اور بذات ظالمون کو سزا دیگا - اُسکی آمد کے سب تہ دِل سے منتظر تھے - اور آخر کار یہ خوشخبری سننے مین آئی کہ وہ ملک ڈان مین آگیا اور ہزار ہا کاسکون نے اُسکے نشان شاہی کی شرکت کی اور وہ ہر مقام پر مالکان اراضی کو بیرحمی کے ساتھ قتل کر رہا ہے اور دار السلطنت قدیم مین بہت جلد آنے والا ہے -

اصل مین پیٹر ثالث اپنے مزار مین سوتا تھا مگران خبرون مین ایک صداقت کا بھی بہت بڑا جزو تھا - ایک مصنوعی شخص پگاچیف نامے قوم کا کاسک اصل مین ملک ڈان مین آیا تھا اور اُسنے وہی کارروائی شروع کر دی تھی جو کسانون کو امید تھی کہ زار مرحوم کرتا وہ جنوبی حصۂ دریاے والگا کی طرف کے ملک سے ہوتا ہوا بڑھا اور اکثر ضروری شہرون پر قابض ہوا اور جسقدر مالکان اراضی اُسکو مل سکے اُن سب کو اُسنے مار ڈالا اور جو افواج اُسکے مقابلے کے لیے بھیجی گئین اُنکو کئی بار شکست دی اور دھمکی دی کہ ناف سلطنت تک حملہ آور ہو کر بڑھ آونگا - معلوم ہوتا تھا کہ گویا پُرانے مصیبت کے دن از سر نو آ گئے اور گویا ملک مین ایک دفعہ پھر وہ وحوش کاسک لوٹ مار کرینگے جو جنوبی اسٹپی مین رہتے تھے مگر اس مصنوعی زار سے وہ کارروائی قابلیت کے ساتھ نہ ہو سکی جسکی اُسنے طرح ڈالی تھی - اُسکی انتہا سے زیادہ تعدی سے اکثر ایسے لوگون نے اُسکا ساتھ چھوڑ دیا جو اُسکا جنبہ کرتے تھے - اور وہ خود راے صائب قائم کرنے اور مستعدی مین ایسا گیا تھا کہ گو زمانہ بکام تھا مگر وہ اُس سے فائدہ حاصل نہ کر سکا - اگر یہ سچ ہے کہ وہ اپنے زعم مین مزارعین کی سلطنت قائم کرنا چاہتا تھا تو ایسی تجویز کے پورا کرنے کے قابل وہ کسی طرح نہ تھا - بہت سی غلطیون اور شکستون کے بعد وہ قید کر لیا گیا اور غدر جو ہو رہا تھا فرو ہو گیا -

اس عرصے مین پیٹر ثالث کی جانشین اُسکی بادشاہ بیگم کیتھرائن ثانیہ ہوئی چونکہ تخت پانے کا اُسکو کوئی قانونی استحقاق نہ تھا اور پیدائش کی رو سے بھی وہ غیر ملک کی تھی

نمبر ۴

لہذا رعایا کو اُس سے محبت نہ تھی اور مجبور ہو کر امراے عظام کی اُسکو خوشامد کرنی پڑی۔ ایسی
وقت کی حالت مین وہ اپنی رحمدلی کے اصول کے مطابق غلامی خانہ زاد کی نسبت عملدرآمد
نہ کرسکی۔ اپنے عہد کے ابتدائی زمانے تک مین جب اُسکو یہ خوف نہ تھا کہ زراعت کے متعلق
غدر ہو جائیگا اُسنے گھٹانے کے عوض مالکان اراضی کے اختیارات جو اُنکو کسانون پر حاصل تھے
بڑھا دیے اور اس حکمت عملی کو پُگٹے چیف کے سانحے نے اور بھی قوت بخشی۔ غلامی خانہ زاد کی
نسبت کہا جاسکتا ہے کہ اعلیٰ درجہ کی بدعت تھی۔ قانون کی رو سے غلامان خانہ زاد اپنے
مالکون کی غیر منقولہ جائداد متصور ہوتے تھے اور نیز جاگیر کے سرمایے کا ایک حصہ سمجھے
جاتے تھے اور اس حیثیت سے وہ خریدے اور بیچے اور تحفے مین بھیجے جاتے تھے۔ بعدہ
ہزارہا غلامون کے ساتھ یہ برتاؤ ہوتا تھا کہ کبھی مع اراضی اور کبھی بلا اراضی بکتے تھے۔ کبھی
مع عیال و اطفال اور کبھی تن تنہا۔ قانونی روک صرف یہ تھی کہ فوج مین بھرتی ہونے کے وقت
وہ بیچے نہ جائین اور نہ کبھی علانیہ طور پر اُنکا نیلام کیا جائے۔ کیونکہ اس قسم کا عملدرآمد
ایک یورپین سلطنت مین معیوب سمجھا گیا تھا۔ کل امور مین غلامان خانہ زاد کے مثل نج کی
جائداد کے برتاؤ ہوتا تھا اور یہ خیال نہ صرف قانون مین پایا جاتا ہے بلکہ عوام کے خیالات بھی
ایسے ہی تھے۔ سنہ ۱۸۶۱ع تک یہ رسم جاری تھی کہ امرا کی دولت کا اندازہ اُسکی جاگیر کی وسعت
یا سالانہ آمدنی سے نہین کیا جاتا تھا بلکہ اُسکے غلامان خانہ زاد کی تعداد سے۔ یہ نہین کہتے تھے
کہ فلان شخص کی آمدنی اسقدر سو یا اسقدر ہزار سالانہ ہے یا اسقدر ایکڑ زمین ہے بلکہ عموماً
یہ کہا جاتا تھا کہ اُسکے پاس اسقدر سو یا ہزار غلام ہین۔ ان غلامون پر اُسکو ہر قسم کے اختیارات
غیر محدود حاصل تھے۔ غلامان خانہ زاد کو اپنی خفاظت کا کوئی قانونی ذریعہ نہ تھا۔ گورنمنٹ کو
خوف تھا کہ اگر اُنکو ملکی یا جوڈیشل خفاظت دی جائیگی تو اُنکے دلون مین ایک قسم کا
جوش سرکشی و عدول حکمی پیدا ہوگا لہذا یہ حکم دیا گیا کہ جو لوگ شکایتین پیش کرین اُنکو آلہ
نوٹ سے سزا دی جاے اور معدنیات کو بھیجدیے جائین۔ صرف جب کبھی سخت سے سخت
بیرحمی و تعدی کی جاتی تھی تب البتہ شہنشاہ کے کانون تک خبر جاتی تھی۔ اور اس
حالت مین حکام سرکار مالکان اراضی کے معاملات مین دخل دیتے تھے۔ مگر عام حالت

مالکان اراضی پر اُسکا اثر ذرا بھی نہین پڑتا تھا۔

اٹھارہ صدی کے آخری سال کو تاریخ غلامی خانہ زاد کے انقلاب کا زمانہ کہہ سکتے ہین اُسوقت تک مالکان اراضی کی طاقت برابر بڑھتی چلی جاتی تھی اور غلامی خانہ زاد دور دور تک پھیل گئی تھی شہنشاہ پال کے عہد مین اُسمین علامات انقلاب و تبدل پیدا ہو تی گئین وہ مالکان اراضی کو مثل اپنے بڑے لائق حکام پولیس کے متصور کرتا تھا مگر اسکی خواہش تھی کہ اُنکے اختیارات کو محدود کردے اور اس غرض سے اُسنے ایک فرمان جاری کیا کہ غلامان خانہ زاد مجبور کیے جائین کہ ہفتے مین تین دن تک اپنے مالکون کی خدمت کرین۔ جب سنہ ۱۸۰۱ء مین الکزانڈر اول تخت نشین ہوا تو اُسنے عام آزادی غلامان کی تجاویز بیہودہ کا سلسلہ شروع کیا اور کوشش بیکاترہ کی کہ عیوب فاش کی اصلاح کرے۔ اور نکولس کے عہد مین کوئی چھ کمیٹیون سے کم نہ منعقد ہوئی ہونگی کہ اس بحث پر غور کرین۔ مگر ان سب کوششون کا اصلی نتیجہ بہت ہی کم نکلا۔ کسانون کو زمین کے معافی دینے کی رسم دور کردی گئی مالکان اراضی کے اختیارات کچھ یون ہی سے محدود کردیے گئے۔ اور طبقہ مذکورین جو لوگ جب سے بدتر تھے اُنمین سے چند اشخاص اپنے علاقے کے انتظام سے محروم کردیے گئے اور معدودے چند جنپر غایت درجے کے ظلم و تعدی کا جرم قائم ہوا وہ سیبیریا مین جلاوطن ہوے اور کئی ہزار غلامان خانہ زاد واقعی آزاد کردیے گئے مگر حال کی عملداری تک کسی خاص اور اصلی تجاویز کی کوشش نہین کی گئی۔ غلامان خانہ زاد کو یہ استحقاق بھی نہین دیا گیا کہ وہ باقاعدہ فریاد کرسکین۔ اصل یون ہے کہ غلامی خانہ زاد ایک جزو اعظم نظم ملکی قرار دیگئی اور خود مختاری کی حکومت جابرانہ اسی پر منحصر تھی۔ پس جو حقوق اور حفاظت مختلف فرامین خسروی سے عطا ہوے تھے وہ بالکل قریب ہی قریب تھے۔ اگر مغربی یورپ اور روس کی حالت غلامی خانہ زاد کا باہم مقابلہ کرین تو اکثر امور یکسان نظر آئینگے۔ مگر روس مین اس تجویز مین چند خصوصیتین تھین۔ اُنمین سب سے زیادہ قابل لحاظ یہ بات تھی کہ خود مختاری اور جبر کی حکومت زیادہ تھی۔ یورپ مین جہان امراے عظام کے ماتحت رکھنے کے لیے گورنمنٹ کی جانب سے اسقدر کوشش نہین ہوئی تھی وہانسے مجالس وہی قریب قریب

مفقود ہوگئین - یا تو امرانے اُنکی جاگیر پر قبضہ کرلیا یا زبردست مالکان اراضی یا خانقاہونکو
اُنھون نے اپنی مرضی سے حوالے کردی پس اس قسم کی کل اراضی یا تو امرا کی جائداد ہوگئی
یا گرجا کی - رُوس مین بھی ایسا ہی ہوا مگر قبل اسکے کہ کل اراضی لے لیجائے شاہنشاہی
قوت نے اس رسم کا سدباب کردیا - امرا کو اختیار تھا کہ جو کسان اُنکی جاگیر پر بسے تھے اُنکو
غلام کرلیتے - مگر وہ آزاد جماعتون کی جاگیر پر قابض نہین ہوسکتے تھے کیونکہ اس قسم کے
قبضے سے حقوق زراعت کے خلاف ہوتا اور مالگزاری کم ہوجاتی - یہ سچ ہے کہ موجودہ
صدی کے شروع تک بڑے بڑے حصے زمین کے مع غلامان خانہ زاد اُن امرا کو
دیے جاتے تھے جو سرکار شاہی مین بہت دخیل تھے اور پال کی عملداری ۱۷۹۶-۱۸۰۱ء مین
بہت سی جاگیرین خاندان شاہی سے متعلق تھین مگر اسکے برعکس چرچ کی وسیع اراضی
جو ملکہ کیتھرائن ثانیہ کے عہد مین گرجا کے متعلق کی گئی تھی وہ اور ملکون کی طرح امرا مین
منقسم نہین ہوئی بلکہ سرکار کی جائداد سمجھی گئی پس آزادی غلامان خانہ زاد کی تاریخ
۱۸۶۱ء مین ملک کا کہین زیادہ حصہ سلطنت کی جائداد تھا اور گانون کی نصف سے زیادہ
آبادی کسانون کی تھی جو برائے نام کسان کہلاتے تھے - ان سرکاری مزارعین کی نسبت
مین مختصراً بیان کرتا ہون کہ وہ ایک قسم کے خانہ زاد تھے مثل اور غلامون کے اُنکا کام
زراعت کا تھا مگر اُنکی حالت اصل غلامان خانہ زاد کی حالت سے کسی قدر بہتر تھی - جس
خاص طرز تمدن مین وہ رہتے تھے اُسکے سبب سے اُنکو بہت کچھ ظلم وتعدی برداشت
کرنی پڑتی تھی - مگر مالکان اراضی کی جاگیرون سے عموماً زیادہ آزادی اُنکو حاصل تھی اور زمین
زیادہ اُنکے پاس تھی اور اُنکی حالت معاشرت زیادہ مستقل طور کی تھی - یہ اکثر بیان
کیا جاتا ہے کہ افسران جائداد غیر منقولہ سرکاری اکثر اوقات مالکان اراضی سے بھی
بدتر ہوتے تھے کیونکہ کسانون کے مرفہ حال ہونے کا اُنکو اسقدر خیال دلی نہ تھا -
مگر یہ دلیل ایسی قاطع نہین ہے کہ تجربے کی کسوٹی پر پوری اُترے - ان دونون
زراعت پیشہ طبقون کی تعداد اور مقام سکونت کا حال بھی کچھ کم دلچسپ نہین ہے -
یورپی رُوس مین تقریباً ایک تہائی سے زیادہ آبادی امرائے عظام کے غلامان خانہ زاد

کی تھی[۴۴] لیکن اگر مختلف صوبجات رُوس پر نظر ڈالی جائے تو اس تخمینے کے خلاف ہو گا۔ پانچ صوبون مین غلامان خانہ زاد تین فی صدی سے کم تھے۔ اسکے برعکس بعض صوبون مین فی صدی ستّر تھے اور یہ اکّا دُکّا نہین۔ غلامان خانہ زاد کی اس تقسیم سے ہم کو اس غلامی کی تاریخ کا بہت کچھ پتہ ملتا ہے۔

اگر ہم غلامان خانہ زاد کی آبادی کی نسبت ایک نقشہ بنائین تو فوراً ظاہر ہو جائے کہ اس غلامی کی رسم کی ابتدا ماسکو سے ہوئی۔ اس شہر کو اس دائرے کا مرکز قرار دیکر اگر ہم سلطنت رُوس کی کسی حد کی جانب چلین تو ہم کو معلوم ہو جاسے کہ جون جون ہم آگے بڑھینگے غلامون کی تعداد دور دور کے صوبون مین کم ہوتی جائیگی۔ رُوس کے فرمانروایان قدیم کی عملداری مین اُنکی تعداد کسانون کی تعداد سے کہین زیادہ تھی۔ اس عملداری کے جنوب اور مشرق مین جو حصۂ ملک تھا اُسمین غلامون کی تعداد پچیس[۵] سے پچاس[۵] فی صدی تک تھی۔ یہ اُن مقامون کا ذکر ہے جو ستّرھوین صدی کے پچاس[۴۵] برس بعد تک سلطنت رُوس سے ملحق ہو گئے تھے۔ جو حصہ ملک حال اسکے بعد ملحق ہوا اُسمین غلامون کی تعداد بہت ہی گھٹی ہوئی ہے بلکہ کہین کہین غلامی کا رواج مطلق نہین ہے۔

یہ بھی صاف ظاہر ہوتا ہے کہ شمال کے ملکون مین جنوب اور مشرق کی نسبت غلامان خانہ زاد کی تعداد بہت کم ہے۔ اس سے پایا جاتا ہے کہ ابتدا ابتدا مین ان غلامان خانہ زاد سے خاص زراعت کا کام لیا جاتا تھا۔ جنوب اور مشرق مین ایک قسم کی سیاہ مٹی افراط سے تھی اور دور دور تک زرخیزی کے لیے مشہور۔ جو امرا جاگیرون کے شائق تھے وہ خواہ مخواہ اسی حصۂ ملک کو ترجیح دیتے تھے۔ وہ شمال کے ملکون کو کیون پسند کرتے جہان پیداوار بہت ہی کم ہوتی ہے اور زمین اور آب و ہوا خراب ہے۔

اُس فرضی نقشے سے اور اور دلچسپ امور بھی ظاہر ہونگے۔ بطریق مشتے نمونہ از خروارے ایک مثال درج کی جاتی ہے۔ اہل فن اور تاتاری قریب

ملکی قیدی تھے اور مالکان اراضی کے غلامان خانہ زاد یہ اِشلیُونِک قوم کے تھے۔ اسکا سبب یہ ہے کہ اہل فِن اور تاتاری خاص کر قرب و جوار کے ملکون مین رہتے تھے اور اُن ملکون مین غلامی خانہ زاد کو اسقدر ترقی نہ تھی جسقدر سلطنت کے ممالک متوسط مین تھی۔

غلامان خانہ زاد تین قسم کا محصول دیتے تھے۔ یا تو وہ محنت مزدوری کرتے تھے یا روپیہ دیتے تھے یا پیداوار کھیتون کی پیداوار مین جنگلی بیری اور گری مُتّے کے علاوہ انڈے اور مرغی اور بھیڑ اور ایک قسم کا کپڑا بھی شامل تھا۔ یہ امر بالکل آقا کی راے پر منحصر تھا کہ کس پیداوار کی کسقدر تعداد دی جاے۔ محنت مزدوری اور روپیے کی مقدار اور تعداد کا حال ذرا تفصیل کے ساتھ بیان کرنا چاہیے۔

اگر مالک اراضی کے پاس زرخیز زمین افراط سے ہو اور وہ اپنے آپ زمین کا ترددکرنا چاہے تو وہ غلامان خانہ زاد سے عموماً اپنی خواہش کے مطابق محنت لیتا ہے۔ ایسے آقاؤن کے غلام غالباً محصول دینے سے بالکل بری تھے۔ وہ جاڑے کے دنون مین اپنے آقا کا غلّہ گنج مین لیجاتے تھے اور گرمی کے دنون مین کھیتون مین مزدوری کرتے تھے۔ اگر اسکے برعکس مالک اراضی کے پاس کھیت جوتنے کے لیے ضرورت سے زیادہ غلام ہوتے تو وہ اُنکو اجازت دیدیتا کہ اس شرط پر تم کہین اور جاکے محنت مزدوری کرو کہ مجھے ایک سالانہ رقم دیتے جاؤ اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ مالک اراضی خود کاشتکاری نہین کرتا بلکہ مجلس دیہی کے سپرد کل اراضی قابل زراعت اور چراگاہ کردیتا ہے۔ اور غلامون کو اجازت دے دیتا ہے کہ جہان چاہین وہ محنت مزدوری کرین۔

الغرض غلامی کے زمانے مین ایک تو اسطرح کی جاگیر ہوتی تھی کہ غلام آقا کے لیے محنت و مزدوری کرتے تھے۔ دوسری وہ جاگیرین جنمین غلام کچھ کچھ روپیہ دیتے تھے اور کچھ کچھ محنت کرتے تھے۔ تیسری قسم کی وہ جاگیرین تھین جنمین غلامون سے محنت کے عوض روپیہ بھی لیا جاتا تھا۔

محنت لینے کے مختلف طریقے تھے۔ شاہ پال اول کے مشہور فرمان کے مطابق
کسان مجبور نہین کیے جا سکتے تھے کہ ہفتے مین تین دن سے زیادہ کام کرین۔ مگر اِس
قاعدے کی پابندی کم ہوتی تھی۔ جو لوگ اِسکے مطابق کارروائی کرتے تھے وہ مختلف
طریقون سے کام لیتے تھے۔ بعض تو اسکی لفظی پابندی کرتے تھے اور ہفتے مین تین دن
مثلاً ہر پیر منگل اور بدھ کو کام لیتے تھے مگر اِس سے بڑی ہی تکلیف ہوتی تھی کیونکہ
اِس سے کھیتون مین سلسلہ وار کام نہین ہوتا تھا۔ اِس سے کہین بہتر طریقہ یہ تھا کہ
نصف غلامان خانہ زاد ہفتے کے پہلے تین دن کام کرتے تھے اور نصف باقی تین دن
اِس طریقے سے قانون کی پابندی بھی ہوتی تھی اور کھیتون کے کام مین ناغہ بھی نہین
ہوتا تھا۔ مگر ظاہرا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مالکان اراضی مین اکثرون نے سختی کا برتاؤ
کیا اور پال کے فرمان کی کچھ بھی وقعت نہ سمجھی۔ کیونکہ پال کے فرمان سے کسان
قانوناً مجاز نہ تھے کہ باضابطہ شکایت کر سکتے۔ وہ صرف یہ کرتے تھے کہ جسقدر مزدورون کی
ضرورت ہوتی تھی اُسقدر ہر روز بلا لیتے تھے۔ اسکے نتائج کسانون کی فصل کے حق مین
مضر تھے مگر اسکا معاوضہ یون ہو جاتا تھا کہ کسانون کو اپنے کھیتون مین تب تخم ریزی کرنے
دیتے تھے جب وہ مالکان اراضی کے کھیت جوت لیتے تھے۔ اس سے یہ ہوتا تھا کہ کسانون کا
غلہ پکنے بھی نہین پاتا تھا اور مالکان اراضی درو کر چکے ہوتے تھے مگر اس سے ہمیشہ کامیابی
نہین ہوتی تھی۔ اور اسمین اکثر کسانون ہی کا نقصان ہوتا تھا۔ ایسی حالتون مین کسان
صرف یہ کر سکتے تھے کہ صبح کے چھ بجے سے پیشتر اپنے کھیتون کو جوتتے بوتے اور اُدھر شب کو
نو بجے کے بعد۔ اب دو دو جگہ محنت کیونکر ہو سکے۔ پس کسان دن کو اپنے آقاؤن کے
کھیتون مین کم محنت و مشقت کرتے تھے تاکہ اپنے کھیتون کے جوتنے بونے مین محنت
بخوبی کر سکین۔

اکثر لوگون کا قول صحیح ہے کہ اس طرز انتظام کی کامیابی زیادہ تر اُن لوگون پر
منحصر ہے جو ناظم ہین اور یہی غلامان خانہ زاد کے رواج کا بھی حال تھا جب مالکان
اراضی اپنے غلامون کے ساتھ شایستگی اور دانشمندی سے پیش آتے تھے تو کسانون کو

شکایت کی کوئی وجہ نہ تھی اور وہ اُن لوگون کی بہ نسبت چین مین تھے جنکو کسی اپنے آقا کی روک ٹوک نہین ہوتی اور پوری پوری آزادی حاصل ہوتی ہے۔ مین نے جو یہ بیان کیا ہے کہ آزاد لوگون کی نسبت رُوس کے غلامون کی حالت بہتر تھی اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ مین کسی وحشی قوم کے آزاد لوگون کا ذکر کرتا ہون جنمین قانون کا نام بھی نہین ہے اور انکو لوٹ مار کرنے کی آزادی حاصل ہے۔ نہین نہین مین اُن لوگون کا ذکر کرتا ہون جو اپنی خوش قسمتی سے اِنگلِستان کی رعایا ہین اور جنکے ساتھ اِنگلِستان کے قانون کے مطابق برتاؤ کیا جاتا ہے اور وہ بھی کسی دور و دراز کی نوآبادی مین نہین بلکہ خاص اِنگلِستان مین۔ رسم غلامی کے جو لوگ بالکل خلاف ہون اُنکی چاہے جو کچھ راے ہو مگر اسمین اصلا شک نہین کہ ایسے مالکان اراضی کے غلامون کی حالت جو مہربانی اور نیکی کے ساتھ پیش آئین اِنگلِستان کے اکثر زراعت پیشہ قلیون سے بدرجہا بہتر تھی۔ ہر خاندان کا ایک ذاتی مکان ہوتا تھا اور اسمین گوبھی کا ایک باغ ہوتا تھا اور دو ایک گھوڑے۔ دو ایک گاے۔ چند بھیڑ یان۔ آلات قلبہ رانی اور مجالس دیہی کی اراضی مین ایک حصہ بھی ضرور ہوتا تھا۔ اسکے علاوہ زراعت کے لیے اور اشیاے ضروری بھی ہوتی تھین۔ اس سب کے معاوضے مین اُسکو مالک اراضی کا اسقدر کام کرنا پڑتا تھا جسقدر ناگوار نہ گذرے مثلاً اگر کسی غلام کے تین بالغ لڑکے ہوتے تو دو لڑکے زمیندار کا کام کرتے اور وہ خود اور تیسرا لڑکا گھر کا کام دیکھتے۔ آفات ارضی وسماوی سے اُسکو یہ خوف نہ تھا کہ ہمیشہ کے لیے تباہ ہو جاؤنگا۔ اگر اُسکے گھر مین آگ لگجاتی یا اُسکے مویشی وبا مین مرجاتے یا کئی سال تک کوئی نہ کوئی آفت آتی اور تخم ریزی کے لیے بیج اُسکے پاس نہ رہتا تو وہ اپنے مالک سے مدد لیتا۔ اہلکاران سرکاری کے ہر قسم کے جبر وتعدی سے وہ محفوظ رہتا تھا کیونکہ اگر پولیس کو کسی امر مین دخل دینے کی ضرورت ہوتی تو وہ مالک اراضی کے پاس جاتے کیونکہ زمیندار اپنے غلامون کی چال چلن کے کسی قدر ذمہ دار تھے پس غلام فارغ رہتے تھے اور بے غل وغش زندگی بسر کرتے تھے۔ اور بوڑھے ہوکر بھی اگر مرتے تھے تو تمام عمر انکو غلامی کی حالت بار نہین معلوم ہوتی تھی۔

اگر کل غلامان خانہ زاد اسطرح پر رہتے تو قانون آزادی پر رنج اور افسوس ہوتا مگر اصل مین غلامی کی حالت اس سے بالکل ہی مختلف تھی - افسوس ہے کہ مالکان اراضی کم بختون مین شایستہ اور رحم دل کم تھے - نہین اکثر ایسے تھے کہ غلامون سے بڑی سخت محنت لیتے تھے اور اُنکے ساتھ بالکل ناشایستہ برتاؤ کرتے تھے -

جابر زمیندار چار قسم کے تھے - (۱) اکثر مالکان اراضی اپنے علاقے کا خود انتظام کرتے تھے اور کسانون پر صرف اسوجہ سے ظلم کرتے تھے کہ مالگزاری بڑھالین (۲) اکثر زمیندار سرکاری افسران پنشنخوار تھے جو اپنے علاقون مین کسی قدر رعب اور انتظام بٹھانا چاہتے تھے لہذا وہ اُن تدابیر وحشیانہ سے کام لیتے تھے جو اُسوقت تک فوج مین جاری تھین اور اُنکو یقین کامل تھا کہ سُستی اور بدنظمی وغیرہ جرمون کا علاج صرف یہی ہے کہ بیرحمی کے ساتھ کسانون کو سزاے جسمانی دی جاے - (۳) غیر حاضر کاشتکار - یہ لوگ آمدنی سے زیادہ خرچ کرتے تھے اور اپنے کارندے سے اُسقدر مالگزاری کے طالب ہوتے تھے جو علاقے سے وصول ہونا محال تھی - مگر یہ اُسکو دھمکاتے تھے کہ اگر اسقدر مالگزاری نہ وصول کریگا تو تجھکو یا تیرے لڑکے کو ہم فوج مین بھرتی کرا دینگے - (۴) غلامی کے آخری زمانے مین چند آمیون نے علاقے خریدے تھے تاکہ فائدہ اُٹھائین - اُن لوگون نے کوشش کی کہ بہت ہی کم عرصے مین اُس علاقے سے اپنے کو مالامال کرلین - ان آقاؤن مین یہ سب سے زیادہ جابر تھے جنکا آخر مین ذکر ہوا ہے غلامون کی بہبودی سے اُنکو کوئی سروکار ہی نہ تھا نہ اس سے سروکار تھا کہ جائداد کا کیا انجام ہوگا - وہ درختون کی لکڑی کاٹ لیتے تھے اور مویشی بیچ لیتے تھے اور دھمکا کر مالگزاری زیادہ وصول کرلیتے تھے کہ اگر تم نہ دوگے تو ہم تم کو یا تمھارے لڑکون کو فوج مین بھرتی کرا دینگے - روپے والے غلامون کو مجبور کرتے تھے کہ زر کثیر دے کر آزاد ہو جائین - الغرض روپیہ جبرًا وصول کرنے کے لیے کوئی دقیقہ اُٹھا نہین رکھتے تھے - چاہے قانون کے خلاف ہی کیون نہ ہو - اس کارروائی سے چند ہی سال مین اُنھون نے اپنے علاقون کو بالکل ستیاناس اور تباہ کردیا - مگر علاقے کی جو قیمت دی تھی وہ اس عرصے مین اُنھون نے وصول کرلی اور بھلا چنگا

فائدہ ہو رہا - اگر کسانون کے کچھ خاندان بیچ ڈالتے یا کسی اور علاقے مین اُنکو لیجاتے یا اُس سرکاری بنک مین گرو رکھدیتے جو جائداد غیر منقولہ پر آنکھ بند کرکے روپیہ قرض دیتا تھا تو اور بھی فائدہ کثیر اُنکو حاصل ہوتا تھا -

**مالکان** اراضی کسانون پر دو طرح کا جبر کرتے تھے - ایک تو قانون کے رو سے جائز قرار پایا تھا - اور ایک وہ خود جبر کرتے تھے - قانوناً بھی جبر کی کوئی انتہا نہ تھی - قانون مین درج ہے کہ (مالک اراضی کو اختیار ہے کہ اپنے غُلامان خانہ زاد سے ہر قسم کی محنت لے - اور روپیہ وصول کرے - اور خدمت لے - مگر شرط یہ ہے کہ کسانون کو تباہ نہ کردے اور قانون کے رو سے جسقدر دن اُنکے نجکے کامون کے لیے مقرر کیے گئے ہین اُنمین محنت نہ لے) اسکے علاوہ اُسکو یہ بھی استحقاق ہے کہ کسانون کو خدمتگار بنالے اور گھر کا کام دھندا اُنسے لے - یا یہ کرے کہ امرائے عظام کے ہان اُنکو نوکر رکھا کر اُنکی تنخواہ خود لے لے - اگر کسان سے کوئی جرم سرزد ہو تو مالک اراضی جسمانی سزا دے سکتا ہے - مگر چالیس کوڑے یا لکڑی کی پندرہ ضرب سے زیادہ سزا نہین دے سکتا - اور اگر اُسکے نزدیک کوئی کسان انتہا کا بدذات ناقابل علاج ہو تو اسوقت مالک اراضی کو اختیار حاصل ہے کہ اُسکو حکام کے حوالے کردے کہ اُسکو فوج مین بھرتی کرلین یا سائبیریا کو جلاوطن کردین - یہ بات مالک اراضی کی خواہش پر منحصر تھی - اور اگر گستاخی کرے اور معمولی سزا سے زیادہ سزا کا جرم ہو تو اُسکو اختیار تھا کہ پولیس یا فوج کے ذریعے سے اُسکو سیدھا بنالے -

اُنھین قانونی ذریعون سے مالک اراضی اپنے کاشتکارون پر جبر کرتے تھے اور صاف ظاہر ہے کہ جبر کی کوئی حد نہ تھی - قانوناً مالک اراضی کو اجازت تھی کہ کسان سے جسقدر چاہے روپیہ لے یا محنت لے - اور ہر حالت مین غلامون کو حکم تھا کہ فرمان بردار اور مطیع رہین - گو جسمانی سزا کی قانوناً ایک حد مقرر تھی مگر اُسکو اختیار تھا کہ چاہے جسقدر کوڑے پھٹکارے اور اسمین بھی شک نہین کہ غلامون مین کسی کے فرشتے کو بھی خبر نہ تھی کہ کوڑون اور ضرب چوب کے لیے ایک حد مقرر ہے مالکان اراضی مین بھی اکا دکا ہی کوئی جانتا ہو گا - کل زمیندار اپنی مرضی کے موافق سزائے جسمانی دیتے تھے - اور حکام کبھی اسمین دخل دیتے ہی نہ تھے -

ہان اگر کوئی زمیندار بہت ہی بدنام ہو جاتا تو شاید کچھ دخل دیتے۔ مگر کسان جسمانی سزا کو ایسا برا نہین سمجھتے تھے۔ وہ کوڑون اور ڈنڈون سے کہین زیادہ اس امر سے خائف تھے کہ کہین ایسا نہ ہو کہ زمیندار صاحب ہمارے لڑکون کو فوج مین بھرتی کرا دین۔ قانون کے روسے تو صرف انھین غلامون کے ساتھ اس قسم کے برتاؤ کرنے کی اجازت تھی جو اسقدر بد وضع اور شریر تھے کہ انکی اصلاح پرانے کی امید ہی نہین رہی تھی۔ مگر حکام کا قاعدہ تھا کہ جو کوئی اُنکے سپرد کیا گیا اُسکو بلا تحقیقات فوج مین بھرتی کر دیا۔ لہذا زمیندار اس دھمکی کو زیادہ ستانی کا ذریعہ قرار دیتا تھا اور اسکا بڑا اثر ہوتا تھا۔

غلامون کو اس جبر اور زیادہ ستانی سے محفوظ رہنے کا کوئی ذریعہ نہ تھا۔ قانون کے روسے وہ کسی ظلم کی شکایت نہین کر سکتے تھے نہ اُس آقا کو سزا دلوا سکتے تھے جو اُنپر دست تعدی دراز کرتا تھا اور تباہ کر ڈالتا تھا۔ گو گورنمنٹ کی دلی خواہش تھی کہ ظالمانہ برتاؤ اور زیادہ ستانی سے وہ محفوظ رہین مگر زمیندار اور غلام کے معاملے مین کبھی شاذ ہی دخل دیتی تھی اور خوف تھا کہ مبادا زمیندارون کی حکومت اس سے جاتی رہے اور کسانو نمین ایک جوش گستاخی پیدا ہو جائے پس غلامان خانہ زاد بمجبوائے قہر درویش بر جان درویش قسمت پر شاکر تھے سب سے آسان طرز حفاظت اُنکے لیے یہ تھا کہ ڈنکے کی چوٹ غدر مچا دین مگر یہ کبھی شاذ و نادر ہی ہوا ہوگا۔ کیونکہ اُنکو تجربے سے معلوم تھا کہ اگر اس قسم کی کوشش کرینگے تو فوج سے فوراً جبر لی جائیگی اور بڑی سنگدلی سے سزا دی جائیگی۔ سب سے بہتر اور موثر تدبیر یہ تھی کہ مفرور ہو جائین یا آتش زنی کرین یا قتل کرنا شروع کرین۔

اب ناظرین کو یہ خیال ضرور ہوگا کہ جب کہ مالکان اراضی کسی اصول کے پابند نہ تھے اور طرہ اسپر یہ کہ قانوناً اُنکو جبر کرنے کے اختیارات بھی غیر محدود حاصل تھے تو پھر وہ کسانونسے جبریہ روپیہ خاطر خواہ وصول کرتے ہونگے مگر اصل مین زیادہ ستانی بڑی دقت کا کام تھا۔ روسی کسان مین یہ قابلیت ہے کہ صبر کے ساتھ تکلیف برداشت کرے۔ یورپ مین میرے نزدیک کسی قوم مین یہ قابلیت نہین ہے کہ تکلیف بھی برداشت کرتا جائے اور برابر مقابلہ بھی کرتا رہے۔ بے ایمان مالکان اراضی کو کسانون کی اس قوت اور قابلیت سے اکثر

شکست ہوتی تھی - اُدھر وہ برابر جبر کرتے تھے اِدھر یہ برابر ظلم سہتے تھے اور اُف نہین کرتے تھے اور لالچی زمیندارون کو ایک حبہ تک نہین دیتے تھے - اِدھر غلامون کو معلوم ہوا کہ اُنکے آقا زیادہ ستانی اور طمع کے ہاتھون بک گئے اور اُدھر اُنھون نے اپنی حفاظت کی فکر کی سب سے مقدم تو یہ تدبیر تھی کہ جن مویشی کی اُنکو ضرورت نہین تھی اُنکو بیچ ڈالتے تھے اور جائداد منقولہ کے بھی کوڑے کرتے تھے - صرف وہ اشیا رکھ لیتے تھے جو روزمرہ کے کام کی تھین - اس فروخت سے جو تھوڑا سا روپیہ جمع ہوتا تھا اُسکو مکان مین یا اِدھر اُدھر دفنا دیتے تھے - اسکے بعد زمیندار چاہے دھمکاتا یا سزا دیتا مگر دفنایا ہوا روپیہ اس کے فرشتون کو بھی نہین ملتا - ان حالتون مین اکثر کسان بڑی سخت سزا پاتے تھے - اُنکے لڑکے فوج مین زبردستی بھرتی کیے جاتے تھے مگر وہ برابر یہی کہے جاتے تھے کہ ہمارے پاس روپیہ نہین ہے کہ اپنے کو اور اپنے لڑکے کو اس مصیبت سے محفوظ رکھین - لوگ تو اُنکو صلاح دیتے تھے کہ جو رقم قلیل تمنے جمع کی ہے وہ زمیندارون کی نذر کردو - مگر کسان اور ہی دلیل پیش کرتے تھے کہ اُنکو یقین کامل تھا کہ اگر وہ اپنی رقم قلیل دیدینگے تو وہ دن تو ضرور بخیریت ٹل جائیگا مگر پھر دہی سامنا ہوگا - اور پھر اُنکو تکلیف اُٹھانی پڑے گی اور پچھتانا پڑیگا کہ رقم اندوختہ ناحق ضایع کردی - وہ سوچتے تھے کہ جب زمیندار دیکھے گا کہ اُسکی کوششون کا کوئی نتیجہ نہین نکلتا تو آخرکار تھک جائیگا - اس قسم کے خیالات نے اُنکو فائدہ پہونچایا مگر یہ برابر ہوا کیا کہ جب کسی زمیندار نے اپنے کسانون پر ظلم یا بدعت کی تو وہ گھر لے کے بھاگ کھڑے ہوے چونکہ علاقے ہر طرف کھلے ہوے تھے لہذا بھاگ جانا بہت ہی آسان امر تھا اور اُسکی نگرانی بالکل محال تھی - مفرور کسان سو میل ہو رہتا اور کسی کو کانون کان خبر نہوتی - اب سوال یہ ہے کہ زمیندار کی بدعت کرنے کے قبل سب کے سب کیون بھاگ نہین جاتے - اکثر وجوہ سے کسان کل تکلیفین برداشت کرتے تھے مگر بھاگ نہین جاتے تھے - اول تو اُسکی بیوی اور بچے ہوتے تھے - ممکن نہ تھا کہ وہ اُنکو ساتھ لے کر بھاگتا - لہذا بھاگ جانا گویا تمام عمر کے لیے عذاب جان تھا - اِسکے علاوہ مفرور غلام کی زندگی قابل رشک نہ تھی - اُسکو ہر دم کھٹکا تھا کہ پولیس کے لوگ گرفتار کرلینگے - وہ قید ہو جائینگے یا اپنے آقا کے پاس پھر بھیجدیے جائینگے -

مفرور کسانون کو زندگی اسقدر بار ہوجاتی تھی کہ چند مہینون یا چند سال کے بعد وہ اپنے آپ
اپنے اپنے گھر واپس آتے تھے۔

مفرور کسانون اور اُن کسانون کی جو بلا پروانہ/راہداری ادھر اُدھر گھوما کرتے تھے
دو قسمین تھین۔ ایک نوجوان کسان۔ بدن کے مضبوط۔ یہ لوگ یا آقا کے ظلم سے بھاگ جاتے تھے
یا فوج مین زبردستی بھرتی کیے جانے کے سبب سے مفرور ہوتے تھے۔ ایسے مفرور کسان
اپنے لیے ایک نیا مقام سکونت تجویز کرتے تھے۔ عموماً جنوبی صوبون مین جاکے بستے تھے
جہان مزدورون کی بڑی قلت تھی پس اکثر زمیندار کسانون کے جانے سے خوش ہوتے تھے
اور کبھی پروانہ/راہداری کا ذکر ہی نہین کرتے تھے۔ دوسرے وہ کسان تھے جو ہمیشہ کے لیے
مفرور ہوتے تھے۔ یہ اکثر بیوہ عورتین ہوتی تھین یا وہ مرد جنکی بیوی نے انتقال کیا ہو۔ انکے
گھر بار تو ہوتا نہ تھا۔ اور سستی کے سبب سے محنت کرنا پسند نہ کرتے تھے۔ انہین سے اکثر
زائر بنجاتے تھے اور بحیثیت زائر انکو کھانے کو بخوبی ملتا جاتا تھا۔ اور اگر چند رُوبل سکے بھی
ملجاتے تھے۔ اور اگر کوئی پولیس کا افسر انکو گرفتار کرتا تو وہ رشوت دے کے بچ جاتے۔
اس قسم کی زندگی بسر کرنا روس مین خاص کر آسان ہے۔ وہان خانقاہین کثرت سے ہین
تین دن تک ہر شخص اُنمین رہ سکتا تھا اس سے کوئی نہ پوچھتا کہ تم کون ہو۔ لیکن اگر وہانکے
بڑے عابد کی کوئی خدمت کرتا تو تین دن سے زیادہ بھی ٹک سکتا۔ اب سُنیے کہ وہانکے
قصبون کے دولتمند تجار خیرات کو بہت بڑا ذریعۂ مغفرت سمجھتے ہین۔ گانؤن تک مین زائرونکی
ضرور بڑی مہمان نوازی اور خاطر داری ہوتی ہے بشرطیکہ زائر چوری وغیرہ حرکات سے
کنارہ کش رہے جو اُسکے پیشے کے بالکل خلاف ہین۔ جو لوگ سادی غذا پر قانع تھے انکو یہ
ذریعۂ رزق زندگی بسر کرنے کے لیے بخوبی کافی تھا اور جن لوگون کی شرارت اور طمع بڑھی ہوئی
تھی وہ اپنی چالاکی سے پُرانے فیشن کے آدمیون کو دونون ہاتھون سے لوٹتے تھے۔

اپنے بچاؤ کے لیے کسانون نے آگ لگائی اور قتل کرنا شروع کیا۔ کسی معتبر نقشے سے
یہ نہین پایا جاتا کہ کسقدر گانؤن اور مکان جلائے گئے۔ ہان زراعت کے جھگڑون مین
جسقدر آدمی مارے گئے انکی تعداد کے معتبر معتبر نقشے میرے پاس تھے مگر افسوس ہے

کہ وہ مجھسے کم ہوگئے ۔ مگر مقتولون کی فہرست مطول نہ تھی ۔ اسکا سبب یہ ہے کہ کسان بڑے صابر اور بڑی تکلیف برداشت کرنے والے آدمی ہوتے ہین ۔ اور کچھ یہ بھی سبب تھا کہ زمیندارو مین ایسے سفاک کم تھے جیسے لوگ اُنکو عموماً سمجھتے ہین ۔ اگر کوئی قتل کیا جاتا تھا تو اُسکی بڑی تحقیقات ہوتی تھی ۔ مجرم کو سزاے سخت دی جاتی تھی تاکہ اورون کو عبرت ہو اور اُنپر جو جبر ہوتا تھا اُسکی کچھ شنوائی نہین ہوتی تھی ۔ کسان خفیہ طور پر اُن بیچارے مظلومون کے ساتھ ہمدردی کرتے تھے ۔

غلامان خانہ زاد کے ذکر مین مین نے صرف اُنکا حال بیان کیا ہے جو عموماً کاشتکار تھے ۔ اُنکے علاوہ ایک اور قسم کے غلام بھی تھے جنکو دُورُدوِی کہتے تھے ۔ یہ غلام مثل غلامان خانہ زاد نہ تھے ۔ اُنکو تنخواہ نہین ملتی تھی اُنکو یہ اختیار نہ تھا کہ ایک آقا کو بدل کر دوسرے کی غلامی کرین قانوناً اُنکے کچھ حقوق نہ تھے اور اگر اُنکے آقا اُنکو سزا دیتے یا کرائے پر چلاتے یا بیچ ڈالتے تو یہ کوئی جرم نہ تھا ۔

ان غلامون کی تعداد کام کے مقابل مین بہت زیادہ تھی لہذا بڑی سستی مین بسر کرتے تھے لیکن اگر کسان اُنکے درجے مین آجاتا تو وہ اُسکو سخت مصیبت سمجھتا کیونکہ اس انتقال سے (سن ۴۳) ایک تو وہ اپنے حصۂ اراضی سے محروم رہتا دوسرے جو تھوڑی سی آزادی اُسکو حاصل تھی وہ بھی جاتی رہتی ۔ مگر یہ کبھی شاذ ہی ہوتا تھا کہ مالک اراضی کسی مضبوط کسان کو گھر کے کام کاج کے لیے منتخب کرتا اُنمین سے جن لوگون کی شادی ہوجاتی تھی اُنکا درجہ کسانون اور خدمتیون کے درمیان مین ہوتا تھا ۔ اُنکا آقا اُنکو کھانے کے لیے ایک ماہواری رقم دیتا تھا اور سال بھر کے پہننے کا کپڑا ۔ اُنکو مجبور ہو کر مقدم دیہہ کے مکان کے قریب رہنا پڑتا تھا ۔ ان سب کے پاس ایک ایک گھر یا کمرا ہوتا ہے اور گوبھی کا ایک ایک باغ ۔ اور جنکی شادی نہین ہوئی تھی وہ بالکل گھر کے نوکرون کی طرح رہتے تھے ۔

مالکان اراضی کے تعلق جسقدر غلامان خانہ زاد تھے اُنمین آخری مردم شماری کے حساب سے فی صدی ۴ ۳/۴ سے زیادہ ہی زیادہ اُن خدمتیون کی تعداد تھی ۔ اور اُنکی تعداد بڑھتی ہی جاتی تھی کیونکہ اس سے پیشتر کی مردم شماری مین صرف ۴ ۳/۴ فی صدی تعداد تھی اور

لطف یہ کہ اُس سنہ مین غلامان خانہ زاد کی تعداد دو کرور پانچ لاکھ چہتر ہزار دو سو انتیس سے گھٹ کر دو کرور ایک لاکھ اٹھاون ہزار دو سو اکتیس رہ گئی تھی۔

اب مین اس باب کو ختم کرتا ہون مگر مین خوب جانتا ہون کہ جو کچھ مجھے لکھنا تھا وہ اچھی طرح نہ لکھ سکا۔ مین نے کوشش کی تھی کہ غلامی خانہ زاد کی رسم کا حال معمولی طور پر لکھون۔ گو میرے پاس مصالح اسقدر جمع ہے کہ سلسلہ وار ناول شروع کر دون مگر مین اُسکا حوالہ نہ دونگا کیونکہ میری راے مین کسی ملک کے جرائم سے اُسکی اصلی حالت نہین معلوم ہو سکتی اگر کوئی مصنف انگلستان کے طرز معاشرت کا حال طلاق سے شروع کرے تو انتہا کا مہمل اور بے سرو پا ضرور معلوم ہوگا۔ اسی طرح اگر کوئی شخص روس کی رسم غلامی کے حال مین صرف زمیندارون کی سفاکی اور جور و تعدی اور غفلت ہی کا حال لکھے تو خلاف انصاف ہے گو بدعت اور جبر کبھی کبھی تو ضرور ہوتا تھا مگر شاذ۔ مجھے یقین ہے کہ اور ملکون کے لوگ رسم غلامی کے جبر و ظلم اور سفاکی کو بڑے مبالغے کے ساتھ بیان کرتے ہین پس اگر مین چند مثالین قلمبند کرون تو غیر ضروری ہوگا۔

مگر یہ خیال نہ کرنا چاہیے کہ جو بدعت مالکان ارضی کبھی کبھی کرتے تھے اُنکے حالات جو مین نے مفصل قلمبند نہین کیے تو اس سے یہ میرا منشا ہے کہ مین اُسکے معائب کو چھپاؤن۔ ممکن نہین کہ اسقدر اختیارات فرد کسی کو ملین اور وہ بدعت کی طرف راغب نہ ہو۔ اور نہ یہ ممکن ہے کہ ایسے ذی اختیار اور ذی رعب آدمیون کی رعایا اُسکے اثر خراب سے تکلیف مین نہ پڑے۔ اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ یہ اثر خراب صرف غلامون ہی پر نہین پڑا بلکہ زمیندار بھی اس سے نہ بچ سکے قصباتی روسیون کی زندگی کی ایک خاصیت یہ ہے کہ اخلاق سے نفرت ہو اور دماغ کو زور نہ دین۔ گو غلامی سے یہ دونون باتین پیدا نہین ہوتین مگر اس رسم غلامی سے یہ ضرور ہوا کہ اِن دونون عیوب کو اُسنے برقرار رکھا۔ الغرض غلامی سے ہر قسم کی ترقی کا سدباب ہوتا تھا پس جب لوگ خواب غفلت سے بیدار ہو کر ترقی کے دائرے مین قدم رکھنے لگے تو غلامی خانہ زاد کی بیخ کنی کا خیال سب سے مقدم سمجھا گیا۔

---

# باب پچیسوان

## آزادی غلامان خانہ زاد

بحث شروع ہوئی - خاص کمیٹی - صوبجات لتھوائینیا کے امرائے عظام - زار نے امرا کو دربردہ سمجھا دیا - اخبارون کا جوش - مالکان اراضی - پولٹکل ولولہ - مخالفت نہین ہوئی - گورنمنٹ - عوام کی رائے - مفصل کی کمیٹیان - کمیشن - مفصل کے نائب - ناراضی - اعلان شاہی - قانون کے اصول - غلامان خانہ زاد کی مایوسی - امن کے حکم - ایک سانحہ عجیب - آزادی - آزادی کسنے دی؟

روس کے پولٹکل طرز تنظیم و تنسیق کا ایک خاص اصول یہ ہے کہ سرکاری امور مین جب کبھی کوئی جدید بات کیجاتی ہے تو اسکی ابتدا خود شہنشاہ کی جانب سے ہوتی ہے پس آزادی غلامان خانہ زاد کی خواہش جو دور دور تک پھیلی ہوئی تھی تب تک ظاہر نہین ہونے پائی جب تک زار روس نے اپنے خیالات مخفی رکھے - تربیت یافتہ طبقے بڑے شوق سے منتظر تھے کہ ذرا کوئی علامت ظاہر ہوئی اور اُنکی یہ آزادی بہت جلد پوری ہوئی - مارچ ۱۸۵۶ء مین ایک اشتہار طبع ہوا تھا کہ مغربی سلطنتون سے صلح ہو گئی ہے اسکے چند روز بعد حضور زار نے ماسکو کے امرائے عظام اور اعلیٰ افسران فوجی سے کہا کہ چند بے بنیاد افواہون کے دور کرنے کی غرض سے مین اس اعلان دینے کو ضروری سمجھتا ہون کہ بالفعل میرا قصد غلامی خانہ زاد کی بیخ کنی کرنے کا نہین ہے - مگر اسمین شک نہین اور تم خود واقف ہو کہ موجودہ طرز حالت غلامان خانہ زاد بدستور نہین رہ سکتی - اے حضرات مین چاہتا ہون کہ تم لوگ غور کرو کہ اسکا عملدرآمد کس طرز سے ممکن ہے اور میرے الفاظ کو امرائے عظام کی جماعت کے روبرو غور کرنیکے لیے پیش کر دو "

مشہور رہے کہ ان الفاظ سے یہ مراد تھی کہ امراے عظام کا دل ٹٹولین اور اُنکو ترغیب دین کہ وہ از خود یہ تجویز پیش کرین - اگر یہی قصد واقعی تھا تو اس تقریر کا نتیجہ خاطر خواہ نہ نکلا - ماسکو کے امراے والا قدر کے مزاج مین آزادی غلامی کا جوش بہت ہی کم تھا اور جو لوگ اصل مین چاہتے تھے کہ غلامی دور ہو جاے اُنکے نزدیک شاہنشاہ کے الفاظ اسقدر مہمل و پوچ پیشین گوئی سے مملو تھے کہ اُس سے یہ نہین ثابت ہوتا تھا کہ کوئی کام اصل مین کیا جائیگا - اِس سے جو جوش پیدا ہوا تھا وہ جلد فرو ہو گیا اور چونکہ کچھ زمانے تک اور تدبیرین عمل مین نہین آئین لہذا اکثر آدمیون کی راے تھی کہ اِس مسئلے پر جو غور کیا گیا تھا وہ ملتوی کیا گیا - لوگون کی راے تھی کہ گورنمنٹ بیشک یہ بحث ضرور پیش کرنا چاہتی تھی مگر مالکان اراضی کی بے پروائی اور مخالفت دیکھ کر خائف ہو گئی اور خاموش ہو رہی -

شہنشاہ اصل مین مایوس ہو گیا - اُسکو امید تھی کہ اُسکے نمک حلال امراے عظام ماسکو جنمین سے وہ اپنے آپکو بھی ایک رُکن قرار دیتا تھا فوراً اُسکے اشارے کے مطابق کارروائی کرینگے اور دار السلطنت قدیم ہی سے یہ کارروائی شروع ہو جائیگی - اور جب شہر ماسکو مین کارروائی ہو جائیگی تو پیٹنک اور صوبے بھی اُسکا تتبع کرینگے - اب اُسکو معلوم ہو گیا کہ جن خاص اصول پر آزادی دیجائیگی وہ گورنمنٹ کو قلمبند کرنے چاہیین لہذا اِس غرض سے اُسنے ایک مخفی کمیٹی مقرر کی جسمین بڑے بڑے افسران سرکاری شامل تھے -

اِس مجلس کا نام مجلس خاص انفصال امور مزارعین رکھا گیا تھا اِس مجلس سے نے چھ مہینے تک اِس بحث پر غور کامل کیا - آزادی غلامی کی تجویز جسمین کسی طرح کوئی نئی بات نہ تھی - بلکہ کیتھرائن ثانیہ کے عہد سے گورنمنٹ برابر کوشش کرتی گئی کہ غلامون کی حالت کو ترقی ہو اور کئی موقعون پر گورنمنٹ کو خیال ہوا کہ عام آزادی دیجاے - گو ان کوششون کا نتیجہ عملاً بہت ہی کم مستخرج ہوا مگر اور نہین تو اسقدر نتیجہ حسن تو ضرور مستخرج ہوا کہ اِس مسئلے کا چرچا زیادہ ہونے لگا اور چند اصول خاص اِس سے نکلے جو ضرور آئندہ کی کل تجاویز کی بنیاد ہو گئے - اِن اصول مین سے خاص اصول یہ تھا کہ گورنمنٹ کسی ایسی تجویز کو منظور نہ کرے جس سے مزارعین کو زمین سے کوئی بھی تعلق نہ باقی رہے اور وہ مارے مارے پھرین - کیونکہ ایسی تجویز سے

اُنکی جمع ہونا غیر ممکن ہوگا۔ اور ظن غالب بھی تھا کہ اس سے بہت ہی خوفناک بدنظمی متعلق زراعت
پیدا ہوجاتی۔ اس اصول عام کے متعلق ایک اور بات تھی کہ اگر مزارعین کے آزادانہ طور سے
باہر چلے جانے پر سخت روک ٹوک کیجائے تو ضرور ہوگا کہ گانون کے بالکل قُرب مین اُنکو زمین
دیجائے۔ ورنہ وہ خواہ مخواہ مالکان اراضی کے بالکل بس مین ہوجائینگے اور اس سے ایک
نئی اور خراب قسم کی غلامی کی حالت پیدا ہوجائیگی۔ اور اگر زمین کسانون کو دیجائیگی تو لازم
آئیگا کہ زمینداروں سے زمین چھین لین اور اگر زمیندار اراضی سے محروم کیے جائینگے تو وہ سمجھینگے
کہ گورنمنٹ نے خلاف انصاف ہمارے حق مالکانہ مین دخل دیا۔ اِنھین خیالات سے
نکولس نے آزادی غلامان خانہ زاد کی نسبت کوئی قطعی تدبیر نہین کی۔ اب ممبران کمیٹی پر
کہ سب کے سب مالکان اراضی تھے اُسکا بڑا اثر پڑا۔

گو ڈیوک کانسٹنٹائین نے کہ خاص اسی غرض سے ممبر کمیٹی مقرر ہوے تھے کوشش
بلیغ کی کہ کارروائی بطرز مناسب ہو مگر کمیٹی نے اسقدر سرگرمی اور مستعدی نہین ظاہر کی
جسقدر ضرورت تھی۔ لہذا حکم نافذ کیا گیا کہ کوئی قطعی تدبیر عمل مین لانی چاہیے۔ اور ایک
عمدہ موقع اسکے لیے ہاتھ آیا۔

صوبجات لتھوآئینیا مین جہان کے امراے عظام اہل پولینڈ تھے کسانون کی
افسوسناک حالت پر نکولس کے عہد مین گورنمنٹ نے چاہا کہ مالکان غلامان خانہ زاد کے
جبر و تعدی کے اختیارات کو محدود کردے۔ لہذا آقا اور غلام کے تعلقات کی تشریح کردیگئی۔
اس سے بڑی ناراضی پھیلی اور مالکان اراضی نے اب تجویز کی کہ اس تشریح کی نظر ثانی
کیجائے۔ گورنمنٹ نے اس سے فائدہ اُٹھانا چاہا۔ یہ مشہور کیا گیا کہ زمیندار اپنے غلامون کو
آزادی دینے والے ہین لہذا ایک فرمان شاہی تیار کیا گیا۔ اُسمین زمیندارون کی فرضی
خواہش سے گورنمنٹ نے اتفاق کرلیا اور اُنکو اختیار دیے کہ کمیٹیان قائم کرکے قطعی
تجویزین قائم کرلین۔ فرمان مین آزادی کا لفظ کہین استعمال نہین کیا گیا مگر ضمناً مستعمل تھا
کیونکہ ضمیمے مین صاف درج تھا کہ آزادی غلامان خانہ زاد ضرور ہونی چاہیے۔ مگر تدریج
چار روز بعد ایک وزیر نے زار کے مخفی حکم کے بموجب تمام روس مین گورنرون اور

امراے عظام کے پاس ایک گشتی حکم بھیجا اور اُنکو اطلاع دی کہ صوبجات لیتھوانیا کے امراے کرام کو یہ مناسب اور ضروری معلوم ہوا کہ کسانون کو رہا کردین اور آنکے اس خیال فاخرہ کو حضرت قدر قدرت زار رُوس نے بطیب خاطر پسند فرمایا۔ اِس گشتی حکم کے ساتھ اِس فرمان اور اصول متعلقہ کی نقل بھی تھی۔ تاکہ اور صوبون کے امراے عظام بھی وہی خواہش ظاہر کرین۔

اِس گشتی حکم سے تمام ملک مین بڑا جوش پھیلا۔ ایسا کوئی نہ تھا جو معًا سمجھ نہ گیا ہو کہ اور صوبون کے امرا سے بھی خواہش کیجاتی ہے کہ وہ بھی اپنے غلامون کے آزاد کرنے کا میلان طبع ظاہر کرین۔ جب کبھی کوئی جابر بادشاہ اِسطرح کے پیچیدہ الفاظ استعمال کرتا ہے تو اُسکا مطلب صاف یہ ہوتا ہے کہ ایسا ہی کیا جائیگا اور عاقبت اندیش خیرخواہ فوراً سمجھ جاتے ہین۔ اگر کسی کو شک بھی تھا تو اُسکا شک بہت جلد رفع ہوگیا کیونکہ چند ہفتوں کے بعد شہنشاہ نے علانیہ طور پر فرمایا کہ ہمین امید ہے کہ خدا کی مدد اور امرا کی اعانت سے یہ کام بخوبی انجام پائیگا۔

اب گورنمنٹ رُوس نے بڑے غور اور تامل سے دیکھنا شروع کیا کہ

شب حاملہ فرداچہ زاید۔

اخبارون نے جو آزادی غلامان خانہ زاد کے بڑے حامی تھے بڑی تعریفون اور جوش کے ساتھ مبارکباد دی کہ یہ بحث پیش ہوئی ہے۔ اور لکھنا شروع کیا کہ اِس آزادی سے رُوس کی قسمت کھلجائیگی۔ غلامی کی رسم تو قوم کے ساتھ ناسور کا کام کررہی تھی اور قوم کے خون مین اُسکا زہر اثر کررہا تھا۔ تمام قوم پر بار عظیم تھا اور وہ نالان تھی ہر قسم کی ترقی کا اِس سے سدِ باب ہوتا تھا۔ یہ ایسا بوجھ تھا کہ آزادی اور مستعدی سے کام کرنا محال تھا۔ اِسی کے سبب سے رُوس مغربی یُورپ کے ملکون کا مقابل نہین ہوسکتا تھا۔ اگر رُوس اِس بلا سے نجات پاتا تو واللہ اعلم کیا کچھ کر دکھاتا۔ الغرض جسقدر منشی اور وقایع نگار سلطنت مین تھے وہ سب آزادی کی تائید مین دلیلین پیش کرتے تھے۔ واعظ اور ناصح یُون کہتے تھے کہ موجودہ نقص رسم غلامی کا نتیجہ ہے اور جہان غلامی کی رسم ہوگی وہان خلاق کجا۔ وکلا کی راے تھی کہ جو جبر و تعدی کے اختیارات زمیندارون کو کسانون پر حاصل ہین وہ

قانوناً بالکل ناجائز ہین - مدبرون کی راے تھی کہ تجارت اور صنعت کی ترقی کے لیے یہ امر ضروری تھا کہ اجرت پر قلیون سے کام لیا جائے نہ یہ کہ غلام بنائے جائین - فلسفیون کی راے تھی کہ ملک کی ترقی کے لیے فرض ہے کہ رسم غلامی کو جو پرانے دقیانوسی زمانے کی جہالت کا نتیجہ ہے فوراً دور کرنا چاہیے - اور اکثر آدمی لکھا اور کہا کرتے تھے کہ باہم بھائیون کی طرح رہنا چاہیے اور زیردست کو زبردست کے ظلم سے بچانا چاہیے - الغرض اُسوقت کے کل اخبار متفق الراے تھے اور بڑا جوش پھیلا ہوا تھا - اِس جوش اور سرگرمی کی تحریر سے طبقۂ امراے عظام کے بہت بڑے حصے کے خیالات متفق تھے - قریب قریب کل امرا کو ان نئے خیالات سے اتفاق تھا - تربیت یافتہ نوجوان بھی اُسکے حامی تھے - تربیت یافتہ نوجوان تو خیر ابتدا سے غلامی کی رسم کو قوم کی بے عزتی سمجھتے تھے ہی لیکن بوڑھے آدمی تک جنکے بال بالکل سفید ہوگئے تھے اور پوتے پروتے والے تھے اور جنھون نے تمام عمر غلامون کی محنت سے آرام کے ساتھ زندگی بسر کی تھی وہ تک غلامی کی رسم کو دقیانوسی کہتے تھے اور راے زنی کرتے تھے کہ نئے خیالات کے مقابل مین غلامی کی رسم باقی نہین رہ سکتی - اور جن لوگون نے پہلے کبھی اخبار بینی اور کتب بینی نہین کی تھی وہ اب بڑے شوق سے پڑھنے لگے -

بعض پولٹکل باتون نے جنکا ذکر اخبارون مین کہین نہین تھا آزادی کے حامیون کا جوش اور بھی بڑھا دیا - گو اخبارون کی جانچ اور نگرانی کے لیے ایک حاکم مقرر تھا تاہم تربیت یافتہ آدمی فرانس اور جرمنی کے رسالے پڑھتے تھے اور اس سے اُنکے دلون مین بڑا ولولہ پیدا ہوا تھا کہ گورنمنٹ روس کے طرز تمدن مین تبدل ہونا چاہیے - سب کا یہی خیال تھا کہ اِس تبدل سے کل نقص دفع ہو جائینگے - اب انتظام مُلک نئے سائنس کے مطابق ہونا چاہیے معمولی طور پر ہونا چاہیے - ہر طبقے کی رعایا پر فرض ہے کہ فوائد انام کے ترقی دینے مین دل سے کوشش کرے - اور بلا اسکے کہ غلام آزاد کیے جائین مُلکی ترقی محال ہے - پہل غلامی ہی سے ہونی چاہیے - امراے عظام کو جو اختیارات غلامون پر حاصل ہین اُنسے وہ باز آئین اور اُسکے عوض بہت عمدہ

گورنمنٹ مین رہین یہ صلہ اُنکو ملیگا۔

مگر پُرانے فیشن کے بھی اکثر امرا تھے جو اُن خیالات جدید کے بالکل مخالف تھے۔ اُنکے دلون پر اس غلامی کی بحث کا اور ہی اثر پڑا۔ اُنکی آمدنی صرف اُنکے علاقون سے ہوتی تھی اور وہ کبھی خیال بھی نہین کر سکتے تھے کہ بلا امداد غلامان خانہ زاد وہ کھیتون کا کام کر سکینگے۔ باوصف تاکید و نگرانی سخت تو کسان کاہل اور مجہول رہتے ہی تھے اگر بلا نگرانی آقا رہینگے تو اُنسے کیا خاک امید ہوگی۔ اگر کاشتکاری سے آمدنی کم تھی تو اس حالت مین اُنکی کیا کیفیت ہوگی جبکہ بلا اجرت کوئی کام ہی نہ کریگا۔ اس سب پر طرّہ یہ تھا کہ زمین کا ایک بڑا حصّہ کچھ زمانے کے لیے کسانون کو دیا جائیگا۔

جو زمیندار ان امور پر نظر ڈالتے تھے وہ آزادی سے بہت ہی ناراض تھے۔ مگر یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ یہ ناراضی ویسی تھی جیسی انگلستان کے کسانون کو ایسی دھمکی کی حالت مین ہوتی ہے۔ روپے کے لحاظ سے روسی کسانون کو اسقدر رنج نہین ہوا جسقدر انگلستان کے کسانون کو ہوتا جو لوگ حساب نہین رکھتے اور غم فردا بھی نہین کرتے اُنکو روپے کے نقصان کا بھی صحیح خیال نہین ہوتا۔ ہان جو لوگ اپنی آمدنی کے مطابق چلتے ہین اُنکو زیادہ فکر ہوتی ہے۔

یہ امر ضرور قابل تسلیم ہے کہ ناراضی اور دہشت عام مین بہت پھیلی ہوئی تھی۔ روسی نہین چاہتے تھے کہ اُنکی آمدنی اور علاقہ جاتا رہے۔ مگر اس حکم سے کسی نے مخالفت نہین کی۔ جو لوگ اس تجویز کے مخالف تھے وہ مارے شرم کے کچھ کہ نہین سکتے تھے کہ لوگ اُنکو بدخواہ ملک اور خود غرض قرار دینگے۔ اور وہ یہ بھی بات جانتے تھے کہ اگر شہنشاہ کو آزادی دینی ہی ہوگی تو اُنکی مخالفت کیا کر سکیگی۔ خاک۔ اور اگر مخالفت کی تو فائدہ بجز شہنشاہ ناراض ہوجائینگے۔ اُنکو خوب معلوم تھا کہ ذرا سی مخالفت کا اظہار بھی ایسا ہوگا جیسے بارود کے میگزین مین دیا سلائی سے کھیلنا۔ غلامان آزاد کو امید تھی کہ زار اُنکو آزاد کر دینگے۔ اگر اُنکو ذرا بھی شک ہوگا کہ زمیندار کوشش کر رہے ہین کہ زار کی تجویز کے خلاف کارروائی ہو تو سخت تدبیرون سے آزادی حاصل کرینگے۔ اکثر بزدلون کو خوف ہونے لگا کہ مبادا کسان قتل پر آمادہ ہون۔ اِسکے علاوہ کل زمیندارون کی رائے تھی کہ یہ کوشش امرائے عظام کو کرنا چاہیے

کہ غلامون کو آزادی نہ حاصل ہو۔

پس یہ بحث امراے عظام کے روبرو پیش کی گئی کہ اسکو حل کردین۔ گورنمنٹ نے اِس تجویز کے اصول قلمبند کردیے اور آسپر بڑا دباؤ ڈالا کہ یہ کام اِسطرح پر ہونا چاہیے یہ اختیار بھی گورنمنٹ نے اپنے ہی ہاتھ مین رکھا کہ جو تجویزین کمیٹیون سے پیش ہون اُنکو بدلے یا نامنظور کردے۔

اِن اصول خاص کے مطابق غلامان خانہ زاد رفتہ رفتہ آزاد ہونے کو تھے۔ پس اُنکو چاہیے کہ کچھ دن اور وہ زمینداروں کے ماتحت رہین اور اِس عرصے مین دہ روپیہ دے کر یا محنت کرکے اپنے مکان اور باغ واپس لین اور زمین کے اُسقدر حصے پر قابض ہون جس سے زندگی بسر ہوسکے۔ اور اُس اراضی کے عوض مین وہ سالانہ لگان دین۔ لگان مین روپیہ دین خواہ پیداوار خواہ کھیتون مین مزدوری کرین۔ غرضکہ اِن اصول مین رفتہ رفتہ بڑا تغیر پیدا ہوا۔ اسکے سمجھنے کے لیے ہمکو اُس زمانے کی کتابون اور اخبارون کی طرف متوجہ ہونا چاہیے۔

آزادی غلامان خانہ زاد کی بحث کے قبل جتنی تجویزین رفاہ کی نسبت ہوئی تھین وہ سب بے سر و پا تھین۔ تربیت یافتہ لوگون کا خیال تھا کہ روس کو فوراً ممالک مغربی یورپ سے وہ کل اصول آزادی اور خیالات آزاد حاصل کرنے چاہیین جنکے بغیر روس اُن ملکون سے بہت گھٹ گیا ہے۔ اب سُنیے کہ اخبارون اور رسالون مین تو لوگ یہ صلاح دیتے تھے کہ آزادی کو ترقی ہونی چاہیے مگر چند آدمیون نے یہ کہنا شروع کیا کہ آزادانہ اصول جسکو لوگ کہتے ہین اُنمین اکثر ایسے اصول بھی شامل ہین جو دقیانوسی اور بیکار ہوگئے ہین یہ لوگ اپنے ہموطنون کو متنبہ کرتے تھے کہ اور قومون کے نقش قدم پر کورانہ نہ چلو بلکہ اپنے تجربے سے فائدہ اُٹھاؤ اور اُن غلطیون سے باز رہو جنکے دام مین پھنسے ہو۔ اُن نئے اتالیقون کے نزدیک بہت بڑی غلطی یہ تھی کہ لوگ اپنے اپنے قدح کی خیر مناتے تھے چند آدمیون کے فائدے کے لیے بہت سے آدمیون کا نقصان کرنا۔ زیردست پر ظلم کرنا۔ اِن باتون کی بڑی ترقی تھی۔ فرانس اور جرمنی کے بڑے بڑے شائستہ آدمیون کے یہی خیالات تھے۔

اگر ان پُرانے ملکون مین ایسے نقص دفع نہین ہوسکتے تو رُوس مین کیونکر جلد دفع ہوسکتے ہین ابھی تو رُوس ابتدائی حالت مین ہے۔

مین مکرر لکھونگا کہ اِس قسم کی وعظ کا کیا نتیجہ نکلا۔ تاکہ لوگون کو صاف صاف اسکا حال معلوم ہوجائے۔ مین کہ چکا ہون کہ سوشل اور پولٹکل بحث مین روسیون کا ایک خاص طرز ہوتا ہے۔ انھون نے پولٹکل تعلیم کتابون سے حاصل کی تھی۔ لہذا علمی تجربہ انکو نہین ہے۔ ذرا ذرا سی بات کے لیے بھی وہ بیکار بڑے بڑے مسائل فلسفہ پیش کرتے تھے۔ اور ان خفیف خفیف باتون پر نظر نہین ڈالتے تھے جنسے وہ مسائل حل ہوجاتے۔ چونکہ انکو کوئی قدیم تعصب نہین ہے اور نہ کسی اصول قدیم کے پابند ہین لہذا وہ پولٹکل فلسفہ کی تحقیقات جدید کے معتقد ہوجاتے ہین۔

اِس بات کو یاد رکھیے اور دیکھیے کہ غلام کیونکر آزاد ہوے۔ پرولی ٹیری ایٹ کو لوگون نے ایک ایسا دیو تصور کر رکھا تھا جو مغربی یورپ کی سوسائٹی کو بالکل نگلجا دیگا اور جسوقت چاہیگا یہان داخل ہوجائیگا۔ ہان اگر خوب تدارک کیا جائے تو شاید نہ آسکے۔ عوام الناس کو ہر دم اسی کا خیال تھا اور پڑھنے لکھنے والون کے دلون مین اِس سے خوف پیدا ہوا تھا۔ عوام الناس مین جو لوگ نہایت عقیل تھے انکی عقل مین یہ آیا کہ سب سے عمدہ تدبیر پرولی ٹیری ایٹ کو رُوس مین قائم ہونے سے باز رکھنے کی یہ ہے کہ آزاد غلامونکی اراضی انھین کے نام منتقل کردی جائے اور مجالس دیہی کو برقرار رکھین۔ لوگون کی راے تھی کہ اِس اہم سوال کے حل کرنے کا یہی وقت ہے کہ آیا رُوس مثل اور مغربی اقوام کے اِس مہلک عارضے مین مبتلا ہوگا یا اس سے کسی طور پر نجات پاویگا۔ اِس سوال کے تصفیہ پر اِس ملک کی آئندہ کی بہتری یا ابتری موقوف ہے۔ اگر اسامیان آزاد شدہ بلا اراضی ہین یا وہ اصول مجالس دیہی ملک مین قائم ہون جنسے ہر شخص کو ایک حصۂ اراضی مل سکتا ہے اور یہ دولت غیر مترقبہ آئندہ نسلون کے لیے یک لخت موقوف رکھین تو بیشک وبیشبہہ پرولی ٹیری ایٹ بہت جلدی قائم ہوجائیگی اور اسامی بالکل بے خانہ بدوش قوم مثل انگریزی کاشتکارون کے ہوجائینگے۔ اگر برعکس اِسکے کچھ کچھ زمین اُن لوگون کو دیجائے اور مجلس دیہی کو

ارضی ملحقہ کا مالک مقرر کیا جائے تو پرولی ٹیریئ اِیٹ کا خوف بالکل جاتا رہے اگر ایسا ہو تو شایستہ ملکون مین روس کا نام ہو جائے اور وہ اسکا تتبع کرین۔ حیرت انگیز ترقی کرنے کا اور کسی قوم کو یہ موقع نہین حاصل ہوا تھا اور اب روس کو خود ایسا موقع نہ ملیگا۔ مغربی اقوام نے اس غلطی کو دریافت تو کیا مگر دیر مین جبکہ اسامی اپنی اپنی ارضی سے محروم ہو چکین اور قصبات کے محنتی لوگ بالکل بضاعت دارون کے شکار ہو چکے۔ آمین قابل قابل لوگ تو انکو متنبہ کرتے ہین کہ یہ کیا واہیات ہے مگر وہ سُنتے کسی کی نہین۔ لیکن روس اُن خطرون سے محفوظ رہ سکتا ہے بشرطیکہ عقل کے روسے کام کرے۔ اسامی ابھی تک درحقیقت قابض ارضی ہین اور قصبات مین اب تک پرولی ٹیریئ اِیٹ قائم نہین ہوئی۔ پس سب سے زیادہ ضرورت اس امر کی ہے کہ مالکان ارضی کے اختیارات ظالمانہ جاتے رہین اور نہ کسان بیدخل کیے جائین۔ نہ موجودہ مجالس دیہی مین خلل پڑے۔

صفحہ ۴۹۴

یہ تصور اکثر مالکان اراضی کے دماغ مین سمایا ہوا ہے اور اس تصور کا اثر کمیٹیون پر بھی بہت تھا۔ ان کمیٹیون مین اکثر دو قسم کی جماعتین تھین۔ زیادہ تر ممبر تو عدل وانصاف کے پابند تھے اور حتی الامکان اپنے طبقے کے حقوق کے محافظ تھے باقی ممبر اگرچہ اپنے طبقے کے حقوق سے لاپروا نہ تھے مگر عمداً کچھ نہین کرتے تھے۔ اوائل مین بہت سے ممبرون نے حتی الامکان کوشش کی کہ جو اصول بحق کاشتکار گورنمنٹ نے قائم کیے ہین وہ قائم نہونے پائین لیکن جب انھون نے دیکھا کہ اخبارون کی راے گورنمنٹ سے بھی زیادہ مفید کاشتکار ہے لہذا وہ سرکار کے اصول مجوزہ ہی کو غنیمت سمجھے اس سے یہ تو تھا کہ زمیندار کی جائداد اراضی محفوظ رہتی۔ ان دونون فرقون مین ایک سخت خصومت پیدا ہو گئی اور سرکار کو یہ قرین مصلحت معلوم ہوا کہ یہ دونون فریق اپنے اپنے خیال اس بارے مین پیش کرین۔

یہ مناقشہ اس قسم کا نہ تھا جیسا کہ انگریز لوگ اُسکو سمجھینگے۔ جس مُلک مین خاص رعایا کی جانب سے سیاست مدن اور انتظام ملکی ہوتا ہے اُسمین مزارعین کے قانونی مدارج اور اُنکے اور مالکان ارضی کے تعلقات باہمی ایسے امور ہین جنکا اثر پولیٹکل باتون پر

بہت پڑتا ہے۔ اور اُنھین سے پولٹکل طاقت کا بہت زیادہ اثر ہوتا ہے۔ پس یہ مسئلہ مختلف طبقون مین عداوت اور قومی مخالفت بڑھاتا ہے۔ اور یہ امر یقینی ہے کہ اگر مغربی یوروپ کے کسی مُلک کے امرا کے روبرو یہ مسئلہ پیش کیا جائے تو اس بحث مین پولٹکل امور پر بہت زیادہ زور دیا جائے مگر رُوس مین ایسا نہین ہے۔ زار کی ماتحتی مین عایا کے کسی طبقے کو اجازت نہین ہے کہ وہ اپنے حقوق کے لیے لڑ سکین۔ لہذا اُنمین باہمی رقابت یا عداوت کے خیالات بھی نہین ہین۔ وہ کئی صدی سے شاہنشاہان رُوس کے اختیار مین ہین اور غالبًا آئندہ بھی عرصہ دراز تک اُنھین کے اختیار مین رہینگے۔ یہ سچ ہے کہ بہت سے مالکان اراضی کو خیال تھا کہ شاہنشاہ رُوس عنقریب ایک ملکی مجلس بزرگ قائم کرنے والے ہین مگر جو لوگ ایسی امیدون مین پڑے ہوے تھے اُنکا جوش سلطنت جمہوری اور خیالی باتون کی جانب زیادہ تھا اور اُنکو یقین تھا کہ جب اُس مجلس ملکی کے ذریعے سے انتظام ملک ہوگا تو امرا اور مزارعین باہم برادرانہ محبت سے برتاؤ کرینگے۔ پس پولٹکل امور کی بحث بالکل مفقود ہو گئی اور مالکان اراضی کی ایک جماعت کثیر نے اپنی توجہ اُن بحثون کی جانب رجوع کی جو اس سے کم ضروری تھین اور روزمرّہ کی معاش سے تعلق رکھتی تھین۔ نہ صرف یہ تھا کہ غلامان خانہ زاد سے زبردستی محنت لینے کی رسم دور کردی جائے بلکہ مواضع کی نسبت بھی فکر تھی کہ مع اُس زمین کے جہان وہ واقع ہے علاقون سے ہمیشہ کے لیے جدا کردیے جائین اور اراضی مزروعہ کا ایک بڑا حصہ غیر محدود زمانے تک مزارعین آزاد کو منتقل کردیا جائے۔ اُنکے روزمرّہ کے طرز معاشرت کے اس ضروری تبدل وتغیر کی موجودگی مین مالکان اراضی کو اِسقدر وقت نہین ملتا تھا اور نہ میلان طبع تھا کہ وہ پولٹکل قوت کا خیال کرتے کہ آئندہ یا ایسی اور حالتون مین پولٹکل قوت کیسی ہوگی اور بحث خاص کر یہ ہوتی تھی کہ کسقدر زمین ملحق کرنی چاہیے اور کسقدر معاوضہ ملنا چاہیے۔

چونکہ مفصل کی کمیٹیان ایک دوسرے سے علٰحدہ کارروائی کرتی تھین لہذا جو نتایج اُنھون نے مستخرج کیے اُنمین بھی بہت بڑا اختلاف تھا۔ اِن نتایج کا یکجا کرنا اور وضع قانون اور آزادی غلامان خانہ زاد کی ایک عام تجویز قائم کرنا ایک شاہی کمیشن کے سپرد کیا گیا تھا

جسمین کسی قدر افسر اور کسی قدر مالکان اراضی شامل تھے جنکو شاہنشاہ نے نامزد کیا تھا۔
جن لوگون کو یقین تھا کہ یہ بحث اصل مین امراے عظام کے تعلق کر دی گئی ہے اُنکا قول تھا
کہ کمیشن مذکور صرف اُن مصالحون کو مرتب کریگی جو مفصل کی کمیٹی نے اُسکے روبرو پیش
کیے تھے اور قانون آزادی کی تشریح و ترتیب اسکے بعد قومی جماعت کے ذریعے سے
ہوگی جنکو امراے عظام منتخب کرینگے۔ اصل مین کمیشن سینٹ پیٹرسبرگ مین گورنمنٹ کی
خاص ہدایت اور نگرانی کے مطابق کارروائی کرتی تھی۔ تجویزون کو شل صرف ایک گودام
قائم کیا جسنے اُن تدبیرون کے مطابق کارروائی ہوتی جنکی وقت پر خواہش سمجھی جاتی کمیشن نے
ایک نئی تجویز اپنی طرف سے نکالی اور آخر کار بہت تصریح کے بعد اُسمین تغیر و تبدل کر کے
فرمانرواے سلطنت نے منظوری کر لی۔ بعوض اسکے کہ صرف تبدل ہو وہ ایک معنی کر کے
قانون آزادی کی موجد ہو گئی۔

قریب قریب کل کمیٹیون مین کثرت سے لوگ اس امر کی کوشش کرتے تھے
کہ مالکان اراضی کے فوائد و حقوق کو محفوظ رکھین۔ بعض آدمی صرف مسائل پر زور
دیتے تھے اور یہ نہین دیکھتے تھے کہ عملاً اُنکا کیا اثر ہوگا اور ساعی تھے کہ مزارعین کو ایک بڑا حصہ
اراضی ملجائے اور مجلس دیہی آزاد ہو جائے اور انتظام خود اختیاری جاری ہو جائے۔
کمیشن مین بھی وہی دو فریق تھے مگر اُنکی قوت مین بمقابلہ یکدیگر بہت اختلاف تھا۔ جو لوگ
صرف مسائل کے پابند تھے وہ مخالفین سے کہین زیادہ تھے اور گورنمنٹ اُنکی معین تھی
اور اُنکی ہدایت کے لیے اُنکو اکثر باتین بتاتی تھی۔ اس تعلیم مین اب اِس خیال کا نام و نشان
بھی نہین ہے کہ آزادی بتدریج دیجائے بلکہ اسکے برعکس یہ صاف صاف کہا جاتا ہے کہ قانون کا
اثر معًا یہ ہونا چاہیے کہ مالکان اراضی کے اختیارات بالکل جاتے رہین۔ ظاہر ہے کہ اُنکا
یہ بھی ارادہ تھا کہ مالکان اراضی کا کوئی اثر یا رعب حتی الوسع اُنکے غلامان سابق پر پڑنے ہی
نہ پائے۔ سابق کا فرق اُس زمین مین جسپر موضع واقع تھا اور اُس زمین مین جو قابل زراعت تھی
جاتا رہا اور اب صرف یہ کہا جاتا ہے کہ کوشش کرنی چاہیے کہ مزارعین اس لائق ہو جائین
کہ جو زمین اُنھون نے پائی ہے اُسکے مالک بن جائین۔ چند مہینون کے بعد شاہنشاہ نے

ص ۴۹۶

یہ تصفیہ کیا کہ مجلس دیہی استمراری ہو جائے اور کسانون کو موقع دیا جائے کہ اُس زمین کو چھڑا سکین۔

اِسطرح پر گورنمنٹ کا مقصد صاف اور روشن ہو گیا۔ اب یہ کام کرنا تھا کہ غلامونکی حالت کو ایک دم سے بدلدین اور موجودہ حالت تدبیر منزل مین ذرا بھی تبدل نہ واقع ہونے پائے اور مالکان اراضی کو مثل چھوٹے چھوٹے ممبران جماعت موضع کے کردین اِس امر کے عملدرآمد کے لیے صرف یہ کرنا تھا کہ غلامون کی آزادی کا اعلان کردین اور مجلس دیہی کی اراضی اور جاگیر کی باقی ماندہ اراضی مین حدود قائم کردین اور اراضی مجلس دیہی کا لگان اور قیمت صاف صاف تجویز کردین۔

قانون اِنھین اصول کے مطابق وضع ہوا تھا۔ جو زمین ملحق کر لی گئی تھی اُسکی نسبت یہ فیصلہ ہوا کہ یہ انتظام تجربے کے مطابق کیا گیا تھا لہذا اُسکو برقرار رکھنا چاہیے۔ مطلب یہ کہ جو زمین اصل مین کسانون کی ملکیت تھی وہ اُنھین کے قبضے مین رہے۔ اِسی طرح مالگزاری کی نسبت یہ تصفیہ ہوا کہ انتظام موجودہ مین اراضی کی مقدار کے مطابق مالگزاری ہونی چاہیے۔

اِس وجہ سے مالکان اراضی کے دل مین پہلے خوف پیدا ہوا۔ یہ بات بہت ہی خراب تھی کہ جبراً ایک بڑا حصہ ریاست کا مع اُسکے حقوق کے چھین لیا جائے یہ تو فروخت کرنے سے بھی بدتر تھا۔ یہ بات بہت جلد ظاہر ہو گئی کہ زمین کو حق شفعہ پر علیحدہ کرنا دونون فریق کے لیے مفید تھا۔ اراضی کا ہمیشہ کے لیے رہن کرنا فی الحقیقت بیچنے کے برابر تھا۔ ایک کثیر جماعت بہت سے مالکان اراضی کی علانیہ کہنے لگی کہ سرکار ہمکو اُس اراضی کے معاوضہ مین جو ہمسے چھین لی گئی ایک واجبی معاوضہ دے تاکہ ہم فوراً آئندہ کی تکلیف و ترددات سے بری ہو جاوین۔

جب یہ ظاہر ہوا کہ کمیشن صرف مصالح کو یکجا نہین کرتی ہے بلکہ وضع قانون کرتی ہے اور اپنی راے کو باقاعدہ شہنشاہ کے روبرو اِس غرض سے پیش کرتی ہے کہ وہ منظور فرمائین تو تمام ملک ناراض ہو گیا امرا سمجھے کہ یہ بحث اب ہمارے ہاتھون سے گئی

اور اُسکی تکمیل ایک چھوٹی سی جماعت کے سپرد ہوئی جنکے ممبر منجانب سرکار مقرر ہوے ہین اور اُنکے حقوق کا گلا ریتا گیا مگر ابھی اُسکی اصلاح ممکن تھی - اب شہنشاہ نے علانیہ یہ وعدہ کیا کہ قبل اسکے کہ یہ تجویز قانون قرار دیجاوے ممبران مجالس دیہی سینٹ پیٹرس برگ مین طلب فرمائے جاوینگے کہ اپنے اپنے اعتراضات پیش کرین اور ترمیم کرین -

کمیشن اور سرکار دونون امرا کی صلاح کو ہیچ سمجھتے مگر کرین تو کیا کرین ایفاء وعدہ شاہی ضرور ہوا - پس ممبران کمیٹی دار الخلافت مین طلب کیے گئے مگر اُنکو جو امید تھی کہ اس بحث کرنے کے واسطے ایک مجلس قرار دیجاویگی اُسمین مایوسی ہوئی - اُنکی یہ کوششین کہ مجلسین منعقد ہونگی بیکار گیئن - اُنکو ایک فہرست مین چند سوال چھپے ہوے ملے کہ انکے جواب لکھدو - اور بس - اُنسے کہا گیا کہ خاص خاص اصول کی شہنشاہ نے منظوری فرمائی ہے لہذا اُنکی نسبت مباحثہ بے سود ہے - جن لوگون کو بہ تفصیل بحث کرنا مدنظر تھا وہ کمیشن کے جلسون مین بلائے گئے وہان اُنکو دو یا تین ممبر ایسے ملے جو بحث مین مخالفت کرتے تھے اس سے بیشک اُنکی طمانینت نہوئی - بلکہ اُن ممبرون کے طعن وتشنیع سے اور بھی آتش غضب بھڑکی - یہ بات ثابت ہوگئی کہ کمیشن نے فتح پائی اور بعض ممبر فخریہ کہنے لگے کہ ہمنے اپنی کمیٹیون کے ممبرون کو بحر روشنائی مین غرق کیا اور طومار کاغذات مین دفن کر دیا -

بہت سے لوگون نے یہ تصور کرکے کہ شہنشاہ کو اراکین سیاست مدن نے دھوکا دیا بادشاہ سے عرض کیا کہ ہمپر ستم ڈھایا گیا - مگر اس حرکت سے وہ اور بھی مورد عتاب شاہی ہوے - جنھون نے درخواست پر دستخط کیے تھے اُنکو بذریعہ پولیس گوشمالی ملی -

اس بدسلوکی سے اکثر امرا کو رنج وملال ہوا اور اُنکا شعلہ طیش بھڑکا - وہ سمجھ گئے کہ ہمارے ساتھ دھوکا کیا گیا سرکار نے چالاکی سے ہمکو آزادی پر رجوع کیا اور ہمنے اپنے پانون مین آپ کلھاڑی ماری اب برباد کرکے سرکار ہمین اسطرح نکالے دیتی ہے جیسے دودھ مین سے کوئی مکھی کو نکال ڈالے - جنکو امید قوی تھی کہ اب ہمکو حقوق حاصل ہونگے وہ بڑے مایوس ہوے - اُنکی مودبانہ فریاد کی دادرسی کے عوض پولیس نے اُنکے کان اُمیٹھ دیے - بجاے اسکے کہ اُنکو امور ملکی وخارجی مین دخل ملے اُنکے ساتھ یہ سلوک ہوا

جیسا کہ اسکول کے شریر طالب علمون سے کیا جاتا ہے۔ اِس بے غرضی کے سبب سے کل اختلاف راے
جاتا رہا اور سب فریقون نے یہ ارادہ کیا کہ بحضور شہنشاہ اِس برتاؤ کی شکایت کیجائے اور اِس
شکایت پر زور دیا جائے۔

اِسکے لیے ایک بہت ہی عمدہ موقع ہاتھ لگا کہ یہ شکایت کیجائے اور قانون کے بھی
خلاف نہو یعنی اکثر صوبون مین جو تین برس کے بعد مجلسین منعقد ہوتی تھین اُنکے ذریعے سے
یہ شکایت کیجائے اُنکے اِس خیال کو منتظمون نے پورا نہونے دیا قبل اِسکے کہ جلسے منعقد ہون
ایک گشتی حکم بھیجا گیا اور اُسکے ذریعے سے منع کر دیا کہ خبردار غلامان خانہ زاد کی نسبت بحث
نہ کرنا۔ چند سال کے بعد شہنشاہ نے خود وہ اصلاحین کین۔ وہ اسکو عدول حکمی سمجھتے تھے
کہ رعایا ایسی تجویزین پیش کرے اِس لیے کہ یہ گورنمنٹ کا کام ہے پس اور اور تدبیرون سے
اُنکو دبایا۔ بعض امرا کو متنبہ کر دیا اور بعض نکال دیے گئے مشہور مشہور آدمی جو باغی تھے وہ
دور دراز صوبون کو جلاوطن کیے گئے اور باقی زیر نگرانی پولیس رہے۔ اِس سب سے بدتر
کارروائی یہ ہوئی کہ کمیشن کے ممبرون نے شہنشاہ کو یقین دلایا کہ امراے عظام آپکی فیاضانہ
تدبیرون کے خلاف ہین۔

جبکہ کمیشن اپنا کام کر چکی تو اُسکی توجہ دو اعلیٰ درجے کی جماعتون کی طرف مبذول
ہوئی ایک مجلس انفصال امور مزارعین دوسری مجلس ملکی اور اُن دونون پر شہنشاہ نے
صاف صاف ظاہر کر دیا کہ مین کسی طرح اصول کو نہ بدلونگا کل ممبرون سے اُسنے درخواست کی
کہ گذشتہ اختلاف راے کو فراموش کر دین اور بدیانت داری تمام آئندہ احکام کی تعمیل کرین
اور کہا یہ بات یاد رکھو کہ روس مین کل قوانین خاص مرضی شہنشاہ کے مطابق وضع ہوتے ہین
تاریخ پر نظر ڈالکر اُسنے یہ نتیجہ نکالا کہ شہنشاہ ہی کے حکم سے غلامی کی رسم قائم ہوئی تھی اور
اب شہنشاہ ہی کے حکم سے دور ہوگی۔ ۱۹۔ فروری ۱۸۶۱ء کو قانون پر دستخط ہو گئے اور
اُس قانون کے رو سے دو کرور غلامون سے زیادہ رہا ہو گئے۔ ایک فرمان جسمین خاص اصول
قوانین شامل تھے کل سلطنت مین بھیجدیا گیا اور یہ حکم نافذ ہوا کہ کل گرجا گھرون مین یہ پڑھا جاوے
مین خاص اصول مندرجۂ قانون یہ تھے۔

پہلا یہ کہ غلامون کو حقوق آزاد باشندگان دیہی حاصل ہون اور مالکان اراضی کے عوض مجلس دیہی کو انتظام خود اختیاری حاصل ہو۔
دوسرا یہ کہ مجالس دیہی کے قبضے مین حتی الوسع زمین رہے جسکے عوض وہ زمیندارونکو سالانہ رقم ادا کرین یا اُنکے ہان مزدوری کرین۔
تیسرا یہ کہ سرکار اُس اراضی کو خرید لے جو ملحق کرلی تھی۔ جو غلام زمیندارون کے گھرون مین کام کاج کرتے تھے اُنکی نسبت یہ امر قرار پایا کہ مالکون کو دو برس تک اختیار ہے کہ اُن غلامون سے خدمت لین اور بعد دو برس کے وہ بالکل آزاد تصور کیے جاوین مگر اراضی کے کسی حصہ کا کسی غلام کو استحقاق نہوگا۔
ناظرین سمجھینگے کہ غلامون کو اس فرمان شاہی سے جسمین یہ اصول مندرج تھے بڑی خوشی حاصل ہوئی ہوگی اور شہنشاہ کے تہ دل سے ممنون ہوے ہونگے کیونکہ آئینہ اُنکی مدتون کی امیدین برآئین۔ آزادی اُنکو حاصل ہوئی اور صرف آزادی ہی نہین بلکہ ایک مناسب حصہ اراضی بھی حاصل ہوا جو کہ مالکان اراضی کی ملکیت تھی اور قابل زراعت۔
مگر اصل مین اِس فرمان سے کسانون کے دلون مین مایوسی پیدا ہوئی۔ اِسکے سمجھنے کے لیے ہمکو اپنے تئین کسان کی حالت مین تصور کرنا چاہیے۔
اول تو یہ کہنا چاہیے کہ کل فصاحت و بلاغت کے فقرے نسبت آزادانہ محنت و انسانی مرتبے و قومی ترقی کے جنسے شائستہ لوگون مین کچھ سرگرمی و جوش و خروش چند روزہ پیدا ہوتا ہے وہ رُوس کے کسانون کے کانون مین اِسطرح معلوم ہوتے تھے جیسے مینھ کے قطرے پتھر پر گرین فلسفی و حکمت آمیز آزادی اور مروجہ فصاحت و بلاغت اُنکے نزدیک ایسی بعید الفہم باتین تھین جیسے کوئی شخص کسی مشرقی زبان مین مبالغے اور گھوم گھماؤ کے ساتھ پیچیدہ باتین کسی شہر کے سوداگر کے سامنے کرے۔ آزادی کے خیال اور حقوق کے تذکرے سے جو اُسکی روزمرہ کی زندگی سے دور ہے اُسکے دل مین کسی نوع کا جوش نہین پیدا ہوتا اور اِن ناموں کی وہ بالکل پروا نہین کرتا۔ اِس سے اُسکو کیا فائدہ ہوگا کہ بجاے غلام کہلانے کے وہ ایک آزاد باشندہ دیہہ کہلایا جائے۔ اِس سرکاری اصطلاح سے

اُسکا کونسا حقیقی فائدہ متصور ہے۔ کچھ بھی نہین۔ اُسکو رہنے کے لیے ایک عمدہ مکان چاہیے کھانے کے لیے غذا اور پہننے کے لیے کپڑے کی ضرورت ہے وہ اِن ضروری اسباب زندگانی کو جسقدر کم محنت سے حاصل ہوسکین دستیاب کرنا چاہتا ہے۔ اِس لیے اگر سرکار کوئی قانون ایسا جاری کرے کہ تعداد اراضی اُسکو زیادہ ملے یا اُسکا بار کم ہوجائے تو وہ بخوشی اِس بات پر راضی ہوجائیگا کہ مجکو سرکار کسی بُرے سے بُرے نام سے ملقب کرے چاہے غلام کہے چاہے اِس سے بھی بدتر و قبیح نام رکھے۔ اِس سے یہ اثر ظاہر ہوتا ہے کہ قیاسی تصورات کا جنسے شائستہ لوگون مین بڑا جوش و خروش پیدا ہوتا ہے کسانون کے دلون پر مطلق اثر نہین تھا اُنھون نے اِس سوال پر دو پہلو سے غور کیا یعنی اول تو تواریخی حق اور دوم حقیقی فائدہ و منافع کا لحاظ کیا مگر قانون آزادی غلامان سے اُن دونون امر کی کسی طرح طمانیت نہوئی اور یہ سوال اُس سے کسی طرح پر حل نہوا۔

تواریخی حق کی نسبت کسان کی مختلف روایتین تھین اور بالکل خلاف قانون قانون اراضی کے رو سے مجلس دیہی کی زمین علاقے کا ایک حصہ تھی لہذا زمینداروں کی ملکیت تھی لیکن کسان سمجھتے تھے کہ وہ اراضی مجلس دیہی کی ملکیت تھی۔ مالک اراضی کو صرف غلامون پر وہ اختیار حاصل تھے جو زار رُوس نے عطا کیے تھے۔ کسان اِن تصورات کو قانونی حیثیت نہ دے سکے بلکہ وہ اکثر اپنی سادی و مختصر زبان مین اپنے مالک سے کہتے تھے کہ ہم آپکے ہین مگر اراضی ہماری ہے۔ اِس بات کو ہم مان سکتے ہین کہ تاریخ کے رو سے یہ سچ ہے گو قانوناً درست نہین۔ قدیم زمانے مین رؤسا اراضی بطور جاگیر رکھتے تھے اور جب کبھی سرکار کا حق ادا نہ کیا فوراً وہ بیدخل کر دیے جاتے تھے۔ یہ فرائض ایک مدت مدید سے اُٹھ گئے تھے۔ کسانون کی رائے تھی کہ مالکان اراضی صرف چندروزہ قابض ہین۔ زار نے اُنکو اجازت دی ہے کہ غلامون سے خدمت لو یا روپیہ لو۔ اب سوال یہ ہے کہ آزادی غلامان خانہ زاد کیا شے تھی۔ اِس سے یہ مطلب تھا کہ مالکان اراضی زبردستی محنت یا روپیہ نہ لے سکین اور مالکان اراضی بالکل بیدخل کر دیے جائین۔ مگر اِس آخری رائے پر لوگون مین اختلاف تھا۔ اِسمین سب متفق الرائے تھے کہ اراضی مجلس دیہی خاص مجلس مذکور کی جائداد رہیگی

تفنن

مگر یہ صاف صاف سمجھ مین نہین آتا تھا کہ باقی ماندہ اراضی کا کیا کیا جائیگا۔ بعض کا خیال تھا کہ
مالکان اراضی کے سپرد کر دیجائیگی مگر اکثرون کو یقین تھا کہ امراے عظام کو زار تنخواہ دینگے
اور کل اراضی مجلس دیہی کو دیدی جائیگی پس آزادی سے کسانون کا بڑا فائدہ ہے اور
تاریخ کے روسے بھی اُنھین کے حقوق تھے۔ کیونکہ لوگ کہتے تھے کہ کسانون ہی کے فائدہ خاص
کے لیے آزادی دی گئی تھی۔

اسکے عوض کسانون نے دیکھا کہ اُنکو اب بھی روپیہ دینا پڑیگا مجلس دیہی کی
اراضی تک کے لیے جو اُنکے نزدیک بلا شبہہ اُنھین کی ملکیت تھی اُنکو محصول دینا پڑیگا۔ مگر یہ
بات قابل اعتبار نہ تھی۔ مالکان اراضی یا تو قانون کو چھپاتے تھے یا اُسکے معنی بدل دیتے تھے۔
پس کسانون کے دلون مین شک پیدا ہو گیا۔ اور اُنکو یقین ہو گیا کہ ایک اور قانون آزادی
وضع ہوگا اور اُسکے ذریعے سے کل زمین تقسیم ہو جائیگی اور لگان معاف کر دیا جائیگا۔

امراے عظام پر اس فرمان کا اور ہی اثر ہوا۔ اُنکو خیال تھا کہ قانون کے روسے
ملک کا انتظام اُنکے سپرد کر دیا جائیگا اور اُنکی بڑھ بڑھ کے تعریفین ہوتی تھین کہ آپ ایسے
اور آپ ایسے۔ اس سے اُنکے دلون مین ایسا جوش پیدا ہوا کہ وہ اپنی پُرانی مخالفت اور
شکایتون کو بھول گئے۔ اُنکے نزدیک جن شرائط پر آزادی دی گئی تھی وہ ایسی برباد کرنے والی
نہ تھین جیسا لوگ سمجھتے تھے۔ زار نے اُنکی حب الوطنی اور فیاضی کے بڑھاوے دیکر
اُنکو اس کام کے لیے سرگرم کر دیا۔

افسوس ہے کہ وہ دفعتہً یہ کام نہین شروع کر سکے۔ ہر ضلع مین مالکان اراضی کے
سپرد یہ کام کیا گیا کہ آئندہ کے باہمی تعلقات مالک اراضی و مزارعین کا انتظام کرین۔ اُنکو
حَکَم کا خطاب دیا گیا۔ مگر یہ حَکَم تین مہینے مین کہین مقرر ہوے۔ اس عرصے مین کسانون کو
قانون کا منشا بتانے والا کوئی نہ تھا کہ آئین اور زمیندارون مین باہم فیصلہ کر دیتا۔ اُسکا
نتیجہ یہ ہوا کہ اکثر جگہ بدنظمی ہوئی اور کسانون نے گستاخی کی۔ کسان سمجھتے تھے کہ جب زار نے
کہدیا کہ تم لوگ آزاد ہو گئے تو پھر ہمسے ہمارا پُرانا آقا زبردستی محنت نہ لے سکیگا۔ ادھر
فرمان پڑھا گیا اور ادھر وہ محنت کرنے سے آزاد ہو گئے۔ گو مالکان اراضی نے کوشش کی

کہ اُنکو یقین دلائین کہ جب تک نیا انتظام نہولیگا تب تک از روے قانون اُنکے پرانے تعلقات بدستور رہینگے مگر بے سود۔ اُنکو لاکھ لاکھ سمجھایا مگر اُنھون نے ذرا شنوائی نہ کی اور جو گانون کے پولیس نے سمجھانے کی کوشش کی تو کسانون نے اُسکا خوب مقابلہ کیا۔ اکثر تو یہ ہوا کہ صرف حکام کی صورت دیکھ کر انتظام قائم ہوگیا کیونکہ زار کی گورنمنٹ کے ملازم کے آنے سے اُنکی سمجھ مین آگیا کہ یہ صرف مالکان ارضی کی بناوٹ ہی نہ تھی بلکہ اصل مین ہمکو ذرا صبر کرنا چاہیے مگر اکثر فوجی کی بھی ضرورت ہوتی تھی۔ مجھے یقین ہے کہ قانون آزادی نافذ ہونے کے تین مہینے پہلے جتنے کوڑے ان غلامون پر پڑے اُتنے کبھی نہین پڑے ہونگے۔ اکثر لوگون نے اس زمانے کے چشم دید حالات بیان کیے ہین جنسے میرے اس خیال کو تقویت ہوتی ہے بعض اوقات فوج بلوانی پڑتی تھی۔ تین بار کسانون پر گولی چلانی پڑی۔ ایک نوجوان کسان نے اپنے کو پیغمبر مشہور کیا اور کہنا شروع کیا کہ آزادی کا قانون جعلی ہے۔ اس پیشین گوئی کا نتیجہ یہ ہوا کہ اکاون کسان مار ڈالے گئے اور نشتر مجروح ہوے۔ گو یہ افسوسناک سانحے واقع ہوتے تھے تاہم اُسکو کوئی شخص غدر نہین کہہ سکتا تھا کیونکہ کسی مقام پر فوجی قوت اور انتظام خاص سے مقابلہ نہین کیا جاتا تھا۔ جو معاملہ پیغمبر کی نسبت اوپر بیان کیا گیا اسمین تین ہزار کسانون پر گولی چلائی گئی تھی اور یہ تینون ہزار نہتے تھے۔ مقابلے کی کوئی کوشش ہی نہین ہوئی اور جب گولیان پڑنے لگین تو بڑی عجلت کے ساتھ بھاگ کے منتشر ہوگئے۔ اگر حکام فوجی کسی قدر اور صبر و استقلال اور رزانت راے اور حکمت سے کام لیتے تو یہ تین خونریزیان بھی آزادی غلامان خانہ زاد کی تاریخ مین نہ درج ہوتین۔

ان تین مہینون کے اختتام پر حکّم مقرر ہوگئے۔ اُنکا فرض اول یہ تھا کہ قانون کا منشا رتبادین اور کسانون کی گورنمنٹ خود مختاری کو مرتب کردین۔ اس گورنمنٹ کا ابتدائی جزو تو موجود ہی تھا یعنی مجلس دیہی۔ جب مالکان ارضی کی مداخلت اور اختیار جاتے رہے تو مجلس دیہی مین گویا جان پڑگئی۔ اب یہ کرنا لازم آیا کہ کئی مجالس دیہی کو جو قریب قریب کے موضعون کی ہون ایک مین شامل کردین کیونکہ امرا کے علاقون مین کوئی مجلس ایسی نہ تھی کہ جسکو مجموعہ مجالس دیہی کہہ سکتے۔

جب ضلع مین مجموعہ مجالس دیہی قائم ہوگیا تو حَکَم کا یہ نازک کام تھا کہ مالکان اراضی اور مجالس دیہی کے باہمی تعلقات متعلق کاشتکاری کا فیصلہ کردے۔ یہ یاد رکھنا چاہیے کہ مالکان اراضی کو کسی کسان کے ساتھ بخطر راست کوئی تعلق مطلق نہ تھا۔ قانون مین تو یہ بات تھی کہ ان دونون فریقون کے آئندہ تعلقات باہمی حتی الوسع اُنھین کی مرضی کے اوپر چھوڑ دیے جائین لہذا ہر مالک اراضی سے کہا گیا کہ اپنے علاقے کی مجلس دیہی سے فیصلہ کرلے اِس فیصلے کی بنیاد پر ایک کاغذ تیار ہوا جسمین غلامون کی تعداد۔ اراضی مقبوضہ کی مقدار اُسکے مجوزہ تغیر و تبدل وغیرہ وغیرہ امور کا ذکر تھا۔ اگر حَکَم کو معلوم ہوجاتا کہ شرائط باہمی خلاف قانون نہین ہین اور کسان اُنکو بخوبی سمجھ گئے ہین تو اُس کاغذ پر دستخط منظوری کردیتا تھا اور یہ انتظام پورا ہوجاتا تھا۔ اگر دونون فریق ایک سال کے اندر فیصلہ کرلیتے تو وہ اپنی مرضی کے مطابق عہدنامہ تیار کرتا اور منظوری کے لیے حکام بالادست کے پاس بھیجدیتا غلامون اور مالکون کا قطع تعلق کبھی آسانی سے ہوجاتا تھا کبھی دقت سے۔

بہت سی جاگیرون مین موجودہ انتظام کو قانونی قوت دی گئی۔ اور اکثر جگہ ایسا ہوا کہ مجلس دیہی کی اراضی مین کچھ گھٹانا بڑھانا پڑا۔ اور بعض اوقات یہان تک ہوا کہ ایک گانوُن کو علاقے کے دوسرے حصے مین شامل کردیا۔ اِن سب مین پیچیدگیان ضرور تھین۔ پس حَکَم کا کام بڑی دقت کا تھا۔ اِسکے علاوہ جب زمیندارون کے اختیارات جاتے رہے تھے مگر کسانون مین اور اُنمین قطع تعلق نہین ہوا تھا اُس زمانے مین جو نزاع باہم ہوا تھا اُسکا فیصلہ بھی حَکَم کے تعلق تھا۔

پہلے تو بہت ہی تدریج کے ساتھ باہم بعنوان مناسب فیصلہ ہوتا تھا۔ مالکانِ اراضی عموماً تصفیے پر راضی تھے اور بعض بعض نے فیاضی کے ساتھ ایسی ایسی شرطین تجویز کین جو قانون کی شرائط سے بھی زیادہ کاشتکارون کے حق مین مفید تھین۔ مگر کسانون کے دلون مین شکوک پیدا تھے اور وہ دستخط نہین کرتے تھے کہ بے سمجھے بوجھے اپنے ہاتھ کیون کٹادین بڑے بڑے معزز زمیندارون تک سے جنکو خیال تھا کہ کسانون کو اُنپر بڑا اعتبار ہے کسانون کو شک تھا اور وہ جو فیاضی کے ساتھ اُنسے سلوک کرتے تھے اُس سلوک کو

کسان ایک قسم کا فریب اور جعل سمجھتے تھے۔ اکثر بوڑھے آدمی رو رو کر کہتے تھے کہ دیکھیے یہ کسان کیسے بدظن اور احسان فراموش ہین۔ اکثر کسانون کو یقین تھا کہ مالکان ارضی اصل قانون آزادی کو چھپاتے ہین۔ بیسیرویا افواہین اُڑی ہوئی تھین۔ مثلاً صوبہٗ ماسکو مین ایک مجلس دیہی نے مالک ارضی کو اطلاع دی کہ چونکہ آپ ہمارے آقا ہین اور ہمیشہ ہم پر نظر عنایت رہی ہے لہذا آپکا مکان اور باغ آپکی حین حیات آپ ہی کے قبضے مین رہے ہے۔ دوسرے مقام پر یہ افواہ اُڑی کہ قرمیہ مین زار تخت طلائی پر متمکن ہو کر کسانون سے ملتے تھے اور جسقدر زمین کسان مانگتے تھے اُسقدر اُنکو دیتے تھے شہنشاہ کی اس فیاضی سے متمتع ہونے کے لیے بہت سے کسان قرمیہ روانہ ہوے اور جلد جلد کوچ کرنے لگے یہانتک کہ فوج بھیجکر اُنکو روکنا پڑا۔

اُس زمانے مین کسانون نے بڑا دھوکا کھایا۔ اسکی بہت سی روایتین ہین منجملہ اُنکے ایک روایت جو مین نے ایک صاحب کی زبانی سُنی تھی بیان کرتا ہون۔ یہ صاحب بھی کچھ دن تک حکم رہے تھے۔

صوبہٗ ریازان مین ایک مجلس دیہی تھی مشہور تھا کہ مجلس مذکور نے بہت بڑی استبداد کے ساتھ مالکان ارضی کی کُل شرطون سے مخالفت کی ہے۔ وہان کے حکم نے مجھسے کہا کہ اُنکو آخر کار مجبور ہو کر مجلس مذکور کی مرضی کے بغیر شرطنامہ تیار کرنا پڑا اُنکی خواہش تھی کہ اُنکے انتظام مجوزہ کو کسان بخوشی منظور کرلین لہذا اُنکو بلایا کہ اُنسے اس بارے مین گفتگو کرین۔ اُنکے معاملے کی نسبت جو حصہٗ قانون تھا اُسکو بخوبی سمجھا کر اُنھون نے پوچھا کہ تم لوگون کو اب کیا عذر ہے۔ اپنے پُرانے آقا سے کیون نہین فیصلہ کر لیتے۔ کچھ دیر تک تو جواب نہین ملا۔ پھر اُنھون نے کسانون سے علیحدہ علیحدہ دریافت کیا تو اُنکی ہٹ کا سبب اصلی دریافت ہو گیا۔ اُنکو کامل یقین تھا کہ صرف مجلس دیہی کی ارضی ہی نہین بلکہ کُل علاقہ اُنکا تھا۔ اِس جھوٹے خیال کے دور کرنے کے لیے اُسنے اُنسے بحث شروع کر دی تو باہم یون مکالمہ ہوا۔

حکم۔ اگر زار کسانون کو کُل زمین دیدیتے تو مالکان ارضی کو اسکا کیا معاوضہ دیتے جو زمین کے مالک تھے۔

کسان۔ زار انکو انکے عہدون کے مطابق تنخواہ دیتے۔

حکم۔ تنخواہ دین تو زر کثیر کی ضرورت ہو۔ اب بتائیے روپیہ اسقدر کہان سے آئے۔ روپے کے لیے ٹکس بڑھانا پڑیگا۔ تب بھی تمکو اسی قدر دینا پڑیگا۔

کسان۔ زار جتنا روپیہ چاہین وصول کر سکتے ہین۔

حکم۔ اگر زار جسقدر روپیہ چاہین وصول کرلین تو تمسے ہر سال ٹکس کیون لین۔

کسان۔ ہماری ٹکس کا روپیہ زار نہین پاتے۔

حکم۔ پھر کسکو ملتا ہے۔

کسان (جھجکتے ہوے اور مسکرا کر) بیشک حکام پاتے ہین "

رفتہ رفتہ حاکم موصوف کی کوششون سے کسانون کو اپنی حالت اصلی کسی قدر معلوم ہوئی اور اب کارروائی مین ترقی ہونے لگی۔ مگر اس ترقی کو ایک اور سبب نے پھر روک دیا۔ پہلے سال کے آخر آخر تک امراے عظام کی فیاضی اور ہمدردی شروع ہوگئی۔ جب انکو اصلیت معلوم ہوئی تو فضول جوش جو محض واہمہ ہی واہمہ تھا کم ہوگیا۔ جن لوگون کو خیال تھا کہ آزادی سے غلامان خانہ زاد کے اخلاق اور چال چلن پر عمدہ اثر پڑیگا انھون نے اقبال کیا کہ ہم مایوس ہوگئے۔ بہتون نے شکایت کی کہ کسان ضدی اور لالچی ہین۔ جنگلون مین لکڑیان چراتے ہین۔ اپنے مویشی کو زمیندارون کے کھیتون مین چراتے ہین۔ قانونی شرطین نہین پوری کرتے ہین۔ اور جو معاہدہ اپنی خوشی سے کرتے ہین اسکے خلاف کرتے ہین۔ مگر اسکے ساتھ ہی یہ خوف بھی جاتا رہا کہ زراعت کے متعلق غدر ہوجائیگا پس بزدل آدمیون کا خوف جاتا رہا۔ انھین وجوہ سے زمیندارون کا یہ خیال بھی کم ہوگیا کہ صلح کرلین۔

پس مصالحت اور انتظام مین بڑی دقتین واقع ہوئین مگر جو لوگ حکم بدے گئے تھے انھون نے خاطر خواہ کارگزاری کی اور اسقدر انصاف اور حکمت اور استقلال سے کام کیا کہ جسقدر تعریف کیجائے کم ہے۔ روس کو انکا ممنون ہونا چاہیے کہ اس قدر امن کے ساتھ قانون آزادی نافذ ہوگیا۔ اگر وہ اپنے طبقے کے لوگون کے فوائد پر نظر ڈالتے

یا وہ اکھڑپنے سے سپاہیانہ کارروائی کرتے اور خونریزیان ہوتین تو وہی لوگون کی پیشین گوئی پوری ہوجاتی اور قانون آزادی کے مورخ کو بڑی مطوّل فہرست مقتولین حکام کی افسوس کے ساتھ قلمبند کرنی پڑتی۔ مگر اتنا اچھا ہوا کہ وہ اسم بامسمےٰ حکم بنے رہے۔ یہ نہین کیا کہ بحیثیت ناظم اپنا رعب جماتے۔ اُنکو دلی ہمدردی تھی صرف قانون ہی کے روسے بے سمجھے بوجھے برتاؤ نہین کرنا چاہتے تھے۔ اُنھون نے یہ نہین کیا کہ قانون وضع کرتے اور حکم دیتے کہ فوراً اُسکی تعمیل ہو بلکہ اُنھون نے پہرون محنت کرکے کوشش کی کہ مالکان ارضی کے جھوٹے دعوون اور کسانون کی جہل اور ہٹ اور جھوٹے خیالات کی بدلائل معقول صبر کے ساتھ تردید کرین۔ رُوس مین یہ ایک نئی بات تھی کہ ایمانداری کے ساتھ عہدہ دارون نے ایک کام مین دل لگاکر اُسکو انجام دیا۔ اُنکو نہ خطابون کی خواہش تھی نہ تمغون کی۔ وہ محض ضابطے کی فضول پابندی کی طرف اسقدر توجہ نہین کرتے تھے جسقدر اصل واقعات کی طرف توجہ کرتے تھے۔

یہ سچ ہے کہ بعض عہدہ دار اُسکے مصداق نہین تھے۔ اِس خواہش سے کہ کسانون کی آئندہ بہبودی ہو اور خود بھی کسی قدر شہرت حاصل کرین وہ اکثر بھول جاتے تھے کہ اُنکا فرض یہ نہین تھا کہ فیاض ہون بلکہ یہ فرض تھا کہ منصف ہون۔ یہ اُنکا فرض نہ تھا کہ ایک کا گلا کاٹ کر دوسرے کو فائدہ پہونچائین۔ مین اُن کل امور سے واقف ہون۔ مین دو ایک عہدہ دارون کا نام بھی لے سکتا ہون جو بڑے ہی بے ایمان تھے مگر ایسے لوگ شاذونادر تھے۔ ایسے حکام زیادہ تھے جو ایمانداری سے اپنا کام انجام دیتے تھے۔

یہ کام بہت سستی سے ہوا تھا کہ لگان کی نسبت فیصلہ قطعی کیا جائے۔ بلکہ اب تک یہ کارروائی ہوتی جاتی ہے۔ لگان چھ فی صدی کے حساب سے لگایا تھا۔ اور گورنمنٹ نے مالکان ارضی کو کل رقم سے ⅘ حصہ دیا۔ کسانون کو بقیہ پانچوان حصہ مالکان ارضی کو دینا پڑا۔ خواہ یکمشت دین خواہ باقساط۔ اور گورنمنٹ کو اُنچاس برس چھ فی صدی کے حساب سے کسانون کا دینا تھا۔ اِس انتظام کو زمیندارون نے بخوشی منظور کرلیا کیونکہ اِس سے اُنکو نقد روپیہ مل گیا۔ اور اب اُنکو لگان جمع کرنے کی دقت بھی نہین رہی۔ مگر

کسان اس کارروائی سے کچھ خوش نہ تھے بعض کو دوسرے قانون آزادی کے جاری ہونے کی امید تھی اور لوگ یہ نہین چاہتے تھے کہ آئندہ کی بہبودی کے لیے جو نصف صدی کے بعد حاصل ہوگی موجودہ حالت کو خراب کردین۔ اکثر مجلسون نے صاف انکار کر دیا کہ ہم کسی شرط کو منظور نہین کرسکتے کُل غلامان خانہ زاد جو رہا ہوے نوے لاکھ پچہتر ہزار آدمی تھے جن مین ستر لاکھ پچیس ہزار نے ۱۸۶۵ء کی ابتدا مین شرط کر لی تھی کہ لگان نہ دینگے۔ غلامان خانہ زاد آزاد ہی نہین ہوگئے بلکہ مالکان اراضی بھی ہوگئے اور پُرانے قواعد مجلس دیہی قائم رہے اور اُنکو ترقی دی گئی۔ اس سوال کے جواب مین کہ یہ اصلاح عظیم کسکے دل و دماغ کا نتیجہ ہے ہم یہ کہہ سکتے ہین کہ بیشک شہنشاہ نے یہ سب کچھ کیا اور اسکا فخر اُنھین کو ہونا چاہیے۔ اگر بادشاہ مین اسقدر جرأت و مستعدی نہوتی تو نہ یہ بحث چھڑتی اور نہ کسی کو اسکے چھیڑنے کی اور اسپر مباحثہ کرنے کی جرأت ہوتی اور اگر وہ اسقدر مستعدی و لیاقت نہ ظاہر کرتے تو یہ بحث بیشک ملتوی رہتی۔ اپنے خاندان کے ارکان مین اُسکو اپنے بھائی گرینڈ ڈیوک کانسٹنٹائین سے کہ بڑے لائق اور مستعد شہزادے تھے بڑی مدد ملی اور جرمنی کی ایک شہزادی جو روس مین آن کے بسی تھین اُنکو بھی اِس ملک کی بہبودی کا بدل خیال اور بڑی ہمدردی تھی۔ لیکن ہمکو امراے عظام کی کارگزاری جو اُنھون نے اس بارے مین ظاہر کی نظرانداز نہ کرنی چاہیے۔ اُنکی کارروائیان غور کرنے کے قابل ہین۔ جون ہی یہ بحث پیش ہوئی مالکان اراضی کی جماعت کثیر نے اُسمین سرگرمی ظاہر کی اور جب اُنکو معلوم ہوا کہ چاہے ادھر کی دنیا اُدھر ہوجائے آزادی غلامان خانہ زاد نہین رک سکتی تو اُنھون نے اپنے قدیم حقوق سے کنارہ کشی کی اور اس بات کا ارادہ کر لیا کہ اب ہمکو غلامون سے بالکل قطع تعلق کرنا چاہیے۔ اور جب یہ قانون جاری ہوا تو مالکان اراضی نے بھی اسکی تکمیل و پابندی کی۔ آخر مین ہین یاد رکھنا چاہیے کہ جب کسانون کی سمجھ مین قانون آگیا تو اُنھون نے بڑے صبر سے اُسکو عرصے تک برداشت کیا ہم یہ کہہ سکتے ہین کہ آزادی غلامان خانہ زاد ایک آدمی یا ایک طبقے کے لوگون کا کام نہ تھا بلکہ کُل قوم کی شرکت سے یہ آزادی حاصل ہوئی۔

خاکہ ۵

# باب چھبیسوان

## نتائج آزادی

### ۱- زمینداروں کے لیے

مشکلات - اِس مسئلے کو حل کر دیا - معاوضہ بخطِ راست - معاوضہ ضمنی آزادی کا ایک عمدہ نتیجہ - مزدوری دے کر زراعت کرنے کے چار طریقے - کون طریقہ اختیار کیا جاتا ہے - شمال اور جنوب مین حالت موجودہ کیا ہے - ایک شہزادہ - آب وہوا کی خشکی - اچھے مزدورون کا قحط - کسانون کی سُستی - نتیجہ -

سُوشل امور کے مورخ کے لیے غالباً اِس سے زیادہ مشکل کام کوئی نہین ہے کہ وہ سلطنت کی حالت طوائف الملوکی کو صفائی اور خوش اسلوبی کے ساتھ بیان کرے جبکہ انقلاب عظیم ہوا اور قدیم قانونی اور سُوشل تعلقات اور قدیم طرزِ معاشرت مین اضعاف قانون یا غدر کے سبب سے بیرحمی کے ساتھ تبدل واقع ہوا ہو اور نئے طرزِ معاشرت و تمدن کا کوئی صاف صاف قاعدہ نہ مقرر ہوا ہو - اور اگر حالت انقلاب برابر جاری ہو تو اور بھی زیادہ دقتین واقع ہونگی - کیونکہ جب تک یہ امر مشتبہ ہے کہ کیا جانے کس قسم کے احکام مستقل اُس انقلاب کے جوش سے آخر کار نافذ ہونگے تب تک یہ امر دریافت کرنا قریب قریب غیر ممکن ہے کہ اصلی امور کیا ہین - اور اتفاقی امور کیا ہین - اور نہ اُسکا صاف صاف اندازہ ہو سکتا ہے کہ جو امور غریبہ حادث ہوئے ہین اُنکے اصلی مقاصد اور باہمی درجے کیا ہین -

آزادی غلامان خانہ زاد کے نتائج کے ذکر شروع کرنے مین مجھے خود افسوس ہے کہ یہی دقتین مجھے بھی پیش آئین طبقات زراعت پیشہ کے تعلقات ابھی تک اُسی پریشان اور غیر مستقل حالت مین ہین اور یہ پیشین گوئی کرنا محال ہے کہ آخر کار اونٹ کس پہلو بیٹھیگا - سُوشل سائنس مین آزادی غلامان خانہ زاد ایک عظیم الشان تجربہ متصور ہے اور ایک ایسا تجربہ ہے

طلا ۵

جو ابھی تک ہرگز ختم نہین ہوا ہے۔ ضروری مصالح البتہ مجتمع ہو گیا ہے مگر تجربہ کی کارروائی ابھی تک اسقدر ابھی ظاہر نہین ہوئی ہے۔ پس جو ضروری نتائج ابھی تک حاصل ہوئے ہین انکو بیان کرونگا۔ اور اسکی نسبت رائے زنی کرونگا کہ غالباً آیندہ کیا حالت ہوگی۔ اس عاجزی کے کام مین بھی مین ناظرین کی معافی کا مستحق ہون کیونکہ جو مصالح مین جمع کر سکا وہ ابھی ناتمام ہے میرے ذاتی تجربے خاص خاص مقامون پر محدود ہین۔ اور اس بحث کی نسبت جو علم ادب ہے وہ ازبس ناتمام وغیر مکمل ہین۔ گو خاص خاص جاگیرون اور خاص خاص مقامون کے بیانات رسالون اور اخبارون وغیرہ مین چھپے ہوئے ہین تاہم جہانتک مجھے واقفیت ہے کسی شخص نے ابھی تک کوشش بلیغ نہین کی کہ جو مختلف واقعات بیان کیے گئے ہین انکو ایک مقام پر جمع کرکے شاہدون کے بیانات کے اختلاف پر نظر ڈالے۔

اس باب مین مین مالکان اراضی کی طرف سے اس بحث پر نظر ڈالونگا۔

جب کہ عہد موجودہ کی ابتدا مین آزادی غلامان خانہ زاد کی بحث چھیڑی گئی تھی تو اس امر پر بہت بڑا اختلاف رائے تھا کہ غلامی کے دور کرنے سے مالکان ارضی کے فوائد اصلی پر کیا اثر پہونچیگا۔ اس زمانے کے نوجوان اور اخبارات عموماً یہی ثابت کرنے کی کوشش کرتے تھے کہ تبدل مجوزہ مزارعین اور مالکان اراضی دونون کو فائدہ بخشیگا۔ لوگ کہتے تھے کہ سائنس نے عرصہ دراز سے اس امر کا فیصلہ کر دیا ہے کہ غلامی کی بنسبت آزادانہ محنت لینے سے کہین زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ اور مغربی یورپ کے ملکون سے اس مسئلے کا ثبوت دیا جاتا تھا۔ ان سب ملکون مین حال کی ترقی زراعت آزادی غلامان خانہ زاد سے شروع ہوئی۔ اور ہر مقام پر طرز قلبہ رانی کی ترقی کا نتیجہ معاً یہ ہوا کہ پیداوار زیادہ ہوئی۔ اس طرح پر جرمنی۔ فرانس۔ ہالینڈ کی کم پیداوار کی زمین مین روس کی اس سیاہ زمین سے زیادہ غلہ پیدا ہوتا ہے جسپر روسیون کو ناز بیجا ہے۔ اس کل بہبودی کی حالت سے طبقہ مالکان اراضی نے ہر مقام پر خاصکر فوائد حاصل کیے۔ کیا انگلستان کے مالکان اراضی تمام دنیا کے مالکان اراضی سے امیر نہین ہین۔ اور یہ وہ ملک ہے جس سے غلامی سب کے پہلے دور کر دی گئی تھی۔ اور کیا جرمنی کا وہ مالک اراضی جسکے پاس صرف چند سو ایکڑ زمین ہوتی ہے روس کے ایسے

ص۵۱

امراسے زیادہ تر امیر نہین ہے جنکے پاس بہت بڑی بڑی جاگیرین ہوتی ہین۔ اور ایسی ہی ایسی اور دلیلون سے اخبارون نے مالکان ارضی پر یہ ثابت کرنا چاہا کہ انکو اپنے خاص فوائد کے لیے غلامان خانہ زاد کو آزاد کردینا چاہیے۔ مگر بہت سے مالکان ارضی کو اصول تدبیر منزل کی اس صلاح پر ذرا بھی عقیدہ نہ تھا جنکا اس زمانے کے رسالون اور اخبارون مین ذکر ہوتا تھا۔ اکثر اوقات وہ ان قطعی دلیلون کی تردید نہین کرسکتے تھے جو ایسے لوگ پیشین گوئی کرتے تھے جنکو زیادہ امیدین تھین۔ مگر انکو یقین ہوگیا تھا کہ انکی حالت ویسی عمدہ نہ تھی جیسی وہ لوگ بیان کرتے تھے۔ انکو یقین تھا کہ روس ایک عجیب قسم کا ملک ہے اور روسی ایک انوکھے قسم کے لوگ۔ انگلستان۔ ہالینڈ۔ فرانس۔ جرمنی کے ادنی طبقے کے لوگون کی نسبت بہت مشہور تھا کہ وہ محنتی اور اولو العزم ہین۔ اور روسی کسان بہت بدنام تھا کہ سست ہوتا ہے۔ اور اگر اس سے باز پرس کیجاے تو بیشک وہ صرف اسی قدر ضروری محنت کریگا کہ بھوکون نہ مرے۔ اور بس۔ جن لوگون مین طبقہ اعلی کے لوگ آبا و اجداد کے وقت سے واقفیت رکھتے تھے اور عملدرآمد کرتے آئے تھے اور انکے پاس سرمایہ بھی وافی تھا انمین غلامی کی نسبت آزادانہ محنت سے زیادہ فائدہ نکل سکتا تھا۔ مگر روس مین مالکان ارضی کو نہ تو واقفیت عملی تھی نہ اسقدر روپیہ انکے پاس تیار تھا کہ طرز قلبہ رانی مین مجوزہ تبدل و ترقی کرسکتے جیساکہ ان متواتر ناکام کوششون سے صاف ظاہر ہوتا تھا جو حال کے برسون مین نہایت سیدھی سادی زراعتی کلون کے ایجاد کرنے مین کی گئی تھین۔ اِس سب پر طرّہ یہ کہ کہا جاتا تھا کہ آزادی غلامی کا وہ طرز جس سے فراعین کو زمین ملتی اور وہ مالکان ارضی سے بالکل خود مختار رہتے اسکا کہین زیادہ تجربہ نہین کیا گیا۔

پس اس امر کی نسبت دو بالکل مختلف رائین تھین کہ اگر غلامی خانہ زاد دور کردیجاے تو مالکان ارضی کے فوائد اصلی پر اسکا کیا اثر ہوگا۔ اور اب ہمکو یہ دیکھنا باقی ہے کہ ان دونون رایون مین سے تجربے نے کس راے کو صحیح ظاہر کیا ہے۔

جن ناظرین نے کبھی کوشش نہین کی کہ اس قسم کی تحقیقات کرین وہ خواہ مخواہ یہ خیال کرینگے کہ اس بحث کا باسانی اس طرح فیصلہ ہوسکتا ہے کہ صرف مالکان ارضی کی

ص ۵۱۰

جماعت کثیر سے فرداً فرداً دریافت کیا جاے - اور انکی شہادت سے ایک عام نتیجہ نکال لیا جاے
اگرچہ اصل مین یہ کام کہین زیادہ مشکل ہے - قاعدہ ہے کہ مالک ارضی صاف صاف نہین
بیان کرسکتا کہ اُسکا کس قدر فائدہ اور کس قدر نقصان ہوا - اور اگر کوئی ٹھیک اطلاع اُنسے
ملے بھی تو اُسکی صحت پر ہمیشہ اعتبار نہین ہوسکتا - غلامی خانہ زاد کے وقت مین اُن مین
بہت ہی کم ایسے تھے جنکی عادت یہ ہو کہ ٹھیک ٹھیک حساب یا کسی قسم کا حساب رکھین -
اور جب وہ اپنے علاقون پر بسر کرتے تھے تو بہت سی آمدنیان ایسی تھین کہ اُنکو نقشون مین
درج نہین کرسکتے تھے - اب بہت سے آدمیون کو پیشتر کی نسبت مالگزاری کا روپیہ زیادہ ملتا ہے
اور با اینہمہ وہ ایک معنی کرکے مفلس رہتے ہین - مطلب یہ کہ آرام کے ساتھ اور زر کثیر کے ساتھ
رہنا اُنکو زیادہ تر مشکل معلوم ہوتا ہے - اسمین شک نہین کہ ہر مالک ارضی کو یہ خام خیال ہے کہ اب
بہ نسبت سنین ماضیہ کے اُسکی حالت بہتر ہے یا بدتر - مگر جو مہمل بیانات وہان اکثر لوگون سے اُنکی اگلی
اور اصلی آمدنی کی نسبت سُننے مین آتے ہین وہ بالکل فضول اور بے معنی ہین - حساب مین
اس قدر باتین بڑھاتے گھٹاتے ہین اور ایسے امور کا تذکرہ ہوتا ہے جنکو اصلی زراعت کے
کامون سے کوئی تعلق ہی نہین ہے - اور جو نتیجہ اُنسے نکلتا ہے وہ ہمکو آزادی غلامان خانہ زاد کے
اصلی نتائج کے دریافت کرنے کی کوشش مین چندان مدد نہین دیتا - یہ امر قابل تسلیم ہے کہ ہم
شہادت مین تعصب کسی طرح نہین ہوتا - خصوصاً جب کہ کسی اجنبی کے سامنے پیش کیجاتی ہے -
جو لوگ غلامان خانہ زاد کی آزادی کو بڑی بہادری اور مردمی کا کام سمجھتے ہین اُن مین بھی دو
فریق ہین - ایک فریق کے لوگ یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہین کہ آزادی غلامان خانہ زاد سے
ہر نوع کی پوری پوری کامیابی ہوئی - اور ہر طبقے کے لوگون کو اس سے ہر قسم کا فائدہ ہوا - اور
دوسرے فریق کے لوگ کہتے ہین کہ مالکان ارضی نے عموماً اور ہمنے خصوصاً اس بڑی اور ضروری
اصلاح حب الوطنی مین اپنا خسارہ کیا - گویا فوائد ذاتی کو ملک پر سے قربان کردیا - آزادی اور
ترقی کے لیے ہمنے اور مالکان ارضی نے اپنا صریح نقصان کیا - مین یہ نہین کہتا کہ ان دونون
فریقون نے ٹھان لی ہے کہ اس بیان سے لوگون کو دھوکا دین - لیکن جو شخص ہوشیاری کے
ساتھ تحقیقات کریگا وہ اِن بیانون کی اِس سے زیادہ وقعت نہ کریگا جسکے وہ مستحق ہین -

ہمارے نزدیک اگر اِس مسئلے کی نسبت ہم دو محدود سوال کرین تو یہ مسئلہ حل ہو جائے

۱۔غلامی خانہ زاد سے جو نقصان ہوا اُسکا معاوضہ مالکان اراضی کو کہان تک دیا گیا اور جو ماحصل اُنکی جاگیر کے ایک بڑے حصے کا کسانون کے نام منتقل ہو گیا اُسکا کیا عاوضہ پایا

۲۔مالکان اراضی نے اپنی جاگیرون کے بقیہ حصّے کو کیا کیا۔اور تب سے اب تک جو تبدلات تدبیر منزل مین واقع ہوئے۔اور جو کسی قدر آزادی غلامان خانہ زاد سے جدا تھے اُسکا مالکان اراضی کو کیا معاوضہ دیا گیا۔

اِن سوالون مین سے پہلے سوال پر یہ اعتراض کیا جا سکتا ہے کہ امرا نے وہ اختیارات جو اُنکو کسانون پر حاصل تھے اپنی مرضی سے چھوڑ دیے۔اور غلامی کے نقصان کا کچھ بھی معاوضہ نہ پایا اور اُس قول کے ثبوت مین وہ اکثر سرکاری بیانات کا حوالہ دینگے۔مگر اصل مین جیسا کہ مین ایک پچھلے باب مین بیان کر چکا ہون بہت سے مالکان اراضی کو اصل مین بہت بڑی مقدار معاوضے کی ملی۔گو باقاعدہ نہ ملی ہو۔کیونکہ واضعان قانون نے عمداً و قصداً بہت سی جماعت مزارعین پر اِس قدر سالانہ مطالبہ قائم کر دیا جو زمین کے اصلی لگان سے زیادہ تھا۔اور یہ وہ زمین ہے جو اُنکی مرضی کے بغیر اُنکے نام منتقل کر دی گئی تھی۔

اگر ہم ہوشیاری کے ساتھ اِن دونون ممالک زراعتی کی نسبت فرق کر سکین تو اور بھی زیادہ یہ مسئلہ صاف ہو جائے۔جن حصون مین جنگل واقع ہین اُنکو بالکل چھوڑ دینا چاہیے کیونکہ انمین ایسے مالکان اراضی قریب قریب مفقود تھے جنکے پاس غلامان خانہ زاد تھے مثلاً کُل صوبہ آرخنجل مین اور دریائے وُلگا کے شمالی حصون مین آزادی غلامی کے وقت صرف چھ غلام تھے۔اور یہ سب اُن امراسے تعلق رکھتے تھے جنکے پاس کوئی جاگیر نہ تھی۔

لہٰذا اب ہمکو جنوبی زراعتی حصے سے شروع کرنا چاہیے یعنی وہ حصہ جسکی زمین سیاہ ہے اور ہم کوشش کرینگے کہ دیکھین مالکان اراضی نے اُس نقصان کا جو غلامون کی آزادی سے اور مالکان مذکور کو مجبور کرکے آزاد غلامون کو اُنکی جاگیر کا ایک حصہ دلوانے سے ہوا کیا مناسب موزون معاوضہ پایا۔

اِس قطعے کے شمالی حصے کی رجہان تین کھیتون کا طرز زراعت مستعمل تھا جسکا اوپر

ذکر ہوا ہے) حالت اِس قابل تھی کہ غلامی کا دور کرنا فائدہ بخش تھا۔ زمین قدرتی زرخیز تھی اور اِسمین اصلی سرسبزی اب تک بہت باقی ہے پس جس قدر پیداوار باشندون کی ضرورت کے مطابق ہونی چاہیے تھی اُس سے زیادہ زمین سے پیدا ہوتی تھی۔ موجودہ طرز کے مطابق زراعت پیشہ آدمی زمین کی کاشت کے لیے کافی تھے۔ اور جو مقدار ارضی غلامون کو اُنکے خاص استعمال کے لیے دیگئی تھی وہ اُس محنت کا کافی معاوضہ تھی جو وہ اپنے علاقے کے مالک کے لیے کرتے تھے پس جس مالک ارضی کو عادت تھی کہ اپنے غلامان خانہ زاد پر غیر ضروری بار ڈالے وہ اُنکو آزاد کرکے اُنسے وہ زمین لے لیتا جسکا ماحصل وہ پاتا تھا۔ اور ہر حالت مین اُسکو ظاہر ہوجاتا کہ اُسکے سبب سے اُسکی آمدنی کا کوئی نقصان نہین ہوا۔ اُسکے اگلے غلام اُسکے کھیت کے مزدور ہوجاتے یا وہ ارضی کو ایک اچھی سالانہ رقم پر لگان پر دیدیتا۔ اور جاگیر کی آمدنی اِس انتظام جدید مین کم سے کم اِس قدر تو غالباً ہوتی جس قدر پیشتر تھی۔ یہ بھی لکھ دینا چاہیے کہ یہ صرف فرضی اور خیالی امر نہین ہے۔ مجھے بہت سی حالتین یاد ہین جنمین جو لوگ تجار کے طبقے کے تھے اور جنکو اِسی سبب سے خانہ زاد غلام رکھنے کا قانونی استحقاق نہ تھا اُنھون نے جاگیرین خریدین اور اُنکو اچھے نفع پر لگان پر دے دیا۔ الغرض اِس ملک کی حالت تدبیر منزل ایسی تھی کہ غلامی آزادانہ محنت سے زیادہ مفید نہ تھی اور اگر تھی بھی تو یون ہی برائے نام۔ پس ہم اِس سے یہ نتیجہ نکال سکتے ہین کہ غلامان خانہ زاد کی آزادی سے اُن مالکان ارضی کو کسی معاوضے کی ضرورت نہ تھی اب اگر مالکان ارضی کو کوئی شکایت اصل مین ہوسکتی تھی تو وہ یہ تھی کہ ارضی کی قیمت کی ترقی جو ہوگئی ہے اور جسکا کوئی چارہ نہ تھا اُسکا لحاظ نہین کیا گیا تھا۔ اور نہین اکثرون نے پہلے ہی سے اِس امر پر صاف نظر ڈالی تھی۔

اِس قطعے کے جنوبی حصے مین جہان میدان اِسٹپی کے طرز زراعت کا عملدرآمد ہوتا تھا تدبیر منزل کی حالت کسی قدر مختلف تھی۔ آبادی اِسقدر گنجان نہ تھی لہذا مزدورون کی جس قدر مانگ تھی اُس قدر دستیاب نہین ہوتے تھے۔ پس غلامان خانہ زاد کی بڑی ضرورت تھی اور مالکان ارضی کو اِس رسم غلامی کی منسوخی کا کوئی معاوضہ نہین ملا۔ کیونکہ اِس حصہ ملک کے کسانون کو زمین کا بڑا حصہ ملتا تھا اور اِسمین شک نہین کہ جس قدر اُسکی اصلی قیمت ہوتی تھی

اُس سے زیادہ اُنکو دینا نہین پڑتا تھا۔اب شمالی زراعتی حصے کی جانب مخاطب ہو جیے تو معلوم ہوتا ہے کہ اور اور وجوہ سے غلامان خانہ زاد کی محنت کی مالکان اراضی کو زیادہ تر ضرورت تھی۔یہان زمین زرخیز نہ تھی۔اور اِسقدر کمزور ہو گئی تھی کہ جو محنت اُسپر کیجاتی تھی اُسکا اچھا معاوضہ نہین ہوتا تھا۔پس زراعت کی ترقی قدرتی حالتون پر منحصر نہ تھی بلکہ غلامان خانہ زاد کی محنت پر موقوف تھی۔پس مالکان ارضی غلامان خانہ زاد کی محنت سے جو محروم کیے گئے تو گویا وہ اپنی بڑی قیمتی جائداد سے محروم کیے گئے مگر اِس نقصان کا اُنکو کسی قدر معاوضہ ہوا کہ سالانہ آمدنی ملنے لگی جو اُس زمین کے اصلی لگان سے بہت زیادہ تھی جو موضع کی جماعتون کو دی گئی تھی۔

اِس ملک کے حصۂ وسط مین رسم غلامی خانہ زاد صرف اُس زمانے کی حالت سے زیادہ عرصے تک نہین قائم رہی تھی بلکہ اُسکے خاص خاص اوصاف بھی بہت کچھ جاتے رہے تھے اور ترقی کے ایک نئے درجے کو پہونچ گئے تھے۔اِس طرز نظمی کی ابتدائی اور اصلی حالت مین کسان مالکان ارضی کی زمین جوتتے تھے اور جو محنت وہ کرتے تھے اُسکے معاوضے مین اُنکے خاص استعمال کے لیے اُنکو ایک حصۂ زمین مِلتا تھا۔ان شمالی اور متوسط صوبون مین جو حیثیت اُسنے پیدا کی تھی اُسکے مطابق مالکان ارضی اپنے کُل غلامان خانہ زاد کو زراعت ہی کے لیے نہین نوکر رکھتے تھے بلکہ اُنکی ایک بڑی تعداد کو اجازت دی جاتی تھی کہ اور اور پیشون سے اپنا رزق حاصل کرین اِس شرط پر کہ وہ اُنکو اِس محنت قلبہ رانی کے عوض جسکی مالک ارضی کو ضرورت نہ تھی ایک مقررہ سالانہ رقم ادا کرین۔اگر اِن مالکان ارضی کے غلامان خانہ زاد بلا معاوضہ آزاد کر دیے جاتے تو وہ تباہ ہو جاتے۔اِسکے سد باب کے لیے یہ امر فیصل ہوا کہ کُل کسان اور وہ کسان تک جو زراعت کے علاوہ اور پیشون پر بسر کرتے تھے مجبور کیے جائین کہ زمین قبول کرین اور اصلی لگان سے زیادہ لگان دیا کرین۔

پس ظاہر ہے کہ شمالی زراعتی حصے مین مالکان ارضی نے غلامان خانہ زاد کی آزادی سے جو نقصان اُٹھایا کہ اُنکی محنت کے فائدے سے محروم رہے اُسکا معاوضہ یہ ہوا کہ قانون آزادی سے کسانون کو کسی قدر سالانہ لگان دینا پڑا اگر یہ بھی کہنا چاہیے

کہ یہ معاوضہ اِس قدر زیادہ نہ تھا جس قدر معلوم ہوتا تھا۔ مالکان ارضی کو لگان کے وصول کرنے مین بڑی دقتین پڑتی تھین۔ اور اکثر بالکل غیر ممکن ہوجاتا تھا اور اُنکے خوف کرنے کی وجہ خاص یہ تھی کہ جو اجازت قانون سے کسانون کو حاصل ہوئی اُسکی روسے وہ پہلے نو برسون کے گذرنے پر اپنے کو اُس سالانہ رقم سے اِس طرح پر بالکل آزاد کر دینگے کہ قصبون یا ملک کے زیادہ ترشاداب حصون مین نقل مکان کر دین۔ اِن نقصانون اور خطرون سے بچنے کا صرف ایک ہی طریقہ تھا کہ ارضی سے کسانون کو خارج کر دین مگر اِس تجویز کے اختیار کرنے مین اُنکو بڑا نقصان برداشت کرنا پڑتا تھا۔ پہلے تو اگر ارضی مزارعین وہ اِس امر کی خواہش کرتے تو اُنکو پوری رقم کا صرف ⅘ حصہ قبول کرنا پڑتا۔ پھر اُس حصے کا بہت بڑا حصہ اُنکو روپے مین نہین وصول ہوتا بلکہ گورنمنٹ کے تمسکون مین جنکا سود پانچ فی صدی تھا اور یہ سود جلد جلد گھٹتا جاتا تھا کیونکہ تمسکات بکثرت سے بازار مین فروخت کے لیے بھیجے جاتے تھے۔ اور اصلی قیمت سے صرف اسّی فی صدی قیمت رہجاتی تھی پس بعوض اِسکے کہ اُسکو اپنے کسانون سے ڈیڑھ سو روبل وصول ہون اُسکو صرف ایک سو تیس روبل بر اے نام ملتے تھے۔ ہان اگر تیرہ برس تک انتظار کیا جاتا تو شاید اصلی قیمت ملتی۔ کیونکہ گورنمنٹ کے تمسکات کو بنک کے نوٹون سے بدلنے کا یہی وقت مقرر تھا۔ اِس گھٹی ہوئی رقم مین بھی اکثر مالکان ارضی کو صرف ایک تھوڑی سی مقدار وصول ہوتی تھی کیونکہ خزانہ عامرہ پہلے وہ کل روپیہ وصول کر لیتا تھا جو جاگیرون کی طرف واجب الادا ہوتا تھا۔ اور صرف باقی ماندہ اُنکو دیتا تھا۔

اب اِس مسئلے کے دوسرے حصے کی جانب ہم مخاطب ہونگے۔ مالکان ارضی نے اپنی جاگیرون کے اُس حصے کے ساتھ کیا کیا جو اُنکو اُسوقت بچ رہا تھا جب اُنھون نے مجوزہ مقدار ارضی موضعون کی جماعتون کو دے دی تھی۔ کیا کسی نہ کسی پیرائے مین اُنکو اِس نقصان کا معاوضہ دیا گیا جو غلامان خانہ زاد کی محنت سے محروم ہونے پر اُنکو پہنچا تھا۔ آزادانہ محنت سے غلامی کی حالت جو تبدیل ہوئی اِسمین کس قدر کامیابی ہوئی۔ اور اب اپنے علاقون سے وہ کس قدر آمدنی پاتے ہین۔ اِن سوالون کے جواب مین حال کی حالت

تدبیر منزل مالکان ارضی کا بیان ضرور کرنا ہوگا۔

آزادی غلامان خانہ زاد کا اور نہین تو کم سے کم ایک تو عمدہ اثر سب مالکان ارضی کو پہونچا۔ اُسنے اُنکو زبردستی مجبور کیا کہ سُستی اور روزمرہ کی یکسان حالت کے ڈھرے سے اُنکو عمدہ راہ پر لائے۔ اور اُنکو مجبور کیا کہ اِن امور کی نسبت غور اور خیال کرین سُستی اور کاہلی اُنکی موروثی عادت تھی اور آباواجداد کے وقت سے اِسکے عادی تھے کہ جاگیر اور اُسکے غلامان خانہ زاد کو ایک قسم کی کل تصور کرین جو خودبخود چلتی ہے۔ یہ بھی خیال تھا کہ اِس کل پر فرض ہے کہ اپنی خاص خوشی سے مالک ارضی کو ذریعہ رزق مہیا کر دے۔ اُنکی عادت تھی کہ زر نقد صرف کر ڈالین اور غم فردا نرکھین۔ یہ سب امور مع اپنے نتائج کے اب امور ماضیہ اور بالکل مفقود ہوگئے۔ جس فراخ اور آسان ڈھرے پر مالکان ارضی واقعات زمانہ کے موافق اب تک بے غل وغش چلے جاتے تھے اُسمین دفعتہً بہت سی تنگ اور دشوار گزار اور رغاروار پگڈنڈیان بن گئین۔ اور اب ہر شخص کو اپنی عقل کی رہنمونی کی حاجت ہوئی کہ کس پگڈنڈی کو اختیار کرے۔ اور ہر ایک کو ایک ڈھرا تجویز کرکے اُسکو واقعات کے مطابق جس طرح ممکن تھا چلنا پڑتا تھا مُجھے یاد ہے کہ مین نے ایک بار ایک مالک ارضی سے دریافت کیا کہ جس طبقے سے اُسکو تعلق تھا اُسپر آزادی غلامان خانہ زاد نے کیا اثر پہونچایا۔ اور اُسنے مجھے ایسا جواب دیا جو لکھنے کے قابل ہے۔ اُسنے کہا ”پیشتر ہم حساب کتاب کچھ نہین رکھتے تھے اور شیمپین کے جام لُنڈھایا کرتے تھے۔ اب ہم حساب کتاب رکھتے ہین اور بیئر شراب پر قناعت کرتے ہین“ گو اِس مختصر جواب سے اصلی حالت کا مطلق بیان نہین ہوا ہے جیساکہ اِس قسم کے کل مقولون کا قاعدہ ہے جو نکتون مین ادا کیے جاتے ہین تاہم اِس سے رنگین بیانی کے ساتھ اُس تبدل کا حال ظاہر ہوتا ہے جو اصل مین واقع ہوا ہے جیسے ہی غلامی خانہ زاد موقوف کر دی گئی ممکن نہ تھا کہ وہ پھلے پھولے رہتے۔ بہت سے مالکان ارضی جو آرام اور کاہلی کے ساتھ مزے اڑایا کرتے تھے اپنے اپنے دلون مین یہ سوچنے لگے کہ اب روٹیون کا کیونکر ٹھکانا ہوگا۔ سب سوچنے لگے کہ سب سے فائدہ بخش طریقہ اِس زمین کے کام مین لانے کا کیا ہے جو اُنکے قبضے مین ہے۔ کچھ نہ کچھ تبدل ضرور

ہونا چاہیے۔ اور اگر ایک تغیر اِس قسم کا ہوا تو خواہ مخواہ اور تغیرات بھی سلسلہ وار شروع ہوجائینگے۔ جب ایک ایسی سِل جو سالہا سال سے پہاڑ پر لاجنب رکھی ہوئی ہے۔ ایک بار شق ہوکر علیحدہ ہوجائیگی۔ اور نشیب کی جانب گرنے لگیگی تو لُڑھکتے ہوئے اُسمین قوت زیادہ آجائیگی۔ اور عجلت تمامتر کے ساتھ گرنے لگیگی۔

ہر مالک ارضی اپنے دل سے سوال کرتا تھا کہ جو ارضی میرے قبضے مین ہے اُسکو مین کیا کرون۔

جو لوگ اپنے علاقون پر بسر نہین کرتے تھے یا جو اپنے ہی آپ کاشت کرنا نہین منظور کرتے تھے اُنکو اِس مشکل مسئلے کے حل کرنے کا سب سے آسان طریقہ یہ تھا کہ کسانون کو ایک معینہ سالانہ رقم پر ٹھیکہ دے دین۔ اِس طرح سے کُل دقتین اور جوکھم دور ہوجاتی مگر اِسمین ایک بہت بڑا نقصان تھا۔ جب کِسان زمین کو لگان پر لیتے ہین تو ہمیشہ خراب طرح سے جوتتے بوتے ہین اور زمین کو غفلت کے ساتھ کمزور کرتے ہین کیونکہ حتی الوسع اُس قدر پیداوار حاصل کرلیتے ہین جِس قدر اُنکے امکان مین ہے پس گو کِسانون کو اِس وقت تو فائدہ ہوتا ہے تاہم یہ طرز رفتہ رفتہ مالکان ارضی کو نقصان پہونچاتا ہے کیونکہ رُوس مین زراعت پیشہ طبقہ ایسا کوئی نہین ہے جو پُرانے کھیتیون کا تردد کرے اور زمین کو کمزور نہ کردے۔

جو لوگ اپنی ہی زمین جوتنا چاہتے ہین اُنکے لیے چار مختلف طریقے ممکن ہین۔

پہلا۔ جِن لوگون کی زمین کا غلامان خانہ زاد نے تردد کیا تھا وہ اپنے طرز قدیم کو چند قیود پر قائم رکھ سکتے ہین بشرطیکہ مزارعین اِس انتظام سے راضی ہون۔ بعوض اُسکے کہ ارضی مجلس دیہی کا لگان دین مجلس دیہی خود اِس طرز کے مطابق کسی قدر مزدوری دیتی ہے جسکا قانونِ آزادی غلامان خانہ زاد مین ہوشیاری کے ساتھ ذکر ہے۔

دوسرا۔ ایک طریق حل اِس مسئلہ کا یہ تھا کہ جماعت موضع یا کسی تنفس واحد کے ساتھ ایک عہد کرلیا جاتا اور اُسکے مطابق ایک معینہ مقدار محنت قلبہ رانی بعوض ایک رقم مقررہ یا بعوض چرائی یا جلانے کی لکڑی کے تجویز کرلی جاتی۔ جب یہ طرز اختیار کیا جاتا ہے تو مزارعین

ہمیشہ اپنے ہی گھوڑے اور آلات قلبہ رانی کام مین لاتے ہین اور اسکا اندازہ فی ایکڑ کے حساب سے کیاجاتا ہے۔

ص ۵۱۵

تیسرا- ایک طریق حل اِس مسئلے کا یہ تھا جس سے سب واقف ہین- ایک قسم کی شرکت باہمی کر لیجاتی جسمین مالک ارضی زمین اور تخم دیتا- اور کسان اپنے گھوڑوں اور آلات زراعت سے کُل کام کرتا- اور فصل کا غلہ اِن دونون فریقون مین ٹھیکے کے طور پر مساوی حصے مین یا کسی اور مقدار مین حسب تجویز سابق تقسیم ہوجاتا۔

چوتھا- ایک طریق حل اِس مسئلے کا یہ تھا کہ کھیتون کے لیے مزدور کرایہ کیے جاتے اور مغربی یورپ کے نمونے پر کاشت کا انتظام عمل مین آتا- اِس طرح پر مالکان ارضی کے وہ کُل تعلقات جاتے رہتے جو سابق کے غلامان خانہ زاد کے ساتھ اُنکو تھے۔

جو مالکان ارضی زیادہ تر تربیت یافتہ تھے اُنپر بخوبی روشن ہوگیا کہ اِن کُل ترکیبون مین صرف آخری ترکیب سے یہ امر ممکن تھا کہ موجودہ زراعت مین خاص اور اصلی ترقی و تغیر ہوتا۔ مگر اِسکے ساتھ ہی اُنکو یہ بھی معلوم تھا کہ سب ترکیبون سے زیادہ مشکل یہی ترکیب ہے۔ استمراری ترقی کے لیے ایک رقم معتدبہ فوراً صرف کرنا پڑتی اور روزمرہ کے اخراجات کے لیے بہت بڑے سرمایے کی ضرورت واقع ہوتی- اندازہ کیا گیا ہے کہ انگلستان مین اِس حالت مین بھی جب کہ انتظام موجودہ مین کسی تبدل کی خواہش نہین ہوتی تو جو کسان پانچ سو ایکڑ کی اراضی لگان پر لیتا ہے اُسکو پہلے ڈیڑھ برس کے عرصے مین قریب تین ہزار پونڈ کے صرف کرنا چاہیے- اِس سے کسی قدر ذہن مین آجائیگا کہ اگر عمدہ اور قابل اطمینان حالت سے زراعت کیجاے تو سینٹ ٹفکٹ طرز قلبہ رانی مین کس قدر خرچ بیٹھتا ہے۔ رُوس کے سے ملک مین اخراجات بیشک اور بھی زیادہ ہونگے- اور آزادی غلامان خانہ زاد کے زمانے مین رُوس کے کسان اِسقدر سرمایۂ کثیر کہان سے لاتے- اِن مین سے اکثر زر نقد کے عوض اُٹھے قرضدار تھے پُرانا طرز کاروبار کہ جائداد غیر منقولہ کی ضمانت پر زمین دی جاے اب جاری نہ تھا اور ارضی کے نئے نئے کارخانے ابھی قائم نہین ہوئے تھے نِج کے سرمایہ دارون سے قرض لینا اپنے کو تباہ کرنا تھا کیونکہ روپیہ اُس زمانے مین اِس قدر عنقا ئیت کا حکم رکھتا تھا کہ دس فی صدی سود

دوستانہ اور رعایت کا سود سمجھا جاتا تھا۔ یہ سچ ہے کہ رہن کا عملدرآمد ہو سکتا تھا مگر اِس سے کسی طرح کافی مقدار ہمیشہ نہین ملتی تھی کیونکہ جو زر رہن جاگیرون کے ذمے تھا اُسکو گورنمنٹ مجرا کر لیتی تھی اور جو باقی بچتا تھا اُسکا ایک بڑا حصہ اُن نوٹون مین ادا کیا جاتا تھا جنکی قیمت بہت ہی کم تھی۔ اِسکے ساتھ ہی اور اور امور بھی اِسکے مانع تھے۔ مالکان ارضی کو عموماً عملدرآمد کی واقفیت بہت ہی کم برائے نام تھی۔ اور سَیَنْ ٹِفِکْ طور پر کاشت کرنے کا کبھی عملی تجربہ نہین ہوا تھا۔ بعض کو زراعت کے امور سے سَیَنْ ٹِفِک واقفیت تھی۔ اور اکثرون کو ذاتی تجربہ عملی زیادہ تر حاصل تھا مگر سَیَنْ ٹِفِک واقفیت اور ذاتی تجربہ دونون باتین ایک شخص مین بھی نہین پائی جاتی تھین جن معدودے چند کے پاس ضروری سرمایہ اور واقفیت اور تجربہ تھا بھی اُنکو یہ کام انتہا سے زیادہ مشکل معلوم ہوتا تھا کیونکہ اول تو سیکھے سکھائے مزدور پانا جو زراعت کا کام کر سکین غیر ممکن تھا۔ دوسرے اکثر اوقات ضروری تعداد مین کسی قسم کے مزدور بھی ملتے ہی نہ تھے۔

اِن حالتون مین مالکان ارضی کے گروہ کثیر ایک لمحے کے لیے بھی ہرگز یہ نہین سوچ سکتے تھے کہ اِس طرز سے وہ مشکلات کو بالکل دور کر سکتے ہین۔ اِن مین سے اکثرون نے پہلے پہل تدابیر مندرجہ بالا کے مطابق حل مشکلات کرنے کی کوشش بھی نہین کی بلکہ اِسی پر قناعت کی کہ پُرانے طرز کا برتاؤ کرین اور قانون آزادی کے قیود کا خیال رکھین۔ مگر اِس طرز کے عمل مین لانے سے اُسکے نقص بہت جلد ظاہر ہو گئے۔ جب کہ اِس طریقے کے مطابق زراعت کرنے سے فائدہ حاصل ہونا مشکل معلوم ہو گیا اور ایسی حالت تک مین کہ جب مالکان ارضی کو کسانون پر غیر محدود اختیارات حاصل تھے تو پھر ایسی حالت مین بلا شبہہ اِس سے بدرجہا زیادہ مشکل تھا جب کہ اُنکے اختیارات بے شمار قوانین سے محدود کر دیے گئے تھے اور جبکہ اُنکو اسکا ذرا سا بھی یقین نہ تھا کہ جو قانونی حقوق حاصل ہین اُنکے حصول کا کوئی ذریعہ اُنکو مِل سکتا ہے۔ جب کسانون نے حکم کے مطابق کارروائی کرنے سے انکار کیا اور جب تک اُنکو اُنکے نئے حقوق اور شرائط سے صاف صاف واقفیت نہین ہوئی تب تک وہ برابر انکار کیا کیے تو علاج صرف یہی رہا کہ حاکم وقت سے فریاد کرین۔ اور

ممکن نہ تھا کہ بغیر بہت سا وقت عزیز صرف کیے اور غایت درجے کی دِقت کے اُس قسم کی فریاد کی شنوائی ہو - گھانس سُکھانے اور دِروکے وقت صرف ایک دِن کی دیر مین بہت بڑا نقصان ہو جاتا - اور غالباً اِنھین اوقات مین مزدور زیادہ تر غیر حاضر ہو جاتے تھے - اُنکو اپنی ذاتی گھانس یا غلے کی فکر تھی اور خوب جانتے تھے کہ اگر اپنے شرائط کی جو سابق مین آقا کے ساتھ کی تھین تعمیل نہ کرینگے تو سخت سزا نہ پائینگے - پس مالکان اراضی زمانے کی حالت کے مطابق بہت جلد مجبور ہو گئے کہ اِن حلِ مشکلات مین سے ایک کو قبول کرلین اور جن کسانون نے قانونی اُصول کو بدرجۂ غایت پریشان کرنے والا تصور کیا اُنھون نے نہایت خوشی اور مسرت سے اِس تبدّل کو قبول کر لیا -

ایک طرز حل مشکلات کو ترک کر کے دوسرا طرز اختیار کرنا ہر حالت مین مشکل تھا - مگر ملک کے ہر حصے مین یہ مشکلات مساوی طور پر سخت نہ تھین - سیاہ مٹی کے کُل حصۂ زمین مین قدرتی شادابی اِس قدر تھی کہ زمین کو لگان پر دینے سے بڑا فائدہ ہوتا - اگر پُرانی اور ابتدائی حالت کے طریقے سے بھی ٹھیکے پر دی جاتی تو فائدہ بخشتی - لہذا مالکان اراضی رفتہ رفتہ اور اپنی آسائش کے مطابق ہر قسم کی ترقی جس کو وہ ضروری سمجھتے کر سکتے تھے - اگر مالک اراضی کی خواہش ہوتی کہ زمین کو اِس طرح لگان پر نہ دے تو پڑوس کے مزارعین ہمیشہ مستعد ہی رہتے تھے کہ اُسکی زمین کو مناسب لگان پر لے لین - اِسکے برعکس شمالی زراعتی حصے مین زمین کی قوت اِس قدر کم ہو گئی تھی کہ ابتدا ابتدا مین فائدہ نہ ہوتا تھا - لہذا مالکان اراضی کی زراعت کو غلامان خانہ زاد عرصے تک مصنوعی ذریعون سے سر سبز رکھتے تھے پس یہان مالکان اراضی بلا اِسکے کہ اپنے علاقون کو ایک دم سے استمراری ترقی دین ممکن نہ تھا کہ زمین کو اجارے پر دے دین - اور اگر کسانون کو اراضی لگان پر دیتے تو بہت ہی کم آمدنی وصول ہوتی -

اِن دونون زراعتی حصون کے اس فرق عظیم کا عکس حالت موجودہ مین مالکان اراضی اور اُنکی جاگیرون پر منعکس ہوتا ہے - حصۂ شمالی مین کُل مالکان اراضی نے زمین کو ٹھیکے پر دینا چھوڑ دیا ہے اور حتی الوسع اپنی زمین پڑوس کے کسانون کو لگان پر دیتے ہین - جس گھر مین وہ پیشتر رہتے تھے وہ ویران اور زمانے کے ہاتھون سے برباد و خراب پڑا ہے

۵۵۱

اور اُنکے مالک قصبون مین بود و باش کرتے اور سرکاری ملازمت یا بے شمار تجارتی اور صنعتی پیشون کے ذریعے سے جو حال مین نہایت ہی تعجب خیز عجلت کے ساتھ ترقی پذیر ہوئے ہین زندگی بسر کرتے ہین - اگر کوئی ناصح و ادیب اِس حصۂ ملک مین جوش ہمدردی سے سفر کرے تو اُسکو کافی و وافی مصالح ملیگا کہ دنیوی حشم و جاہ کی ناپائداری اور روز بروز بے پروائی سے زندگی بسر کرنے اور غم فردا نہ کرنے کی حماقت کی نسبت تلقین کے خیالات کا اظہار کرے۔

جنوبی حصے مین اُسکے برعکس علاقون مین پیشتر کی نسبت زیادہ تر مستعدی ظاہر ہوتی ہے۔ قریب قریب کُل مالکان اراضی کم سے کم ایک حصہ اپنی جائداد کا جوتتے بوتے ہین - اور پڑوس کے مزارعین کو آسانی وہ زمین ٹھیکے پر دے سکتے ہین جسکو وہ اپنے آپ بونا نہین چاہتے - بعض نے طرز بٹائی کا قاعدہ اختیار کر لیا - بعض لوگ کسانون کے ذریعے سے چند سکّے فی ایکڑ کے حساب سے کھیت کا کام لیتے ہین - اور اِن مین سے بہتون نے کامیابی کے ساتھ مغربی یوُرپین طریقے پر مزدورون کے ذریعے سے کھیتون کا انتظام کر لیا - بعض اضلاع مین جہان آبادی کی کثرت ہے مالکان اراضی کا قاعدہ ہے کہ اپنی کُل اراضی کو ٹھیکے پر دے دیتے ہین اور اِس سے اُنکو بڑی آمدنی ملتی ہے - روسی کسان اپنی ہی ذرہ ارتی زراعت کے نقصان اور قسمت آزمائی کو رکھتا ہے اور وہ زمین کے لیے سنگین لگان دینا زیادہ پسند کریگا بنسبت اِسکے کہ خود مزدوری کرے۔

جن مین علاقون مین مزدورون اور شائستہ طرز زراعت سے کام لیا جاتا ہے وہ قریب قریب کُل سیاہ مٹی کے شمالی حصے مین پائے جاتے ہین - مقام مذکور کی زمین زرخیز ہے محنت مزدوری اُسکے مقابل مین کثرت سے ہے - آب و ہوا معتدل اور پیداوار کی فروخت کے لیے بازار بہت پاس پاس ہین - اِس امر کے اظہار کے لیے کہ اِس مقام کے کسی مالک اراضی کے امکان مین یہ بات ہے کہ بہت بڑی بڑی ترقیان کرے اور اُنکے ذریعے سے بہت کچھ آمدنی بڑھا سکے - مین جرأت کرکے اِس مقام پر چند امور ایک شہزادے کی جاگیر مملوکہ کی بابت بیان کرتا ہون - اِن صاحب کے نام سے وہ سب لوگ واقف ہین جنکو رُوس کی زراعت کی ترقی کا دلی خیال ہے - آزادی غلامی کے قبل سالانہ آمدنی

ص ۵۲۲

چار ہزار چھ سو تیرہ روبل سے اکیس ہزار چھ سو انسٹھ روبل تک گھٹتی بڑھتی گئی اور دس سال کے اوسط سے چودہ ہزار تین سو پچاس روبل کی رقم وصول ہوئی۔ بعد آزادی جب کہ نصف سے کسی قدر زیادہ ارضی کسانون کو دے دی گئی تھی باقی ماندہ زمین سے اوسط آمدنی اٹھائیس ہزار نو سو چھیانوے روبل ہوئی یعنی نصف حصے مین دونی سے زیادہ رقم اُس رقم کی نسبت وصول ہوئی جو غلامی کے زمانے مین پورے علاقے مین وصول ہوتی تھی۔ اگر ہم اِس رقم مین وہ رقم شامل کر دین جو اُس زمین کے لیے لیجاتی تھی جو کسانون کو دے دی گئی تھی تو معلوم ہو کہ سالانہ آمدنی جاگیر سے چھتیس ہزار سات سو گیارہ روبل وصول ہوئی۔ یعنی جو رقم قبل آزادی وصول ہوتی تھی اُسکی ڈھائی گُنی وصول ہوئی۔ اگر مجھے یہ خوف نہ ہوتا کہ تشریحی بیان پڑھتے پڑھتے ناظرین تھک جائینگے تو مین اکثر اُسی قسم کی اور حالتین بیان کرتا جن مین طرز قلبہ رانی و زراعت کو بدرجہ غایت ترقی ہوئی اور آمدنی بہت زیادہ بڑھ گئی۔ مگر اِن مثالون سے ہمکو عجلت کے ساتھ کوئی عام نتیجہ نہ نکالنا چاہیے کیونکہ اُنسے کوئی کلیہ قاعدہ نہین ظاہر ہوتا ہے مگر قاعدہ عام کی مستثنیات۔ جو علاقے میرے خیال مین اسوقت آتے ہین اُن کل مین آزادی کے قبل ہی تیاریان کی گئی تھین کہ غلامی کی جگہ آزادانہ محنت قائم کیجاے۔ اور مالکان ارضی سب بڑے اعلیٰ درجے کی قابلیت اور مستعدی اور استقلال کے لوگ تھے۔ اور اُسکے علاوہ اِن مین بعض بعض کو کارکردگی سے واقفیت بھی خوب ہو گئی تھی۔ مگر بدقسمتی سے ایسے لوگون کی تعداد کم تھی۔ امرا کے گلے طرز معاشرت اِس قابل نہ تھے کہ جن عادات سے کاشتکاری مین کامیابی حاصل ہو سکتی ہے اُنسے واقفیت حاصل کر سکین۔

اِس ملک کے معمولی درجے کے مالکان ارضی کی نسبت میرے نزدیک یہ امر کہا جا سکتا ہے کہ گو اُنکی آمدنی کو عام طور پر آزادی کے قانون سے کچھ ایسا بڑا نقصان نہین پہونچا تھا۔ اور گو وہ واقعی اِسقدر زیادہ نہین تھی جیسی اوپر کی مثالون مین معرض بیان مین آئی۔ مگر بہرکیف ہر حالت مین جس مین مین نے کوئی معتبر بنیاد راے قائم کرنیکی پائی مجھے معلوم ہوا کہ آمدنی گھٹی نہین بلکہ بڑھتی گئی۔ مثلاً صوبہ ریازان مین مجھے ایک بڑا علاقہ ملا

جس مین آمدنی اور خرچ کی کُل مین ہوشیاری کے ساتھ سالہا سال سے برابر تاریخ وار درج ہین-
اِس انبار اور پریشان کاغذات کو مرتب کر کے ذیل کا نتیجہ حاصل ہوا- آزادی کے قبل ہی
کے آٹھ برسون مین اوسط آمدنی آٹھ ہزار چار سو بینتالیس رُوبل تھی-اور چار سال بعد
آزادی غلامان کے صرف پانچہزار ایک سو چھیاسی رہگئی- اور اُسکے بعد کے چار برسون مین
تیرہ ہزار ایک سو نوّے تک بڑھ گئی- آزادی غلامی کے بعد کے سنین مین آمدنی کی کمی
اُس چند روزہ بدنظمی سے پیدا ہوئی تھی جو کوشش اصلاح کے سبب سے پیدا ہوئی تھی-
جس غلام نے کئی سال تک کارندے کا کام کیا تھا وہ مثل سابق اپنا کام برابر بدستور کرتا گیا-
اور ہر قسم کی نئی ایجادون سے اُسکو ایک دلی تنفر تھا-

بحیثیتِ مجموعی مجھے یقین ہوتا ہے کہ اِس ملک کے مالکان ارضی اُس سے زیادہ
مقدار آمدنی پاتے ہین جو اُنکو قبل آزادی ملتی تھی مگر مَین یہ نہین کہہ سکتا کہ اُنکی اصلی حالت مین
کیا ترقی ہوئی ہے- زندگی بسر کرنے کے وسائل بہت گران ہو گئے ہین- خاص کر اُن لوگون کو
جو جاگیر پر بسر کرتے ہین اور طرز تمدن کا کام سابق کی نسبت اِس قدر زیادہ پیچیدہ اور جفاکشی کا
کام ہو گیا ہے کہ کوئی مقابلہ نہین ہو سکتا-

اِس قطعے کے جنوبی حصے مین مالکان ارضی کی حالت کسی قدر مختلف تھی اور اب بھی ہے
موضعون کی آبادی بہت ہی کم ہے اور اِس مین خاص کر سرکاری کسان اور ممالک غیر کے
نوآباد لوگ ہین جنکے پاس اُنکی خاص زمین کثرت سے ہے اور کوئی وجہ نہین کہ وہ کسان
یا مزدور بن بیٹھین- بڑے بڑے علاقون مین عموماً کوئی مقام ایسا نہ تھا جسکو شعرا اپنے
مبالغے مین بھی عمارت یا رئیس کا محل کہہ سکتے- آزادی غلامی کے وقت مین وہ علاقے دو
کامون کے لیے خاص کر استعمال کیے جاتے تھے- یا تو اُونی کپڑون کی تیاری کے لیے وہان
بھیڑیان رہتی تھین- اور یا اُن لوگون کے لیے رکھے جاتے تھے جو زراعت کے معاملات مین
اولوالعزمی ظاہر کرتے ہین جنکو رُوس کی اصطلاح مین پُوسُو چکی کہتے ہین- یہ لوگ تین یا چار
فصلین بلا کسی صرف محنت کے پیدا کرتے ہین- اور بعد ازان آٹھ دس سال تک زمین کو
افتادہ رکھتے ہین- زمین جوتنے کے اِس طریقے سے جو مالکان ارضی کی آمدنی مین بہت

قلت ہوئی اُسکا حال ذیل کے واقعے سے بخوبی روشن ہوتا ہے ۱۸۷۲ء مین مین باہر کے ایک ضلع مین سفر کر رہا تھا جہان گیہون بونے کی رسم اب تک جاری ہے۔ وہان مین نے دیکھا کہ سرکاری اراضی کے بڑے بڑے میدان فی ایکڑ تین پنش* کے حساب سے لگان پر دیے گئے ہین۔ اور اِس زمین کا ایک بہت بڑا حصہ زرخیز و شاداب ہے۔

گذشتہ چند برسون مین اِس حالت مین بہت بڑا تبدل واقع ہوا مگر اِس تبدل کے اسباب مین آزادی غلامان خانہ زاد کا بھی تھوڑا سا حصہ ہے۔ اول کی عمدہ قیمت بہت ہی گھٹ گئی لہذا بھیڑیون کے لیے میدان رکھنے سے اب اِس قدر فائدہ معلوم۔ اِسکے ساتھ ہی ریلوے کے سلسلے کی وسعت اور بحر اسود و بحر ازاف کے ساحلون سے جو تجارت کا مال باہر جاتا ہے اُسکی ترقی سے گیہون اور السی کی زراعت مین پیشتر سے زیادہ فائدہ ہوتا ہے بھیڑیون کے لیے میدان رکھنے اور گیہون بونے کے ابتدائی طریقے کے عوض اب زراعت کی ترقی ہے اور اِس تبدل کا نتیجہ بدیہی یہ ہوا کہ زمین کی قیمت اب بہت بڑھ گئی۔ گرانی قیمت یہان اِس قدر زیادہ نہین ہے جس قدر سیاہ مٹی کے شمالی حصّے مین ہے مگر میرے نزدیک مالکان اراضی کا جو نقصان آزادی غلامان خانہ زاد سے ہوا اُسکا اُس سے کافی معاوضہ ہو گیا۔ مگر یہ امر تسلیم کرنا چاہیے کہ اِس ملک کے مالکان اراضی جو اصل طور کی کاشتکاری کی کوشش کرتے ہین اُنکو اب بھی سخت مشکلات سے مقابلہ کرنا پڑتا ہے اور اِن مشکلات مین خاص مشکلات یہ ہین کہ خشک سالی ہوتی ہے۔ اور محنت مزدوری کی قلت ہے عموماً یقین کیا جاتا ہے کہ خشک سالی کی مشکل ایسی ہے کہ کسان کی قوت سے اُسکا دفعیہ خارج ہے۔ کہا جاتا ہے کہ زمین کی خشکی جنگلون کے نہ ہونے سے ہے۔ اور اُسکا علاج صرف یہ ہے کہ باغات کثرت سے لگائے جائین اور جیسا کہ مین نے بیان کیا ہے گورنمنٹ نے مختلف تجویزین سوچین جو اِس مسئلے پر مبنی تھین۔ اِس امر کے تصفیے کو مین خاص واقفکار لوگون کی راے پر چھوڑونگا کہ چند سو یا چند ہزار ایکڑ مصنوعی جنگل بصرف زر خطیر لگانے سے ایسے ملک کی آب و ہوا مین تبدل کیونکر واقع ہوگا جس مین ہزارہا میل صحیح زمین ہے

ص ۵۲۵

* تین پنش کے دو آنہ ہوئے۔

مگر اس قدر ضرور کہونگا کہ اسکا ایک اور علاج بھی ہے - گو جنگلون کا سا عظیم الشان نہو مگر موثر تو ضرور زیادہ ہے - وہ صرف یہ ہے کہ ہل گہرا چلایا جاے - اور طرز قلبہ رانی مین عام طور ترقی کیجاے - منوٗنائیٹ نوآبادی قائم کرنے والون نے مجھ سے اکثر کہا ہے کہ انکو اپنے قرب وجوار کے کسانون سے متواتر خشک سالی مین بھی بہت کم نقصان اٹھانا پڑتا ہے - اور اسکا سبب بجز اسکے اور کچھ مجھے نہین معلوم ہوتا کہ زمین کو منوٗنائیٹ لوگ اپنے ہمسایون کی نسبت زیادہ عمدگی سے جوتتے ہین -

زمین کی خشکی سے زیادہ مشکل خشک سالی سے واقع ہوتی ہے - قحط باران کبھی کبھی واقع ہوتا ہے مگر مزدورون کی قلت ہمیشہ دقت مین ڈالا کرتی ہے - چونکہ عموماً یہ امر خیال کیا جاتا ہے کہ اچھے مزدور ملنے کی دقت ملک کے ہر حصے مین ترقی زراعت کے سد باب کا خاص سبب ہے لہذا بہتر ہوگا کہ قبل اسکے کہ ان خاص دقتون کا بیان کیا جاے جس سے اس ملک کے کسانون کو مقابلہ کرنا پڑتا ہے اسکی نسبت چند امور عام طور پر بیان کیے جائین -

اس امر مین مالکان ارضی آجکل متفق اللفظ و البیان ہو کر تمام ملک مین شاکی ہین - لوگون کی راے ہے کہ کسان آزادی غلامان خانہ زاد کے زمانے سے سست اور غافل اور شراب خواری اور اپنے شرائط کے پورا کرنے مین بے شرمی کے ساتھ بے ایمانی کرنے کے عادی ہو گئے ہین یہان تک کہ پرانی اور ابتدائی حالت کے طرز سے بھی زراعت کرنا مشکل ہے - اور طرز قلبہ رانی و زراعت مین نئی باتون کی ترقی کرنا تو بالکل ہی محال ہے - یہ امر قابل تسلیم ہے کہ یہ عذر اور اسی قبیل کے اور عذر بالکل بے بنیاد نہین ہین - ان باتون مین ذرا بھی شک نہین ہے کہ روس کے مزارعین عموماً حتی الوسع بہت ہی کم محنت کرتے ہین - اور انکو کام کی عمدگی کی نسبت اسکی مقدار پر زیادہ توجہ ہے - وہ اپنے آقا کی جائداد کی نسبت اکثر بہت بے پروائی اور غفلت ظاہر کرتے ہین - بعض اوقات پیشگی روپیہ لے لیتے ہین اور کبھی صدق سے اپنے وعدون کو پورا نہین کرتے - اکثر مزارعین کبھی کبھی بادہ خواری مین افراط کر جاتے ہین اور ان مین سے اکثر مستعد رہتے ہین کہ کسی قسم کی چوری کر بیٹھین جب کبھی انکو اسکا اچھا موقع ہاتھ آ جاے - اسکے برعکس متعصب لوگ جنکو تجربہ نہین ہے اور

ص ۵۲۶

فرضی باتون کے عاشق اور کسانون کے جنبہ دار ہین چاہے جو کہین مگر اسکے صحیح ہونے مین شک نہین ہے - اور اگر اسکے برعکس کوئی امر ظہور پذیر ہوتا تو تعجب کی بات تھی کیونکہ اِس قسم کے امور عجیبہ کم وبیش دنیا کے ہر ملک مین اکثر واقع ہوتے ہین - علی الخصوص ایسے ملکون مین جہان قاعدہ غلامی حال ہی مین منسوخ ہوا ہو اور لوگون کی دماغی اور اخلاقی تعلیم کی ترقی کی جانب کلی غفلت عمل مین آئی ہو - مگر یہ خیال کرنا غلطی کی بات ہے کہ قصور کے ملزم بالکل مزارعین ہی ہین یا یہ خیال کرنا کہ یہ امور بدرجہٗ انتہا مانع ہین کہ آزادانہ محنت کے اصول پر زراعت کا علمی وعقلی طرز جاری کیا جاے - اور یہ خیال کرنا بھی کچھ کم غلطی نہین ہے جیسا کہ مزارعین کی جماعت مین زیادہ تر خیال ہے کہ اگرچہ زیادہ تر سختی کرین یا پروانہ ہاے راہداری دینے کے طریقے مین ترقی کیجاے تو یہ دقتین بہت کم ہوجائین بلکہ یکقلم دور ہوجائین کرایے کے مزدورون کے ذریعے سے کاشت کرنے مین بھی اِنسان کو اور کاروبار کی طرح کسی قدر واقفیت اور متانت راے اور عاقبت اندیشی اور حکمت عملی کی ضرورت ہوتی ہے اور ملکون کی طرح رُوس مین بھی نوکرون کی تقرری مین یہ امر ضروری ہے کہ انتخاب ہوشیاری کے ساتھ کیا جاے اور اُنکو ایسی حالت مین رکھے کہ وہ اپنی ملازمت کی قدر کرین اور اُنکو خوف ہو کہ مبادا نوکری جاتی رہے - اور اِن سب کے بعد آقا کو ہر دم وہرلحظہ ہدایت کرنا اور خبرداری رکھنا ضرور چاہیے - الغرض ملازمون کے ساتھ اِس طرح کا برتاؤ نہ کرنا چاہیے جیسا کلون کے ساتھ کیا جاتا ہے - بلکہ ایسا جیسا اُن لوگون کے ساتھ کیا جاتا ہے جنکا میلان طبع یہ ہوتا ہے کہ اپنے ذاتی فوائد کے مطابق جو فوراً حاصل ہونے والے ہین زیادہ تر کارروائی کرین بنسبت اِسکے کہ اخلاق کے مسائل اعلیٰ کے موافق کاربند ہون - رُوس کے زیادہ تر مالکان اراضی اِس سادے مسئلے کو ناقص طور پر سمجھتے ہین - وہ ظاہرا یہ خیال کرتے ہین کہ اُنکا کام صرف اِس قدر ہے کہ شرائط کرلین اور احکام جاری کرین - اور باقی امور کو مزدورون کی ذہانت اور خالص تدین پر چھوڑدین کفایت شعاری کے خیالات باطلہ سے وہ اکثر ارزان اُجرت کے مزدورون کو منتخب کرتے ہین اور اُنکی اورقابلیتون کی جانچ نہین کرتے یا مزارعین کی افلاس اور تنگدستی سے فائدہ ومنافع اُٹھاتے ہین - اور اُن سے ایسے شرط نامے کرتے ہین جو ممکن نہین کہ وہ کسی طرح پورے

کر سکین۔ مثلاً موسم بہار مین جب کہ کسان کے پاس نہ کچھ کھانے کو ہے اور نہ روپیہ ٹکس کے ادا کرنے کو۔ تو وہ اُسکو کچھ روپیہ قرض دیتے یا کسی قدر موٹا جھوٹا کھانا دیتے ہین اور اُس سے خواہش کرتے ہین کہ موسم گرما مین اُسکے عوض اِس قدر محنت کریگا جو کھانے کی قیمت اور قرض کے روپیہ سے بدرجہا زیادہ ہو۔ اِن حالتون مین مزارعین خوب جانتے ہین کہ یہ شرائط اُنکے حق مین از بس مضر ہین مگر وہ کر کیا سکتا ہے۔ اُسکو اپنے اور اپنے عیال و اطفال کی پرورش کے لیے کچھ چاہیے۔ اور دیہات کے حکام اُسکو دھمکی دیتے ہین کہ اگر بقیہ مالگزاری نہ ادا کیا تو تجھپر کوڑے پڑینگے اور تیری گائین بیچ ڈالی جائینگی۔ مایوسی مین وہ شرطین قبول کر لیتا ہے۔ روپیہ پیشگی پاتا ہے۔ اور اِس طرح بُرے دنون سے ذرا بچ جاتا ہے اور اِس خیال سے اپنے کو تسلی دیتا ہے کہ شاید خدا ایسا کرے کہ دن بہورین۔ جب شرائط کے پورا کرنے کا وقت آتا ہے تو اُسکی دقتین پہلے سے بھی زیادہ سخت ہو جاتی ہین۔ شرطنامے کے موافق اُسکو مالک اراضی کے لیے قریب قریب تمام گرمی بھر محنت کرنی چاہیے مگر اِس عرصے مین اُسکے اور اُسکے عیال و اطفال کے پاس کھانے بھر کو بھی نہین ہے۔ اور آیندہ موسم سرما کے لیے بھی بے سروسامانی ہے۔ ایسی حالت مین ذرا بھی تعجب کی بات نہین ہے کہ وہ شرطنامے سے ہر طرح پر محفوظ رہنے کی کوشش کریگا۔ اِسکے برعکس مالک اراضی کی تدبیرین کسان کے سبب سے خاک مین ملجاتی ہین۔ اور وہ غل مچاتا ہے کہ قانون مین اور زیادہ سختی کیجاے۔ اور کوئی ایسی تدبیر طرز نظمی مین عمل مین آئے جو کسان کو مجبور کرے کہ اپنی شرطین پوری کرے۔ مگر یہ خیال کرنا مشکل ہے کہ غلامی کے پُرانے قاعدے کے علاوہ اور کسی مدنی طرز انتظام سے شرائط کے پورا کرنے پر مزارعین مجبور ہو سکتے ہین۔

اِس بیان سے میرا یہ منشا نہین ہے کہ جو کسان طرز مندرجہ بالا کے مطابق عملدرآمد کرتے ہین اُنکو جرم سے بری کرون اور یہ امر مین فوراً تسلیم کرونگا کہ اُنکی نازک حالت اکثر اوقات اُنکی ناعاقبت اندیشی کا نتیجہ ہوتی ہے۔ میرا مطلب اِس بیان سے یہ ہے کہ جو مالکان اراضی ایسی شرطین کرتے ہین اور بعد ازان مایوس ہو جاتے ہین۔ اُنکا خود بھی

قصور ہے - اُنکو چاہیے کہ ایک دن کی محنت کے لیے بھلی چنگی اُجرت دین - اور صرف ایسی شرطین کرین جنکو مزارعین حالت موجودہ مین بخوشی خاطر قبول کر سکین - ناعاقبت اندیشی کے ساتھ شرطین کرنا اور قانون کی قوت پر بھروسا کرنا کہ قانون سے شرطین پوری ہو جائینگی ایک ایسی حکمت عملی ہے جو دُنیا کے ہر ملک کو ہمیشہ دیوالیا کر دیتی ہے - انگلستان تک مین (جسکو اکثر اِس فنّ کے مالکان ارضی خوش نصیب ملک کہتے ہین دکیونکہ اُس مین قانون کا اعزاز کیا جاتا ہے - اور عہد شکنی کی بہت سخت سزا دیجاتی ہے) اگر کوئی زمیندار ایسا دیوانہ ہو جائے کہ کھیت کے مزدوروں کو دو تین برس پیشگی دیدے جیسا بعض روسی مالکان ارضی نے میرے علم و یقین مین کیا ہے تو اُسکو بہت جلد مجبور ہو کر زمینداری چھوڑ دینی پڑے اور کوئی اور پیشہ اختیار کرنا پڑے جو اُسکی کم تجربگی کے مطابق ہو -

یہ کہنا کہ قصور کے ملزم کسان ہی بالکل نہین ہین صرف ایسا نتیجہ نہین ہے جسمین معلول سے علت ثابت کی گئی ہے بلکہ تجربے سے اِسکا کامل ثبوت مل گیا ہے - ملک کے ہر حصے مین مجھے معلوم ہوا کہ اِس قسم کی شکایت وہ مستعد اور سرگرم اور ذکی الطبع مزارعین کبھی شاذ ہی کرتے ہین بلکہ نہین کرتے جو تمام سال اپنی جاگیر پر بسر کرتے ہین شکایت کرنے والے خاصکر وہ لوگ ہین جنکو خیال ہوتا ہے کہ جاگیر کا انتظام ماتحتون کے سپرد کر دیا جائے - زمینداری ایک ایسا پیشہ ہے جو سرکاری ملازمت کے ایسے عہدون سے مشابہت رکھتا ہے جن کے عہدے دار صرف بڑی بڑی تقریبون مین صورت دکھایا کرتے ہین اور کام کاج ندارد -

اِس امر کی نسبت جو شہادتین مین پیش کر سکتا ہون اُنمین مین صرف ایک شہزادے کی محدود مثال دونگا جنکی نسبت مین نے اوپر ذکر کیا ہے - وہ صاف صاف بیان کرتے ہین کہ آٹھ برس کے عرصے مین اُنکو کبھی موقع نہین ملا کہ ان مزارعین سے سخت ناراضی کا باعث ہو جنکو اُنھون نے نوکر رکھا تھا - اور نہ کبھی اُنکو حکام سے رجوع لانے کا موقع ملا -

چونکہ روسی کسانون کی انتہا سے زیادہ کاہلی کی نسبت جو قابل اصلاح نہین ہے بہت کچھ کہا اور لکھا گیا ہے لہذا مین اِس مقام پر چند امور اُسکی نسبت بیان کرونگا - اِسمین شک نہین کہ کسان اپنی حرکات و سکنات سے بہت ہی سُستی ظاہر کرتا ہے اور

انگلستان کے کسانون تک سے زیادہ کاہل ہے۔ گر مالکان ارضی کو یہ استحقاق نہین ہے کہ انکی سستی پر لعن طعن کرین یا بُرا بھلا کہین۔ کسان مالکان ارضی سے عجب عجب طرح کی حیلے پیش کرتا ہے۔ مثلاً سینٹ پیٹرس برگ کے حکام جو کسانون کی سستی کی نسبت ہجو کے مضامین و رسالجات لکھتے ہین سمجھتے ہین کہ انکے لیے اپنے دفترون مین تین چار گھنٹے کام کرنا دن بھر کے واسطے کافی محنت ہے۔ اور انھین بھی ایک بہت بڑا حصہ چُرٹ پینے کے وقت کا بیکار کام مین صرف ہوتا ہے۔ اصل یون ہے کہ رُوس مین زندگی بسر کرنے کے لیے اس قدر سختیان نہین اُٹھانی پڑتی ہین جس قدر اُن ملکون مین جو بہت آباد ہین۔ اور سوسائٹی اس طرح پر قائم ہوئی ہے کہ سب کے سب بلا جفاکشی و محنت شاقہ کے بسر کرسکتے ہین۔ پس جو سیاح مغرب سے آتے ہین وہ روسیون کو ایک کاہل اور سست قوم سمجھتے ہین۔ مگر اس ملک مین اور ملکون کی طرح ہر امر مقابلے پر منحصر ہے۔ اگر سیاح مشرق سے آیا ہے اور خصوصاً اگر وہ کچھ زمانے تک چوپانی قومون مین رہا ہے تو روسیون کو وہ ایک بہت ہی مستعد و سرگرم اور جفاکش قوم تصور کریگا۔

فص ۵۳
اس امر مین اُنکا چال چلن اُنکے ملک کی حالت جغرافیہ سے مطابقت کرتا ہے۔ مغربی یورپ کے محنتی اور جفاکش آدمیون اور سست مجلے ادب اقوام چوپانی میدان اسٹپی کے درمیان مین اُنکا درجہ ہے۔ انھین یہ قابلیت موجود ہے کہ کوشش متواتر و موفور سے بہت کچھ کام کرسکتے ہین۔ فصل درو کے وقت فرازعین کو جانچین۔ اور سینٹ پیٹرس برگ کے حکام سے ملین جب کہ کوئی قانونی تجاویز کسی وقت محدود دین شہنشاہ کے حضور مین پیش ہونے والی ہون۔ مگر انھون نے ابھی تک جم کے محنت کرنے کی عادت نہین سیکھی ہے اگر اُنکے امکان مین ہو تو ایک دھچکے مین تمام دنیا کو تہ و بالا کردین مگر وہ استقلال اور انتہا کی استبداد اُنکے مزاج مین نہین ہے جو قوم ٹیوٹانک کی اصلی خاصیت مزاجی ہے۔

اب اس بحث سے قطع نظر کرکے یہ امر تسلیم کرنا چاہیے کہ زرخیز مٹی کے جنوبی حصے مین مالکان ارضی کو خاص خاص دقتون سے مقابلہ کرنا پڑتا ہے۔ اس ملک مین جیسا کہ اوپر ذکر ہوچکا ہے آبادی بہت ہے اور زراعت کا کام جاننے والے مزدورون کی قلت کا کچھ یونہی

معاوضہ اس طرح پر ہوجاتا ہے کہ شمال کی جانب سے موسم گرما مین لوگ ہر سال وہان جاتے ہین زمین کے تیار کرنے اور غلہ بونے کے لیے معمولی آبادی کافی ہے۔ مگر فصل درَو کے واسطے چوپانی لوگون کی خدمات کی ہمیشہ ضرورت ہوتی ہے اور جبکہ فصل کثرت سے ہوتی ہے تو اُجرت بقدر گران ہوجاتی ہے کہ مالک ارضی کو بعض اوقات افسوس کرنے کی وجہ خاص ہوتی ہے کہ غلہ اس مرتبہ کیون اس قدر انتہا کی کثرت سے پیدا ہوا مین کم سے کم ایک مرتبے کا حال جانتا ہون کہ فصل غیر معمولی طور پر اس کثرت سے پیدا ہوئی کہ بہت سے زمیندار تباہ ہوگئے۔ یہ ۶۹ء مین صوبہ سمارا مین واقع ہوا تھا فصل اس کثرت سے ہوئی کہ درَو کا خرچ فی ایکڑ پچیس ۲۵ شلنگ* ہوگیا اور اُسکے بعد مسلسل بارش باران سے غلہ خراب ہوگیا یہانتک کہ درَو مین جو اخراجات کیے گئے تھے وہ خاک مین مل گئے۔ جب کوئی سانحہ ارضی یا سماوی نہین بھی واقع ہوتا ہے تب بھی درَو کے اخراجات مین کل زر فوائد و ماحصل صرف ہوجاتا ہے۔ اُجرت کے اس تبدل و تغیر سے محفوظ رکھنے کے لیے اکثر مالکان ارضی ابتداے موسم بہار مین اپنے گماشتے شمال کی جانب بھیجتے ہین تاکہ درَو کے وقت فصل کاٹنے کے لیے قلیون کو شرح مناسب پر کرایہ کر لین۔ یہ گماشتے بلا دقت میلون مین کسانون کو کرایے پر مقرر کر لیتے ہین۔ اور حکام دیہات سے اُن کسانون کی خدمتون کے لیے شرائط کر لیتے ہین جنکے ذمے بقیہ لگان واجب الادا ہے۔ مگر اس کل کارروائی مین اُنکی کوششون سے ایسے نتائج نہین نکلتے جنکی عملدرآمد ہو سکنے۔ کرایہ کے قلی وقت مشروطہ پر حاضر ہوجاتے ہین مگر وہ صرف چند روز کام کرتے ہین اور جیسے ہی وہ سنتے ہین کہ پڑوس کا کوئی مالک ارضی یا کسی اور ضلع مین کوئی شخص زیادہ نرخ اُجرت دیتا ہے تو فوراً سب کے سب مل کے بھاگ کھڑے ہوتے ہین۔ حکام سے رجوع لانا قریب قریب بیکار ہے کیونکہ قبل اسکے کہ کوئی تدبیر کیجاے کہ کسان مجبور ہوکر اپنی شرطین پوری کرین درَو کا زمانہ گذر جاتا ہے اور ظاہر ہے کہ کسانون سے نقصان کا معاوضہ پانا محال ہے۔ جو لوگ گورنمنٹ سے امید رکھتے ہین کہ کل نقصون کے دور کرنے کا علاج کریگی اُنکی راے ہے کہ اگر پروانہ راہداری کے انتظام مین زیادہ پیچیدگی کیجاے تو یہ نقص دور ہوجاے۔ مگر مستعد اور

ص ۵۳

* شلنگ یعنی اٹھنی۔

تیز طبع مالکان اراضی اِس سے زیادہ معقول اور موثر علاج کر لیتے ہین- اور ظاہر ہوتا ہے کہ یہ لوگ اِس مسئلے کو عنقریب حل کرنے والے ہین- کسی قدر اوائل فصل اور کسی قدر بعد گیہون بونے سے اور دِرَو کی کلین جاری کرنے سے انھون نے اپنے لیے جوبانی قومون کی مدد سے آزادی حاصل کر لی- اِس عرصے مین آبادی بہت ہی زیادہ بڑھتی گئی- یہان تک کہ ظن غالب ہے کہ تھوڑے ہی زمانے مین مزدورون کے دستیاب ہونے کی دِقت خود بخود جاتی رہیگی-

اب اختتام مین غالباً ناظرین کے خلاف نہوگا کہ مین وہ عام راے ظاہر کردون جو آزادی غلامان خانہ زاد کے نتائج متعلقہ تدبیر منزل کی نسبت قائم ہوئی تھی جہان تک کہ مالکان اراضی کا اُس سے تعلق تھا-

شمالی حصہ زراعتی کے مالکان اراضی کا غلامی کے دور ہونے سے بڑا بھاری نقصان ہوا- اور قریب قریب سب نے زراعت کو ترک کر دیا کہ اِس پیشے مین اب کوئی فائدہ نہین ہے- اِنمین چند علاقہ دارون نے اب ایک اور ہی معقول طریقے سے زراعت کا پیشہ از سر نو شروع کر دیا- بعوض اِسکے کہ جس قدر زمین ممکن ہو جوت ڈالین- اور جو محنت اُسپر صرف کی گئی ہے اُسکا لحاظ ہی نہ کرین- وہ زراعت کو بمقابلہ سابق بہت ہی کم مقدار مین محدود کرتے ہین اور کوشش کرتے ہین کہ عمدہ طرز سے زمین کی کاشت کرین- بعض کہتے ہین کہ نتیجہ قابل اطمینان ہے مگر میرے نزدیک فائدہ اِس قدر زیادہ نہین ہے کہ بہت سے مالکان اراضی کو زراعت کرنے کی ترغیب ہو- اور مجکو یہ امر زیادہ تر ممکن الوقوع معلوم ہوتا ہے کہ اِس ملک مین اراضی قابل زراعت رفتہ رفتہ مزارعین کے ہاتھ مین چلی جائیگی- اور مزارعین اکثر اُسی اراضی سے ایک معقول رقم حاصل کر لینگے جس سے مالکان اراضی کو نقصان پہونچتا تھا- یہ کارروائی شروع ہو گئی ہے- اور اگر زمین کے چھوٹے چھوٹے قطعے کم خرچ اور کم پابندی ضوابط سے خریدے جائین تو بہت جلد کارروائی ہونے لگے-

اِسکے برعکس دو جنوبی ملکون کے مالکان اراضی نے میرے نزدیک آزادی غلامان خانہ زاد سے کوئی نقصان آمدنی نہین اُٹھایا- اگر اُن تبدلات تدبیر منزل پر خیال کیا جاے جو شروع سے واقع ہوئے ہین تو یہ راے صحیح ثابت ہو جاے- اِسمین شک نہین کہ ان مین

بہت سے ایسے ہین جنکو غلامان خانہ زاد کے وقت سے بہت زیادہ آمدنی ہے جن لوگون نے ضروری تبدیلات کرنے مین کامیابی حاصل کی اُنکو معلوم ہوا کہ آزادانہ محنت سے اُس سرمائے کا معقول معاوضہ ہوجاتا ہے جو صرف کیا جاتا ہے۔ اور جو لوگ زمینداری کی کوشش نہین کرتے اُنکو اس طرح پر محاصل کثیر ملتا ہے کہ کسانون کو اپنی ارضی لگان پر دے دیتے ہین۔

ص۵۵۱

تاہم یہ امر قابل تسلیم ہے کہ اِن جنوبی ممالک تک مین بہت سے مالکان ارضی یہ بات کہہ سکتے ہین کہ آزادی غلامان خانہ زاد نے اُنکو تباہ کر ڈالا۔ اور اِسمین وہ کسی قدر حق بجانب ہین۔ پیشتر وہ اپنی جاگیر سے آرام کے ساتھ بسر کرتے تھے۔ اور کثرت سے غلہ تھا۔ اور قصبون مین ہمیشہ رہتے تھے۔ اور اپنے علاقون سے اُنکو بڑی رقم حاصل ہوتی تھی۔ اور اب اُنکی کل جائداد غیر منقولہ نیلام کردی گئی تاکہ سخت تقاضا کرنے والے قرضخواہون کا مطالبہ واجب الادا ادا کردیا جائے۔ اِن امور سے بادی النظر مین ظاہر ہوگا کہ جو کچھ اوپر بیان کیا گیا ہے وہ غلط ہے مگر اصل مین اِس سے کسی امر کی تردید نہین ہوتی۔ مین نے یہ کبھی نہین کہا ہے اور نہ قصد ہے کہ یہ کہون کہ آزادی غلامان خانہ زاد نے بیوقوف مالکان ارضی کو اُنکی حماقت کے نتائج سے محفوظ رکھا۔ مین نے اپنے کل بیانات مین یہ دعویٰ کیا ہے کہ مالکان ارضی آزادی غلامان خانہ زاد کے وقت زردار تھے اور اُسکے بعد انھون نے بہت کچھ عاقبت اندیشی اور ذکاوت طبع سے کارروائی کی جن مالکان ارضی نے اِن شرطون کو پورا نہین کیا اُنکا ذکر مین نے ابھی نہین کیا ہے۔ مگر اب مین چند الفاظ مین اُنکا ذکر ختم کردونگا۔ جب تک غلامی اور اُسکے تعلقات غیر محدود باقی رہے تب تک بہت سے مالکان ارضی ہمیشہ مقروض ہی رہے۔ مگر اُنھون نے اِس طرح پر اپنے کو تباہی کے سمندر مین ڈوبنے سے بچایا جس طرح وہ سوداگر اپنے کو بچالے جاتے ہین جو بالکل دوالیے ہین مگر اپنے تجارتی کارخانے کو تجارتی ہنڈی وغیرہ مایوسی کی تدبیرون کے ذریعے سے چلائے جاتے ہین۔ اِن لوگون کو آزادی غلامان خانہ زاد نے وہ دن دکھایا ہے جو ایک دن اُس قسم کے تاجرون کو دیکھنا پڑتا ہے۔ اِس سے وہ اصل مین تباہ نہین ہوگئے مگر اس سے اُنپر یہ ظاہر ہوگیا کہ وہ تباہ ہوگئے۔ اِن لوگون کی موجودہ حالت بعینہ ایسی ہی ہے جو آزادی کے وقت اتفاق سے متمول تھے مگر اُسکے بعد غفلت مین رہنے لگے اور آمدنی سے زیادہ صرف

کرنے لگے۔ انکو بھی اس تبدل کی شکایت کا کسی قدر حق ہے جو واقع ہوا کیونکہ جو غیر محدود تعلقات رسم غلامی خانہ زاد نے پیدا کر لیے تھے انھین وہ عزت کے ساتھ بسر کر سکتے تھے اور اُنکے مرنے کا لوگون کو افسوس ہوتا اور اُن عدالتون کی صورت اُنکو نہ دیکھنی پڑتی جہان دیوالیون کے مقدمے دائر ہوتے ہین۔

اِس سے ہمکو آزادی غلامان خانہ زاد کے اخلاقی اثر کے نیتجے پر نظر ڈالنی پڑتی ہے۔ مگر مین اِس مقام پر اِس وسیع اور مشکل بحث کا ذکر کرنا نہین چاہتا۔ مین نہین چاہتا کہ معلول سے علت ثابت کرون اور عام طور کے خیالات غیر ضروری سے ناظرین کو پریشان کرون۔ اور مین یہ اقرار کرنے کے لیے مجبور ہون کہ خاص تجربے سے مجھے اِسقدر کافی مصالح نہین ملا ہے کہ اِس امر کی وسعت کو صحیح طور پر جانچون۔ میرے نزدیک اخلاقی طرز سے اِس بحث پر نظر ڈالنے کا ابھی وقت نہین آیا ہے۔ ایک فیض بخش اخلاقی اثر البتہ کافی طور پر روشن ہے یعنی آزادی غلامان خانہ زاد نے مالکان ارضی کو مجبور کیا کہ اپنے گھرون کا انتظام کرین ورنہ سرسری طور پر خارج کر دیے جائینگے۔ جو بے شمار حدین انکو بے وقوفی اور نا عاقبت اندیشی کے نتائج لازمی سے محفوظ رکھتی تھین اُنکے شکست کرنے سے وہ مجبور ہو گئے کہ اُن سادے ابتدائی اُصول پر زیادہ توجہ کرین جو ایک شائستہ اور اعلی انتظام کی سوسائٹی کی بنیاد ہین۔

سنہ

# باب ستائیسوان

## نتائج آزادی

## ۲-کسانون کے لیے

ایک سیدھا سادہ مسئلہ- اُسکے جواب دینے کی دقت- مغالطے- کسانون کی رائے- تین وجوہ- علاج- مجوزہ اصلاح مجالس دیہی- کسانون کی عدالتین- لگان- کسانون کے خاندانون کی پھوٹ- آیندہ کی نسبت رائے-

**باب** گذشتہ کے شروع مین مین نے عام طور پر بیان کیا تھا کہ آزادی غلامان خانزاد کے نتائج کا صاف صاف ذکر کرنا مشکل امر ہے- اِس رفاہ عظیم کا جو اثر مزارعین پر پڑا تھا اُسکے بیان کرنے مین اب مجھے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مشکل انتہا کے درجے کو پہونچ گئی ہے- اِس امر کی نسبت اگر کوئی اجنبی آدمی صِرف عام خیالات حاصل کرنا چاہے تو اُس سے یہ امید نہین ہوسکتی کہ صراحت اور تشریح امور مین اُسکو لطف حاصل ہو- اور اگر اُسنے یہ دقت اُٹھائی بھی کہ ان امور کو توجہ کے ساتھ جانچے تو اُسکو اپنی محنت سے اصلی امور کی واقفیت کم ہوگی- رُوس کے دیہات کے طرز معاشرت اور رُوس کی عام تدبیر منزل کا انتظام ایسا انوکھا ہے اور مغربی یُورُپ سے اسقدر مختلف کہ اگر اُس اراضی کی مقدار بھی پوری پوری معلوم ہو جائے جو کسانون کے قبضے مین ہے اور اگر وہ تعداد لگان بھی معلوم ہو جائے جو کسانون کو دینی پڑتی ہے اور زمین کی پیداوار اور غلّے کے نرخ وغیرہ امور کی واقفیت بھی ہو جائے تو بھی مزارعین کی اصلی حالت سے انگریزون کو صاف صاف آگہی نہوگی- وہ چاہینگے کہ عام نتائج کا صاف صاف اور مختصر و موزون حال معلوم ہو- سوال یہ ہوگا کہ آزادی غلامان خانہ زاد کے وقت سے کیا مزارعین کی اخلاقی اور اصلی حالت مین ترقی ہوئی ہے- یہی سادہ سوال وہ کرینگے اور اُنکو خواہ مخواہ امید ہوگی کہ اِسکا جواب بھی سادہ اور ترتیب وار ملیگا-

یہ ضرور خیال کیا جائیگا کہ جو شخص روس مین کئی سال تک رہا ہوگا اور جسنے بیشک اپنے وقت کا ایک معتدبہ حصہ اسمین صرف کیا ہوگا کہ بعد آزادی غلامان خانہ زاد اور اُسکے قبل زراعت پیشہ طبقون کے تعلقات باہمی کیا تھے۔ اور جسکو بہت بڑے موقعے ملے ہونگے کہ سرکاری نقشون اور ملک کے مختلف حصون کے زمینداروں اور کسانون سے سوالات کرے وہ ضرور ہے کہ مستعدی کے ساتھ کہیگا کہ ہان مین اسکا جواب دے سکتا ہون۔ تاہم گو یہ خیال ضروری اور کسیقدر صحیح بھی ہے مگر مین مجبور ہوکر عجز کے ساتھ اقرار کرتا ہون کہ گو مین نے وہ حالتین سب پوری کی ہین جنکا مین نے اوپر بیان کیا تھا لیکن مین مستعدی کے ساتھ اس امر کی نسبت کوئی قطعی راے نہین دے سکتا۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ جرأت کے ساتھ یہ اقبال کرنا پڑتا ہے کہ جو کوئی شخص توجہ سے اس بحث پر غور کریگا اور جوش تعصب اُسکو نہوگا اور اپنے تجربے سے نتیجے نکالیگا نہ کہ صرف پہلے ہی سے ایک بات کو دل مین جما لے وہ بھی اپنے کو غالباً اسی حالت مین پائیگا۔ اسمین تو ذرا بھی شک نہین ہو سکتا کہ مزارعین کی قانونی حالت نے بہت ترقی کی ہے اور اُنکو بہت سے موقعے ہین کہ اخلاقی اور عملی ترقی برابر کرتے جائین مگر جب محقق اس سے باہر قدم رکھتا ہے اور دریافت کرنا چاہتا ہے کہ اس نئی قانونی حالت سے کہان تک فائدہ اُٹھایا اور ان نئے موقعون کو کہان تک لوگون نے اچھی طرح استعمال کیا تو اُسکو فوراً معلوم ہو جاتا ہے کہ اُسکے خیالات مین استحکام نہین ہے۔ اِدھر اُدھر اُسکو ایک آدھ گانون یا چھوٹا سا ضلع ملجاتا ہے جسکے باشندون نے بیشک بہت بڑی ترقی کی۔ مگر اسکے برعکس اُسکو صدہا گانون اور ضلعے ایسے ملتے ہین جن مین اچھے اور بُرے نتیجے اسطرح خلط ہوتے ہین کہ کوئی نتیجہ مستخرج کرنا محال ہو جاتا ہے۔

سَیئنٹِفک طرز سے اِس بحث کا فیصلہ کرنے کے لیے یہ امر ضروری ہے کہ نقشون کی رو سے اسکا ثبوت ہو جائے کہ بعد آزادی غلامان خانہ زاد اور قبل آزادی کسانون کی حالت کیا تھی۔ مگر افسوس ہے کہ نقشون کا مصالح جو اصل مین مل سکتا ہے عموماً غیر صحیح ہے اور پریشان۔ اور اُسکا وہ حصہ جو غلامی کے وقت کی نسبت ہے ہماری اغراض موجودہ کے لیے قریب بیکار ہے۔ پس ہمکو مجبور ہوکر یہ ضرورت ہوتی ہے کہ عوام کے خیالات پر

جو راے مبنی ہو اُسکو عام طور پر قبول کرلین یا یون کہین کہ اُن لوگون کی شہادت کو مان لین جنکو غور کرنے کے اچھے اچھے موقعے ملے ہین - اِن مستند لوگون کی فہرستین بہت کثرت سے ہین کیونکہ اُنمین وہ کُل مالکان اراضی عمر کی کسی حد تک شامل ہین جو ہمیشہ اپنے علاقون ہی پر بسر کیا کیے - مگر ان گواہون کی شہادت کی وقعت میرے نزدیک اِسقدر نہین ہے جسقدر لوگ عموماً سمجھے ہین - اِسکے بیان کرنے کے لیے مین اِس مقام پر کسیقدر اصل امر سے تجاوز کرونگا -

ص ۵۳۳

حالؔ مین تربیت یافتہ روسی بڑی کثرت سے مغالطہاے بے سروپا مین پڑے ہین - آزادی کے وقت اُنکی امیدین درجۂ اعتدال سے متجاوز تھین - اُنکو عقیدہ تھا کہ رُوس کو ترقی کا ایک نیا ڈھرا ملگیا ہے جس سے وہ اُن قوانین کی سختی سے محفوظ رہینگے جن سے مغربی یُورُپ کے کام کاج کرنے والے گروہون پر بہت بار پڑتا ہے - اور اِس ڈھرے سے اُن بیشمار سوشل بُرائیون سے رُوس ہمیشہ کے لیے محفوظ رہیگا جو مغربی یُورُپ مین ضرر رسان ہین - اور یہ عقیدہ بالکل ناتجربہ کارون کا سا عقیدہ تھا - جس اراضی کے وہ اصل مین قابض تھے وہ کسانون کے واسطے اُنھون نے تجویز کی اور مجالس دیہی کو سِلف گورنمنٹ سے قوت بخشی - اِن باتون سے لوگ خیال کرتے تھے کہ رُوس کی آیندہ کامیابی کی بنیاد کو بڑا استحکام پہونچا - مالکان اراضی کی آیندہ کیا قسمت ہوگی - اِسکی نسبت تو بڑے بڑے شک اُنکے دلون مین تھے - مگر وہ بیان کرتے تھے کہ مزارعین کی آیندہ قسمت مین تو کوئی شک ہو ہی نہین سکتا - مزارعین تو گویا ایک دم سے سر سے پانٔون تک بدل جائینگے - اُنکی نئی حالت سے اُنکے خیالات کا طلسم ٹوٹ جائیگا - جب اُنکو معلوم ہو جائیگا کہ وہ آزاد ہین تو وہ کوشش کرینگے کہ اپنی حالت کو ترقی دین - زراعت کو ترقی ہوگی - افتادہ اراضی مین تردد ہوگا - مویشیون کی تعداد بڑھجائیگی - غلامی خانہ زاد سے جو پُرانی بُرائیان پیدا ہوتین اور ترقی پاتی تھین وہ غائب ہو جائینگی اور نئے طرز انتظام دیہات سے عوام کی حالت مین ترقی ہوگی - الغرض امید یہ تھی کہ آزادی غلامی سے فوراً اور معاً دیہاتیون کے طرز معاشرت اور چال چلن مین پورا پورا تبدل و تغیر

پیدا ہو جائیگا اور مزارعین فوراً جفاکش ہو جائینگے اور مُنشّی اشیا کو ترک کرکے ایسے بن جائینگے کہ کسان اور لوگون کے لیے نمونہ ہونگے۔

یہ امیدین پوری نہین ہوئین۔ایک سال گذر گیا۔پانچ برس گذر گئے۔دس برس منقضی ہوئے مگر جس انقلاب کی امید تھی اُسکا کہین پتہ بھی نہین۔اسکے برعکس بعض ایسے ایسے امور ناگہانی واقع ہوے جو مُضر تھے اور جنکی کبھی امید بھی نہ تھی۔کسانون نے شراب خواری زیادہ اور کام کم کرنا شروع کیا۔اور مجالس دیہی سے جو طرز معاشرت پیدا ہو گیا وہ کسی طرح اچھا نہ تھا۔مجالس دیہی مین بالرُون کا بڑا رعب پڑنے لگا اور بہت سے ڈسٹرکٹ مین کسان ججون نے جنکو اُنکے گائون والے منتخبون نے منتخب کیا تھا اپنے فیصلے فروخت کرنے شروع کیے۔اس سب کا نتیجہ خواہ مخواہ یہ ہوا کہ جن لوگون نے مبالغہ کے ساتھ امیدین کی تھین وہ انتہا کے مایوس ہوگئے اور جسقدر خراب حالت اصل مین تھی اُس سے زیادہ خراب تصور کرنے لگے۔یہ نومیدی آج تک چلی آتی ہے۔اور کسانونکی حالت موجودہ کی نسبت جو عام راے لوگون نے قائم کرلی ہے اسپر اُسکا بڑا اثر پڑتا ہے۔

جن لوگون نے مبالغہ کے ساتھ امیدین نہین قائم کی تھین اور جس طرز پر غلامون کو آزادی دی گئی تھی اُس سے اُنکو ہمدردی نہ تھی وہ بھی اُس حالت کو مایوسی سے دیکھتے تھے اور ہر امر ناگہانی ومضر کو وہ اپنی راے کی تائید ہی مین پاتے تھے۔اُنھون نے ان سب امور کی پیشین گوئی کی تھی اور پہلے ہی سے سمجھے ہوے تھے۔اور جو لوگ اُنکے کلام کی سماعت کرتے تھے اُنسے بیان کر دیا تھا کہ غلامان خانہ زاد کو مجالس دیہی کی اراضی اور سلف گورنمنٹ دینا حماقت ہے۔مگر گورنمنٹ نے اُنکی انتباہ پر ذرا توجہ نہ کی بلکہ سوشلسٹ نے ترغیب بیہودہ کو جو خواب وخیال سے زیادہ نہ تھی اُسپر ترجیح دی۔نتیجہ بعینہ وہی نکلا جسکی اُنھون نے پیشین گوئی کی تھی۔کسان اپنی آزادی اور مراعات کو اسطرح کام مین لائے کہ اپنا بھی نقصان کیا اور اورون کا بھی۔زمانہ موجودہ مین طعن وتشنیع کی یہ باتین اکثر سُننے مین آتی ہین اور بیشک اُنمین بڑا مبالغہ کیا جاتا ہے۔جب بیان کرنے والا آزادانہ محنت سے کاشتکاری کرکے ناکام ہوتا ہے اور اُن کسانون کی غفلت یا بدعقیدتی سے مصیبت مین

پڑتا ہے جنکو اُسنے نوکر رکھا تھا۔

جو بڑے پکّے سول لوگ ہین وہ تک اپنی کسی خاص وجہون سے اِس نوحے مین شریک ہوتے ہین۔ اُنکی خواہش ہے کہ کسانون کی حالت کو قوانین وآئین کے ذریعے سے اور بھی ترقی دی جائے لہذا وہ اِن بُرائیون کو اور بھی زیادہ چرب کرکے حتی الوسع بیان کرتے ہین۔

پس ظاہر ہے کہ تربیت یافتہ طبقے آج کل کثرت سے کسانون کی حالت اصلی کو بہت ہی خراب طور سے بیان کرتے ہین۔ اور اِسی وجہ سے میرے نزدیک اِس امر کی نسبت جو راے عوام نے قبول کرلی ہے اُسکی اِسقدر وقعت نہین ہے جسقدر سمجھی جاتی ہے۔

اب یہ سوال ہوسکتا ہے کہ یہ بحث عموماً خود کسانون ہی مین کیون نہین چھیڑی جاتی اِسمین شک نہین کہ وہ سب سے بہتر منصف ہونگے۔ وہ بیشک جانتے ہونگے کہ آیا اُنکی حالت غلامی خانہ زاد کے پہلے سے اب اچھی ہے یا نہین۔ ملک کے مختلف حصون مین بہت سے کسانون سے جو دریافت کیا گیا اور جو مختلف مصالح اُن سوالون سے جمع ہوا اُس سے بآسانی ہم ایک صاف اور مضبوط بنیاد کا نتیجہ نکال سکتے ہین۔

مین اقبال کرتا ہون کہ اِس امر کی تحقیقات مین پہلے پہل میری بھی یہی راے تھی مگر جب مین نے اِس طرز کو عمداً اختیار کرلیا تو بہت جلد مجھے معلوم ہوگیا کہ جسقدر موثر مین اُسکو تصور کرتا تھا اُسقدر موثر یہ نہین ہے۔ اول تو یہ بہت ہی مشکل ہے کہ کسانونکی راے اصل مین کیا ہے۔ روسی کسان گو نیک دل اور مہربان ہوتے ہین مگر اُن کے دلون مین عاقبت اندیشی کا خیال بہت زیادہ ہوتا ہے اور وہ عاقبت اندیشی شک سے مبدل ہوجاتی ہے۔ اور جب اُنکے دلون مین شک پیدا ہوتا ہے تو راست بیانی کی اُنکے دلون مین چندان وقعت نہین ہوتی۔ جیسا کہ مین نے پیشتر کہین بیان کیا ہے۔ چونکہ اُنکو یہ خیال بھی نہین ہے کہ علمی تحقیقات صِرف فوائد عام کے لیے لوگ بے غرضی سے کیا کرتے ہین لہذا وہ شک کرنے لگتے ہین کہ جو اجنبی لوگ اُن امور کی نسبت اُن سے دریافت کرتے ہین جنسے اُنکو کوئی ذاتی تعلق نہین ہے وہ کسی خراب اور مخفی غرض سے

دریافت کرتے ہین - ایسے موقعون پر یہ امر بآسانی معلوم ہو جاتا ہے کہ وہ فوراً سنبھل کے
جواب دیا کرتے ہین اور جان بوجھ کر اپنے جوابون کو حتی الوسع بے معنی کرتے ہین تاکہ
اُنکا فرضی مخالف اُنکو زک نہ دے سکے - جب سیاح کے سوال سے اُنکے دلون مین
شک نہین بھی پیدا ہوتا ہے یا اگر پیدا ہوتا ہے تو کم ہو جاتا ہے تب بھی کوئی سیاح اُنکے
بیانات کو بالکل صحیح نہ سمجھیگا کیونکہ وہ محض بنظر اخلاق اکثر سوال کا جواب ویسا ہی
دیتے ہین جیسا وہ سمجھتے ہین کہ سیاح کی خواہش ہے - اِسکا مجھے کئی بار ثبوت ملا ہے
جب مین نے بڑے بڑے سوال کیے اور ایک ہی شخص واحد نے ہمیشہ بالکل ہی
مختلف جواب دیے -

مگر شک یا مروت ہی کے سبب سے کسانون کے جواب ہمیشہ مہمل اور ناقابل اطمینان
نہین ہوتے میرے نزدیک اُنکے جوابون کے مہمل ہونے کا خاص سبب یہ ہے کہ وہ لوگ عموماً جانتے ہی
نہین کہ قابل تشفی کیا جواب دین - غیر تربیت یافتہ لوگ شاذ ہی ایسے ہوتے ہین جنکے
خیالات سے کوئی علمی فائدہ حاصل ہو سکے - اور مجھے یقین ہے کہ بہت ہی تھوڑے
روسی کسان کبھی اپنے دل مین یہ سوال کرتے ہونگے کہ غلامی خانہ زاد کے وقت سے
اب ہم زیادہ مرفہ حال ہین یا نہین - جب اُنسے ایسا سوال کیا جاتا ہے تو حیران ہو جاتے ہین
اور حق یون ہے کہ دونون زمانون کی اصلی حالت پر نظر ڈالنا اور کوئی نتیجہ اُنسے نکالنا
امر آسان نہین ہے - ہان بجز اُن حالتون کے جنمین مزارعین اپنے اختیارات کو بڑی ہی
بُری طرح سے استعمال مین لاتے ہین - حال کا ٹکس اور زر لگان اکثر زمانۂ غلامی خانہ زاد کی
مزدوری سے زیادہ گران گذرتا ہے - مانا کہ غلامان خانہ زاد کو بہت سی شرطین پوری
کرنی ہوتی تھین - مثلاً آقا کا غلہ بازار مین لیجانا - اُسکے لیے آگ اور لکڑی تیار کرنا - انڈے
اور مُرغ اور سَن کے کپڑے مہیا کرنا وغیرہ وغیرہ - مگر اسکے ساتھ ہی بہت سی رعایتین بھی
اُنکے ساتھ کی جاتی تھین - سال کے ایک حصے مین وہ علاقے کی زمین مین مویشی چراتے تھے -
اُنکو لکڑی جلانے کو ملتی تھی اور اکثر اوقات جھوپڑون کی مرمت کے لیے سامان ملتا تھا -
بعض اوقات مالک اراضی اُنکو اُس زمانے مین جب مویشی کی بیماری پھیلتی تھی یا گھوڑے

چوری جاتے تھے تو گاے یا گھوڑا دے ڈالتا تھا یا چند روز کے لیے مانگے دیتا تھا اور قحط کے
وقت اُنکی اُنکے آقا ہی مدد کرتے تھے۔ اب اِس سب کا خاتمہ ہوگیا۔ جو بار اُنپر تھا اُس سے بھی
وہ سبکدوش ہوگئے اور جو رعایتین اُنکے ساتھ کی جاتی تھین وہ بھی جاتی رہین اور اُنکے
تعلقات قانونی صاف ہوگئے اور جو پیچیدگی تھی وہ دور کردی گئی۔ اب لکڑی جو کھانا
پکانے کے لیے وہ جلاتے ہین اُسکے واسطے اُنکو بازار مین دام دینے پڑتے ہین۔ اور جھونپڑا
بنانے کے لیے جس سامان کی اُنکو ضرورت ہوتی ہے اور جس جگہ پر مویشی چراتے ہین
سب باتون کے لیے قیمت دیتے ہین اب مفت کچھ نہین ملتا۔ ہر قدم پر قیمت دینے کی
ضرورت ہوتی ہے۔ اگر کوئی گاے مرجائے یا گھوڑا چوری جائے تو اُسکا مالک اب
زمیندار کے پاس اِس امید سے نہین جاسکتا کہ اُس سے کسی طرح کی مدد ملیگی یا بلا سود
وہ قرض دیگا۔ اگر اُسکے پاس زر نقد نہین ہے تو گانؤن کے مہاجن کے پاس جانا پڑیگا
اور یہ مہاجن بیس[۲۰] اور تیس[۳۰] روپیہ فیصدی سود کو کسی طرح رقم کثیر نہین سمجھتا۔ سابق مین
اگر اُسکی مویشی مالک اراضی کے کھیتون مین چلی جاتی تھین اور یہ بات ایسے ملکون مین
واقع ہوتی تھی جہان دیوارون اور جھاڑیون سے کوئی واقف ہی نہین ہے تو ایسے
موقعون پر بیشتر وہ صرف پیٹا جاتا تھا یا خفیف تنبیہ کردی جاتی تھی اور بچ جاتا تھا اور
اِس سزا کو وہ جلد بھول جاتا تھا۔ مگر اب جرمانے مین اُسکو اِسقدر رقم دینی پڑتی ہے جو
اُسکے لیے بہت بڑی ہے۔ اپنی نئی حالت کی بھلائیون اور بُرائیون پر غور کرنے اور
اِن کُل امور پر نظر ڈالنے سے مزارعین کو خواہ مخواہ بڑی دقت ہوتی ہے کہ کوئی نتیجہ
نکال سکین۔ اور جب اُس سے دریافت کیا جاتا ہے کہ آیا اُسکی حالت موجودہ حالت گذشتہ سے
بہتر ہے یا نہین تو وہ بیچارہ بڑی صدق دلی کے ساتھ سر کھجلاتے ہوے اسطرح سے جواب دیتا ہے
جس سے شک اور شبہہ مترشح ہوتا ہے کہ مین آپ سے کیا بیان کرون حالت موجودہ
اچھی بھی ہے بُری بھی ہے۔

اب کیا ہمکو لازم ہے کہ ایک دم سے اِس مسئلے کو چھوڑ دین کہ یہ مالاینحل ہے اور
کسی اور بحث کی طرف متوجہ ہون۔ ہرگز نہین۔ یہ امر کہ اِس سوال کا جواب اِسقدر مشکل ہے

اِسی سے ظاہر ہے کہ یہ بحث ضروری ہے اور اِس سے ثابت ہوتا ہے کہ کسانون کی حالت مین کچھ ترقی نہین ہوئی۔ اگر کوئی قطعی اور بڑی اصلاح واقع ہوئی ہوتی توبیشک ظاہر ہو جاتی اور تمام دنیا اُس سے واقف ہو جاتی۔ ظاہر ہے کہ کسانون نے وہ ترقی نہین کی جسکی امید تھی۔ اگر اُنکی حالت مین کچھ بھی ترقی ہوئی تو وہ ترقی اِس درجہ خفیف ہے کہ ذرا بھی ظاہر نہین ہوسکتی۔ پس اِس یکسان حالت کا کوئی سبب دریافت کرنا ضروری ہے۔ غلامی خانہ زاد کے دور ہونے سے وہ فیض بخش نتائج کیون نہ مستخرج ہوے جنکی وہ لوگ تاک پیشین گوئی کرتے تھے جنکے مزاج مین مبالغہ نہ تھا۔

اِس امر کی نسبت لوگون کی راے مین بہت اختلاف ہے۔ بعض اِس امر عجیب کو کسانون کی بدوضعی پر محمول کرتے ہین۔ اور بعض مجالس دیہی کے نقص کو اِسکا سبب قرار دیتے ہین۔ اور بعض کسانون کی حالت موجودہ تدبیر منزل کو اِسکا سبب سمجھتے ہین۔ اِن سب جماعتون نے ایک ایک اصلاح بھی اِسکے لیے تجویز کی ہے۔ ایک جماعت اخلاقی تعلیم کو اِسکی اصلاح قرار دیتی ہے۔ دوسری جماعت سفارش کرتی ہے کہ مجلس دیہی کی جائداد مشترکہ کی رسم دور کردی جائے اور کسانون کی گورنمنٹ خود اختیاری کے موجودہ طرز مین ضروری تغیر ہونا چاہیے۔ تیسری جماعت کی راے ہے کہ سب سے زیادہ ضروری تدبیرین یہ ہین کہ ٹکس اور لگان بہت کم کردیا جائے۔ اور مالی حالت مین بہت بڑی اصلاح ہو۔ اور لوگ زیادہ تر اور ملکون مین جاکر بسین۔

میرے نزدیک یہ تینون جماعتین اپنے بیان مین غلطی کم کرتی ہین مگر جس امر کو وہ فروگذاشت کرتی ہین یا جس امر سے اُنکو انکار ہے اُسمین وہ بڑی غلطی کرتی ہین۔ اور اِس بحث مین اُس فلسفہ کے اصول خاص زیادہ تر موزون ہوسکتے ہین جس سے مختلف طرز نظمی مین ایک طرز کا انتخاب کیا جاتا ہے۔ میرے نزدیک یہ امر عجیب و پیچیدہ صرف ایک ہی سبب سے نہین بلکہ مختلف اسباب کا نتیجہ ہے لہذا صرف ایک ہی علاج سے اِسکے مرض کا دفعیہ محال ہے۔ جن دلائل پر میری یہ راے مبنی ہے اُنکو مختصر طور پر بیان کرتا ہون۔

اِسمین ذرا بھی شک کو گنجایش نہین ہے کہ مزارعین شراب خواری او ر ناعاقبت اندیشی سے
اپنے فوائد خاص واصلی کو بہت کچھ نقصان پہونچاتے ہین۔ مُولُوکانی او ر پرانے رجوسٹ
لوگون کے بعض موضعون کی حالت سے جاور موضعون کے مقابل مین سرسبزی کی حالت ہے
صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اگر کسانون کی اخلاقی حالت زیادہ تر قابل تشفّی ہو تو اُنکی بہبودی
خاص بھی عموماً ضرور زیادہ تر قابل تشفّی ہو جائے کیونکہ موضعہاے متذکرۂ بالا مین شراب خواری
نہین ہوتی اور فرداً فرداً ممبرون پر جماعت کا اخلاقی دباؤ زیادہ ہے۔ اگر کلیساے یونانی
ایسا مؤثر دباؤ ڈالتا کہ کسان تیز تیز شرابون کے غیر معمولی استعمال سے اُسی طرح باز آتے
جس طرح اُسکے دباؤ سے وہ لوگ سال کے ایک حصّے مین گوشت نہین استعمال کر سکتے۔
اور جس طرح چرچ نے اُنکے دلون پر اصول مذہبی کے متبرّک ہونے کا نقش منقوش کر دیا ہے۔
او ر اگر اسی طرح چند سادے اخلاقی اصول کا بھی نقش جما سکتا تو بیشک اُنکو قیمتی فائدہ بخشتا۔
مگر اس بات کی بالفعل امید نہین ہو سکتی۔ موضعون کے پادری کثرت سے ایسے لوگ ہین
جو اس کام کی ذرا لیاقت نہین رکھتے۔ اور جن چند پادریون کو اس امر کا کچھ بھی خیال ہے
اُنکا موضع کے باشندون پر اخلاقی دباؤ اور رعب شاذ ہی ہوتا ہے بلکہ کبھی نہین ہوتا۔
یہ کہنا غیر ممکن ہے کہ اس امر مین پادری لوگون کی اصلاحون سے جو حال مین کی جاتی ہین
کہان تک کامیابی ہوگی۔ مگر یہ امر ضرور قابل تسلیم ہے کہ ابھی کوئی ایسی علامت ظاہر
نہین ہوئی جس سے اُن لوگون کی پیشین گوئی کے پورا ہونے کی امید کی جائے جو
ہر بات کو عمدہ ہی سمجھتے ہین۔ شاید پادریون کی نسبت مدرسون سے زیادہ فائدے کی
امید ہو سکتی ہے اور اخلاقی امور کی تھوڑی سی ترقی کے لیے بھی ابھی بہت عرصے مین
تعلیم سے فائدہ ہو سکتا ہے۔ گو یہ قول حیرت خیز سمجھا جائیگا مگر اسکا پہلا اثر اکثر بالکل مختلف
طرز کا پڑتا ہے۔ جب گانون مین صرف دو ایک کسان لکھ پڑھ سکتے ہین تو اُنکو اپنے
ہمسایون کو دھوکا دینے مین آسانی ہوتی ہے کہ وہ اکثر اپنی واقفیت کو بے ایمانی کے
اغراض مین کام مین لاتے ہین۔ اور اکثر بار ایسا وقع ہوتا ہے کہ جو شخص گانون مین سب سے
زیادہ تعلیم یافتہ ہوتا ہے وہی سب سے زیادہ بدمعاش ہوتا ہے۔ عام تعلیم کے مخالفین

بعض اوقات یہی دلیل پیش کرتے ہین۔مگر اصل مین اِس دلیل سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حتی الوسع ابتدائی تعلیم کو بہت جلد اشاعت ہونی چاہیے۔جب مزارعین کثرت سے لکھ پڑھ سکینگے تو پھر دغا بازی کا موقع بہت ہی کم رہ جائیگا اور اُسی کے مطابق بے ایمانی کرنے کی ترغیب بھی کم ہو جائیگی۔

مگر موجودہ حالت کی ترقی دینے کی کوئی اور تدبیر ایسی نہین ہے جس سے بہت جلد ترقی ہو۔اخلاقی تعلیم کی اشاعت سے بہبود خاص حاصل کرنے مین کوئی شک نہین ہو سکتا مگر ہمین شک نہین کہ اِس تدبیر مین بڑی ہی پیچیدگی ہے۔گو حفظان صحت پر توجہ کرنا ترقی تندرستی اور کمی اموات کے سبب سے بہتر طریقہ ہے تاہم بعض اوقات ڈاکٹری علاج کرنا اور کبھی کبھی تشریح کے لیے ڈاکٹرون کی مدد لینا بھی مناسب ہوتا ہے۔کیا یہ حالت ایسی نہین ہے کہ ہمین قانون سے مدد لی جائے اور فائدہ ہو۔اِس سوال کے جواب دینے کے لیے ہمکو اُن لوگون کی تشخیص پر نظر ڈالنا چاہیے جو قانون کے ذریعے سے علاج تجویز کرتے ہین پس ہم متذکرہ بالا تین جماعتون مین سے دوسری جماعت کا ذکر کرتے ہین۔

جو لوگ موجودہ مجلس دیہی مین علاج کے لیے کم و بیش تبدّل عظیم کو تجویز کرتے ہین اُنکو ہم دو حصون پر منقسم کرتے ہین۔ایک کی رائے ہے کہ مجالس دیہی کا جو انتظام حال مین ہوتا ہے وہی باعث نقص ہے۔اور دوسرے گروہ کی رائے ہے کہ مجلس دیہی کے اصول خاص مین نقص ہین۔ہم اِن دونون رایون پر یکے بعد دیگرے غور کرینگے۔

جسوقت آزادی غلامی خانہ زاد کی بحث ہو رہی تھی اُسوقت رُوس کے تربیت یافتہ طبقون کی جماعت کثیر کو لوکل گورنمنٹ اور انتہا درجے کی سلطنت جمہوری کی نسبت یہ خیال تھا کہ اکسیر کی خاصیت رکھتی ہے۔اور یہ عقیدہ دیوانگی کے درجے کو پہونچ گیا تھا۔اور اِسی عقیدے کے اثر سے قانون آزادی کی بڑے مبالغے کے ساتھ تعریفین ہوتی تھین۔مجالس دیہی کو قریب قریب پورے اختیارات حاصل ہو گئے تھے اور مالکان اراضی بڑی ہوشیاری کے ساتھ وولوسٹ کی حد اختیار اور طرز مدنی سے خارج کیے گئے تھے۔اِس سے ایک عجیب واقعہ حادث ہوا۔اور کسانون کی سلطنت

خود مختاری کو بڑی قوت حاصل ہوئی۔ اور سوشل طبقون کے اثر اور رعب سے یہ لوگ بہت محفوظ رکھے گئے یہان تک کہ جن مالکان اراضی کے علاقے وُلوسٹ کے وسط مین واقع تھے اُن تک کو کوئی استحقاق نہ تھا کہ وُلوسٹ کے معاملات مین دخل دیتے۔ اِس تدبیر ہنرمندانہ کے نتائج سے بڑی بڑی امیدین لوگون کے دلون مین تھین مگر امیدین پوری نہین ہوئین۔ اور اب بعض مشہور اور نامی آدمیون کے قول سے بھی انوکھا طرز تمدن کسانون کی موجودہ ناقابل تسکین حالت کا خاص باعث ہے۔

ہر شخص جو انصاف سے غور کریگا وہ تسلیم کریگا کہ کسانون کی سلطنتِ خود مختاری قابل تسکین حالت مین ہرگز نہین ہے۔ جو کسان زیادہ تر جفاکش اور مرفہ حال ہین وہ حتی الوسع کوشش کرتے ہین کہ دفتر کے عہدون کے لیے اُنکا انتخاب نہونے پائے اور انتظام ملکی کو اُن لوگون پر چھوڑ دیتے ہین جو کم معزز ہوتے ہین۔ معمولی انتظام مین کسی قسم طرز تمدن کی بھی شہادت نہین ہوتی۔ اور جب کبھی کوئی عام مصیبت پڑتی ہے مثلاً آتش زنی یا مویشی کی وبا تو حُکام بے قابو اور بے پروا نظر آتے ہین۔ اکثر ایسا ہوا ہے کہ وُلوسٹ کا سرغنہ اُس روپیے سے تجارت کرتا ہے جو اُسنے لگان یا ٹکس مین وصول کیا تھا۔ اور بعض اوقات جب اُسکا دِوالا نکل جاتا ہے تو کسانون کو ٹکس اور زر لگان باردوم پھر دینا پڑتا ہے۔ وُلوسٹ کی عدالت پر ووڈکا اور اور اقسام کی رشوت کا اکثر اثر پڑتا ہے اور بہت سے اضلاع مین عدالتون کا ذرا بھی اعتبار نہین رہا ہے۔ اور کسانون کا قول ہے کہ جو شخص جج ہو جاتا ہے اُسکی روح گرفتار مصیبت ہوتی ہے۔

گانوُن کے جلسے بھی زمانۂ غلامی خانہ زاد کی نسبت بدتر حالت مین ہین۔ ناظرین کو یاد ہوگا کہ اُس زمانے مین گھر کے سرغنون ہی کی راے پر فیصلہ ہوتا تھا۔ اور وہ لوگ معدودے چند ہوتے تھے مگر محنتی اور مرفہ حال۔ اور سست اور بے قاعدہ ممبرون پر اُنکا بڑا دباؤ رہتا تھا۔ اب چونکہ بڑے بڑے خاندانون کے کئی گروہ ہوگئے اور قریب قریب ہر ایک بالغ کسان اپنے گھر کا رئیس ہے لہٰذا جس جماعت نے سب سے زیادہ غل مچایا اُسی کی راے کے مطابق فیصلہ کیا جاتا ہے۔ اور اگر کسیقدر شراب سرغنہ کو دے دی جائے تو اِس عوض

ہر معاملہ مین خاطر خواہ فیصلہ ہو جاتا ہے۔ مین نے بوڑھے کسانون کو اکثر یہ امور بیان کرتے سُنا ہے اور اِس بیان کو وہ اِس قسم کے مقولے پر ختم کرتے ہین کہ "اب کوئی انتظام بھی نہین ہے۔ لوگ غارت ہو گئے۔ جب مالکان اراضی کے ہم غلام تھے تب ہی ہم لوگ عمدہ اور اچھی حالت مین تھے۔

یہ نقص اصلی ہین اور میری خواہش یہ ہرگز نہین ہے کہ مین اُنکو خفیف کر دون مگر اِس امر کا مجھے یقین ہے کہ یہ نقص ایسے زیادہ نہین ہین جیسا لوگ عموماً تصور کرتے ہین۔ مالکان اراضی کی ہجو کرنے والون سے عوام کی رائے پر زیادہ اثر پڑتا ہے جو کسی ذاتی شکایت کے سبب سے اُنکے خلاف ہوتی ہین۔ اور اب وہ شکایتین پہلے ضوابط سرسری سے رفع نہین ہو سکتین۔ مین نے اکثر سنا ہے کہ مالکان اراضی تسلیم کرتے ہین کہ اب دیہات مین زندگی بسر کرنا محال ہے اور اب اِسکی ضرورت ہوگی کہ جنگی قلعے بنا کر رہین اور اِسی قسم کی اور باتون کی بھی ضرورت ہوگی۔ مگر گو مین دیہات مین اکثر رہا ہون تاہم مین نے ایسی کوئی بات نہین دیکھی جس سے اِس بیان مبالغہ آمیز کی ذرا بھی صداقت کی علامت ظاہر ہوتی ہو۔ اکثر لوگ کسانون کی گورنمنٹ سے اُن امور کی خواہش کرتے ہین جو کسی گورنمنٹ سے حاصل نہین ہو سکتے۔ لہذا جو شکایتین عام طور پر کی جاتی ہین اُنین اکثر بالکل بے بنیاد ہین۔ اِن مالکان اراضی کی خواہش پوری ہونے کے لیے یہ امر ضروری ہے کہ وولوسٹ کے مکھیا اور سرغنون کو یا کسی اور عہدہ دار کو وہ اختیارات عطا کیے جائین جو پیشتر مالکان اراضی کو حاصل تھے اور ایسا کرنا گویا پُرانے انتظام کے بدترین جزو کو ازسرِنو شائع کرنا ہے۔

یہ سچ ہے کہ صِرف مالکان اراضی یہ شکایتین نہین کرتے۔ بوڑھے کسان بھی یہ کہا کرتے ہین کہ اب سابق کی نسبت بدنظمی زیادہ ہے مگر اِن بیانات کو بالکل صحیح نہ سمجھ لینا چاہیے۔ بوڑھے آدمیون کا قاعدہ ہے کہ اگلے وقتون کو یاد کر کے افسوس کرتے ہین خصوصاً اگر نئے تبدل سے وہ اختیارات سے کسیقدر محروم رکھے گئے ہون۔ اِس عام قاعدے سے رُوس کے کسان بھی مستثنیٰ نہین ہین۔ وہ حالت موجودہ کی مشکلات سے مقابلہ کرتے ہین گذشتہ زمانے کی بُرائیان بھول گئے ہین یا اُس زمانے کی سختیون کو خود بخود خفیف

سمجھنے لگے ہین - مجھے اسکا عقیدہ ہے کہ بوڑھے آدمی جو کبھی حال کے موضعون کے
جلسون کی شکایتین کرتے ہین اُن مین بہت مبالغہ ہے صرف عام طور کے خیالات ہی سے
نہین بلکہ ایک بہت بڑے موثر امر سے میری یہ راے قائم ہوئی ہے - اگر مجلس دیہی کے
سُست اور نالائق ممبرون کے سپرد اصل مین معاملات موضع ہوتے تو شمالی حصہ زراعتی مین
زمین موضع کی سالانہ یا ششماہی تقسیم ضرور ہوتی جسمین پانس ڈالنے کی زیادہ ضرورت ہے -
اور از سر نو تقسیم ثانی سے سُست کسانون کو موقع ملتا کہ اپنی اُس اراضی کے عوض مین جو کمزور
ہو گئی ہے ایسی زمین پا جائین جسمین خوب پانس ڈالی گئی ہو - جہان تک مجھے تجربہ ہے
مین نے اِس قسم کی کوئی بات نہین دیکھی - کُل جماعتون مین یا قریب قریب کُل جماعتون مین
جنسے مین ملک کے اِس حصے مین ملا تھا مجھے معلوم ہوا ہے کہ غلامی خانہ زاد کے بعد سے
برابر زمین کا بٹوارہ از سر نو ہوا ہے - اِس امر کا دریافت کرنا بہت دلچسپ ہوگا کہ اِس
امر مین میرا تجربہ اصلی حالت کو کہان تک ظاہر کرتا ہے مگر افسوس ہے کہ اِس امر کی نسبت
کوئی ایسا ثبوت نہین جو نقشون سے ظاہر ہوا ہو -

اگر یہ بھی تسلیم کیا جائے کہ کسانون کی گورنمنٹ خود مختاری مین اُسیقدر نقص ہے
جسقدر لوگ عموماً تصور کرتے ہین تو بھی یہ نتیجہ نہین نکلتا کہ اُن لوگون کی رائے کے مطابق
عملدرآمد ہونا چاہیے جو اُسکے شکست کرنے کی تجویزین پیش کرتے ہین - غور کامل کے بعد
کسیقدر تبدل ہونا بہتر ہے - مگر مجھے اِسکا عقیدہ ہے کہ اگر سختی کے ساتھ انقلاب عمل مین آیا
تو کوئی فائدہ نہو گا - ابھی سے اِن نئی انتظامی تجویزون کو بُرا کہنا ٹھیک نہین ہے - اور یہ
کوشش بھی خلاف عقل تھی کہ اُنکو دور کر دین - کسانون نے دفعتہً غلامی سے حکومت
پائی اور صرف پندرہ برس سے وہ اِس حالت کے عادی ہوے ہین - اِسقدر تھوڑے
زمانے مین کامل طور کی گورنمنٹ خود مختاری کا پیدا ہونا محال ہے - پیدا ہونے کا لفظ
مین نے عمداً کہا ہے کیونکہ گورنمنٹ خود مختاری اصل مین قوانین کے ذریعے سے
نہین ہو سکتی - قانون سے صرف یہی ہو سکتا ہے کہ جو امور سدباب اصلاح ہین اُنکو
دُور کر دے اور کچھ طریقے بتا دے - مگر اُن طریقون کے مطابق سرگرمی سے

عملدرآمد ہونے کا جوش رعایا کے دلون مین پیدا ہونا چاہیے اور یہ صرف بہت بڑے تجربے سے حاصل ہوسکتا ہے۔ گذشتہ پندرہ برسون کے تجربے روسیون کے واسطے بیکار نہ تھے اُن مین سے اکثر آدمی موجودہ بُرائیون کو خوب سمجھتے ہین اور اُنکو دلی خواہش ہے کہ اُن بُرائیون کی بیخ کنی ہو۔ یہ بھی رفاہ و اصلاح کا ایک بڑا زینہ ہے کیونکہ اس نقص کے علاج کا ذریعہ بہت ہی آسان ہے۔ مثلاً جب کسانون کو معلوم ہوتا ہے کہ وُلوسٹ کے سرغنہ نے خزانے مین وہ روپیہ برابر نہین جمع کیا جو ٹکس اور لگان مین وصول کیا تھا۔ اور اسی سبب سے اُنکو اپنا ٹکس اور زرلگان باردوم ادا کرنا پڑتا ہے تو آیندہ وہ ضرور تاکید کرکے خزانے کی رسیدین معائنہ کرینگے جو سرغنے نے پائی ہونگی۔ روسی کسان عام اخلاق کے بارے مین بہت کچھ کارروائی نہین کرنا چاہتا مگر جب اُسکو معلوم ہوتا ہے کہ طرز تمدن کے عیب سے اُسکے روپیہ کو خاص کر ضرر پہونچتا ہے تو جس بے پروائی کا وہ عادی ہوتا ہے وہ بہت ہی کم ہوجاتی ہے۔ پس مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسانون کو اُنھین کی رائے پر چھوڑ دینا بہتر ہے اور اُنکو اجازت دی جائے کہ وہ تجربے سے وہ سبق سیکھین جو کسی اور طریقے سے حاصل نہین ہوسکتا۔

یہ جو اکثر مشہور ہے کہ زمانہ حال کے طرز نظمی سے تربیت یافتہ طبقون کے شائستہ کرنے والے اثر کا خوفناک سدّ باب ہوتا ہے۔ وہ لوگ اتفاق نہ کرینگے جنکو رُوس کے دیہات کے طرز معاشرت سے بخوبی واقفیت ہے۔ جو مالک اراضی اس لائق ہوتا ہے کہ اپنے غیر تربیت یافتہ ہمسائے پر شائستگی کا اثر ڈالے اُسکو منتظمان ملکی سے مدد لینے کی ضرورت نہین ہے کہ اُسکے کام مین اعانت ملے اور جن لوگون کو یہ رُعب اُنکی ذاتی کوششون سے حاصل نہین ہوسکتا وہ غالباً ہر قسم کے اختیارات کو بُرے طرز سے استعمال مین لائینگے جو اُنکو دیے جائینگے۔ مالکان اراضی کے اختیارات اُنکے غلامانِ خانہ زاد پر کئی نسل سے غیر محدود تھے مگر یہ نہین کہا جاسکتا کہ اُنکا شائستہ کرنے والا اثر بہت زیادہ تھا یا نہین۔ اصل یون ہے کہ یہ مقولہ اُن لوگون کا ہے جنکو خیال ہے کہ اِس قسم کا اثر عمدہ ہوگا مگر وہ لوگ اِسقدر دقت نہین اُٹھاتے کہ اصلی اور ٹھیک طرز سے حاصل کرین۔ رُوس مین اِس بدبختی کے

میلان طبع کی کثرت ہے کہ قوانین وآئین اور طرز تمدن پر زیادہ تر بھروسا کرین اور ذاتی کوشش اور قوت بازو پر بھروسا نہ کرین۔

**موجودہ** طرز تمدن ونظم ملکی مین دفعتہً انقلاب عظیم پیدا ہونا میرے نزدیک صرف بیکار ہی نہوگا بلکہ اس سے بہت بڑے بڑے اور ضرر رسان نتیجے نکلینگے۔ اسکی مثال مین مین وُلوسٹ کی عدالتون کو پیش کرتا ہون جو بہت سے مقامون مین موضع کے طرز نظمی مین سب سے بدتر ہین۔

**غلامی** خانہ زاد کے زمانے مین مجلس دیہی کے ممبرون مین سے ججون کو منتخب کرتے تھے مگر علاقے اکثر ایسے تھے جنمین جھگڑون کا فیصلہ مالک اراضی یا اُسکا گماشتہ کرتا تھا اور فوجداری کے مقدمات خفیفہ کی بھی وہی سزا دیتا تھا۔ آزادی غلامی کے زمانے سے وُلوسٹ کی عدالتین قائم ہوئین جنمین مزارعین جج تھے اُن عدالتون کی حالت ناقابل تسکین ہے اور جو ذریعے اُنکی ترقی کے لیے ہین اُنمین بڑی سرگرمی سے بحث کی جاتی ہے۔ بہت سے رفارمر ایسے ہین جنکے نزدیک یہ بحث نہایت ہی آسان ہے۔ ہر شخص کی زبانی یہ سنتے ہین کہ عدالتین اس کام کے قابل نہین ہین اور رشوت کی گرم بازاری ہے اور یہ کہ جسٹس آف دی پیس سے اسکے برعکس جو لوگ عموماً خوش ہین وہ بلا غور مزید تجویز کرتے ہین کہ وُلوسٹ کی عدالتین شکست ہونی چاہیین اور اُنکے اختیارات جسٹس حکام کو دے دینے چاہیین۔ گو اس مشکل مسئلے کے حل کرنے کا یہ طریقہ آسان ہو مگر اس سے تکملہ محال نہین ہے۔ وُلوسٹ کی عدالتون کی کارروائی صرف رسوم آبائی اور عام فہم کے مطابق ہوتی ہے مگر جسٹس آف دی پیس کو قوانین کے مطابق کارروائی کرنی ہوگی۔ قوانین مذکور سے مزارعین ناواقف ہین اور اُنکے اُمور متعلقہ سے مطابقت نہین رکھتے۔ جسٹس حکام کو مزارعین کے طرز معاشرت کے تفصیلی حالات سے واقفیت تامہ نہین ہے کہ جو مقدمات وُلوسٹ عدالتون کے روبرو پیش کیے جائین اُسقدر اُنکو انصاف کے ساتھ فیصل کرسکین۔ اور اگر کسی حاکم کو کافی واقفیت ہو بھی تو مزارعین کے اخلاقی اور قانونی خیالات کو وہ اختیار نہین کرسکتا۔ یہ لوگ

اکثر طبقہ ہائے اعلیٰ سے بہت ہی مختلف ہوتے ہین۔ مثلاً فسخ عقد کے معاملے مین
تربیت یافتہ آدمی کی خواہ مخواہ یہ راے ہوتی ہے کہ اگر نان ونفقہ کا جھگڑا ہے تو شوہر
بیوی کو خرچ دیا کرے۔ مگر اسکے برعکس مزارعین کی خواہ مخواہ یہ راے ہوتی ہے کہ بیوی
میان کو نان ونفقہ دیا کرے۔ اور اگر بیوی میان کو نہ دے تو خاندان کے سرغنے کو دے۔
اور یہ اُس محنت کے نقصان کا معاوضہ سمجھا جاتا ہے جس سے اُسکا میان اُسکے علیحدہ
ہونے سے محروم رہتا ہے۔ مزارعین کے خیالات قانونی کی ایسی بہت سی انوکھی باتین ہین۔
پیٹر اعظم کے گروہ کے رفارمر کہتے ہین کہ جو اعلیٰ اصول نصفت تربیت یافتہ
طبقون کے قانون تحریری مین رکھے گئے ہین وہی مزارعین کی حالت مین کیون نہین
رکھے جاتے ہین۔ میری راے مین یہ خاص خطرے کی بات ہے اِسلیے کہ اگر تحریری
قانون کے مطابق دفعتہً اُن لوگون کے ساتھ کارروائی کی جائے جنہین اب تک کل امور
رسم کے موافق ہوتے تھے تو کسانون کے اخلاقی خیالات مین ایک انقلاب پیدا ہو جائے
اور اُنکے خیالات نیکی وبدی کے بالکل ہی ازسرتاپا بدل جائین اور اسمین اب بھی بہت کچھ
ترقی ہوگئی ہے۔ اسمین ذرا بھی شک نہین ہوسکتا کہ رُوس کے طبقہ ہاے ادنیٰ مین
جو بداخلاقی ہے وہ کسیقدر اُن اصلاحات عظیم کا نتیجہ ہے جو گذشتہ دو صدی مین
تاریخ رُوس مین اکثر عمل مین آئین۔ اگر عدالتہاے وُلوسٹ کے سرسری شکست ہونے
اور امور متعلقہ مزارعین کی کارروائی قانون مطبوعہ کے ذریعے سے ہونے کے انقلاب کو
نہ بھی شامل کرین تو بھی فہرست انقلابات مطوّل ہے۔

اب ہم لوگون کی رایون پر نظر ڈالینگے جنکی راے ہے کہ مزارعین کی اصلی ترقی کا
سدّباب خاص کر صِرف اِسی وجہ سے نہین ہے کہ مجالس دیہی کی کارروائی فضول ہے
بلکہ مجالس دیہی کے طرز تمدن کے خاص خاص اصول مانع ترقی ہوتے ہین۔ جن لوگون کے
یہ خیالات ہین وہ کہتے ہین کہ غلامی خانہ زاد صرف براے نام موقوف ہوئی ہے۔ پیشتر
مزارعین مالکان اراضی کے غلام تھے اور اب کل مجالس دیہی کے غلام ہین۔ اب تک
اُنکو اراضی سے تعلق ہے اور تھوڑے زمانے کے لیے بھی بغیر اجازت باضابطہ مجلس دیہی کے

ص ۶۴۳

وہ اپنا وطن نہین چھوڑ سکتے اور اِس اجازت کے لیے اُنکو اکثر اوقات رقم کثیر دینی پڑتی ہے۔
جب قصبون یا ملک کے اور کسی حصے مین اُنکو کوئی ایسا پیشہ ملجاتا ہے جس سے اُنکو
نفع ہو تو مجلس دیہی کو اختیار ہے کہ جس دم چاہے ادنی سے ادنی حیلے سے اُنکو حکم دے دے
کہ اپنے وطن کو واپس آجائین اور اگر وہ عدول حکمی کرین تو اسطرح گرفتار ہو کر لائے جاتے ہین
جیسے قیدی۔ اُنکو اراضی مجلس دیہی کا ایک حصہ ملتا ہے مگر اُسکی ترقی دینے کی اُنکو کوئی خواہش
نہین ہوتی کیونکہ اُنکو معلوم ہے کہ مجلس دیہی جب چاہے اراضی کا مکرر بٹوارہ کردے اور
اگر یہ ہوا تو جو محنت اُنھون نے اپنے حصۂ اراضی پر کی تھی وہ بیکار ہو جائیگی۔

مجالس دیہی کی جائداد متحدہ کے فوائد و نقصان کی نسبت مین اِس مقام پر
بحث نہین کر سکتا۔ مگر مین کوشش کرونگا کہ جس پیچیدگی مین یہ بحث پڑی ہوئی ہے اُسکو
کسیقدر صاف کر دون۔ جو لوگ اِس امر کی نسبت لکھتے اور بحث کرتے ہین وہ ہمیشہ
اِس ضروری امر کو بھول جاتے ہین کہ مجلس دیہی کے فرائض اور طریقے ہر مقام پر یکسان
نہین ہین۔ حصۂ اراضی اسود کا جسمین سالانہ آمدنی اراضی کے لگان مقررہ سے کم ہے
مجلس دیہی سے تعلق ہونا گویا ایک رعایت خاص ہے۔ اور شمالی حصۂ زراعتی مین اِسکے
برعکس لگان مقررہ سے سالانہ آمدنی زیادہ ہے لہذا مجلس دیہی سے تعلق ہونا ایک بار ہے۔
یہ تسلیم کرنا چاہیے کہ شمالی ملکون مین مجلس دیہی اصل مین اُن مالکان اراضی کی جانشین ہے
جنکے پاس غلامان خانہ زاد تھے اور اُسکے ممبر ایک قسم کے نصف غلام ہین۔ مگر یہ بھی انصافاً
کہنا ضرور ہے کہ مجلس دیہی کو اسکا الزام نہین دیا جا سکتا۔ چونکہ مجلس دیہی کُل آمدنی اور
ٹکس کی ذمہ دار قرار دی گئی ہے اور یہ منافع سے زائد ہوتا ہے لہذا اُسکو مجبور ہو کر
ممبرون کو زبردستی قائم کرنا پڑتا ہے عام اِس سے کہ اُنکو زمین پر قبضہ کرنے کی خواہش ہو
یا نہو۔ الغرض مجالس دیہی اِس حصۂ ملک مین مثل ٹکس وصول کرنے والون کے ہے۔
اور اُسکو مجبور ہو کر سخت سخت تدبیرین کرنی پڑتی ہین کیونکہ ٹکس بھاری ہین اور وہ ذمہ دار ہے
کہ ٹکس ادا ہو جائے۔ پس جسکو لوگ مجلس دیہی کی تعدی کہتے ہین وہ اُسکی زیادتی
نہین ہے اسلیے کہ مجلس دیہی اس بارے مین منتظمان مالی کے بس مین ہے بلکہ زیادتی کا

ص ۵۴۸

سبب وہی آزادی غلامی ہے جس سے اس ملک کے غلامان خانہ زاد مجبور ہوکر اپنی
آزادی اس بہانہ سے حاصل کرتے ہین کہ جو زمین اُنکی مرضی کے بغیر اُنکو دی گئی ہے
اُسکا مطالبہ ادا کرین۔ حصۂ اراضی اسودہین جہان سالانہ آمدنی اصلی لگان سے زیادہ
نہین ہے اور جہان اسی سبب سے مجلس دیہی زیادہ تر مثل ایسی جماعت کے ہے جو ممبرون کی
ذاتی خوشی سے قائم ہوئی ہو اسمین مجلس دیہی کی تعدی کی کوئی شکایت نہین ہے۔ اس
حصے مین اگر کسی ممبر کی خواہش ہو کہ وہ کبھی غیر حاضر ہو جائے تو وہ اپنے حصۂ اراضی اور
اُسکے کل اسور متعلقہ کو اپنے کسی ایسے ہمسائے کے نام منتقل کرسکتا ہے جو اپنی اراضی
مقبوضہ سے زیادہ زمین لینا چاہتا ہے۔ اگر اُسکی خواہش ہو تو وہ مجلس دیہی کو بالکل ہی
چھوڑ دے سکتا ہے اور کسی اور قصبے مین آزادانہ طور پر جاکر رہ سکتا ہے کیونکہ اور ممبر
خوشی سے راضی ہو جاتے ہین کہ جس حصۂ اراضی کو اُسنے چھوڑ دیا ہے اُسکی مالگزاری دیا کرین۔
پس ظاہر ہے کہ بہت سے جلسون کو جو عموماً مجلس دیہی کے خلاف ہوتے ہین اس طرز
وصول مالگزاری کے خلاف ہونا پڑتا ہے جو گورنمنٹ نے قائم کیا ہے۔ ٹکس چاہے کیسا ہی
قابل نفرت یا سنگین ہو مگر ٹکس وصول کرنے والا حاکم عقلاً ملزم قرار نہین پاسکتا کہ اُسنے
اپنا فرض کیون ادا کیا خصوصاً اگر وہ اپنی مرضی کے خلاف ٹکس کلکٹر مقرر کیا گیا ہو۔

اب ایک اور مشکل مسئلہ یہ ہے کہ اراضی مین مجلس دیہی کے استحقاق اور سالانہ
یا ششماہی بٹوارۂ اراضی سے کسان کو اپنی زمین کے جوتنے مین کہان تک روک ٹوک
ہوتی ہے جسکے سبب سے محنت کرنے کا ولولہ اُسکے دل مین باقی نہین رہتا۔ اور کہان تک
وہ اُس ترغیب سے محروم رہتا ہے جو اُسکو اپنی زمین کی ترقی دینے مین ہوتی۔ جہان تک
یہ مسئلہ متعلق ہے یہ بحث بہت دلچسپ ہے اور آیندہ اُسکو بیشک بہت بڑی ترقی ہوگی۔
مگر آج کل میرے نزدیک اُسکو وہ عظمت نہین حاصل ہوئی جو اُس سے تعلق کی جاتی ہے۔
اسمین ذرا بھی شک نہین ہوسکتا کہ اراضی کے تنگ قطعون کے بڑے بڑے حصون مین
زراعت کرنا جنمین بہت سے ٹکڑے بڑے بڑے فاصلے پر واقع ہون اس امر سے زیادہ
مشکل ہے کہ ایسی زمین مین زراعت کی جائے جو ایک ہی جگہ واقع ہو اور مزارعین اپنی

خوشی کے مطابق اُسکو منقسم کرین اور کام مین لائین - اور اِسمین بھی شک نہین ہوسکتا کہ کسان اپنی زمین کو غالباً ترقی دے سکیگا اگر اُسکا پٹہ خطرے سے خالی ہوگا یا اگر اُسکو یقین ہوجائے کہ خارج ہونے کی حالت مین اُسکو اپنی محنت اور سرمائے کا موزون معاوضہ ملیگا - یہ کُل امور اور اِسی قسم کی اور باتون کو از سرتاپا صحیح تسلیم کرنا چاہیے - مگر جو امر زیر بحث ہے کہ عملاً کارروائی ہونی چاہیے اُس سے اِن امور کو زیادہ تر تعلق نہین ہے - ہمکو اِسوقت یہ بحث نہین ہے کہ آیا یہ بہتر ہوگا کہ کسان بہت بڑے سرمائے اور کُل جدید عملی آلون وغیرہ سے زراعت کرے بلکہ سوال صِرف یہ ہے کہ وہ کُل امور کیا ہین جو آج کل کسان کو اُسکی اصلی حالت مین ترقی کرنے کے مانع ہوتے ہین - لہذا اصل بحث غور طلب سے ہمکو تجاوز نہ کرنا چاہیے -

خیال کیا جاتا ہے کہ مجلس دیہی کا دو طرز سے ایسا اثر پڑتا ہے کہ ترقی کا مانع ہے - اولاً اچھی طرح زراعت ہونے کا مانع ہوتا ہے اور جو طرز زراعت اصل مین مستعمل ہے وہ نہین ہونے دیتا - ثانیاً مزارعین کو استمراری ترقی اور اعلیٰ زراعت سے محروم رکھتا ہے - بہتر ہوگا کہ اِن دونون مسئلون کو تجربے کی کسوٹی پر کسین -

یہ امر کہ مجلس دیہی مزارعین کو اعلیٰ زراعت کے مختلف طریقون کے اختیار سے باز رکھتی ہے ایسا نہین ہے کہ اِسپر غور و تعمق کیا جائے - اِس قسم کے کسی تغیر کا کسانون کو ابھی تک خیال بھی نہین ہے اور اگر خیال ہے بھی تو اُنکے پاس نہ اِسقدر ضروری سرمایہ ہے نہ واقفیت کہ اُسکے مطابق کارروائی کرین - بہت سے موضعون مین چند امیر اور ذکی الطبع مزارعین نے زمین خریدی ہے اور اپنی مرضی کے موافق اُسکو جوتتے ہین اور مجلس دیہی کی روک ٹوک سے بالکل آزاد ہین - اور مین نے ہمیشہ دیکھا ہے کہ وہ اِس جائداد غیر منقولہ کو ٹھیک اُسی طرح جوتتے ہین جس طرح اپنے حصّے کو جو متعلق مجلس دیہی ہوتا ہے - گو اعلیٰ درجے کی زراعت کرنے کی اُن لوگون نے کوشش نہین کی مگر اِسمین شک نہین کہ اُنکے اور ہم پیشہ لوگون نے تو ابھی تک یہ خیال بھی کبھی نہین کیا کہ زراعت مین ترقی کرنی چاہیے - یہ لوگ اُنکی نسبت جفاکش اور تیز طبیعت اور کام انجام دینے مین

مستعد ہوتے ہین - ممالک متوسطہ اور صوبہ جات مغربی وجنوبی مین چند ہی سال مین
نیشکر کی پیداوار نے بڑی ترقی کی ہے اور شمالی ملکون مین مجالس دیہی کے ذریعہ سے
سَن کی اب بہت بڑی پیداوار ہوتی ہے - پیشتر صرف اپنی ہی ضرورت کے مطابق
سَن تیار کرتے تھے - جب کسان ایسی تدبیر سوچتے ہین کہ استمراری فائدہ اور ترقی ہو
مثلاً آبپاشی وغیرہ تو مجالس دیہی سے اُنکو مدد ملتی ہے کہ اِس تدبیر سے فائدہ اُٹھائین -
حالت موجودہ مین صرف ایک امر سے استمراری ترقی متصور ہے وہ یہ کہ جو زمین افتادہ ہے
اُسکو جوتین - ایک مقام پر مین نے خود تجربہ کیا ہے کہ قلیون کے ذریعہ سے بہت بڑے
حصۂ اراضی افتادہ مین تردد کیا گیا ہے - اسمین کوئی اعتراض نہین کرسکتا - شمالی
صوبون کی اکثر مجالس دیہی مین یہ رسم برابر جاری ہے کہ اگر کوئی کسی مجلس کی افتادہ
زمین کو جوتے بوئے تو وہ اُسپر اِسقدر سال تک قبضہ رکھ سکتا ہے جسقدر اُسنے
محنت کی ہے -

اب سوال یہ ہے کہ کیا مجالس دیہی عمدہ زراعت کی ترقی کی مانع نہین تھین -
جو لوگ اپنے کو حکم سمجھتے ہین اُنکی یہ راے ہے کہ کسان عموماً کھیتون مین پانس
بالکل نہین ڈالتے - مگر یہ بڑی غلطی ہے - مانا کہ جن ملکون مین زرخیز سیاہ مٹی کی اصلی قوت
زرخیزی ابھی تک باقی ہے وہان پانس کو جلانے کی لکڑی کے عوض استعمال کرتے ہین
یا پھینک دیتے ہین کیونکہ کسانون کے نزدیک کھیتون مین پانس ڈالنا ٹھیک نہین ہے -
اُنکا یہ عقیدہ کسیقدر صحیح بھی ہے مگر شمالی حصۂ زراعتی مین جہان بے پانس کے غلہ
پیدا ہی نہین ہوتا کُل کسان کھیتون مین پانس ڈالتے ہین - اگر کافی پانس نہ ڈال سکین
تو اِسکا سبب یہ ہے کہ اُنکے پاس مویشی کم ہین لہذا کافی پانس اُنکو مل نہین سکتی -
مگر جن ملکون مین زمین کی قوت کم ہوگئی ہے وہان بھی کسان پانس بیکار پھینک دیتے ہین -
حالانکہ اگر کھیتون مین پانس ڈالین تو بڑا فائدہ ہو - یہ اُنکی ناواقفیت کا نتیجہ ہے -
مجالس دیہی سے اِسکو کوئی بحث نہین ہے - اِن مقامون پر اکثر زمیندار بھی ایسی ہی
حماقت کرتے ہین - جب کسانون کو یقین ہو جاتا ہے کہ اگر پانس ڈالینگے تو جو زائد محنت

اُنکو کرنی پڑیگی اُس سے بڑا ہی فائدہ کثیر اُٹھائینگے تو وہ پانس ڈالنے لگتے ہین۔ اور اگر اِس سے اُنکو فائدہ ہوا تو برابر پانس ڈالتے ہین۔

بعض لوگ کہتے ہین کہ شمالی صوبون کے کسانون کو اگر مجلس دیہی کی بے ایمانی کا خوف نہو تو وہ اپنی مویشی کی تعداد کو ترقی دین اور کھیتون مین پانس زیادہ ڈالین۔

اب یہ دریافت کرنا چاہیے کہ مجالس دیہی کی بے ایمانی کے کیا معنی ہین۔ خیال کیا جاتا ہے کہ کسان کو دو باتون کا خوف ہے۔ ایک یہ کہ اُسکی کچھ مویشی تو سرکاری پُولیس اِس علت مین نیلام کر ڈالتا ہے کہ لگان اُسکے ذمے چاہیے گو وہ اپنا پورا لگان اور ٹکس دے چکا ہو۔ دوسرے مجلس دیہی کو اختیار ہے کہ تقسیم اراضی مکرر کرے اور جن کھیتون مین ایک کسان نے کئی برس محنت کرکے پانس ڈالی تھی وہ کسی اور کو حوالے کر ڈالے۔

پہلا امر تو کبھی واقع ہوتا ہے۔ اور جو کسان اپنی مویشی کی تعداد بڑھانا چاہتے ہین اُنپر اسکا اثر یہ پڑتا ہے کہ اِسمین چندان سرگرم نہین رہتے۔ مگر یہ مجلس دیہی کا قصور نہین ہے بلکہ صیغۂ مال کی ابتری اِسکا باعث ہوتی ہے۔ رُوسی خُرد مین بھی مجلس دیہی بقیہ لگان کی علت مین رعایا کی جائداد ضبط کرلیتی ہے۔ دوسرے امر کا خوف اُن لوگون نے دلا دیا ہے جو مجالس دیہی کے برباد اور شکست ہونے کے خواہان ہین۔ مگر کسانون پر اِنکا اِسقدر اثر نہین پڑتا جسقدر لوگ سمجھتے ہین۔ مین اُن لوگون سے متفق ہون جنکی رائے ہے کہ مجالس دیہی نیک نیت نہین ہین بلکہ اُسکے ممبرون کی ہمیشہ یہی کوشش ہوتی ہے کہ اپنے فائدے کے لیے رعایا سے زیادہ ستانی کرین۔ اب دیکھنا چاہیے کہ واقعات سے کون امر ظاہر ہوتا ہے۔ شمال کے صوبون مین جب پانس کی ضرورت ہوتی ہے تو ہر سال تقسیم اراضی ہوتی ہے۔ جون جون اُتر جائیے گا تو آپ کو معلوم ہوگا کہ وہان تقسیم اراضی کئی سال کے بعد ہوتی ہے اور ٹھیٹھ اُتر مین تو کوئی اِس تقسیم کا نام بھی نہین جانتا ہے۔ مثلاً ایک صوبے مین اراضی مجلس دیہی کے دو حصے ہین جس حصے مین پانس پڑتی ہے وہ گانوُن کے پاس ہے اور جسمین پانس

۱۵۵ص

نہین پڑتی وہ گانوٗن سے دُور ہے۔ جو حصّہ گانوٗن سے دُور ہے صِرف اُسی مین مگر تقسیم اراضی ہوتی ہے۔ پانس کے حصّے مین پٹہ شاذ و نادر ہی بدلا جاتا ہے۔ اور جب کِسی نئے خاندان کو حصّہ دینا ہوتا ہے تو کسی فریق کا حق اِس سے مطلق زائل نہین کیا جاتا۔

جن لوگون کی راے ہے کہ میٗر گانوٗن والون کی ترقی کا سدّباب ہوتا ہے وہ لوگ دو قسم کے ہین اور جائداد مجالس کے وہ دو مختلف علاج بتاتے ہین۔ ایک طبقے کے لوگون کی راے ہے کہ جائداد مجالس دیہی کے اصول فوراً شکست ہونے چاہئین۔ اور دوسرے طبقے کی راے ہے کہ بالفعل مجالس دیہی برقرار رکھی جائین مگر اُسکے اختیارات قانون کی رو سے محدود کر دیے جائین۔

مگر دونون رائین غلط ہین۔ اگر مجالس دیہی کے اختیارات دفعتہً زائل کر دیے جائین تو ایک انقلاب پیدا ہو جائے اور اِسقدر انقلاب ہو کہ آزادی غلامان خانہ زاد کے زمانے جوش کو بھی مات کر دے۔ جن لوگون کی راے ہے کہ مجالس دیہی کے سبب سے کبھی پرُولٹیریئٹ قائم نہین ہو سکتی اُنسے مجھے اتفاق نہین ہے۔ میری راے ہے کہ اراضی کی تقسیم مکرر غالباً موقوف ہو جائیگی۔ مگر ابھی سے پوری پوری پیشین گوئی کرنا محال ہے۔ واللہ اعلم کیا اتفاق ہو۔ اِس امر مین کسان ہی کوئی راے قائم کر سکتے ہین۔ کیونکہ اِس کام کو وہ خود کرتے ہین اور اُن ہی کو اِس سے واقفیت تامہ ہے۔ ہر ایک مجلس دیہی کو اختیار ہے کہ زمین کے مختلف حصّے کرے اور ہر خاندان کو ایک ایک حصّہ تقسیم کر دے۔ مگر اِس اختیار کو بہت ہی کم مجلسین کام مین لاتی ہین۔

یہ بھی کچھ کم قابل اعتراض نہین ہے کہ مجالس دیہی کا انتظام قانون کی رو سے ہو۔ وہ وقت بیشک آنے والا ہے جب پرُانے خیالات کی عظمت لوگون کے دلون سے نکل جائیگی اور قانون کے ذریعے سے زیادہ کارروائی ہوگی۔ مجلس دیہی کو کسی خارجی شَے کی مدد کی ضرورت نہین ہے۔ مجلس مذکور اپنے فوائد خوب سمجھ سکتی ہے اور جنکو اُسکے قوانین وضع کرنے کا دعوی ہے اُنسے کہین زیادہ وہ واقفیت رکھتی ہے۔ طرز انتظامی مین اپنے فوائد کے مطابق مجلس مذکور تبدّل و تغیّر کر سکتی ہے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ مجلس مذ کور امراے عظام کی

۵۵۲ص

انکھون مین کھٹکتی تھی کیونکہ روس مین صرف یہی ایک مجلس نظمی ہے جو حکام سرکار کی تعدی سے محفوظ ہے اور صرف یہی ایک مجلس نظمی ہے جو بلا امداد گورنمنٹ آزادی اور جوش سرگرمی کیساتھ کام کرتی ہے اور گورنمنٹ کی مدد کی محتاج نہین ہے۔ مگر تعجب یہ ہے کہ جو لوگ اپنے کو انتظام خود مختاری کا حامی سمجھتے ہین وہی اس مجلس کی بیخ کنی کرتے ہین حالانکہ روس کی اور کسی مجلس نظمی کو اسقدر اختیارات انتظام خود مختاری نہین حاصل ہین۔ اور جن جن مجالس کو اختیارات خود مختاری حاصل تھے وہ صرف براے نام تھین جیسے اندراین کا حال۔ جسکی قوت سے وہ قائم ہوئی ہین وہ انکو شکست بھی کرسکتا ہے۔ اور اسطرح پر شکست کرسکتا ہے کہ طوائف الملوکی اور بد نظمی نہونے پائے۔ رعایا کے عادات اور خیالات مین مجلس دیہی کی ابھی تک بہت وقعت ہے اور مین پھر کہتا ہون کہ اس بارے مین کسان محکم ہوسکتے ہین۔ اور اگر وہ خدا سے دعا مانگین کہ یا خدا ہمارے جو فروش وگندم نما دوستون اور حامیون سے ہمکو محفوظ رکھ تو جاے استعجاب نہین کیونکہ جو لوگ انکی دوستی کا دم بھرتے تھے وہی انکے حق مین کانٹے بوتے تھے۔

اب ہم معترضون اور آیندہ کے مصلحان ملکی کا حال لکھتے ہین یعنی وہ لوگ جنکا خیال ہے کہ گورنمنٹ کی دست اندازی سے کسان اپنی ترقی بہبود نہین کرسکتے اور جنکی راے ہے کہ مال کی حالت موجودہ کا سب سے بہتر علاج یہ ہے کہ رفاہ وصلاح ہو اور ایسے صوبون مین جاکر رہین جہان آبادی کم ہو اور زرخیز زیادہ ہون۔ بطریق جملہ معترضہ مجھے یہ بھی بیان کردینا چاہیے کہ عوام کی راے زیادہ تر یہی ہے اور ہونا بھی ایسا ہی چاہیے۔ اسکے علاوہ ایک خصوصیت اسمین ہے کہ جسکے سبب سے روسیونکو یہ بہت پسند ہے۔ جو لوگ اسکو اختیار کرتے ہین وہ گورنمنٹ کو ملزم قرار دیتے ہین اور گورنمنٹ سے چاہتے ہین کہ اس نقص کو رفع کردے۔

اب سوال یہ ہے کہ موجودہ حالت مالی سے عموماً اور ٹکس وصول کرنے سے خصوصاً کسانون کا کسقدر نقصان ہوتا ہے۔ اسکے جواب کے لیے ایک دفتر لکھنے کی ضرورت ہوگی۔ اسکی نسبت مین تھوڑا ہی سا بیان کرونگا تاکہ لوگون کو کسیقدر واقفیت ہوجائے

کسانون کو دو ٹکس دینے پڑتے ہین۔ ایک تو معمولی ٹکس۔ دوسرے سالانہ لگان۔ یہ دونون مختلف قسم کے ہوتے ہین۔

پہلے ٹکس کے تین درجے ہوتے ہین۔ شاہی۔ لوکل اور ٹکس متعلق مجالس دیہی۔ انمین سے پہلا ٹکس سرکار مقرر کرتی ہے۔ دوسرا ٹکس زمسٹوو سے تشخیص ہوتا ہے۔ تیسرے ٹکس کا تقرر مجالس دیہی کے تعلق ہے۔ یہ سب ملا کر ساڑھے نو روبل فی مرد دینا ہوتا ہے۔ اب اگر فی خاندان مثلاً ڈھائی مرد سمجھا جائے تو ہر خاندان پر ٹکس کوئی پونے تیئیس روبل ہوگا یعنی تقریباً پینتیس روپیہ۔ اور کسانون کے لیے یہ بڑی بھاری رقم ہے۔

لگان کو ٹکس نہین کہہ سکتے کیونکہ اُسکے عوض مین کسان کو کسیقدر زمین ملتی ہے۔ مگر یہ امر قابل تسلیم ہے کہ وہ بھی ایک قسم کا ٹکس ہے۔ کیونکہ لگان بتراضی طرفین نہین باندھا گیا تھا بلکہ کسان مجبور کیے گئے تھے کہ زمین لین اور لگان دین۔ ملک کے بعض حصون مین یہ لگان مفید رعایا ہے اور اُسکو وہ ایک قسم کی رعایت خاص سمجھتے ہین اور بعض مین بار سمجھا جاتا ہے۔ بعض مقامون مین کسان زمین واپس کر دیتے ہین اور لگان سے بری ہو جاتے ہین۔ اور بعض مین اسطرح براءت حاصل ہونی محال ہوتی ہے کیونکہ ایسی شرطون پر نہ مجلس دیہی اُسکی زمین خوشی سے قبول کریگی نہ کوئی اور کسان۔ اگر ایک کسان اپنی زمین کا لگان مجلس دیہی کو اٹھارہ روبل دیتا ہے حالانکہ اُس زمین کے لیے دس ہی روبل کافی ہین تو یہ آٹھ روبل گویا اُسپر ٹکس ہوا۔

جنوبی حصۂ زراعتی مین یہ زیادہ ستانی نہین ہے۔ وہان جو لگان زمین کے لیے باندھا جاتا ہے اُس سے زیادہ لگان کی زمین ہوتی ہے پس اِس لگان کو ٹکس کسی طرح نہین کہہ سکتے۔ اگر کسان اپنے کو لگان سے بچانا چاہے تو وہ آسانی کے ساتھ اسطرح بچ سکتا ہے کہ اپنی اراضی مجلس دیہی کے حوالے کر دے یا کسی کسان کو دے دے۔ اِسکے برعکس شمالی حصۂ زراعتی مین چند ہی مقامات ایسے ہونگے جنمین کسان لگان سے بری ہون اور اِس لگان کا ایک حصہ گویا بالکل بمنزلہ ٹکس ہوتا ہے۔ اب اگر اصل ٹکس مین لگان کا

وہ جزو بھی شامل کر دیا جائے جو زمین کی حیثیت سے زیادہ ہے تو بڑی رقم ہو جائے۔ اور جو لوگ صرف زراعت ہی پر بسر کرتے ہین اُنکے لیے یہ رقم بہت ہے۔ جب تک سالانہ ادا کیا جائیگا تب تک ممکن نہین کہ کسانون کی حالت ترقی پائے۔ بلکہ اسکے برعکس اُنکی حالت بدتر ہے کیونکہ سرکاری نقشون سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان ملکون مین مویشی کی تعداد کم ہوتی جاتی ہے۔ اور ظاہر ہے کہ مویشی کی تعداد کم ہونے سے پانس اور پیداوار بھی کم ہوتی ہے۔

پس یہ قول صحیح ہے کہ رُوس اور خاص کر شمالی حصہ رُوس مین کسان اس ٹکس کے ہاتھون تباہ ہین۔ مگر کیا اور ملکون مین یہ سبب نہین موجود ہے۔ بیشک ہے۔ مگر اصلیت یہ ہے کہ کسانون کی حالت ہی اسی قسم کی واقع ہوئی ہے کہ وہی حالت اُنکی ترقی کا سدراہ ہوتی ہے۔ اب اسکی تشریح کرونگا۔

غلامی کے زمانے مین کسانون کے خاندان بڑے بڑے ہوتے تھے اُنکے ممبر علیحدہ علیحدہ نہین رہتے تھے۔ مگر جب مالکان ارضی کی حکومت جاتی رہی تو خاندان کے ممبر علیحدہ علیحدہ رہنے لگے۔ ہر شخص آزادی کا دلدادہ ہو رہا تھا۔ تھوڑے ہی عرصے مین قریب قریب سب متاہل کسان اپنے اپنے خاندانون سے جدا ہو ہو کر علیحدہ علیحدہ مکانون مین رہنے لگے۔ یہ تو مین بیان ہی کر چکا ہون کہ مجالس دیہی کے انتظام خود اختیاری پر اسکا بڑا اثر پڑا مگر کسانون کی حالت پر اسکا اثر اُس سے بھی زیادہ خراب پڑا۔ اول تو ایک مکان کے عوض دو دو تین تین مکان بنانے پڑے اور اُنکی تعمیر اور مرمت مین زائد روپیہ خرچ ہونے لگا۔ اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ اگر بڑا خاندان ہوگا تو چھوٹے خاندان کی نسبت آفات ارضی وسماوی سے دیر مین تباہ ہوگا۔ اس سے بدتر ایک بات اور ہوئی جسکا حال قانون آزادی سے صاف ظاہر ہو جائیگا۔

قانون آزادی سے کسانون نے اسقدر زمین نہین پائی جسقدر وہ چاہتے تھے پس جن کسانون کو قانون کی رو سے حصہ زمین ملا اُنکو نہ تو کام کافی ملتا ہے نہ آمدنی کافی ہوتی ہے۔ اگر خاندان بڑا ہو تو یہ دقت بآسانی رفع ہو جائے۔ فصل پر ایک کسان اپنی جورو اور بھاوجون اور ایک قُلی کی مدد سے کل خاندان بھر کی ارضی کو جوت بو سکتا ہے۔ اور باقی لوگ اور پیشے کرنے لگتے ہین اور ٹکس اور ضروری اخراجات کے لیے روپیہ دیتے ہین۔

جب مضبوط آدمی ایک آزاد خاندان کا سرغنہ ہوتا ہے تو یہ طرز غیر ممکن ہوجاتا ہے۔خاندان کا ہر سرغنہ مجبور ہوتا ہے کہ یا گھر پر رہے یا اپنے حصۂ کاشت کو اپنی بیوی کے سپرد کردے۔ اگر گھر پر رہے تو بہت سا وقت سستی مین ضائع ہو۔ہان یہ ممکن ہے کہ کسی معقول لگان پر کسی پڑوس کے کسان کے سپرد کردے۔اور اگر بیوی کے سپرد کردے تو فصل کم ہو کیونکہ عورت کو گو گرہستی کا کام نہ بھی کرنا ہوتا ہم وہ ہرگز مرد کے برابر جوت بو نہین سکتی۔اکثر مقامون کسان کو مجبور ہوکر لگان انتہا سے زیادہ دینا پڑتا ہے کیونکہ کسانون کو ضرورت ہوتی ہے کہ گانؤن کے قرب وجوار مین قابل زراعت ارضی ملے۔

مین نہین کہہ سکتا کہ یہ نقص کیونکر بخوبی رفع ہو سکتے ہین مگر مجھے یقین ہے کہ اگر مالی حالت پر زیادہ توجہ کی جائے اور خاص کر لگان پر تو بڑا فائدہ ہو۔اِسکے علاوہ بہتر ہو اگر لوگ کثرت سے خارج البلد ہون اور کسیقدر کسان شمال اور مغرب کی اُوسرزمین سے مشرقی صوبون کی زرخیز زمین مین جا کر رہین۔

آیندہ حالت کی نسبت مجھے صِرف ایک لفظ کہنا ہے۔میرے نزدیک مایوسی کی اِسقدر امید نہین ہے جسقدر خیال کی جاتی ہے۔آج کل رُوس مین بہت بڑا انقلاب ہو رہا ہے اور وہ عیوب اُسمین ہین جو ایسے زمانے مین لازم و ملزوم ہوتے ہین جب کوئی انقلاب عظیم ہوتا ہے۔غلامانِ خانہ زاد کی آزادی کے مسئلے کو جس جرأت اور کامیابی سے اُسنے حل کیا اُس سے ہم ضرور امید کرسکتے ہین کہ وقت موزون پر وہ امور زراعت کی اُن دقتون پر غالب آجائیگا جو ابھی تک رُوس مین پیش آتی ہین۔

صفحہ ۵۵۵

عکس ۵۵

# باب اٹھائیسوان

## نئی عدالتین

اگلے وقت کے ضوابط قانونی۔ اُسکے نقص۔ رفاہ واصلاح۔ نیا طرز۔ جسٹس آف دی پیس۔ صاحبان جج کی عدالتین۔ عدالت نظرثانی۔ تجویزون کے تغیر وتبدل۔ کارروائی کیسی ہوتی ہے۔ عدالت۔ وکلا۔ جوری۔ جو مجرم اقبال جرم کرین اُنکی رہائی۔ کسانون۔ سوداگرون۔ امراکی جوری۔ نئی عدالتون کی آزادی

غلامان خانہ زاد کی بحث کے بعد مصلحان ملک کو نظم امور نصفت وعدالت کی جانب توجہ مبذول کرنے کی زیادہ تر ضرورت تھی۔ ارباب نصفت اسدرجہ مرتشی اور نالائق تھے کہ حیّز بیان سے خارج ہے۔

مثل اور ملکون کے جو ناشایستگی کی حالت مین ہوتے ہین رُوس مین بھی ابتدا ابتدا کے زمانے مین دادرسی کے بالکل ناشایستہ طریقے تھے سلطنت بالکل گویا حالت طفولیت مین تھی اور رعایا کی جان ومال اور حقوق کی حفاظت رعایا ہی کے ذمّے تھی ضوابط سرکار اسی پر مبنی تھے کہ رعایا خود اپنی حفاظت کرے۔ سرکار صرف رعایا کو یہ مدد دیتی تھی کہ اپنے حقوق کی حفاظت کر سکے اور اگر کوئی شخص دیدہ ودانستہ اُن حقوق پر دست تعدی دراز کرتا تو اُس سے سرکار بدلہ لیتی۔

مگر جون جون بادشاہ کی خودمختاری اور جبر کی قوت زیادہ ہوتی گئی یہ سب باتین بدل گئین شاہ خودمختار نے کوشش کی کہ شوشل گل کو اپنی ہی قوت سے بلامدد غیرے چلاے اور ترتیب دے اور رعایا کی جانب سے جو کارروائی خودبخود ہوتی تھی اُسکو شک اور حسد کی نظر سے دیکھتے تھے۔ پس دادرسی اور انصاف خاص حکام صدر کے اختیار مین تھا اور حکام جزو ارکین سلطنت تھے مگر عوام کو دادرسی کے معاملے مین کوئی دخل نہ تھا۔

تھمس* نے بازار عام سے کنارہ کشی کی اور اپنے کو ایک تیرہ و تار کمرے مین بند کر دیا اور سختی کے ساتھ تاکید کر دی کہ فریق مخالف اور عوام مین سے خبردار کوئی میرے روبرو نہ آئے۔ معتمدین اور پیش دست جو اُسکو گھیرے رہتے تھے مدعی اور مدعیٰ علیہ کے دعوون اور حقوق کو جس طرح مناسب سمجھتے تھے پیش کرتے تھے تھمس اپنے خاص معتمدین کے دلائل پیش کردہ کو اپنی راے کے مطابق جانچتی تھی۔ اور خلوت سے جلوت مین صرف اسلیے آتی تھی کہ وہ فیصلہ سُناتے جو اُسنے پہلے ہی سے سوچ لیا تھا اور اُن لوگون کو سزا دے جو اُسکے نزدیک مجرم ہین۔

گو یہ تبدل کسیقدر ضروری تھا مگر اسکے نتائج بہت خراب پیدا ہوے۔ عدالتون نے فریقین مخالف اور عوام کے اختیار سے آزاد ہو کر ویسی ہی کارروائی کی جیسی انسان کی عادت مین داخل ہے بے انصافی زبردستی رشوت ستانی کی کوئی انتہا ہی نہین تھی اور گورنمنٹ کو ان بُرائیون کا اس سے بہتر علاج اور کوئی نہ معلوم ہوا کہ پیچیدگی کے ساتھ قانونی برتاؤ کرے اور بلطایف الحیل اُنکو دفع کرے جوڈیشیل حکام پر انتہا سے زیادہ قوانین وضوابط کا بار ڈالدیا گیا تھا اور وہ اسقدر کثرت سے تھے اور پیچیدہ کہ اگر نہایت ہی نامنصف جج بھی ہوتا تو حق پرستی کے دائرے سے باہر قدم رکھنا ممکن نہ تھا۔ امرحق کی تحقیقات اور شہادت کی جانچ کے لیے صاف صاف اور مشرح قواعد نافذ کیے گئے تھے۔ ہر قانونی دلیل اور ذراسی شہادت بھی جسپر فیصلہ مقدمہ مبنی تھا درج کرلی جاتی تھی اور فیصلہ کرنے کی پیچیدہ کارروائی کے کل امور مین ایک باقاعدہ دستاویز بنائی جاتی تھی اور مختلف رجسٹرون مین درج ہوتی تھی ہر دستاویز اور رجسٹر پر مختلف افسرون کے دستخط ہوتے تھے ہر فیصلے کا اپیل عدالت اعلیٰ مین ہو سکتا تھا اور حکام بالادست کے ذریعے سے حکم نافذ ہوتا تھا۔ الغرض ایک بہت ہی پیچیدہ قسم کا باضابطہ قانون واضعان قوانین نے مدوّن کیا اور اُنکو یقین تھا کہ اس سے بے ایمانی اور بے ضابطگی کا سدباب ہوگا ناظرین کو اگر یہ خیال ہو کہ اس طرز انتظام سے کسی ملک مین بھی قابل اطمینان نتیجہ

* تھمس قدیم یونانیون کی اُس دیبی کا نام ہے جسکے سپرد وضع قوانین کا کام تھا۔ اس کُل فقرے کے یہ معنی ہین کہ روس مین انصاف اُس زمانے مین بالاطاق تھا

حاصل نہیں ہو سکتا تو صحیح ہے۔ تجربے سے ہمیشہ ظاہر ہوتا ہے کہ جن عدالتوں میں یہ خیال نہیں ہے کہ انکی شہرت ہو انہیں انصاف بخیر۔ اور بہت سی برائیاں اس طرح سے پیدا ہو جاتی ہیں کہ عرصے تک قائم رہتی ہیں۔ یہ لوگ بڑے کاہل وجود ہوتے ہیں اور وقت پر کام کرنا چاہتے ہی نہیں اور بے ایمانی کر کے شرماتے نہیں۔ اور اب تک کوئی ایسا طریقہ نہیں جاری کیا گیا ہے جس سے یہ نقص رفع ہو جائیں۔ یہ کوشش کہ ان عیوب کو ضوابط کی ترقی اور عدالتہائے اپیل و نظرثانی کے ذریعہ سے بالکل رفع کریں کارروائی قانونی کو اور بھی مطول کرتی ہے اور عوام کے اختیار سے انکا وفیہ اور بھی زیادہ محال ہوجاتا ہے۔ فریقین کے درمیان جو آزادانہ بحث ہوتی ہے اگر وہ بحث نہونے پائے تو جج کا کام اور بھی مشکل ہو جائے۔ اگر اس طرز کو کسی صورت میں کامیابی حاصل ہو سکتی ہے تو لازم ہے کہ لائق اور ذکی اور تربیت یافتہ و تجربہ کار اہل جوری کی جماعت مقرر کیجائے اور وہ رشوت وغیرہ عیوب سے بری رہیں۔

روس میں انہیں سے کوئی حالت پوری نہیں ہوتی۔ بعوض اس کے کہ تربیت یافتہ اور تجربہ کار اہل جوری کی جماعت قائم کیجائے گورنمنٹ نے زیادہ تر یہ کوشش کی کہ ان لوگوں کی رائے سے تھوڑے دن کے لیے عام انتخاب سے جج منتخب کیے جائیں جنکو جوری کی کبھی تعلیم نہیں دی گئی اور نہ کسی اور قسم کی تعلیم پائی ہے۔ جج کے عہدے کی تنخواہ بہت ہی کم تھی اور لوگ اس نظر حقارت سے دیکھتے تھے کہ بے ایمانی کی ترغیب کا روکنا مشکل تھا یہ کوشش جو کی گئی کہ عدالتوں کے جج رعایا کی کثرت رائے سے منتخب کیے جائیں تو اس سے یہ منشا تھا کہ عدالتیں ویسی ہی ہر دل عزیز ہو جائیں جیسی پیشتر تھیں مگر اس کوشش میں کامیابی نہیں ہوئی اور اس کے اسباب بہ ظاہر ہیں عدالتوں کے انتظام میں رعایا کی رائے سے انتخاب کرنا اسی حالت میں فائدہ مند ہوگا جب کہ عدالتیں سرکاری اور ضوابط سیدھے سادے ہوں۔ اسکے برعکس اگر ضوابط تحریری غایت درجہ کے پیچیدہ ہوے تو بہت مضر ہونگے پس روس میں اسکا ثبوت مل گیا۔ منتخبہ ججوں نے جو اس کام کے لیے زیبا نہ تھے اور جو تھوڑے عرصے کے بعد بدل جاتے تھے

قوانین و ضوابط کی واقفیت برائے نام ہی حاصل کی۔ اِہین اکثر آدمی مفلس اور سُست زمیندار تھے جو اس سے زیادہ اور کوئی کارروائی نہین کرتے تھے کہ مستقل افسر جو فیصلے لکھکر بھیجدین اُنپر دستخط کردین۔ اگر جج کو کسیقدر قانونی لیاقت ہوتی بھی تھی تو اُسکو اُسکے استعمال کا کم موقع ملتا تھا۔ کیونکہ جس مصالح سے فیصلہ لکھا جاسکتا تھا اُسکو فی نفسہ وہ کبھی شاذ ہی جانچتا تھا۔ کل ابتدائی کارروائی جو اصل مین سب سے ضروری تھی سکرٹیری عدالت کی ہدایت کے موافق چھوٹے چھوٹے افسر کرتے تھے مثلاً فوجداری کے مقدمون مین سکرٹیری تحریری شہادت کو جانچتا تھا اور کُل شہادت درج کیجاتی تھی۔ امور ضروری کا خلاصہ لے لیتا تھا اور بطور مناسب اُنکو ترتیب دیتا تھا۔ اور جو قوانین اُسکے نزدیک مقدمے کے متعلق تھے اُنکا حوالہ دیتا تھا اور اس سب کی ایک رپورٹ لکھکر ججون کے سامنے پڑھتا تھا۔ اب اگر ججون کو اُس مقدمے مین کوئی ذاتی غرض نہ ہوتی تھی تو سکرٹیری کی راے کو مقدمے کی نسبت وہ قبول کرلیتے تھے۔ ورنہ کل ابتدائی کارروائی وہ از سر نو خود کرتے تھے۔ اور یہ کام ایسا تھا کہ شاذ ہی جج اسکے انجام دینے کے قابل تھے اور شاذ ہی جج خوشی سے کام کرنا چاہتے تھے۔ خلاصہ یہ کہ فیصلہ اصل مین سکرٹیری کی راے پر تھا اور چھوٹے چھوٹے افسرون کی راے پر جنکے سپرد ترتیب مقدمہ تھی اور عموماً نہ سکرٹیری نہ چھوٹے چھوٹے افسر یہ اختیار پانے کے قابل تھے۔ جو چالاکی اور تدبیرین وہ اپنی تنخواہ کے بڑھانے کے لیے کرتے تھے اُنکی تشریح کی یہان ضرورت نہین ہے اور نہ اسکی تشریح کی حاجت ہے کہ وہ عموماً کس طرح سے دونون فریقون سے رشوت لے لیتے تھے۔ یہی کہنا کافی ہے کہ عدالتون مین عموماً دغاباز اور بدمعاش لوگ بھرے تھے۔

یہ نقص اور عیوب اسقدر زیادہ پھیلے ہوے تھے کہ خود شہنشاہ نکولس تک کو اُنکا حال معلوم ہوگیا اور اُسنے تدبیر سوچی کہ جوڈیشل طرز انتظام مین یکقلم اصلاح کرے۔ اس غرض سے مجاریہ قوانین جمع کیے گئے اور ترتیب دیے گئے اور مجموعۂ قوانین کے طرز سے طبع ہوے۔ اسکے ساتھ ہی قوانین کی پیچیدگیان دور کرنے کی تدبیرین کی گئین مگر اسکی کارروائی سُستی کے ساتھ ہوئی اور یہ یکسان حالت بدستور رہی۔ مگر دفعتہً رفاہ و اصلاح کی

سرگرمی سے جو عملداری حال کی ابتدا مین شروع ہوئی اُس آگ کو بھڑکا دیا۔ جب کہ غلامی خانہ زاد کی آزادی کی بحث قصبون کی کمیٹی مین شروع ہوئی تو جلسہ مشیران شاہی نے اس بحث تاریخی اور علمی اور مسائل کے مطابق اُمور پر نظر ڈالی اور یہ نتیجہ نکالا کہ موجودہ طرز انتظام جوڈیشیلی مین تغیر کلّی ہونا چاہیے۔

جو کمیشن اس غرض سے مقرر ہوئی تھی کہ اس ضروری امر کی نسبت غور کرے اُس نے ایک مطول تحریر اعتراضات موجودہ طرز کے خلاف پیش کی اور اصلی اور خاص پچیس۲۵ نقص سے کم نہین ظاہر کیے۔ انکے دور کرنے کے لیے اُسنے تجویز کیا کہ جوڈیشیل طرز نظمی کو سیاست مدن کی اور فروعات سے بالکل جدا کر دینا چاہیے۔ اور عدالتون مین عوام کی راے اور فوجداری کے مقدمات مین جوریان مقرر ہونی چاہیین۔ چھوٹے چھوٹے اُمور کے لیے جسٹس آف دِی پیس کی عدالتین مقرر ہونی چاہیین اور معمولی عدالتون مین مطالب قانون کو بہت کچھ صاف کر دینا چاہیے۔

یہ ضروری اور خاص خاص اصول فرمان خسروی سے ۲۹ ستمبر ۱۸۶۲ء کو آزادی غلامی کے فرمان کے ڈیڑھ برس بعد طبع ہوے تھے اور ۲۰ نومبر ۱۸۶۴ء کو نئی مجلس قانونی کے نام جو انھین اصول سے قائم ہوئی ہے شاہنشاہی حکم سے اُسکی تصدیق ہوگئی۔ نئے طرز نظمی اور اصول کے مطابق ایک دفعہ پھر سادگی اور موزونیت آگئی بہیئت مجموعی اسکا ڈھچر بالکل فرانسیسی طور پر ڈالا گیا تھا مگر کہین کہین انگریزی طرز کا اثر بھی بین ظاہر ہوتا تھا مگر یہ کسی پُرانے طرز کی ایسی نقل نہین ہے جو خواہ مخواہ تتبع کے لیے اختیار کی گئی ہو۔ انصافاً یہ بھی کہہ سکتے ہین کہ گو ہر ایک جزو اس ڈھچر کا ممالک غیر سے لیا گیا تھا لیکن کُل پر نظر ڈالنے سے جدت پائی جاتی تھی۔ اگر اسکو عمارت قرار دین تو اُسکا نیچے کا حصّہ دو بڑے ٹکڑون پر شامل ہے جو ایک دوسرے سے مختلف اور علیحدہ قسم کا ہے یعنے ایک جسٹس آف دِی پیس کی عدالت دوسری ججون کی عدالتین۔ ان دونون مین ایک معمولی عدالت ابتدائی تھی اور ایک عدالت اپیل۔ اس عمارت کا اوپر کا حصّہ جسمین مساوی طور پر دونون ٹکڑے ہین سینیٹ ہے یعنے اعلےٰ عدالت نظر ثانی۔

ط۶۶

اِن دونون مختلف جزون کا فرق بادی النظر مین ظاہر ہو سکتا ہے۔ عدالتہاے جسٹس آف دی پیس کا کام تھا کہ اُن چھوٹے چھوٹے مقدمون کا فیصلہ کرین جو پیچیدہ قانونی اصول پر مبنی ہین اور اگر ممکن ہو تو اُن چھوٹے چھوٹے جھگڑون اور رنجشون کا بھی جو روزمرہ کے طرز معاشرت سے پیدا ہوتی ہین تبراضی طرفین فیصلہ کردین۔ اور ججون کا کام یہ تھا کہ اُن مقدمات اہم کی تحقیقات کرین جن مین تنفس اشخاص یا خاندانون کا اعزاز یا دولت کم و بیش متعلق ہے یا جنکے سبب سے رعایا کے امن مین بڑا خطرناک نقصان پہونچتا ہے۔ یہ دو قسم کی عدالتین انھین اغراض مجوزہ کے مطابق مقرر کی گئی تھین۔ پہلی مین قوانین صاف ہین اور عدالتون کے اختیارات چھوٹے چھوٹے مقدمون پر محدود ہین اور جج رعایا کے انتخاب سے مقرر کیے جاتے ہین عموماً اس مقام کے باشندون مین سے دوسری عدالتون مین قانون کی سطوت زیادہ تر جلوہ گر ہے۔ قانون مین سختی زیادہ ہے اور مقدمات کی حیثیت کے مطابق عدالت کے اختیارات غیر محدود ہین اور جج لوگ اسی قسم کے تربیت یافتہ جوری ہوتے ہین جنکو شہنشاہ مقرر کرتا ہے۔

عدالتہاے جسٹس آف دی پیس کے اختیارات مین وہ کل معاہدے اور دیوانی کے تاوان جن مین پانچ سو روبل یعنے تقریباً چھیاسٹھ پونڈ سے زیادہ رقم نہو اور کل فوجداری کے معاملات جن مین قانونی سزا تین سو روبل یعنے چالیس پونڈ سے زیادہ نہو یا ایک سال کی قید ہو شامل ہین۔ جب کبھی کسی کو کوئی شکایت کرنی ہوتی ہے تو اُسکو جسٹس آف دی پیس کی عدالت مین جاکر بذریعہ تحریر یا تقریر مطلب کہنا ہوتا ہے۔ اگر وہ شکایت عمدہ اصول پر مبنی سمجھی جاتی ہے تو جسٹس فوراً سماعت مقدمہ کے لیے ایک دن مقرر کرتا ہے اور فریق ثانی کو اطلاع دیتا ہے کہ وقت مقررہ پر حاضر ہو۔ جب وقت مقررہ آجاتا ہے تو مقدمے کی بحث زبانی کیجاتی ہے خود فریقین ہون یا وہ اپنی طرف سے کسی وکیل کو مقرر کردین۔ اگر دیوانی کا مقدمہ ہے تو جسٹس کارروائی اس طرح پر شروع کرتا ہے کہ فریقین کو حکم دیا جاتا ہے کہ فوراً باہمی تصفیے سے مقدمے کو ختم کردین اور جس فیصلے کو وہ مناسب سمجھتا ہے وہ بیان کردیتا ہے۔ اگر مقدمون کا فیصلہ اس سیدھے سادے طرز سے

ہوجاتا ہے۔ لیکن اگر فریقین مین سے کوئی فریق باہمی فیصلے پر راضی نہو تو کامل طور پر بحث ہوتی ہے اور جسٹس باضابطہ فیصلہ تحریری سُناتا ہے اور اسمین وہ وجوہ درج کرتا ہے جسپر فیصلہ مبنی ہو۔ مقدمات فوجداری مین مدت سزا کا فیصلہ ہمیشہ سے ایک خاص الخاص مجموعۂ ضابطۂ فوجداری کے حوالے سے کیا جاتا ہے۔

اگر رقم مقدمہ متدائرہ تین سو روبل یعنے چالیس پونڈ سے زیادہ نہو یا اگر سزا پندرہ روبل یعنے بیس پونڈ کے جرمانے سے یا تین دن کی قید سے زیادہ نہو تو جسٹسون کی جماعت کی عدالت مین اپیل کیا جائیگا۔ اس امر مین فرانسیسیون کی نسبت انگریزون کا زیادہ تتبع کیا گیا ہے۔ ماہواری سشن مین ضلع کے کُل جج شامل ہوتے ہین اور اُنکے اجلاس مین ایک ایک جج ضلع کے فیصلے کا اپیل سُنا جاتا ہے۔ ضابطۂ قانون پیچیدہ نہین ہوتا جیسا کہ عدالتہاے ماتحت مین ہے مگر گورنر کے ایک اسسٹنٹ کو عدالت مین ہمیشہ حاضر رہنا چاہیے۔ یہ عہدہ دار دیوانی کے بعض اور فوجداری کے کُل مقدمون مین فوراً بحث کے بعد اپنی راے دیتا ہے اور عدالت فیصلہ کرنے مین اسکی راے پر لحاظ کرتی ہے۔

صاحبان جج کے لیے بھی اُسی طرح ابتدائی عدالتین اور اپیل کی عدالتین ہین ہر معمولی عدالت کی حد اختیارات بہت سے اضلاع مین ہوتی ہے اور ہر عدالت اپیل کی حد اختیارات مین اکثر صوبے شامل ہوتے ہین۔ مگر عدالتہاے اعلیٰ اور عدالتہاے ادنیٰ کے تعلقات ان دونون حالتون مین یکسان نہین ہین۔ صاحبان جج کی عدالتون مین کل مقدمات دیوانی کا اپیل ہوسکتا ہے۔ چاہے رقم مقدمات متدائرہ کیسی ہی خفیف کیون نہو مگر مقدمات فوجداری کا فیصلہ آخری عدالت ماتحت بہ امداد جوری کرتی ہے۔ ایک عدالت کا نام سینیٹ وزارت جسٹس ہے اسکی مرضی کے بغیر عدالتہاے ماتحت کوئی کارروائی نہین کرسکتین۔ چونکہ ناظرین کو ضوابط دیوانی کے امور تفصیلی مین کوئی لطف حاصل نہوگا لہذا مین اس بحث کی نسبت صرف استقدر کہونگا کہ ان دونون عدالتون مین مقدمات کا فیصلہ ہمیشہ کم سے کم تین جج کرتے ہین اور اجلاس عام ہوتا ہے۔ اور سرکاری طور پر جو وکلاے مقبولہ ہین اُنکی بحث زبانی اس کارروائی مین

جزو ضروری سمجھی جاتی ہے - مگر مین جرأت کرکے اس تبدل کی نسبت جو مجموعۂ ضابطۂ فوجداری مین واقع ہوا ہے کسی قدر اور امور بھی بیان کرونگا اور یہ بحث ناواقف آدمیون کے لیے زیادہ دلچسپ ہے -

جب تک عدالتون کی نئی اصلاح نہین ہوئی تھی تب تک مقدمات فوجداری کی کارروائی مخفی ہوتی تھی - اور تحقیقات زیادہ کیجاتی تھی - مجرم کو اپنے مقدمے کی پیروی کرنے کا موقع ہی نہین ملتا تھا اگرچہ سرکار بڑی کوشش اور کد کرتی تھی کہ بے گناہ آدمی ہرگز ہرگز سزا نہ پا جائین لیکن اس طرز کا نتیجۂ عملی یہ ہوتا تھا کہ بے گناہ اشخاص سالہا سال اُسوقت تک قیدخانے مین رہتے تھے جب تک کہ حکام کو اُنکی بےگناہی کا یقین نہوجاتا تھا اور ممکن تھا کہ کوئی چالاک مجرم اپنے جرم کی تحقیقات کو غیر محدود زمانے تک ملتوی کرا دیتا -

جن لوگون کے سپرد یہ کام ہوا تھا کہ امور اصلاح کی طرف توجہ کرین اُن پر ظاہر ہوگیا کہ قریب قریب ہر ملک یوُرپ مین وہی بُرائیان پیدا ہوگئی ہین جنکی رُوس کو شکایت ہے - اور یہ کہ ہر ملک کو یکے بعد دیگرے یہ عقیدہ ہوگیا ہے کہ اُن نقصون کے دور کرنے کا سب سے بہتر ذریعہ یہ ہے کہ مدعی اور مجرم کو عمدہ موقع ملے اور کوئی رعایت نہ کیجائے اور اُنکو اجازت دی جائے کہ جو قانونی بحث وہ مناسب سمجھین اُسکی رو سے بحث کرین - یہ بھی ظاہر ہوگیا تھا کہ ممالک غیر کے مستند آدمیون کے قول کے مطابق بہتر ہے کہ جُوڈِیشیَل بحث کے طرز جدید مین معزز باشندون کی جوری کی راے پر فیصلہ چھوڑ دیا جاے - پس جو تجویزین رُوس اختیار کرنے کو تھا وہ اور قومون کے تجربے پر مبنی تھین اور یہ امر تجویز ہوگیا کہ اُن تجاویز کے مطابق فوراً عملدرآمد شروع ہوجانا چاہیے - جو لوگ مجرم سمجھے جاتے تھے اُنکے فوجداری سپرد کرنے کا اختیار نہ ججون کو تھا نہ پُولِیس کو - ہان اگر کوئی شخص مدعی ہوکر کسی کو فوجداری سپرد کرتا تو پُولِیس اور جج البتہ مداخلت کرسکتے تھے نہ کہ از خود - ایک شخص کا سرکار کی جانب سے مقدمات فوجداری مین مدعی ہونا اور قیدی کے وکیل سے بحث کرنا اور گواہون کی شہادت زبانی لینا اور مکرر سوالات جرح کرنا یہ

قاعدے جاری کیے گئے۔ اور فوجداری کے مقدمات مین جوری جزو اعظم تھی۔

جب کبھی کوئی دیوانی یا فوجداری کا مقدمہ کسی عدالت مین فیصل ہوتا تھا تو اُسکا اپیل ہونا محال تھا مگر قانونی بے ضابطگی کی دلیل پر اُسکی نظرثانی کی درخواست البتہ ہوسکتی تھی گو اپیل نہ ہوتی مگر نظرثانی ضرور ہوتی۔ اگر قانون کی نسبت ظاہر ہو کہ غلط سمجھا گیا تھا یا بُرے طرز سے اُسکا استعمال ہوا تھا یا اگر کوئی امر فروگذاشت ہو جاتا یا ضروری اُمور قانونی کے خلاف عمل مین آتا یا اگر عدالت نے قانونی اختیارات کے دائرے سے باہر قدم رکھا تو جس فریق کو نقصان پہونچتا وہ درخواست کرسکتا تھا کہ مقدمہ کی نظرثانی اور از سر نو تحقیقات ہو۔ مگر فرانسیسیون کے خیالات امور عدالت کے مطابق یہ اپیل نہین ہے۔ جس عدالت مین نظرثانی ہوتی ہے وہ مقدمے کے اصلی امور پر نظر نہین ڈالتی بلکہ صرف اس بحث کا فیصلہ کرتی ہے کہ آیا ضروری قانونی باتون کا لحاظ ہوا یا نہین اور آیا قانون کے سمجھنے اور استعمال کرنے مین تو کوئی غلطی نہین ہوئی۔ اور اگر نظرثانی مین معلوم ہو کہ فیصلہ ناجائز قرار دینے کے کچھ وجوہ ہین تو وہ عدالت مقدمے کا فیصلہ نکریگی بلکہ صرف یہ حکم دیگی کہ از سر نو تحقیقات کیجائے۔ رُوس کے نئے طرز نظم کے مطابق صرف سینٹ ہی عدالت نظرثانی ہے جسٹس آف دی پیس اور جج دونون کی عدالتون کے لیے۔

پس سینٹ کل جوڈیشل نظم کی مصلح ہے مگر اُسکا کام صرف ترتیب پر نظر ڈالنا ہے۔ وہ صرف اُن اُمور پر جانچ کریگی جو اُسکے روبرو پیش ہون اور اس انتظام کی کل کو وہ کوئی قوت از خود نہین دیتی۔ اگر کوئی عدالت ماتحت سستی سے کام کرے یا کام کرنا بالکل ہی چھوڑ دے تو سینٹ کو اُس سے ذرا بھی اطلاع نہوگی اور سرکاری طور پر کوئی تدارک ہرگز نکریگی پس یہ امر ضروری سمجھا گیا کہ عدالتہاے ماتحت کی رگ اداے فرائض خود بخود جوش زن ہوا اور اس غرض سے ایک جوڈیشل جماعت نظمی مقرر کی گئی جسکا افسر اعلیٰ وزیر بصفت منسٹر آف جسٹس مقرر ہوا۔ یہ وزیر پروکیورر جنرل ہے اور ہر عدالت مین اُسکا ایک ماتحت رہتا ہے۔ اس جماعت نظمی کا ابتدائی کام یہ ہے کہ قانون کے منشاء کے مطابق کارروائی برقرار رہے اور جوڈیشل طرز انتظام مین کوئی نقص اگر ہو تو اُسکو دیکھے اور

رفع کرے اور سینٹ کے فوائد کو محفوظ رکھے اور جو لوگ سرکاری طور پر اس قابل نہین سمجھے جاتے کہ اپنے خاص کامون کا بندوبست کرین انکے فوائد کی حفاظت کرے اور فوجداری کے مقدمات مین سرکار کی جانب سے وکیل ہو۔ علاوہ برین کسیقدر قوت قانونی اور کسیقدر واقعات کے وجوہ کی اسکو ایک اور خدمت بھی سپرد ہوئی ہے جسکی نسبت مین تب ذکر کرونگا جب آزادی اور اختیارات عدالت کے بارے مین بیان مفصل طور سے کیا جائیگا۔

بہیئت مجموعی اگر اس عظیم الشان جوڈیشیل تعمیر پر دور سے نظر ڈالیے تو یہ من کل الوجوہ سڈول معلوم ہوتی ہے مگر جو قریب سے اور بغور معائنہ کیجیے تو ظاہر مین جو چیزین موزون نظر آتی تھین وہ اصل مین بند دریچے اور مصنوعی دروازے اور اور ایسی باتین ہین جنسے بھونڈا فریب ظاہر ہوتا ہے۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ یہ نقص ظاہر ہوگا کہ حالت تعمیر مین طرز تعمیر بدل دیا گیا۔ گو یہ کام چھہ برس کے قریب تک جاری رہا مگر اوپر کے حصۂ عمارت کا طرز تعمیر نیچے کے حصے کے طرز سے مختلف ہے۔ بعینہ جیسے قوم گاتھک کے معابد ہوتا ہے جو کئی صدی کے عرصے مین بنتے گئے ہین۔ اس مین کوئی امر تعجب خیز نہین ہے کیونکہ اس تھوڑے ہی زمانے مین حکام کی راے مین بہت بڑا تبدل واقع ہوگیا ہے۔ اصلاح اسوقت مین تجویز کی گئی جب کہ شائستگی کے خیالات آزادہ کی نسبت بڑا جوش تھا اور سائنس کی ہدایت پر غیر محدود عقیدہ جما ہوا تھا۔ عوام کی راے پر بے شبہہ بھروسا تھا اسوقت یہ یقین کیا جاتا تھا کہ عوام بخوشی خاطر وہ امر کرینگے جس سے عوام کا فائدہ متصور ہے۔ بشرطیکہ حکام کی روک ٹوک اور طرز تمدن کی جن زنجیرون سے وہ ابتک مقید تھے ان سے آزاد کر دیے جائین نکولس کی سخت عملداری سے وہ ابتک کانپتے تھے اور انکو عوام کے امن برقرار رکھنے سے زیادہ یہ خیال تھا کہ اپنے اپنے ذاتی حقوق کو محفوظ رکھین۔ اور جو خیالات سوشلسٹ اس زمانے مین شایع تھے انکے مطابق مجرم اس قابل سمجھے جاتے تھے کہ وہ بدبخت سوسائیٹی مین برابری کرنے یا انصاف مساوی پانیکے مستحق نہین ہین۔ اس زمانے کے آخر مین یہ سب امور بدلنے لگے۔ اکثر آدمی یہ خیال

کرنے لگے کہ آزادی کا نتیجہ آسانی کے ساتھ غایت درجہ آوارگی کی آزادی ہوگا اور عوام کی جو مستعدی خود بخود ہے وہ صرف زبانی داخلہ رہ جائیگی۔ اور نظم ملکی کے لیے ضرور ہے کہ پُرانے زمانے کے مطابق مذہبی وآداب اخلاق کا بھی خیال رہے۔ پس ۱۸۶۴ء مین یہ ظاہر ہوا کہ جو عام اصول ۱۸۶۲ء مین قائم اور طبع ہوے تھے اُنکے مطابق پورا پورا عملدرآمد کرنا محال ہے۔ قانون کے اُن حصون مین بھی جنکے مطابق اصل مین کارروائی ہوتی تھی یہ امر ضروری متصور ہوا کہ کسی نہ کسی خفیہ طرز سے تبدل کیا جائے مثال کے طریق پر ایک امر بیان کیا جاتا ہے۔ ۱۸۶۰ء مین فوجداری کی تحقیقات پولیس کے ہاتھ سے نکال لی گئی اور ججون کے سپرد کی گئی جنکو سرکاری وکیل سے کوئی سروکار نہ تھا اور جب تک ججون کی عدالت اُنکو کسی قانونی بے ضابطگی کی نسبت سے مجرم نہ قرار دیتی تبتک وہ موقوف نہین کیے جاسکتے تھے۔ پہلے تو اس انتظام سے بڑی خوشیان اور بڑی امیدین ہوئین کیونکہ پولیس کے ظلم کا اس سے سدباب ہوگیا اور حکام اعلیٰ کے جابرانہ اختیارات سے حفاظت ہوگئی مگر اسکے نقص بہت ہی جلد ظاہر ہوگئے۔ اکثر جج اپنے کو آزاد پاکر اور یہ جان کر کہ جب تک کوئی بڑا قانونی جرم سرزد نہوگا تب تک اُن پر مقدمہ دائر نہوسکے گا سست ہوگئے اور کاہلی مین اپنا وقت ضایع کرنے لگے۔ ایسی حالت مین یہ امر ہمیشہ مشکل اور کبھی کبھی غیر ممکن تھا کہ ججون کو متہم کرتے کیونکہ سُستی اُسوقت تک داخل جرم نہین ہوسکتی جب تک اعلیٰ ترین درجے کو نہ پہونچ جاتے لہذا وزیر کو یہ تدبیر کرنی پڑی کہ بلا منظوری خسروی اُسنے چندروزہ جج مقرر کرنے شروع کردیے جنکو وہ جب چاہتا موقوف کردیتا۔

مگر یہ امر ضروری ہے کہ مسائل مجوزہ کی اُن غلطیون کی صراحت کیجاے۔ فائدۂ عام کے لیے ضروری سوال یہ ہے کہ جو حالت اُن مقامون کی ہے جہان یہ اصلاح جاری کی گئی تھی وہان اُس سے یہ کام نکلا۔

یہ سوال صرف رُوس ہی نہین بلکہ کُل طلبا رسوشل سائنس کے لیے دلچسپ ہے کیونکہ اس سے اس مشکل بحث مین کچھ نہ کچھ ظاہر ہوتا ہے کہ ایسے انتظامی امور کا اگر ایک ملک سے دوسرے ملک مین تتبع کیا جائے تو کہان تک کامیابی حاصل ہو۔ اکثر بصیرون کا

ص ۵

بدلائل خیال ہے کہ پیشتر سے کسی قاعدۂ نظمی کی کارروائی اچھی نہین ہوسکتی - اب اس مقام پر ہمکو اچھا موقع ہے کہ اس مسئلے کو تجربے کی کسوٹی پر کسین - یہ نیا انتظام عدالت ممالک غیر کے طرز و اصول کے مطابق ہوا ہے - تاریخی امور کی نسبت جو کچھ اُن لوگون نے مبالغے کے ساتھ کہا وہ صرف باتین ہی باتین تھین - اصل مین اُنھون نے اُسی طرز نظمی مین کسیقدر تبدل و تغیر کردیا تھا جو پیشتر مروج تھا گو عام زبانی قانون اور جوریون کی تحقیقات کرنے کا طریقہ پرانا طرز تھا لیکن باستثناے چند خاص آدمیون کے اور سب اُسکو بھول گئے تھے - مگر جو امور اصل مین موجود تھے اُنکی ترقی دینے مین کوئی بڑی کوشش نہین کی گئی - قانون مین زبانی ضابطہ کا طرز تو البتہ قائم رکھا گیا مگر اُسکے مطابق عملدرآمد مطلق نہین ہوتا تھا اور نئے طرز نظمی کے مداح اُسکو بالکل بھولے ہوے تھے -

مجھے اُن قواعد نظمی کی خوبی مین عموماً عقیدہ نہین ہے جو ظالم و خودمختار واضعان قانون اپنے دماغ سے پیدا کرکے نافذ کرتے تھے - لہذا مجھے امید تھی کہ یہ جدید جوڈیشل طرز نظمی جو تحریر مین ایسا اچھا نظر آتا ہے اصل مین قریب قریب بیکار ہوگا - مگر تجربے سے میری یہ امیدین پوری نہین ہوئین - اسکے برعکس مجھے معلوم ہوا کہ گو اُن نئے قواعد نظمی نے مضبوط جڑ نہین پکڑی ہے اور مکمل ہونے سے منزلون دور ہین تاہم اُنکی کارروائی بہیئت مجموعی قابل تعریف ہے اور ملک پر اُن سے بے انتہا فائدہ پہونچ چکا ہے -

گو ابھی دس برس بھی نہین گذرے کہ امور رفاہ و اصلاح ملکی شروع ہوگئے تھے اور گو سلطنت کے بہت سے حصون مین ابھی تک وہ امور رفاہ جاری بھی نہین ہوے ہین تاہم جسٹس آف دی پیس کی عدالتین جو شاید اُن قواعد نظمی مین سب سے زیادہ جدید ہین اس طرح پر قائم ہوگیئن کہ گویا کئی پشت سے قائم تھین - ان عدالتون کے اصلی فرض سے نہ جج ہی پہلے پہل صاف صاف واقفیت رکھتے تھے نہ رعایا - اکثر کسان جسٹس کو ویسا ہی سمجھتے تھے جیسا اگلے وقتون کے مالکان اراضی کو - اور اس امید پر اپنی فریاد اور شکایتین اُسکے روبرو پیش کرتے تھے کہ وہ اُنکی کسیقدر اصلاح کردیگا - خانگی اور شادی بیاہ کے جھگڑے اکثر اُسکے روبرو پیش کرتے تھے جس کی کوئی عدالت ہرگز سماعت نہین کرتی تھی اور بعض

اوقات وہ اُن شرائط کے پورا ہونے کی درخواست کرتے تھے جو نہ صرف تحریری قانون مجاریہ کے خلاف تھے بلکہ معمولی اخلاق کے بھی خلاف تھے۔ بعض بعض جسٹس اوسی قسم کی بیضابطگیان کرتے تھے۔ اُنکو خیال تھا کہ اُن کا کام یہ ہے کہ جو عادات اور خیالات غلامی خانہ زاد کی وجہ سے لوگون کے دلون مین جاگزین ہوے تھے اُن کی بیخ کنی کرین لہذا وہ اپنے اختیارات کو بُرے طور پر کام مین لاتے تھے اور غلامون کی صورت سے نفرت تھی۔ وہ بدی کے ساتھ اُن بیچارون کے نازک دل دُکھاتے تھے اور جن لوگون کی نسبت اُنکی راے تھی کہ ابطال حق کرتے ہین اُنکو نقصان پہونچاتے تھے۔ آقا اور ملازمون مین جو جھگڑے ہوتے تھے یا مالک اور مزدورون مین اُن جھگڑون مین اس قسم کے جسٹس اپنا فرض سمجھتے تھے کہ سرمایہ دارون کے ظلم کا سدّباب کرین اور اپنے فرضی منصب مصلحان قوم کی حالت مین وہ یہ بھول جاتے تھے کہ اُن کا سرکاری منصب جج کا ہے۔ مگر الحمد للہ کہ لوگون کے یہ خیالات باطلہ اور ججون کی یہ بیضابطگیان جلد جلد مفقود ہوتی جاتی ہین اور غالباً چند ہی روز مین کالعدم ہو جائینگی

ججون کی عدالتین بھی اسی طرح بہت ہی قلیل عرصے مین مضبوطی سے قائم ہو گئین جج عموماً کسی طرح عالم قوانین نہین ہین اور جو سہولت اور متانت ہم اپنے ہان کی عدالتون مین دیکھنے کے عادی ہین وہ رُوس کے ججون مین نہین پائی جاتی مگر ایماندار تعلیم یافتہ تو ضرور ہوتے ہین اور عموماً قانون سے بھی اچھی واقفیت رکھتے ہین۔ انکے خاص خاص نقص کے اسباب یہ ہین کہ جسقدر ضرورت تربیت یافتہ جورسٹ کی ہے اُس سے کہین کم دستیاب ہوتے ہین اور گورنمنٹ کو مجبور ہو کر بہت سے ایسے آدمی بھرتی کرنے پڑتے ہین جو معمولی حالتون مین کبھی خیال بھی نکرتے کہ امیدواری کی درخواست کرین۔ شروع سنہ ۱۸۷۴ع مین ججون کے تیئسوین انتخاب مین جو اُس زمانے مین تھا دو سو ستائیس جج تھے اور انمین سے چوالیس نے اہل جوری کے پیشے کی کبھی تعلیم ہی نہین پائی تھی مجلس تک کسی قانونی مدرسے کے تربیت یافتہ نہین ہین۔ اسمین شک نہین کہ عدالتین اُسوقت تک بخوبی اثر نہین ڈال سکتین جب تک کل جج اُس قسم کے آدمی نہون جنھون نے

خاص عمدہ تعلیم پائی ہو اور عدالتون کی کارروائی سے بھی واقف ہون۔ اہین شبہہ نہین کہ یہ امر وقت پر منحصر ہے اور اب بھی بھروسے کے ساتھ پیشین گوئی کیجا سکتی ہے کہ ججون کی دوسری نسل پہلی نسل سے زیادہ تیار اور لائق ہوگی۔

عدالت کے بعد وکلا کی نسبت ہم کو اور بھی کم وجہ تشفی کی ہے۔ نئے قاعدے کے مطابق کارروائی کرنے مین کامیابی نہین ہوسکتی جب تک لائق وکلا کی جماعت کثیر نہو جو ابھی تک قائم نہین ہوئی ہے۔ فوجداری کے مقدمات مین جسکا دل چاہے وکیل بنجائے مگر دیوانی مین دو قسم کے وکلا ہین۔ بیرسٹر اور وہ وکلا جنکو اجازت دی گئی ہے بیرسٹر ہمیشہ وہ لوگ ہوتے ہین جو مدرسۂ قانونی کا امتحان دے چکتے ہین۔ مگر وکلا کے لیے کسی علمی لیاقت کی ضرورت نہین۔ صرف ایک امتحان دینا ہوتا ہے اور یہ صرف برائے نام ضابطے کی پابندی ہے۔ ان دونون طبقون مین معدودے چند ہی ایسے ہوتے ہین جو فرایض منصبی کے ادا کرنے کی لیاقت رکھتے ہون بیرسٹرون مین بھی بہت سے ایسے ہین جنکو ابھی تک قانونی بحث کے ابتدائی اصول تک نہین آتے اس سبب سے زیادہ ضرورت اسکی ہے کہ بیرسٹرون کو یہ سکھایا جائے کہ بیان مین اختصار کا زیادہ خیال رکھین۔ یہ اکثر واقع ہوتا ہے خصوصاً اُن مقدمون مین جن مین عوام کی زیادہ تر توجہ ہوتی ہے وکیلون کو اسکا بڑا شوق ہوتا ہے کہ فرانس اور جرمنی اور انگلستان کے ضوابط قانونی کا حوالہ دین اور لوگون کو اپنا تازہ سیکھا ہوا علم دکھائین مگر ضوابط مذکورہ سے مقدمۂ متدائرہ مین ذرا بھی مدد نہین ملتی۔ یہ میلان طبع اکثر اوقات اُن وکلا کا ہے جو بالکل جوان ہین اور جورسی کے پیشے کی تعلیم پا چکے ہین بعوض اسکے کہ قانون ملکی کو بخوبی سمجھائین یہ پروفیسر لوگ اکثر مہمل اعتراضات اور قانونی تحقیقات کیجانب توجہ کرتے ہین اور ممالک غیر کے قوانین کے اکثر حوالے دیتے ہین اور اکثر طلبہ اپنے قانونی کورس مجاریہ کو ختم کر کے چند عام اصول اور منتشر خیالات بے معنی اور ممالک غیر کے قوانین اور عدالتون کے فلسفے اور سیاست مدن کے اصول سیکھتے ہین۔ مگر روس کے اصلی قانون اور ضوابط سے بالکل ہی برائے نام واقف ہوتے ہین۔

اخلاق کے اعتبار سے بھی وکلا کی حالت کچھ زیادہ تعریف کے قابل نہین ہے
اُن لوگون کے خیالات سے مجھے ذرا بھی اتفاق نہین ہے جو بیرسٹرون کو اس وجہ
سے بہت خراب آدمی سمجھتے ہین کہ وہ اپنے موکلون کے مقدمون کے خلاف جن
امور کو پاتے ہین اُنکو مخفی رکھتے ہین اور عدالتون مین جعل اور فریب سے کام لیتے ہین
مگر میری راے ہے کہ بیرسٹرون کو اپنے معزز پیشے کا خیال رکھنا چاہیے اور جہان تک
ممکن ہو اس پیشے کی نیک چلنی کو ترقی دینی چاہیے۔ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ رُوس
کے بیرسٹرون کا چال چلن ابھی تک بالکل ابتدائی حالت مین ہے اور بلا استثنیات اسکے
کل ممبرون کو فرداً فرداً طمع اور جلب فوائد ذاتی کی حرص بہت ہے۔ وکیل اکثر موکل کے
ساتھ باضابطہ ٹھیکہ کر لیتے ہین اور اسی کے مطابق مقدمہ جیتنے کی حالت مین اُنکو بڑی رقم
شکرانے مین ملتی ہے اور اگر ہار گیا تو یون ہی سا محنتانہ پاتا ہے۔ فوجداری کے مقدمون
مین اکثر صاف صاف وعدہ ہو جاتا ہے کہ جسقدر سخت سزا ہوگی اُسی قدر کم محنتانہ ملیگا۔
مثلاً بڑی ٹھائین کے بعد قیدی وعدہ کرتا ہے کہ اگر رہا ہو گیا تو دس ہزار رُوبل
دونگا اور ایک سال کی قید ہوئی تو پانچہزار۔ اور اگر پندرہ سال کے لیے سیبیریا جلا وطن
کیا گیا تو ایک ہزار۔ اور وکیل بڑی ہوشیاری سے اس رقم کا ایک معتد بہ حصہ پیشگی لے لیا کرتا ہے
اس سے بدتر یہ بات ہے کہ بیرسٹر اپنی خدمت کو حتی الوسع بہت گران فروخت کرتے ہین
بلکہ بعض اوقات زیادہ محنتانہ پانے کے لیے بے ایمانی بھی کرتے ہین۔ ایک عام طریقہ یہ ہے
کہ موکلون کو سبز باغ دکھا کر مبالغے کے ساتھ بیان کرتے ہین کہ کبھی تم بڑے خطرون مین
پڑنے والے ہو پس اُنکو بہت ڈراتے ہین۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دوران مقدمہ مین بہت
بڑی رقم اُن سے یہ کہکر وصول کر لیتے ہین کہ خفیہ کامون کے لیے چاہیے یعنے عمال و
حکام کو رشوت دینے کے لیے۔ موکلون کی بدبختی سے بیرسٹرون کو اِن دونون تدبیرون مین کامیابی
ہوتی ہے۔ یہ پرانا عقیدہ اُنکے دلون پر ابھی تک جما ہوا ہے کہ مقدمے کی پیروی اور ضابطہ فوجداری
بڑی ٹیڑھی کھیر ہے۔ اسمین سرخرو وہی ہوگا جو آٹھون گانٹھ کمیت ہو۔ جو انصاف اور ایمان کو
چھپر پر رکھے اور جسکو یقین کامل ہو کہ رشوت کے بغیر مطلب نکلنا معلوم۔ رعایا خصوصاً غیر تربیت یافتہ

تاجرون مین اندھون کی طرح لڑکپن کا سا عقیدہ ہے کہ وکلا مقدمے کے خدا ہوتے ہین۔
اور بعض وکلا نے اُنکے اس عقیدے سے اپنا خاص مطلب بڑی چالاکی سے نکالا
اور تھوڑے ہی سے زمانے مین اتنی دولت کثیر جمع کر لی کہ یقین نہین آتا۔ اسمین شک نہین
کہ وکلا اور موکلون کا باہمی انتظام عموماً مخفی رکھا جاتا ہے۔ مگر جب کبھی یہ بات کھل بھی
جاتی ہے اور اُنکے معاہدے کے عیوب اتفاقیہ ظاہر بھی ہو جاتے ہین کہ فلان شخص نے
بے ایمانی کی تب بھی لوگون کی توجہ اُنکی طرف سے کم نہین ہوتی اور کسی کو اس فعل پر غصہ
نہین آتا۔ وکلا نے بےغیرتی پر کمر باندھی ہے اور اُنکا قول ہے کہ اگر صریحی بے ایمانی کھل بھی
جائے تب بھی وکالت کے پیشیے کو اتنا بڑا دھبا نہین لگتا۔ معاذ اللہ انگلستان مین تو وکلا
نکال دیے جائین اور ذلیل ہون۔ اسمین شک نہین کہ بعض بعض باتون سے اب ایسا
ظاہر ہونے لگا ہے کہ حالت موجودہ مین عمدہ تبدل ہونے والا ہے سینٹ پیٹرسبرگ
اور ماسکو مین بیرسٹرون نے ایک جلسہ قائم کر لیا ہے اور جلسہ مشیران شاہی کے ذریعہ
سے اُسکا انتظام ہوتا ہے جسکو یہ اختیارات حاصل ہین کہ بیرسٹرون کو متنبہ کرے یا جسکو
چاہے وکالت سے خارج کر دے یا خارج البلد کرکے قصبون مین بسنے کا حکم دے۔
مگر کوئی یہ امید نرکھے کہ ان ذریعون سے کوئی نیک اثر پیدا ہوگا۔

امور عدالت مین سب سے زیادہ دلچسپ شائد جوری کا حال ہوگا۔

رفاہ کے وقت جو اہل جوری عدالتون مین داخل کیے گئے تو تربیت یافتہ
طبقون مین ایک ہمدردی کا جوش پیدا ہوا۔ عدالتون کے انتظام کی نسبت مشہور تھا
کہ آزاد ہے۔ اُسپر بادشاہ کی روک ٹوک نہین ہے اور یہ بھی مشہور تھا کہ حال کے وہ عالم
لوگ جو فوجداری کے قوانین و آئین مین مستند سمجھے جاتے تھے اُسکو پسند کرتے ہین۔
اس سے لوگون نے بھی اُسکو ازبس پسند کیا اور اُس کے اثر فیض بخش کی بڑی بڑی
امیدین ہوئین۔ دس برس کے تجربے نے اس جوش سرگرمی کو بالکل ٹھنڈا کر دیا
اور اب لوگ علانیہ کہتے ہین کہ جوری کا تقرر بڑی غلطی تھی۔ اب بہتون کی رائے یہ ہے
کہ رُوس کی رعایا ابھی ایسے امور اہم کے قابل نہین ہوئی ہے۔ اس رائے کی تائید مین

بہت سے قصے بیان کیے جاتے ہین - مثلاً ایک جوری نے کہا کہ ملزم پر جرم نہین ثابت ہے ایک جوری کی سمجھ مین نہین آتا تھا کہ کیا راے دے لہذا اُسنے ایک بت معجزنما کے اوپر قرعہ ڈالا اور اسی کے مطابق بدلے دی - علاوہ برین جب کہ مجرم عدالت کے روبرو پورا اور باضابطہ اقبال جرم کرتا ہے تو اہل جوری اکثر راے دیتے ہین کہ مجرم بے قصور ہے -

واللہ اعلم یہ قابل مضحکہ قصے کہانتک صحیح ہین مگر مین جرأت کرکے کہتا ہون کہ ایسے سوانح اگر اصل مین واقع ہوتے بھی ہین تو اسقدر شاذونادر کہ اُن سے کسی خاص جرم کی بنیاد نہین قائم ہوتی مگر اسمین ذرا بھی شک نہین ہوسکتا کہ اہل جوری اکثر اُن قیدیون کو رہا کر دیتے ہین جو علانیہ طور پر اقبال جرم کرتے ہین لہذا اُس پر بہت بڑا لحاظ کرنا چاہیے اس سے اکثر انگریز غالباً یہ نتیجہ نکالین گے کہ رُوس ابھی ایسے امور اہم کے لیے تیار نہین ہے مگر ایسا نتیجہ مستخرج کرنے کے قبل بہتر ہوگا کہ امور متعلقہ مجموعۂ ضابطۂ فوجداری رُوس کو زیادہ غور کے ساتھ جانچین -

انگلستان مین عدالت کو تعداد و مقدار سزا معین کرنے کی بڑی وسعت ہوتی ہے پس اہل جوری صرف واقعات مقدمہ پر اپنے کو محدود کرتے ہین اور جرم کی سزا جج کی راے پر چھوڑ دیتے ہین - رُوس مین جوری کی حالت مختلف ہے - روسی مجموعۂ ضابطۂ فوجداری نے ہر قسم کے جرائم کی سزا بالتصریح مقرر کی ہے اور جج کی راے پر کوئی کارروائی نہین چھوڑی ہے - اہل جوری کو معلوم ہے کہ اگر وہ ملزم کو مجرم کہدین تو قیدی قانون کے مطابق ضرور بالضرور سزایاب ہوگا - اب سنیے کہ مجموعۂ قوانین مین ممالک غیر کے قوانین سے بہت کچھ لیا گیا ہے اور وہ اُن خیالات پر مبنی ہے جو روسیون کے خیالات سے بالکل مختلف ہین اور اکثر حالتون مین اُن جرائم کے لیے سخت سزائین مقرر ہین جو روسیون کی راے مین صرف یون ہی سے خفیف قصور ہین اور جس کا مرتکب ہونا خلاف انصاف نہین ہے - جن باتون مین رُوس کا قانون انصاف اور عقل پر مبنی ہے اُن مین بھی اکثر ایسے ایسے واقعات ہوتے ہین جو صریح ظلم پر مبنی ہین - مثلاً فرض کیجیے کہ ایک

گانوؤن مین آگ لگ گئی اور گانوؤن کا مکھیا بعض نوجوان گانوؤن والون کی کاہلی اور
سُستی دیکھکر بے صبر ہوگیا اور دائرۂ قانون سے باہر قدم رکھا اور انکو بوجہ گالیان
دینے لگا اور جہلاؔ کے بعضون کی گھونسون سے بھی خبر لی پس کسانون کی راے
مین اس قسم کا آدمی بیشک کسی بڑے سنگین جرم کا مجرم نہین لیکن اگر مقدمہ دائر کیا جاے
اور جرم ثابت ہوجاے تو دس برس کی مدت مدید کے لیے وہ جلاء وطن کردیا جائے۔
انگلستان مین اہل جوری اُسکو مجرم قرار دیتے مگر اور امور کا فیصلہ ججون کی راے پر چھوڑ دیا جاتا
مگر رُوس مین وہ ایسی کارروائی نہین کر سکتے کیونکہ اُنکو معلوم ہے کہ جج مجموعۂ ضابطۂ فوجداری
کے مطابق سزا دینگے۔ اب اس مشکل کے دور کرنے کا صرف ایک طریقہ رہگیا ہے۔
وہ یہ کہ رہائی کی راے دیجاے اور اُسی جوری کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ بے سمجھے بوجھے
یہ فتواے دیدے کہ رہا کردو پس انھین خاص مقدمون مین جن مین جوری پر سختی کے
ساتھ لعن طعن ہوتی ہے اہل جوری فوجداری کے قوانین مین اصلاح کرتے ہین سچ
ہے کہ کبھی کبھی وہ اس ڈھرے سے ذرا تجاوز کرجاتے ہین مگر اس قسم کے مقدمے میرے
نزدیک بہت شاذ واقع ہوتے ہین۔ مجھے صرف ایک مقدمے کا حال معلوم ہے
جسکی بخوبی تصدیق ہوئی ہے۔ ایک قیدی پر کوئی بڑا سخت جرم ثابت ہوگیا مگر اُس
دن مذہبی تہوار تھا اہل جوری سوچے کہ اگر قیدی کو معاف کردین اور وہ رہائی پاجائے تو
ہم سے بڑھکر نیک عیسائی کون ہوگا۔

قانون کے روسے بیشک یہ کارروائی خلاف ہے۔ قانون کے واضعون نے
کوشش کی کہ حتی الوسع جوری سے وہ سزا مخفی رکھین جو مجرم کو دیجائیگی۔ مگر یہ صرف ناکام
ہی نہین ہوتی بلکہ بعض اوقات اسکا اثر مختلف طور کا پڑتا ہے۔ بعض اوقات ایسا
ہوتا ہے کہ اہل جوری کو معلوم نہین ہوتا کہ سزا کسقدر دیجائیگی اور وہ ڈرتے ہین کہ مبادا جرم
سے بہت زیادہ سزا دیدین لہذا مجرم کو رہا کردیتے ہین۔ اگر اُنکو سزا کی مقدار معلوم
ہوگئی ہوتی تو شائد رہا نہ کردیتے۔ اور جب اہل جوری دھوکے مین آجاتے ہین اور
اُنکو معلوم ہوتا ہے کہ جسقدر سزا اُنھون نے خیال کی تھی اُس سے سخت سزا کا جرم تھا

ملاحظہ

توآئیندہ مقدمون مین اُسکا بدلہ لے لیتے ہین۔ ایک مرتبہ ایک جوری نے ایک مجرم کا جرم خفیف سمجھکر اُسکی کم میعاد کی حالانکہ اصل مین حسب منشار قانون اُسکی میعاد سات برس کی تھی۔ اسپر اہل جوری اسقدر متحیر اور خائف ہوے کہ اُسدن جتنے مجرم آئے سب کی بڑی بڑی میعادین کردین۔

متن ۵۲

طرز موجودہ کے اصلی اور فرضی دونون قسم کے نقص عموماً اسپر محمول کیے جاتے ہین کہ اہل جوری مین کسانون کی مقدار زیادہ ہوتی ہے اور رعب بھی زیادہ ہوتا ہے اور اُنکی راے کو لوگ اسقدر مسلم الثبوت تصور کرتے ہین کہ اُسکی تصدیق کی ضرورت نہین سمجھی جاتی کسان اکثر امور مین سب سے زیادہ نادان طبقے کے لوگ ہین۔ لہذا یہ راے قائم کی گئی ہے کہ وہ بالکل اس قابل نہین ہین کہ گواہون کے اختلاف بیانات کو جانچ سکین گو یہ دلیل ظاہر اصاف اور مسکت نظر آئے مگر میرے نزدیک یہ غلط ہے۔ اسمین شک نہین کہ کسانون کو تعلیم نہین دی جاتی مگر انکی معمولی عقل کچھ کم نہین ہوتی اور بہت سے ججون اور سرکاری وکیلون نے مجھسے کہا ہے کہ تجربے سے ظاہر ہوا ہے کہ جس جوری مین کسان ہون اُسپر عموماً زیادہ بھروسا کرنا چاہیے بہ نسبت اُس جوری کے جسمین تربیت یافتہ آدمی ہون مگر یہ بھی تسلیم کرنا چاہیے کہ کسانون کی جوری مین چند خصوصیتین ہوتی ہین اور اُن خصوصیتون کا دریافت کرنا ازبس دلچسپ ہے۔

پہلے تو جوجوری کسانون کی ہوگی وہ عموماً زراعت کے معاملات مین عمدہ کارروائی کریگی اور تحقیقات مقدمے کے وقت جو دلائل اور شہادت دیجائیگی اُس پر اپنے کو ہمیشہ محدود نرکھے گی۔ ممبرون کی راے ویسی ہی قائم ہوتی ہے جیسے اُنکا روزمرہ کا طرز معاشرت ہے اور اگر کسی ممبر کو قیدی سے ذاتی واقفیت ہو تو اہل جوری پر اُس ممبر کی راے کا زیادہ اثر پڑیگا۔ اگر بہت سے اہل جوری اُسکو خراب چال چلن کا آدمی سمجھتے ہین تو اُسکو رہائی کی امید ذرا بھی نرکھنی چاہیے گو اُسکے خلاف شہادت کامل نہ بھی ہو کسان کہتے ہین کہ ایک بدنام بدمعاش کو صرف اسوجہ سے رہا کرنا کہ شہادت کافی نہین ہے کون سی دانائی ہے۔ اسمین شک نہین کہ اُنکے خیالات مجموعہ ضابطہ فوجداری کی نسبت

عموماً بالکل ابتدائی حالت کے ہین۔ مجالس دیہی جس طرح مجرمون کے ساتھ برتاؤ کرتی ہین وہ اُنکے خیالات کے مطابق بہترین طریقہ شائستہ سوسائٹی کا ہے مجلس دیہی کی ڈگری کی روسے جلسۂ میر کو اختیار ہے کہ بلاتحقیقات کسی ممبر کو سیبیریا کو جلاء وطن کر دے قانون کا یہ سرسری اور بے ضابطہ طرز کسانون کے نزدیک بہت قابل اطمینان ہے وہ یہ نہین سمجھ سکتے کہ ایک مشہور اور نامی مجرم کو کیونکر اجازت دیجاتی ہے کہ وہ اپنی برارت کے لیے ایک وکیل مقرر کرے اور وہ وکیل جو کرائے پر آتا ہے اُسکی فصاحت و بلاغت کو ذرا بھی نہین سمجھ سکتے۔ عدالت مین بھی اور عدالت کے باہر بھی مین نے ان لوگون کو اکثر یہ کہتے ہوے سُنا کہ کرائے پر وکیل کرنا یعنے محنتانہ دیکر وکیل کرنا ایسا ہی ہے جیسا جج کو رشوت دینا۔

دوسرے یہ کہ مزارعین جب اہل جوری کا کام کرتے ہین تو جائداد کے مجرمون پر بڑی سختی کے ساتھ پیش آتے ہین۔ اسمین اُنکو صرف اپنی حفاظت کا خیال آتا ہے اصل مین وہ ہمیشہ چورون اور بدمعاشون کے شکار بنے رہتے ہین وہ ایسے چوبی مکانون مین رہتے ہین جن مین ذرا ہی سے مین آگ لگ جاتی ہے۔ اُنکی دیوارون کو توڑ کر ایک بچہ گھُس جا سکتا ہے۔ شب کو گانون کی چوکیداری صرف ایک بوڑھا آدمی کرتا ہے اب بتائیے کہ اکیلا آدمی کہان کہان رہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ اُسکی آنکھ ذرا لگ جائے جب کوئی جرم اصل مین سرزد ہوتا ہے تب تو پولیس افسر کی صورت نظر آتی ہے ورنہ بجز چند گھوڑے کے چورون نے بہت سے خاندان تباہ ہو جاتے ہین اور جو شخص آگ لگانے کا عادی ہو وہ اپنے دشمن سے بدلا لینے کی خواہش مین کل گانون کو چاہے تو محتاج کر ڈالے اسی قسم کے خیالات سے مزارعین چوری اور ڈکیتی اور آتش زنی کے مجرمون کے ساتھ بڑی سختی کرتے ہین اور سرکاری وکیل کی جب خواہش ہوتی ہے کہ کسی ایسے مجرم پر جرم ثابت کرا دے جو اُن جرائم مین سے کسی مین ماخوذ ہوا ہے تو وہ کوشش کرتا ہے کہ ایسی جوری مقرر ہو جسمین کسانون کے طبقے کے لوگ زیادہ تر ہون۔

جعل فریب کی نسبت مزارعین ایسے زیادہ سخت نہین ہین اور یہ غالباً اس وجہ سے

کہ تجارتی معاملات مین ایمانداری اور بے ایمانی کے کاروبار کا اُنکے دلون پر ابھی صاف صاف فرق نہین ہونے پایا ہے۔ مثلاً اگر کسانون کو اس بات کا عقیدہ جما ہے کہ بغیر کسیقدر چالاکی اور فریب کے تجارت کامیابی کے ساتھ نہین کیجا سکتی۔ لہذا دغابازی کو ایسا جرم سمجھتے ہین جو قابل عفو ہے۔ جو روپیہ فریب سے لیا گیا ہے اگر اُسکے مالک کو واپس دیدیا جاے تو سمجھا جاتا ہے کہ جرم کا بالکل معاوضہ ہوگیا۔ مثلاً جب کبھی کسی مجلس انتظامی کا سرغنہ سرکاری روپئے کو اپنے تحت تصرف مین لاتا ہے اور قبل تحقیقات مقدمہ اگر ادا کر دیتا ہے تو وہ رہا ہو جاتا ہے۔ اور کبھی کبھی از سر نو وہی پھر منتخب ہوتا ہے۔

مزارعین اُن جرائم کی نسبت بھی اسی قسم کی رعایت کرتے ہین جو انسان کے جسم کے متعلق ہین مثلاً حملہ یا بیرحمی وغیرہ۔ اسکا سبب دریافت کرنا مشکل نہین ہے جب تک اخلاق کو ترقی نہین ہوتی اور اعلیٰ درجے کے خیالات لوگون کے دلون مین جاگزین نہین ہوتے تب تک جسمانی سزا سے کم پرہیز کیا جاتا ہے مگر روس کے کسانون مین یہ دونون باتین نہین ہین۔

جس کسی نے کسانون کی حالت پر غور کیا ہوگا وہ اکثر اوقات متحیر ہوا ہوگا کہ یہ لوگ تکلیف جسمانی کو کس بے پروائی سے دیکھتے ہین چاہے شراب کے لینے مین جھگڑین سر پھوٹین لوگ زخمی ہو جائین مگر تماشائی ذرا دخل نہ دینگے۔ ایسے جھگڑون کی نسبت سرکار کے تدارک کو مزارعین ضروری نہین تصور کرتے اور نہ یہ ہرگز اُنکی راے ہے کہ جو فریق باہم لڑ رہے ہین اُنکو سیبیریا بھیجدو۔ ہان اگر کوئی لڑکر مرجاے تو سرکار البتہ تدارک کرے۔ اُنکی راے ہے کہ اگر زخم خفیف ہین تو زخمی کو کوئی سخت ایذا نہ پہونچے گی اور زخم خود بخود اچھے ہو جائینگے پس جو شخص زخمی کرتا ہے اسکو وہ سزا دینی چاہیے جو بڑے مجرم کو دی جاتی ہے۔ ورنہ ایک خاندان کا خاندان مفلس ہو جائیگا۔ غالباً یہ دلیل جو کسان پیش کرتے ہین اس سے رحمدل آدمیون کو نفرت ہوگی مگر اس سے اُنکا سیدھا پن ضرور ثابت ہے۔

ہر قسم کی بیرحمی اور ظلم مین سخت ترین جرم شایستہ قومون کے نزدیک یہ ہے کہ میان بیوی پر ظلم کرے۔ اس سے شایستہ آدمیون کو ضرور نفرت ہو جائیگی مگر روس کے کسان

اُسکو جرم نہین سمجھتے - اُنکے وہی پُرانے خیال ہین کہ اگر شوہر ظلم کرے تو اُسکو اختیار ہے - وہ عورتون کے درجے کو گھٹا ہوا سمجھتے ہین اور عام کے مسئلون مین بھی یہی مشہور ہے
یہ انوکھے خیالات روسیون کی قومیت یا پیدایش کی کسی خصوصیت سے نہین قائم ہوے ہین کیونکہ یہ بات تاجرون مین نہین پائی جاتی حالانکہ تجار قریب قریب سب کسانون ہی کی نسل کے ہین - اسکے برعکس تجار ضرب اور مارپیٹ کے جرمون کی نسبت جرائم متعلقہ جائداد کے ساتھ زیادہ رعایت کرتے ہین - اسکا سبب ظاہر ہے - سوداگرون کو اپنی جائداد کی حفاظت کے بہت سے ذریعے ہوتے ہین اور اگر اتفاق سے اُنکے ہان چوری ہوجائے تو غالباً اس سے اُنکا بہت بڑا بھاری نقصان نہوگا - اسکے برعکس ضرب اور مارپیٹ کے جرائم سے اُنکے دلون پر ایک عجب اثر پیدا ہوتا ہے کیونکہ گو کسانون سے زیادہ اخلاقی اور علمی تعلیم اُنکو نہین حاصل ہوتی ہے مگر وہ آرام اور جسمانی راحت کے عادی ہوتے ہین اور اسی سے جسمانی تکلیف کا خیال اُنکے دل پر زیادہ موثر ہوتا ہے -

ص ۵ہ

جعل و فریب کی نسبت تجار کو بھی اسیقدر رعایت ہوتی ہے جسقدر کسانون کو ہے شاید ناظرین کو اس سے تعجب ہو کیونکہ فریب کی کارروائی سے آخرالامر تجارت کو ضرور نقصان عظیم پہونچتا ہے مگر روسی تاجرون کے دلون مین ابھی تک اس قسم کے خیالات نہین پیدا ہوے ہین اور وہ اپنے طبقہ کے بہت سے بڑے بڑے متمول آدمیون کا اس امر کے ثبوت مین حوالہ دے سکتے ہین کہ فریب سے اکثر دولت لاانتہا حاصل ہوتی ہے -
چونکہ اسباب خارجیہ کا اثر تجار اور مزارعین دونون کے خیالات مذہبی پر برائے نام بھی نہین ہوا ہے لہذا دونون طبقے اُن جرائم کے ساتھ سختی سے پیش آتے ہین جو بارگاہ کبریائی کے خلاف متصور ہوتے ہین - اسی سبب سے اگر اہل جوری مین زیادہ تر تربیت یافتہ آدمی نہ ہوے تو توہین مذہب اور کفر وغیرہ جرائم کے مقدمات مین مجرم کبھی رہائی نہین پاتا اور اگر تربیت یافتہ طبقون کے لوگ اہل جوری ہوے تو معمولی خیالات کے مثل اُنکے فیصلون اور راے مین علم الٰہیات کے خیالات کا اثر ذرا بھی نہ پڑیگا -
بعض اوقات ایک اور قسم کے خیالات کا اُنپر اثر ہوتا ہے مثلاً ایک جوری جسنے

کسی بڑے دار العلم مین تعلیم پائی ہے ممکن ہے کہ اُسکے دل مین شہادت کی وقعت کی نسبت ایک خاص قسم کے خیالات ہون یا یہ خیال اُسکے دل پر جم گیا ہو کہ ہزارون مجرمون کا سزا سے بچ جانا اس سے بہتر ہے کہ ایک بے جرم سزا پاجاے یا خیالی اور فرضی ہمدردی انسانی کے خیال سے اُسکا دل مملو ہو۔ یا اُسکو یہ عقیدہ ہو کہ سزا دینا بیکار ہے کیونکہ نہ تو اس سے مجرم کی اصلاح ہوتی ہے اور نہ اور مجرم جرم سے باز آتے ہین۔ الغرض کسی نہ کسی طریقے سے اُسکے دل پر ضرور اُس اخلاقی حالت پریشان نے اثر کیا ہوگا جو رُوس مین آج کل گذر رہی ہے۔ انگلستان یا فرانس یا جرمنی مین ایسے شخص کی باتون کا اُسکے خواجہ تاش اہل جوری پر اثر نہین پڑیگا کیونکہ ممالک مذکورہ مین بہت ہی تھوڑے آدمی اس قسم کے ہین جو ایسے نئے نئے خیالات و توہمات باطلہ کو اپنے خیالات قدیم پر ترجیح دین مگر رُوس مین ابتدائی خیالات اخلاقی تک مین تلون ہوتا ہے لہذا اس قسم کا ایک اکیلا آدمی بھی کُل اہل جوری پر غالب آجائیگا۔ مین نے کئی بار کسانون کو فخر کرتے سُنا ہے کہ ہمنے اپنے ساتھ کے اہل جوری کو ترغیب دی کہ ہر قیدی کو جو اُنکے روبرو لایا جاے رہا کردین اور یہ اس وجہ سے نہین کہ اُنکے نزدیک قیدی کا جرم نہ تھا یا شہادت کافی نہ تھی بلکہ اس سبب سے کہ اُنکے نزدیک کُل سزائین بیکار اور وحشیانہ ہوتی ہین۔ اس قسم کے واقعات پر نظر ڈال کر مین اُن لوگون سے اتفاق نہین کرسکتا جنکی یہ راے ہے کہ انگلستان کی طرح رُوس مین بھی یہ رسم جاری ہونی چاہیے کہ اہل جوری سب متفق الراے ہون۔

آخر مین مین اُن نئی عدالتون کی آزادی اور پولٹکل مقاصد کی نسبت بھی کسی قدر مختصر بیان کرونگا۔ جب عدالتون کی اصلاح کی بحث عام طور پر چھیڑی گئی تو بہت سے آدمیون کو امید تھی کہ نئی عدالتین پولٹکل آزادی کی بنیاد قائم کرینگی۔ اس عجیب و غریب زمانے کی یہ امیدین بھی پوری نہین ہوئین۔ اسمین شک نہین کہ مسائل کے رو سے بہت بڑی آزادی دی گئی تھی۔ قانون نے یہ اصول مقرر کیا کہ کوئی جج اُسوقت تک موقوف نہوگا جب تک کسی خاص جرم کا مجرم نہ قرار پائے۔ عدالتون کو لازم

سے ہے کہ کل خالی عہدون کے امیدوارون کو پیش کرین - مگر ایسے ایسے حقوق سے عملاً کوئی نتیجہ نہین نکلتا - اگر وزیر کسی جج کو موقوف نہین کر سکتا تو ضرور وہ اُسکی ترقی اور خطاب اور تمغون وغیرہ سے محروم کر سکتا ہے اور کسی نہ کسی پیرایئے مین اُسکو مجبور کر سکتا ہے کہ اپنا استعفا بھیجدے - اگر یہ کہا جائے کہ عدالتون کو یہ اختیار ہے کہ خالی عہدون کے لیے امیدوار پیش کرے تو وزیر کو بھی یہ اختیار ہے کہ وہ اپنے ہی امیدوارون کو مقرر کریگا - پرکیورر کو وہ قوت ہے کہ عدالتون کے پیر مجلسون سے زیادہ ذی رعب عہدہ دار ہو گئے ہین اور ججون کی آزادی برائے نام ہے -

عدالتون کی آزادی اور اختیارات جو اس طرح پر محدود کر دیے گئے تو لوگ عموماً خیال کرنے لگے کہ گورنمنٹ جوش ترقی و آزادی کے خلاف ایک سنگین جرم کی مرتکب ہوئی ہے - شاید کسیقدر صحیح بھی ہو مگر مجھکو یقین نہین ہے کہ یہ امر قابل افسوس ہے - سلف گورنمنٹ یعنے انتظام خود اختیاری بیشک فی نفسہ ایک عمدہ شے ہے اور روس مین اُسکی خاص کر ضرورت ہے مگر یہ کوئی اکسیر اعظم نہین ہے اور نہ اس سے کوئی حیرت خیز کام ہو سکتا ہے اور اگر ان لوگون مین دفعتہً اس قسم کی گورنمنٹ جاری کیجائے جو مدت سے اُسکے عادی نہین ہین تو شاذ ہی اس سے عمدہ نتیجے نکل سکتے ہین - روس مین جو اب تک اسکا تجربہ کیا تو اسمین حوصلہ بڑھنے والا نتیجہ نہین نکلا خصوصاً دارالعلوم مین جو اکثر امور مین عدالتون سے مطابقت رکھتے ہین - جو لوگ گذشتہ چند برسون کی تاریخی حالت دارالعلوم سے واقفیت رکھتے ہین وہ ضرور شک کرینگے کہ اگر عدالتہاے ماتحت کو زیادہ تر آزادی اور اختیارات دے دیے جائین تو اُنکی کارروائی زیادہ موثر ہوگی - جس وقت تک گورنمنٹ ملک و ضابطہ عدالتی کام مین لا سکتی ہے جسکا اوپر ذکر ہو چکا ہے تب تک اُنکی آزادی کو کوئی پولیٹکل وقعت نہین حاصل ہو سکتی - جب تربیت یافتہ طبقون کو کسیقدر زیادہ سچی آزادی حاصل ہو جائیگی اور جب عام راے کا زیادہ اثر اور رعب ہو جائیگا تب کافی وقت ہوگا کہ کُل عدالتون کو حکام بالادست کے اختیارات و نگرانی سے آزادی دیجائے -

ص ۵۸

فصل ۵۵

# باب اُنتیسوان

## وسعت ملک اور مسئلہ مشرقی

رُوس کی ترقی ارضی - زراعت پیشہ لوگون کا میلان طبع - روسی اِسلیو ونیس شمالی جنگل اور اِسٹپی - نوآبادی - مغرب کی جانب ترقی ارضی - جو ملک ملحق کیے گئے اُنکے باشندون سے میل جول - آیندہ کی ترقی - روسیون کا حملہ ہندوستان پر - قسطنطنیہ کیجانب بڑھنے کا میلان طبع - مذہب حال کا میلان طبع - روسی گورنمنٹ کی حکمت علی - نتیجہ -

رُوس نے جو اسقدر جلد ترقی کی یہ زمانہ حال کی تاریخ مین ایک بہت ہی عجیب وغریب واقعہ ہے - ایک ایسی قوم یا کئی قومون نے جو ایک ہزار برس اُدھر دریاے نیپر اور مغربی ڈوِنا کے مخزن کے قریب ایک چھوٹے سے ضلع مین رہتی تھین اسقدر ترقی کی کہ اب ایک بہت بڑی قوم ہوگئی جسکی سلطنت بحر بالٹک سے شمالی بحر پاسفک اور بحر قطبی سے ٹرکی اور فارس اور افغانستان اور چین تک پھیلی ہوئی ہے اسمین ایک بات قابل تحقیقات ہے - اور چونکہ وہان ترقی جلد جلد ہورہی ہے اور روسیون کا خیال ہے کہ اُنکے قومی فوائد کو اس سے خطرہ ہے لہذا اس تحقیقات مین ہمکو اور علمی تحقیقاتون سے زیادہ لطف ہونا چاہیے - اب سوال یہ ہے کہ اس ترقی ملک کا کیا اسرار ہے - آیا یہ صرف وسعت ملک کی وحشیانہ حرص ہے یا اسمین کچھ معقول غرض بھی ہے - اِس کارروائی کا طرز اور طریقہ کیا ہے - کیا ملک کے الحاق کرنے کے ساتھ ہی ساتھ اقوام فاتح ومفتوح کی طرز اور حالت بھی بالکل یکسان ہوگئی - یا ممالک مفتوحہ کا پُرانا چال چلن بدستور رہا - کیا سلطنت رُوس کے کل حصے موجودہ حالت مین ہر امر مین بالکل یکسان اور ایک ہی قسم کے ہین - یا صرف مختلف قومون کی چال چلن اور وضعین ایک مین خلط ملط ہوگئی ہین - اگر ان سوالون کے

جواب خاطرخواہ ملجائین تو صاف معلوم ہوجاے کہ الحاق ممالک سے روس کو کس قدر کس
مضبوطی یا کمزوری ہوئی اور کسیقدر صحیح اندازہ بھی ہوسکے کہ یہ وسعت و ترقی کی کاروائی
کب اور کیونکر اور کہان پر ختم ہو گی ۔

**اگر** سیاست مدن کے لحاظ سے تاریخ روس پر نظر ڈالین تو اس وُسعت و ترقی
کا ایک بہت بڑا سبب آسانی سے ظاہر ہوجاے ۔

**زراعت** پیشہ قومون کا جو بالکل ابتدائی زمانے کے طرز سے زراعت کرتی
ہین ہمیشہ بڑا میلان طبع ہوتا ہے کہ اپنی سرحد کو وسیع کرین ۔ جو ترقی آبادی قدرتی
طور پر ہوتی ہے اُسکے لیے ضرور ہے کہ غلّے کی پیداوار بھی ہمیشہ زیادہ ہوتی جاے
لیکن اگر زراعت اصول ناشایستہ پر کیجاے تو زمین کمزور ہوجائیگی اور اُسکی پیدا کرنے کی قوت
برابر گھٹتی جائیگی ۔ اس ترقی کی نسبت مالتھس کا یہ قول کہ غلہ کا مہیا ہونا اِسقدر جلد
نہین ترقی کرتا جسقدر جلد آبادی ترقی کرتی ہے اکثر صحیح نہین نکلتا ۔ اگرچہ یہ بھی ممکن ہے
کہ آبادی کی ترقی کے ساتھ ہی ساتھ غلہ نہ صرف بمقابلہ ترقی آبادی بلکہ اصل مین کم پیدا
ہو ۔ جب کوئی قوم اپنے کو اس نازک حالت مین پاتی ہے تو اُسکو ان دو تدبیرون مین سے
ایک تدبیر اختیار کرنی پڑتی ہے یا تو آبادی کی ترقی کو روکے یا غلّے کی پیداوار کو
ترقی دے ۔ اگر آبادی کی ترقی کو روکے تو یہ رسم قانوناً جاری کردیجاے کہ بچّون کو پیدا
ہوتے ہی کہین پھینک دین جیسا قدیم زمانے مین یونان مین کیا گیا تھا ۔ یا بہت سی
جوان جوان عورتون اور بچّون کو بیچنا شروع کردین جیسا کہ ابھی تک سرکیشیا مین
کیا جاتا تھا ۔ یا یہ کیا جاے کہ جسقدر آدمی زیادہ ہوگئے ہون اُسقدر ممالک غیر کو چلے
جائین ۔ جیسا اہل اسکینڈینیویا نے نُویں صدی مین کیا تھا یا جیسا ہم خود آج کل کرتے ہین
مگر ایک سہولت کے ساتھ ۔ دوسری تدبیر اسطرح پر ہوسکتی ہے کہ یا تو زراعت کا رقبہ
بڑھا دیا جاے یا طرز زراعت کو ترقی دیجاے ۔

**چونکہ** روسی اسلیوونین زراعت پیشہ قوم ہین لہذا اُنکو یہی مشکل واقع ہوئی ۔ مگر
اُنکی یہ مشکل بہت سخت نہ تھی ۔ اُنکا ملک اس حالت مین واقع تھا کہ اس مشکل سے محفوظ

رہنے کی تدبیر بلا وقت صاف نکل آتی۔ اُنکے ملک مین اونچے اونچے پہاڑ اور ایسے سمندر تھے جنمین طوفان آتے ہون۔ جنوب اور مشرق مین گویا اُنکے دروازے ہی پر ایک غیر محدود ملک تھا جسمین آبادی کم تھی اور زراعت نہین ہوئی تھی۔ وہ زمین گویا منتظر تھی کہ کسان اسمین تردد کرین۔ اور اُس سے بڑا فائدہ ہوتا۔ مزارعین نے اپنے لڑکون اور لڑکیون کو تو نہین بیچا مگر جنوب اور مشرق کیطرف بڑھ گئے۔ یہ سب سے زیادہ دانشمندی کی تدبیر تھی کیونکہ آبادی اور پیداوار غلہ کے مساوی کرنے اور رقبۂ زراعت کے ترقی دینے کی کل تدبیرین سب سے زیادہ آسان اور انتہا کی موثر ہین۔ اگر طرز زراعت کو ترقی دیجاتی تو بھی وہی نتیجہ حاصل ہوتا۔ مگر عملاً یہ امر غیر ممکن تھا۔ جب تک خارج البلدی مین آسانی ہوتی ہے تب تک زراعت کیطرف کم توجہ کی جاتی ہے۔ اعلیٰ درجے کی زراعت ایسی شئے ہے کہ اگر زمین کی قلت ہو تو اُسپر فخر کرنا چاہیے مگر ایسے مقام پر اسکی کوشش کرنا فضول ہے جہان قرب وجوار مین غیر مزروعہ زمین بکثرت ہو۔

ملخ

اس کارروائی کو اور اور اقسام کی وجوہ سے بھی ترقی ہوتی گئی۔ خاص کر سترھوین اور اٹھارھوین صدیون مین۔ افسرون کی تعداد اور ٹکسون کے بڑھانے اور حکام اور اُنکے ماتحتون کی سفاکانہ زیادہ ستانی اور مزارعین اور آزاد صحرانوردون کو زبردستی غلام بنا لینا اور مذہبی رفاہ و اصلاح اور مختلف کلیساؤن کے تعصبات اور پیٹر اعظم نے جو رفاہ سختی کے ساتھ جاری کیے سے تھے اور فوج مین لوگون کو زبردستی بھرتی کیا تھا۔ ان تعدیون اور ایسی ہی جبر کی باتون سے ہزارہا آدمی مجبور ہو کر گھر چھوڑ چھوڑ کر بھاگ کھڑے ہوئے اور آزاد ملکون مین جا کے پناہ گزین ہوئے جہان نہ افسر تھے نہ ٹکس وصول کرنے والے نہ مالکان اراضی۔ مگر سلطنت کیجانب سے افسرون اور ٹکس وصول کرنے والون کی جماعت کثیر سے ان مفرور آدمیون کا تعاقب کیا جاتا تھا۔ اور جو لوگ اپنی آزادی برقرار رکھنا چاہتے تھے وہ دور دور بھاگ جاتے تھے۔ گو حکام نے کوشش کی کہ جو لوگ جہان اصل مین رہتے تھے اُنکو وہین رکھین مگر نئے ملکون کے آباد کرنے کا جوش برابر بڑھتا ہی گیا۔

اقوام نو آباد کو جو وسیع ملک مل گیا اُسمین دو حصے برابر برابر واقع تھے اور اُن

دونون کے درمیان مین کہسار یا رودبار نہ تھے مگر اور اکثر امور مین اُنمین بڑا ہی اختلاف تھا۔
ایک مین مشرقی ایشیا اور یورپ کا کُل شمالی حصہ بلکہ اسکنڈنیویا تک شامل تھا اور جنگل بہت
تھے اور اُنمین دریا کثرت سے تھے اور جھیلین اور ترائی بہت تھی۔ دوسرا حصہ جنوب کیجانب
بحر اسود تک تھا اور مشرق کی جانب وسط ایشیا تک۔ اسمین زیادہ تر وہ میدان ہے جسکو روسی
اسٹیپی کہتے ہین اور اہل امریکا پریری۔

اِن دونون حصون مین سے ہر حصے مین اقوام نوآباد کو خاص خاص امور سے زراعت
کرنے کی رغبت ہوتی تھی اور خاص خاص امور سدباب بھی تھے۔ غلہ پیدا کرنے کی آسانی
جہانتک متعلق تھی جنوبی ملک اعلیٰ قابل ترجیح تھا۔ اسمین گھنے گھنے جنگل تھے۔ پس قبل
اسکے کہ تخم ریزی کیجاے اسکے صاف کرنے مین بڑا وقت صرف ہوتا اور بڑی محنت کرنی
پڑتی۔ اسکے برعکس جنوب مین اقوام نوآباد کو درختون کے کاٹنے کی حاجت نہ تھی اور
نہ صفائی کی ضرورت تھی۔ زمین اُنکے لیے قدرتی صاف اور نہایت سیاہ اور بہت زرخیز تھی
اب لوگ یہ سوال کرینگے کہ پھر مزارعین شمالی جنگلون کو زرخیز میدان اسٹیپی پر کیون ترجیح
دیتے تھے جہان زمین اُنکے لیے تیار تھی۔

گو ظاہرا یہ امر خلاف ہے مگر اسکی وجہ معقول تھی کہ اُن اچھے اگلے وقتون مین بھی
کسانون کو محنت کا دلی شوق نہ تھا اور نہ وہ واقف تھے کہ میدان اسٹیپی مین زراعت کرنا اسقدر
آسان ہے۔ مگر وہ زراعت ہی کا لحاظ نہین کرتے تھے بلکہ یہ بھی خیال تھا کہ شمالی جنگلون
مین جفاکش فِنش قومین رہتی ہین جو صلح جو ہین اور اگر کوئی اور قوم جاکے وہان بستی ہے
تو اُسکو یہ لوگ دق نہین کرتے ہین بشرطیکہ اقوام نوآباد اُنکو دق نکرین اور میدان اسٹیپی
مین لوٹیرے صحرانوردون کے گروہ رہتے ہین جو ہمیشہ صلح جو زراعت پیشہ لوگون پر حملہ آور
ہوتے اور لوٹ مار کرتے اور اُنکو غلام بنانے کے لیے قید کر لیجاتے ہین۔ اقوام نوآباد اِن امور
اور زراعت کی حالتون سے خوب واقف تھین اس واقفیت سے اُنکو اور بھی زیادہ شوق
ہوا کہ اُن میدانون مین آباد ہون۔ گو وہ عموماً نڈر تھے اور قسمت پر انتہا کے شاکر تاہم میدان
اسٹیپی کے خطرون سے بالکل غافل نہین ہوسکتے تھے اور اُنمین سے اکثرون نے جنگلون مین

سخت محنت کرنا بہتر سمجھا۔ان دونون ملکون کی آبادی اور لوگون کے چال چلن کے اختلاف سے اقوام نوآباد کے چال چلن پر بھی اثر ہوا۔گو شمالی ملکون مین بڑے کشت وخون کے بعد اقوام نوآباد بسین مگر بہیئت مجموعی صلح اور امن ہی رہا لہذا اُس زمانے کے مورخون نے اُسکی جانب چندان توجہ نہین کی اُسکے برعکس میدان اِسٹپی کے آباد کرنے مین اہل کاسک کی مدد کی ضرورت تھی اور جیسا کہ مین نے پیشتر بیان کیا ہے یوروپ کی تاریخ مین اس سے زیادہ خونریزی کا ذکر بہت ہی کم نظر آئیگا۔

پس ظاہر ہے کہ یہ وسعت وترقی جانب شمال ومشرق وجنوب زراعت پیشہ قومون کے سبب سے ازخود ہوتی گئی مگر اسمین شک نہین کہ گورعایا نے اسمین ابتدا کی مگر گورنمنٹ نے بھی بہت کچھ شرکت کی۔

ابتدا کے زمانے مین جب رُوس مین بہت سی مختلف خودمختار بادشاہتین علیحدہ علیحدہ تھین تو آزاد والیان ملک پر ملکی اور اخلاقی دونون امور کے لحاظ سے فرض تھا کہ اپنی رعایا کی حفاظت کرین اور یہ فرض اُنکی اس اصلی خواہش سے بالکل مطابق تھا کہ اپنی سلطنت کو بڑھائین جب پندرہ صدی مین ماسکو کے بادشاہان عظام نے بہت سی بادشاہتون کو ایک مین ملحق کیا اور اپنے کو زار مشہور کردیا تو اُنھون نے اسکو فرض قرار دیا کہ رعایا کی حفاظت کیجاے اور سلطنت کی وسعت دینے کی اُنھون نے اور بھی بڑی بڑی تدبیرین سوچین۔شمال اور مشرقی شمال کی جانب کوئی سخت کوشش نہین کی گئی۔نووگوروڈ کی سلطنت جمہوری نے آسانی سے شمالی رُوس پر کوہ یورال تک قبضہ کرلیا اور کاسکون کے ایک تھوڑے سے گروہ نے سیبیریا کو بلا اجازت شاہان ماسکو فتح کرلیا پس زارون کو صرف یہ کرنا رہگیا کہ ملک مفتوحہ کو بھی ملحق کرلین۔جنوبی حصے مین گورنمنٹ نے جو مدد دی وہ اور ہی قسم کی تھی۔زراعت پیشہ لوگون کو ایک بہت بڑی سرحد پر ہمیشہ حفاظت مین رکھنا پڑتا تھا۔ ہر مقام پر صحرانورد قومون کے حملون کا خوف تھا۔حملہ آوری سے محفوظ رہنے کے لیے یہ امر ضروری تھا کہ فوج رہے مگر جو لوگ سرحد پر رہتے تھے اُنکی حفاظت اِس ذریعے سے نہین ہوسکتی تھی۔صحرانورد قومین اکثر ہمیشہ کے لیے جوق جوق اُمنڈ آتی تھین اُنسے مقابلہ کرنے

حفظ

اور اُنکو شکست دینے کے لیے بڑے جرار لشکر کی ضرورت تھی اور بعض اوقات ملک کی کل فوجی قوت بھی مقابلہ کرنے کے قابل نہین ہوتی تھی- تیرہ اور چودہ صدی مین تاتاریون کے گروہ ملک پر حملہ آور ہوئے- گانوٗن اور قصبون کو جلا دیا اور جہان کہین گئے ملک کو غارت کر دیا- اور دو صدی سے زیادہ تک کے عرصے مین اُنھون نے خوانین کو بہت بڑا بھاری خراج دیا-

شاہان ماسکو رفتہ رفتہ اُس اطاعت سے آزاد ہو گئے جس سے اُنکی زندگی تلخ تھی- آئیوَن شاہ اعظم نے جنوبی حصہ دریاے والگا کے تین خوانین کی ریاستون کو ملحق کر لیا- یعنی قازان- کپچاک- اور استراخان- پس یہ خطرہ دور ہو گیا کہ کسی غیر قوم کی اطاعت کرنی ہوگی مگر اس سے اُن صوبون کی استمراری حفاظت نہین ہوئی جو باہر واقع تھے- جو چوپانی قومین سرحد کے قریب رہتی تھین اُنکے حملے برابر قائم رہے اور قرمیہ کے بازار مین جہان غلام بکتے تھے رُوس اور پولینڈ کا یہ جیتا جاگتا سودا یعنی غلام خریدے جاتے تھے-

ایک کھُلی ہوئی سرحد کو چوپانی قومون کے حملون سے بچانے کے تین طریقے ہین- اول تو ایک بہت بڑی دیوار بنائی جاے- دوسرے- ایک زبردست فوج رہے تیسرے حملہ آور ڈاکو ہمیشہ کے لیے مطیع کر لیے جائین- ان تدبیرون مین سے پہلی تدبیر کے لیے جو اہل رُومن نے برطانیہ مین اور چینیون نے اپنی سرحد شمالی و مغربی مین اختیار کی ہے انتہا سے زیادہ روپئے کا صرف ہے اور رُوس سے ملک مین غیر ممکن محض- دوسری تدبیر کی جب کبھی آزمایش کی گئی ہمیشہ ناکامی ہی ہوئی- صرف تیسری ہی تدبیر سے مطلب نکل سکتا ہے- گو گورنمنٹ نے اب عرصے سے یہ راے قائم کی ہے کہ اوسر اور کم آباد میدان اسٹیپی کے شامل کرنے سے فائدہ بالاے طاق اور اُلٹا بار پڑتا ہے مگر اپنی حفاظت کے لیے وہ مجبور ہو کر ملکون کو برابر الحاق کرتی جاتی ہے-

سلطنت کے وسعت دینے مین جو مستعدی گورنمنٹ نے ظاہر کی اُسکا نتیجہ یہ ہوا کہ پولیٹیکل امور کو بھی بڑی ترقی ہوئی- مثلاً ٹرکی کی لڑائیون کے بعد اور ملکہ کیتھرائن ثانیہ کے وقت جو ملک فتح اور شامل ہوتے گئے تو جنوبی رُوس کا ایک بہت بڑا حصہ آباد نہ تھا لہذا اس نقص کو یون دور کرنا پڑا کہ انتظام کے ساتھ لوگ وہان جا کے بسین- ایشیا کے صوبون مین

اب تک زمین کے ایسے ایسے بڑے بڑے قطعے ہین جنپر کسی کا قبضہ نہین اور اُنمین بعض ایسے بھی ہین کہ اگر آباد کیے جائین تو بڑا نفع حاصل ہو۔

**اب** اگر ہم مشرق سے مغرب کی جانب متوجہ ہون تو ہمکو معلوم ہوگا کہ یہ وسعت بالکل ہی مختلف قسم کی تھی۔ جہان ابتدا ابتدا مین روسی اور اسلیو وینین قومین آباد ہوئی تھین اسکے مغرب کی جانب جو ملک واقع ہے اُسکی زمین کمزور تھی اور آبادی زیادہ تھی۔ لہذا کسیکو وہان جاکے بسنے کی رغبت نہین ہوتی تھی۔ اِسکے علاوہ اسمین جنگجو زراعت پیشہ قومین بستی تھین جو صرف اسی قابل نہ تھین کہ اپنے ملک کی حفاظت کرین بلکہ اُنکا بہت میلان طبع تھا کہ اپنے مشرقی ہمسایون پر حملہ کرکے مُلک چھین لین پس مغرب کیجانب کچھ زراعت پیشہ لوگون کے باعث سے ملک نہین بڑھا۔ بلکہ گورنمنٹ نے کچھ جنگی قوت اور کچھ حکمت عملی سے کام لیا۔

**رُوس** نے پندرہ صدی مین تاتاریون کی حکمرانی سے تو اپنے کو آزاد کر دیا مگر اسکی پولٹکل آزادی اور قومیت کو مغرب کیجانب سے بڑا صدمہ پہونچنے کا خوف تھا اسکے مغربی ہمسایون کا بھی یہی میلان طبع تھا کہ قوم کو ترقی ہو جیسا کہ مین نے اوپر ذکر کیا ہے۔ اور کچھ دن تک یہ نہین سمجھ مین آتا تھا کہ اُن وسیع اور عظیم میدانون پر کون آخرکار قابض ہوگا جسکو ہم سلطنت رُوس کہتے ہین اُسکے خاص خاص عہدیدار **زارِ** ماسکو اور شاہان پولینڈ تھے۔ کچھ دن تک شاہان پولینڈ کے شہنشاہ ہونے کی زیادہ تر امید تھی۔ چونکہ مغربی یورپ سے بہت ہی قریب تھے لہذا اُنھون نے بہت سے جدید جدید امور اصلاحی اختیار کیے جو فن جنگ مین تازہ تازہ ایجاد کیے گئے تھے علاوہ اِن سب کے دریاے نیپر کا زرخیز میدان تو اُنکے پاس تھا ہی۔ ایک بار آزاد کاسکون کی مدد سے اُنھون نے کل ماسکو کو فتح کر لیا اور پولینڈ کے بادشاہ کو **زارِ** ماسکو منتخب کیا اُنھون نے بڑی جلدبازی اور بے پروائی سے اِس کام کو انجام دینا چاہا لہذا مذہب اور حب الوطنی کے جوش دیوانگی مین لوگون نے مخالفت سخت کی اور نو مفتوحہ ملکون سے بہت جلد نکالدیے گئے۔ گر ملک کی حالت بالکل ایک طرح پر نہین رہی اور اُسکے اُن حکمرانون کو جو اورون کی نسبت عالی دماغ تھے صاف معلوم ہو گیا کہ اس جھگڑے کو کامیابی کے ساتھ قائم کرنے کی غرض سے اُن پر فرض ہے کہ اُس مغربی شائستگی کا

ص ۵۸۸

کچھ چیز باآثار ہیں جس سے اُنکے مخالفون نے اسقدر فائدے اُٹھائے ۱۵۵۳ء مین ایک انگریز ناخدا چین اور ہندوستان کا راستہ ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے اتفاق سے بندرگاہ آرچینجل کیطرف گذرا جو ساحل بحرابیض پر واقع ہے اور اُسوقت سے زاران روس نے اِنگلستان سے تجارت کا سلسلہ قائم کیا۔ مگر یہ راستہ ہر زمانے مین طول طویل اور خطرناک ہے اور سال کے ایک بڑے حصے مین برف سے بند ہو جاتا ہے۔ ان دقتون کے سبب سے شاہنشاہ رُوس نے کوشش کی کہ ملک غیر کے کاریگرون کو بحر بالطک کی راہ سے بُلوائین مگر اُنکی کوششین لُودین کے حکم سے بیکار ہوگئین۔ لُودین کے پاس اُسوقت مشرقی ساحل بحر تھا۔ اُسکی راے تھی کہ بعض عاقبت اندیش آدمیون کی آج کل مغربی ساحل بحرافریقہ پر راے ہوا کرتی ہے کہ وسط افریقہ کے وحشی باشندون کو آلات حرب اور گولہ بارود نہ دینا چاہیے پولینڈ کے بعد رُوس کا سب سے زیادہ خوفناک رقیب سوِیڈن تھا اِس سلطنت نے ابتدا ابتدا مین بحر بالطک کے مشرق مین بہت بڑا ملک حاصل کیا تھا جسمین دریاے نیوا کے دہانے شامل تھے۔ جہان اب سینٹ پیٹرسبرگ واقع ہے اور عرصہ تک اُسکو دلی شوق تھا کہ فتوحات مزید کی تدبیرین عمل مین آئین۔ مشکلات کے وقت مین جب کہ پولینڈ کے باشندون نے ملک کو تاخت و تاراج کیا تو سوِیڈن نے شمال و مغرب کیطرف سے ماسکو کو فتح کر لیا اور ملک مفتوحہ کے ایک حصے پر قابض ہونے کی امید تھی چارلس دوازدہم مجنون طبع بادشاہ تھا اسی قسم کی کوششین اُسکی بھی مشہور ہین مگر اُن کوششون کے بیان کی حاجت نہین ہے

اُن دونون رقیبون کے مقابل مین رُوس کل امور متعلقہ فن جنگ مین کمزور تھا مگر دو امور مین اُسکو ترجیح تھی۔ ایک تو اُسکی آبادی بہت بڑی تھی دوسرے گورنمنٹ مضبوط اور مستقل تھی جو ہر کام کے لیے قومی فوج جمع کر سکتی تھی۔ اُس مقابلے مین کامیابی حاصل کرنے کے لیے اُسکو صرف اِسکی ضرورت تھی کہ یوروپین طرز پر اُسکا لشکر آراستہ ہو۔ پیٹر اعظم نے اِسی قسم کی فوج تیار کی اور اُس سے فائدہ بھی خوب اُٹھایا۔ اسکے بعد پولینڈ کے ٹکڑے ٹکڑے ہونے لگے اور جب اس بدبخت ملک کے ٹکڑے ٹکڑے ہوگئے تو رُوس نے خواہ مخواہ بہت بڑا حصہ اس لوٹ مین اپنے قبضے مین کر لیا سوِیڈن بھی پولیٹکل امور مین ایک ناچیز ملک ہوگیا

اور رفتہ رفتہ اُسکے وہ مقبوضات جاتے رہے جو اردگرد بحر بالٹک تھے۔ اُن ملکون مین عظیم الشان ریاست فنلینڈ ہے جو خلیج فنلینڈ سے بحر قطبی تک واقع ہے روس نے صلح فری ڈرشیم کے رو سے ۱۸۰۹ء مین قبضہ کرلیا۔

اِن فتوحات کی وسعت ملکی ایک نقشے سے بخوبی ظاہر ہوسکتی ہے۔ ذیل کے نقشے سے وہ وسعت و ترقی ظاہر ہوتی ہے جو آئیون ثالث کے وقت مین ہوئی تھی جسوقت کہ خودمختار ریاستین ایک مین ملحق اور تاتاریون کی اطاعت سے آزاد ہوگئی تھین۔ پیٹر اعظم کے عہد ۱۶۸۲ء تک کا حال اس نقشے سے ظاہر ہوتا ہے۔

| شمار سنہ | زار ماسکو کے زیر نگین | | روسی میل مربع |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰۵ء مین | " | " | ۳۷۰۰۰ |
| ۱۵۳۳ء مین | " | " | ۴۷۰۰۰ |
| ۱۵۸۴ء مین | " | " | ۱۲۵۰۰۰ |
| ۱۵۹۸ء مین | " | " | ۱۵۷۰۰۰ |
| ۱۶۷۶ء مین | " | " | ۲۵۷۰۰۰ |
| ۱۶۸۲ء مین | " | " | ۲۶۵۰۰۰ |

اِن دو لاکھ پینسٹھ ہزار روسی میل مربع زمین مین قریب اسّی ہزار کے یورپ مین تھی اور قریب ایک لاکھ پچاسی ہزار کے ایشیا مین گو پیٹر اعظم ایک مشہور فاتح تھا مگر اُسنے اسقدر ملک اپنی سلطنت مین شامل نہین کیے جسقدر اُسکے اکثر جانشینون اور بزرگون نے شامل کیے تھے ۱۷۲۵ء مین اُسکی وفات کے وقت سلطنت مین سب ملا کر بیاسی ہزار میل مربع زمین یورپ مین اور ایک لاکھ ترانوے ہزار میل مربع ایشیا مین تھی ذیل کے نقشے سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اسکے بعد کسقدر وسعت و ترقی ہوئی سلطنت روس مین۔

| شمار سنہ | یورپ مین روسی میل مربع | ایشیا مین روسی میل مربع |
|---|---|---|
| ۱۷۲۵ء مین | ۸۲۰۰۰ | ۱۹۳۰۰۰ |
| ۱۷۷۰ء مین | ۸۴۰۰۰ | ۲۱۰۰۰۰ |

| شمار سنہ | یورپ مین روسی میل مربع | ایشیا مین روسی میل مربع |
|---|---|---|
| سنہ ۱۸۰۰ء مین | ۹۵۰۰۰ | ۲۱۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۲۵ء مین | ۱۰۵۰۰۰ | ۲۱۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۵۵ء مین | ۱۰۶۶۶۳ | ۲۴۵۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۶۷ء مین | ۱۰۶۹۵۱ | ۲۸۴۰۰۰ |

اس نقشے مین وہ ملک نہین شامل ہے جو امریکا کے حصہ شمال و مغرب مین واقع تھا اور جسمین زمین قریب چوبیس ہزار دوسو دس روسی میل مربع ہے اور جو روس نے سنہ ۱۷۹۹ء مین شامل سلطنت کرلیا تھا اور سنہ ۱۸۶۷ء مین امریکا کے ممالک متحدہ کے ملحق ہوگیا تھا۔ وسط ایشیا مین جو ملک حال مین روس نے فتح کیا ہے اُسکی نسبت مجھے کوئی ایسی واقفیت نہین ہے جو نقشون کے روسے ٹھیک معلوم ہوئی ہو۔

جب روس ایک بار کسی ملک پر قابض ہو جاتا ہے تو دفعۃً اُسکو چھوڑتا نہین۔ مگر پیٹر اعظم کی وفات کے بعد اُسنے چار موقعون پر ملک مفتوحہ کو شامل سلطنت غیر کردیا۔ سنہ ۱۷۲۹ء مین اُسنے استرآباد اور مازندران فارس کو دیدیا اور سنہ ۱۷۳۵ء مین کوہ قاف کا ایک بڑا حصہ دے ڈالا۔ سنہ ۱۸۵۶ء مین صلحنامۂ پیرس کی روسے اُسنے دریاے ڈینیوب کے دہانے اور بسربیا کا ایک حصہ دے ڈالا اور سنہ ۱۸۶۷ء مین اُسنے اپنے مقبوضات امریکا ممالک متحدہ امریکا کے ہاتھ بیچ ڈالے۔ انہین اگر وہ حصۂ ملک بھی شامل کرلین جو اُسنے حال مین اہل خیوا سے فتح کیا تھا اور امیر بخارا کو دے ڈالا تھا تو مضائقہ نہین۔

فتوحات ملکی سے جو آبادی بڑھی اور مردم شماری سنہ ۱۷۲۲ء کے روسے ظاہر ہوئی وہ نقشہ ذیل مین درج ہے۔

| شمار سنہ | سلطنت روس مین | روسی میل مربع زمین |
|---|---|---|
| سنہ ۱۷۲۲ء مین | 〃 〃 | ۱۴۰۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۷۴۲ء مین | 〃 〃 | ۱۶۰۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۷۶۲ء مین | 〃 〃 | ۱۹۰۰۰۰۰۰ |

| شمار سنہ | سلطنت رُوس مین | روسی میل مربع زمین |
|---|---|---|
| سنہ ۱۷۹۲ء مین | " " | ۲۸۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۷۹۶ء مین | " " | ۳۶۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۱۲ء مین | " " | ۴۱۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۱۵ء مین | " " | ۴۵۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۳۵ء مین | " " | ۶۰۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۵۱ء مین | " " | ۶۸۰۰۰۰۰ |
| سنہ ۱۸۵۵ء مین | " " | ۷۴۰۰۰۰۰ |

رُوسْ کا ملک وسعت رُوز بہ پاتا گیا۔ مگر اقوام مفتوحہ پر رُوسْ کا اثر کم پڑا اور اُنھون نے اپنی وضع اور طرز معاشرت قائم رکھا۔ صوبجات بالٹِک یعنی پُولینڈ و فنلینڈ کے ملحق کرنے مین اُسنے انتظام مدنی کا ایک بہت بڑا حصّہ وہان کے باشندون کے اختیار مین کھا حال مین فنلینڈ کے حکام خود وہان ہی کے باشندے ہین اور وہان ہی کا سکّہ رایج ہے اور وہان ہی کے چُنگی کے کارخانے ہین اور روسی آبادی دو فی صدی سے بھی کم ہے۔ اُن صوبون تک مین جنہین کوئی خاص اختیار نظم مدنی باشندون کو نہین حاصل ہے آبادی مختلف قومون کی ہے جیساکہ مین نے پیشتر کے بابون مین درج کیا ہے۔ جہان کہین روسی اور مختلف قوم کے لوگ مختلف حالت تدبیر منزل مین ہین مثلاً ایک قوم زراعت پیشہ ہے اور دوسری چوپانی وہان مختلف قومون کی طرز معاشرت ایک نہین ہوتی۔ اور جہان تدبیر منزل کا یہ اختلاف واقع نہین ہوا وہان مذہب کے سبب سے ایسی ہی ایک حد فاصل قائم ہو جاتی ہے۔ جن قومون کا مذہب اعلیٰ درجے کا نہین ہے بلکہ مشرک ہین وہ پُرانے روسی مذہب کے پکّے پیرو بن جاتے ہین مگر مسلمان اور رُومن کیتھولک اور پراٹسٹنٹ پورے پورے روسی نہین بنتے۔ زارْ کی عایا مین اسی سبب سے ہمکو بہت ہی مختلف قومین نظر آتی ہین جو اکثر ایک دوسرے کے بالکل قریب رہتی ہین۔ بیشمار تورانی قومون کا تو کیا ذکر ہے مگر روسی جرمن اور اہل پولْ اور اہل فنلینڈ اور اہل جارجیا اور اہل آرمینیا مین اسقدر مختلف طرز معاشرت ہے جسقدر فرانسیسی و جرمن

ص ۵

اور اہل اطالیہ اور انگریزون کا طرز معاشرت مختلف قسم کا ہے۔
گذشتہ چند برسون مین کوشش کی گئی کہ مختلف قومون کا طرز معاشرت ایک ہو جاے
اور خاص خاص لوگون کل طرز انتظام اور مراعات منسوخ کردیے جائین اور فوجی ملازمی کا ایک
عام طریقہ جاری ہو۔ اور سلطنت کے کل صوبون مین روسی زبان دفاتر سرکاری مین جاری ہو
اور مذہبی امور مین بھی کسیقدر کوشش کیجاے اور اسی قسم کے اور مختلف وسیلے بھی ہون۔
ان تدابیر کی آخری کامیابی کی نسبت جنسے بعض بڑی ہی ناراضی پھیلی ہوئی ہے رائے ظاہر کرنا خالی
از خطر نہین ہے۔ مگر اسکا میلان طبع فی نفسہ دلچسپ ہے اور جو جوش اسکو ترقی دیتا ہے وہ قابل توجہ
ہے۔ بہتون کے دلون مین تو یہ جوش صرف اس وجہ سے پیدا ہوتا ہے کہ انکو ممالک غیر خصوصًا
جرمنی کے طرز سے ایک قسم کی عداوت ہے جسکو بعض فلسفی کہتے ہین (قومی عداوت ہے)
اور بعض مین یہ جوش اور ہی مختلف طرز سے پیدا ہوتا ہے۔ انکی راے ہے کہ جو خیالات آزادی
غلامی خانہ زاد کے وقت پیدا ہوے تھے انکے مطابق فورًا باہر کے صوبون مین کارروائی ہونی
چاہیے اور کسانون کو زمین ملنی چاہیے اور مجلس دیہی کی گورنمنٹ کو خود اختیاری دینی چاہیے
اور مالکان اراضی کی ماتحتی سے آزادی دینی چاہیے اور کاریگرون کو اہل سرمایہ کی تعدی
اور حرص سے محفوظ رکھنا چاہیے اور جو آبائی اختیارات انکو حاصل ہین انکے عوض مین وہ
علمی طرز فعلی جاری کرنا چاہیے جو دار العلوم مین پڑھایا جاتا ہے۔
نئے خیالات کے منتظرون کی راے جو علمی امور سے ناواقف تھے اکثر انگلستان کی
عام راے سے مخالف ہے۔ وہ کہتے ہین کہ تم انگریزون کے امرا انتہا سے زیادہ مغرور ہین
اور اب تک تمھارے پرانے اصول نہین ترک ہوئے ہین۔ تم ناز کرتے ہو کہ ہمارے ہان قانونًا
سب مساوی ہین مگر تمھارے ہان قانونًا مساوی ہونا تو درکنار رعایت بہت ہوتی ہے اور
جب تک ظالم آدمی چند قانونی امور کا برتاؤ کرتا ہے تب تک اسکو اختیار ہے کہ چاہے جسقدر
ظلم کرے۔ تمھاری طرح کسی کام مین باہمی مقابلہ کرنے کی کوئی حد مقرر نہین ہے بلکہ تم مقابلے کو
پیدا کرتے اور محفوظ رکھتے ہو پس کمزور فریق خواہ مخواہ ملٹ جاتا ہے اور یہ زور اسکو تباہ کردیتا ہے
امارت کی نخوت اور شخصی آزادی کا عشق یہی دونون باتین تمھارے ملک کی پولٹیکل زندگی کے

دو اصول خاص ہین اور جو ملک تمھارے زیرنگین ہو جاتے ہین اُنپر بھی تم خواہ مخواہ یا اثر ضرور ہی ڈالتے ہو۔ اِسکے برعکس ہم اہل رُوس پکّے اور پورے جنبہ دار سلطنت جمہوری ہین اور حال کے خیالات جدید کے وکیل اور حامی ہماری رائے ہے کہ جس شے کو تم قانونی استحقاق برابری قرار دیتے ہو وہ کافی نہین ہے بلکہ ہماری رائے ہے کہ مساوی ہونے کے لیے قانون کو اس سے زیادہ سخت ہونا چاہیے۔ امرا کی اطاعت سے ہمکو خاص نفرت ہے اور چاہیے جس طرز پر ہو ہم جہان کہین دیکھینگے اُسکو بیرحمی کے ساتھ دور کرینگے۔ صوبجات ملحقہ کی نسبت اس امر مین رُوس اور اِنگلستان کی حکمت عملی مین بہت ہی بڑا فرق ہے۔ اِنگلستان ہر موقع پر اُن زنجیرون کو از سر نو کام مین لاتا ہے جنسے مواضع کی آبادی مقید ہو جاتی ہے اسکے برعکس رُوس اُن قیود کو دور کر دیتا ہے اور مزارعین مظلوم کو آزاد کر دیتا ہے۔ پس اگر کبھی تقدیر یہ دکھائے کہ کوئی ایسا ملک جسکا انتظام مدنی انگریزی اصول کے مطابق ہو رُوس کے قبضے مین آجاے تو ادنی طبقون کی ایک بہت ہی بڑی جماعت خوش ہو جائیگی کہ الحمدللہ ہماری مصیبت کی رفع کرنے والی گورنمنٹ آئی یہ ہماری سلطنت ہندوستان کے ناظمون کی جانب اشارہ ہے۔

یہ خیال کہ آزاد اِنگلستان ظالم ہے اور خودمختار وظالم رُوس آزادی کا پیغمبر اور دیوتا ہوگا اکثرون کو بیشک مہمل اور پیچ پادر ہوا معلوم ہوگا مگر اس سے انکار نکرنا چاہیے کہ اسمین ذرا سا سچ بھی ہے۔ تبدل و تغیر خیالات جو عالمگیر ہے اُس سے آزادی اور انصاف کے خیالات مستثنیٰ نہین ہین۔ غالباً وہ وقت بہت دور نہین ہے جب فرقہ لبرل کے پرانے اور لگلے وقتون کے خیالات آزادی و رفاہ سلطنت جمہوری بالکل غیر موزون معلوم ہونگے یہ بھی ممکن ہے کہ حال کے خیالات فرقہ لبرل ایک روز کسیقدر بیکار معلوم ہون۔ چاہے جو کچھ ہو اسمین شک نہین کہ رُوس کے مزارعین بوجہ معقول اپنے کو مبارکباد دے سکتے ہین کہ اُنکو ایک روسی خودمختار ظالم بادشاہ نے آزادی عطا کی۔ نہ کہ برٹش ہوس آف کامنس (دیوان عام) نے اور یہ بھی اسیقدر یقینی امر ہے کہ بعض ممالک مفتوحہ مین ادنی طبقے کے لوگون کو وہ فوائد حاصل ہین جو اُنکو انگریزی عملداری مین نہ حاصل ہوتے۔ ممالک مفتوحہ مین سب سے زیادہ سخت

عیب طرز انتظام رُوس کا اُس حکمت عملی پر محمول نہین ہوسکتا جو گورنمنٹ نے اختیار کی ہے بلکہ اُن ذریعون پر جو حکمت عملی کے مطابق کارروائی ہونے کے لیے اختیار کیے گئے ہین۔ رُوس مین شاید اکثر شِنُوونِکس عہدہ دار زیادہ تر ہونگے مگر جو زیادہ تر تیز طبع اور ایماندار فہم ہین وہ نہین چاہتے کہ باہر کے ملکون مین جلا روطن کیے جائین ہم اُنکو وسط سلطنت کے قریب تر نہایت آسانی سے کام ملجاتا ہے۔ اِسکا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ باہر کے ملکون کا طرز تمدن بیشتر ایسے لوگون کے ہاتھ مین ہے جو بدلیاقت اور بدنام ہین اور ہم آسانی سے سمجھ سکتے ہین کہ فنلینڈ اور صوبجات بالٹک کو عذر ہے کہ اس قسم کے منتظم اُنپر حملہ آور ہون اور وہ استبداد کے ساتھ اُس بقیہ خودمختاری کی حفاظت کرتے ہین جو اُنکو اب تک حاصل ہے۔ اِس امر مین رُوس کو اہل جرمن سے سبق حاصل کرنا چاہیے جنھون نے اپنے بہترین افسر اَلسِیس اور لارین کو بھیجے تھے۔

یہ تو زمان گذشتہ کا ذکر تھا۔ اب بہیئت مجموعی ہم کہہ سکتے ہین کہ اگر ہمنے صحیح طور پر تاریخ رُوس کا مطالعہ کیا ہے تو ظاہر ہے کہ اُسکی وسعت و ترقی کے خاص اغراض یہ تھے کہ نوآبادیون کو از خود ترقی ہو اور کل حملہ آورون سے عموماً اور چوپانی قومون سے خصوصاً محفوظ رہین اور اعلیٰ پولٹِکل امور حاصل ہون۔ مثلاً ساحل بحر تک پہونچنے کی خواہش۔ اور اُسکی کارروائی زیادہ تر گورنمنٹ کی خودمختاری و جبر اور ملک کی حالت سے بہت کچھ آسان ہوگئی ہے۔ قبل اِسکے کہ مین زمانۂ آیندہ کا ذکر کرون مجھے شاید وسعت و ترقی کے دو زاید اسباب کی نسبت کچھ باتین کہنی چاہیین۔ اِن اسباب مین سے ایک تو معفقود ہوتا جاتا ہے۔ دوسرا اب پیدا ہوتا چلا ہے۔ یعنی ملک کے وسعت دینے اور بڑھانے کی طمع جو حمق پر مبنی ہے اور یہ خیال کہ قوم کے تجارتی فوائد کو ترقی ہو۔

اور قومون کیطرح روسی بھی اِس طمع وسعت ملکی سے بالکل مستثنیٰ نہین ہین عام اس سے کہ ان فتوحات سے کوئی اصلی فائدہ ہو یا نہو۔ مثلاً اِس خیال سے کہ ہندوستان پر قابض ہوجائین اور اُسکی لکھوکھا آدمیون کی آبادی جو تمام سلطنت رُوس کی آبادی سے بدرجہا زیادہ ہے اُسکی رعایا ہوجاے صرف ایسے مدبر کو ترغیب ہوگی جو ناآزمودہ کار ہے اور شاید بعض شیخ چلّی ایسے بھی ہون جنکی راے ہو کہ اگر تمام ایشیا کو سلطنت رُوس سے ملحق

کرلین توصل علی - مگر اس قسم کی حماقت اور خواب وخیال کی باتین اور بیوقوفی کے تذکرے جو وہ بعض اوقات بیان کرتے ہین اس قابل نہین ہین کہ اُنپر زیادہ توجہ کیجاے - جو لوگ پولٹیکل امور مین شریک نہین ہوتے اُنکے خیالات پولٹیکل امور کی نسبت خواب وخیال و فضول ہوتے ہین - مگر جیسے ہی ذمہ داری کا بار اُنکے کاندھون پر رکھا جاتا ہے ویسے ہی وہ فوراً جاگ اُٹھتے ہین جس شخص کا کوئی سرکاری منصب ہوگا وہ اس قسم کے پوچ یادرہوا منصوبون مین ہرگز نہ پڑیگا - جو روسی متین ہین وہ اب سمجھنے لگے ہین کہ ملک کی وسعت اور قومی عظمت یہ الفاظ مترادف نہین ہین اور فتوحات ملکی اکثر فائدے کے عوض بار ہوجاتے ہین -

اب رہا یہ خیال کہ قوم کے تجارتی فوائد کو ترقی دیجاے اسکی نسبت یہ تسلیم کرلینا چاہیے کہ یہ اس سے بھی زیادہ مشکل کام ہے اور غالباً اُسکی قوت کو گھٹنے کے عوض اور ترقی ہوتی جائیگی - اب روس کا یہ حوصلہ ہے کہ وہ ایک بہت بڑی تجارتی اور صنعتی قوم بنجاے اور اُسکو یقین ہے کہ اپنی وسیع قدرتی آمدنی اور رعایا کی طبائع کی اولوالعزمی کے ذریعے سے وہ اِس حوصلے کے پورا کرنے مین کامیاب ہوگا - ممکن ہے کہ انگریز لوگ ایک دم سے یہ نہ سمجھ سکین کہ وسعت ملک سے اس امر کو کیا سروکار ہے لہذا بہتر ہے کہ اس امر کی نسبت روسیون کے خیالات ظاہر کردیے جائین -

برٹن اعظم کی آج کل ایسی حالت ہے جیسے کسی کامیاب دستکار کی ہوتی ہے جسنے اپنے رقیبون کو زیر کرلیا ہو اور اُنکے دلون مین انتہا کا رشک اور حسد پیدا کردیا ہو - اِن خیالات کو مبنی بہ انصاف قرار دینے کے لیے ایک نیا اور انوکھا مسئلہ ایجاد کیا گیا ہے کہا جاتا ہے کہ انگلستان اپنے پولٹیکل خیالات قزاقانہ سے اُن قومون کا جونک کیطرح خون پیتا ہے جنھون نے کم ترقی کی ہے - چونکہ اُسکو کسی قوم کے مقابلے سے ڈرنے کا کوئی سبب نہین ہے لہذا وہ آزادانہ تجارت کے اصول ذمیمہ کا جنبہ کرتا ہے اور ممالک غیر مین اپنی دستکاریان اس کثرت سے بھیجتا ہے کہ وہان کے دیسی باشندون کی دستکاریان اس طوفان سے غارت ہوجاتی ہین - لنڈن اور منچسٹر کے سوداگر اور صناع ویلز شاعر کا یہ عجیب وغریب کلام اپنے حسب حال فخریہ پڑھ سکتے ہین کہ دگوسوناسب دھاتون مین

ص ۱۹۵

وزنی ہے تاہم انگلستان مین پیدا کرتا ہے یعنی وہان اُسکی پیداوار ہے۔ اور ہندوستان کے باشندے جو جتے بوتے ہین اُسکی پیداوار ہمارے حصہ مین آتی ہے اور لوگ محنت کرتے ہین اور اُس محنت کا ثمرہ ہم پاتے ہین۔ پس کل قومین انگلستان کو گویا خراج دیتی ہین مگر یہ ہمیشہ یون ہی نہین رہ سکتا آزادانہ تجارت کے مغالطے اب دریافت ہوگئے اور کُھل گئے اور قومون کو معلوم ہوگیا کہ محفوظ طرز تجارت کے ذریعہ فیض بخش سے وہ برٹش کی غلامی سے آزادی حاصل کرسکتی ہین۔ یہ خیالات اور کسی ملک مین اِسقدر آزادی سے نہین ظاہر کیے جاتے جیسے رُوس مین۔ اور اُنسے وہان یہ نتیجہ نکلا کہ جو مدبر بڑے ہی پکّے لبرل ہین مخالفت کے وقت وہ چھاپے کی آزادی کے کل قیود پر برابر حملہ آور ہوتے ہین اور جب برسر حکومت ہوتے ہین تو اُن قیود کو اپنے خاص کام مین لاتے ہین لہذا روسیون کی عادت مین داخل ہے کہ جوش وخروش کی فصاحت بیانی کے ساتھ ہماری تجارتی اور صنعتی افضلیت پر حملہ آور ہوتے ہین۔ اور اُسکے ساتھ ہی یہ بھی عادت ہے کہ اُس سے ہمسری کی فکر کرتے ہین مگر جو ذریعے وہ کام مین لاتے ہین وہ اُن ذریعون سے مختلف ہوتے ہین جنسے ہم کام لیتے ہین۔ اُنکو معلوم ہے کہ آزادانہ مقابلے سے ضرور شکست ہوگی لہذا جہان کہین اُنکی سلطنت ہے گویا وہ ایک قسم کے سوداگری قلعے بنا لیتے ہین۔ مثلاً چُنگی کی چوکی قائم کردی جس سے اور ملکون کا بنا ہوا اسباب دقّت سے جا سکتا ہے۔ اس ذریعہ سے وہ مینچسٹر اور برمنگھم کے صناعون کی لوٹ سے اپنی نئی رعایا کو بچاتے ہین اور ماسکو اور سینٹ پیٹرسبرگ کے تاجرون کی دستکاریون پر قناعت کرتے ہین۔ وہان کے باشندون کے لیے ماسکو کی اشیا خریدنے مین اسقدر نقصان کثیر نہین ہے جسقدر مینچسٹر کی اشیا کا خریدنا ضرر رسان ہے۔ حالانکہ ماسکو مین کل اشیا کی قیمت گران ہے اور مینچسٹر مین ارزان۔

چاہے یہ خیالات کیسی ہی غلط کیون نہون اسمین شک نہین کہ رُوس آزادانہ تجارت نہین اختیار کریگا۔ لہذا رُوس جو ملک کو وسعت دے رہا ہے تو اس سے اُسکی یہ خواہش بھی ہے کہ سوداگری کو زیادہ فائدہ پہونچے۔ چونکہ رُوس مین اسقدر صناعی

ص ۵۹۲

نہین ہوتی کہ اسکی ذاتی خواہش پوری ہوسکے لہذا وہ بالفعل یہ نہین کرسکتا کہ اور ملکون کو اس غرض سے فتح کرے کہ صنعتی اشیا کی وہان زیادہ تر بکری ہو گی۔ زمانہ حال مین بھی روسیون کو وسعت ملکی کی خواہش کئی اسباب سے ہے۔ اور اُن اسباب مین ایک سبب یہ بھی ہے کہ اُنکے نزدیک اس سے رُوس کی تجارت کو فائدہ ہوگا معاملات خیوا مین اسکی ایک مثال ملتی ہے۔ اگر خان خیوا وہ شرط صدق دل سے پوری کرتے جو اُنکو حسب عہد وپیمان پوری کرنی تھی تو روسی ہرگز حملہ آور نہوتے۔ مگر جب کہ اُس حملے مین کامیابی حاصل ہوئی تو عہدنامے کے چند فقرون سے ثابت ہوا کہ سوداگری کے فوائد پر نظر رکھی گئی تھی۔

رُوس کے اس میلان طبع کی نسبت کہ ملک کو وسعت دیجاے ایک بات اور قابل بیان ہے کہ مختلف اقوام رُوس جنسے سلطنت رُوس بنی ہے آیندہ کیونکر رہینگی۔ اس تحقیقات مین سب سے بہتر یہی ہے کہ پہلے اس مسئلے کے حصۂ آسان سے شروع کرین اور پھر رفتہ رفتہ پیچیدہ امور کو حل کرین۔

**شمال** اور مغرب کی جانب تو رُوس کی تاریخ وسعت ملک کا خاتمہ ہو چکا۔ شمال خاص مین جانا محال ہے جب تک قطبی ملکون مین ارضی آباد اور قابل بود وباش زمین نہ ملے تب تک وسعت نہین ہوسکتی۔ اور مغرب کیجانب بھی بڑھنا محال ہے ۱۸۰۹ء مین فنلینڈ فتح کرنے سے رُوس کو گویا شمالی ومغربی سرحد قدرتی بنی ہوئی مل گئی۔ اور یہ قرین قیاس نہین ہے کہ رُوس شمالی اسکینڈینیویا کے اُجاڑ پہاڑون کا کوئی حصہ شامل سلطنت کرلیگا۔ جرمنی کی جانب الحاق ملک کی نہ خواہش ہے اور نہ ممکن ہے۔ رُوس کی اس سے ہرگز یہ خواہش نہین ہوسکتی کہ اپنی مغربی سرحد پر ایسی جرمن رعایا بساے جو ناراض رہے۔ اگر اس قسم کی خواہش اُسکی ہوتی بھی تو اس خواہش کو وہ پورا نہین کرسکتا کیونکہ جرمنی اپنی سلطنت کی بخوبی حفاظت کرسکتی ہے۔

**مشرق** اور جنوب ومشرق کیجانب یہ مسئلہ اسقدر سادہ نہین ہے۔ رُوس کے جو مقبوضات امریکا مین تھے اور جو حال مین فروخت کیے گئے اُس سے صاف ثابت

ص ۵۹۳

ہوتا ہے کہ رُوس نے دانائی کے ساتھ یہ بات ٹھان لی ہے کہ خلیج بہرنگ کے اسی جانب رہیگا- گو جاپان کے بعض جزیرون پر اُسکا دانت ہو مگر اُنکا ملنا محال ہے- اسمین شک نہین کہ رُوس نے حال مین جزیرہ سیگالین جو ممالک آمور کے قریب واقع ہے ملحق کر لیا ہے- پیشتر جزیرۂ مذکور متعلق جاپان تھا- مگر یہ جزیرہ صرف اِس کام آتا ہے کہ اسمین رُوس کے قیدی رہین- اگر روسی اور زیادہ اِس جانب بڑھین اور جاپان کی گورنمنٹ کو اُنکا روک دینا مناسب معلوم ہو تو آسانی سے روک دیے جائین- گو اُسکی طاقت ملکی بہت ہے مگر بحر جاپان نے اُسکی طاقت کو بیکار کر دیا کیونکہ لوہے کے جنگی جہاز اسمین بخوبی غرق ہو جاتے ہین- اگر سلطنت چین کی جانب رُوس بڑھے تو اس آسانی سے روکا نہین جا سکتا- اُسکا دارومدار چینیون پر ہے کہ رُوس کے حملے کو کس مقام پر اور کیونکر روکین- رُوس کے پاس چینیون کی سرحد کے نزدیک اِسقدر ملک ہے کہ رُوس اُسکو سالہا سال تک کام مین نہین لا سکتا- لہذا اُس ملک مین نئی زمین ملحق کرنے کی اُسکو ترغیب نہین ہوتی- مگر ہان یہ ہو سکتا ہے کہ چین کا پولیس اپنا فرض نہ ادا کر سکے- اس حالت مین یہ بھی ممکن ہے کہ رُوس سمجھے کہ اب چین کا الحاق کرنا زیادہ آسان ہے اور اسقدر خرچ بھی اب نہین ہوگا- اِسوقت رُوس کے قبضے مین ایک چھوٹا سا چینی صوبہ ہے اور صوبۂ مذکور کو رُوس اُسوقت تک خالی نہین کر سکتا جب تک چینی گورنمنٹ امن قائم رکھنے کے لیے فوج کافی نہ بھیجے- ملک گیری کا خرچہ تشخیص کرنے مین کثرت آبادی کا ضرور لحاظ رکھنا چاہیے- جب زمین کی ضرورت نئے کاشتکار بسانے کے لیے ہوتی ہے تو حملہ آوری کی خواہش ملک مطلوب کی کثرت آبادی کے ہمیشہ بالعکس ہوتی ہے یعنی جب کسی ملک مین باشندگان اصلی کی قلت ہوتی ہے تو اُسکی زمین کی قوت پیداوار کم نہین ہوتی اور نئے کاشتکارون کے بسانے کی گنجایش باقی رہتی ہے- مگر جب مین اس کام کے لیے درکار نہین ہوتی جیسے چین کی سرحد پر ہے تو نئے صوبون کے ملحق کرنے کی خواہش ہمیشہ اُسیقدر رہتی ہے جسقدر اُسمین کثرت آبادی ہوتی ہے- جو ملک آباد نہو اور جسمین نئی رعایا کو بسانا منظور نہو اُسکو لینا ضرور

بار خاطر ہوگا کیونکہ اُسمین روپیہ خرچ کرنا پڑیگا اور خراج کچھ نہ ملیگا۔لیکن برخلاف اسکے جس ملک مین آبادی زیادہ ہو اُسمین ٹکس لینے کا بہت موقع ملتا ہے اور نئی نئی منڈیان قومی تجارت کے لیے بہم پہونچتی ہین اس سبب سے اُسکے انتظام کے خرچے سے زیادہ مل رہتا ہے پس اگر ہمکو صحیح حالات رُوس کی ایشیائی سلطنت کے معلوم ہوتے اور اُسکی آبادی وغیرہ کی تعداد ٹھیک ٹھیک معلوم ہوتی تو وسط ایشیا مین جو رُوس کی سلطنت پھیلتی جاتی ہے اُسکی حقیقت کو ہم ایک آسان قاعدہ حساب سے دریافت کر لیتے۔

اب ہم ایک اور مسئلے پر بحث کرتے ہین جس سے ہمارے اغراض زیادہ تر متعلق ہین اور وہ بہ نسبت صحیح وسالم رہنے سلطنت چین کے ہے۔یعنی یہ مسئلہ کہ رُوس ہندوکش اور افغانستان کے سمت بڑھتا چلا آتا ہے۔دنیا کے اس حصے کا علم مجکو ایسا نہین ہے کہ اِس مسئلے پر مفصل بحث کر سکون لیکن مین عام اصول کو مجملاً بیان کرتا ہون جنپر اُن لوگون کے قیاسات مبنی ہونے چاہیین جو مجھسے بہتر واقفیت اُس ملک سے رکھتے ہین۔

لوگون کو عموماً یہ گمان ہے کہ رُوس جو اِس سمت بڑھتا چلا آتا ہے پس اُسکو طمع ملک گیری بیحد وپایان دامنگیر ہے اور اُسکا دانت ہندوستان پر ہے۔اکثر لوگون کو یہ خیال ہے کہ زار رُوس جب چاہے اپنے وزیر اعظم کو حکم دیدے کہ یہانتک تو ہماری فوج جاے مگر خبردار آگے نہ جانے پائے اور اگر زار ایسا حکم دیدین تو پھر سب دِقّتین بآسانی رفع ہو جائین۔ بعض حضرات جو اپنے کو مبصّر جانتے ہین اس قول کو نہین تسلیم کرتے بلکہ اُس قول کو اختیار کرتے ہین جو اِس سے زیادہ حکیمانہ ہے وہ فرماتے ہین کہ بالفعل جو زار رُوس ہین وہ حریص آدمی نہین ہین۔نہ ہندوستان کو فتح کرنا چاہتے ہین۔خیر یہانتک تو اُنکا قول صحیح ہے لیکن چونکہ وہ اپنے قدیم تعصبات سے باز نہین آسکتے لہذا وہ کچھ گول گول کہکے رہ جاتے ہین۔جیسے ایک بھوت جب کسی آدمی کے سر سے اُترا تو ایک سُور کے گلّے مین گھسکر اُنکو ایسا سڑی بنادیا کہ وہ دریا مین کود پڑے اسی طرح سے اس خواہش ملک گیری کو بھی ایک پریت سمجھیے کہ شہنشاہ رُوس کے سر سے جو اُترا تو اُسکے افسران متعینہ ترکستان کے سر پر سوار ہوا۔اب اُنکو اُس سرحد سے اِدھر ڈھکیل رہا ہے جو رُوس کے ملک کو انگریزی

عملداری سے جُدا کرتی ہے - علیٰ ہذالقیاس اُن حضرات کو بھی ایسا ہی کچھ سمجھ لیجیے کہ زار اسکندر ثانی کی تعظیم و تکریم جو کچھ کرتے ہین بجا کرتے ہین - مگر وہ بھوت اُنکے سر سے بھی نہین اُترتا - اور ہرگز اسکے قائل نہین ہوتے کہ ہندوستان پر حملہ آور ہونے مین قدرتی موانع رُوس کے سدّ راہ ہونگے -

یہ بات بالکل قرین قیاس ہے کہ بعض افسران رُوس متعینہ ترکستان ہمیشہ یہی چاہتے ہین کہ کہین لڑائی بھڑائی ہو تو بڑی دل لگی ہو اور ہمکو ترقی کا بھی موقع ملے اور اُن مین سے بعض خود زار کے احکام سے بھی تجاوز کر جاتے ہین - جیسے جنرل شرنایف نے ایک مشہور موقع پر کیا تھا - لیکن جو شخص رُوس کے حالات سے واقف ہے وہ اِس بات کو ہرگز نہ تسلیم کریگا کہ یہ لوگ اپنے افسران بالادست کی نافرمانی دیدہ و دانستہ کرتے ہین - اور اپنی گورنمنٹ کو زبردستی نیا ملک فتح کرنے پر مجبور کرتے ہین - اگرچہ رُوس کی مطلق العنانی اسدرجہ کو نہین پہونچی ہے کہ انتظام کے جزئیات مین اُسکو دخل کامل ہو مگر اتنی قوت تو وہ ضرور رکھتا ہے کہ اپنے افسرون کو نئے نئے صوبے اپنی سلطنت مین نہ شامل کرنے دے مگر یہ کہ نہایت قوی وجہ اُنکے الحاق کے موجود ہون - اُن قوی وجوہ کو ہم بیان کر چکے ہین -

ص ۹۹۵

رُوس کی ایشیائی سرحد بھر مین مدت سے یہ بحث ہو رہی ہے کہ آیا اِس ملک کی حفاظت فوج سے کرنی چاہیے یا اسکو اپنی سلطنت مین ملحق کر لینا چاہیے چند ہی روز کا عرصہ ہوا ہے کہ ملک گیری مین پیشقدمی نکرنے مین جو دقّتین اور عیوب ہوئے ہین وہ کوہ قاف کے شمالی ملک مین بخوبی ظاہر ہو گئے ہین - کوہ قاف کی قومین یہ سمجھنے لگین کہ رُوس کی رعایا کو سرحد کے اُس طرف جاکر تاخت و تاراج کرنا صرف ایک فعل مباح نہین ہے بلکہ بڑا کار ثواب ہے - جسطرح اگلے زمانے مین اسکاٹلینڈ کی کوہی قومین انگلستان پر فوج کشی کرکے مویشی چُرا لیجانا بڑے فخر کی بات سمجھتی تھین - اِن حملون کے روکنے کے لیے گورنمنٹ رُوس نے کازاکس کے چند رسالے بحر ازف سے بحر خزر تک سراسر تعینات کر دیے مگر اس تدبیر حفاظت مین صرف کا صرف زیادہ ہوا اور مطلب کا مطلب

نہ نکلا۔ لاکھ لاکھ تدبیرین اور پیش بندیان کین مگر لوٹیرون کے گروہ کے گروہ چُپ چاپ یا زبردستی سرحد کے اِس طرف دراتے چلے آئے اور بہت سا مال غنیمت لیگئے غیر سالہاسال تجربہ حاصل کر کے روسیون کو معلوم ہوا کہ اِن حملون کے روکنے کی تدبیر صرف یہی ہے کہ اُن لوٹیری قومون کو فتح کر کے نہایت سخت انتظام اُنکے ملک کا کیا جاے ۔یہ امر غور طلب اور عبرت انگیز ہے کہ جب فوجی حکومت ایسے سرسبز اور شاداب ملک مین قائم کی گئی جیسے صوبہ کُباآن اور صوبہ ترکستان ہے اور اسمین بہت روپیہ صرف ہوا لیکن پھر بھی ناکامی ہی ہوئی تو یہ بات بآسانی سمجھ مین آسکتی ہے کہ ایسی حکومت وسط ایشیا کے لیے کسقدر نامناسب ہے جسکی سرحد ایسی لمبی چوڑی ہے اور جسکے اکثر حصّے اس قابل نہین کہ کاشتکار اُسمین بسائے جائین۔اب بھی یہ افواہ مشہور ہے کہ بہت جلد ضرورت اس بات کی ہوگی کہ ترکمان ہمیشہ کے لیے مغلوب کر لیے جائین۔

اگر یہ سچ ہے جیسا کہ لوگ کہتے ہین کہ لوٹیری قومین امن اُسی حالت مین قائم رکھ سکتی ہین جب وہ جانتی ہین کہ اگر خلاف امن کوئی فعل کرینگے تو غنیم حملہ آور ہوکر اُنھین کے ملک مین اُنکو سزا دیگا اور پھر اُنکی پناہ کے لیے کوئی جگہ باقی نرہیگی تو یہ راے قائم ہوتی ہے کہ رُوس اور برٹش سرحد کے درمیان مین کوئی ایسا ملک نہین رہ سکتا جو دونون مین ایک کی عملداری بھی نہ سمجھا جاے۔ہان اگر کوئی وسیع غیرآباد ملک ایسا ہو کہ چین کی عظیم الشان دیوار کا کام دے سکے تو اور بات ہے۔اگر ان دونون سلطنتون کے درمیان کا ملک آباد ہو تو اُسمین صدہا میل کے رقبے تک کل ڈاکوون اور اُن بدمعاشون کو پناہ مل سکتی ہے جو قانون کی ذرا وقعت نہین کرتے۔اور یہ امید نہین ہو سکتی کہ کوئی شایستہ ملک اس قسم کے ہمسایون کو ٹروس مین رہنے دے۔اگر اس قسم کا ملک قائم ہوتا تو رُوس انگلستان سے از روے انصاف یہ کہ سکتا تھا کہ حضرت ہم اسکو جائز نہین رکھ سکتے کہ ہمارے دروازے پر ایسے ایسے چھٹے ہوئے بدمعاش رہین۔یا تو اِن حضرات ذات شریف کا انتظام آپ کیجیے یا مجھے انتظام کرنے دیجیے۔

ص ۵۹۶

جو لوگ رُوس کی حملہ آوری کو یقینی سمجھتے ہین وہ گھبرا کر دریافت کرتے ہین کہ آخر

روسیون کی اس چڑھائی کی کوئی حد بھی ہے یا کوئی حد ہی نہین ہے۔ یا ہم چپ چاپ بیٹھے دیکھا کرین کہ وہ اپنی سرحد ہماری سرحد تک بڑھا تا آئے اور اُن لڑائیون کا خطرہ ہردم رہے جو دو سلطنتون کی سرحد کی قربت سے ہمیشہ ہوا کرتی ہین۔ اسکا جواب مین یہ دیتا ہون کہ رُوس اپنی سرحد کو اسقدر بڑھائے کہ ایک ایسے ملک تک اُسکی سرحد پہنچ جائے جو اپنے حدود مین امن رکھ سکے اور اپنی رعایا کو ہمسایہ کی رعایا کے لوٹنے سے باز رکھ سکے۔ چونکہ وسط ایشیا کی چھوٹی چھوٹی ریاستون مین ایسی ریاست کوئی بھی نہین ہے کہ اس شرط کو ہمیشہ پورا کر سکے لہذا اسمین شک نہین کہ روسی اور برٹش سرحد ایک نہ ایک دن مل جائیگی۔ اب رہا یہ کہ دونون سرحدین کس مقام پر باہم ملینگی یہ خود ہمارے اوپر منحصر ہے اگر ہماری یہ خواہش ہے کہ ہمارا رقیب روسیہ فلان مقام کے آگے قدم نہ بڑھائے تو ہمکو لازم ہے کہ اُس مقام تک ہم خود بڑھ جائین۔ جن سلطنتون کی سرحدین ملی ہوئی ہوتی ہین اُنمین لڑائیان اور پیچیدگیان ضرور ہوتی اور پڑتی ہین۔ مگر میرے نزدیک اگر دو سلطنتون کے درمیان مین کوئی چھوٹی سی ریاست حائل ہو تو لڑائی اور پیچیدگی کا زیادہ تر خوف ہوتا ہے۔ جرمنی ہمیشہ رُوس یا ہالینڈ سے جنگ نہین کرتی۔ حالانکہ صرف ایک مصنوعی سرحد اُسکے درمیان مین حائل ہے۔ اور فرانس اور آسٹریا کے درمیان مین گو ایک وسیع ملک ہے مگر وہ ملک مانع جنگ نہو سکا۔ اب یہ خیال پُرانا ہو گیا ہے اور اُسکو کوئی نہ مانیگا کہ اگر دو بڑے بڑے ملکون کے درمیان مین چھوٹی چھوٹی ریاستین حائل ہون تو امن قائم رہ سکتا ہے۔ اگر یہ صحیح بھی ہوتا تو بھی اس حالت مین جسکا ہمنے ذکر کیا ہے غیر ممکن تھا کیونکہ رُوس کی عملداری اور برٹش ہندوستان کے درمیان مین ایسا کوئی ملک نہین ہے جسکو آزاد ریاست کہ سکین۔

اسمین شک نہین کہ گو سرحد ملی ہوئی ہو یا نہو یہ ممکن ہے کہ اگر لڑائی ہوئی تو روس کسی نہ کسی روز ہندوستان کی طرف رخ کریگا اور ہمکو انتہا سے زیادہ پریشان اور دق ہونا پڑیگا۔ اسکا بیشک ضرور خیال رکھنا چاہیے۔ مگر ہمارے مقبوضات ہندوستان کی حفاظت کی نسبت جو توہمات بیجا انگریزون کے دلون مین عموماً پیدا ہو گئے ہین وہ ہرگز صحیح

نہین ہین - اگر ہمپر حملہ کیا جائیگا تو ہماری حالت ہمارے رقیب اور غنیم کی حالت سے
بحیثیت سامان وطرز جنگ بدرجہا بہتر ہوگی - ہم اُنپر بہت زیادہ شرف لیجا ئینگے
اور اگر ہم اس قابل بھی نہین کہ اُنکے حملے کو روک کر اُنکو ہٹا دین تو خواہ مخواہ ہمکو
ہندوستان پر قبضہ رکھنے کا کوئی استحقاق ہی نہین ہے - وہی آدمی کہتے ہین کہ
ہندوستانی ہمارے دشمن ہوکر سب کے سب باغی ہوجائینگے - اگر اس بہت بڑی
پیشین گوئی کی کوئی بھی اصلیت ہے تو میرے قول کی تائید ہوتی ہے کہ اگر ہندوستانی
ہماری عملداری سے اسقدر ناخوش ہین تو نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ اپنی جس عملداری کو ہم
سمجھتے ہین کہ اُس سے رعایاے ہند شایستہ ہوگئی وہ اصل بدعت اور جبر کی عملداری ہے
اور ہمپر فرض ہے کہ طرز تمدن کو فوراً بدل دین اور اسمین ترقی کرین - اسکے جواب مین
شاید وہ لوگ کہینگے کہ ہماری عملداری بے عیب ہے - مگر کوئی عملداری چاہے کیسی ہی
اچھی ہو ممکن ہے کہ غیر ملکون کا اثر رعایا پر نہ پڑے - اس قسم کا یہان پر تعین کرنا مشکل ہے
اگر ہماری رعایاے ہند کی نسبت یہ بیان صحیح ہے تو غالباً اُن ایشیائی اقوام کی بھی یہی
حالت ہوگی جو سرحد کے باہر رہتی ہین - بعض اوقات ہم اپنی فوجی اور پولٹکل قابلیت کو
بہت ہی کم سمجھتے ہین اور ہمارے بعض اخبارات ممالک غیر کے باشندون کی اس راے سے
متفق ہین کہ ہماری دولت وثروت نے ہماری سرگرمی اخلاقی کو بالکل تباہ کردیا اور ہم
بوڑھے اور ضعیف ہوگئے ہین اور اب ہم مین ذرا بھی جوش جنگ نہین باقی رہا ہے -
مگر اصل مین یہ غلطی ہے - جس طریقے سے ہمنے ہندوستان کے گذشتہ غدر کو فرو کیا تھا
اس سے گو اس جوش مسیحی وہمدردی انسانی کا خاطرخواہ ثبوت نہو جسپر ہم نازان ہین مگر
اِس سے یہ ضرور ثابت ہوتا ہے کہ ابھی ہم مین جوش جنگ اور مردی ومردانگی کی ہمت
باقی ہے - خدا نہ کرے کہ ہم اُنسے لڑائی اور دون کی لینے لگین یا اپنے اوپر زیادہ بھروسا
کرکے ہم اپنے قومی فوائد کی حفاظت کی ضروری تدبیر عاقبت اندیشی سے غافل ہوجائین -
مگر یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ اگر ہم اپنے کو بالکل گیا گذرا ہی سمجھینگے تو یہ بھی بڑی فاش
غلطی ہوگی کیونکہ نتیجہ اسکا یہ ہوگا کہ ہم کسی نہ کسی وقت ایسی ایسی غلطیان کرجائینگے

جنپر ہمکو آخر کار شرمندہ ہونا پڑیگا۔

ہندوکش اور افغانستان یعنی پچھم کی طرف سے گذر کر ایک ضلع ملتا ہے۔ بعض آدمیون کی راے ہے کہ اسی ضلع مین بالفعل روسیون کی حملہ آوری کا بہت زیادہ خطرہ ہے یعنی فارس کے صوبجات شمالی چونکہ بحر خزر کا رُوس سولہون آنے کا مالک ہے لہذا ساحل بحر مذکور کے ہر مقام پر بآسانی قابض ہوسکتا ہے مگر چونکہ بالفعل وہ اُس جانب اپنی عملداری کو وسعت نہین دیتا ہے لہذا بہتر ہے کہ اس ملک کی حالت پر ہم غور کرین جسکو تمام یُورُپ آج کل غور سے دیکھ رہا ہے۔

عرصۂ دراز سے روسیون کا میلان طبع ہے کہ قسطنطنیہ کی جانب حملہ کرین۔ یہ خواہش اسقدر پُرانی ہے کہ رُوس کی سلطنت بھی اسقدر پُرانی نہ ہوئی ہوگی۔ جو روسی اِسلیوُونین دریاے نیپر کی گھاٹی پر نوصدی سے تیرہ صدی تک قابض تھے وہ ان بیشمار سرحدی قومون مین سے تھے جنکو زوال رسیدہ سلطنت بیزنٹائین کے ارکین حکمت عملی اور قیمتی تحائف سے چپتے یار بنائے رکھتے تھے۔ اور سلطنت مذکور اس شرط پر اپنی شہزادیون کا اُنکے سردارون کے ساتھ عقد کر دیتی تھی کہ وہ مذہب مسیحی کو اختیار کرین۔ وَالڈیمیر شہزادۂ کیئف نے اسی طرح سے مذہب مسیحی قبول کرلیا اور اُسکی رعایا نے بھی مذہب عیسائی اختیار کرلیا۔

تاتاریون کے کل زمانۂ عملداری مین جب کہ چوپانی فرقے دریاے نیپر پر قابض ومتصرف تھے اور رُوس اور جنوبی یُورُپ کے درمیان مین گویا بطریق حد فاصل تھے روسی کلیساے یونانی کی تکریم و توقیر کرتے تھے۔ پندرہ صدی مین کلیساے یونان کی اُنکی نظرون مین اور بھی زیادہ وقعت ہوئی۔ اُس زمانے مین قسطنطنیہ پر ترکون نے قبضہ کرلیا اور ماسکو تاتاریون کے ہاتھ سے نکل گیا پس ان دونون کی حالت پہلے کی نسبت برعکس ہوگئی۔ اور ماسکو کا شہزادہ والاتبار جو تمام رُوس کا تاجدار تھا ظہیر کلیساے یونانی ہوگیا۔ اُسنے قدیم شاہنشاہی خاندان کی ایک شہزادی کے ساتھ عقد کرلیا اور اُسکے جانشینون نے اُس سے بڑھ کر کارروائی کی کہ زار کا خطاب حاصل کیا اور یہ قصہ بنا کہ اُنکا موث اعلیٰ

رُورِک نسل رینز ز آگسٹس سے تھا۔

مقنن اور مدبر ملکی اس خطاب کو صرف برائے نام خطاب سمجھیگا۔ اور بجز ملکہ کیتھرائن ثانیہ کے (جو سلطنت بیزنٹائین کی از سر نو زندہ کرنے کی بڑی بڑی تدبیرین سوچ رہی تھین اور اپنے ایک پوتے کو یونانی زبان بھی سکھاتی تھین) اور کسی شہنشاہ رُوس نے اُس خیالی استحقاق کے طرف توجہ نہین کی مگر روسیون کے دلون پر اُس خیال کا نقش بخوبی منقوش ہوگیا کہ رُوس کے زار حکمرانان زار گریڈ ہونے چاہیین اور سینٹ سُوفیا جو مسلمانون کے سبب سے ناپاک ہوگیا تھا اُسکو کلیسا رسیمی سے از سر نو تعلق ہونا لازم ہے۔ اب بھی کسی کسی کا ایسا ہی خیال تھا۔ جب مشرق مین غدر ہوتا ہے اور حالت نازک ہوجاتی ہے تو رُوس کے کسان سوچنے لگتے ہین کہ اب غالبًا وہ وقت آگیا ہے کہ شہر باسفورس پر مذہبی چڑھائی کیجائیگی تاکہ شہر متبرک واپس دیدیا جاے اور اُس سے اُنکے وہ بھائی جو ترکون کی ماتحتی مین روتے اور فریاد کرتے تھے آزاد کردیے جائینگے۔ رُوس اور قسطنطنیہ مین ایک ایسی عجیب وغریب قوت ہے جو اُن دونون کو باہم ملاتی ہے۔ اس قوت مین مذہبی جزو کا اثر زیادہ تر ہے۔

اس مذہبی جزو کے خلاف ایک جزو عظیم ہے جسکو قومی خیالات کہنا بہتر ہوگا۔ نپولین اول کی سلطنت کے زوال کے بعد تمام یورپ مین قومی آزادی اور سلطنت جمہوری کی ہوا چل رہی تھی اور تھوڑے ہی دن بعد ملکون کی زبانون کی واقفیت وغیرہ امور سے مدبران ملکی کے ذہن مین یہ بات آئی کہ جن قومون مین باہم خون یا قرابت کے لحاظ سے کوئی تعلق ہے وہ باہم دلی محبت پیدا کرین کہ وقت پر ایک دوسرے کے معاون ہون۔ خیال یہ تھا کہ اب صرف تین قومین باقی رہ جائینگی۔ یعنی رُومن اور ٹیوٹانک اور اسلیوونین اور یہ اصول مدنی کہ مختلف سلطنتین مل کے امور اہمہ کا فیصلہ کردیا کرینگی مختلف قومون کو موقع دیگا کہ اپنے اپنے طرز پر حکمرانی کرین اور قومی اتحاد بھی اس سے قائم رہیگا۔ اس مسئلے سے تمام یورپ مین نئے قسم کا ولولہ پیدا ہوا۔ مغربی یورپ مین البتہ لوگون کے دلون پر اسکا اثر نہین ہوا کیونکہ اطالیہ کے علاوہ اور کل ملکون کو قومی آزادی حاصل تھی

اور ممالک غیر کے ظالمون کے حالات سے واقفیت نہ تھی۔ جنوبی مشرقی یورپ مین اسکے برعکس اسکا نیتجہ بالکل مختلف طور کا تھا گو فرقہ اسلاوُ کی ایک بہت بڑی جماعت کو اُس ترقی علمی کے جوش سے ذرا بھی واقفیت نہ تھی جو مغربی قومون مین پھیلا ہوا تھا مگر بعض آدمیون کے خیالات عام خیالات اقوامِ مغربی کے سے تھے اور اُنھین آدمیون کے ذریعے سے نئے نئے خیالات فرقہ اسلاوُ مین بھی پیدا ہونے لگے۔ اب ناظرین بآسانی خیال کر سکتے ہین کہ ایسی قوم پر اُسکا کیا اثر ہوا ہوگا جو کئی نسل تک غیرون کی رعایا بنی ہی اور اپنی پُرانی آزادی کو نہین بھولی۔ شعرا نے زمانہ حال کی مصیبتون اور زمانہ گذشتہ کی عظمت قومی کی نسبت مضامین منظوم کرنے شروع کیے اور اُنکے کلام کا اثر اکثرونکے دلون پر ہوا۔ اِسلیوونیا کے باشندون نے کہ چپ چاپ مدت سے تکلیف برداشت کرتے تھے اب اپنے اپنے دلون مین کہنا شروع کیا کہ یا خدا یہ مصائب تا بکے ہمکو سہنے پڑینگے۔ یہ صدا درد انگیز تھی کیونکہ اس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ لوگ خوب سمجھتے ہین کہ ہم غلام ہین اور قوم غریب و بیکس اور اس سے اُنکو ہزارہا جبر اور ظلم کی باتین یاد آتی تھین۔ مگر اس فریاد و مصیبت مین اُنکو ذرا ذرا تشفی بھی تھی اور اس تشفی کے ساتھ امید بھی تھی کہ مصرعہ غریبون کا خدا فریادرس ہے ✣ خداے کریم اپنے بندون کو بالکل بھول نہین سکتا۔ وقت پر کسی دادرس کو ضرور بھیجیگا بہت سے آدمیون کو یقین ہو گیا کہ اب اُنکے دن جلد بہورینگے۔ جو لوگ مُسن تھے وہ انگریزون کی اس بات کو یاد کر کرکے نہایت خوش و خرم ہو جاتے تھے کہ مصرعہ خدا خود میرسامان ست اسباب توکل را ✣ اور جو تشفی آمیز نظم کو لوگ اُس زمانے مین گاتے تھے اُس سے وہ جامے مین پھولے نہین سماتے تھے کہ وہ دن جلد آنے والا ہے کہ جرار اور مظلوم فرقہ اسلاوُ اپنے کو ترکون اور جرمن اور ہنگری والون کے سفاکانہ جبر سے آزاد کر دیگا۔ یہ مظلوم قوم اپنی عظمت سابق کو یاد کرتی تھی اور چشم دراہ انتظار تھی کہ ایک روز اسکا ستارہ بھی چمکے ہی گا اور یہ بھی سمجھتی تھی کہ ایک سلطنت پین سلیوونک قائم ہونے والی ہے جسکا پایہ تخت قسطنطنیہ ہوگا اور یہ بھی خیال کرتی تھی کہ اس سلطنت کے سایہ دولت مین ہم لوگ بہ عیش و آرام آزادانہ بسر کرینگے۔

اس جوش اور وحشیانہ حوصلۂ آزادی اور ولولے سے مغربی یُورُپ کو کچھ بھی واقفیت نہ تھی اور اگر واقفیت ہوتی بھی تو یہ امید نہ تھی کہ مغربی یُورُپ کو اُنسے کچھ ہمدردی ہوتی۔ مگر اسمین شک نہین کہ اگر اس جوش مین رُوسی نہ شریک ہوتے تو مقام استعجاب تھا کیونکہ یہی ایک فرقہ اِسلَیوُوُنِک ہے جسنے اُن آرزوون کو پورا کر دیا اور جو بخوبی واقف ہین کہ بڑے بڑے امور کے خیالات فرضی کا نتیجہ کیا نکلتا ہے۔ مگر جاے استعجاب البتہ ہے کہ رُوسیون نے اُن خیالات کے ساتھ بہت کم ہمدردی کی۔ رُوسیون مین معمولی اوقات مین اِسلَیوُوُنِک خیالات بہت ہی کم تھے مگر اب اُنکے دلون مین وہ خیالات زیادہ جاگزین ہوتے جاتے ہین اور بڑھتے جاتے ہین۔

ص ۶۱۰

اب ہم اس قوت کے تیسرے جزو کا ذکر کرتے ہین جو رُوس کو باسفورس کے جانب کھینچتی ہے۔ یعنی پُولِٹِکَل قوت۔ اِس سے بھی مسئلۂ ملک گیری کی بحث چھیڑی جاتی ہے۔ رُوس کس دلیل قاطع اور برہان ساطع سے ملک ہندوستان پر اپنا حملہ آور ہونا جائز طور سے ثابت کر سکتا ہے۔

رُوس کی ملک گیری کے میلان طبع کے جو دو جزو اوپر بیان کیے تھے اُنکا بطلان صرف ایک فقرے سے ہوتا ہے۔ چونکہ دریاے ڈینیوُب کی گھاٹی اور جزیرہ نما بلقان کی آبادی بہت ہے لہذا اُنمین نوآبادی قائم کرنے کی ضرورت نہین ہے اور نہ رُوس اُنکو اپنے ملک مین اس غرض سے ملحق کرنا چاہتا ہے کہ اُسکی مزید حفاظت ہوگی اور اگر واقعی رُوس کو اس جانب ملک گیری کرنے کی خواہش ہے تو یہ اُسکی بہت بڑی پُولِٹِکَل اولوالعزمی ہے۔

رُوس کو عرصۂ دراز سے یہ ولولہ ہے کہ وہ ایک بہت بڑی بحری قوت حاصل کرے لہذا اُسنے کوشش کی کہ ساحل بحر تک پہونچ جائے۔ شمال اور شمال ومشرق کی طرف اُسنے ضرور کامیابی حاصل کی مگر بحر قطبی اور بحیرۂ بالٹِک مین خاطر خواہ طور پر کام نہ نکلا۔ لہذا رُوس نے بحر مِڈِی ٹِرِینِین کی طرف توجہ کی۔ بحر اسود کے شمالی اور مشرقی ساحل پر بدقت قبضہ کر سکا مگر اس سے اُسکی تدبیر صرف نصف پوری ہوئی۔ کیونکہ بحر اسود سے

بحرِ مڈِی ٹرِینِین تک پانی کا نکاس باسفورس اور ڈارڈِنیلیز کی طرف سے ہے
اور ترک اُس نکاس کو جب چاہتے ہین بند کر دیتے ہین اور کھول دیتے ہین۔

اسمین شک نہین کہ رُوس کی بڑی خواہش ہو گی کہ اُس راستے کی کُنجیان
اُسکے قبضے مین رہین۔ اکثر امور مین اُسکو بہت ناگوار گذرتا ہے کہ روم ایک جنگی جہاز
بھی نہ بھیجے اور رُوس کی کل جنوبی بندرگاہون کا راستہ بند کر دے۔ اسی وجہ سے
اصل مین رُوس کی تمنا ہے کہ قسطنطنیہ پر قابض ہو جاے۔ اور اور وجوہ جنکا عموماً حوالہ
دیا جاتا ہے کم و بیش خیالی اور فرضی ہین۔ جو مدبر فہمیدہ ہین وہ ایک لمحہ بھر بھی اس خیال کو
دل مین نہین آنے دیتے کہ پایۂ تخت دریاے نیوا سے گولڈن ہورڈ کو بدل دیا جاے۔
گو یہ قول اکثر بیان کیا جاتا ہے کہ رُوس اگر چاہے تو انگلستان اور ہندوستان کی
آمد و رفت مین بہت کچھ خلل انداز ہو اور بحیرۂ مڈِی ٹرِینِین پر قبضہ کرنے کے لیے ہمسے
مقابلہ کرے۔ مگر یہ ہرگز توجہ کے قابل نہین ہے کیونکہ اس قول کا کبھی ثبوت نہین دیا گیا۔
قبضہ ڈارڈِنیلیز سے صرف بحر اسود مین بحری قوت حاصل ہو سکتی ہے نہ کہ بحرِ مڈِی ٹرِینِین
مین۔ اور اگر جنگ چھڑ گئی تو چاہے رُوس کے بیڑۂ جہازات کا راستہ بحر اسود مین بند کیا جاے
چاہے بندرگاہ سباسطپول مین جہانتک بحرِ مڈِی ٹرِینِین اور انگلستان اور ہندوستان کی
آمد و رفت متعلق ہے ہمکو دونون حالتین یکسان ہین۔

اب رہا نپولین اول وغیرہ مستند و معتبر مشاہیر کا یہ فصیح و بلیغ مسئلہ کہ جس
سلطنت کے حیطۂ اقتدار مین قسطنطنیہ ہو گا وہی سلطنت ساری خدائی کی سرتاج ہو گی
اسکی نسبت یہ راے ہے کہ اگر آدمی اس مسئلے کو تسلیم کرین تو کسیقدر اُنکے غیر معمولی قومی
غرور اور اوچھے پن پر محمول ہو۔ اسمین شک نہین کہ اکثر عیسائیون کی یہی راے ہے
اور اکثر اُسکو دلیل مسکت خصم قرار دیتے ہین۔ مجھسے پوچھیے تو مین نے اکثر یہ کہتے سنا ہے
مگر افسوس ہے کہ مین ایسے پولٹیکل مسائل کی مصطلحات کو سمجھ نہین سکتا جو عام فہم نہین ہین
اور نہ مجھے کوئی صاحب ایسے ملے کہ اُن مصطلحات مبہم و پیچیدہ کا سیدھی سادی انگریزی
مین ترجمہ کر دے۔ تاہم یہ صحیح ہو یا نہو اسپر توجہ ضرور کرنی چاہیے۔ مغربی یورپ مین

یہ اعتقاد عموماً لوگون کے دلون مین جما ہوا ہے اور سمین شک نہین کہ رُوس اور برٹن دونون سلطنتون کے مُدبّرون پر اسکا اثر پڑیگا۔

اب ہم یہ کوشش کرینگے کہ دیکھین اس مسئلہ مشرقی مین رُوس کی اصلی حالت اور افعال اور مقاصد کیا ہین۔ مین اوپر لکھ گیا ہون کہ اسکے تین جزو اعظم ہین مذہب اور قومی خیالات اور پولیٹکل امور۔ ان تینون کا اثر پڑا ہے اور ان تینون کا ایک نہ ایک سبب خاص حامی ہے۔ مذہبی جوش نے تو عوام کے دلون پر اثر کیا ہے۔ اور قومی خیالات کا اثر تربیت یافتہ لوگون پر پڑا ہے۔ اور گورنمنٹ نے محض پولیٹکل امور پر لحاظ کیا ہے۔ مگر اس بیان کو بالکل صحیح نہ سمجھنا چاہیے کیونکہ تربیت یافتہ طبقے کے لوگون مین بھی مذہبی خیالات کسی قدر رہین اور گورنمنٹ پر پولیٹکل کے علاوہ قومی خیالات کا بھی کسی قدر اثر ہوا ہے اور کل قوم کے دلون مین یہ خیال بخوبی جاگزین ہے کہ جو لوگ سہام ظلم وحشیانہ کے ہدف بنے ہین اُنکے ساتھ قوم کو ضرور ہمدردی کرنی چاہیے۔ بہتر ہے کہ بیان بالا کو ہم قریب قریب صحیح سمجھ لین۔

ہرزگووِنا اور بوسِینا مین غدر ہوتے ہی یہ معاملات ازبس نازک ہوگئے۔ پہلے تو رُوس مین لوگون کو اس طرف چندان توجہ نہین ہوئی اور نہ کسی کو ہمدردی تھی۔ سنہ ۱۸۷۵ء موسم خزان مین شام کے وقت ایک شخص کے مکان واقع ماسکو مین رُوسیون کی ایک چھوٹی سی جماعت مین اس معاملے کی نسبت بحث ہو رہی تھی کہ دفعۃً اُس جماعت مین سے ایک شخص نے جو خاموش بیٹھا ہوا تھا یہ پیشین گوئی کی ”یہ مشہور مثل ہم سب جانتے ہین کہ ماسکو کا سا شہر اور اُدھی کی دیا سلائی سے جل بھُن کے خاک ہوگیا۔ مجھے بڑا خوف ہے کہ مبادا رُوس بھی اسی طرح اس چنگاری سے جل بھُن کے خاک ہو جاے جو ہرزگووِنا مین روشن ہے“

اُس جماعت سے دوسرے آدمی نے کہا ”لاحول ولاقوۃ یہ کیا بکتے ہو۔ ٹکس جمع کرنے کے وقت روم کے صوبون مین ہمیشہ بدنظمی ہوتی ہے۔ گورنمنٹ کو صرف یہ امر کرنا ہوتا ہے کہ رفع غدر کے واسطے چند پلٹنین اُن ضلاع مین بھیجدے جہان غدر ہے۔ بس پھر اس فرضی غدر کا کوئی شخص نام بھی نہ سُنیگا۔ اگر روم نے اسقدر فوج نہ بھیجی

ص ۶۰۳

جو غدر فرو کرنے کے لیے کافی ہو تو آسٹریا سرحد پر چند رجمنٹ تعینات کر دیگا اور اس سے بھی غدر فرو ہو جائیگا۔ وزراے آسٹریا اپنے ہمسایہ اسلیو ونک قومون مین غدر جائز نہ رکھینگے بہرکیف غدر جلد فرو کر دیا جائیگا اور لوگ اُسکو بھول جائینگے۔"

اسپر وہ شخص جسنے پہلے راے زنی کی تھی کہنے لگا کہ "اسکا تو کچھ ایسا یقین نہین ہے غدر تو کچھ مہینے سے ہو ہی رہا ہے۔ جاڑے کے دنون مین روم کی فوج کچھ نہین کر سکتی اور موسم بہار مین اور اور اقوام اسلیو ونک بھی مخالفت اور مقابلہ کرنے مین شریک ہو جائینگی۔ اگر آسٹریا نے کوئی کارروائی کی تو اُس سے اور بھی گتھی پڑ جائیگی کیونکہ اس سے اُسکے صوبجات اسلیو ونک مین ناراضی پھیلے گی اور اگر مسئلہ اسلاؤ کی بحث چھیڑی جائیگی تو روس بھی اسمین بڑھ کر شریک ہو گا۔ اگر موسم سرما مین غدر فرو نہوا تو مسئلہ مشرقی پر بڑی سرگرمی سے بحث کیجائیگی اور پھر روس کو ہتھیار اُٹھانے پڑینگے۔"

دوسرے نے کہا "روس اور ہتھیار اُٹھاے۔ یہ خیال قابل مضحکہ ہے ہمکو جنگ کی خواہش نہین ہے اگر خواہش ہوتی بھی تو ہم لڑ نہین سکتے کیونکہ ہم جنگ کے لیے تیار نہین ہین ابھی تک فوج بخوبی آراستہ نہین ہوئی ہے۔ رکروٹ بھرتی کرنے کا قاعدہ ابھی حال ہی مین شروع ہوا ہے۔ افسران فوجی کا قحط ہے۔ ریل کی سڑکین ابھی تک پوری نہین بنی ہین اور گاڑیان بھی کافی نہین ہین۔ ان سب پر طرہ یہ کہ ہماری مالی حالت ایسی ہے کہ ہم زیادہ خرچ نہین کر سکتے اگر ہم جنگ مین کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہین تو ہمکو کم سے کم پانچ چھہ برس تامل کرنا چاہیے اور اس عرصے مین خود روس خاص کی نسبت اکثر امور قابل توجہ ہین۔ اگر ہرزِ گوونا مین آتش غدر کسی قدر بھڑکی ہے تو اُسکے قرب وجوار کے باشندے اُسکو بجھا دینگے۔" اُسنے جواب دیا "حضرت بے ادبی معاف ہم آپ خود غرضی سے فرداً فرداً چاہین اس طرح بحث کرین مگر سلطنت روس بہیئت مجموعی اس قسم کی بحث نہین کر سکتی۔ جنوب کے اسلاؤ کی تمنا ہے کہ رومیون کی اطاعت سے نجات پائین لہذا روس کو اپنا پشت وپناہ اور مامن سمجھتے ہین۔ اُنکو بوجوہ موجہہ یقین ہے کہ روس کو اُنکی بہبودی مین لطف خاص ہے

اور رُوس اُنکی مدد کے لیے دل سے مستعد ہے۔ اُسی کی بدولت یونان اور
مانٹی نیگرو نے آزادی حاصل کی اور رُومانیا اور سَرویا بھی آزاد ہو گئے۔ ہم کو
لازم ہے کہ یا تو اُن باغیون کو مدد دین یا اُن سے صاف صاف کہدین کہ ہم سے
مدد کی امید نہ رکھو۔ دوہی باتین ہین یا یہ کہ ہم اُنکے امور مین بالکل دخل ہی نہ دین
یا یہ کہ پوری پوری مداخلت کرین۔ مگر یہ ممکن نہین کہ بالکل دخل ہی نہ دین۔ ہم یہ
نہین کرسکتے کہ تاریخی واقعات اور اپنی شرطون سے قطع نظر کرین اور فرقۂ اُسلاؤ کو
مجبور کرین کہ اِنگلستان یا آسٹریا سے مدد کی توقع کرین۔ اگر ہم ایسا کرین تو ہماری بیعزتی کا
باعث ہوگا کہ ہم نے اُن لوگون کو درپردہ مدد دی جو اہل اُسلاؤ کے عموماً اور روسیون کے
خصوصاً دشمن ہین"۔

ص ۲۰۱

دوسرے نے جواب دیا کہ "جہان تک مسئلہ متعلق ہے یہ سب صحیح ہی سہی مگر ہم کو
اُن لوگون مین ہین جو کچھ کارروائی کر دکھاتے ہین صرف مسئلون ہی پر نہین رہتے۔ اور
ہمکو یاد رکھنا چاہیے کہ اول خویش بعدہٗ درویش۔ ہیگوویا و لُووِچ وغیرہ باغیون کے سرغنے
جو چاہین وہ کرین مگر اِسمین شک نہین کہ ہم ایک سپاہی سے بھی اُنکو مدد نہ دینگے"۔

اِس مکالمے سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے کہ ۱۸۷۵ء کی فصل خزان مین رُوس مین
لوگ عموماً کیا راے زنی کرتے تھے۔ ہرزگووِینا کے غدر سے ایک قسم کی ہمدردی اور
لطف لوگون مین پیدا ہوا اور اکثرون کی راے ہوئی کہ رُوس کو مظلوم فرقۂ رعایا کے لیے
یہ کچھ ضرور کرنا چاہیے کیونکہ وہ رُوس کو اپنا پشت و پناہ سمجھتے ہین۔ مگر بہت کم آدمیون کو
امید تھی کہ اہم مسئلہ مشرقی چھیڑا جائیگا اور بہت کم کی راے تھی کہ رُوس کو ایسی کارروائی
کرنی چاہیے جسکا نتیجہ جنگ ہو۔

۱۸۷۵-۷۶ع مین یہ کوششین کی گئین کہ ہرزگووِنا مین جو آگ بھڑکی ہوئی ہے
اُسکو مدبرانہ اور حکیمانہ طور پر فرو کردین۔ اِنمین سے کوئی سعی مشکور نہ ہوئی اور جوش
مخالفت چوطرفہ پھیلنے لگا۔ اسکے اسباب وِیانا کے صیغۂ دول خارجہ کے کاغذات سے
معلوم ہوسکتے ہین۔ شہزادے کے نام ایک تحریر مین سَرویا کی قومی جماعت نے

اعلان کیا کہ اہل سَروِیا اپنے اُن بھائیون کی تکلیفون کو نہین دیکھ سکتے جو سرحد کے باہر رہتے ہین - اور باغیون نے یہ اعلان کیا کہ ہم پوری پوری آزادی چاہتے ہین اور ہم کو امید ہے کہ رُوس جنوب کے فرقۂ اِسلاؤُ کو مدد دیگا - رُوس مین جوش عام پھیلا ہوا تھا - سَروِیا اور مَانٹی نیگرُو کے پیر پادری نے سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو کو تحریرین بھیجین کہ اُن عیسائیون پر رحم کرو جو بے خانمان ہوگئے ہین اور رومی لشکر کی وحشیانہ کارروائیون سے افلاس کے درجے کو پہونچ گئے ہین - جب یہ تحریرین اخبارون مین طبع ہوئین اور گاؤن کے پادریون نے گرجاؤن مین پڑھین تو اُن خزانون مین فیاضانہ چندے برابر آنے لگے جو اِسلیَوُونِک کی مدد کے لیے قائم ہوے تھے اور اُسوقت سے خزانہ ہاے مذکور رُوس کے دائرۂ عام خیالات کے مرکز قرار پائے -

یہ کمیٹی اصل مین فیاضی پر محمول تھی اور اِسکے تین جزو تھے - ایک ماسکو مین - دوسرا سینٹ پیٹرسبرگ مین اور تیسرا کیف مین - لوگون کو عموماً خیال ہے کہ اُسکا منشا یہ تھا کہ غدر کردیا جائے مگر یہ خیال غلط ہے - گورنمنٹ نے خود اجازت دے دی تھی کہ یہ کمیٹیان منعقد ہون - اور یہ جلسے دروازے کھول کر منعقد ہوتے تھے اور اپنی کارروائی برابر چھاپا کرتے تھے - غدر شروع ہونے کے قبل اُنکی بڑی کوشش یہ تھی کہ جنوب کے اِسلاؤُ مین تعلیم کو ترقی دین اور نوجوان بلغاریون کو روسی زبان سکھائین اور روم اور آسٹریا کے کلیساے مسیحی کے لیے روپیہ اور نماز پڑھنے کے اسباب اور پادریون کے لیے پوشاک بھیجین - اور اِس جماعت کے ارکین اور جنبہ دار جن مین اکثر نیک دل اور پارسا اور عفیفہ شریف زادیان بھی شامل تھین بڑے پابند مذہب تھے اور کم و بیش سب کے خیالات اِسلیَوُونِک تھے -

بعض ممبرون کی دلی خواہش تھی کہ اہل بلغارستان اور قوم اِسلاؤُ کی اور شاخون کو ناراض کردین اور اُنکے دلون مین وہ پولِٹکل جوش پیدا کردین جو

پیشتر بدنظمی اور تعدی سے پیدا ہوا تھا - اس جماعت نے بیشک روم اور آسٹریا کے اکثر اسلاؤن کو یہ یقین دلایا کہ رُوس ہی سے انکو خطرے کے وقت مدد کی امید ہو سکتی ہے پس اس جماعت کا ایک پولٹکل رعب جما ہوا تھا مگر یہ ہرگز کوئی خفیہ جماعت نہ تھی اور جہانتک رُوس کے معاملات مدنی سے متعلق تھے اُسکی نیت غدر کی نہ تھی - اس سے ظاہر ہے کہ رُوس مین غدر کے خیالات بھی لوگون کے دلون مین ضرور ہین مگر اُنکو اِسلیوونک جلسون سے کوئی ہمدردی یا تعلق نہین ہے - اصل مین جماعت مذکور اس قدر شائستہ ہے کہ قومیت اور حب الوطنی اور مذہب اور کلیساے مشرقی کو وہ پرانے دقیانوسی خیالات سمجھتی ہے - اُسکے رکن ریڈیکل فرقے کے لوگ ہین جنکا خیال یہ ہے کہ وہ بنی نوع انسان کو بالکل نئے اصول سے آراستہ کرینگے - اور جنکی یہ راے ہے کہ قومی باتون کا خیال اصل مین سوشل ترقی کا سدباب ہوتا ہے یہ خیال کہ اس قسم کے لوگ اِن لوگون سے کسی قسم کا تعلق رکھتے ہین جو شہنشاہ کے دشمن اور اسلاؤن کے دوست ہین محض غلط خیال ہے -

جون جون سلطان روم اور اُنکی عیسائی رعایا مین جنگ وجدل ہونے کے موقعے بڑھتے گئے جماعت مذکور زیادہ پولٹکل رعب جمانے لگی - اُسکو خوب یاد تھا کہ کن لوگون کے لیے مدد کی خواہش کی گئی تھی لہذا اُسنے تیاریان کین کہ باغیون کی سپاہیون اور آلات حرب اور روپئے سے مدد کرے - اور جنرل شرنایف کو ترغیب دی کہ بلگریڈ جائین اور شہزادۂ سِیلان کو اپنی خدمات سے مدد دین - جنرل موصوف نے وسط ایشیا مین بڑا نام پیدا کیا تھا - جماعت مذکور کو خیال تھا کہ جنرل شرنایف کی کوشش سے اسلاؤ قوم مین روسیون کا نام ہوگا -

۱۸۷۶ء مین دوسری جولائی کو سرویا نے روم سے اعلان جنگ کردیا - اور بسرکردگی جنرل شرنایف سرویا کی فوج مقام نِش کی جانب روم کی عملداری مین بڑھی - اِس فوج کے ہمراہ اور روسی افسر بھی تھے - تاشکو مین بعض آدمیون کو خیال تھا کہ فوج مذکور بلغارستان پر حملہ کریگی - عیسائیون کو باغی کردیگی - قسطنطنیہ کی شہرپناہ پر فوراً اپہونچ جائیگی - مگر سرحد سے تھوڑے ہی میل پر وہ روک دی گئی - اور اب اُسکو رومیون کے حملون سے

اپنے کو محفوظ رکھنا پڑا - اِس جنگ کو جو ایک سلطنت رفیعہ اور ایک ادنی ریاست مین ہو تی تھی
روسی بڑے غور سے دیکھتے تھے - پہلے مشتہر ہوا کہ اہل سَروِیا کو مجبور ہو کر پس پا ہونا پڑا
بعد ازان یہ خبر آئی کہ ایک روسی مقتول ہوا - نکولس کریف جو سابق مین ایک افسر تھے
اور سینٹ پیٹرسبرگ اور ماسکو مین بہت مشہور تھے بمقام زیچار مین مجروح ہو کر مر گئے جب کہ
وہ اپنی فوج کو بہادری کے ساتھ لڑا رہے تھے - اور مشہور ہوا کہ رومیون نے اُنکی لاش کے
وحشیانہ طور پر ٹکڑے ٹکڑے کیے - جو لوگ کریف سے ذاتی واقفیت رکھتے تھے اُنپر اِس
خبر کا بڑا اثر ہوا - مگر تعجب یہ ہے کہ ادنی طبقے کے لوگون پر اِسکا اور بھی زیادہ اثر ہوا جنھون نے
کبھی کریف کا نام بھی نہین سُنا تھا - اُنکے قتل کے واقعات عوام کے نزدیک یادگار تھے
لہذا جو پرانے خیالات اور جوش قدیم اب لوگون کے دلون سے جاتے رہے تھے وہ از
سر نو پیدا ہو گئے - جب اور روسی قتل ہوئے تو جوش اور بھی بڑھا - مگر رومیون سے بڑی
بھاری غلطی ہوئی جب کہ مورَاوَا اور ٹِمَک کی جانب سب کی نگاہ تھی کہ یکایک شکایتین
ہونے لگین کہ بلغارستان کے گانؤن مین بڑی بڑی بدعتین کی گئین خصوصاً میرنُسا کی گھاٹی مین
جسکے باشندے جنگجو نہ تھے -

رُوس کے کسان مشرقی مسئلے کی پیچیدگیون سے ناواقف محض ہین معمولی شکایات
فرقہ رعایا مین مثلاً سخت ٹکس ججون کی رشوت ستانی - گرجا کے گھنٹے بجانے کی ممانعت - اور
فوجی نوکری کی ممانعت کا حال اُنکو کچھ نہین معلوم ہے - اور اگر کل واقعات اُنکو معلوم بھی ہوتے
تو اُنکو بہت غصہ نہ آتا فوج مین بھرتی نہ ہونے کو تو وہ ایک خاص استحقاق سمجھتے ہین اور
سخت ٹکس اور ججون کی رشوت ستانی اور بدنظمی سے اُنکو کچھ ایسا تردد نہین ہوتا - اگر اُنسے
صرف یہ کہا جاے کہ رومی عملداری خراب ہے تو اُنکے دلون مین جوش نہ پیدا ہو - مگر جو اُنسے
یہ کہا جاے کہ مسلمانون سے لڑائی ہوتی ہے جسمین جان کا خطرہ ہے - قتل عام ہو رہا ہے
غلامون کی تجارت ہوتی ہے - وحشی مسلمانون کے گروہ کے گروہ آتے اور اپنے عیسائیون کے گانؤن کو
بیرحمی کے ساتھ تباہ کر رہے ہین تو اُنکے دلون پر مختلف قسم کا اثر ہو - وہ پرانا جوش جس سے
میدان اِسٹیپی کو جو بانی قومون سے فتح کر لیا تھا ابھی تک دلون سے بالکل جاتا نہین رہا تھا - اور جو

سعدود سے چند قرسیہ کے غلاموں کے بازارون سے واپس آئے تھے اُنکے قصے لوگ ابھی تک نہین بھولے تھے۔ سابق کے زمانے مین جب کسان سُنتے تھے کہ تاتاری ہم پر حملہ آور ہوئے ہین۔ اور ہم لوگون کو قتل کیے ڈالتے ہین تو اپنے تبر لیکر مدد کو دوڑتے تھے اسی طرح اس زمانے کے کسان مدد کو تیار ہو جاتے ہین جب دریاے ڈینیوب کے پار سے اُنکے سگّے اور کٹّے اہل مذہب کی فریاد سُنائی دیتی ہے۔

تربیت یافتہ آدمیون کو تاتاریون کی ان وحشیانہ کارروائیون کی یہ کہانیان اور ذاتی جھگڑے نہین یاد ہین۔ مسلمان لوٹیرون سے اُنکو اس قدر نفرت نہ تھی مگر بلغارستان مین جو بدعتین ہوئین اُنکا اثر اُنکے دلون پر ویسا ہی ہوا جن لوگون کے خیالات امراے رُوس کی نسبت پُرانے خیالات کے مطابق ہین اُنکو شاید حیرت ہوگی مگر میرے نزدیک جس قدر ہمدردی انسانی کے خیالات تربیت یافتہ روسیون کے ہین اور کسی طبقے کے کم ہونگے۔ اسکے علاوہ قومی خیالات بھی تھے۔ گو اُنکی کوئی حد مقرر نہین ہے مگر اُن خیالات کا بھی بڑا اثر پڑتا تھا۔ جو خیال انسان کو لڑنے اور کٹ مرنے کی ترغیب دیتا ہے وہ اس سبب سے بُرا نہین سمجھا جا سکتا کہ وہ غیر محدود ہے۔

اس سب کا نتیجہ یہ ہوا کہ کئی ہزار والنٹیر غالباً چار ہزار کے قریب سرویا چلے گئے اسکے لیے کوئی چالیس لاکھ سے زیادہ روپیہ صرف ہوا۔

گو اہل سرویا نے فتوحات نہین حاصل کین مگر ماسکو مین جوش اور خوشی بہت ہوئی لوگ کہتے تھے کہ اب مسئلہ اسلیوونک مدبرون کے کمزور ہاتھون سے رعایا کے طاقتور ہاتھون مین آیا ہے۔ اب بہت جلد قابل اطمینان طرز پر حل کر دیا جائیگا۔ روسیون کی ہمدردی فیاضانہ سے مغربی یورپ نے نیچا دیکھا۔ ہم اور اسلاؤ سب مل کر ایک ہین۔ اُنکی آزادی ہماری تاریخ قومی کا ایک جزو اعظم ہے جو جنگ عظیم اسلیوونک قومون اور مغربی یورپ کی مخالف قومون مین ہوگی اسمین وہ ہمارے بھائی اور جنبہ دار ہونگے۔ اب اس مخالفت سے سب آگاہ ہو گئے ہین کیونکہ مغربی قومین ترکون کے ساتھ ہمدردی کرتی ہین اور بہادر اور جری سپہ سالار شرنایف فوج سرویا کی کمان کرتے ہین۔ اور سرکردگی سپہ سالار موصوف

بہت سے روسی لڑ رہے ہین۔ اِسلَیوُونک کی خواہش اور ہماری خواہش ایک ہے۔ خدا کی مدد سے ہم اپنے مظلوم بھائیون کو غیر ملکون کی اطاعت سے آزاد کردینگے۔

ماسکو مین بھی عام رائے تھی مگر سینٹ پیٹرسبرگ مین اور ہی مختلف خیالات تھے جنکی رائے ذیل مین درج کیجاتی ہے۔ گو ترکون کی طوائف الملوکی اور ظلم و تعدی سے ہمین دلی نفرت ہے اور گو ہمکو مظلوم عیسائیون سے ہمدردی ہے تاہم ہماری یہ رائے نہین ہے کہ روسی بالفعل اِسلَیوُونک کی آزادی کی جانب متوجہ ہون۔ ایسی مہم عظیم کے لیے مصالح اور روپیہ چاہیے۔ افسوس ہے کہ ہمارے پاس دونون مین سے ایک بھی نہین۔ ان نام کے وطن دوست آدمیون کو لازم ہے کہ اپنے ملک کی حالت پر نظر ڈالکر اس بحث پر متوجہ ہون۔ وہ اُن لوگون کے لیے لڑنا چاہتے ہین جنکو وہ اپنا بھائی کہتے ہین مگر اصل مین اُنکا حال کچھ نہین جانتے۔ اِسلَیوُونک کے خیالات مہمل ہین اور ہمارے گھر کے جھگڑے کیا کم ہین کہ ہم اور بحث کی جانب مخاطب ہون۔ مثلاً اہل ہرزِگووِنا پر بڑا سخت ٹکس بندھا ہے اور وہ غیر تربیت یافتہ کسان ہین۔ کیا ہمکو یہ چاہیے کہ اغیار کی مدد کے لیے ہم اُن کسانون پر اور بھی زیادہ بار ڈالین۔ بہرکیف ہمکو اسطرح کارروائی نکرنی چاہیے جسطرح ہم اب کارروائی کر رہے ہین۔ ہم اگر مدد دین تو ہمکو عمدہ طرز و صول کے ساتھ مدد دینی چاہیے وَالَنٹِیرُون کو سَروِیا بھیجنا قانون ملکی کے خلاف ہے اس سے بڑی بڑی پیچیدگیان پیدا ہوتی ہین۔ ہمکو غور کرنا چاہیے کہ ابھی ہمنے خود تو آزادی حاصل ہی نہین کی ہے پھر بھلا اورونکی آزادی کے لیے لڑنا قابل مضحکہ ہے یا نہین۔

یہ دلیل بیشک بڑی قاطع ہے۔ مگر جو فرقہ جنگجو ہے وہ اس سے معقول نہین ہوتا وہ لوگ بد دماغ ہوکر یہ رائے قائم کرتے تھے۔

کیا اب وہ وقت ہے کہ ہمارے وَالَنٹِیرُون کا تو خون بہ رہا ہے اور ہم خیالات اِسلَیوُونک پر نسفیانہ نظر ڈالین۔ رومی تو یہ دھمکی دے رہے ہین کہ سَروِیا کو تباہ کردینگے اور اہل سَروِیا کو قتل کر ڈالینگے اور جبری باشندگان مانٹی نیگرو جو ہمیشہ روسیون کے دوست رہے ہین بالفعل بڑی بہادری کے ساتھ اپنی آزادی اور اپنے عقائد مذہبی کو ظالم اہل اسلام کے گروہ سے

محفوظ رکھنے کی کوشش کررہے ہین اور ہمارے بیدرد مغرور مدبر یہ بحث کررہے ہین کہ قبل اسکے کہ ہم اسبات کا تصفیہ کرین کہ اُنکو مدد دین یا نہ دین ہمکو اس دلچسپ قوم کی تاریخ اور علم ادب کا بخوبی مطالعہ کرنا چاہیے - اہل سَرویا اور اہل مانٹی نیگرو نے یہ بحث اس عقیدے سے شروع کی کہ رُوس فوراً اُنکی مدد کریگا اور اب سینٹ پیٹرسبرگ کے علما اُنسے صاف صاف کہتے ہین کہ ہماری مدد کا خیال نکرنا کیونکہ ہم ابھی مستعد نہین ہین - ہمنے اِسلیوونک کے خیالات سے ابھی کماحقہ واقفیت نہین پیدا کی ہے - پہلے ہمکو اُن امور رفاہ مالی وغیرہ کے طرف متوجہ ہونا چاہیے جنپر ہماری بہبودی کا خاص کردار و مدار ہے - آیندہ کسی وقت جبکہ تمہارا ملک برباد ہو جائیگا - بچے قتل کیے جائینگے اور اُنکو ایذا پہونچائی جائیگی - اور بہو بیٹیون کے ناموس مین فرق آئیگا تب شاید ہمکو تمسے کوئی ہمدردی ہو تو ہو - کیا رُوس جو ایک فیاض ملک ہے اُن لوگون سے اسطرح مخاطب ہوسکتا ہے جنکو اُسنے ابتک حفاظت مین رکھا ہے اور جو اب اس نازک وقت مین بڑے منتظر ہین کہ ہم اُنکا ہاتھ بٹائینگے -

جو مدد سَرویا کو دیگئی وہ پولٹکل اور جنگی لحاظ سے بیکار نکلی اکثر روسی وا لنٹیر کسانون کے طبقے کے تھے - مذہبی خیالات کے سبب سے اُنھون نے بڑا جوش بہادری ظاہر کیا - بعض حاکمون نے بھی اپنا فرض عمدہ طرح سے اور بہادرانہ طور پر ادا کیا مگر بعض نے بالکل اسکے برعکس کارروائی کی اور کوشش کی کہ روسیون کا نام سنکر لوگ نفرت کرین - اسکے برعکس سَرویا کے سپاہیون سے جسقدر امید تھی اُسقدر بہادر نہین نکلے لہذا رُوس کے افسران جنگی اُنکے ساتھ ہمیشہ ذرا سختی سے پیش آتے تھے - پس رعایا اور حکام مین جو یہ خیالات مخالفت پیدا ہوسے اُنکو رُوس کے اخبارون مین کچھ دن تک مخفی رکھا - مگر رفتہ رفتہ اصل بات کھل گئی - اور رعایا پر اسکا عمدہ اثر ہوا - کچھ دن تک رُوس مین لوگ اہل سَرویا کے خلاف تھے اور زار نے ایک مشہور اِسپیچ مین اُنکا مقابلہ بہادر مانٹی نیگرو والون سے کیا - پس سینٹ پیٹرسبرگ کے فلسفیون نے پھر یون فخریہ کہنا شروع کیا -

ہمارے سَرویا کے وا لنٹیرون کی تاریخ سے صاف ظاہر ہوگیا ہے کہ رُوس مین اسقدر باتین نہین جمع ہین جو اِسلیوونک کی آزادی کے لیے ضروری ہین شایستہ طبقونمین کثرت سے

لوگ ایسے ہین جو بلگریڈیا اِلگزنڈر پر حملہ کرنے اور وہان بدمعاشی اور بدعت کرنے کو تفریح طبع سمجھتے ہین شرنائف اور اُسکے ماتحتونکی بدعت رُوس کی بدعتون کے مقابل مین ایک شمہ ہے۔ اسمین شک نہین کہ اہل سَروِیا کو یہ جرأت نہین ہے کہ اپنے محسن روسیون کو سزا دین مگر کئی روسی افسرون کو خود روسیون ہی نے گولی ماردی ہے۔ ہم لوگ بھی طرفہ معجون ہین کہ اور قومون مین تو آزادی اور انتظام ملکی قائم کرنے جاتے ہین اور خود اس ردی حالت مین ہین۔

اہل سَروِیا بالکل مقابلہ نکرسکے مگر روسیون کے فاتحانہ حلے کو زارِ رُوس کے آخری فرمان نے فوراً روک دیا اور اسکے چند ہفتے کے بعد سلاطین عظام کے سفیر ایک مجلس شوریٰ کے لیے قسطنطنیہ مین جمع ہوئے۔ میرا یہ قصد نہین ہے کہ اس جلسہ عظیم الشان کی کارروائی کو بیان کرون یا اُسپر اعتراض کرون مگر مین مختصر طور پر یہ بیان کرونگا کہ رُوس کے عوام پر اسکا اثر کیا ہوا۔ ماسکو اور سینٹ پیٹرسبرگ دونون مین لوگون کو عقیدہ جما ہوا تھا کہ مجلس شوریٰ مین برٹش سفیر نے خفیہ طور پر ترکون کو بہکا دیا تھا کہ مقابلہ کرو۔ اور کل معاملات مجلس مذکور مین لارڈ بیکنسفیلڈ نے بڑی سرگرمی سے کوشش کی کہ رُوس کو یُورپ کی نظرون مین حقیر کردین پارلیمنٹ کے بعض ممبرونکی تقریرون سے یہ عقیدہ اور بھی جم گیا۔ ایک ممبر نے ہجو کے ساتھ کہا تھا کہ وزراے انگلستان مستعد ہین کہ رُوس کے لیے ایک طلائی پُل تعمیر کردین تاکہ اسی پُل پر سے روسی بھاگ کھڑے ہون۔ اسپر روسیون نے کہا کہ ہمکو گالی دی اور زار سے بڑی التجا کی گئی کہ روسیون کی قوم کی جو یہ بیعزتی ہوئی اسکا بدلا لینا چاہیے۔

ہمکو یہ دیکھنا چاہیے کہ اس جوش وخروش کے زمانے مین گورنمنٹ نے کیا کیا اور اُسکے مقاصد کیا تھے۔ لہذا ہم اُن گروہون کی طرف مخاطب نہونگے جنمین غیظ وغضب کی گرمی بازار تھی بلکہ اُن مشیرونکا حال لکھینگے جنکے مزاج مین اصلاح وسہولت تھی۔ اُن فصیح وبلیغ اسپیچ دینے والون سے درگذر کرینگے جو جوش مین آنکر خونریزی وغیرہ کا ذکر کرتے تھے بلکہ اُن ذمہ دار اور حلیم مدبرونکا ذکر کرینگے۔ جو ٹکس اور بجٹ اور قومی قرضے اور معاملات ملکی کی پیچیدگیون کے بارے مین غور کرتے تھے۔ گو مدبران ملکی پر بھی عام کی راے کا اثر پڑا ہو اور گو وہ اُن قومی حوصلون کی تعریف کرتے تھے مگر وہ اسپر زیادہ غور کرتے تھے کہ اصل مین

کیا نتیجے نکلینگے - مگر جن لوگون کے مزاج مین جوش ہمدردی تھا وہ اُن نتائج سے نفرت کرتے تھے -
مغربی یُورُپ مین سب کو عموماً یہی یقین تھا کہ ابتدا سے عہد و پیمان سے وزراے سینٹ پیٹرسبرگ نے یک امر دل مین ٹھان لیا تھا کہ اُسکے سوا اور کوئی کارروائی نہ کرینگے اُسکے برعکس جب کبھی کوئی کارروائی ہوتی تھی تو وہ صرف ظاہرداری تھی تا کہ ممالک غیر کو دھوکا دین کہ ہم سب کی راے کے مطابق کارروائی کرتے ہین کوئی راے پیشتر سے ہمنے نہین قائم کی ہے - اس زمانے مین پیٹر اعظم کی وصیت کا بڑا چرچا ہوتا تھا اور لوگ کہتے تھے کہ اس مشہور مصلح قومی کے کل جانشینون نے اُسکی وصیت کے مطابق حرف بحرف کارروائی کی ہے - اور یہ بھی کہتے تھے کہ رُوس کی گورنمنٹ اُن باتون سے آزاد ہے جنکے سبب سے ممالک غیر کی حکمت علی پر خراب اثر پڑتا ہے - اس خیال کے جنبہ دار انگلستان اور فرانس اور جرمنی مین اب بھی بہت ہین مگر جن لوگون نے رُوس کی گذشتہ دو سو برس کی تاریخ پُولٹکل غور سے پڑھی ہے وہ اس خیال سے ضرور بری ہونگے - واللہ اعلم یہ سچ ہے یا جھوٹ کہ ایک موقع پر ملکہ الزبتھ غنیم کے ساتھ جنگ کرنے جاتی تھین مگر ادھر اعلان جنگ کے کاغذ پر دستخط کیے اور اُدھر ایک مکھی نے ناعاقبت اندیشی کے ساتھ کاغذ کو مٹا دیا اور دھبّا لگ گیا - لہذا جنگ ملتوی ہو گئی اگر کوئی اسکے نسبت کچھ لکھنا چاہے تو مین اُس سے یہ ضرور کہونگا کہ اگر تم اسکی کوئی مثال چاہتے ہو کہ اکثر اوقات تاریخی واقعات ادنی ادنی اور ناچیز اسباب سے پیدا ہو جاتے ہین تو تاریخ رُوس پڑھو - یہ سچ ہے کہ رُوس کی اُس حکمت علی مین جو متعلق ممالک غیر ہے کسی قدر عمدگی ضرور ہے مگر یہ کچھ حکمرانان رُوس کی عاقبت اندیشی کا سبب نہین ہے بلکہ اتفاقات سے ایسا ہو گیا ہے - اگر گورنمنٹ رُوس پر پُولٹکل فریقون اور عام جلسون کا اثر پڑا ہے تو اور امور کا بھی اثر پڑا ہے جو بالکل فضول اور بیکار ہین - رُوس کے شاہان خود مختار عالم الغیب تو ہین نہین - اور نہ پیغمبر ہین کہ خالی از خطا ہون نہ دیوتا ہین کہ اُنکے اصول ہمیشہ صحیح ہی ہون وہ بھی انسان ہین - وہی خون وہی پوست - چاہے جسقدر غور سے دیکھیے اُنکا خون اور پوست بھی اور آدمیون ہی کا سا پائیے گا - اُن کے مسائل تو ایسے ہین کہ گویا دیوتا تک اُنکے مطیع حکم ہین -

ص ۲۱۲

مگر علاوہ انسانی خیالات اور جوش انسانی سے ہرگز بری نہ تھے اور وقت پر جب اُنکو غصہ آتا تھا تو دیوتا پن کی باتین بالاے طاق رہتی تھین۔

اگر ہم یہ دریافت کرنا چاہین کہ گورنمنٹ رُوس جنگ کے وقت کیا کارروائی کرتی ہے تو ہمکو یہ سب باتین یاد رکھنی چاہیین۔ اگر عام یہ مسئلہ اختیار کرین کہ رعایا کے جوش کا باعث حکام ہوتے تھے اور حکام ہی اُنکو اس جوش مین ہدایت کرتے تھے تو بے شمار مشکلات پڑین۔ اور مختلف قضیون کی ایک دوسرے سے خود ہی تردید ہو جائے اور اگر ہم یہ راے قرار دین کہ گورنمنٹ کچھ پولٹکل خیالات اور کچھ رعایا کے خیالات اور جوش کے مطابق کارروائی کرتی ہے تو یہ مسئلہ سیدھا اور صاف ہو جائے جن لوگون نے سینٹ پیٹرس برگ کی خفیہ پولٹکل کارروائی پر غور کیا ہے وہ خوب واقف ہین کہ اتفاقی باتون اور رعایا کے جوش کا اکثر اسقدر زور پڑتا تھا کہ گورنمنٹ اعلان جنگ کر دیتی تھی کئی مہینے تک پولٹکل آسمان پر جوش اور فساد کا غبار چھایا رہا۔ کبھی تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ بڑا طوفان آنے والا ہے۔ مگر اب سب پر روشن ہو گیا کہ مالی حالت ملک اور فوج کی آراستگی کے لیے حکام رُوس کو کئی سال صرف کرنے پڑینگے اور اب یہ بھی صاف ظاہر ہو گیا کہ جن لوگون کو اُسنے ترغیب دی تھی اور جو لوگ اُسپر بھروسا رکھتے تھے کہ ہماری حفاظت رُوس کریگا اُنکو ایسے وقت مین مایوس کرنا رُوس کی شان کے خلاف تھا۔ ایسی حالت مین کوشش کی گئی کہ کوئی ایسی تدبیر کرین کہ اسلاوُ قوم کو اسطرح سے مدد دین کہ مسئلہ مشرقی کی بحث نہ شروع ہونے پائے۔ اس غرض سے بڑی بڑی حکمت عملی کی تدبیرین کی گئین مگر کوئی تدبیر کارگر نہوئی ہان یہ البتہ ہوا کہ جس بات سے گورنمنٹ رُوس کنارہ کش ہونا چاہتی ہے وہی پیش آئی۔ گو جنگجو فرقے نے غل مچانا شروع کیا کہ رُوس نے جو یہ حکمت عملی اختیار کی ہے کہ جھجکتا اور دب کے عہد و پیمان کرتا ہے اس سے اُسکی بیعزتی اور خواری ہوتی ہے تاہم شہنشاہ کو برابر یہی امید تھی کہ جنگ عظیم رُک سکتی ہے۔ وہ خلقی صلحجو آدمی تھے اور عقل سلیم سے بہرۂ وافی رکھتے تھے اور وہ اپنی حالت کی ذمہ داریون کو خوب سمجھتے تھے اور جو وحشیانہ اور خیالی تدبیرین وہمی اور بیفکر آدمی تجویز کرتے تھے اُنکے مطابق عملد رآمد کرنا اُنکی طبیعت

ص ۲۱۶

کے خلاف تھا۔ اپنے عہد مین اُنھون نے ایسا کارنمایان کیا تھا کہ تاریخ یورپ مین اُنکا نام آب طلا سے لکھنا چاہیے اور گو اُنکو اپنے مساعی جمیلہ مین بڑی کامیابی حاصل ہوئی تاہم وہ ہمیشہ بہت بڑے بڑے اہم کامون مین ہاتھ ڈالنے سے کنارہ کرتے تھے۔ وہ بآسانی سمجھ گئے کہ ابھی وہ وقت نہین آیا ہے کہ وہ مشرقی مسئلہ از سرنو پیش کیا جائے جسکے سبب سے رُوس کا زر کثیر صرف ہوچکا تھا اور بہت کچھ خونریزی ہوئی تھی۔ رُوس مین بہت بڑی بڑی اصلاحین اور رفاہ کی باتین ہوچکی تھین اور اب بھی اصلاح ہوتی جاتی تھی۔ گو خزانہ عامرہ کو بہت نقصان نہین پہونچا تھا تاہم رعایا پر سخت ٹکس بندھا تھا اور مالگزاری اسقدر نہ تھی کہ ایک بڑی جنگ کے لیے کافی ہو۔ خصوصاً ایسی جنگ عظیم جسمین زر خطیر صرف ہو۔ لشکر نئے نئے اصول پر آراستہ ہوا تھا اور ابھی تک اُسکا امتحان نہین ہوا تھا کہ میدان نبرد مین کارنمایان کریگا یا نہین۔ اور اور سلطنتین جنکو مسئلہ مشرقی مین لطف حاصل تھا اور کسی اور پیچیدگی مین نہین پڑی تھین پس ممکن نہ تھا کہ رُوس حملہ آور ہوتا اور فتوحات حاصل کرنے کی کوشش کرتا تو وہ خاموش بیٹھین دیکھا کرتین۔ ہرگز نہین۔ روم تک سے نبرد آزما ہونے کی خواہش نہ تھی۔ گو اس لڑائی مین آخرکار رُوس بیشک کامیاب ہوتا مگر یہ کامیابی تب ہی حاصل ہوتی جب بڑے بڑے خطرون مین پڑتا اور جانین تلف ہوتین۔ جنوبی بندرگاہین فوراً جنگی جہازون سے محصور کیجاتین۔ اور جو قلعجات دریاے ڈینیوب کے کنارے پر واقع تھے اُنسے حملہ آور لشکر کو مقابلہ کرنا ٹیڑھی کھیر تھی۔ اب سُنیے کہ غنیم تو سامنے کے رخ ہوتا اور اُس سے بدتر یہ ہوتا کہ آسٹریا پشت کی طرف سے حملہ کرتا۔ اگر روم سے صلح یا فیصلہ ہوتا بھی تو گورنمنٹ آسٹریا سے مشورہ کرنا پڑتا۔ ان سب باتون پر نظر ڈالنے سے ہم بآسانی سمجھ سکتے ہین کہ گورنمنٹ رُوس نے بڑی ایمانداری کے ساتھ کوشش کی کہ سَرویا اور مانٹی نیگرو پر قبضہ کرلین اور اصل مین اُسکی یہ بھی خواہش تھی کہ بوسینا اور ہرزیگووینا فوراً امن کی حالت مین آجائین۔

اب سوال یہ ہے کہ زار نے صاف صاف کیون نہ بیان کیا کہ اُسکی عملداری مین رعایا کے عام خیالات اور تدابیر کیا تھین۔

اس مسئلے کا جواب عموماً یہ دیا جاتا ہے کہ رعایا کی تدبیرین گورنمنٹ کے بالکل

خلاف تعین اور شہنشاہ روس کو مثل اور خودمختار جابر تاجدارون کے ہر سال جنگ کرنی چاہیے
تاکہ رعایا کے خیالات روس کے امور نظمی سے دوسری جانب ہٹجائین - لوگ کہتے ہین
کہ اہل نہلسٹ اور مخفی جلسون سے روس کی گورنمنٹ پر ظاہر ہوگیا کہ ملک مین پولٹیکل
جوش کی آگ بہت بھڑکی ہوئی ہے پس یہ امر ضروری سمجھا گیا کہ کسیطرح اس آگ کو فرو
کرین - گو دلیل تو عمدہ معلوم ہوتی ہے مگر جو نتیجہ اس سے مستخرج ہوا وہ صحیح نہین ہے - کیونکہ
فرانس کے نپولین کی خودمختاری اور جبر اور زار روس کی حکومت خودسری اور ظلم
مین جو مشابہت لوگ سمجھتے تھے وہ صرف خیال ہی خیال تھا نپولین کی خودمختاری
ایک مصنوعی شئے تھی اور فوج کے دباؤ سے رعایا پر رعب جمایا گیا تھا - مگر روس کے تاجدارونکا
ظلم کئی صدی سے بدستور چلا آتا ہے اور اب گویا تعدی اُنکی طبیعت ثانی ہوگئی ہے - اور نہ
صرف جاہل کاشتکار بلکہ تربیت یافتہ طبقون تک کے بہت سے رکن اُسکی قدرومنزلت
کرتے تھے - روس کے زار ابتک اسیطرح حکمرانی کرتے ہین اور بلا استصواب رعایا
جو چاہتے ہین کرگذرتے ہین - حال کے شہنشاہ نے ہمیشہ رعایا کی رائے اور خیالات کی توقیر و
عزت کی ہے - مگر رعایا کی رائے کا خیال شہنشاہ موصوف کے دلمین اسلیے نہین آیا تھا کہ وہ
کسی قسم کے غدر اور بلوے سے خائف ہوے ہون - جب ہرزگوونا کے باغیون اور اُنکے احباب
اہل سرویا نے مسئلہ مشرقی پیش کیا تو وہ اپنی رعایا کو روک نہ سکے کہ اہل اسلاؤ اُنکے ساتھ
ہمدردی نکرین مگر یہ ممکن تھا کہ وہ فوراً اسلیوونک کیٹی کی کسی شاخ کو بند کردین یا والنٹیرون
کو بھرتی نکرین اور عوام کے جلسون کو روک دین -

تاہم یہ اقبال کرنا چاہیے کہ گورنمنٹ کو ایک معنی کرکے اس جوش مخالفت مین
مجبور ہو کر شریک ہونا پڑا - جنوب کے فرقہ اسلاؤ کی اولوالعزمی اور حوصلہ مندی کا اثر
روس کی پولٹیکل باتون پر بہت پڑتا ہے اور روس کا کوئی شہنشاہ جو اپنے ملک کا رعب دور
تک جمانا چاہتا ہے اُنکو نظر حقارت سے نہین دیکھ سکتا - پس جیسے ہی اسلیوونک کے ملک
مین کوئی جوش پھیلتا ہے روس کو ضرور اُسمین شریک ہونا پڑتا ہے - عام اس سے کہ
خواہش شرکت ہو یا نہو - مجھے یقین ہے کہ ۱۸۷۵ء مین اُسکی خواہش یہ نہ تھی کہ یہ مسئلہ

پیش کیا جائے - کچھ دن تک سینٹ پیٹرسبرگ کے مدبرون نے یہ کہنا شروع کیا کہ غدر جلد دفع ہو جائیگا اور کل پیچیدگیان اسطرح پر دور ہو سکتی ہین کہ ذرا بھی جوش نہ ظاہر کیا جائے اور صرف صلاح و مشورہ برائے نام دیا جائے اور اسی قسم کی اور تدبیرین کی جائین - جب یہ مغالطہ جاتا رہا اور ٹرکی نے سرویا مین امید کے خلاف سپہ گری کی قابلیت ظاہر کی تو زار کو اپنی غیر محدود ذمہ داریون کا بار سخت ظاہر ہو گیا اور اُسنے کوشش کی کہ سلاطین عظام مین باہم اتفاق برقرار رہے - اسکے بعد جیوُنس فتح کر لیا گیا لہذا مجبور ہو کے اُسکو آزادانہ کام کرنا پڑا - اگر روسی سرویا کو خونریزی سے تباہ ہونے دیتے اور بیچ مین نہ پڑتے تو کل اِسلیوونک قوم کے لوگ روسیون پر لعنت کرتے اور بدی مین روسیون کا نام ضرب المثل ہو جاتا - مگر روسیون کی خواہش تھی کہ حتے الوسع اب بھی جنگ سے کنارہ کشی اختیار کرین لہذا مستعدی کے ساتھ آمادہ ہو گئے کہ ہر قسم کی شرطین کرنے پر راضی ہو جائین - مین اُس زمانے مین روسیون کی کل کارروائیون پر کامل غور کر رہا تھا کہ وہ سرویا اور مانٹی نیگرو کے ساتھ کیا برتاؤ کرتے ہین - مجھے فرانس کے ایک باغی افسر فوجی کا قصہ یاد آتا ہے اس افسر نے قبل اسکے کہ دشمنون پر حملہ کرے اپنی فوج منتشر کی حقارت کرنی شروع کی اور ایک دوست کے کان مین کہا کہ گورنمنٹ نے کئی وجوہ سے جنگ اختیار کی - مگر قوی ترین وجہ یہ تھی کہ شہنشاہ روس نے ماسکو مین ایک اِسپیچ دی جو بہت مشہور ہوئی اور عام مین اعلان کر دیا کہ ہم مظلومون کو ظالمون کے ظلم سے ضرور محفوظ رکھینگے اور اگر ممالک یورپ ہمارا ساتھ نہ دینگے تو ہم تنہا جملہ کارروائی کرینگے - پس جنگ سے بچنے کے لیے اب صرف یہی کارروائی باقی تھی کہ ٹرکی اس بات کی کوئی پکی شرط کرتی کہ اپنی عیسائی مذہب رعایا کے ساتھ بدسلوکی سے پیش نہ آئیگی - مگر ٹرکی نے اسمین ضد کی اور کسی قسم کی شرط منظور نہ کی لہذا اعلان جنگ ہو گیا -

ابتدائے جنگ مین روس نے مسلسل فتوحات حاصل کین - ایشیا مین اردہان کو فتح کر لیا اور شہر قارس کا محاصرہ کر لیا - یورپ مین روسی فوج دریائے ڈینوب کے پار اُتر آئی - اور کہین کوئی سخت مقابلہ غنیم سے نہین ہوا - ٹرنووا پر بھی قبضہ کر لیا - یہ بلغارستان کا قدیم پایہ تخت تھا - روس مین لوگ بڑے خوش تھے کہ فوج نے بعجلت تمام مسلسل فتوحات حاصل

ص۶۱۶

گین کہ یہ مژدۂ طرب انگیز گوش گزار رہوا کہ روسیون نے دوسرا مرحلۂ عظیم بھی طے کر لیا یعنی کوہ بلقان سے بھی ڈراتے ہوے گذرے اور جنرل گورکو ڈبل کوچ کرتے ہوئے اڈریانوپل پر چڑھائی کرنے جاتے ہین۔ لوگ سوچتے تھے کہ اگر ایک دم سے دھاوا کر دیا جائے تو کیا اسطنبول کی فوراً فتح نہ حاصل ہو جائے لوگون کو یقین تھا کہ یہ امید برآئیگی اور اس یقین سے جنگجو فرقے کا جوش اور بھی زیادہ ہوگیا اور فرقۂ جنگجو نے دلیلین پیش کرنی شروع کین کہ جس حکمت عملی کے ہم جنبہ دار ہین وہ صحیح ہے۔ جن لوگون کو بڑی بڑی امیدین تھین اُنکو یقین واثق تھا کہ سلطنت عثمانیہ جان بلب ہے اور مسئلۂ مشرقی اُسکی وفات سے حل ہوگیا۔ اصل مین ٹرکی کی حالت ضعف چند روزہ ہی رہی اور اُسنے بہت جلد ثابت کر دیا کہ وہ جان بلب نہین ہے۔ افواج فاتح نے جو وسط ایشیا سے کو چک تک بڑھ آئی تھین مقام زیون مین شکست پائی اور سرحد تک پس پا کر دی گئین۔ یورپ مین روسیون کو متواتر ناکامی ہوتی گئی پلونا پر جو روسی فوج حملہ آور ہوئی اُسمین بھی زک پائی۔ مکرر حملہ کیا اُسمین اور بھی تباہی پڑی۔ جنرل گورکو نے جو حملہ کیا تھا اور جسکی بڑی دھوم تھی وہ اصل مین پولٹکل مغالطہ ثابت ہوا انجام کی گھاٹی مین رومیون نے بلغاریون کو قتل کر ڈالا۔ جنگ کے صدر مقام سے لوگون کے پاس رُوس مین خطوط پہونچے کہ شمالی بلغارستان نے اُن روسیون کے ساتھ ذرا بھی الفت نہ ظاہر کی جو اُنکو ظلم سے بچانے گئے تھے۔ بڑے احسان فراموش نکلے۔ اور سینٹ پیٹرسبرگ کے اخبارون نے علانیہ چھاپنا شروع کیا کہ بلغاری جو مفلس اور مظلوم مشہور ہوے تھے اور جنکی تباہی کی حالت سے لوگونکو اسقدر ہمدردی تھی وہ در اصل رُوس کے کسانون کی نسبت زیادہ دولتمند اور مرفہ حال ہین۔

اس خبر وحشت اثر سے روسیون کے خیالات بدل گئے جو لوگ صلح کے خواستگار تھے اُنکو اب اور بھی موقع ملا کہ بڑھ بڑھ کے باتین کرین۔ اُنھون نے کہنا شروع کیا کہ اب وہ آپکی فتوحات کہان گئین۔ اب وہ شیخی اور لن ترانی کیا ہوئی۔ اب اُس مریض جان بلب (روم) کی نسبت آپکی کیا راے ہے جسکو آپ اُسکی مرضی کے بغیر زندہ در گور کرنا چاہتے تھے۔ اُن فصیح و بلیغ وقایع نگارون سے خدا سمجھے جنھون نے عوام مین جوش جنگ پھیلایا اور جنگ جنگ کا شور مچا کر ایسی جنگ کرا دی جسکی ضرورت نہ تھی۔ اب تو ٹھنڈک پڑ رہی۔

ذرا تو سوچو کہ ہزارون بچون کو تمنے یتیم کر ڈالا۔ ذرا کان کھول کے سنو تو کہ کل روسی کسقدر زار زار روتے ہین۔ سوچو تو کہ یہ سب آخر کیون ہوا۔ یہ اس لیے ہوا کہ جن لوگون کو ہماری مدد کی ذرا بھی ضرورت یا خواہش نہ تھی اُنکو مدد دین۔ بلغاری ہمارے مزارعین سے بہتر حالت مین ہین۔ رومیون کی عملداری جابرانہ ہین اگر بیس برس بھی وہ رہتے تو یہ مصائب سخت ہرگز نہ برداشت کرتے جو اس جنگ سے اُنکو برداشت کرنے پڑے۔ ہمکو اس سے یہ ملا کہ دوسرے کے پھٹے مین پانون ڈالکر ہمنے اپنے ملک کو مفلس کر دیا اور بیشمار جانین تلف کین۔ جسکا معاوضہ عرصۂ دراز تک نہو سکیگا۔

اکتوبر کی ۱۵ تاریخ سے قسمت نے پلٹا کھایا اور چند ہی مہینے مین ایسی ایسی فتوحات حاصل کین کہ جنکی امید نہ تھی ایشیائے کوچک مین مختار پاشا کو الجا داغ قلعہ مستحکم چھوڑ کر بھاگ جانا پڑا۔ قارس کا محاصرہ کر لیا گیا اور روسیون کا کچھ یون ہی سا نقصان ہوا تھا کہ قارس فتح ہو گیا۔ اب روسی ارض روم کے فتح کی دھمکیان دینے لگے۔ بلغارستان سے بھی ویسی ہی خوشخبری سُننے مین آئی۔ ۱۰ دسمبر کو عثمان پاشا نے ہتیار رکھ دیے اور پلونا کے قلعہ مین عساکر رومانیہ و رُوس دندنانے لگے۔ پلونا کا نام عوام مین منحوس مشہور ہو گیا تھا مجھے خوب یاد ہے کہ رُوس کے ایک سوداگر نے اپنے رقیب دوسرے سوداگر کی نسبت کہا تھا کہ پہلے پہل تو اُسنے سوداگری مین فروغ حاصل کیا مگر اب اُسکی حالت پلونا کی سی ہے یعنی اب دوالہ نکلا چاہتا ہے۔ پلونا کی شکست سلطنت عثمانیہ کے دفتر زوال کا اول مقدمہ تھا۔ گو برف اور یخ گر رہی تھی مگر کوہ بلقان پر روسی فوج نے مکرر حملہ کیا اور سیل عظیم کیطرح رُوس کا لشکر جرار بحر مارمورا اور بحر باسفورس کی جانب اسطرح بڑھا کہ کوئی اُسکو روک نہ سکا۔ مہلت جنگ ہونے بھی نہ پائی تھی کہ جو حصہ فوج رُوس آگے بڑھا ہوا تھا اُسنے قسطنطنیہ کے سامنے لوائے نصرت بلند کر دیے۔

یہ فتوحات جو متواتر حاصل ہوئین تو تمام رُوس مین از سرنو جوش پیدا ہو گیا۔ مگر اوائل جنگ مین جو جوش تھا وہ اس مرتبہ نہ تھا۔ گو اب بھی لوگ بہت کچھ غل و شور مچاتے تھے کہ بلغارستان اور بوسینا اور ہرزیگوونا کو پوری پوری آزادی دیجائے اور اس بات کی کامل ذمہ داری کیجائے کہ اُنکی آزادی کا دلی خیال کیا جائیگا۔ مگر اسلیونک کی

ص۲۱۱

نسبت جو خیالات پہلے قائم ہوے تھے وہ جاتے رہے - اب یہ خیالات پیدا ہوے
کہ جو لکھوکھا قیمتی جانین اور کرورون روپے ضائع ہوے اُنکا معاوضہ کیا جائیگا - عام
راے تھی کہ جس غرض سے جنگ کی گئی تھی وہ ہمکو حاصل کرنی چاہیے - مگر ہمکو اور سلطنتون
سے بھی نصیحت حاصل کرنی چاہیے اور اپنے فوائد پر بھی نظر ڈالنی چاہیے - پہلے تو لوگون کو
خیال تھا کہ اگر رُوس رعایا کو آزادی دلادے تو گویا اُسنے بڑا کار نمایان کیا جسمین ذرا
خود غرضی کی بو نہین ہے - بلکہ اس کار نمایان سے تمام یُورُپ رُوس سے شرمانے لگیگا
کہ کارے کردہ است - اب ان خیالات پر لوگ مضحکہ اُڑاتے تھے کہ یہ دیوانہ پن کے خیالات
ہین - جن لوگون کو شک تھا کہ مبادا اثر ان خیالات کا اب بھی اثر پڑے وہ علانیہ
کہتے تھے کہ کسی شہنشاہ کو یہ استحقاق حاصل نہین ہے کہ لوگون کے فرضی خیالات - قومی
اعزاز - شجاعت و جوانمردی کے سبب سے ملک کے اصلی فوائد کو معرض خطر مین ڈالے
چونکہ تن تنہا بصرف زر کثیر رُوس نے لاکھون آدمیون کی جانین تلف کرکے اپنے پُرانے
غنیم روم کو نیچا دکھایا لہذا یہ امر قابل تسلیم سمجھا گیا تھا کہ جہان تک سلطنت عثمانیہ متعلق ہے
مسئلہ مشرقی کو اسطرح پر حل کرنا چاہیے کہ رُوس کا فائدہ ہو -

اسمین شک نہین کہ روم نے بہت ہی نیچا دیکھا اور یہ ظاہر تھا کہ سلطان روم کو
مجبور ہوکر اُن کل شرطون پر دستخط کرنے پڑینگے جو زارِ رُوس مناسب سمجھکر پیش کرین
مگر رُوس کے مدبر باہر والون سے کہین زیادہ واقف تھے اور اُنکو خوب معلوم تھا کہ
اُنکو صرف سلطان ہی سے معاملہ نہین ہے بلکہ ممکن ہے کہ جن جن سلطنتون نے صلحنامہ
پیرس پر دستخط کیے تھے وہ سب استبداد کرین کہ جو نئے انتظام ہونے والے ہین
اُنہین وہ بھی شریک کی جائین اور یہ بھی جانتے تھے کہ اگر رُوس اس مداخلت سلاطین
عظام کے خلاف کریگا تو جنگ طول کھینچے گی اور پھر لڑائی شروع ہوجائیگی اس خطرے پر نظر ڈالکر
سینٹ پیٹرسبرگ کے مدبران ملکی نے ٹھان لی کہ اپنی خواہشونین دائرۂ اعتدال سے باہر
قدم نہ نکالینگے تاکہ ایسے نازک وقت مین جبکہ اُنکا خزانۂ عامرہ خالی ہوگیا ہے یُورُپ کے
ساتھ جنگ عظیم اُنکو نہ کرنی پڑے - لہذا جنرل اِغناٹیف نے ایک صلح نامہ تیار کیا - اس سے

گو روم کی ظاہری حالت مین کچھ ایسا فرق نہین آتا تھا مگر اصل مین بالکل تباہ اور غارت ہوا جاتا تھا اور با این ہمہ سلاطین عظام کو بھی دست اندازی کی کوئی وجہ معقول نہو تی۔

لہذا اس غرض سے صلحنامۂ سَین اسٹفینو کو اُنھون نے اور بھی بڑھایا مگر جنرل اغناٹیف جو سمجھے ہوے تھے وہ بات اس سے نہین حاصل ہوئی۔ مگر اس سے انگلستان کی تو یہ عزت ہوئی کہ آبناے بحر اسود کی بحث کا ذکر ہی نہین کیا گیا اور آسٹریا کو اسطرح چلتے یار بنایا کہ اگر وہ کبھی ہرزِگو ونا اور بوسینا کو ملحق کر لیتا تو اس صلحنامے کے رو سے خلاف نہوتا مگر لندن اور ویانا مین اس سے طوفان غیظ و غضب جوش زن ہو گیا اور ممالک یورپ کی کل دارالسلطنتون مین بھی لوگ بڑے خائف ہوئے۔ شہزادہ گارٹسچکاف فوراً سمجھ گئے کہ اُنسے بڑی غلطی ہوئی۔ مگر اس وقت سے بچنے کی ایک تدبیر اُنکے ذہن مین آئی کہ سانپ مرے اور لاٹھی نہ ٹوٹے۔ مطلب کا مطلب نکلے اور سلاطین یورپ بھی مداخلت نکرین۔ چونکہ انگلستان اور آسٹریا ہی صرف دو سلطنتین ایسی تھین جو اپنی خواہش پوری کرنے کے لیے جنگ کرتین لہذا بڑا خطرہ یہ تھا کہ یہ دونون مل جائین۔ یہ خطرہ اسطرح رفع ہو سکتا تھا کہ ایک سلطنت کو روس اپنی طرف پھوڑ لے اور دوسری سلطنت پھٹپل رہجائے۔ پہلے ویانا مین کوشش کی گئی اور یہ نازک کام جنرل اغناٹیف نے اپنے ذمے لیا۔ مگر خلاف امید اُنکو یہ معلوم ہوا کہ وزیر آسٹریا کی شرطین انتہا سے زیادہ سخت ہین اور اُسکی ہرگز یہ خواہش نہین ہے کہ اور سلاطین کے مشورے کے خلاف آسٹریا کوئی شرط منظور کرے۔ اسکے بعد وزراے انگلستان کو ٹٹولا۔ مگر اُنکو بھی اس ارادے مین مستقل پایا کہ صلحنامے پر بہیئت مجموعی کل سلاطین یورپ کو غور کرنا چاہیے۔ پس دو ہی باتین تھین یا تو روس ممالک یورپ کی مجلس شورا کے فیصلہ چھوڑ دے یا نئی لڑائی شروع کرے۔ چونکہ روس کو امید نہ تھی کہ کوئی سلطنت اسکا جنبہ کریگی لہذا اسی کو ترجیح دی کہ سلاطین یورپ کی راے پر چھوڑ دے۔ پس صلحنامۂ سَین اسٹفینو کے عوض صلحنامۂ برلن قائم ہوا۔

اس انتظام بزرگ کی نسبت جو ممالک یورپ کی متحدہ تجویز سے کیا گیا تھا راے

دینے کا ابھی وقت نہین ہے مگر یہ البتہ ہم کہہ سکتے ہین کہ جن دقتون سے یُورُپ کے مدبر
تین برس سے ازبس پریشان تھے وہ تھوڑے دن کے لیے آسان ہوگیئن مگر آجتک
قطعی طور پر حل نہین ہوئی ہین ۔ مسٹر گرینٹ ڈف نے بڑی فصاحت سے بیان کیا
ہے کہ جزیرہ نماے بلقان کی عیسائی قومین رومیون اور مسلمان اِسلیوونین دونون
سے بڑھ گیئن ۔ اوراب جس ملک کو ٹرکی کہتے ہین اُسکی آیندہ حالت اُس مشرقی مسئلے
پر منحصر ہے جسکا حل کرنا اِنگلستان اور رُوس پر فرض ہے ۔ گو دونون کے لیے میدان
وسیع ہے کہ اپنا اپنا حوصلہ نکالین مگر یہ امید کرنا کہ ان دونوین نفاق نہین ہوگا بچپنے کا
خیال ہے ۔ مگر ہمکو خبردار رہنا چاہیے کہ اصلی فوائد اور فرضی فوائد مین دھوکا نہ کھائین اور
مغالطے مین آن کے لڑنا نہ پڑین ہمارے فرائض صاف ظاہر ہین کہ ہمکو لازم ہے کہ رُوس کے
خیالات اچھی طرح سمجھین اور غیر ضروری جنگ سے باز رہین ۔ یہ کتاب اسی امید سے لکھی
گئی ہے کہ اس سے یہ مقصد کسیقدر حاصل ہو جائے ۔





# ترجمہ انڈکس مطالب ردیف وار

